یہ کتاب

اپنے بچوں کے لیے scan کی بیرونِ ملک مقیم ہیں

مو منین بھی اس سے استفادہ حاصل کرسکتے ہیں.

منجانب.



سبیلِ سکینہ

یونٹ نمبر ۸ لطیف آباد حیدر آباد پاکستان







۷۸۶

۱۱۰-۹۲

یا صاحب الزمان ادرکنی




# لبیک یا حُسینؑ

خصوصی تعاون: نذر عباس
رضوان رضوی

## اسلامی کُتب (اردو) DVD

ڈیجیٹل اسلامی لائبریری۔

www.ziaraat.com

SABIL-E-SAKINA
Unit#8,
Latifabad Hyderabad
Sindh, Pakistan.
www.sabeelesakina.page.tl
sabeelesakina@gmail.com

هٰذا کتابنا ینطق علیکم بالحق

کتاب مستطاب ہدایت نصاب مونس

شیخ و شاب مدلل بدلائل سنت و کتاب

المسمّٰی بہ

# کلیدِ مناظرہ معہ اضافہ

مصنفہٖ

سیّد برکت علی شاہ (گوشہ نشین)

پبلشر

منیجر کتب خانہ حسینیہ
حلقہ ۵۲ موچی گیٹ
لاہور

محلہ شیعاں

۷۶۸

اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِیْنَ مُنْتَقِمُوْنَ

کتاب مستطاب ہدایت نصاب مونس

شیخ و شاب مدلل بدلائل سنت و کتاب

المسمّٰی بہ

# کلیدِ مناظرہ معہ اضافہ

مؤلفہ

مولانا مولوی سید برکت علی شاہ صاحب (گوشہ نشین) وزیر آبادی پنجاب

مصححہ

مولانا مولوی ابو الصفا حاجی مرزا احمد علی صاحب عنا رئیس المناظرین

الامرتسری الکربلائی

حسب فرمائش

منیجر کتب خانہ حسینیہ حلقہ نمبر ۵۲ محلہ شیعاں لاہور

بار سوم

سنہ ۱۹۵۶ء

# تنبیہ الناصبین بجواب تنبیہ الحائرین

## انا من المجرمین منتقمون

مصنفہ رئیس المناظرین مولانا مولوی الحاج محمد اعجاز حسن صاحب قبلہ صدیقی بدایونی مرحوم

مولوی عبدالشکور کا ایک رسالہ تنبیہ الحائرین بڑے دم خم سے تحدی کناں شائع ہوا۔ یہ وہی مجموعہ کفریات و خرافات ہے جس کے متعلق شکوری بانگ بے ہنگام چند سال بلند ہوتی رہی کہ اس کا جواب کل شیعہ متفق ہو کر بھی نہیں دے سکتے ہیں۔ آج وہی تنبیہ الحائرین ہے جس کے بخئے حرف اعجازی طاقت نے سوزن تحقیق سے اور اللہ کی دی ہوئی طاقت سے ڈھیلے کر دئے۔

**کہاں ہیں** فدایان حیدر کرار جو عرصہ دراز سے منتظر تھے کہ تنبیہ الحائرین کی تحدی کون مٹائیگا۔ اور اسکا جواب کب شائع ہوگا۔ کہاں ہیں۔ وہ غیرت مند شیعہ جنکے دلوں میں نواصب نے سب و شتم نفس نبی کا ارتکاب کرکے گہرے زخم ڈالے تھے۔ اور وہ مرہم شفا کے طالب تھے۔ کہاں ہیں میدان مناظرہ کے جوانمرد سپاہی جو اقلیم ناصبیت کی زیر و زبر کرنے والی مشینیں گن کے جویاں تھے۔ کہاں ہیں وہ عوام کالانعام نواصب جو تنبیہ الحائرین کو مذہب شیعہ کے لئے زہر ہلاہل اور سم قاتل سمجھ کے شل مجانین بغلیں بجاتے تھے کہاں ہیں مولوی عبدالشکور صاحب علیہ ما علیہ جو تنبیہ الحائرین کے جواب سے علماء شیعہ کی مصلحت آمیز خاموشی کو ان کی عاجزی پر محمول کرکے نقارہ تحدی پیٹتے تھے۔ دیکھئے یہ کتاب **تنبیہ الناصبین بجواب تنبیہ الحائرین** حاضر ہے جو زخم دل مومن کیلئے مرہم شفا۔ نواصب و خوارج کے لئے قہر خدا۔ مناظر کے لئے دلیل محکم بد لگام کے لئے شمشیر اعجازی ذرہ گمراہ کیلئے ہادی۔ طالب نصرت کے لئے خدائی مددگار۔ مدیر النجم کیلئے لجام خاموشی ہے۔ جس میں دلائل قاہرہ سے ثابت کیا گیا ہے۔ کہ نواصب کے پاس انکے مذہب سے قرآن نہیں ہے اور نہ ہو سکتا تھا۔ وہ نازل ہی نہیں ہوا اور نہ ہو سکتا تھا جو کتاب انکے پاس ہے جسے یہ لوگ کتاب اللہ کہتے ہیں۔ ان کے مذہب سے یہ مصحف عثمانی ہے۔ انکے مذہب سے اس میں غلطیاں بھی ہیں۔ اسکی ترتیب بھی بعض جگہ بے ربط ہے۔ رسول اللہ نے جو متفرق چیزوں میں اور کچھ حافظ صحابہ میں جو سورتیں غیر مرتب چھوڑی تھیں جتنی آیتیں اپنے صحابہ کو نزولی ترتیب پر تعلیم فرمائی تھیں وہ سب کی سب اس مصحف عثمانی میں موجود نہیں ہیں۔ بلکہ مصحف عثمانی شکوری مذہب سے بھی ناقص ہے اور محرف بھی ہے دنیا میں جتنے نواصب ہیں انکے پاس نہ قرآن ہے۔ کہ مومنین بالقرآن کہلا سکیں اور نہ مصحف عثمانی کامل و غیر محرف ہے جس کا یہ باطل اور مہمل دعویٰ کرتے ہیں تنبیہ الناصبین کا پہلا باب ہے جس کی قیمت عہ/ دو روپیہ آٹھ آنہ ہے

**ملنے کا پتہ**

**مینیجر کتب خانہ حسینیہ حلقہ نمبر ۵۲ محلہ شیعیاں۔ لاہور**

# فہرست مضامین

# تقریظ صداقت حفیظ

ازعالیجناب رئیس الشیعہ مدار الشریعہ حجۃ الاسلام والمسلمین محی الملت والدین
سید المفسرین فیاض دھر حکیم الامۃ الناجیہ سرکار شریعتمدار شمس العلما قبلہ وکعبہ
علامہ السید علی الحائری مجتہد العصر والزمان مدظلہ العالی

باسمہ سبحانہ

الحمد للہ علی نوالہ والصلوٰۃ والسلام علی خواص رجالہ مصادر افضالہ والسنۃ
نوالہ ومفاتیح نعمالہ واعلی امثالہ علل الوجود واسرار السجود محمد وآلہ امابعد
یوں تو علم مناظرہ میں کتابیں بکثرت طبع اور شائع ہوئی ہیں۔ مگر ماشاء اللہ کتاب ہدایت نصاب
مسمّٰے بہ **کلید مناظرہ** مؤلفہ فضیلت مآب مجاہد نصاب عمدۃ المناظرین مرغم اناف المخالفین جناب
مولوی السید **برکت علی شاہ** صاحب مناظر وزیر آبادی دام مجدہم کتب و رسائل مناظرہ میں
جامع اور بہترین کتاب ہے۔ میں نے کثرت مشاغل شرعیہ خصوصاً ترتیب اجزا تفسیر **لوامع التنزیل**
کے باوجود اس مبسوط کتاب کے بعض مقامات کو ملاحظہ کیا ہے۔ مؤلف کی تہذیب عناوین
حسن ترتیب۔ اور دلائل وبراہین کی تبویب سے محظوظ ہوا ہوں۔ فی الواقع کہ مولف نے احقاق
حق اور ابطال باطل میں براہین ودلائل سے سعی بلیغ کی ہے۔ ہر محقق اس کتاب کے مطالعہ سے
طالب سلیم صراط مستقیم بآسانی حاصل کر سکتا ہے۔ فللہ درہ وعلیہ اجرہ وھو یتولی الصالحین

سادات گنج وسن پورہ لاہور

نمقہ خادم الشریعۃ المطہرۃ

علی الحائری

لا الہ الا اللہ ... 
عبدہ سید ...
ابن ابو القاسم الرضوی

# تقریظ

از عالی جناب فضائل مآب فاضل اجل محقق بے بدل کاسر اعناق الملحدین مرغم اناف الشیاطین استاذ المناظرین مولانا مولوی حکیم مرزا احمد علی صاحب کربلائی امرتسری

باسمہ سبحانہ

الحمد للہ العلیم الخبیر الذی لیس لہ شریک ولا مثل ولا نظیر والصلوٰۃ والسلام علی السراج المنیر محمد ن البشیر والنذیر وعلی اھلبیتہ الذی نزلت فی ھم اٰیۃ التطھیر بلا ریب ولا نکیر ما دامت الافلاک فی الدوران والمدبر فی التدویر

اما بعد میں نے کتاب ہذا انتساب مرغوب شیخ و شاب یعنے **کلید مناظرہ** مؤلفہ مولانا مولوی السید **برکت علی شاہ صاحب** گوشہ نشین وزیر آبادی کو شروع سے آخر تک دیکھا یہ کتاب ذخیرہ معارف دینیہ و خزینہ معلومات شرعیہ حلال مشکلات مفتاح مغلقات و ہادی راہ نجات ہے مؤلف کتاب مذکور خدا ان کی توفیقات کو زیادہ کرے اور ان کے فیوض سے مومنین کو متمتع کرے۔ نے نہایت ہی عرق ریزی سے مضامین مختلفہ اور حوالجات متشتتہ کو مختلف رسائل و کتب سے نقل کر کے ایک ہی مضمون کے متعلق مختلف حوالہ جات کو یکجا جمع کر دیا ہے۔ اس لئے یہ کتاب ہر خاص و عام کیلئے یکساں مفید ہے۔ اگر یہ طالبان حق کے لئے مفید ہے تو عام مناظرین کے لئے یہ بھی ایک بردست حربہ ہے اس لئے پنجاب کا کوئی گاؤں اس سے خالی نہ رہنا چاہئیے۔ میں نے حتی الامکان اس کی اصلاح کر دی ہے۔ ترتیب مضامین کو بھی درست کیا ہے۔ جناب شیخ **غلام علی** صاحب شہیدیہ نے زر کثیر خرچ کر کے اس کتاب نایاب کو طبع کرایا ہے۔ اب مومنین پر لازم ہے کہ اس گوہر یکتا کو بہت جلد خریدیں اور مؤلف و ناشر کی حوصلہ افزائی فرمائیں۔ وفقنا اللہ وایاکم لنصرۃ الدین

**مرزا احمد علی الامرتسری الکربلائی**

# تقریظ

از عالی جناب عمدۃ المتکلمین و فخر الواعظین سیدنا
و مولانا سید محسن علی شاہ صاحب قبلہ سبزواری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سبحانک لا علم لنا الا ما علمتنا انک انت السمیع العلیم
وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد و آلہ الطاہرین

کتاب مستطاب مسمی بہ کلید مناظرہ مؤلفہ سید برکت علی شاہ صاحب گوشہ نشین کے بعض مقامات میری نظر سے گزرے۔ ایک کشکول ہے جس میں الوان الوان کی روحانی نعمتیں اور رنگا رنگ کی چاشنیاں موجود ہیں۔ اس میں نسب ہے۔ تاریخ ہے۔ سیر ہے۔ فضائل ہیں۔ مناقب ہیں۔ مطاعن ہیں۔ مناظرہ ہے۔ حضرت گوشہ نشین نے غواصی کر کے گوناگوں جواہرات جمع کیے ہیں۔ اور عالم مراقبہ میں مختلف چمنستانوں کی سیر کر کے رنگا رنگ کے پھولوں کا ایک گلدستہ تیار کیا ہے ہر ایک صاحب ذوق کے لیے یہ کتاب لطف بخش ہوگی۔ اس میں ہر ایک قسم کا مذاق ہے۔ چھاپنے والوں نے اس کتاب کو پورے شوق سے طبع کرایا ہے۔ لکھائی چھپائی کاغذ عمدہ ہے۔ خداوند عالم بحق معصومین علیہم السلام مؤلف کو جزائے خیر اور کتاب کو قبولیت عام کا شرف عنایت فرمائے

الاحقر

محسن علی

# موعظہ حسنہ الملقب اظہار حقیقت بجواب رسالہ اظہار حقیقت

یہ وہ پانچ گھنٹہ کی معرکۃ الآراء تقریر ہے جو ۲۰ر اکتوبر ۱۹۲۱ء بموقع بازار لاہور کی انجمن دائرۃ الاصلاح کے معرکۃ الآراء جلسے کے سات سوالوں کا جواب دیتے ہوئے حجۃ الاسلام علامہ حائری صاحب قبلہ شمس العلماء مجتہد العصر نے مختلف المذاہب دس ہزار کے مجمع کثیر میں ۲۸ معتبر کتب اہلسنت کی عبارتیں پڑھ کر سنائیں اور کسی مخالف کو انکار کرنے کی جرأت نہ ہو سکی۔ بلکہ علمائے اہلسنت کو اس کے بعد اپنے مواعظ میں آج مجبوراً ان مسائل کا اعتراف کرنا پڑا۔ اب یہ رسالہ پانچویں بار بہت اضافہ کیساتھ شائع کیا گیا ہے قیمت ۱۲ر

## موعظہ مباہلہ

یہ وہی معرکۃ الآراء موعظہ مباہلہ ہے جو ۲۴ ذی الحجۃ الحرام کو حضور علامہ حائری صاحب دام اقبالہ نے موضوع مباہلہ پر جامع نکات عجیبہ بیان فرماتے ہوئے ضمناً مخالفین کی رگ حیات کو اچھی طرح ٹٹول ڈالا ہے۔ قیمت ۷ر

## موعظہ تحریف القرآن

جس کو علامہ ممدوح نے پانچ ہزار کے مجمع میں کتب مخالفین سے ثابت کر دیا ہے کہ تحریف قرآن مجید کا قائل عامل اور ناقل فرقہ اہلسنت والجماعت ہے نہ کہ فرقہ شیعہ۔ قیمت ۷ر

## موعظہ تقیہ

جس میں موعظہ تقیہ کے متعلق مکمل تقریر بحوالہ کتب اہلسنت مندرج ہے۔ یہ وہی موعظہ تقیہ ہے جس سے تین سنی حضرات نے متاثر ہو کر مجمع عام میں اپنے شیعہ ہونے کا اعلان کیا۔ قیمت ۷ر

## خلافت قرآنی

یہ ایک قابل دید اور کتب مناظرہ میں سب سے زیادہ مفید رسالہ ہے جو کہ مدت سے ختم تھا مومنین کے بے حد اصرار پر دوبارہ شائع کیا ہے جس میں خلیفہ منصوص کیلئے قرآن شریف سے مقابلہ کیا گیا ہے

قیمت ۶ر

## موعظہ غدیریہ

یہ وہی تین گھنٹہ کی معرکۃ الآراء موعظہ غدیریہ ہے جو ۱۸ر ماہ ذی الحجۃ الحرام کو جناب قبلہ و کعبہ علامہ حائری صاحب دام ظلہ نے تقریباً ۵ ہزار کے مجمع عام میں حیثیت غدیر پر تقریر فرماتے ہوئے معتبر و مستند کتب اہلسنت کی عبارتیں پڑھ کر سنائیں اور تبلیغ رسالت غدیر خم کا نقشہ دکھا کر قلوب مخالفین پر ہمیشہ کیلئے نہ مٹنے والی مہر لگا دی ۶ر

ملنے کا پتہ منیجر کتب خانہ حسینیہ حلقہ نمبر ۵۲ موچی گیٹ لاہور

# قبلہ گوشہ نشین

مولانا سید برکت علی شاہ صاحب گوشہ نشین وزیر آباد کے قلم گوہر بار نے جو احسان عظیم شیعہ پبلک پر کیا ہے۔ محتاج بیان نہیں ہے۔ اگرچہ آپ کی ہر ایک تصنیف شیعہ قوم کے لیے سرمایہ ناز ہے۔ تاہم کلید مناظرہ لکھ کر مولانا گوشہ نشین صاحب نے شیعی دنیا پر وہ کرم گستری فرمائی جسکا عوض خداوند عالم کی ذات پاک ہی دے سکتی ہے۔

آپ نے یکم جنوری ۱۸۸۳ء کو اس دنیائے فانی میں قدم رکھا کچھ عرصہ دریائے مدرسہ کی غواصی اور کچھ عرصہ استادانہ ملازمت پر ناصیہ فرسائی کی آخر سلطان ازل کے حکم کے آگے سر تسلیم خم کر کے ۱۹۰۸ء میں یعنی پچیس سال کی عمر میں گوشہ عزلت اختیار کیا۔ عالم تنہائی میں آپکے خامہ معجز رقم سے چودہ گرانبہا کتابیں معرض شہود میں آئیں۔ گویا نسبت تعداد کے لحاظ سے مولانا موصوف نے چودہ تصانیف کی نظر چودہ معصوم کی خدمت اطہر میں پیش کیں۔

آپ کی عمر ابھی مشکل سے ایک دو سال ہو گی کہ آپ کے مکان کی چھت گر پڑی پانچ چھ اشخاص مٹی کے انبار کے نیچے دب گئے۔ دن کا وقت تھا۔ آپ کی والدہ محترمہ ایک دوسرے کمرے میں تھیں۔ آپ کے ماموں سید چراغ علی شاہ صاحب خصوصاً خطرناک طریقہ میں مضروب ہوئے اور چھ ماہ تک ہسپتال میں زیر علاج رہ کر صحتیاب ہوئے۔ مگر قدرت خدا پر قربان جائیں گوشہ نشین صاحب کے بدن کو خراش تک نہ پہنچی جب آپ کو مٹی کھود کر باہر نکالا گیا۔ تو دیکھا گیا کہ آپ ایک چارپائی پر سرمست خواب ہیں۔ اور چارپائی کے اوپر چھت کے تیر دیوار کے ساتھ زینوں کی طرح کھڑے ہو گئے ہیں۔ اور تمام چھت کے بوجھ کو اٹھائے ہوئے ہیں۔

قبلہ گوشہ نشین صاحب مشن ہائی سکول وزیر آباد کی جماعت نہم میں تعلیم حاصل کر رہے تھے۔ کہ مولوی محمد دین صاحب ہیڈ اورینٹل ٹیچر مشن ہائی سکول وزیر آباد نے جماعت نہم اور جماعت دہم کو ایک آزمائشی امتحان میں اردو اور فارسی کے ایک ہی پرچے دیئے۔ ان دونوں پرچوں میں گوشہ نشین صاحب اول رہے۔

جماعت نہم سے کامیاب ہو کر گوشہ نشین صاحب مشن ہائی سکول کو چھوڑ کر وکٹوریہ ڈائمنڈ جوبلی ہائی سکول وزیر آباد میں چلے گئے۔ یہاں ہیڈ ماسٹر نے ایک دفعہ جماعت دہم کے طلبا کو حکم دیا کہ وہ "شراب خوری کے خطرات" پر بسیط مضمون لکھیں اور جو طالب علم اول رہیگا اسے پہلا انعام۔ اور جو دوم رہیگا اسے دوسرا انعام دیا جائیگا۔ مرزا احسان اللہ خاں صاحب (افسر مال ملتان) نے پانچ صفحے اور گوشہ نشین صاحب نے بارہ صفحے مضمون لکھا۔ مرزا صاحب موصوف نے دس میں سے ساڑھے نو اور گوشہ نشین صاحب نے نو نمبر حاصل کئے۔ اس لئے مرزا صاحب کو پہلا انعام اور گوشہ نشین صاحب کو دوسرا انعام ملا۔ گوشہ نشین صاحب کے تمام مضمون کو ہیڈ ماسٹر صاحب نے جماعت دہم کے طلبا کو پڑھ کر سنایا۔ اور فرمایا کہ اس مضمون کو آدھا نمبر اس لئے کم دیا گیا ہے کہ اس کے الفاظ مشکل اور طرز بیان دقیق ہے۔ برخلاف اس کے مرزا صاحب کا مضمون سہل اور عام فہم ہے۔

آپ کی عمر بیس پچیس سال ہوگی۔ کہ ایک دفعہ دریائے چناب میں غیر معمولی طوفان آیا۔ کسانوں کے بیل۔ گائیں۔ بھینسیں سطح آب پر بہہ رہی تھیں حیوانوں کو ڈوبنے سے بچانے کی کسی کو ہمت نہ پڑتی تھی۔ گوشہ نشین صاحب نے دریا میں چھلانگ لگا دی۔ مگر موجوں کے تھپیڑوں کی تاب نہ لا کر ساحل کی طرف پلٹ آنے کی کوشش کی کوشش کارگر نہ ہوئی۔ اور آپ آٹھ دس فرلانگ تک پانی میں بہتے چلے گئے۔ آخر قدرت نے مساعدت کی اور آپ خدا خدا کر کے ساحل دریا پر پہنچے۔ بازوؤں سے کنارے کو پکڑنے کی اور ٹانگوں سے کھڑا ہونے کی طاقت مفقود تھی۔ عجیب لطف خیز اور عبرت انگیز نظارہ تھا۔

آپ کی طبیعت سیر و ورزش پر قدرتاً مائل ہے اور یہی وجہ ہے کہ آپ اس وقت بھی جبکہ آپ کی عمر پچاس سال سے چند مہینے زیادہ ہے پچیس سالہ نوجوان معلوم ہوتے ہیں۔ آپ کا قد متوسط۔ رنگ گورا۔ اور جسم بہت قوی ہے۔

آپ متواضع اور خلیق ہیں۔ مسلم اور غیر مسلم پبلک آپ کو احترام اور عزت کی نگاہ سے دیکھتی ہے۔ آپ اپنی خطا کو تسلیم کر کے معافی مانگنے پر تیار رہتے ہیں اور دوسروں کی لغزشوں پر پردہ ڈالنا آپ کی عادت میں داخل ہے۔ آپ کا چہرہ ہر وقت متبسم رہتا ہے۔ آپ کی ہم نشینی میں دل محظوظ ہوتا ہے۔ شائستہ اور مہذب ظرافت آپ کا معمول اور وطیرہ ہے۔

چونکہ آپ کے آباؤ اجداد ہمیشہ شاہی افواج میں اعلیٰ عہدوں پر ممتاز رہے ہیں پیری اور مریدی سے ان کو جبلی نفرت رہی ہے اور انہوں نے کبھی بھی تقیہ سے کام نہیں لیا اس لیے شیعہ گری میں ان تمام بزرگوں کا مرتبہ امتیازی حیثیت رکھتا ہے۔

اس وقت بھی سرکار برطانیہ خلد اللہ سلطنتہ کے زیر سایہ قبلہ گوشہ نشین صاحب کے اقربا اعلیٰ عہدوں پر سرفراز ہیں۔ اور اپنی شخصی وجاہت اور علمی قابلیت کی مدد سے سپہگری میں نمایاں اور قابل تعریف کام کر رہے ہیں۔

آپ کی عمر امن پسندی، صلح جوئی، درس و تدریس اور تالیف و تصنیف میں بسر ہوئی ہے آپ صحیح معنوں میں گوشہ نشین ہیں۔ یعنی نہ تو آپ شہر کی دھڑابندیوں سے تعلق رکھتے ہیں اور نہ ہی ذاتی جھگڑوں سے سروکار۔ آپ اس قسم کے بیہودہ اور بے نتیجہ جھگڑوں سے الگ تھلگ رہ کر نہایت خوشگوار طریقہ سے زندگی کے دن کاٹ رہے ہیں۔

وعدہ کی پابندی آپ کی فطرت کا حصہ ہے۔ مکر و فریب سے آپ کو دلی کراہت ہے راست گوئی اور صاف گوئی کے دلدادہ ہیں۔ آپ کی خوراک اور لباس سادگی کا نمونہ ہے۔ سلام کرنے میں آپ ہمیشہ سبقت کرتے ہیں۔

آپ کی والدہ محترمہ مرحومہ صبح کی قرآن خوانی۔ نماز تہجد کی پابندی اور صوم و صلوٰۃ کی نگہداشت میں خاص عزت کی مالک تھیں۔ آپ کو تمام قبیلہ تعظیم و ادب کی نگاہوں سے دیکھتا تھا۔

مولانا مذکور کے والد بزرگوار قبلہ سید غلام علی شاہ صاحب مرحوم و مغفور علم و فضل اور زہد و اتقا میں مشہور زمانہ تھے۔ آپ ہی نے وزیر آباد میں مراسم عزاداری کا سنگ بنیاد رکھا۔ اور قریباً پچاس سال تک اس پاک فرض کو امیرانہ شان اور رئیسانہ ٹھاٹھ سے ادا فرمایا۔ آپ ہی نے یہاں مسجد شیعہ بنوائی۔ جو خوبصورتی میں ارفع درجہ رکھتی ہے۔ اور آپ ہی نے یہاں عید غدیر کا جلوس تزک و احتشام سے سر بازار نکالا۔ آپ قریباً اسی (۸۰) سال کی عمر میں عالم عقبیٰ کو تشریف لے گئے۔

چونکہ قبلہ گوشہ نشین صاحب اپنے خیالات، جذبات، اور حسب نسب کے متعلق اپنی تصنیفات گوشہ نشین مع ضمیمہ میں اختصار کے طور پر خود اپنے قلم سے لکھ چکے ہیں اس لیے ہم بھی یہاں ان اشعار کو درج کر کے ان کے سوانح حیات کا آئینہ پیش کرتے ہیں۔

انچہ حسب و نسب کے متعلق ارشاد ہوتا ہے:۔

ب صاحبِ عرفاں سے کہا بیٹے کہ اے پیر — ہے گوشہ نشیں کون ذرا کیجئے تقریر

رشاد کیا بکتا ہوں میں اس سے تعارف — بے لوث و غرض کھینچتا ہوں اسکی میں تصویر

تید ہے بخاری ہے گل باغ نقی ہے — آزاد ہے خوش باش ہے خوددار ہے جول میر

حکام شریعت کو سمجھتا ہے بخوبی — تدبیر کا شیدا ہے نہیں منکر تقدیر

رتا ہے عمل اس پہ جو کہتا ہے زباں سے — ہے راست کا ایمان و عمل کی ہے وہ تصویر

اس کی نظرِ لطف و کرم پہ ہے خدا کے — ہرگونہ مساعی میں نہیں کرتا ہے تقصیر!

ویب تلامیذ میں مصروف ہے دن بھر — ہے رات کو شغل اس کا مگر نالہ شب گیر

ست ہو مخالف تو وہ ہٹ جاتا ہے پیچھے — اس صورتِ حالت میں یہی اسکی ہے تدبیر

ہے پرسشِ اعمال کے اندیشہ سے لرزاں — چہرے پہ ہیں آثارِ الم رنگ ہے تغیر

ہ بلبل دل کے ہے ترنم کا فدائی — آواز حزیں ہے اسے ربط کا بم و زیر

ہے حیلہ و حجت ہے گرفتار عقائد — بھولے سے نہیں منزل وسواس کا راہ گیر

منظور کریں خدمت دیں شاہ دو عالم — اس شوق میں بیتاب ہے بے چین ہے دلگیر

ہے اس کا سخن بزم جہاں کیلئے زینت — افشاں پئے تانیث ہے طرہ پئے تذکیر

ہے برق صفت اس کا ہر اک شعر اثر میں — دلسوز کہیں نالۂ بلبل سے ہے تقریر

ہے مکر و ریا اس کے بسر ہوتے ہیں ایام — جوں مکڑی نہیں گوشۂ خانہ میں مگس گیر

سید امداد حسین بی۔ اے کاظمی
(گجرات)

# مودّبانہ تبادلۂ خیالات

(۱)

اشعار ہیں سب میرے مِرے قلب کی آواز
شہدیرِ ضمیر اپنا ہے سرگرم تگ و تاز
ترقیم روایاتِ ثقہ ہے مجھے منظور
یہ محض تخیّل کی نہیں رفعتِ پرواز

(۲)

تو عشرہ کے دن بغلیں مسرّت سے بجائے
تو اپنے بزرگوں کو مطاعن سے بچائے
اس روز تو ہو محوِ الم روحِ پیمبر
تو جامِ طرب اپنے مریدوں کو پلائے

(۳)

اے قادیاں کے پیر ترا قول نرالا
گردن میں تری جھوٹ اور مکر کی مالا
مہدی تو بنا۔ عیسیٰ بنا۔ میرِ عرب بھی
بہروپ عجب۔ جانِ جہاں۔ تو نے نکالا

(۴)

منبر پہ مسلماں نہ کریں ذکرِ شہادت
اِس فتویٰ میں پوشیدہ ہے مفتی کی ذہانت
ڈرتا ہے کہ چھڑ جائیگی یاروں کی کہانی
گر جائیگی پھر ان کی محبت کی عمارت

(۵)

اوصافِ یزید اِس طرح سب کرتے ہیں انعام
سرمستِ مئے کفر تھا۔ بیگانۂ اسلام
تھا باپ کا اسلام فروشی میں نمونہ
مردودِ درِ آلِ عبا۔ دشمنِ اخیام

(۶)

کیا بکتا ہے تھے سبطِ نبیؐ خاطی و غدّار
تھی شمر کی تیغ آپ کے نانا ہی کی تلوار
یہ دین یہ ایماں۔ یہ اسلام۔ صد افسوس
ہیں اہلِ خرد اِس ترے ہذیاں سے بیزار

(۷)

کچھ کہتا ہوں میں تجھ سے ذرا سوچ خدارا
سفیان کا پوتا بھی پیمبر تھا تمہارا
محشر میں تمہیں اُس کی شفاعت ہو مبارک
ہے ہم کو تو بس آل کا اُس روز سہارا

(۸)

اصحابِ نبیؐ پہ مَیں دل وجاں سے فدا ہوں
دلدادۂ ایثار ہوں۔ پابند وفا ہوں
اصحاب جو تا عمر رہے دین پہ قائم
مَیں ایسے خوش انجاموں کی خاکِ کفِ پا ہوں

(۹)

تھا تیرا زرومال سے معمور خزانہ
کیوں تجھ کو پسند آیا تھا زہراؑ کا ستانا
اِس تھوڑی سی پونجی پہ تری نظرِ ہوس تیز
کاش اِس پہ کرے غور موجودہ زمانہ

(۱۰)

کیا خوب بنا بعدِ نبیؐ قصرِ خلافت
محروم تھی بُنیاد سے ہی جسکی عمارت
میدانِ سقیفہ میں اُتر آئے جب اصحاب
حیدرؑ کو نہ دی نعشِ پیمبر نے اجازت

(۱۱)

پہلے کو فقط تُو نے خلافت پہ بٹھایا
اور امرِ حکومت میں اُسے خوب بنایا
لکھوائی پھر اپنے ہی لئے اُس سے وصیت
پھر تیسرے کو موردِ الطاف بنایا

(۱۲)

کی تو نے بہت قتلِ شہِ دین کی تدبیر
کام آ نہ سکی تیرے مگر کوئی بھی تدبیر
پھر خانۂ زہراؑ کے جلانے کا کیا عزم
ہے کیسی حسین تیرے خیالات کی تصویر

(۱۳)

اِک ہوتا نہ تُو۔ ہوتی نہ تطہیر کی تذلیل
بجھ سکتی نہ تھی آل کے اکرام کی قندیل
ہابیل صفت قتل ہوئے سبطِ پیمبر
تُو دیدۂ مومن میں ہے قابیل کی تمثیل

(۱۴)

انجام جمل نے تجھے صد بار رُلایا!
مُنہ تیرا ندامت کے پسینہ نے دُھلایا
تعریف سنی جاتی ہے اِس تیرے عمل کی
فرمائیے کیوں حکمِ پیمبر کو بھلایا!

"سید گوشہ نشین"
(وزیر آبادی)

# برگ سبز

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سید المرسلین وآلہ الطیبین ولعنۃ اللہ علی اعدائہم اجمعین من یومنا ھذا الیٰ یوم الدین ہ

خدائے برتر کو سب تعریف ہے۔ جو تمام مخلوقات کا خالق ہے سب سے بڑا بے عیب۔ بے ہمتا۔ قادر۔ غالب۔ ازلی اور ابدی ہے۔ احد۔ بے نیاز۔ عادل اور صادق الوعدہ ہے۔ دیدار۔ ترکیب۔ اعضا۔ جسم۔ جہت۔ مکان۔ حلول۔ صورت تغیر اور مجبوری سے پاک ہے۔ اور اس کی صفات اس کی ذات سے علیحدہ نہیں ہیں۔ رحیم۔ رحمان۔ محسن اور شفیق ہے اپنے نظام قدرت میں جو تبدیلی چاہے کرے۔ صاحب اختیار ہے۔ نیک کو نیک اور بد کو بد کا بدلہ دیگا۔ وہ جبراً کسی کو نیکی یا بدی کی طرف نہیں لیجاتا۔ اس کی جزا اور سزا کا کچھ حصہ اس دنیا میں بھی جاری وساری ہے۔ اور جن امور کا کرنا اس پر واجب ہے۔ وہ ان کو ضرور کرتا ہے۔

انسانوں کی ہدایت اور راہنمائی کے لئے اس پر انبیا اور اوصیا کا بھیجنا واجب ہے چنانچہ اس نے بے شمار انبیا اور اوصیا بھیجے۔ لیکن جن پر تمام کمالات اور فضائل کا خاتمہ ہوا۔ وہ چہاردہ معصوم علیہم السلام کی ذوات مبارکہ ہیں۔ یہ چودہ انوار تخلیق موجودات سے ہزارہا سال پہلے خداوند عالم کی تسبیح وتقدیس میں مشغول تھے۔ اور آفرینش کائنات کا باعث یہی چودہ انوار ہیں۔ آدمؑ سے عیسےٰؑ تک ہر ایک نبیؑ اور وصی نے انہی کے توسل سے طلب حاجت کی۔ اور ان کے مصائب وآلام کا ازالہ انہی کے صدقہ طے ہوا ہے۔ ان کے اسمائے مبارکہ ساقِ عرش پر ثبت ہیں اور انکے انوار قدسی آثار زیارت گاہِ ملائکہ ہیں۔

یہ چودہ انوار نورانیت کے لحاظ سے آپس میں ذرہ بھر کمی وبیشی نہیں رکھتے ہیں جو معجزات تمام انبیا میں بحالت انفرادی موجود تھے۔ ان میں سے ہر ایک میں مجموعی حالت میں موجود ہیں۔ ان پر ارضی وسماوی حالات اس طرح ظاہر ہیں جس طرح انکے اپنے ہاتھ کی ہتھیلی۔ عرش وفرش کو انہی کی طفیل سے قیام ہے۔ خداوند عالم کو اپنے ذکر واذکار سے انکا ذکر زیادہ محبوب ہے۔ یہ دنیا میں نعماتِ دنیا تقسیم کرنے والے اور آخرت میں بہشت و دوزخ

کے بانٹنے والے ہیں - ان سے بحالتِ بیداری یا بحالتِ خواب بھول چوک تک کا سرزد ہونا ناممکن ہے - یہ اول روز پیدائش سے آخر روز انتقال تک طیب و طاہر و معصوم ہیں یہ ماں کے پیٹ میں ہی سے عالم اور عارف تھے - جتنے بلوغت ہیں - یہ ہر جگہ یہ آن واحد میں بفضلہ حاضر و ناظر ہو سکتے ہیں - اور ہم کو ہر وقت دیکھتے اور ہماری ہر بات کو سنتے ہیں - قضا و قدر لوح و قلم اور حیات و ممات پر یہ حکم خدا مختار ہیں - گذشتہ و حال و مستقبل سے بفضل خدا آگاہ ہیں - ان پر کسی کو فضیلت دینا شرک اور کسی کو ان کے برابر خیال کرنا کفر ہے - ان سے ذرہ بھر بغض رکھنے والے یا ان کے دشمنوں سے رائی بھر الفت رکھنے والے پر دوزخ واجب ہے -

میں نے حضرات اہلسنت کے اعتراضوں کے جواب انہیں کی معتمدہ کتب سے بحوالہ صفحات و سطور و مطابع و اسماء مصنفین دیئے ہیں - میں بہت ناشکر گذار ہوں گا - اگر یہاں اس امر کا اظہار نہ کروں - کہ اعلیحضرت حجۃ الاسلام صدر المفسرین رئیس الشیعہ مدار الشریعہ سرکار شریعتمدار شمس العلماء قبلہ و کعبہ جناب علامہ السید **علی الحائری** مجتہد العصر والزمان دام برکاتہ کی تصنیفات جلیلہ خصوصاً مواعظ خمسہ یعنے موعظہ حسنہ - موعظہ غدیر - موعظہ مباہلہ - موعظہ تحریف قرآن - موعظہ تقیہ سے بھی اس مجموعہ میں اقتباس کیا ہے - اس محنت اور زحمت کا میں کوئی صلہ ناظرین سے اس کے سوائے نہیں چاہتا - کہ میرے حق میں دعائے خیر کریں - اور اس ناچیز ہدیہ کو شرف قبولیت عطا فرمادیں + والسلام

(گوشہ نشین)



پبلشر - ڪربلائي غلام علي شهيديه مشهدي 1935

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محمد رسول اللہؐ اور حضرت علیؑ ہاشمی ہیں

خاندان قریش میں سے حضرت رسول اللہ صلعم کے باپ حضرت عبداللہؓ اور ماں حضرت آمنہ بنت وہب ہیں۔ حضرت علیؑ کے باپ حضرت ابوطالبؑ اور ماں حضرت فاطمہ بنت اسد ہیں۔ حضرت عبداللہ اور حضرت ابوطالب آپس میں حقیقی بھائی تھے انکے باپ حضرت عبدالمطلب بن ہاشم ہیں۔ حضرت رسول اللہ دو ماہ کے تھے۔ کہ آپ کے والد حضرت عبداللہ فوت ہو گئے۔ اور رسول اللہ حضرت ابوطالب کے سپرد ہوئے۔ جب رسول اکرمؐ چھ برس کے ہوئے۔ تو آپ کی والدہ بزرگوار حضرت آمنہ بھی انتقال فرما گئیں۔ اور حضرت فاطمہ بنت اسد نے رسول کریم کو اپنے زیر سایہ لیا۔ رسول صلعم کی ستائیس سال کی عمر میں حضرت علی پیدا ہوئے اور رسول اللہ حضرت علی کی تعلیم و تربیت فرماتے رہے۔ چالیس سال کی عمر میں رسول خدا نے نبوت کا اظہار فرمایا۔ اور حضرت علی نے تیرہ سال کی عمر میں سب سے پہلے لوگوں کے سامنے رسالتمآب کی نبوت کی تصدیق کی۔ اس لئے حضرت علی کو صدیق کہا جاتا ہے۔ حضرت ابوطالب کو عبد مناف اور عمران بھی کہا جاتا ہے۔ آپ بہت فیاض اور سخی تھے۔ اور اوصیائے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے تھے آپکے دل میں رسول اللہ کی اس درجہ الفت اور ہمدردی تھی۔ کہ آپ حضرت کا مقام خواب ہر رات بخوف اعدا بدلتے رہتے۔ اور چونکہ آنحضرت نے ثوبیہ لونڈی کا دودھ بھی چند روز پیا تھا جس کا دودھ حضرت حمزہ نے بھی پیا تھا اس لئے حضرت حمزہ آنحضرت کے رضاعی بھائی بھی تھے اور چچا بھی۔

علمائے اہلسنت کے عقیدہ کے مطابق حضرت عبداللہ اور حضرت آمنہ آنحضرت کے والدین مومن نہ تھے۔ اس کی وجہ معلوم کرنا چنداں مشکل نہیں ہے۔ چونکہ ثلاثہ کے والدین باتفاق مورخین اور بعقیدہ علمائے اسلام کافر تھے۔ اس لئے علمائے اہلسنت کو ضرورت پڑی کہ ثلاثہ کی حمایت میں آنحضرت کے والدین کو بھی کافر ٹھہرائیں۔ اس شوخی اور کذب میں خواہ ایمان کی دولت ان کے خانہ دل سے ہمیشہ کیلئے رخصت ہو جائے

علمائے اہلسنت کی شوخیاں صرف مندرجہ بالا شوخی تک محدود نہیں رہیں۔ بلکہ انہوں نے ثلاثہ کی حمایت میں وہ دست درازیاں کی ہیں جن کی وجہ سے اسلام اعتراضات کے تیروں کا نشانہ بنا ہوا ہے ایک مذہب جعفری کے صدقہ سے اسلام کی شان قائم ہے جو مخالفین کو منہ کھولنے نہیں دیتا ۔

اگر اسلام کا مدار اہلسنت پر ہوتا تو تمام زمین پر آج ایک مسلمان نظر نہ آتا۔ علمائے اہلسنت کی ستم ظریفی آنحضرتؐ کے والدین کو کافر ٹھیرانے تک ہی محدود نہیں رہی۔ ان کا یہ بھی عقیدہ ہے۔ کہ حضرت علیؑ کے والدین حضرت ابوطالبؑ اور حضرت فاطمہ بنت اسد بھی مومن نہ تھے۔ یہ ہے حمایت ثلاثہ کا ادنیٰ کرشمہ پھر یہاں تک ہی اکتفا نہیں کیا۔ بلکہ حضرت ابراہیمؑ کے والد بزرگوار (تارخ) کو بت پرست کہہ دیا۔ دوسرے انبیا کی خطائیں ثابت کیں۔ اور آنحضرت کی طرف بھی کئی بشری لغزشیں منسوب کر دیں۔ ان خرافات کا نتیجہ یہ ہوا کہ کئی کاذب مہدی اور کئی جھوٹے نبی پیدا ہو گئے جنہوں نے اسلام کی بیخ کنی میں ہمت کوشش کی اور اصول اور فروع دین میں چند در چند ایسی بدعات رائج کیں۔ اور دین مبین کے پاک چہرہ کو ایسا مسخ کیا۔ کہ اسلام کو دوسرے مذاہب کی طعن و تشنیع کا ہدف بنایا۔ اس لئے ہم لوگ ان سے بیزار ہیں ۔

## حضرت ابوطالبؑ

علامہ ابو الکرام عبدالسلام لکھتا ہے کہ حضرت ابوطالبؑ کے مومن ہونے پر تمام اہلبیت متفق ہیں اور جو شخص اہلبیت کے اتفاق کے مخالف ہو۔ اس کا قول معتبر نہیں۔ اور جامع الاصول میں ہے۔ کہ اہلبیت کے قول کے مطابق ابوطالب مسلمان تھے۔ اور اسلام پر فوت ہوئے اور یہی قول عبدالحق محدث دہلوی کا ہے تاریخ کامل صفحہ ۳۴ پر ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ جب تک (حضرت) ابوطالب زندہ رہے قریش نے ہم سے کوئی مکروہ امر کرنے کی جرات نہ کی حضرت ابوطالب کی وفات کے بعد لوگ آنحضرت پر کوڑا کرکٹ ڈال دیتے اور جب آنحضرت نماز میں مصروف ہوتے تو لوگ حضرت کے بدن مبارک پر بکری کی بچہ دانی (اوجھری) گرا دیتے ۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے مدارج النبوۃ جلد دوم ص۲۴۳ و ۳۵۱ مطبوعہ نولکشور کانپور میں لکھا ہے۔ مدح سرور عالم میں بہت سے اشعار کہے ہیں منجملہ ان کے یہ ہیں ؎

وشق لہ من اسمہ لیجلہ　　فذوالعرش محمود وھذا محمد

وابیض یستسقی الغمام بوجہہ　　ثمال الیتامی عصمۃ الارامل

محمد بن اسحاق مورخ نے اس قصیدہ کے اس سے زیادہ ابیات لکھے ہیں۔ اور یہ آپ نے تب کہے جب کفار قریش نے آں حضرت کے برخلاف اجتماع کیا اور لوگوں کو آپ سے متنفر کیا۔ اس قصیدہ میں آپ نے عداوت قریش کی مذمت کی ہے۔ اور لوگوں کو آنحضرت کی اطاعت کی ترغیب دی ہے ابن التین نے کہا ہے کہ ان ابیات میں دلالت ہے اس پر کہ ابوطالب آنحضرت کی نبوت کو بعثت سے پہلے جانتے تھے اور شیخ ابن حجر عسقلانی نے کہا ہے کہ ابوطالب نے یہ شعر بعثت سے بعد کہا اور بہت سی خبروں میں آیا ہے کہ ابوطالب کو آنحضرت کی نبوت کی معرفت تھی۔ اور اسی سے شیعہ نے تمسک کیا ہے۔ اس کے اسلام پر شیخ نے یہ بھی کہا ہے۔ کہ میں نے علی بن حمزہ نصری کی ایک کتاب دیکھی۔ جس میں اس نے اشعار ابوطالب کو جمع کیا ہے اور خیال کیا ہے کہ وہ مسلمان تھا اور اسلام پر مرا۔ عسقویہ نے زعم کیا ہے کہ وہ کافر مرا اور استدلال کیا ہے ایسی چیز سے جس میں دلالت نہیں۔ (ابوالصفا) تاریخ ابوالفدا میں ہے کہ جب آنحضرت حضرت ابوطالب کے جنازہ کے ہمراہ جا رہے تھے۔ تو آنحضرت نے فرمایا اے ابوطالب خدا تجھ کو بخش دے اور تم پر رحم کرے۔ تو نے صلہ رحم ادا کیا۔ اور میری امداد میں کچھ تقصیر نہ کی ؏

حضرت ابوطالبؑ کا نقش نگین یہ تھا۔ "رضیت باللہ ربا وبابن اخی نبیا وبابنی علیؑ وصیاً"۔ یعنی میں اللہ کے رب ہونے پر اور اپنے بھتیجے حضرت محمدؐ کے نبی ہونے پر۔ اور اپنے بیٹے حضرت علیؑ کے وصی ہونے پر راضی ہوا ؏

فتح الباری کتاب الغزوات میں ہے کہ جب لوگ حنین کے دن بھاگ گئے تو رسول اللہؐ ان کو کہتے تھے میں نبی ہوں اور میں جھوٹا نہیں ہوں اور میں ابن عبدالمطلب ہوں مگر چار آدمیوں کے سوائے حضرت کے پاس کوئی نہ رہا۔ یعنی ابن عبدالمطلب ہونا صادق القول ہونے کی دلیل فرمایا۔ پس عبدالمطلب صادق ہوئے ؏

خصائص کبریٰ ص۸۶ پر ہے کہ ایک روز ابولہب اور ابوطالب میں کشتی ہوئی۔ ابولہب نے ابوطالب کو گرا دیا۔ آنحضرت نے ابولہب کو زلفوں سے پکڑ لیا۔ اور جھٹکا حالانکہ حضرت اس وقت بہت کم سن تھے ؏

حاشیہ شفا قاضی عیاض پر امام احمد بن حسین حنفی موصلی اور علی جمہوری اور تلمانی سے نقل کیا گیا ہے کہ حضرت ابوطالب سے بغض رکھنا کفر ہے کیونکہ انہوں نے آنحضرت کی نصرت و حمایت و تربیت فرمائی پس ان کی مذمت و ایذا آنحضرت کی مذمت و ایذا ہے۔ اور ایسا شخص کافر واجب القتل ہے۔ مالکیوں کے نزدیک ایسا شخص بعد توبہ بھی واجب القتل ہے۔

اسنی المطالب مطبوعہ مصر صفحہ ۳۴ پر ہے کہ حضرت ابوطالب نے جب کہ رسول اللہ نے ابھی دعوئے نبوت کا اظہار بھی نہ فرمایا تھا۔ آنحضرت کے نکاح خدیجہؓ کے وقت اپنے خطبہ کا آغاز ان الفاظ سے فرمایا۔ الحمد للہ الذی جعلنا من ذریتہ ابراہیم وذرع اسمٰعیل وعنصر مضر وجعلنا حفظتہ بیتہ وسواس حرمہ" یعنی اُس خدا کا شکر ہے جس نے ہم کو ابراہیم کی ذریت اور اسمٰعیل کی نسل اور اصل معدن خاندان مضر سے قرار دیا۔ اور اپنے گھر کا نگہبان اور اپنے حرم کا منتظم بنایا۔

حضرت ابوطالب کے اپنے اشعار ملاحظہ ہوں۔

واللہ لن یصلوا الیک بجمعھم حتی اوسد فی التراب دفینا

وشق لہ من اسمہ یجلہ فذو العرش محمود وھذا محمد

ترجمہ:۔ خدا کی قسم اے محمدؐ یہ لوگ (کفار قریش) ہرگز تم تک نہیں پہنچ سکتے۔ جب تک میں زمین میں دفن نہ کر دیا جاؤں یعنی میں آپ کی محافظت میں اپنی جان آپ پر قربان کرنے کو ہر وقت تیار ہوں۔ خدا نے اپنے نام سے محمد کا نام مشتق کیا ہے پس وہ صاحب عرش محمود ہے۔ اور یہ محمدؐ ہے (اقرار خدا بیت ہے)۔

"الم تعلموا انا وجدنا محمداً رسولاً کموسیٰ خط فی اول الکتب"

ترجمہ:۔ اے قریش تم کو معلوم نہیں ہے کہ ہم نے محمد کو ایسا رسول پایا ہے جو مثل موسیٰ کے ہے اور یہ بات اگلی کتابوں میں یا سب سے پہلی کتاب میں مذکور ہے (اسنی المطالب صفحہ ۱)

وقد علموا ان ابننا لا مکذب لدینا ولا یعزی لقول الاباطل

ودعوتنی وعلمت انک صادق ولقد صدقت وکنت ثم امینا

ترجمہ۔ ہمارا بیٹا محمدؐ جھوٹا نہیں ہے اور نہ وہ باطل قول کی طرف منسوب ہے اے محمد تم نے مجھے دعوت اسلام دی اور مجھے یقین ہے کہ تم سچے ہو۔ اور بیشک تم نے سچ کہا ہے اور تم امین ہو۔

ولقد علمت بان دین محمد من خیر ادیان البریۃ دنیا

ترجمہ:۔ مجھے علم ہے کہ محمدؐ کا دین تمام خلقت کے دینوں سے بہتر ہے (اسنی المطالب صفحہ ۱)

کتاب درج منیفہ فی الآباء الشریفہ میں علامہ سیوطی میں ہے کہ میں نے نقل کیا ہے اس مجموعہ سے جو بخط شیخ کمال الدین شمسی پدر امام شیخ تقی الدین ہے۔ کہ کسی نے قاضی ابو بکر بن عربی سے سوال کیا۔ کہ اس شخص کے بارہ میں آپ کا کیا حکم ہے جو کہتا ہے کہ آنحضرت کے آباء دوزخی ہیں۔ قاضی نے جواب دیا۔ کہ وہ شخص ملعون ہے کیونکہ خدا کہتا ہے۔ کہ جو لوگ خدا اور اس کے رسول کو ایذا دیتے ہیں۔ ان پر دنیا و آخرت میں لعنت ہے۔ اور ان کے لیے سخت عذاب تیار کیا گیا ہے میں اس سے بڑھ کر کوئی امر نہیں جانتا۔ کہ کسی کے باپ کے حق میں کہا جائے۔ کہ وہ دوزخی ہے

تفسیر کبیر ۵۰۰ پر ہے۔ کہ خداوند عالم نے رسول اللہ کو حضرت ابو طالب کی تربیت کی وجہ سے غنی کر دیا یعنی آپ کی تربیت احسن طریقہ پر کی گئی۔

جس شخص کے پاک دل میں آنحضرت کی خیر خواہی اور ہمدردی کا جذبہ اپنی اولاد سے زیادہ ہو۔ جو رشتہ داروں اور احباب سے محبت رسول کی وجہ سے بگاڑ پیدا کر لے جس کے سر پر محبت رسول کی وجہ سے مصائب کا آسمان ٹوٹ پڑے۔ جو خود قتل ہو جانا قبول کرے۔ مگر آنحضرت کا بال تک بیگانہ ہونے دے۔ اور جس کے ایمان کی شہادت خود آنحضرت اپنی زبان سے دیں اس کو کافر کہنا اہلسنت ہی کا حصہ ہے۔

اگر ثلاثہ کے والدین کا فر نہ ہوتے تو نہ تو آنحضرت کے والدین پر تہمت کفر لگائی جاتی اور نہ حضرت علی کے والدین کو دائرہ ایمان سے خارج کیا جاتا۔ اور نہ ہی انبیاء کو خطا کار ٹھیرایا جاتا۔ خدا برا کرے حمایت ثلاثہ کا جو تمام برائیوں کی جڑ ہے۔ اور جس کی وجہ سے اسلام دوسرے مذاہب کی نظر میں حقیر ہے۔ فرقہ اہلسنت نے بالخصوص اسلام کو ذلیل کرنے میں کمال کر دکھایا ہے ۞

مجھے یہاں ایک ذی عزت غیر مسلم کا واقعہ یاد آ گیا ہے۔ جو مجھے ہمیشہ احترام کی نگاہ سے دیکھتا تھا۔ اور جس کی عزت میری نظر میں بھی حد درجہ تھی۔ تبادلۂ خیال کے دوران میں وہ اسلام کے محاسن کا دلدادہ ہو گیا تھا۔ مگر جب اس کی گہری نگاہ اور عمیق بصارت نے اسلام کی فرقہ بندیوں کو پرکھا۔ تو قبول اسلام کو تعویق میں ڈال دیا۔ اور کھلے الفاظ میں کہہ دیا۔ کہ اسلام کی صورت دست درازیوں کی وجہ سے بہت حد تک بگڑ چکی ہے۔ گو اس میں کچھ بھی شک نہیں شیعہ حضرات کا دم قدم اسلام کے قیام میں از بس غنیمت ہے۔

# حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بنتِ اسد والدہ ماجدہ حضرت علی علیہ السلام

ازالۃ الخلفاء ص ۱۵۱ پر ہے کہ حضرت رسول اللہ فرمایا کرتے تھے۔ کہ فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت اسد ہماری ماں تھی۔ بعد اس ماں کے کہ جس سے ہم پیدا ہوئے۔ جب حضرت ابوطالب ہم لوگوں کو جمع کرکے اپنے ساتھ کھانا کھلاتے تو فاطمہ بنتِ اسد اس کھانے میں سے کچھ بچا رکھتیں۔ جو ہم دوبارہ آکر کھاتے۔

ارجح المطالب ص ۲۳۵ پر بحوالہ اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہ والدہ ماجدہ جناب امیر علیہ السلام کی تعریف کے متعلق ایک طویل حدیث لکھی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ رسول اللہ آپ کے جنازہ پر تشریف لے گئے اور فرمایا۔ اے میری ماں خدا تجھ پر رحم کرے۔ تو میری ماں کے بعد میری ماں تھی۔ تو خود بھوکی رہتی۔ اور مجھ کو کھلایا کرتی۔ تو آپ ننگی رہتی۔ اور مجھ کو پہنایا کرتی۔ تو اپنی جان کو اچھے کھانے سے باز رکھتی۔ اور مجھے کھلاتی۔ تو خاص خدا کے لئے اور آخرت کے گھر کے لئے یہ حسن سلوک مجھ سے کیا کرتی۔ آنحضرت صلعم نے اپنا پیراہن ان کے کفن کے لئے دیا۔ کچھ قبر آنحضرت صلعم نے خود کھود دی)۔ اور مٹی بھی نکالی۔ پھر خود اس میں لیٹ گئے۔ اس پر صحابہ نے کہا۔ یا حضرت۔ آپ نے اس کے ساتھ وہ معاملہ کیا ہے۔ جو آج تک کسی سے نہیں کیا حضور نے فرمایا۔ کہ ابوطالب کے بعد اس سے زیادہ کوئی شخص میرے ساتھ نیکی کرنے والا نہیں تھا۔ یہی روایت بہ اختلاف الفاظ مدارج النبوۃ جلد دوم ص ۴۰۷ پر بھی درج ہے۔

جس پاک گود میں آنحضرت صلعم نے آرام فرمایا ہو۔ جن مقدس ہاتھوں پر آنحضرت اٹھائے گئے ہوں۔ جو پاک سینہ آنحضور کے نورانی سینے سے چمٹا رہا ہو۔ جو پاک ہونٹ آنحضرت کے پاک ہونٹوں کے بوسے لیتے ہوں۔ اور جو پاک آنکھیں آنحضرت کے چہرے پر ہر وقت کھلی رہی ہوں ان کے ایمان میں رخنہ اندازی کرنا کہاں کا اسلام اور کہاں کی انسانیت ہے۔ یہ شوخی اور گستاخی اہلسنت کو مبارک ہو۔ شیعہ اثنا عشری تو اس عقیدہ پر چار حرف کہتے ہیں۔

آنحضرت صلعم تو ارشاد فرمائیں اور بار بار ارشاد فرمائیں کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت اسد میری ماں ہیں وہ واجب الاحترام ہیں اور میری محسنہ ہیں مگر علمائے اہل سنت بایں ہمہ ان کو مومن نہ سمجھیں اس سے بڑھ کر بے انصافی اور ضمیر فروشی کیا ہوسکتی ہے۔

محبت ثلاثہ وہ گلا سڑا اور بدبودار پھل ہے جو اس قابل نہیں کہ اسے دوسرے پاکیزہ اور صحیح سالم پھلوں میں رکھا جائے۔ اس ضرر کا ازالہ صرف اسی بات میں ہے۔ کہ اس کو دوسرے پھلوں

سے علیحدہ کر کے کہیں دور دراز مقام پر پھینک دیا جائے۔ جہاں اسے جانور کھا جائیں اور خلق خدا اس کی تعفن اور سڑاند سے محفوظ رہے۔

دنیا میں کوئی ایسا مسلمان نہیں ہو سکتا۔ جو ہما سیۂ اعمال سے خائف نہ ہو۔ اور جسے خوشنودی خدا کی ضرورت نہ ہو۔ اگر ثلاثہ کے دل میں ذرہ بھر بھی محبت رسول یا الفت آل رسول ہوتی تو ہم لوگوں کو کیا پڑی تھی کہ خواہ مخواہ ان کو برا سمجھتے۔ قرآن مجید کی ورق گردانی کریں۔ تفاسیر کا مطالعہ کریں۔ احادیث پر نگاہ غور ڈالیں۔ یا تاریخ کو پڑھیں کوئی بات حضرات ثلاثہ کی حمایت نہیں کرتی ان کی ہر ایک حرکت سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ ان کا اسلام صدق اور خلوص سے معرا تھا۔ اور یہ لوگ ہمیشہ اسی تاک میں رہے کہ کب آنحضرت رحلت فرمائیں۔ اور وہ آپ کی تمناؤں پر کھلے بندوں پانی پھیر کر دکھا دیں۔ ان کے دل پر آفتاب ایمان نے کسی وقت بھی نور افشانی نہ کی تھی۔ وہ کفر میں پیدا ہوئے۔ کفر میں پرورش پائی۔ اور کفر میں فوت ہوئے۔

## ولادت جناب امیرؑ

امام عاصمی نے کتاب زین الفتی تفسیر سورۂ ہل اتی میں حدیث نور کو بروایت انس بن مالک لکھا ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ میں اور علی ایک ہی نور سے پیدا ہوئے ہیں اور ہم دونوں اس وقت عرش کی داہنی جانب خدا کی یاد میں مصروف تھے۔ جب کہ ابھی کچھ مخلوق نہ ہوا تھا۔ حدیث نور یہ ہے:۔

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خلقت انا وعلی ابن ابی طالب من نور واحد نسبح اللہ عزوجل فی یمنۃ العرش قبل خلق الدنیا۔

ابن مغازلی شافعی نے حضرت ابوذر سے روایت کی ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ میں اور علیؑ ایک نور تھے جو عرش کی داہنی طرف خدا کے سامنے تسبیح و تقدیس کرتے تھے جبکہ ابھی آدمؑ کے پیدا ہونے میں چودہ ہزار برس باقی تھے پس یہ نور اصلاب میں منتقل ہوتا ہوا عبدالمطلب کی صلب میں مقیم ہوا۔ جہاں اس کے دو ٹکڑے ہوئے۔ ایک ٹکڑے سے میں اور دوسرے سے علیؑ پیدا ہوا۔

فصول المہمہ ابن صباغ مالکی ص ۵ پر ہے کہ سوائے حضرت علیؑ کے کوئی شخص خانہ کعبہ میں پیدا نہیں ہوا۔ یہ وہ فضیلت ہے کہ حضرت علیؑ سے مخصوص ہے۔ تا کہ حضرت کا علو مرتبت اور جلالت قدر ظاہر ہو۔

محمد بن محمود قزوینی شافعی لکھتا ہے کہ جب حضرت علیؑ پیدا ہوئے اور رسول اللہ ان کو دیکھنے آئے تو حضرت علی ہنسے اور کہا السلام علیک یا رسول اللہ ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اور پھر رسول اللہ کی طرف

متوجہ ہو کر قرآن پڑھنا شروع کیا۔ حالانکہ ابھی قرآن نازل ہونا شروع بھی نہ ہوا تھا۔ اور سورۂ مومنون کو شروع سے خالدون تک پڑھا۔ رسول اللہ نے فرمایا اے علی تمہاری وجہ سے ان مومنین نے رستگاری پائی۔ سورۂ مومنون آیہ نمبر اوّل قد افلح المومنون تا خالدون ملاحظہ ہو۔ ناظرین۔ احادیث کثیرہ و معتبرہ شاہد ہیں کہ جب کبھی رسول اللہ باہر سے گھر میں آتے۔ تو حضرت علیؑ کی ماں حضرت فاطمہ بنت اسد سروقد کھڑی ہو جاتیں۔ اور فرماتیں۔ کہ میرے پیٹ کا بچہ رسول اللہ کی تعظیم کو کھڑا ہوتا ہے۔ اور مجھے کھڑا ہونے پر مجبور کرتا ہے۔ جب حضرت علیؑ پیدا ہوئے۔ آپ نے آنکھیں بند کی ہوئی تھیں رسول اللہ نے آپ کو گود میں اٹھایا۔ تو آنکھیں کھول دیں۔ اور آنحضرتؐ کا لعاب دہن سیر ہو کر چوسا۔ اور پھر دو زانو ہو کر تمام توریت اور زبور اور انجیل کو از بر پڑھ دیا۔ سچ پوچھئے تو آپ کے واقعات ہی ایسے حیرت انگیز ہیں۔ کہ آپ پر بعض کوتاہ اندیشوں نے الوہیت کا گمان کیا۔ امام شافعی کا قول زبان زد عام ہے کہ شافعی اس سوچ اور تردد میں مر گیا۔ کہ آیا علی اس کا خدا ہے یا اللہ اس کا خدا ہے۔

ارجح المطالب ص۴۲۶ بحوالہ مطالب السئول مصنفہ محمد بن طلحہ شافعی لکھا ہے۔ کہ "ولد بالکعبۃ البیت الحرام" یعنی حضرت علی کعبہ میں پیدا ہوئے۔

سوانح عمری ص۴۵ بروایت مغازلی فصول المہمہ علامہ ابن صباغ مالکی کفایت الطالب علامہ محمد بن یوسف شافعی مطبوعہ مصر ص۱۹ کتاب المناقب علامہ ابن شہر آشوب مطبوعہ بمبئی جلد دوم ص۲۳ پر ہے کہ حضرت علی کی والدہ محترمہ طوافِ خانہ کعبہ کر رہی تھیں۔ کہ ان کو دردِ زہ پیدا ہوا بحکم خدا دیوار کعبہ پھٹ گئی۔ اور حضرت فاطمہؑ بنت اسد کو کعبہ کے اندر داخل ہونے کا حکم ہوا۔ چنانچہ حضرت علیؑ کعبہ کے اندر پیدا ہوئے۔ اور حضرت فاطمہ وہاں تین دن تک رہیں۔ اور میوہ ہائے بہشتی آپ کی خوراک تھی۔

ازالۃ الخفا مقصد دوم ص۲۵۱ پر ہے۔ کہ امام حاکم کہتا ہے کہ اس بارہ میں متواتر احادیث وارد ہوئی ہیں۔ کہ حضرت علی خانہ کعبہ میں پیدا ہوئے۔ ناظرین ایک لطیفہ لکھتا ہوں۔ جو اہلسنت نے محض حضرت علیؑ کی کسر شان کی غرض سے وضع کیا ہوا ہے۔ استیعاب جلد اول ص۱۴۲ پر ہے۔ کہ حکیم بن حزام خانہ کعبہ میں پیدا ہوا۔ اس کی ماں چند عورتوں کے ساتھ داخل کعبہ ہوئیں تو اس کو دردِ زہ پیدا ہوا۔ پس ایک چمڑا لا کر رکھا گیا۔ جس پر وہ پیدا ہوا۔

ازالۃ الخفا ص۲۵۱ پر ہے کہ امام حاکم ترجمہ حکیم بن حزام میں لکھا ہے کہ مصعب کہتا ہے کہ

حکیم بن حزام سے نہ کوئی پہلے اور نہ کوئی بعد خانہ کعبہ میں پیدا ہؤا۔ مگر مصعب کا یہ غلط وہم ہے۔ کیونکہ احادیث متواترہ سے ثابت ہے۔ کہ حضرت علی خانہ کعبہ میں پیدا ہوئے۔

میزان الاعتدال جلد اول ص۳۰ پر ہے۔ کہ احمد بن علی سلیمانی کہتا ہے۔ کہ زبیر بن بکار وضاع الحدیث و منکر الحدیث ہے۔ اسد الغابہ جلد سوم ص۵۶ پر ہے کہ حکیم بن حزام جس کی ولادت خانہ کعبہ میں بتلائی جاتی ہے۔ حضرت خدیجہ اور زبیر بن عوام کا بھتیجا ہے۔ اور یہی وجہ ہے۔ کہ زبیر بن بکار نے جو اس خاندان سے ہے۔ یہ حدیث وضع کی ناظرین زبیر کا باپ وہ شخص ہے جو حضرت یحییٰ بن عبداللہ بن حسن کے قتل کا باعث ہؤا۔ پس زبیر کے دشمن اہلبیت ہونے میں کیا شک ہو سکتا ہے۔

بہ اتفاق مورخین اور بہ اتفاق احادیث حضرت علی علیہ السلام کعبہ میں پیدا ہوئے اس حقیقت سے انکار تو محال تھا۔ مگر عداوت علی کو بھی آخر رنگ لانا تھا۔ علمائے اہلسنت نے لکھدیا کہ حکیم بن حزام بھی کعبہ میں پیدا ہؤا تھا ٭

حضرت علیؑ آنحضرتؐ پر تمام مسلمانوں سے کئی سال پہلے ایمان لائے۔ اور سابق الایمان کہلائے مگر یہ فضیلت ابوبکر بن قحافہ کو خواہ مخواہ اور زبردستی دے دی گئی۔

حضرت علی کی ذوالفقار نے اسلام کی حمایت میں اہل آسمان تک سے جوہر مردانگی کی داد لی۔ مگر یہ نیرنگی خالد جیسے دشمن اہلبیت کو دے دی گئی ٭

حضرت علی بحالتِ سجدہ مسجد میں عبدالرحمٰن بن ملجمؒ کے ناپاک ہاتھ سے شہید کر دئے گئے۔ مگر یہی مرتبہ بلا دلیل اور بلا ثبوت عمر بن خطاب کو دے دیا گیا ٭

غرض علمائے اہلسنت کے بڑوں نے تو حقوق اہلبیتؑ کو غصب کیا۔ یہ ان کے مراتب اور فضائل کے غصب کرنے میں ماہر اور کامل ہیں ٭

ناظرین جتنا چاہیں غور کریں اہلسنت کو آل محمدؐ کے احترام سے کچھ غرض نہیں۔ ابھی تھوڑے عرصے کا واقعہ ہے۔ کہ دہلی کے ایک دشمن اہلبیت اور اہلسنت مسمی مرزا حیرت دہلوی نے ایڑی سے چوٹی تک کا زور لگایا۔ کہ شہادت حسینی فرضی واقعہ ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اسے علم تھا کہ شہادت حسینؑ صرف خلافت یزید ہی کی تکذیب نہیں کرتی ہے۔ بلکہ خلافت ثلاثہ کو بھی صریحاً باطل کرتی ہے مگر اس کی ایمان فروشی نے اس کی کچھ دستگیری نہ کی۔ اور اس کے تمام ارادے نامرادی کی خاک میں دفن ہو گئے ٭

# حلیہ جناب امیرؑ

نصر بن مزاحم مورخ صفین لکھتا ہے۔ کہ حضرت علی کا قد نہ لمبا اور نہ چھوٹا۔ جسم گوشت سے بھرا ہوا تھا۔ آنکھیں کشادہ اور سیاہ تھیں بسبب پرزور اور بازو نہایت قوی تھے ڈاڑھی گھنی اور مقطع تھی۔ گردن صراحی دار اور ہاتھ مضبوط تھے۔ رنگ ملیح اور پنڈلی باریک اور ماتھا کشادہ تھا۔ چہرہ سے شاہانہ رعب و داب ٹپکتا تھا۔ کبھی کبھی لطیف مذاق فرمایا کرتے تھے۔

تاریخ خمیس صفحہ ۳۰۰ پر ہے۔ کہ حضرت علی کا چہرہ مبارک چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکتا تھا۔ اللہ اللہ ایک طرف تو وہ نورانی چہرے رونق افروز بزم عالم ہیں۔ کہ ان کی ضیاء کے سامنے آفتاب عالم تاب کی روشنی مات ہے۔ دوسری طرف وہ مکروہ صورت اور ناگفتہ بہ ہستیاں ہیں۔ جن میں سے کسی کی شکل و شباہت اونٹ کے بچے سے ملتی جلتی ہے۔ کوئی اتنا طویل القامت اور بد اندام ہے۔ کہ خدا کی پناہ۔ کوئی نعثل کہلاتا ہے۔ اور کسی کا قد بہت چھوٹا اور پیٹ رانوں پر پڑتا ہے حق تو یہ ہے کہ شکل و صورت کی دلفریبی بھی خداداد عطیہ ہے۔

# جناب امیرؑ کی سبقت اسلامی

خصائص نسائی مطبوعہ مصر صفحہ ۳ اور تاریخ طبری جلد دوم صفحہ ۲۱۲ پر ہے۔ کہ عفیف کہتا ہے۔ کہ ہم بغرض خریداری مال مکہ میں گئے اور حضرت عباسؓ کے ہاں ٹھیرے۔ دیکھا کہ خانہ کعبہ میں ایک جوان آیا۔ اور اس کے بعد ایک لڑکا اور ایک عورت آئی۔ اور سب نے آکر نماز پڑھی۔ ہم نے عباس سے پوچھا۔ کہ یہ کون ہیں۔ اور کیا کرتے ہیں۔ کہا۔ یہ نوجوان محمدؐ ہے جو میرا بھتیجا ہے۔ اور یہ لڑکا علیؑ ہے اور یہ عورت خدیجہ محمدؐ کی زوجہ ہے۔ ان کا گمان ہے۔ کہ خدا نے ان کو ایسا حکم دیا ہے۔ خدا کی قسم۔ اس وقت دنیا بھر میں اس دین پر سوائے ان تینوں کے کوئی اور نہیں دیکھتا۔ اور عباد بن عبداللہ سے روایت ہے۔ کہ جناب امیرؑ نے فرمایا۔ کہ میں ہوں بندہ خدا اور برادر رسول اور صدیق اکبر ہیں میرے بعد جو اس کا دعویٰ کرے وہ کاذب ہے۔ کیونکہ میں نے سات برس لوگوں سے پہلے ایمان کا اعلان کیا۔

فتاویٰ عزیزی شاہ عبدالعزیز دہلوی مطبوعہ مجتبائی دہلی جلد دوم صفحہ ۱۸ پر ہے کہ احادیث صحیحہ میں ہے کہ جناب امیر کی کنیت ابوتراب اور ابوالریحانتین تھی۔ اور لقب ذی القرنین یعسوب الدین و صدیق و

فاروق و سابق و یعسوب الامۃ و یعسوب المومنین و یعسوب قریش و بیضۃ البلد و امین و شریف و ہادی و مہدی تھا۔

تاریخ طبری جلد دوم صلا۲۱ پر ہے۔ کہ آنحضرت نے بروز دوشنبہ اعلان نبوت کیا۔ اور حضرت علی نے ان کے پیچھے سہ شنبہ کو نماز پڑھی اور سب سے پہلے ایمان لائے۔ ازالۃ الخفاء ۲ پر ہے۔ کہ حضرت علیؑ نے فرمایا۔ کہ قرآن صامت ہے اور ہم قرآن ناطق ہیں۔

احمد القرطبی نے کتاب عقد میں ابن خلکان نے اپنی تاریخ میں ذہبی نے کتاب العبر میں اور علی ہمدانی نے بغیۃ الوعاۃ میں لکھا ہے۔ کہ خلیفہ مامون رشید نے یحییٰ ابن اکثم شیخ البخاری اور اسحاق فقیہ بغدادی سے پوچھا کہ آیہ قرآنی "السابقون اولئک ھم المقربون" کے مطابق جو شخص سب سے پہلے آنحضرت پر ایمان لایا وہ آپ کی رائے میں کیسا ہے۔ دونوں علما نے کہا کہ ایسے شخص سے افضل کوئی نہیں ہو سکتا۔ مامون نے کہا کہ شیعہ و سنی متفق ہیں۔ کہ وہ شخص علیؑ ابن ابیطالب ہے۔ علما نے کہا کہ یہ درست ہے۔ مگر اس وقت حضرت علی کی عمر بہت چھوٹی تھی۔ (ناظرین اس وقت حضرت علی کی عمر تیرہ سال تھی) اس عمر کا ایمان قابل اعتبار نہیں ہے۔ مامون نے کہا۔ کہ حضرت علیؑ کے لڑکپن میں ایمان لانے سے تین باتیں ظاہر ہوتی ہیں۔ اول یہ کہ چونکہ حضرت علی نے کم سنی میں توحید خدا اور رسالت رسول کی تصدیق کی اس لئے وہ عقل و فہم کے لحاظ سے تمام انسانوں سے افضل ہیں دوسرے یہ کہ چونکہ رسول اللہ نے جان بوجھ کر ایک کمسن لڑکے کو ایمان کی تکلیف دی۔ اس لئے آنحضرت کو اس کی فہم و عقل سے لطیف ہونے کا یقین کامل ہوگا۔ تیسرے یہ کہ اگر حضرت علیؑ کو بذریعہ الہام ایمان لانے کا حکم ہوا تھا۔ تو یہ بات سب سے بڑھ کر لطیف ہے۔

اہلبیت علیہم السلام کی کوئی ایسی فضیلت نظر نہیں آتی جسے غصب کر کے حضرات ثلاثہ اور یاران ثلاثہ کو نہ دیدی گئی ہو حضرت علیؑ کے سابق الایمان ہونے کا واقعہ البسا بدیہی اور روشن تھا جس سے انکار ناممکن تھا۔ لیکن علمائے اہلسنت کی خطا آمیز ہمت پر تفریں آمیز ہزار آفرین ہے جن کی دستبرد اور غصب سے یہ فضیلت بھی محفوظ نہ رہ سکی۔ اور ابوبکر بن قحافہ کو بلا دلیل و برہان سابق الایمان لکھدیا۔

# تزویج جناب امیرؑ

شرح مشکوٰۃ صفحہ ۵۶۵ پر ہے۔ کہ ہم لوگ آنحضرت کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ حضرت علی باہر سے آئے آنحضرت نے تبسم فرما کر کہا۔ اے علی خدا نے ہم کو حکم دیا ہے۔ کہ فاطمہ کو تم سے تزویج کردیں۔ یہ تزویج چار سو مثقال چاندی پر ہوگی۔ اگر تم راضی ہو۔

پیشتر اس کے کہ حضرت فاطمۃ الزہراؑ کا نکاح جناب امیر سے ہوتا۔ ابوبکر بن قحافہ عمر بن خطاب اور عثمان بن عفان۔

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام سے اس نکاح کی درخواست کر چکے تھے! ور آنحضرت نے ان کی درخواستوں کو شرف قبولیت عطا نہیں فرمایا تھا۔

جناب فاطمہؑ کا جناب امیرؑ کے نکاح میں آ جانا ہی ایک ایسی عظیم الشان فضیلت تھی جو در اصل حقِ خلافت رسول تھا۔ اقوالِ رسولؐ، حکم خدا، علم، شجاعت، معجزات وغیرہ مزید حقوق خلافت تھے۔ لیکن افسوس حرص دنیا انصاف پر غالب آئی۔ اور حقدار کو حق سے محروم کر دیا گیا۔

# علمِ جناب امیر علیہ السلام

ینابیع المودۃ امام شیخ سلیمان قندوزی حنفی مطبوعہ قسطنطنیہ صفحہ ۱۰۳ سطر ۵ پر بروایت امام صادقؑ لکھا ہے۔ کہ قرآن کا مکمل علم ہم اہلبیت کے پاس ہے سلیمان کے وزیر (آصف برخیا) کو صرف ایک حرف اسم اعظم اور ایک حصہ کتاب کا علم ملا تھا جس سے وہ تخت بلقیس کو آنکھ کی پلک میں حاضر کر سکتا تھا موسیٰؑ اور عیسیٰؑ کو بھی کچھ علم ملا تھا مگر حضرت علی کے بارہ میں ہے۔ ومن عندہٗ علم الکتاب یعنی حضرت علی علیہ السلام کو تمام کتاب خدا کا علم عطا ہوا تھا۔ قرآن خود مدعی ہے کہ لا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین۔

ینابیع المودۃ صفحہ ۷۰ سطر ۴ پر بروایت ابن عباس لکھا ہے۔ کہ آنحضرت کو خدا سے علم ملا اور حضرت علی علیہ السلام کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اور مجھ کو حضرت علی علیہ السلام سے میرا اور تمام صحابۂ رسولؐ کا مجموعی علم بمقابلہ حضرت علی علیہ السلام کے علم کے گویا ایک قطرہ ہے۔ سات دریاؤں کے سامنے۔

ینابیع المودۃ صفحہ ۲۸۶ سطر ۸ پر بروایت ابن سعد لکھا ہے۔ فرمایا جناب امیر علیہ السلام نے کہ خدا کی قسم بسم اللہ سے والناس تک۔ کوئی ایسی آیت نہیں مگر میں جانتا ہوں کہ کس جگہ اور کس کے بارے میں نازل ہوئی خدا نے مجھے سمجھدار دل اور ناطق زبان عطا کی ہے۔

محمد بن علی الحکیم الترمذی کتاب شرح رسالہ فتح مبین میں بروایت ابن عباسؓ لکھا ہے کہ دنیا میں کل علم دس حصوں میں تقسیم ہوا۔ نو حصے مخصوص حضرت علی علیہ السلام کو عطا ہوئے اور علم کا دسواں حصہ تمام لوگوں پر تقسیم ہوا۔ اور اس دسویں حصہ میں بھی حضرت علی علیہ السلام سب لوگوں سے زیادہ علم یعنی حصہ دار ہیں۔

علامہ نقاش نے اپنی تفسیر میں ابن عباس سے روایت کی ہے کہ خدا نے آنحضرتؐ کو علم دیا۔ آنحضرت نے حضرت علی علیہ السلام کو اور حضرت علی علیہ السلام نے مجھ کو علم عطا کیا میرا اور جملہ اصحاب رسول اللہ کا علم جناب امیر علیہ السلام کے علم کے مقابلہ میں ایسا ہے جیسا کہ سات سمندروں کے مقابلہ میں ایک قطرہ ہو۔

حاشیہ بخاری پارہ بیسواں کتاب فضائل القرآن صفحہ ۱۲۷ میں ہے کہ حضرت علیؑ کا جمع کردہ قرآن ترتیب

نزول کے موافق تھا۔ تاریخ الخلفاء سیوطی زمیندار پریس صفحہ ۹۹ اور براہین قاطعہ ترجمہ صواعق محرقہ میں ہے کہ ابن سیرین کہتا ہے۔ کہ اگر حضرت علی علیہ السلام کا جمع کردہ قرآن ہم تک پہنچتا تو وہ درحقیقت بڑا ذخیرہ ہوتا۔ اس کی ترتیب موافق نزول تھی۔ بخاری پارہ بیسواں صفحہ ۱۲۶ پر ہے۔ کہ عبداللہ بن مسعود کا قرآن عثمان کے قرآن کی ترتیب پر نہ تھا۔ صفحہ ۱۲۸ پر ہے کہ ابن مسعود نے کہا کہ میں عثمان کے کہنے پر عمل نہیں کرسکتا کہ اپنا قرآن جلا ڈالوں۔ اور اس کے جمع کردہ قرآن کی ترتیب کے موافق پڑھا کروں صفحہ ۱۳۳ پر ہے کہ عثمان کے جمع کردہ قرآن کی ترتیب تنزیل کے مطابق نہیں ہے اور نہ ہی ترتیب کا لحاظ ضروری امر ہے۔

اس حقیقت سے ہر ایک خواندہ شخص آشنا ہے۔ کہ قرآن پاک کی موجودہ ترتیب جس کا مرتب عثمان بن عفان ہے۔ تنزیل کے مطابق نہیں ہے۔ موجودہ قرآن میں بقول علمائے اہلسنت کئی آیات کی کمی ہے۔ ان آیات میں ایک آیہ کو تو عائشہ بنت ابوبکر کے سرہانے سے بکری کھا گئی تھی۔

ثلاثہ اور یاران ثلاثہ تو جنگوں سے بھاگ کر شرم کے مارے دنوں اور ہفتوں دربار رسولؐ سے غائب رہتے تھے۔ وہ تمام آیات قرآنی کے شان نزول سے کس طرح آگاہ ہو سکتے ہیں۔ اور نیز جو لوگ چالیس سال اور بیالیس سال کی عمر میں ایمان لائیں وہ ان آیات قرآنی کے شان نزول سے کس طرح آگاہ ہو سکتے ہیں۔ جو ان کے ایمان لانے سے پہلے نازل ہو چکی ہیں۔ اگر جناب امیرؑ کا جمع کردہ قرآن مملکت میں رائج کر دیا جاتا تو اسلام کو فائدہ عظیم پہنچتا اور خود غرض لوگوں کو بیہودہ تاویلات کا موقع بھی نہ مل سکتا فرقہ بندیوں کا محشر بھی ہر طرف بپا نہ ہوتا۔ ابوبکر بن قحافہ کے پاس جناب امیرؑ اپنا جمع کردہ قرآن لیکر تشریف لے گئے اور فرمایا کہ یہ میرا جمع کردہ قرآن ہے جس کی آیات کی ترتیب تنزیل کے مطابق ہے اسے لو اور ملک میں رائج کردو لیکن ابوبکر جیسا بے علم شخص اس گوہر علم کو کیونکر پرکھ سکتا تھا اس نے اس قرآن کے لینے سے انکار کر دیا۔ اور مسلمانوں کو ایک نعمت عظمیٰ سے محروم کر دیا۔

حضرت علیؑ خداوند عالم کے لطف و کرم اور رسول اللہ کی مہربانی سے علوم ارضی و سماوی سے آگاہ تھے۔ آپ کے علم کے مقابلہ میں تمام مخلوقات ارضی و سماوی کے علم کو وہی نسبت حاصل ہے۔ جو نجوم فلک کے مقابلہ میں ایک خاک کے ذرہ کو ہوتی ہے۔

دوسری طرف نگاہ ڈالتے ہیں تو ہم دیکھتے ہیں۔ کہ کوئی خلیفہ نصاریٰ کے اعتراضوں سے سر در بار شکست کھا کر بغلیں جھانکتا رہا ہے کسی خلیفہ کو بارہ سال میں ایک سورۃ قرآنی بھی حفظ نہیں ہوسکتی اور کسی نے دل میں قرآن کا احترام اتنا بھی نہیں کہ اس کی عظمت کی قسم اٹھا کر اس پر کاربند رہے۔

# مناقب و فضائلِ جناب امیر علیہ السلام

مدارج النبوۃ جلد دوم ص۳۸۵ پر لکھا ہے کہ جناب امیر علیہ السلام بحکم محبوب ذوالجلال آنحضرت صلعم کے کندھوں پر چڑھے اور بتوں کو دیوار کعبہ سے گرایا۔ اس حالت میں آنحضرت صلعم نے حضرت علی علیہ السلام سے پوچھا کہ تو اپنے آپ کو کیا پاتا ہے۔ جناب امیر علیہ السلام نے عرض کی یا حضرت میں ایسا دیکھتا ہوں کہ پردے کھل گئے ہیں۔ گویا میرا سر ساقِ عرش پر پہنچ گیا ہے۔ اور جس چیز پر ہاتھ دراز کرتا ہوں میرے ہاتھ میں آتی ہے۔ حضرت رسول اکرمؐ نے فرمایا کہ خوشا وقت تیرا کہ کارِ حق کرتا ہے۔ اور حبذا حال میرا کہ بارِ حق اٹھاتا ہوں میں یہاں ایک لطیفہ سناتا ہوں۔ صاحب مدارج النبوۃ نے اسی مقام پر لکھا ہے کہ رسول اللہ نے خود بت اس لئے نہ توڑے۔ کہ اگر آپکے ہاتھ بتوں سے مس ہو جاتے تو وہ بہشتی ہو جاتے حالانکہ خدا نے بتوں کو حصب جہنم فرمایا ہے العجب ثم العجب یہ شگوفہ ایک خاص بات کے لئے بنایا گیا ہے۔ ورنہ اگر محض مس ہی سے کوئی چیز واجب الجنت ہو جاتی ہے تو سنی لوگ اور خاص کر ابو حنیفہ اور اسکے مقلد والدہ جناب رسول اکرمؐ کو کیوں کافرہ اور جہنم کی مستحقہ کہتے ہیں حالانکہ رسول اکرمؐ آپکے شکم مطہر سے پیدا ہوئے اور یہاں مس سے کہیں زیادہ مرتبہ حاصل ہے اور حضرت ابوطالب علیہ السلام کو کیوں کافر کہتے ہیں جنہوں نے کئی دفعہ جسم رسول کو مس کیا

وفا الوفا معجم کبیر طبرانی جلد اول ص۱۷۹ پر ہے کہ جابر بن سمرہ راوی ہے کہ اہل قبا نے جب حضرت سے سوال کیا کہ ایک مسجد لوگوں کے لئے بنائی جائے تو حضرت نے فرمایا کہ کوئی تم میں سے ناقہ پر سوار ہو ابوبکر اٹھا اور سوار ہوا۔ مگر اونٹ نے قدم نہ اٹھایا تو وہ اتر کر چلا آیا اور بیٹھ گیا تب عمر سوار ہوا۔ مگر ناقہ نے قدم نہ اٹھایا۔ یہ بھی اتر کر چلا آیا اور بیٹھ گیا۔ تب حضرتؐ نے فرمایا کوئی سوار ہو اس پر جناب امیر علیہ السلام اٹھے جب حضرت سوار ہوئے۔ اور پائے مبارک رکاب میں رکھا تو ناقہ چلنے لگا۔ حضرت نے فرمایا مہار اس کی چھوڑ دو۔ اور اس مسجد کے مدار پر مسجد بناؤ کہ یہ ناقہ مامور ہے۔

مصابیح میں ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ میری امت میں حضرت علیؑ قاضی القضاۃ ہیں۔ ازالۃ الخفا صواعق محرقہ۔ ترمذی نسائی اور مشکوٰۃ میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ علی مجھ سے ہے۔ اور میں علی سے ہوں۔ ینابیع موفق بن احمد حموینی میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ علی کا گوشت اور خون میرا گوشت اور خون ہے۔ ترمذی۔ حاکم۔ صواعق محرقہ۔ ازالۃ الخفا اور تاریخ سیوطی میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے +

ترجمہ ازالۃ الخفا جلد سوئم ص۳۲۱ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے علیؑ تو سب میں سے اچھا قاضی ہے۔

تاریخ اسلام مطبوعہ لنڈن صفحہ ۲۶۲ پر ہے کہ ابو بکر اور عمر شرعی فیصلوں اور فتووں میں حضرت علی علیہ السلام سے ہدایت پاتے رہے۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد ششم صفحہ ۱۲۲ اور مشکوٰۃ مطبوعہ نولکشور لکھنؤ صفحہ ۲۹۶ سطر ۵ امعہ شرح مظاہر الحق اور توضیح الدلائل علے ترجیح الفضائل اور کتاب المناقب علامہ ابوالحسن المغازلی میں ہے کہ آنحضرت نے بحکم خدا تمام اصحاب کے دروازے جو مسجد نبوی کی طرف کھلتے تھے بند کر دیئے گئے مگر حضرت علی علیہ السلام کے گھر کا دروازہ بند نہ کیا اور فرمایا کہ علی بحالت جنب داخل مسجد ہو سکتے ہیں۔

تفسیر کبیر جلد دوم صفحہ ۲۸۳ اور تفسیر ثعلبی اور احیاء العلوم امام غزالی میں ہے کہ جب حضرت علی علیہ السلام شب ہجرت کو بستر رسول اللہ پر سوئے تو خداوند عالم نے جبرائیل اور میکائیل سے پوچھا کہ میں نے تم دونوں میں بھائی چارہ قرار دیا تم میں سے کوئی ہے جو اپنی عمر دوسرے کو دیدے۔ جب دونوں نے انکار کیا۔ تو خدا نے فرمایا کہ میں نے علی ولی اور محمد نبی میں بھائی چارہ قرار دیا۔ دیکھو علی نے اپنے بھائی محمد پر اپنی جان کس طرح قربان کی ہے۔ پس جبرائیل حضرت علی علیہ السلام کے سرہانے اور میکائیل آپ کے پاؤں کے مقابل میں بیٹھے۔ جبرئیل نے کہا۔ مبارک ہو مبارک ہو اے علی (علیہ السلام) کہ خود خداوند عالم تمہارے سبب سے فرشتوں پر فخر کرتا ہے پس تمہارا مثل کون ہو سکتا ہے۔

امام شافعی کہتا ہے کہ میں کب تک اور کہاں تک حضرت علی علیہ السلام کی دوستی میں ملامت کیا جاؤں گا کیا فاطمہ جیسی زوجہ کسی اور کو ملی ہے۔ اور کیا ہل اتی کسی اور کی شان میں نازل ہوئی ہے۔ اس کے متعلق فریدالدین عطار کہتا ہے ؎

ازسنانش لافتے آمد پدید وازسنانش ہل اتی آمد بدید

تاریخ الخلفا مطبوعہ مجتبائی صفحہ ۱۲۲ پر ہے کہ امام احمد حنبل کہتا ہے کہ کسی صحابی رسول کے حق میں اس قدر فضیلتیں وارد نہیں ہوئیں جس قدر حضرت علی علیہ السلام کے حق میں وارد ہوئی ہیں۔ اسی کتاب کے صفحہ ۱۱۷ پر ہے کہ طبرانی اور حاتم نے ابن عباس سے روایت کی ہے۔ کہ قرآن میں جہاں جہاں یاایھاالذین امنوا آیا ہے حضرت علی علیہ السلام اس کے امیر اور شریف ہیں۔ ابن عساکر نے ابن عباس سے روایت کی ہے۔ کہ حضرت علی علیہ السلام کی شان میں تین سو آیات قرآن میں ہیں۔

مولوی عبیداللہ صاحب امرتسری نے ارجح المطالب مطبوعہ امرتسر صفحہ ۳۰ پر لکھا ہے کہ آنحضرت صلعم نے حضرت علی علیہ السلام کو مومنوں کا امیر اور مسلمانوں کا سردار بنایا ہے۔ ابن مردویہ لکھتا ہے کہ مومنوں کا امیر اور عرب کا سردار اور اوصیا سے برگزیدہ اور مخلوقات سے بہتر فرمایا۔ ابن مردویہ اور دیلمی لکھتا ہے۔ کہ

امیرالمومنین و سید المسلمین و امام المتقین فرمایا۔ دیلمی نے فردوس الاخبار میں لکھا ہے کہ امام المتقین فرمایا۔ دیلمی نے لکھا ہے کہ مسلمانوں کا سردار اور مومنوں کا بادشاہ اور اہل جنت کا پیشوا فرمایا حاکم اور ابن مردویہ ابونعیم اور ابن فارنع نے لکھا ہے کہ مسلمانوں کا سردار اور مومنوں کا بادشاہ اور اہل جنت کا پیشوا فرمایا۔ سبط ابن جوزی نے تذکرہ خواص الائمہ میں لکھا ہے کہ سید الصادقین فرمایا۔ ابونعیم نے حلیۃ الابرار میں اور محب طبری نے ریاض النظرہ میں اور طبرانی نے کبیر میں لکھا ہے کہ سید العرب فرمایا۔ طبرانی اور دیلمی نے لکھا ہے کہ صدیق الاکبر اور فاروق اعظم اور یعسوب الامت فرمایا۔ احمد نے مناقب میں اور نسائی نے خصائص میں اور حاکم نے مستدرک میں اور ابن ابی شیبہ نے سنتہ میں اور ابن عاصم نے سنتہ میں اور ابونعیم نے حلیہ میں لکھا ہے۔ کہ خدا کا بندہ اور رسول کا بھائی اور صدیق اکبر فرمایا۔ ابن قتیبہ نے المعارف میں اور ابن الحجام نے تفسیر میں لکھا ہے۔ کہ صدیق اکبر اور اپنا رفیق فرمایا۔ خوارزمی اور دیلمی نے لکھا ہے کہ سب سے پہلے مجھ پر ایمان لانے والا اور صدیق اکبر اور فاروق اعظم اور یعسوب المومنین اور منافقوں کی پہچان فرمایا۔ دیلمی نے لکھا ہے کہ خاتم الوصیین فرمایا دیلمی اور ابن مردویہ نے لکھا ہے کہ خیر الوصیین فرمایا۔ جصری اور ابن مردویہ اور بغوی اور دیلمی نے لکھا ہے۔ کہ اپنا وزیر اور وصی اور وارث اور افضل الناس فرمایا۔ خوارزمی اور دار قطنی نے لکھا ہے۔ کہ تمام اوصیا سے بہتر فرمایا۔

مفتاح النجاح میں امام دیلمی سے بروایت امام حسین علیہ السلام لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اگر کوئی شخص اتنی مدت تک عبادت کرے جتنی مدت نوحؑ نے اقامت کی ہے اپنی قوم میں۔ اور کوہ احد کے برابر سونا خیرات میں دے۔ اور اس کی عمر لمبی کر دی جائے۔ کہ ہزار حج پاپیادہ کرے۔ اور پھر صفا اور مروہ کے درمیان مظلوم مارا جائے۔ لیکن اے علیؑ وہ تجھے دوست نہ رکھے۔ تو وہ جنت کی بو تک نہیں سونگھ سکے گا۔

تفسیر در منثور و تفسیر کبیر رازی۔ کنز العمال ملا علی متقی باب الفضائل جلد ششم ص۱۵۲ ینابیع المودۃ مطبوعہ مصر ص۱۸۵ ارجح المطالب ص۲۳ پر کئی مستند روایات منقول ہیں۔ کہ صدیق صرف تین ہیں۔ حزقیل مومن آل فرعون حبیب نجار مومن آل یٰسین۔ علی ابن ابیطالب علیہ السلام۔ اخطب خوارزم نے کتاب مناقب ص۲۶ پر لکھا ہے کہ حضرت علی علیہ السلام کے چہرہ کے نور سے ملائکہ کو پیدا کیا گیا۔

ینابیع المودۃ مطبوعہ مصر ص۹ پر ہے کہ ابن مغازلی شافعی نے بروایت ابوہریرہ لکھا ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ علی علیہ السلام کا چہرہ دیکھنا عبادت ہے۔ اور ینابیع ص۸۴ پر ہے۔ کہ حضرت علی علیہ السلام بہشت اور دوزخ کا بانٹنے والا ہے۔

اخطب خوارزم نے کتاب مناقب میں لکھا ہے۔ کہ معراج کی رات خداوند عالم نے آنحضرتؐ سے حضرت علی (علیہ السلام) کے لہجہ میں گفتگو کی۔ علامہ کمال الدین نے مطالب السؤل میں علامہ زمخشری نے کشاف میں۔ علامہ سیوطی نے درمنثور میں اور فضل بن روزبہان نے ابطال الباطل میں لکھا ہے۔ کہ جب آنحضرتؐ نے صحابہ کو آپس میں بھائی بھائی بنایا۔ تو ابوبکر کو عمر کا بھائی عثمان کو عبدالرحمان بن عوف کا بھائی۔ طلحہ کو زبیر کا بھائی۔ ابوذر کو مقداد کا بھائی۔ معاویہ کو عمرو عاص کا بھائی اور حضرت علیؑ کو اپنا بھائی بنایا۔

قاضی عیاض نے کتاب الشفا میں لکھا ہے کہ آنحضرتؐ کا سر مبارک جناب امیر علیہ السلام کی گود میں تھا اور وحی کا نزول ہو رہا تھا۔ اتنے میں آفتاب غروب ہو گیا۔ حالانکہ جناب امیر نے ابھی تک نماز عصر نہ پڑھی تھی۔ وحی کے اختتام پر آنحضرتؐ نے فرمایا اے علیؑ تم نے نماز عصر پڑھ لی ہے حضرت علی علیہ السلام نے عرض کیا۔ یا حضرت نہیں پڑھی تب آنحضرتؐ نے دعا کی خداوند اعلیٰ تیرے رسولؐ کی اور تیری اطاعت میں تھا۔ تو آفتاب کو پھر طلوع کر اسما کہتی ہے۔ کہ ہم نے دیکھا کہ آفتاب غروب ہو چکا تھا۔ پھر طلوع ہوا۔ اور اس کی روشنی پہاڑوں اور زمین پر پڑی۔ یہ واقعہ مقام صہبا کا ہے جو خیبر میں ہے۔ یہ حضرت علی علیہ السلام کے لئے زبردست معجزہ ہوا۔ اور اسے ردشمس کہتے ہیں۔ یعنی سورج کا غروب ہونے کے بعد لوٹ آنا۔ ارجح المطالب اور براہین قاطعہ میں بھی اس معجزہ کا ذکر ہے۔

صواعق محرقہ ذکر فضائل جناب امیر علیہ السلام اور کنز العمال کتاب الفضائل باب فضائل علیؑ ص۳۱ برحاشیہ مسند احمد حنبل میں ہے۔ کہ ابن عباس نے کہا کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ علی (علیہ السلام) ایمان میں ہمنے کا دروازہ ہے۔ پس جو کوئی اس دروازہ میں داخل ہوا۔ وہ مومن ہو گیا۔ اور جو اس دروازہ سے باہر ہو گیا وہ کافر ہو گیا۔

علامہ شمس الدین محمد عبدالروف المعروف مناوی شافعی مذکورہ حدیث (علی علیہ السلام باب حطۃ ہے) کی شرح میں لکھتا ہے کہ جیسا خدا نے بنی اسرائیل کے لئے دروازہ میں عجز و انکسار سے داخل ہونا بخشش اور مغفرت کا ذریعہ بنایا تھا۔ ایسا ہی اس امت کے لئے حضرت علی علیہ السلام کی ہدایت پر چلنے کو اس امت کی مغفرت کا سبب بنایا۔ اور یہ اعلیٰ درجہ کی فضیلت ہے۔

ازالۃ الخفاوی السلتہ میں ہے۔ کہ حاکم نے ابوذر کی حدیث برآمد کی ہے۔ کہ رسول اللہ نے فرمایا اے علی (علیہ السلام) جس نے تجھ سے جدائی کی۔ اس نے خدا سے جدائی کی۔

طبرانی نے معجم کبیر میں اور مرزا محمد بدخشانی نے مفتاح النجا میں بروایت ابن عمر لکھا ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جس نے علی (علیہ السلام) سے جدائی کی اس نے مجھ سے جدائی کی۔

کتاب الاکتفا ابراہیم بن عبداللہ یمنی شافعی میں بروایت حضرت علی علیہ السلام لکھا ہے کہ فرمایا۔

آنحضرت نے کہ اے علیؑ اگر میں تیری پوری تعریف کروں۔ تو ڈرتا ہوں۔ کہ تم کو لوگ وہ نہ خیال کریں جو عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارہ میں خیال کرتے ہیں۔ میرے نزدیک تمہارا وہی رتبہ ہے۔ جو موسیٰ کے نزدیک ہارون کا تھا۔ تیرا دشمن میرا دشمن اور تیرا دوست میرا دوست ہے۔ اگر میرے بعد نبوت ہوتی تو تم کو ملتی۔

صواعق محرقہ میں بروایت بریدہ لکھا ہے۔ کہ حضرت علی علیہ السلام نے مال خمس سے ایک لونڈی خریدی اور میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اس امر کی شکایت کرنی چاہی جس پر آنحضرتؐ نے فرمایا ان لوگوں کا کیا حشر ہوگا۔ جو علی (علیہ السلام) سے عداوت رکھتے ہیں۔ یاد رکھو جس نے علیؑ سے بغض رکھا اس نے مجھ سے بغض رکھا۔ اور جس نے علیؑ سے جدائی کی اس نے مجھ سے جدائی کی۔ علیؑ مجھ سے ہے اور میں علیؑ سے ہوں۔ علیؑ میری مٹی سے پیدا ہوا ہے۔ اور میں ابراہیمؑ کی مٹی سے لیکن میں ابراہیم سے افضل ہوں۔

ازالۃ الخفا میں ہے کہ جو شخص حضرت علی سے بغض رکھے منافق ہے۔

صراط سوی سید محمود شیخانی قادری اور مسلم میں ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میرے اہلبیت نوحؑ کی کشتی کی مانند ہیں جو ان کا مطیع ہوا۔ وہ سلامت رہا۔ اور جو نافرمان ہوا۔ وہ غرق ہوگیا۔

ترمذی اور نسائی میں ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے علی (علیہ السلام) تم کو دوست نہیں رکھتا مگر مومن۔ اور تم کو دشمن نہیں رکھتا مگر منافق اور ہم معاشر انصار منافقین کو بغض حضرت علی علیہ السلام سے پہچانتے تھے یعنی اگر کوئی حضرت علی علیہ السلام سے بغض رکھتا تو اسے منافق جانتے۔ شرح اکبرخٹے میں ہے کہ حضرت علی علیہ السلام کی افضلیت پر اعتقاد رکھنا واجب ہے۔ جنکی شان میں بتواتر احادیث وارد ہیں۔ یہ احادیث حضرت علی علیہ السلام کے مناقب و فضائل پر دال ہیں جن سے حضرت کے کمالات اور بزرگیاں ظاہر ہیں۔

استیعاب بن عبدالبر میں مفصلہ ذیل صحابہ اور تابعین اور سلف صالحین کے نام دیئے ہیں جو جناب امیر علیہ السلام کو افضل صحابہ مانتے تھے۔ چونکہ خلیفہ افضل ہوا کرتا ہے نہ کہ مفضول اس لئے یہ لوگ جناب امیر علیہ السلام کی خلافت بلافصل کے قائل تھے۔

مقداد بن اسود۔ زید بن ارقم۔ سلمان فارسی۔ ابوذر غفاری۔ حباب بن ارت۔ جابر بن عبداللہ انصاری ابوسعید خدری۔ عمار بن یاسر۔ ابی بن کعب۔ حذیفہ۔ بریدہ۔ ابوایوب۔ سہل بن حنیف۔ عثمان بن حنیف۔ عبداللہ بن مسعود۔ ابوالہیثم بن تیہان۔ خزیمہ بن ثابت۔ ابوالطفیل عامر بن واثلہ۔ عباس بن عبدالمطلب۔ عبداللہ بن عباس۔ خواجہ اویس قرنی۔ زید بن صوحان۔ جندب بن خیر۔ عطیہ عوفی۔ عبیدہ سلمانی۔ خالد بن سعید بن عاص۔ عمر

بن عبدالعزیز۔ عبدالرزاق۔ امام نسائی۔ حاکم وغیرہ۔

مذکورہ حوالہ جات اور اسناد سے بالبداہت پایا جاتا ہے۔ کہ حضرت علی علیہ السلام کی منقبت احاطہ تقریر و تحریر سے باہر ہے۔ اور آپ کا مثل سوائے آنحضرت کی ذات والا صفات کے اور کوئی نہیں ہوسکتا۔

علم پر نگاہ ڈالیں تو خود علم کو آپ کی ذات پر ناز اور افتخار ہے۔ اتقا کو دیکھیں۔ تو عصمت آپ کی مرہون احسان ہے۔ قرب و قبولیت پر نظر دوڑائیں۔ تو حاملان عرش ورطۂ حیرت میں غرق ہیں۔

آپ پر کسی اور کو ترجیح دینا بے علمی کی دلیل ہے۔ اور کسی کو آپ کا ہم پلہ خیال کرنا جہالت کا ثبوت ہے اگر کوئی متنفس آپ سے علم و فضل اور زہد و عرفان میں بڑا ہے۔ تو وہ رسول صلعم ہیں۔ اور اگر کوئی نورانیت میں آپ کا ہم مرتبہ ہے۔ تو وہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔

آپ کے خطبات پڑھ کر معلوم ہوتا ہے۔ کہ آپ کا قلزم علم طول اور عرض اور عمق سے بے نیاز ہے۔ آپ کے کلام بلاغت نظام کا حرف حرف معانی کا بحر بے ساحل ہے۔ علوم ارضی و سماوی پر آپ کو کما حقہ دسترس حاصل ہے۔ کون و مکان کے تمام واقعات سے آپ بفضل خدا آگاہ ہیں۔ رسول پاک کے سوائے تمام انبیاء اور ملائکہ آپ کے آستانہ علیہ کے ادنے غلام ہیں۔

حیران ہوں کہ ایسی پاک ذات پر حضرات ثلاثہ اور یاران ثلاثہ کو کس منہ سے ترجیح دی جاتی ہے۔ کیا یہ لوگ مسلمان نہیں ہیں۔ کیا انہیں بروز قیامت رسول اللہ کے روبرو نہیں جانا ہے۔ اور کیا ان کا اعتقاد بہشت اور دوزخ پر نہیں ہے۔ اگر یہ اسلام کے مدعی ہیں۔ تو خدا کے لئے آنکھیں کھول کر دیکھیں کہ وہ شاہراہ ایمان سے کس قدر بھٹکے ہوئے ہیں۔

## حدیث ثقلین

کنزالعمال میں ہے۔ کہ فرمایا آنحضرت صلعم نے کہ میں تم سے پہلے جانیوالا ہوں پس تم دیکھتے رہو کہ تم میرے بعد ثقلین سے کیا سلوک کرتے ہو۔ آنحضرتؐ سے پوچھا گیا ثقلین کون کون ہیں۔ فرمایا قرآن اور میرے اہلبیتؑ یہ دونو چیزیں جدا نہ ہوں گی یہاں تک کہ میرے پاس حوض کوثر تک آئیں۔ میں نے اپنے رب سے ان ان دونوں کے حق میں دعا مانگی ہے۔ پس تم ان دونو چیزوں پر مقدم نہ بنو۔ اور نہ ان دونو کو تعلیم دو۔ کیونکہ یہ دونو تم سے زیادہ عالم ہیں۔

جواہر العقدین سید نورالدین سمہودی نے حدیث ثقلین بیان کرنے کے بعد مستدرک سے نقل کیا ہے۔ کہ ان دونوں پر تقدیم اختیار نہ کرو۔ ورنہ ہلاک ہوجاؤ گے۔ نہ ان کا شان گھٹاؤ۔ ورنہ ہلاک ہوجاؤ گے۔ اور

نہ ان کو تعلیم دو۔ یہ دونوں تم سے عالم ہیں۔ کتاب الموالات ابن عقدہ میں بھی یہی عبارت بالا درج ہے۔

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی مطبوعہ مصر جلد سوم ص ۲۴۳ سطر ۲۹ پر بروایت ابی سعید خدری تفسیر در منثور امام سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوم ص ۶ سطر ۱۹ پر بروایت زید بن ثابت اور مشکوٰۃ مطبوعہ احمدی پریس لاہور جلد ہشتم ص ۱۳۱ پر لکھا ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میں اپنے بعد تمہارے درمیان دو بزرگ چیزیں چھوڑے جاتا ہوں۔ ایک قرآن اور دوسری میری عترت۔ یہ دونوں آپس سے جدا نہ ہونگے یہاں تک کہ میرے پاس حوض کوثر پر پہنچ جائیں۔ تحفہ شاہ عبدالعزیز مطبوعہ مصطفائی دہلی ص ۲۳۲ پر ہے کہ جو شخص حدیث ثقلین کو نہ مانے وہ دین سے خارج ہے۔

براہین قاطعہ ترجمہ صواعق محرقہ ص ۱۳۵ ینابیع المودۃ ص ۳۱ رسالہ الفاروق مولوی محمد سرور ص ۲۹ پر لکھا ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ قرآن اور اہلبیت ہمیشہ ایک ساتھ رہیں گے۔ یہاں تک کہ یہ دونو میرے پاس حوض کوثر پر جمع ہوں۔

حدیث ثقلین کے مستند اور معتبر ہونے میں کسی ذی عقل آدمی کو کلام نہیں ہوسکتا۔ آنحضرتؐ نے اپنے بعد امت کے لیئے دو واجب الاحترام اور واجب الاطاعت چیزیں چھوڑیں۔ ایک تو اپنی عترت (اہلبیت علیہم السلام) اور دوسرا قرآن پاک۔

قرآن پاک سے تو امت نے یہ سلوک کیا۔ کہ آیہ بلغ کے حکم سے انکار کر دیا گیا۔ آیۂ تطہیر کو پس پشت ڈال دیا گیا۔ آیات کی غیر معقول اور خود غرضانہ تاویلات کو آلہ کار بنایا گیا۔ درست ترتیب کردہ قرآن کو رائج نہ ہونے دیا۔ بے شمار قرآنوں کو نذر آتش کیا گیا۔ قرآن پاک کو تیروں کا نشانہ بنایا گیا۔ اور اس کے احکام سے کامل طور پر سرتابی کی گئی۔ مرزا قادیانی نے یہاں تک اظہار شہادت کیا کہ اپنی بیہودہ تصنیف براہین احمدیہ کو قرآن پاک کہہ دیا۔ عترت رسولؐ سے یہ برتاؤ کیا۔ کہ ان کے حقوق غصب کر لیئے گئے۔ ان کو بیکس کر دیا گیا۔ ان کی تذلیل اور تحقیر میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی گئی۔ ان کے کاشانۂ فلک آستانہ کو جلا دینے کا اہتمام کیا گیا۔ محسن کو بطن مادر میں شہید کر دیا گیا۔ ان کو آسیائے جور و ستم میں یہاں تک پیسا گیا۔ کہ انہیں آہ و زاری کے لئے دار الحزن بنانا پڑا۔ ان کے منہ سے لقمۂ معاش چھین کر کہہ دیا گیا۔ کہ پیغمبر اپنے بعد کوئی میراث نہیں چھوڑتے ان کے جنازے پر تیروں کی بارش کی گئی۔ اور پھر ان تمام خاندان کے چمن زار پر ظلم کی وہ آندھی چلائی کہ کربلا کا ذرہ ذرہ اور کوفہ و شام کے کوچہ و بازار سے صدائے الاماں بپا ہوئی۔

# آیاتِ قرآنی در شانِ جناب امیر علیہ السلام

مرزا محمد بدخشانی نے مفتاح النجا میں مسند ابو یعلیٰ۔ مختارہ ضیا مقدسی۔ معجم کبیر طبرانی۔ معجم اوسط طبرانی۔ حلیہ ابو نعیم۔ مناقب ابن مردویہ وغیرہ سے اور شیخ عبد الحق نے رجال المشکوٰۃ میں مستدرک حاکم۔ معجم طبرانی۔ کامل ابن عدی۔ جمع الجوامع سیوطی وغیرہ سے نقل کیا ہے۔ کہ آنحضرت نے فرمایا۔ کہ حق اور قرآن علیؑ کے ساتھ ہیں۔

امام فخر الدین رازی نے تفسیر کبیر جلد اول تفسیر بسم اللہ میں لکھا ہے۔ کہ جس نے اپنے دین میں حضرت علی علیہ السلام کی پیروی کی۔ وہ ضرور ہدایت پا گیا۔ اور اس نے حق کو پا لیا۔ اس پر دلیل آنحضرت کا ارشاد ہے۔ کہ بار خدایا حق کو اس طرف پھیر جس طرف علیؑ پھرے۔

طیبی شارح مشکوٰۃ لکھتا ہے کہ یہ جو فرمایا آنحضرت نے کہ اے علی (علیہ السلام) بہ تحقیق اللہ بھی تیرے دل کو ہدایت دیگا۔ اور تیری زبان کو ثابت کریگا۔ اس حدیث کا مطلب یہ ہے۔ کہ خدا تجھ کو اس صحیح نتیجہ نکالنے کا رستہ بتائے گا۔ جسکا محل تیرا دل ہے پس تیرے دل کو کھولیگا۔ اور تیری زبان کو ثابت کریگا یعنی تو سوائے حق کے حکم نہیں کریگا۔ یہی مذکورہ مضمون مسند احمد حنبل جلد اول صد ۸۳ و ص ۱۱۱ و ۱۳۶ پر بھی ہے۔

شیخ نور الدین علی طرابلسی کہتا ہے۔ کہ حدیث بالا کا یہ مطلب ہے کہ خداوندا علی (علیہ السلام) کی زبان کو حق گوئی کے ساتھ گفتگو کرنے میں دائم اور مستقر کردے۔ یعنی جو بات حضرت علی علیہ السلام کہے وہ حق ہو۔ رجال مشکوٰۃ شیخ عبد الحق دہلوی جو سنی محقق کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ میں لکھا ہے کہ احادیث کثیرہ حضرت علی علیہ السلام کی حقانیت اور حضرت کے قطعاً حق سے جدائی نہ کرنے میں وارد ہوئی ہیں۔

تفسیر کبیر رازی باب رابع در مسائل فقہ مستنبط از سورہ فاتحہ تفسیر فاتحہ اور شرح ابن ابی الحدید اور فضائل الصحابہ فردوس الاخبار دیلمی اور مناقب ابن مردویہ اور مسند ابو یعلیٰ اور مختار ضیا مقدسی کو مناقب خوارزمی میں ہے۔ کہ فرمایا آنحضرت نے کہ خدایا حق کو ادھر پھیر جدھر علی پھرے۔

تفہیمات الہیہ ولی اللہ میں ہے کہ رسول اللہ نے جب کہ خدا سے دعا کی۔ کہ خدایا تو حق کو علیؑ کے ساتھ پھیر۔ اور یہ نہیں کہا کہ علی کو حق کے ساتھ پھیر۔ پس حضرت علیؑ عین حق ہوئے۔

ترمذی اور ابن مردویہ اور ازالۃ الخفا میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ حق علی (علیہ السلام) کے ساتھ ہے اور علی (علیہ السلام) حق کے ساتھ ہے بار الہا۔ حق کو اسی طرف پھیرا۔ جدھر علیؑ پھرے۔

تفسیر در منثور جلد سوم صد ۲۱۹ سطر اول پر ہے۔ کہ عباس اور طلحہ بن شیبہ نے ایک دوسرے پر فخر کیا عباس

نے کہا کہ میں حاجیوں کو پانی پلاتا ہوں ۔ اس لئے تم سے افضل ہوں طلحہ نے کہا میں کعبہ کا کنجی بردار ہوں ۔ اس لئے تم سے افضل ہوں ۔ حضرت علی وہاں تشریف لائے تو فرمایا میں تم دونوں سے افضل ہوں کیونکہ میں نے تمام لوگوں سے پہلے رسول اللہ کے ساتھ نماز پڑھی اور ایمان لایا اور جہاد کیا ۔ پس یہ تینوں اشخاص رسول اللہ کے پاس آئے اس وقت سورہ توبہ کی آیت شریف اجعلتم سقایۃ الحاج وعمارۃ المسجد الحرام کمن آمن باللہ والیوم الآخر وجاہد فی سبیل اللہ لا یستون عند اللہ کا نزول بحق جناب امیر ہوا

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد سوم صفحہ ۲۹۰ سطر اول پر ہے کہ ابن مردویہ نے ابن عباس سے اور ابن عساکر نے امام باقر علیہ السلام سے روایت کی ہے ۔ کہ سورہ توبہ آیہ نمبر ۱۱" وکونوا مع الصادقین " میں صادقین سے مراد حضرت علیؑ ہیں ۔ حافظ ابن مردویہ نے جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت کی ہے کہ سورۂ یونس آیہ نمبر ۲ " وبشر الذین آمنوا ان لہم قدم صدق عند ربہم " سے حضرت علیؑ کی ولایت مراد ہے

علامہ ابن مردویہ نے روایت کی ہے کہ سورہ ہود آیہ نمبر ۲ " ویوت کل ذی فضل فضلہ " میں ذی فضل سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں ۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد سوم صفحہ ۳۲۴ سطر ۱۶ پر ہے کہ ابن ابی حاتم اور ابو نعیم اور ابن عساکر اور ابن مردویہ نے کئی طریقوں سے روایت کیا ہے کہ فرمایا جناب امیر علیہ السلام نے سورہ ہود آیہ نمبر ۱۶ ۔ افمن کان علی بینۃ من ربہ ویتلوہ شاہد میں بینہ سے مراد رسول اللہ ہیں اور شاہد سے مراد میں ہوں ۔ علاوہ ازیں تفسیر ثعلبی میں ابوہریرہ سے اور کتاب الغارات میں منہال سے بھی روایت کچھ زیادتی کیساتھ مرقوم ہے ۔ اور نیز حلیۃ اولیا حافظ ابو نعیم میں یہ روایت لکھی ہے ۔

تفسیر ثعلبی میں بروایت جابر بن عبداللہ لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ سورہ رعد آیہ نمبر ۳ " وجنت من اعناب وزرع ونخیل صنوان " سے میں اور علیؑ مراد ہیں کیونکہ ہم دونا ایک ہی جڑ کی دو شاخیں ہیں ۔ نیز آنحضرتؐ کا ارشاد ہے " انا وعلی من نور واحد " یعنی رسولؐ پاک اور علیؑ ایک ہی نور سے ہیں ۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد چہارم صفحہ ۲۹۵ سطر ۱ پر سورہ طہٰ آیہ نمبر ۲۶ " قال رب اشرح لی صدری " کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ابن مردویہ اور خطیب اور ابن عساکر نے بروایت اسماء بنت عمیس لکھا ہے ۔ کہ میں نے آنحضرت کو بیثر (مکہ کے پہاڑ کا نام ہے ) کے مقابل میں کھڑے ہوئے دیکھا جبکہ آپ فرما رہے تھے ۔ کہ خداوندا میں بھی تجھ سے وہی سوال کرتا ہوں جو میرے بھائی موسیٰؑ نے کیا تھا ۔ کہ میرے سینہ کو کشادہ کر اور میرا کام میرے لئے آسان کر اور میری زبان کی گرہ کھول دے ۔ تاکہ لوگ میری بات اچھی طرح سمجھیں ۔ اور میرے اہلبیت میں سے میرے بھائی علی (علیہ السلام ) کو میرا وزیر بنا اور اس کے ذریعہ سے میری پشت مضبوط کر اور میرے

کام میں اس کو میرا شریک بنا تاکہ ہم دونو کثرت سے تیری تسبیح کریں اور کثرت سے تیری یاد کریں۔اور تو ہماری حالت کو دیکھ ہی رہا ہے۔

کتاب ابن مردویہ میں ہے کہ جنگ احد کے بعد آنحضرت نے بہ حکم خدا زخمی اصحاب کو ہمراہ لیا بعد ابوسفیان سے لڑنے کیلئے مقام حمرا الاسد پر قیام فرمایا اور لشکر ابوسفیان مقام روحا میں مقیم تھا۔اس وقت ابوسفیان نے نعیم ابن مسعود اشجعی کو کہا کہ اگر تو لشکر محمد میں جا کر یہ کہدے۔کہ لشکر ابوسفیان بہت بھاری تعداد میں ہے۔تو میں تم کو دس اونٹ کا بار خرما اور سوکھے انگور انعام دونگا۔چنانچہ جب اس نے ایسا ہی کہا۔تو حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا "حسبنا اللہ ونعم الوکیل" خداوند عالم نے خوش ہو کر سورہ آل عمران آیہ نمبر ۱۷۳"وقال حسبنا اللہ ونعم الوکیل نازل کی۔

شواہد التنزیل حاکم ابوالقاسم میں بروایت سلیم بن قیس لکھا ہے۔کہ فرمایا حضرت علی علیہ السلام نے کہ امت عادل اور لوگوں پر گواہ ہم چہاردہ معصوم ہیں اور خاص ہم اس سے مقصود خدا ہیں۔اور رسول اللہ ہم پر گواہ ہیں۔اور ہم خدا کی مخلوق پر گواہ ہیں۔اور اس کی حجت ہیں زمین پر۔اور ہم ہی وہ ہیں جن کے بارہ میں خدا نے کذالک جعلنا کم امتہ وسطاً فرمایا ہے۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد دوم صفحہ ۷ پر بروایت انس بن مالک لکھا ہے کہ سورہ آل عمران آیہ نمبر ۶ "وما یعلم تاویلہ الا اللہ والراسخون فی العلم" میں راسخون فی العلم کے بارہ میں آنحضرت سے پوچھا گیا کہ وہ کون حضرات ہیں حضور نے فرمایا۔یہ وہ لوگ ہیں۔جنکے ہاتھ نیکی کرنے والے زبان سچی اور دل مستقیم ہوں۔اور جو حرام پیٹ اور فرج سے محفوظ ہوں۔(یعنی چہاردہ معصوم علیہ السلام)

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد چہارم صفحہ ۳۳۹ اور تفسیر کشاف مطبوعہ مصر جلد دوم صفحہ ۲۷ پر سورہ انبیاء آیہ نمبر ۱۰۱ "ان الذین سبقت لھم منا الحسنیٰ اولئک عنھا مبعدون" کے بارہ میں ہے کہ ابن ابی حاتم اور ابن عدی اور ابن مردویہ نے نعمان بن بشیر سے روایت کی ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے آیہ بالا کی تلاوت فرمائی۔اور کہا۔"انا منھم" یعنی میں انہیں لوگوں میں سے ہوں۔

حافظ بن محمد شیرازی نے تفسیر اثنا عشری میں انس بن مالک سے سورہ حج آیہ نمبر ۷ "ولا ھدی ولا کتاب منیر" کی تفسیر میں ایک طویل روایت لکھی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ آنحضرت سے عرض کیا گیا کہ فلاں شخص بڑا نمازی اور روزہ دار اور زکوٰۃ دینے والا ہے۔آنحضرت نے ابوبکر کو اس آدمی کے قتل کر دینے کا حکم دیا۔اور فرمایا۔یہ شخص شیطان کے گروہ کا پہلا شخص ہے۔ابوبکر اس شخص کو قتل کرنے مسجد میں گیا۔تو دیکھا کہ وہ شخص رکوع میں ہے۔ابوبکر بغیر اس کو قتل کئے واپس آگیا۔پھر عمر بن خطاب کو بھیجا گیا۔

عمر نے دیکھا کہ وہ شخص سجدہ میں ہے عمر بھی بغیر اس کو قتل کئے واپس چلا آیا۔ تب آنحضرت نے فرمایا۔ کہ اس شخص کو علی قتل کریگا۔ چنانچہ یہی شخص جنگ صفین میں حضرت علی علیہ السلام کے ہاتھ سے قتل ہوا ناظرین ثابت ہؤا کہ زہد و عبادت ہرگز مفید آخرت نہیں ہو سکتی جب تک انجام بخیر نہ ہو۔

ینابیع المودۃ ص۶۳ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ سورہ یٰسین آیہ نمبر ۱۱ "وکل شیءٍ احصینٰہ فی امام مبین" سے مراد میں ہوں۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر ص۱۵۴ جلد ششم اور تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی میں سورۂ واقعہ آیہ نمبر ۹ والسابقون السابقون۔ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ابن ابی حاتم اور ابن مردویہ نے ابن عباس سے روایت کی ہے۔ کہ یوشع بن نون نے سبقت کی موسیٰؑ کی طرف اور مومن آل یٰسین نے عیسیٰؑ کی طرف۔ اور علی ابن ابیطالب نے رسولؐ اللہ کی طرف۔

تفسیر کشاف جلد سوم ص۱۷۱ اور مدارک زاہدی اور مشکوٰۃ میں سورہ مجادلہ آیہ نمبر ۱۲ "بخوٰیٰ" کی تفسیر میں لکھا ہے۔ کہ اس آیہ پر صرف حضرت علی نے عمل کیا۔ کہ جب آنحضرتؐ سے سرگوشی کرنا مطلوب ہوتا تو پہلے کچھ صدقہ دیدیا کرتے اور کسی نے بھی اس آیہ پر عمل نہ کیا۔ حضرت علی علیہ السلام فخریہ فرمایا کرتے کہ قرآن میں ایک آیت ایسی ہے جس پر فقط میں نے عمل کیا۔ اور نہ میرے قبل اس پر کسی نے عمل کیا۔ اور نہ میرے بعد اس پر کوئی عمل کریگا۔ اور ان دس دنوں میں رسول اللہ کے پاس بھی اصحاب رسول میں سے کوئی نہ آیا

ابن ابی حاتم نے حضرت علی علیہ السلام سے اور ابن مردویہ نے اسماء بنت عمیس سے اور ابن مردویہ اور ابن عساکر نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ سورہ تحریم آیہ نمبر ۴ میں صالح المومنین سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں۔ ملاحظہ ہو تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد ششم ص۲۴۴ سطر ۹ اور تفسیر ثعلبی اور شواہد التنزیل اور حلیۃ الاولیا اور نیز کلبی اور مجاہد اور ابو صالح نے بھی اس روایت کو لکھا ہے۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد ششم ص۲۶۰ سطر ۱۱ پر سورہ حاقہ آیہ نمبر ۱۲ "وتعیہا اذن واعیۃ" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ سعید بن منصور اور ابن جریر اور ابن منذر اور ابن ابی حاتم اور ابن مردویہ نے مکحول سے روایت کی ہے۔ کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو آنحضرت نے فرمایا کہ میں نے خدا سے دعا کی تھی۔ کہ اس کو کان علی کے بنا دے ارجح المطالب ص۳۹ پر بھی بحوالہ دیلمی اسی طرح کا مضمون ہے اس وجہ سے حضرت علی علیہ السلام خود فرمایا کرتے تھے۔ کہ جو بات میں نے رسول اللہ سے سنی کبھی نہ بھولا۔ ابن جریر اور ابن ابی حاتم اور واحدی اور ابن مردویہ اور ابن عساکر اور ابن بخاری نے بریرہ سے روایت کی ہے۔ کہ آنحضرت نے فرمایا کہ مجھے خدا نے حکم دیا ہے۔ کہ میں تم کو اپنے قریب کروں۔ اور دور نہ ہونے دوں۔ اور تم کو تعلیم

کو ان اور تم یاد رکھو۔ ابو نعیم سے حلیۃ الاولیا میں بروایت حضرت علی علیہ السلام لکھا ہے۔ کہ رسول اللہ نے فرمایا یا علی (علیہ السلام) خدا نے مجھ کو حکم دیا ہے۔ کہ میں تم کو اپنے قریب کروں۔ اور تعلیم کروں۔ تاکہ تم یاد رکھو۔ اس وقت یہ آیت نازل ہوئی۔ تو آنحضرت نے فرمایا یا علی (علیہ السلام) تو میرے علم کا یاد رکھنے والا ہے ؛

المم سدی نے رسول اللہ سے روایت کی ہے کہ سورۂ نبا آیہ نمبر اول "عم یتساءلون عن النبا العظیم" میں نبا العظیم یعنی بڑی خبر سے مراد ہے کہ کوئی مردہ شرق و غرب اور خشکی و تری میں ایسا نہ ہوگا جس سے نکیرین ولایت علی کا سوال نہ کرینگے۔

مودۃ القربیٰ سید علی ہمدانی شافعی میں ہے۔ کہ سورۂ والشمس میں شمس سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور قمر سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں۔

کتاب کفایت الطالب فی مناقب علی ابن ابیطالب علیہ السلام۔ شیخ حافظ محمد بن یوسف بن محمد الکنجی الشافعی باب اکتالیس۔ کتاب المناقب شیخ حافظ امام ابوالحسن علی بن محمد معروف بہ ابن المغازلی کتاب تذکرہ خواص الائمہ حافظ سبط ابن جوزی حنفی۔ کتاب المناقب شمس الاسلام صدر الائمہ ابوالموید موفق بن احمد مکی خوارزمی معروف بہ اخطب خوارزمی۔ کتاب الاربعین سید جمال الدین محدث۔ درالسمطین فی فضائل المصطفےٰ والمرتضیٰ والبتول والسبطین علامہ محمد بن یوسف بن محمود بن الحسن الزرندی المدنی الانصاری تفسیر ثعلبی تفسیر نیشاپوری برحاشیہ تفسیر طبری جلد ششم ص۹۴ تفسیر بیضاوی تفسیر معالم التنزیل مطبوعہ بمبئی ص۲۸۶ مرقاۃ شرح مشکوٰۃ ملا علی قاری تفسیر کشاف جلد اول ص۴۲۲ ذخائر العقبیٰ مودۃ اہل القربیٰ علامہ محب الدین طبری باب ذکر صدقہ علی کتاب فصول المہمہ فی معرفتہ الائمہ محمد بن صباغ مالکی فصل مناقب۔ زین الفتیٰ علامہ عاصمی کتاب مراۃ المومنین شاہ ولی اللہ ذکر حدیث منزلت تفسیر مدارک ملا ابوالبرکات مطبوعہ بمبئی ص۱۶۷ سطر اول تفسیر حسینی کتاب اربعین ملا سعد بن ابراہیم کتاب ایضاً مولوی رشید احمد خان۔ ریاض النضرۃ فی مناقب العشرہ۔ مطالب السئول علامہ ابن طلحہ شافعی فصل ہفتم۔ کتاب ہدایۃ السعداء ملک العلماء شہاب الدین دولت آبادی۔ کتاب الف علامہ ابوالحجاج یوسف بن محمد البلوی ذکر امیر المومنین۔ نہایت العقول امام رازی۔ شرح تجرید علامہ قوشجی۔ کتاب ذخیرۃ المآل۔ کتاب التمہید علامہ ابوالشکور محمد بن عبدالسعید حنفی۔ تفسیر اسباب النزول سیوطی برحاشیہ جلالین ص۹۷ تفسیر طبری جلد ششم ص۱۶۵ تفسیر بیضاوی جلد اول ص۱۹۵ تفسیر خازن جلد اول ص۴۷۹ تفسیر مدارک برحاشیہ تفسیر خازن جلد اول ص۴۹۳ تفسیر ابوسعود ص۶۱۸ تفسیر کبیر امام رازی جلد سوم ص۶۳۱ وغیرہ میں ہے کہ جب بحالت رکوع حضرت علی علیہ السلام نے اپنی انگوٹھی سائل کو دی تو آیہ انما ولیکم اللہ کا نزول ہوا ؛

ابن مردویہ کہتا ہے کہ سورہ اعراف آیہ نمبر ۴۴ "فاذن موذن بینہم ان لعنۃ اللہ علی الظالمین"

میں مؤذن سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں۔ اور ظالمین سے مراد حضرت کو ایذا دینے والے ہیں۔

صواعق محرقہ اور تفسیر ثعلبی میں بروایت ابن عباس لکھا ہے۔ کہ اعراف پر عباس، حمزہ اور علی ابن ابیطالب علیہ السلام کھڑے ہونگے اور اپنے دوستوں کو ان کے چہرے کی نورانیت اور اپنے دشمنوں کو ان کے چہروں کی سیاہی سے پہچان لیں گے چنانچہ سورۂ اعراف آیہ نمبر ۴۵۔ "وبینھما حجاب و علی الاعراف رجال یعرفون کلا بسیماھم" کا یہی مطلب ہے۔

تفسیر کشاف جلد دوئم ص۴۳۹ سطر ۲ پر سورہ احزاب آیہ نمبر ۵۷۔ "والذین یؤذون المؤمنین" کی تفسیر میں لکھا ہے۔ کہ یہ وہ لوگ ہیں۔ جو حضرت علی علیہ السلام کو برا کہتے ہیں۔

ارجح المطالب ص۱۵ پر ہے کہ مقاتل بن سلیمان نے کہا۔ کہ یہ آیت جناب امیر علیہ السلام کی شان میں نازل ہوئی کیونکہ منافقین میں سے چند آدمی آپ کو ایذا دیا کرتے اور جھٹلایا کرتے تھے۔

علامہ حافظ ابن مردویہ نے سورہ الزمر آیہ ۳۱۔ "فمن اظلم ممن کذب علی اللہ وکذب بالصدق اذ جاءہ" سے مراد وہ شخص ہے جو آنحضرت کو حضرت علی کے بارہ میں جھٹلائے۔

علامہ دیلمی نے فردوس الاخبار میں بروایت بریدہ اسلمی لکھا ہے۔ کہ فرمایا آنحضرت نے کہ جس نے علی کی شان میں کمی کی۔ اس نے میری شان میں کمی کی۔

علامہ ابن مردویہ نے سورہ شعرا آیہ نمبر ۸۴۔ "واجعل لی لسان صدق فی الآخرین" کے بارہ میں لکھا ہے کہ لسان صدق سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں کیونکہ جب آپ کی ولایت ابراہیم کے سامنے پیش کی گئی تو حضرت ابراہیم نے عرض کی۔ کہ خدایا اس شخص کو میری اولاد سے قرار دے۔ اور خدا نے یہ دعا قبول کی۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد پنجم ص۳۲۸ سطر ۴ پر سورہ الزمر آیہ نمبر ۳۳۔ "والذی جاء بالصدق وصدق بہ اولئک ھم المتقون" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ حافظ ابن مردویہ نے ابوہریرہ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت نے فرمایا۔ کہ سچ لانے والے سے مراد میں ہوں اور تصدیق کرنے والا علی ابن ابیطالب (علیہ السلام) ہے۔ اسی تفسیر میں اس روایت سے پہلے ایک روایت حضرت علی علیہ السلام کی طرف منسوب کی گئی ہے۔ کہ آپ نے فرمایا۔ "والذی جاء بالحق محمد وصدق بہ ابوبکر"۔ لیکن یہ روایت خود اہلسنت کے اصول کے مطابق قابل قبول نہیں کیونکہ اصل آیت میں "والذی جاء بالصدق" ہے اور اس میں والذی جاء بالحق بنا دیا گیا ہے۔ نیز درایت سے بھی اس کی موضوعیت ثابت ہوتی ہے۔ کیونکہ سب سے پہلے حضرت علی علیہ السلام نے رسول اللہ کی تصدیق کی نہ کہ ابوبکر نے علاوہ بریں براہین قاطع ترجمہ صواعق محرقہ ص۲۱۳ پر بحوالہ بخاری لکھا ہے۔ کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ صدیق تین ہیں۔ حزقیل مومن آل فرعون۔ حبیب نجار صاحب آل یاسین اور علی ابیطالب۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۴۵ سطر ۱۲ پر ہے کہ ابن مردویہ اور ابن جریر اور ابو نعیم نے معرفۃ میں اور دیلمی نے اور ابن عساکر اور نجار نے روایت کی ہے کہ جب سورہ رعد آیہ نمبر ۷ "انما انت منذر و لکل قوم ھاد" کا نزول ہوا تو رسول اللہ نے اپنے ہاتھ کو اپنے سینہ پر رکھا اور فرمایا انا منذر یعنی وہ ڈرانیوالا میں ہوں اور پھر اپنے ہاتھ سے حضرت علی علیہ السلام کے شانہ کی طرف اشارہ کیا اور فرمایا "انت الھادی یا علی بک یھتدی المھتدون بعدی" یعنی اے علیؑ تم ہی ہدایت کرنے والے ہو اور میرے بعد تمہارے ہی ذریعہ سے لوگ ہدایت یافتہ ہونگے اسی روایت کو باختلاف الفاظ ابن مردویہ نے ابو برزہ اسلمی سے اور ابن مردویہ اور ضیاء فی المختار نے ابن عباس سے اور عبداللہ بن احمد نے زوائد مسند میں اور ابن ابی حاتم نے اور طبرانی نے اوسط میں اور حاکم نے روایت کی ہے۔ اور تصحیح بھی کی ہے۔ اور ابن مردویہ اور ابن عساکر نے حضرت علی علیہ السلام سے بھی روایت کی ہے۔ ناظرین لفظ "لکل قوم ھاد" کا یہ حکم خدا و رسول حضرت علیؑ کے حق میں ثابت کرتا ہے کہ علیؑ اور اولاد علی ہادی اور خلیفہ بلا فصل ہیں +

علامہ ابن مردویہ لکھتا ہے کہ سورہ رعد آیہ نمبر ۱۸ "افمن یعلم انما انزل الیک من ربک الحق" سے مراد حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام ہیں۔

در منثور مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۶۹ سطر ۲۰ پر سورہ رعد آیہ نمبر ۴۳ یعنی آخری آیت "و من عندہ علم الکتاب" کے بارہ میں اکثر مفسرین قائل ہیں کہ اس سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں۔ چنانچہ حامی نے زین الفتیٰ میں اور ثعلبی نے عبداللہ بن عطا سے روایت کی ہے۔ کہ عبداللہ بن سلام کہتا ہے کہ من عندہ علم الکتاب سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں۔ اس وجہ آپ اکثر فرمایا کرتے تھے "سلونی قبل ان تفقدونی" فورتح میبذی وغیرہ میں ہے کہ یہ آیت عبداللہ بن سلام کی شان میں ہے۔ مگر یہ خیال غلط ہے۔ کیونکہ سعید بن منصور نے اور ابن جریر نے اور ابن منذر نے اور ابن ابی حاتم نے اور نحاس نے اپنی کتاب ناسخ میں سعید بن جبیر سے روایت کی ہے۔ کہ جب اس سے پوچھا گیا کہ آیہ "من عندہ علم الکتاب" سے مراد عبداللہ بن سلام ہے تو اس نے جواب دیا کہ یہ کیونکر ہو سکتا ہے۔ یہ سورہ مکہ میں نازل ہوا تھا۔ اور عبداللہ بن سلام مدینہ میں اسلام لایا۔ نیز ابن منذر نے شعبی سے روایت کی ہے کہ عبداللہ بن سلام کے حق میں کوئی آیہ قرآنی نازل ہی نہیں ہوئی +

مناقب خوارزمی میں ہے کہ سورہ حجر آیہ نمبر ۴۱ "صراط علی مستقیم" کا یہ مطلب ہے کہ علی ابن ابیطالب علیہ السلام کی راہ سیدھی ہے۔ اور اس کا دین سیدھا ہے۔ اسی کی پیروی کرو۔ اور اسی کو تھامے رہو کیونکہ اس کی راہ میں کوئی کجی نہیں ہے +

حافظ ابوبکر ابن مردویہ نے سورہ فتح آیہ نمبر ۱۳ "ان الذین کفروا و صدوا عن سبیل اللہ" کے بارہ میں لکھا ہے کہ یہ آیت ان لوگوں کے بارہ میں ہے جو علی ابن ابیطالب کی خلافت کے بارہ میں رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مخالفت کرتے تھے۔

حاکم ابوالقاسم نے شواہد التنزیل میں سورہ فتح آیہ آخری "وعد اللہ الذین آمنوا" کی تفسیر میں ابن عباس سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ قیامت کے دن سید المومنین علی (علیہ السلام) ایک نور کا علم لئے ہوئے کھڑے ہونگے جس کے نیچے کل مومنین جمع ہو جائیں گے پھر علی علیہ السلام ایک نور کے منبر پر قدم رنجہ فرمائیں گے اور سب لوگ ایک ایک کرکے حضرت کے حضور میں پیش کئے جائیں گے اور اپنا اپنا اجر پائیں گے۔ اور علی (علیہ السلام) کی ولایت کے حق کی وجہ سے لوگ جنت یا جہنم کے مستحق ہونگے۔ اور علی (علیہ السلام) کا یہ حق سارے جہان پر واجب ہے۔

مناقب ملا ابوالحسن بن مغازلی شافعی اور شرف المصطفےٰ ابوحامد شافعی میں سورہ نجم آیہ اوّل "والنجم اذا ھوی" کے بارہ میں بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جو ستارہ ٹوٹتا ہے۔ جس کے گھر میں گرے گا۔ وہی میرا وصی ہوگا چنانچہ وہ حضرت علی علیہ السلام کے گھر میں گرا +

یہاں ایک سچا واقعہ لکھنا بیجا نہ ہوگا۔ میرا ایک سنی آشنا تھا جو حافظ قرآن بھی تھا۔ اور اردو و بہاٹ سید صاحب بھی لکھ پڑھ سکتا تھا۔ مگر تاریخ سے اتنا ہی واقف تھا۔ جتنے بالعموم سنی لوگ ہوا کرتے ہیں۔ میں نے اس سے کہا اے دوست حضرت علی کو اچھا خیال کرتے ہو یا برا۔ جواب دیا۔ ہم حضرت علی کو خدا کا برگزیدہ سمجھتے ہیں۔ میں نے کہا جو حضرت علی (علیہ السلام) کو برا کہے، اسے کیا سمجھتے ہو۔ کہا وہ خدا کی قسم لعنتی ہے۔ میں نے کہا۔ معاویہ ابن ابوسفیان کو کیسا خیال کرتے ہو۔ کہا وہ بہت اچھا آدمی تھا۔ میں نے کہا یہی وہ شخص ہے جو حضرت علی کو بالاعلان برا کہا کرتا تھا اور رعایا کو حکماً مجبور کرتا تھا۔ کہ حضرت علیؑ کو برا کہیں۔ جواب دیا کہ اگر یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جائے تو میں معاویہ سے بیزاری اختیار کرونگا۔

چنانچہ ہم دو تو ایک سنی عالم اور محدث کے پاس گئے اور تمام ماجرا بے کم و کاست کہہ دیا۔ پہلے تو وہ سنی عالم گھبرایا اور ہم سے پیچھا چھڑانا چاہا لیکن ہمارے عزم نے یہ قلعہ تسخیر کرلیا۔ اور اس نے صاف کہہ دیا۔ ہاں معاویہ حضرت علی علیہ السلام کو برا بھلا کہا کرتا تھا۔

واپسی پر راہ میں اپنے آشنا سے میں نے کہا۔ دوست! کہو اب معاویہ کے بارہ میں کیا رائے قائم کی ہے۔ جواب دیا۔ معاویہ جو چاہے حضرت علی کو کہے۔ میرا اس بات سے کوئی تعلق نہیں۔ میں تو معاویہ کو برا نہیں کہہ سکتا۔ چہ خوب۔

میرا اپنا بارہا تجربہ ہے کہ سنی لوگ حضرات ثلاثہ اور یاران ثلاثہ کی حمایت میں قرآن شریف۔ احادیث اور تاریخ کی پرواہ نہیں کرتے۔ انسان سنی اس وقت تک رہ سکتا ہے جب تک واقعات اور حقائق سے ناواقف ہو۔ گویا سنیت اور جہالت ہم معنی الفاظ ہیں۔

# واقعہ غدیر خم

واقعہ غدیر کو ذرا تفصیل سے لکھتا ہوں جس کے لفظ لفظ میں نور ایمان اور سرور دل موجود ہے ہوا یوں کہ ۱۸ ذی الحجہ ۱۰ھ کو آنحضرت مکہ سے مدینہ کو قریباً دو لاکھ حاجیوں کے ہمراہ واپس تشریف لا رہے تھے کہ جبرئیل سورۃ مائدہ کی آیہ مبارکہ یا ایھا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک و ان لم تفعل فما بلغت رسالتہ (اے رسول پہنچا دے لوگوں کو وہ چیز جو تم پر نازل کی گئی ہے۔ تیرے رب کی طرف سے اور اگر تم نے یہ حکم نہ پہنچایا۔ تو میں جانوں گا کہ تو نے میرا کوئی حکم (تمام دوران رسالت میں) نہیں پہنچایا، اور اس حکم کے پہنچانے میں تو کسی سے نہ ڈر) لے کر نازل ہوا۔ یہ خدا کا تاکیدی حکم سنکر آنحضرت نے جبرئیل سے فرمایا کہ مجھے حضرت علی علیہ السلام کی جانشینی کے اظہار کرنے میں تو کچھ عذر نہیں لیکن خیال ہے کہ یہ لوگ علیؑ کے بارہ میں میری تصدیق کو پس و پیش کریں گے جبرئیلؑ چلا گیا۔ اور پھر نازل ہو کر عرض کیا۔ واللہ یعصمک من الناس۔ اس پر آنحضرت نے مقام غدیر پر ایک خاردار درخت کے نیچے آرام فرمایا اور تمام حاجیوں کو جو ابھی منتشر نہ ہوئے تھے کیونکہ کچھ فاصلہ آگے چل کر مختلف مقامات کو مختلف راستے جاتے تھے۔ جمع ہونے کے لئے منادی کرائی۔ گرمیوں کا موسم اور دوپہر کا وقت اور عرب کا ریگستان اور سامان سفر کی کلفت کی وجہ سے حاجیوں کی حالت کا نقشہ صرف تصور ہی صحیح طور پر کھینچ سکتی ہے۔ اس آتش بار اور آہن گداز ریگستان میں تمام حجاج ایک گروہ میں جمع ہو گئے۔ آنحضرت نے پالان شتر کا ایک منبر بنایا جس پر چڑھ کر ایک فصیح و بلیغ خطبہ فرمایا جو تمام واقعہ غدیر کی جان ہے۔ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ خدا کا شکر کرتا ہوں جس نے مجھے تمام مخلوقات سے برگزیدہ بنایا۔ عنقریب میری طرف جھوٹی باتیں منسوب کی جائیں گی حالانکہ میری زبان سے سوائے امر حق کچھ نہیں نکلتا ہے۔ میری عترت کو تمام مخلوقات پر سبقت حاصل ہے۔ وہ میری پیغمبری کا علم لینے والے اور تمام کو گمراہی سے نکالنے والے اور نیکی کی طرف بلانے والے ہیں یہی اہل حق اور معدن صدق اور عامل کتاب و سنت ہیں ان کو ترک کر کے جہلا کی طرف رجوع نہ کرنا میں اور میری عترت ایک طینت سے پیدا ہوئے۔ اور ہمارے نور سے ہر ایک تاریکی روشن ہوئی۔ میری عترت حامل علم اور خازن اسرار اور سر و امر ارض و سما ہے۔ نہ ان کو

کبھی شک ہوتا ہے۔ اور نہ عیب لاحق ہوتا ہے۔ راہ خدا میں کرار غیر فرار ہیں۔ ہادی اور آئمہ راشدین ہیں۔ ان کی ولایت اور اطاعت تم پر فرض ہے۔ وغیرہ وغیرہ دوران خطبہ میں حضرت سلمان فارسی نے عرض کیا۔ یا حضرت (من کنت مولاہ فعلی مولاہ) میں ولائے علی سے کیا مراد ہے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا جس کی جان پر میں اولے بتصرف ہوں۔ اس کی جان پر علی بھی اولے بتصرف ہے۔ اور اس طرح علیؑ کے اوصیا بھی بتصرف ہیں۔ کسی نے عرض کیا۔ اوصیا کے نام فرمائیے۔ حضور نے علیؑ سے (حضرت امام مہدی علیہ السلام) تک تمام نام بنام گنے اور فرمایا۔ یہ پاک افراد قرآن کے ساتھ اور قرآن ان کے ساتھ ہمیشہ رہیگا۔ پھر آنحضرتؐ نے حضرت علی علیہ السلام کو اتنا بلند اٹھایا۔ کہ آپ کی بغلوں کی سفیدی ظاہر ہو گئی یعنی اس حکم کی فعلاً بھی تعمیل کر دی۔ اور فرمایا من کنت مولاہ فعلی مولاہ یعنی جس کا میں مولا اور سردار اور حاکم ہوں اس کا علیؑ بھی مولا اور سردار اور حاکم ہے۔ آنحضرت نے اپنے دو پٹے سے حضرت علی علیہ السلام کے سر پر پگڑی باندھ کر رسم دستار بندی بھی ادا فرمائی۔ اس کے بعد الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی "کا نزول ہوا۔ اور آنحضرت سجدہ شکر میں گر پڑے۔ اور فرمایا خدا کا شکر ہے جس نے دین اسلام کو کامل کر دیا۔ اور نعمتوں کو پورا کر دیا۔ اور میری رسالت اور علیؑ کی ولایت اور خلافت پر راضی ہوا۔ شیخ حافظ ابو نعیم نے کتاب ما نزل من القرآن فی علی میں آیہ اکمال دین کا نزول واقعہ غدیر ہی لکھا ہے۔ پس سب سے پہلے عمر ابن خطاب نے کہا اے حضرت علی (علیہ السلام) مبارک ہو مبارک ہو تو آج سے میرا اور ہر مومن مومنہ کا مولا ہو گیا ہے۔ اس کے بعد اور لوگوں نے بھی مبارک باد کہی۔ پھر حسان شاعر نے فی البدیہہ قصیدہ تہنیت نظم کر کے بآواز بلند سے پڑھا۔ اور آنحضرت نے اس کے حق میں دعائے مغفرت کی۔ بعد ازاں آنحضرت نے ایک خیمہ نصب کرایا جس میں حضرت علی علیہ السلام تشریف فرما تھے۔ اور اصحاب رسولؐ بہ حکم رسولؐ خیمہ کے اندر جاتے اور حضرت علی علیہ السلام کے ہاتھ پر بیعت کرتے۔ مدینہ میں پہنچ کر آنحضرتؐ نے ازواج کو حکم دیا۔ کہ یکے بعد دیگرے خانہ حضرت فاطمہؑ صدیقہ میں جا کر علیؑ کو خلافت اور نیابت رسولؐ کی مبارک بادی دیں۔ دوسرے دن کی صبح کو ایک صحابی حارث بن نعمان فہری خدمت رسولؐ میں آیا اور کہا یا حضرت ہم نے آپ کے ارشاد پر اپنے آبائی دین کو چھوڑا۔ اور اپنے اقربا کو قتل کیا۔ اور اسلام کے تمام احکام کی تعمیل کی۔ ارشاد فرمائیں کہ آیا یہ حکم خدا کی طرف سے ہے۔ یا محبت علیؑ کی وجہ سے اپنے دل سے بنا لیا ہے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ درحقیقت یہ حکم خدا کی طرف سے ہے۔ پس حارث پیٹھ پھیر کر چل پڑا اور کہا خداوندا اگر اس امر میں تیرا رسولؐ صادق ہے۔ تو مجھ پر فوری عذاب بھیج۔ فوراً اس پر آسمانی پتھر گرا۔ جو اس کی مقعد سے نکل گیا۔ وہ جہنم واصل ہوا۔ جو شخص خدا کے اس تاکیدی

باکثیر مکی شافعی ۔ محمد محبوب عالم بن صفی الدین جعفر بن بدر عالم ۔ محمد صدر عالم سبط الشیخ ابوالرضا ۔ محمد بن اسماعیل بن صلاح الامیر ۔ احمد بن عبد القادر بن بکری العجیلی الشافعی سید مومن حسن سلبنجی وغیرہ "

تفسیر درمنثور امام جلال الدین سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوم صفحہ ۲۹۸ سطر ۸ اور صفحہ ۲۹۸ سطر ۱ پر ابن ابی حاتم اور ابن مردویہ اور ابن عساکر نے ابوسعید خدری سے اور تفسیر فتح البیان نواب صدیق حسن خاں بھوپالی مطبوعہ مطبع بولاق مصر صفحہ ۸۹ پر ابوسعید خدری اور ابن مسعود سے روایت کی ہے کہ آیہ یاایھا الرسول آنحضرت پر بروز غدیر خم علی ابن ابیطالب علیہ السلام کے حق میں نازل ہوئی ۔

نیز تفسیر درمنثور صفحہ ۲۹۸ پر ابن مسعود سے یہ بھی منقول ہے کہ ہم عہد رسول اللہ صلعم میں اسے یوں پڑھتے تھے

یاایھا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک ان علیاً مولی المومنین وان لم تفعل فما بلغت رسالتہ واللہ یعصمک من الناس "یعنی اے رسول پہنچا دے جو کچھ تجھ پر نازل ہوا ۔ کہ علی مومنوں کا مولی ہے الخ

تفسیر کبیر جلد سوم مطبوعہ مصر صفحہ ۶۳۶ سطر ۳ پر ابن عباس اور براء ابن عازب اور محمد بن علی سے اور تفسیر غرائب القرآن نظام نیشاپوری جلد دوم صفحہ ۳۳ سطر ۹ پر ابی سعید خدری سے اور ینابیع المودۃ علامہ شیخ سلیمان قندوزی حنفی مطبوعہ قسطنطنیہ صفحہ ۱۲۰ سطر اول پر بہ سند ثعلبی اور فرائد السمطین علامہ حموینی میں ابوہریرہ سے اور فصول المہمہ مالکی میں ابوسعید خدری سے اور اسباب النزول امام ابوالحسن واحدی اور کفایۃ الطالب حافظ ابوعبد اللہ اور کتاب ما نزل من القرآن فی علی مصنفہ حافظ ابونعیم میں ابوسعید خدری سے اور اردو ترجمہ خصائص نسائی مطبوعہ مطبع محمدی لاہور صفحہ ۴۲ اور مسند امام حنبل مطبوعہ بمبئی جلد اول صفحہ ۱۶۶ سطر اول اور تفسیر ثعلبی میں ابن عباس سے اور خواص الامۃ سبط ابن حسن جوزی صفحہ ۱۸ سطر ۲۳ پر بہ اتفاق علمائے سیر اور توضیح الدلائل سید شہاب الدین میں اور مودۃ القربیٰ امیر کبیر علی ہمدانی صفحہ ۳۲ سطر ۳ پر اور ینابیع المودۃ صفحہ ۱۱۵ سطر ۲ پر لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے "یاایھا الرسول بلغ" کے نزول پر ایک لاکھ بیس ہزار صحابہ کی موجودگی میں حضرت علی علیہ السلام کے حق میں "من کنت مولاہ فعلی مولاہ" فرمایا ۔ اور اپنی عترت کی اطاعت اور محبت کا حکم دیا ۔ نیز شیخ محی الدین نووی اور محمد بن یوسف گنجی نے واقعہ بالا کو صحیح تسلیم کیا ہے ۔

مودۃ القربیٰ امام سید علی ہمدانی صفحہ ۳۲ سطر ۴ پر ہے کہ عمر ابن خطاب نے کہا کہ جب آنحضرت صلعم نے حضرت علی علیہ السلام کو (بروز غدیر خم) خلیفہ کیا اور "من کنت مولاہ فعلی مولاہ" فرمایا ۔ اس وقت میرے پہلو میں ایک خوش رو نوجوان کھڑا تھا جس نے مجھے کہا اے عمر آج رسول اللہ نے ایسی گرہ لگائی ہے جسکو سوائے منافق کے کوئی کھول نہیں سکیگا پس اسکے کھولنے سے ڈرتے رہنا عمر کہتا ہے کہ جب یہ بات میں نے آنحضرت سے عرض کی تو آپ نے فرمایا ۔ وہ جبرئیل تھا جو تم کو حضرت علی علیہ السلام کی امامت و خلافت کی تاکید کر رہا تھا

مسند امام حنبل مطبوعہ بمبئی ص۱۶۶ سطر ۱۶۔ اور شواہد النبوت ملا جامی مطبوعہ مطبع فتح الکریم بمبئی ص۲۰۸ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے مقام رحبہ میں فرمایا کہ جس نے بروز غدیر آنحضرت سے من کنت مولاہ کی حدیث سنی ہو وہ بیان کرے۔ بارہ آدمیوں نے کھڑے ہو کر اس حدیث کی تصدیق کی جو نہ کھڑے ہوئے انکو طرح طرح کا عذاب ہوا۔ امام نسائی نے ان شخصوں میں سے انس بن مالک۔ زید بن ارقم۔ جمیع بن عمیر۔ اشعث اور براء ابن عازب کے نام لکھے ہیں جو معذب ہوئے ؛

سر العالمین امام غزالی ص۹ اور مودۃ القربیٰ سید علی ہمدانی ص۳۱ سطر ۱۱ پر غدیر خم میں عمر کی مبارکباد دینے سے صاف ثابت ہے کہ یوم غدیر عید کا دن ہے۔

توضیح الدلائل سید شہاب الدین میں وہ خطبہ لکھا ہے۔ جو آنحضرتؐ نے بروز غدیر فرمایا۔ اور جس کا خلاصہ لکھتا ہوں۔ بعد حمد خدا فرمایا کہ میری عترت پر میری وفات کے عین بعد مصائب و آلام وارد ہونگے میری طرف جھوٹی حدیثیں منسوب ہونگی۔ حالانکہ میں صرف امر حق پہنچانیوالا ہوں۔ ظالموں بازگشت نہایت بُری جگہ ہے عبادہ بن صامت نے پوچھا کہ یہ کب ہوگا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ جب میری جان (حلق مبارک کی طرف اشارہ کیا) یہاں تک پہنچے گی۔ عبادہ نے عرض کیا۔ اس وقت ہم کس کی پیروی کریں۔ فرمایا میری عترت کی پیروی کرنا جو تمام مخلوقات (ارضی و سماوی) پر سبقت رکھنے والے اور میری پیغمبری کے لینے والے اور تم لوگوں کو گمراہی سے نکالنے والے اور نیکی کی طرف بلانے والے ہیں۔ یہی اہل حق اور معدن صدق اور حافظ کتاب و سنت ہیں۔ الحاد اور بدعت سے تم کو بچائیں گے۔ کسی جاہل کی طرف میلان نہ کرنا۔ میں اور میری اہلبیت ایک طینت سے خلق ہوئے ہیں۔ اس میں غیر کو کوئی حصہ نہیں ہم تمام مخلوقات ارضی سماوی سے پہلے خلق کیے گئے۔ پھر ہمارے نور سے تمام تاریکیاں روشن کی گئیں۔ میری عترت میرے علم کی حامل اور خازن اسرار اور تمام مخلوقات کی سردار ہے۔ انکو نہ کبھی شک ہوتا ہے۔ اور نہ وہ راہِ خدا سے وہ فرار کرتے ہیں۔ اور نہ کبھی انہوں نے خدا کے کسی عہد کو توڑا ہے۔ ہادی اور رشد اور ہدایت یافتہ ہیں۔ انکی عداوت گمراہی اور ان کی محبت ایمان اور ان سے بغض نفاق ہے ان کی اطاعت اور مودۃ تم پر فرض ہے یہ طیب و طاہر اور راستگو اور عالم اور امین اور حافظ شریعت ہیں۔ حلم و علم و نبوت و شرافت و سخاوت و شجاعت و صداقت و طہارت و عفت و قضا کے صاحب ہیں۔ خدا کی مضبوط رسی اور کلمہ تقویٰ اور وسیلۂ ہدایت اور حجت عظمیٰ اور عروۃ الوثقیٰ ہیں۔ اب میں بموجب حکم خدا من کنت مولاہ فعلیؑ مولاہ کہتا ہوں۔ خدا دوست رکھ اس کو جو میری عترت کو دوست رکھے۔ اور دشمن جان اس کو جو انکو دشمن جانے۔ اور مدد کر اس کی جو ان کی مدد کرے اور خوار کر اس کو جو ان کو خوار کرے۔ میں نے وہ امر پورا

کر دیا ہے جس کی تبلیغ کا (آج) ، مجھے حکم ہُوا تھا اور اب میں اپنی عترت کو خدا کے سپرد کرتا ہوں اور اپنے اور تمہارے لئے طالب مغفرت ہوں۔

ینابیع المودۃ ص۱۱۵ سطر ۱۲ پر واقعۂ غدیر اور خطبہ آنحضرت درج ہونے کے علاوہ یہ بھی مرقوم ہے کہ آنحضرت کے دوران خطبہ میں سلمان فارسی نے عرض کیا کہ ولائے حضرت علی علیہ السلام سے کیا مراد ہے فرمایا کہ علی (علیہ السلام) کی ولایت بعینہ میری ولایت ہے اور جس طرح میں لوگوں کی جانوں پر اولےٰ متصرف ہوں اسی طرح علیؑ تم تمام کی جانوں پر اولےٰ متصرف ہے۔ پھر فرمایا۔ یہ آیات یعنی آیہ بلغ اور اکملت و اقعی علی (علیہ السلام) اور اوصیائے حضرت علی علیہ السلام کے حق میں نازل ہوئی ہیں۔ اور پھر آنحضور نے اوصیا کے نام حضرت علی (علیہ السلام) سے مہدیؑ تک شمار فرمائے اور فرمایا۔ قرآن ان کے ساتھ ہے اور یہ قرآن کے ساتھ ہمیشہ رہیں گے۔

روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۱۲ اور تاریخ کامل مطبوعہ ذات التحریر مصر جلد اول ص۱۷ اور تاریخ ابن الوردی مطبع وہبیہ مصر ص۹ پر ہے کہ حضرت آدمؑ نے اپنا جانشین شیث ہبۃ اللہ کو کیا۔ اور تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد اول ص۱۹ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۱۵ پر ہے کہ شیث نے اپنا جانشین انوش کو کیا۔ اور تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد اول ص۲۰ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۱۵ پر ہے کہ قینان نے اپنا جانشین مہلائیل کو کیا۔ اور تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد اول ص۲۰ پر ہے کہ مہلائیل نے اپنا جانشین یرد کو کیا۔ اور تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد اول ص۲۰ پر ہے کہ یرد نے اپنا جانشین ادریس کو بنایا۔ اور تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد اول ص۲۰ و ص۲۲ پر ہے کہ ادریس نے اپنا جانشین متوشلخ کو کیا۔ اور تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد اول ص۲۲ پر ہے کہ متوشلخ نے اپنا جانشین لمک کو کیا۔ اور تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد اول ص۲۶ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۲۲ پر ہے کہ نوحؑ نے اپنا جانشین سام کو کیا۔ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۴۲ پر ہے کہ ابراہیم نے اپنا جانشین اسحاق کو کیا۔ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۴۲ پر ہے کہ اسمٰعیل نے اپنا جانشین قیذار کو کیا۔ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۴۵ پر ہے کہ اسحاق نے اپنا جانشین یعقوبؑ کو کیا۔ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۵۶ پر ہے کہ یعقوبؑ نے اپنا جانشین یوسفؑ کو کیا۔ اور تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد اول ص۲۰ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۷۲ پر ہے کہ ایوبؑ نے اپنا جانشین حومل کو کیا۔ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۸۷ و ص۹۳ پر ہے کہ موسےٰؑ نے اپنا جانشین ہارونؑ کو کیا۔ اور پھر ہارونؑ کی موت پر اپنا جانشین یوشعؑ کو بنایا۔ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۹۷ پر ہے کہ کالب بن

یوقنا نے اپنا جانشین یوساموس کو کیا۔ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول صفحہ ۱۰۱ پر ہے کہ الیاس نے اپنا جانشین الیسعؑ کو کیا۔ اور روضۃ الصفا مطبوعہ نولکشور جلد اول صفحہ ۱۰۱ پر ہے الیسع نے اپنا جانشین قسوالعل کو کیا۔ اور روضۃ الصفا جلد اول صفحہ ۱۳۶ پر ہے کہ عیسٰیؑ نے اپنا جانشین شمعون کو کیا اور رفتر آنی آیہ "وورث سلیمان" داؤد" کی بنا پر داؤد نے اپنا جانشین سلیمانؑ کو بہ حکم خدا مقرر فرمایا۔ ناظرین تقرر جانشینی صرف خدا کی مرضی پر منحصر ہے۔ جیسا کہ آپ نے چند مثالوں سے یقین کر لیا۔ اور پھر قرآنی حکم کہ سنت اللہ میں تبدیلی نہیں ہو سکتی۔ اس کو اور مضبوط کرتا ہے۔ مگر افسوس کہ بقول سنیاں آنحضرت ایسے بزرگ اور اہم کام کو امت کے سپرد فرما گئے اور قیامت تک تفریق او رفساد کا بیج بو گئے خدا انکو سمجھ دے

ناظرین واقعہ غدیر میں چند امور ملحوظ خاطر رکھنے سے مولا کے معنے صرف حاکم اور مالک ہو سکتے ہیں محبت وغیرہ کے معنی کسی طرح چسپاں ہی نہیں ہو سکتے۔ آنحضرتؐ کا آخری حج ہے اس حکم کی عدم تبلیغ میں تمام رسالت اکارت ہوتی ہے۔ خدا آنحضرت کی حفاظت کا وعدہ فرماتا ہے۔ ایک لاکھ بیس ہزار حجاج کو اس وقت جمع کیا جاتا ہے جبکہ وہ کچھ فاصلہ پر اپنی اپنی راہوں پر متفرق ہو جانیوالے تھے موسم گرما اور ظہر کا وقت اور لق ودق میدان ریگ ہے۔ آنحضرتؐ حضرت علی علیہ السلام کو بلند اٹھا کر فعلاً اور عملاً بھی اعلان حکم خدا کرتے ہیں۔ رسم دستار بندی ادا ہوتی ہے۔ ہر طرف سے مبارکباد کا شور برپا ہوتا ہے۔ ایک علیحدہ خیمہ میں بیعت لی جاتی ہے۔ قصیدہ تہنیت پڑھا جاتا ہے۔ تمام ازواج نبی کو مبارکباد عرض کرنے کا تاکیدی حکم ہوتا ہے۔ رسم چراغاں ادا کی جاتی ہے۔ منکر پر آسمانی پتھر گرتا ہے۔ مزید برآں حضرت علی علیہ السلام بعد جناب فاطمہ علیہا السلام واقعہ غدیر سے ابوبکر اور عمر کے سامنے احتجاج فرماتے ہیں اور اس دن کو بقول عمر بن خطاب و ابوہریرہ عید قرار دیا جاتا ہے۔ اور حضرت جبرئیل خصوصاً عمر بن خطاب کو اس حکم کی پابندی کا حکم فرماتے ہیں

کتاب اسنی المطالب علامہ جزری میں ہے کہ جناب فاطمہ علیہا السلام نے صحابہ سے فرمایا کہ تم لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قول کو بھول گئے ہو جب آنحضرتؐ نے بروز غدیر فرمایا "من کنت مولاہ فعلی مولاہ۔ اور انت منی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ"

مروج الذہب مسعودی برحاشیہ تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۲۳ پر ہے کہ جب ابوبکر کی بیعت سقیفہ کے دن ہو چکی اور پھر دوسرے روز شنبہ کو عوام پر اس کی تجدید کی گئی۔ تو حضرت علی علیہ السلام نے ابوبکر سے فرمایا کہ تو نے ہمارے امور کو فاسد کر دیا۔ اور ہم سے مشورہ نہ لیا۔ اور نہ ہمارے حقوق کی رعایت کی۔ ابوبکر نے کہا ہاں ایسا ہی ہے۔ مگر میں فتنہ سے ڈرا۔ تاریخ کامل جلد دوم صفحہ ۱۲۳ پر ہے کہ سب انصار نے یا ان میں سے بعض نے کہا کہ ہم سوائے حضرت علی علیہ السلام کے کسی کی بیعت نہیں کرتے۔

تفسیر ابن مردویہ۔ کتاب ما نزل من القرآن فی علی حافظ نعیم صفہانی۔ مناقب ابوالحسن بن محمد بن خطیب۔ کتاب المناقب اخطب خوارزم۔ خصائص ابوالفتح محمد بن علی بن ابراہیم توضیح الدلائل شہاب الدین احمد۔ مفتاح النجا علامہ مرزا محمد بن معتمد خان۔ تاریخ ابن واضح کاتب عباسی معروف بہ یعقوبی میں لکھا ہے کہ جب آنحضرت صلعم نے بروز خم غدیر "من کنت مولاہ فعلی مولاہ" فرمایا تو آیہ مبارک "الیوم اکملت لکم دینکم" کا نزول ہوا۔

مشکوٰۃ باب مناقب علی جلد آخری صفحہ ۲۹۶ پر ہے کہ براء ابن عازب اور زید بن ارقم سے روایت ہے۔ کہ جب آنحضرت صلعم خم غدیر کے مقام پر اترے تو آنحضرت صلعم نے حضرت علی علیہ السلام کا ہاتھ پکڑا اور فرمایا کیا تم لوگ جانتے ہو کہ میں تمہاری جانوں سے اولی ہوں۔ صحابہ نے عرض کیا کہ ہاں یارسول اللہ۔ پھر حضرت نے فرمایا۔ کیا میں ہر مومن کی جان سے اولیٰ ہوں عرض کیا کہ ہاں۔ پھر فرمایا کہ بارخدایا جس کا میں مولا ہوں اس کا علی بھی مولا ہے۔ یاالٰہی دوست رکھ تو اس کو جو علی کو دوست رکھے اور دشمن رکھ تو اس کو جو علیؑ کو دشمن جانے۔ اس کے بعد عمر نے حضرت علی علیہ السلام کو کہا۔ کہ اے ابن ابیطالب تم کو مبارک ہو کہ تو ہر مومن مرد اور ہر مومن عورت کا مولا ہوگیا۔

عبث در معنی من کنت مولا میروی ہر سو علی مولا بہ آں معنی کہ پیغمبر بود مولا

جب کمیت شاعر نے یہ شعر تصنیف کیا۔ ویوم الدوح دوح غدیر خم۔ ابان لہ الولایۃ لو اصیبغا تو اسی رات جناب امیر کمیت شاعر کو خواب میں ملے اور فرمایا کہ اپنے شعر کے آگے یہ شعر پڑھا ے ولم ار مثل ذالک الیوم یوما ولم ار مثلہ حقا اضیعا۔ یعنی اس دن جیسا متبرک دن کوئی نہیں دیکھا اور نیز اس دن جیسا حق ضائع ہوتے کبھی نہیں دیکھا۔

معارج النبوۃ ملا معین کاشفی مطبع کریمی بمبئی رکن چہارم باب سیزدہم صفحہ ۲۲ سطر ۵ پر ہے کہ چوں حضرت رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم از مناسک حج فارغ گشت چند روز دیگر اقامت فرمود و بعد ازاں عنان عزیمت بجانب مدینہ مکرمہ معطوف گردانید بعد قطع مسافت بغدیر خم کہ از نواحی جحفہ است رسید و دراں منزل نزول فرمودہ نماز پیشین را گذاردہ روی باصحاب آوردہ فرمود الست اولیٰ بالمومنین من انفسہم آیا نیستم اولیٰ بمومناں از نفسہائے ایشاں والقصہ فرمود کہ گویا مرا بعالم بقا خوانند و من اجابت نمودم و معلوم شما باد کہ درمیان شما دو امر عظیم میگذارم کہ یکے از دیگرے اعظم است قرآن و اہلبیت من بہ بینید کہ بعد از من چگونہ در بچہ کیفیت بایں دو امر سلوک خواہید کرد در غایت حقوق ایں دو امر چگونہ بجا خواہید آورد ایں دو امر از ہم متفرق نہ خواہند گشت۔ تا در کنار حوض کوثر بمن رسند بعد ازاں بہ زبان معجز بیان گذرانید کہ بدرستیکہ خدائے

عزوجل مولائے من است ومن مولائے جملہ مومنانم آنگاہ دست امیرالمومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ بگرفت وفرمود کہ من کنت مولاہ فعلی مولاہ اللھم وال من والاہ وعاد من عاداہ واخذل من خذلہ وانصر من نصرہ وادار الحق معہ حیث کان آوردہ اند کہ بیشتر اصحاب تا بحدیکہ امہات مومنین رضی اللہ عنہن وعنہم امیرالمومنین علی رضی اللہ عنہ رادریں مرتہنیت بجائے آوردند امیرالمومنین عمر رضی اللہ عنہ گفت اے علیؓ بامداد کردی ومولائے من ومولائے مومنین ومومنات شدی - اس کا مطلب پہلے بیان ہوچکا ہے -

روضہ ندیہ علامہ ابن محمد بن اسمٰعیل بن صلاح الامیر ص۲۶ پر ہے کہ اگر ہم صرف آنحضرت کے انہیں دو کلمات کی شرح کریں - جو آنحضرتؐ نے بروز غدیر فرمائے کہ اللہ اور اس کا رسولؐ علیؑ سے محبت رکھتے ہیں اور علیؑ اللہ اور رسولؐ سے محبت رکھتا ہے تو نہایت بسیط اور نفیس تالیف تیار ہوجائے واللہ یہ دونوں جملے کیسے ہیں جو شامل ہیں اس پر کہ حضرت علی علیہ السلام کل فضائل سے متصف ہیں اور جمیع رذائل سے طاہر اور پاک ہیں حضرت علی علیہ السلام کے اپنے دو اشعار کا فارسی ترجمہ یوں کیا گیا ہے۔

از خلق جہاں پایۂ من بیشتر است　　　در علم و عمل مایۂ من بیشتر است
جاہل کہ ز بخت بد بگیرد گوش　　　در دیدۂ او خنجر من بیشتر است

صراط سوی سید محمود شاہ سبحانی قادری اور وسیلۃ المال محمد باکثیر میں ابن مغازلی کی سند پر لکھا ہے کہ بروز قیامت کوئی شخص پل صراط پر سے نہیں گذر سکیگا جب تک اس کے پاس حضرت علی علیہ السلام کا پروانہ نہ ہوگا - ناظرین ایک دفعہ حضرت ابن عباس سے پوچھا گیا - کہ حضرت علی علیہ السلام کی کنیت ابوتراب کیوں ہے - ابن عباس نے کہا اس واسطے کہ حضرت علی علیہ السلام صاحب ارض ہیں - اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بعد اہل ارض پر حجت خدا ہیں - اور حضرت علی علیہ السلام کے وجود سے دنیا کی بقا ہے اور حضرت قیام دنیا کا باعث ہیں -

بعد از نبیؐ بزرگ علیؑ کا مقام ہے　　　روح الامیں حضور کا ادنےٰ غلام ہے
جاری ہے حکم آپ کا سب کائنات پر　　　ارض و سما کو نام علیؑ سے قیام ہے

کتاب مناقب ابن مردویہ میں بروایت ابن عباس و انس و بریدہ و سالم حذیفہ بن زماں و رافع و معاویہ بن ثعلبہ سے روایت ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ علی (علیہ السلام) کو امیرالمومنین کہہ کر سلام کیا کرو۔

کتاب مناقب ابن مردویہ میں بروایت سالم لکھا ہے کہ میں جناب امیر کے ساتھ ان کی زمین میں تھا - جب کہ وہ کاشتکاری کررہے تھے ابوبکر اور عمر آپ کو ملنے آئے اور السلام علیک امیرالمومنین ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہہ کر سلام کیا - ان سے پوچھا گیا - کہ کیا تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زندگی میں بھی اس

طرح کیا کرتے تھے عمر نے جواب دیا۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی ہم کو یہ حکم دیا تھا۔

فردوس الاخبار دیلمی باب ۱۴ میں بروایت حذیفہ بن یمان لکھا ہے۔ کہ آنحضرتؐ فرمایا کرتے تھے۔ کہ اگر لوگوں کو یہ علم ہوتا کہ کب سے حضرت علیؑ کا نام امیر المومنین رکھا گیا ہے۔ تو ہرگز آپ کے فضائل سے انکار نہ کرتے حضرت علی کا نام اس وقت سے امیر المومنین قرار پایا ہے کہ ابھی آدمؑ کے جسم میں روح پھونکی نہ گئی تھی۔ اس وقت پروردگار نے ارواح کو خطاب کیا کہ میں تمہارا خدا ہوں۔ اور محمدؐ تمہارا نبی ہے اور علیؑ تمہارا امیر ہے ؛

صواعق محرقہ ص۱۳۷ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے بروز شوریٰ اہل شوریٰ پر سورہ مباہلہ سے احتجاج کیا یعنی حق خلافت طلب فرمایا اور اس کے ثبوت میں سورۂ مباہلہ پیش کی ؛

ینابیع المودۃ ص۹۳ پر ہے کہ اولی الامر سے مراد حضرت علی علیہ السلام اور ان کی اولاد ہیں۔ ترمذی اور مسلم اور مشکوٰۃ میں "من کنت مولاہ فعلی مولاہ" مرقوم ہے مسند امام احمد حنبل میں یا علی انت منی بمنزلۃ ہارون من موسیٰ" سے مراد حضرت علی علیہ السلام کی خلافت لکھا ہے مناقب عبداللہ بن احمد بن حنبل میں ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ مجھ میں نبوت اور علی (علیہ السلام) میں خلافت ہے۔ مناقب ابن مغازلی اور شافعی میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جس کے مقام پر یہ ستارہ ٹوٹے وہی میرا خلیفہ ہے۔ چنانچہ حضرت علی علیہ السلام کے مقام پر ستارہ ٹوٹا۔ کتاب الفردوس امام دیلمی میں ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میںؐ اور علیؑ ایک ہی جگہ رہے یہاں تک کہ صلب عبدالمطلب میں آکر جدا ہوئے۔ پس مجھ میں نبوت اور علیؑ میں خلافت ہے۔ مودۃ القربیٰ مودۃ ششم اور ینابیع مطبوعہ بمبئی ص۲۰۵ پر ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ علیؑ میرا خلیفہ اور وزیر ہے۔ اگر میرے بعد نبوت ہوتی تو علی (علیہ السلام) کو ملتی، اور علی علیہ السلام، دنیا اور آخرت میں میرا بھائی اور وصی ہے۔ مودۃ القربیٰ مودۃ ہفتم اور ینابیع ص۱۰ پر ہے کہ علی میرا بھائی اور وزیر اور خلیفہ ہے۔

بخاری ص۴۷۵ اور مسلم ص۲۷۸ پر ہے کہ مصعب ابن سعد اپنے باپ سے روایت کرتا ہے کہ جب آنحضرتؐ تبوک کی طرف نکلے تو حضرت علی علیہ السلام کو اپنا خلیفہ کیا۔ حضرت علی علیہ السلام نے کہا۔ کیا آپ مجھ کو لڑکوں اور عورتوں میں چھوڑے جاتے ہیں۔ آنحضرت صلعم نے فرمایا۔ کیا تم اس پر راضی نہیں ہو کہ تم کو مجھ سے وہ رتبہ ہو۔ جو ہارونؑ کو موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ تھا ؛

ازالۃ الخفا ص۴۲ پر ہے کہ جس طرح نبوت انسان کی مقرر کردہ چیز نہیں ہے۔ اسی طرح خلافت پیغمبر بھی انسان کی مقرر کردہ چیز نہیں ہے ؛

ازالۃ الخفا مقصد دوم ص۵۶۴ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اے گروہ قریش، خدا کی قسم۔ بیشک خداوند عالم تم پر تم میں سے ایک مرد کو مبعوث کریگا جس کے دل کا امتحان خدا نے ایمان میں کر لیا ہے اور وہ شخص تم میں سے بعض کو دین پر قتل کریگا۔ ابوبکر نے کہا یا حضرت۔ کیا وہ شخص میں ہوں۔ آنحضرت نے فرمایا کہ نہیں عمر نے کہا یا حضرت۔ کیا وہ شخص میں ہوں۔ آنحضرت نے فرمایا کہ نہیں پھر فرمایا وہ شخص وہ ہے جو اس وقت نعل کو سی رہا ہے اس وقت حضرت علیؑ آنحضرت کی نعل مبارک کو سی رہے تھے۔

عقد الفرید جلد ۳ ص۱۸۰ پر ہے کہ خلافت وہ چیز ہے۔ کہ جس سے زمین اور آسمان قائم ہوئے اور خلیفہ خدا کے نزدیک ملائکہ مقربین اور انبیاء سے افضل ہے

مسند احمد بن حنبل مطبوعہ مصر جلد اول ص۱۵۹ اور معالم التنزیل بغوی اور تفسیر طبری اور تاریخ طبری اور ازالۃ الخفا اور خصائص نسائی اور کنز العمال میں بسند ابن اسحاق و ابن جریر طبری و ابن ابی حاتم و ابن مردویہ و ابو نعیم و سنن بیہقی و دلائل النبوت و مختارہ مقدسی و تاریخ کامل میں واقعہ ضیافت تمام و کمال درج ہے جس میں آنحضرتؐ نے قبیلہ قریش کو بلایا اور دعوت اسلام دی اور فرمایا علیؑ میرا خلیفہ اور وزیر اور وصی ہے۔ ناظرین یہ احمد بن حنبل وہ شخص ہے جو بخاری اور مسلم سے بلند تر مرتبہ رکھتا ہے

سورہ طٰہٰ میں خداوند عالم کا ارشاد ہے کہ اے موسیٰؑ فرعون کے پاس جا۔ کیونکہ وہ سرکش ہوگیا ہے موسیٰؑ نے کہا خدایا میرا دل کشادہ کر اور میرے امر کو آسان کر۔ میری زبان کی گرہ کھول دے۔ تاکہ وہ میری بات کو سمجھیں اور میرے اہل سے ...... وزیر بنا (وزیر کے لغوی معنی بوجھ اٹھانے والا ہے وزر کے معنی بوجھ ہیں) میرے بھائی ہارون کو۔ اس سے میری پشت کو مضبوط کر اور اس کو میرے امر میں شریک کر تاکہ ہم زیادہ تیری تسبیح کریں۔ اور ذکر تیرا زیادہ کریں۔ ہمارے حال سے واقف ہے خدا نے کہا اے موسیٰؑ تیری دعائیں نے قبول کی۔ حاصل مطلب یہ ہوا۔ کہ موسیٰؑ کے اختیار میں نہ تھا کہ اپنا خلیفہ خود ہی انتخاب کرے۔ اسی لئے خدا سے دعا کی جو قبول ہوئی۔ اب ملاحظہ ہو سورہ الم نشرح آخری پارہ خدا فرماتا ہے اے رسول کیا ہم نے تیرا سینہ کشادہ نہیں کر دیا ہے (یعنی ضرور کر دیا ہوا ہے) اور کیا ہم نے تم سے وہ بوجھ نہیں اتار دیا ہے (یعنی ضرور اتار دیا ہوا ہے) جس بوجھ نے تمہاری کمر توڑ رکھی تھی۔ آنحضرت کا ان الفاظ سے دعا مانگنا ازحلین جنان [illegible] اور تفسیر [illegible] فصول المہمہ ابن صباغ اور تفسیر کبیر امام رازی میں مرقوم ہے بس ثابت ہوا کہ خداوند عالم نے پہلے ہی سے قبل دعائے رسول حضور کے سینہ کو علوم نامتناہی منور کر دیا ہوا تھا اور جناب علی علیہ السلام کو آنحضرتؐ کا وزیر خلیفہ وصی قبل دعائے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مقرر کر دیا تھا۔

شرح مقاصد صـ۲۸۳ پر ہے کہ امامیہ شیعہ اثنا عشری مدعی ہیں کہ آنحضرت نے خلافت جناب امیر علیہ السلام پر نص کی کیونکہ آنحضرت نے ایک حدیث میں فرمایا ہے حضرت کو امیرالمومنین کہہ کر سلام کرو دوسری حدیث میں ہے کہ آنحضرت نے جناب امیر علیہ السلام کا ہاتھ پکڑ کر (بروز غدیر) فرمایا یہ میرا خلیفہ ہے میرے بعد، بعد اس کی سنو اور اس کی (ہر امر میں) اطاعت کرو تیسری حدیث میں ہے کہ اے علیؑ تو میرے بعد میرا خلیفہ ہے (جب آنحضرت نے حضرت علی کو مدینہ میں چھوڑا تھا) چوتھی حدیث میں ہے کہ آنحضرت نے تمام اولاد ابو مطلب کو جمع کر کے فرمایا (عین اظہار نبوت کے دن) یہ میرا بھائی۔ وصی اور خلیفہ ہے میرے بعد ان چاروں احادیث کی صحت کو تسلیم کر کے شارح مقاصد کہتا ہے کہ اگر یہ امر ایسا ہی ہے تو صحابہ سے کیوں مخفی رہا لیکن کون کہتا ہے کہ یہ امر ثلاثہ سے مخفی تھا ان پر روز روشن کی طرح ظاہر تھا چنانچہ غزالی نے سرالعالمین صـ۹ پر لکھدیا ہے کہ انہوں نے محبت ریاست و حکومت کی وجہ سے فرمان رسول صلعم ابن دمناں کو پس پشت ڈالدیا۔

کتاب احکام سلطانیہ ابوالحسن ماوردی میں ہے کہ ابن اسحاق سے روایت ہے کہ جب عمر زخمی ہوا تو لوگوں نے کہا عثمان بن عفان کو خلیفہ بنا دو۔ کہا عثمان مال اور جنت کو کیونکر دوست رکھ سکتا ہے یعنی مال کی محبت بہشت سے دور رکھتی ہے اور بہشت کی محبت مال کی الفت سے دور رکھتی ہے۔ گویا مال اور جنت دونو کی محبت کا ایک دل میں جمع ہونا محال ہے یہ سنکر وہ لوگ چلے گئے دوسرا گروہ آیا انہوں نے کہا حضرت علیؑ کو خلیفہ بنا دو کہا البتہ وہ شخص تم لوگوں کو راہ حق پر چلائیگا ابن عمر کہتا ہے کہ یہ سنکر ہم تمام عمر کے پاؤں پر گر پڑے اور کہا تو پھر آپ کو حضرت علیؑ کے خلیفہ بنانے میں کون چیز مانع ہے۔ عمر نے کہا اے پسر۔ کیا زندگی اور موت میں ہم اس امر کے متحمل ہو سکتے ہیں۔

ازالۃ الخفا صـ۱۹۵ پر ہے کہ ابن عباس سے روایت ہے کہ کچھ دیر تک عمر خاموش رہا۔ پھر کہا خدا اس کا ولی ہے اگر وہ چاہے تو کتاب خدا اور سنت رسولؐ پر اس امر کو تمہارے صاحب (خلیفہ) کے ذریعے سے چلائے ہاں یہ بات لکھو کہ اگر جناب امیرؑ خلیفہ ہوں تو وہ ضرور تم کو محبت بیضا اور صراط مستقیم پر چلائیں گے۔

استیعاب ابن عبدالبر جلد دوم صـ۴۸۵ مستدرک امام حاکم کنزالعمال ریاض النضرہ طبقات ابن سعد فتح الباری وغیرہ میں روایت بالا با اختلاف عبارت و بمضمون واحد موجود ہے۔

سورہ اعراف آیہ نمبر ۱۴۲ قال موسیٰ لاخیہ ھارون اخلفنی فی قومی یعنے موسٰیؑ نے اپنے بھائی ہارون سے کہا کہ تم میری قوم میں میرے جانشین اور خلیفہ رہو۔ ناظرین۔ خداوندعالم صرف چالیس دن کے وقفہ کے لئے قوم کو بلا خلیفہ نہیں رہنے دیتا۔ تو وفات رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بعد قوم کس طرح ہمیشہ کے لئے بلا خلیفہ رہ سکتی ہے۔

تاریخ ابو الفدا جلد اول صـ۱۱۶ اور تاریخ طبری جلد دوم صـ۲۱۶ اور تاریخ واقدی اور نسائی اور تفسیر درمنثور جلد ۵ صـ۹۷ اور مسند احمد بن حنبل اور ریاض النضرہ تاریخ کامل جلد ۲ صـ۲۱۶ و معالم التنزیل صـ۶۶۳ میں سورہ شعرا آیہ نمبر ۲۱۳ وانذر عشیرتک الاقربین کے بارہ میں لکھا ہے کہ تفسیر معالم التنزیل میں بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے اول روز بعثت قریش میں سے عباس حمزہ اور ابو لہب ایسے چالیس آدمیوں کو دعوت کے لئے بلا بھیجا جب وہ کھانا کھا چکے تو آنحضرتؐ نے فرمایا اے فرزندان عبد مناف۔ میں تمہارے پاس دنیا اور آخرت کی نیکی لیکر آیا ہوں۔ اور ایسی اچھی خبر لایا ہوں۔ کہ اس سے پہلے کوئی ایسی خبر نہیں لایا۔ اور مجھے خدا نے تمکو اس کی طرف دعوت دینے کا حکم دیا ہے پس تم میں سے کون ہے جو میرا وزیر اور بوجھ اٹھانے والا بنے اور میرے کام (رسالت) میں میری مدد کرے تاکہ وہ میرا بھائی اور میرا وصی اور خلیفہ تمہارے درمیان ہو۔ جب تمام خاموش ہو رہے۔ تو حضرت علی علیہ السلام نے (اس وقت علیؑ کی عمر صرف تیرہ سال ہے، فرمایا یا حضرت میں آپ کے کار رسالت میں ہر طرح سے حامی اور مددگار ہوں۔ اس پر آنحضرتؐ نے تین بار فرمایا۔ تو ہی میرا وزیر اور وصی اور بھائی اور خلیفہ ہے۔ ناظرین۔ عین روز بعثت میں اور پھر حجۃ الوداع سے واپسی پر اعلان خلافت بہ حکم خدا عمل اور فعل میں آیا۔ دو دفعہ زندگی میں اعلان خلافت۔ مزید بر آں ہیں۔ مگر اس پر بھی وہی ہوا جو آپ جانتے ہیں۔

صواعق محرقہ امام ابن حجر کی مطبوعہ بہیہ صـ۱۱۱ سطر ۵ پر ہے کہ بروز شوریٰ حضرت علی علیہ السلام نے ان الفاظ سے احتجاج کیا کہ اے لوگو تمہیں خدا کی قسم دیتا ہوں۔ سچ کہنا تم میں کوئی شخص بھی ایسا ہے۔ جو مجھ سے زیادہ پیغمبرؐ سے قرابت رکھتا ہو۔ اور جسکو پیغمبر صلعم نے اپنا نفس قرار دیا ہو اور اسکے بیٹوں کو اپنے بیٹے اور اس کی نساء کو اپنی نساء قرار دیا ہو۔ سب نے کہا اے حضرت علی علیہ السلام، تیرے سوا ہم میں سے کسی ایک کو بھی یہ فخر حاصل نہیں ہوا۔

تاریخ الخلفا امام سیوطی مطبوعہ سرکاری لاہور صـ۱۹۶ سطر ۱۰ اور ینابیع المودۃ مطبوعہ قسطنطنیہ جلد اول باب نہم صـ۵۶ سطر ۲ و خواص الائمہ علامہ سبط جوزی صـ۱۴ اور مطالب السئول کمال الدین بن شیخ محمد بن طلحہ صـ۱۶ سطر ۱۰ اور مشکوٰۃ اور ترمذی اور مسند مناقب امام احمد حنبل اور کبیر طبرانی اور استیعاب عبد البر وغیرہ میں ہے کہ آنحضرتؐ نے عقد مواخات کے دن حضرت علی علیہ السلام کو اپنا بھائی بنایا اور فرمایا تم میرے بھائی اور میرے وارث ہو۔

نہج البلاغۃ جو حضرت علی علیہ السلام کے خطبوں کا مجموعہ ہے۔ اس کا شارح ابن ابی الحدید ایک خطبہ کا ترجمہ یوں کرتا ہے۔

ان لوگوں (مخالفین علیؑ) نے فسق و فجور کی تخم ریزی کی پھر اسکو غفلت اور غرور کے پانی سے سینچا

اور اس نخل سے وہ خوشے نکل آئے جو خسران اور تباہی سے بھرے ہوئے تھے الحمدللہ کہ اب حق رحق خلافت صاحب حق کی طرف راجع ہوا ہے۔ خدا کی قسم ابوبکر نے پیراہن خلافت کو ناحق پہن لیا یہ وہ عمر تھا جسکے صدمہ سے بچہ بوڑھا ہو جائے اور بوڑھا فصتا کر جائے۔ اس وقت میری آنکھوں میں غبار اندوہ اور خار مصیبت کی خلش تھی اور حلق میں غم و غصہ کی ہچکیوں سے پھندے پڑے جاتے تھے۔ اور میری میراث تاراج و غارت ہو رہی تھی۔ میں نے صبر و رضا سے کام لیا حتیٰ کہ غاصب اول خلافت کے ڈھل کو ایسے شخص ثانی کی طرف پھینک گیا جو غلیظ الطبع تند خو۔ ناہموار اور ناہنجار تھا۔ اور جس نے احکام شریعت کو پاؤں تلے روند ڈالا میں نے حفاظت اسلام کی خاطر ان سے بہت دور رہی استغنیار نہ کی۔ بالآخر غاصب دوم کی فریب آمیز وصیت نے مجھے پھر حق وراثت سے محروم رکھا اور تخت خلافت پر ایسا شخص ٹھہرا بیٹھ گیا جس نے اپنے معدے اور رشتہ داروں کو مال خدا سے حلق تک بھر لیا اور اس کے خویش و اقارب بیت المال کے مرغزار کو بھوکے اونٹوں کی طرح چر گئے جب اسکی بدفعلیاں اسکی ہلاکت کا باعث ہوئیں تو اصحاب رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے بھوؤں کی طرح مجھے گھیر لیا اور میں نے ان کی درخواست کو قبول کر کے تخت خلافت پر قدم رکھا اور خلافت باطلہ کی جگہ خلافت حقہ قائم کی۔

خدا کی قسم مجھے غصب خلافت کی خبر دی گئی تھی اور صبر و رضا کی ہدایت کی گئی تھی۔ اور نیز مجھے علم تھا کہ میں کب اپنے حق پر فائز ہونگا۔ علاوہ ازیں جب میں نے چاروں طرف نظر کی۔ اور سوائے اہلبیتؑ کے کسی کو اپنا معین و مددگار نہ پایا۔ تو میں نے انکی موت سے بخل کیا اور ان کے قتل ہو جانے پر راضی نہ ہوا۔

مناقب اخطب خوارزم اور کبیر طبرانی میں بروایت ابن مسعود لکھا ہے کہ ایک دن آنحضرتؐ گھر سے باہر نکلے تھے یعنی غمناک تھے میں نے کہا آپ غمناک کیوں ہیں حضرتؐ نے فرمایا۔ اے ابن مسعود ہم کو ہماری موت کی خبر دی گئی ہے۔ میں نے کہا آپ ابوبکر کو اپنے بعد خلیفہ بنا دیں آپ خاموش رہے میں نے پھر عمر کا نام لیا آپ خاموش رہے میں نے پھر حضرت علی ابن ابیطالب کا نام لیا۔ تو آنحضرتؐ نے فرمایا۔ خدا کی قسم اگر تم نے علیؑ کی بیعت کی تو سب کو جنت میں لیجائے گا۔

ینابیع المودۃ شیخ سلیمان قندوزی حنفی مطبوعہ قسطنطنیہ صفحہ ۴۹۶ سطر ۵ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ساتھ جا رہا تھا۔ کہ ایک طویل القامت شخص ہم سے ملا اس نے آنحضرتؐ پر سلام کی اور مرحبا کہا۔ بعد ازاں مجھے کہا السلام و علیک یا رابع الخلفا۔ یعنے اے چوتھے خلیفے تم پر سلام ہو وہ چلا گیا۔ تو میں نے حضرتؐ سے یہ راز پوچھا آپ نے فرمایا سب سے پہلا خلیفہ حضرت آدمؑ دوسرا داؤدؑ۔ تیسرے ہارونؑ برادر موسیٰؑ اور چوتھے بحکم آیہ قرآنی اے علیؑ تم خلیفہ ہو پس اس شیخ

نے درست کہا ہے۔ حضرت علیؑ نے پوچھا وہ شخص کون تھا۔ فرمایا وہ حضرت خضرؑ تھے۔

ینابیع المودۃ ص۳۶۹ پر ہے کہ نعثل یہودی نے آنحضرتؐ سے پوچھا کہ کوئی نبی بغیر وصی نہیں گذرا۔ آپ کا وصی کون ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا میرا وصی علیؑ ابن ابی طالب ہے اور اسکے بعد حسنؑ اور پھر حسینؑ ہے۔ اور نو امام صلب حسینؑ سے ہونگے۔ نعثل نے کہا ان تمام کے نام بتایئے اس پر آنحضرتؐ نے تا مہدیؑ نام بتائے۔

روضۃ الاحباب جلد دوم ص۲۵ پر ہے کہ لوگ قریش کی طرف دیکھ رہے ہیں کہ وہ کیا کرتے ہیں۔ اور قریش اپنی مصلحتوں پر نظر رکھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر خلافت بنی ہاشم کو مل گئی تو پھر قیامت تک ان سے نہ نکل سکیگی اور جب تک غیروں میں رہے گی تو یونہی گھومتی پھرتی رہے گی۔

شرح نہج البلاغت جلد چہارم ص۲۰ پر ہے کہ امام واقدی نے حسن بصری سے روایت کی ہے کہ حضرت علی علیہ السلام میں مخصوص چار اوصاف جمع تھے جو کسی میں جمع نہ تھے۔ (۱) سورہ برائت کی تبلیغ حضرت نے کی (۲) غزوہ تبوک میں آنحضرتؐ نے حضرت علی علیہ السلام کے حق میں انت منی بمنزلہ ھارون من موسیٰ الا انہ لا نبی بعدی" فرمایا (۳) آنحضرتؐ نے فرمایا۔ الثقلان کتاب اللہ و عترتی (۴) آنحضرتؐ نے حضرت علی علیہ السلام کو کسی کے ماتحت نہیں کیا۔ پھر حسن بصری کہتا ہے کہ حضرت علی علیہ السلام فضل و علم و حکمت و فقہ و رائے و زہد و قضا وغیرہ میں جامع تھے۔ خدا ان پر صلوات بھیجے۔ پھر کہتا ہے کہ حضرت علی علیہ السلام ہی وہ مقدس ہستی ہیں کہ جن پر شرک اور شرب خمر کا نام کبھی بھی جاری نہیں ہوا۔ آپ بہترین امت اور افضل الناس اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بھائی ہیں۔

مودۃ القربیٰ مودۃ ششم میں ہے کہ ابو موسیٰ سعدی کہتا ہے کہ میں قبرستان بقیع الفرقد میں آنحضرتؐ کے ساتھ گیا اور نیز ابوبکر و عمر و عثمان و حضرت علی علیہ السلام اور دیگر کئی اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی آنحضرتؐ کے ہمراہ تھے۔ آنحضرتؐ نے ابوبکر کی طرف مخاطب ہو کر کہا اے ابوبکر یہ شخص علی ابن ابیطالب ہے جس کو تو دیکھ رہا ہے یہ آسمانوں اور زمینوں میں میرا وزیر ہے پس اگر تو چاہتا ہے کہ تو خدا سے اس حالت میں ملاقات کرے کہ وہ تجھ سے راضی ہو۔ تو علی کی رضا پر چل کیونکہ اس کی رضامندی خدا کی رضا ہے اور اس کا رنج خدا کا رنج ہے۔

واقعات سے انکار کر دینا اہلسنت کا بائیں ہاتھ کا کرتب ہے اسلام رہے یا نہ رہے پرواہ نہیں مگر محبت ثلاثہ دل میں ضرور قائم رہے۔

ہمیں کہا جاتا ہے کہ رسول اللہ کا غدیر کے مقام پر اس قدر اہتمام فرمانا اور من کنت مولاہ فعلی مولاہ کا ارشاد فرمانا صرف اس غرض سے تھا۔ کہ آپ کو اہل یمن اور حضرت علیؑ میں رفع کدورت مطلوب

تھی۔ یہ دلیل تو "ماروں آنکھ اور پھوٹے ٹخنہ" کی مصداق ہے۔ طرفہ دلیل اور عجیب فلسفہ ہے۔ خداوند دوعالم ان لوگوں کی آنکھوں پر سے پردہ اٹھائے۔ اور یہ نور اور نار میں تمیز کر سکیں۔

حیرت ہے کہ آنحضرتؐ بقول علمائے اہلسنت حضرت علیؑ اور اہل یمن میں تو مصالحت کرا رہے ہیں۔ مگر دوران خطبہ میں نہ تو اہل یمن کی شکایات کا تذکرہ فرماتے ہیں نہ اہل یمن میں سے شکایت کرنیوالوں کا نام لیتے ہیں نہ ان شکایت کرنیوالوں کو کسی اونچی جگہ پر کھڑا کر کے حاضرین کو ان کی شکل اور صورت سے روشناس کراتے ہیں۔ نہ حضرت علیؑ کو شکایات کی جوابدہی کا حکم ہوتا ہے۔ نہ کوئی گواہ اہل یمن کی طرف سے پیش ہوتے ہیں۔ نہ کوئی گواہ حضرت علی کی طرف سے پیش ہوتے ہیں نہ مدعی اور مدعا علیہ میں سے کوئی فریق اقرار جرم کر کے طلبگار معافی ہوتا ہے۔ اور نہ پھر یہ دونو فریق مصالحت کے بعد مومنوں کی طرح بغلگیر ہو کر رفع کدورت کا بالا علان ثبوت دیتے ہیں۔ غرض یہ ڈھکوسلا بچوں کی بڑسے زیادہ وقعت نہیں رکھ سکتا

ناظرین غور کریں تو معلوم ہو جائیگا کہ واقعہ غدیر کو چھپانے کیلئے ایسی بے سرو پا باتیں وضع کی گئی ہیں بھلا دو فریق میں مصالحت بھی کوئی ایسا اہم کام ہے جس میں رسول اللہ کی جان کی حفاظت کا ذمہ خود خداوند عالم اٹھائے۔ بوقت مصالحت تو قانوناً اور رسماً فریقین بغیر اسلحہ اور خنداں و فرحاں ایک مقام پر جمع ہوتے ہیں اس موقع پر ضرور کوئی ایسا پیغام تھا جس کے سنتے ہی لوگوں کے دل میں آتش حسد کے بھڑک اٹھنے کا قوی اندیشہ تھا۔ اور یہ بات صرف اعلان ولیعہدی ہو سکتا تھا ٭

آنحضرتؐ کا یہ ارشاد فرمانا کہ جس شخص کا میں مولا اور آقا ہوں۔ اس کا مولا اور آقا علی ہیں۔ ظاہر کرتا ہے کہ آنحضرتؐ اور حضرت علی ہر جہت سے برابر تھے۔ سوائے اس کے کہ آپ رسولؐ اور حضرت علیؑ امام تھے۔ قرآن اور حدیث شاہد ہیں کہ آنحضرتؐ مخلوقات ارضی و سماوی کے مولا و آقا ہیں۔ پس حضرت علیؑ بھی تمام مخلوقات کے مولا و آقا ہیں۔ چونکہ حضرات ثلاثہ بھی مخلوقات میں داخل ہیں۔ اس لئے حضرت علیؑ ثلاثہ کے مولا و آقا ہوئے حضرات ثلاثہ کا اپنے اعمال سے یہ ثابت کرنا کہ وہ حضرت علیؑ کو اپنا مولا اور آقا تسلیم نہیں کرتے اس بات کی دلیل ہے۔ کہ وہ آنحضرتؐ کے احکام کو واجب التعمیل نہ سمجھتے تھے۔ یعنے ان کے خیال کے مطابق نہ تو آنحضرتؐ سچے رسول تھے۔ اور نہ ان کے احکام خدا کی جانب سے تھے۔ بلکہ وہ محض خود غرض اور دنیا طلب شخص تھے۔

یہ ہو سکتا ہے کہ فریقین کی مصالحت پر لوگ انہیں مبارکباد دیں۔ مگر وہ مبارکباد محض مبارکباد تک محدود ہوگی۔ اور یوں کہا جائیگا کہ اے فلاں اور اے فلاں تمہیں مبارک ہو کہ تم آپس میں بھائی

بھائی بن گئے ہو۔ مگر اس موقعہ کی مبارکباد کا رنگ اور شان ہی اور ہے۔ جو خلافت اور ولیعہدی کا پیش خیمہ ہے۔

آیۂ بلغ کے اعلان کے بعد آیہ اکملت کا نزول ہوا اور اس واقعہ سے قریباً تین مہینوں کے بعد آنحضرت نے وصال فرمایا۔ یہ واقعہ ہی آپ کی آخری وصیت تھی۔ جو معرض وجود میں آئی سب سے آخری۔ وصیت کو تو عمر بن خطاب کی عیاری نے عمل میں نہ آنے دیا۔ یعنی "حسبنا کتاب اللہ" کہکر احادیث کی ضرورت سے انکار کر دیا۔ اور اتہام ہذیان لگا کر گستاخی کی حد کر دی۔

یہ درست ہے کہ قرآن مجید میں آیہ بلغ اور آیہ اکملت میں کچھ فاصلہ ہے! اور یہ اکملت بموجب تنزیل آیہ بلغ کے عین بعد نہیں ہے۔ اس حرکت کا قصور وار حضرت عثمان بن عفان ہے۔ جسنے آیۂ اکملت کو دانستہ ایسی جگہ رکھ دیا ہے جہاں اس کا بے محل ہونا صریحی اور بدیہی ہے۔ عقل سلیم کا فتویٰ ہے۔ کہ آیۂ اکملت قرآن پاک کی آخری آیت ہے! اور آیہ بلغ اور آیۂ اکملت بلا فاصلہ قرآن شریف کے آخری آیہ ہیں۔

اس جامع القرآن نے صرف یہی ایک شوخی نہیں کی۔ بلکہ آیۂ تطہیر کو بھی حد درجہ ناموزوں اور غلط مقام پر رکھا ہے۔ سچ پوچھئے تو عثمان نے فضائل اہلبیت کی تنقیص میں چوٹی سے ایڑی تک کا زور لگا دیا ہے۔ اور پھر اس کے دوسرے رفقا نے اہلبیت کو حقیر کرنے میں کمی نہیں کی۔ کیا کوئی شخص اس حقیقت سے انکار کرنے کی جسارت کر سکتا ہے۔ کہ قرآن پاک کی ترتیب اس کی تنزیل کے مطابق نہیں ہے۔ کیا آپ نہیں دیکھتے کہ سورہ اقرا باسم جو بہ اتفاق علمائے اسلام آنحضرت پر سب سے پہلے نازل ہوا۔ قرآن پاک کے آخری پارہ میں مندرج ہے۔ کیا یہ بات قرآن پاک کی بے ترتیبی کی شہادت نہیں۔

مولا کا لفظ صرف یہی ثابت نہیں کرتا کہ حضرت علی آنحضرت کی طرح جملہ مخلوقات کے آقا ہیں۔ بلکہ اس لفظ سے بدرجۂ اولیٰ ظاہر ہوا کہ حضرت علیؑ آنحضرتؐ کے بلا فصل خلیفہ۔ وصی۔ وزیر اور نائب ہیں۔ خلیفہ وصی۔ وزیر اور نائب ایسے الفاظ ہیں جن تمام پر ایک مولا کا لفظ حاوی ہے۔ آنحضرتؐ کو پسند نہ تھا کہ حضرت علی جیسے صاحب مرتبہ کے حق میں ایسے الفاظ ارشاد فرماتے جن سے بالاتر کوئی اور لفظ دنیا کی لغت میں مل سکتا۔ آپؐ نے مولا کا لفظ استعمال کر کے فصاحت و وضاحت میں جان ڈال دی۔ اب اگر کوئی عقل کا اندھا اس لفظ کی شان کو نہ سمجھے تو اس سے نہ تو لفظ کی عظمت میں فرق آ سکتا ہے نہ ہی معنے میں الجھن ظاہر ہو سکتی ہے۔ یہ اس کی اپنی سمجھ کا قصور ہے۔ خدا اور اس کے رسول نے صریحاً ولیعہدی کا تقرر کر دیا ہے۔ اور حجت تمام کر دی ہے۔ اس سے زیادہ صراحت اور وضاحت ناممکن ہے۔

دنیا کے دستور کی طرف دیکھیں کہ اگر ایک ہیڈ ماسٹر ایک دو دن کی رخصت پر جاتا ہے تو سکنڈ ماسٹر کو اپنا قائم مقام بناتا ہے کبھی نہیں ہوا کہ وہ بغیر قائم مقام بنائے رخصت پر چلا گیا ہو۔ اور اگر کوئی ہیڈ ماسٹر ایسا کرے تو ہر ایک شخص کہیگا کہ یہ نااہل ہیڈ ماسٹر ہے۔

رسول اللہ کی جانشینی کو خلافت کہئے یا امامت۔ وزارت کہئے یا نیابت بات ایک ہی ہے بہر حالت یہ امامت عام بادشاہت کی طرح نہ تھی جس کا تعلق محض سیاسی امور سے ہو۔ رسول اللہ کی نیابت میں حفاظت دین بھی شامل تھی۔ اور یہ ظاہر ہے۔ کہ رسول اللہ کا نائب وہی ہو سکتا ہے۔ جو ہر وصف میں فضل الناس ہو۔ اور خدا اور رسول کا مقرر کردہ ہو۔

ہمیں ثلاثہ کے بادشاہ ماننے سے انکار نہیں ہے رہا یہ امر وہ کس قسم کے بادشاہ تھے۔ ان کے سوانح حیات اس بات کا جواب صریح اور واضح دے رہے ہیں۔

کسی کا حقدار بننے کے لئے قانوناً اور رواجاً صرف تین طریقے ہو سکتے ہیں۔ اول وراثت دوم نامزدگی سوم انتخاب۔ وراثتاً ثلاثہ کو خلافت نہیں مل سکتی کیونکہ یہ لوگ آنحضرت کے مصاحب اور خسر تھے۔ اور حضرت علیؑ آپ کے چچازاد بھائی اور داماد تھے۔ عثمان بھی حضرت کا داماد تھا۔ مگر آنحضرت کی دو نو لڑکیاں جو اس کے نکاح میں یکے بعد دیگرے آئیں آنحضرت کی لڑکیاں نہ تھیں۔ بلکہ خدیجہ کی بہن کی لڑکیاں تھیں۔ جو اپنت نکاح خدیجہ کے ہمراہ تھیں۔ نامزدگی کو لیجئے تو کئی مرتبہ حضرت علیؑ کو اپنے بعد اپنا خلیفہ و نائب مقرر کیا چنانچہ جب آپ مبعوث برسالت ہوئے تو آپ نے گروہ قریش سے مخاطب ہو کر فرمایا۔ کہ علیؑ میرا خلیفہ نائب اور وصی ہے جب آنحضرت جنگ تبوک میں تشریف لے گئے اور حضرت علیؑ کو پیچھے چھوڑ گئے۔ تو آپ نے فرمایا۔ علیؑ میرا اسی طرح وزیر ہے جس طرح حضرت موسے کا وزیر ہارون تھا جب آپ کے وصال میں بہت تھوڑا عرصہ رہ گیا۔ تو آپ نے مقام غدیر پر بے شمار اشخاص کی موجودگی میں فرمایا۔ کہ جس کا میں مولا اور سردار ہوں علیؑ بھی اس کا مولا اور سردار ہے یعنی علیؑ میرے بعد میرا بلا فصل نائب اور خلیفہ ہے پھر جب آنحضرت کا وقت وصال آپہنچا اور آنحضرت آخری اور تحریری وصیت سے مسلمانوں کو ایک ہی مسلک پر چلانا چاہتے تھے جو منزل مقصود کی طرف لے جاتا تھا لیکن عمر نے مانع تحریر ہو کر لوگوں کو گمراہی کا سبق دیا جس طرح معلم الملکوت نے دوسرے فرشتوں کو سبق دینا چاہا تھا۔ پس مسلمانوں کی تمام فرقہ بندیوں اور گمراہیوں کا گناہ تنہا حضرت عمر بن خطاب کی گردن پر ہے۔

اگر انتخاب کو لیں تو خلافت ثلاثہ پر انتخاب کا لفظ عرفاً عاید نہیں ہو سکتا۔ یہ انتخاب ملا جلی قسم کی کھچڑی ہے۔ پہلے ابوبکر کے انتخاب نیابت پر غور کریں۔ ادھر جنازہ رسول بغیر غسل و کفن۔

مدینہ میں پڑا ہے اور جنازے کے پاس صرف سات یا نو آدمی بیٹھے ہیں۔ ادھر سقیفہ میں انصار اور مہاجر سرگرم بحث ہیں۔ انصار اپنا خلیفہ اور مہاجر اپنا خلیفہ تجویز کر رہے ہیں کسی ایک کے دل میں اتنی نورانیت بھی نہیں کہ سوچے کہ جنازہ رسولؐ کے پڑھنے اور خلافت سازی میں سے کونسا امر واجب ہے ہر ایک فریق قرابت رسول کو بطور دلیل خلافت پیش کر رہا ہے۔ عمر بن خطاب نے ایک ایسی سیاسی چال چلی کہ سب مات ہو گئے۔ یعنی عمر نے بڑھکر ابوبکر کا ہاتھ پکڑا اور سب سے پہلے اس کی بیعت کر لی۔ اور پھر ان لوگوں سے ابوبکر کی بیعت کرائی جن سے پیشتر از یں اس کا در پردہ سمجھوتا ہو چکا تھا۔ رفتہ رفتہ چند اور لوگ بھی حلقہ بیعت میں آ گئے۔ مگر بہت لوگوں نے ابوبکر کی بیعت سے انکار کر دیا۔ خلافت کا ڈھانچہ کھڑا ہو گیا۔ اور پھر کسی کو طمع کے جال میں پھنسا کر کسی پر رعب ڈال کر اور کسی کو مکر و فریب دیکر امر خلافت کو مضبوط کر لیا گیا۔

انتخاب تو تب کہلاتا کہ حضرت علی کو موقعہ شمولیت دیتے اور آپ کے رائے دہندگان بھی شامل جلسہ ہوتے حضرت علیؑ کو بھی انصار اور مہاجر کی طرح دل کھول کر تقریر کرنے کا موقعہ ملتا۔ پھر عام رائے لی جاتی کثرت رائے سے خلیفہ کا انتخاب کیا جاتا۔

اگر یہ کہا جائے کہ ثلاثہ کے علم اور ساز باز کے بغیر انصار اور مہاجر خلیفہ سازی کی غرض سے سقیفہ میں جمع ہو گئے تھے۔ اور قوم میں فتنہ و فساد کا اندیشہ تھا۔ اس فتنہ کو فرو کرنے کی غرض سے ثلاثہ کا وہاں آناً فاناً پہنچنا اور استقرار خلافت ضروری تھا۔ یہ ایسی دلیل ہے جس کا بیہودہ اور لچر ہونا ظاہر ہے۔

جو شخص ابوبکر جیسے نااہل کی خلافت کے تسلیم کرانے پر حاضرین سقیفہ کو مجبور کرا سکتا تھا۔ کیا وہ لوگوں کو اس امر پر آمادہ نہ کر سکتا تھا کہ چلو۔ پہلے نعش رسولؐ کی تجہیز و تکفین سے فارغ ہو لیں۔ ازاں بعد تصفیہ خلافت کر لیں گے۔ کیا نعش کی تجہیز و تکفین دنوں اور ہفتوں کا کام تھا۔ زیادہ سے زیادہ چار پانچ گھنٹے صرف ہو جاتے۔ اگر اہل سقیفہ عمر کے اس نیک مشورے پر کان نہ دھرتے۔ تو ان کو جبراً وہاں سے منتشر کر دیا جاتا۔ اور نعش اطہر کے کفن دفن سے فارغ ہو کر مدینہ میں ایک پبلک جلسہ کا اعلان کیا جاتا۔ اور ہر ایک حقدار کو اپنا حق پیش کرنے کا موقعہ دیا جاتا۔ اگر اس صورت میں لوگ کثرت رائے سے ابوبکر کو خلیفہ رسولؐ بنا لیتے تو کم از کم انتخاب کی بیہودگی اور ترک شمولیت جنازہ رسولؐ کا الزام ثلاثہ پر نہ ہوتا۔ پھر بحث خلافت کے منصوص ہونے کی باقی رہ جاتی۔ جس میں عمر کبھی عہدہ برآ نہیں ہو سکتے۔

اس خلافت ابوبکر میں جو در اصل خلافت عمر تھی۔ ایک امر خاص قابل غور ہے کہ جب آنحضرت رحلت فرمائے عالم بقا ہوئے تو عمر نے تلوار سونت لی اور کوچہ و بازار میں یہ آواز بلند کہتا پھرتا تھا کہ جو شخص یہ کہے گا کہ آنحضرتؐ وصال فرما چکے ہیں اسے قتل کر دیا جائیگا۔ اس فریب کا مطلب تو روز روشن کی طرح ظاہر ہے۔ مگر سنی لوگ کہتے ہیں کہ عمر آنحضرتؐ کی وفات کے غم کے صدمہ سے پاگل ہو چکا تھا۔ اور واہی تباہی بک رہا تھا۔ سبحان اللہ۔ ان کا یہ مقولہ حمایت عمری کا ادنیٰ کرشمہ ہے۔

بھلا اتنا تو سوچئے کہ اگر وہ اس صدمہ سے حواس باختہ ہو چکا تھا۔ تو پھر آناً فاناً سقیفہ میں پہنچکر لیکچر پر لیکچر دے رہا ہے ابوبکر کو خلیفہ بنانے میں کامل طور پر ہنرمندی دکھا رہا ہے یہ نرالی قسم کا پاگل پن اور انوکھی طرح کی حواس باختگی ہے اگر اس کے دل میں کچھ بھی نور ایمان ہوتا تو کم از کم ظاہرداری کے طور پر ہی حضرت علی کو پیغام بھیج دیتا کہ آپ بھی سقیفہ میں آکر اپنے حقوق کا اظہار کریں ورنہ موقعہ ہاتھ سے جاتا رہیگا۔ میں نے آپ کو بروقت اطلاع دیدی ہے۔ یہ یقینی تھا۔ کہ اس پیغام کی وصولی کے باوجود جناب امیرؑ نعش رسولؐ کو چھوڑ کر کبھی سقیفہ میں شامل نہ ہوتے۔

ایک اور بات قابل غور ہے کہ جو شخص آنحضرتؐ کو جنگ کے روز نرغہ کفار میں گھرا ہوا چھوڑ کر بھاگ جاتا ہے۔ اس کا دماغ آنحضرتؐ کی خبر وفات سنکر خلل پذیر کیونکر ہو سکتا ہے۔ اصل بات یہ ہے۔ کہ غدیر کے دن سے ثلاثہ اسی دھن میں غرق رہتے تھے کہ کوئی موقعہ ایسا پیدا نہ ہونے دیا جائے جس میں حضرت علیؑ کا خلیفہ ہونا ممکن ہو سکے۔

جب آنحضرتؐ نے ثلاثہ کو جیش اسامہ کے ہمراہ جانے کا تاکیدی حکم دیا۔ اور عدول حکمی کرنے والوں پر لعنت بھی فرمائی تو ان تینوں میں سے ایک بھی اطاعت حکم پر تیار نہ ہوا۔ ان کا خیال اس وقت بھی یہی تھا۔ کہ کہیں ان کی غیر موجودگی میں حضرت علیؑ خلیفہ نہ بنا دئے جائیں۔

# کلمہ

تاریخ خمیس صفحہ ۲۵۳ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ شب معراج میں نے عرش اعظم پر لکھا دیکھا۔ "لاالٰہ الا اللہ محمد الرسول اللہ ایدتہ بعلی" یعنی اللہ ہی معبود حقیقی ہے۔ محمد اس کا رسول ہے اور اس کا ناصر علیؑ ہے۔

تفسیر درمنثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد سوم صفحہ ۱۹۹ سطر ۹ پر ہے کہ ابن عساکر نے ابوہریرہ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ عرش پر لکھا ہوا ہے کہ میرے سوائے کوئی معبود نہیں اور محمدؐ میرا بندہ اور رسول

ہے اور میں نے اس کی علیؑ سے امداد کی ہے اور یہی مطلب سورہ انفال آیہ نمبر ۶۲ ھو الذی ایدک بنصرہ و بالمومنین سے ہے۔ یہی روایت ابن عدی اور ابن عساکر نے انس سے بھی کی ہے۔ اور نیز کتاب زین الفتی میں یہی روایت مرقوم ہے۔

روضۃ المجاہدین مختار نامہ میں ہے کہ حضرت عبداللہ کی عمر ایک سو برس کی تھی۔ جب آپ گرفتار ہو کر ابن زیاد کے پاس لائے گئے۔ آپ کی شکل نورانی تھی۔ پارچہ صوف بدن پر اور سفید خز کا عمامہ سر پر تھا۔ سفید لمبی داڑھی تھی۔ قرآن شریف حمائل کئے ہوئے تھے اور ہاتھ میں چوب خرما کا عصا تھا۔ جس پر لکھا تھا۔ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علی ولی اللہ حضرت عبداللہ اور ابن زیاد میں تلخی بہ ترکی گفتگو ہوئی آخر کار ابن زیاد نے حضرت عبداللہ کی زبان گدی سے نکلوا دی اور آپ کے پاؤں میں رسی باندھ کر کوفہ کی گلی کوچوں میں گھسیٹا گیا جب اس فعل سے جلاد فارغ ہو چکا تو اسی وقت جلاد کے دونوں ہاتھ شل ہو گئے۔ پھر دونوں پاؤں خشک ہو گئے۔ پھر دونوں آنکھیں اندھی ہو گئیں۔ پھر زبان بند ہو گئی اور وہ اسی عذاب میں مبتلا ہو کر واصل جہنم ہوا۔

دیلمی جلد دوم ص۲۷۲ پر ہے کہ فرمایا آنحضرت نے جبرئیل نے رب جلیل کی طرف سے مجھے پیغام دیا ہے کہ جو شخص یہ جانتا ہو کہ میں واحد ہوں اور یہ کہ محمدؐ میرا بندہ اور رسولؐ ہے اور یہ کہ علیؑ میرا خلیفہ ہے اور ائمہ اسکی اولاد میں سے میری حجت ہیں تمام مخلوقات پر۔ اس کو میں بہشت میں داخل کر دوں گا۔ اور جو شخص میری توحید کا اقرار نہ کرے یا توحید کی شہادت تو دیوے۔ مگر علیؑ کے خلیفہ ہونے کی شہادت ادا نہ کرے یا اسکی بھی شہادت ادا کرے مگر اس کی اولاد میں سے آئمہ طاہرین کے حجۃ اللہ ہونے کی شہادت نہ دیوے۔ پس بہ تحقیق اس نے میری نعمتوں کا انکار کیا اور میری عظمت کو حقیر اور صغیر جانا اور میری آیتوں اور کتابوں سے انکار کیا۔ اور کفر اختیار کیا۔

مودۃ القربیٰ مودۃ ششم میں ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ میں نے شب معراج علیؑ کا نام بیت المقدس اور سدرۃ المنتہیٰ اور عرش اور جنت کے دروازے پر ان الفاظ میں لکھا دیکھا لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ ایدتہ بعلی و نصرتہ بعلی۔"

مناقب خوارزمی میں بروایت حضرت سلمان لکھا ہے۔ کہ فرمایا آنحضرت نے کہ بہ تحقیق علیؑ میرا بھائی اور وزیر ہے اور جن کو میں اپنے پیچھے چھوڑتا ہوں ان سب سے افضل ہے۔

شفا قاضی عیاض قسم اول باب ثالث فصل اول ص۷۹ اور معارج النبوۃ میں ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ میں نے شب معراج عرش پر یہ لکھا ہوا دیکھا۔ لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ ایدتہ بعلی و نصرتہ بعلی

نزہتہ المجالس اور حافظ ابو نعیم اور سمعانی نے بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ میں آنحضرت کے پاس بیٹھا

تھا کہ اتنے میں ایک پرندہ آیا جس کی چونچ میں ایک سبز بادام تھا۔ پرندے نے وہ بادام آنحضرتؐ کی گود میں گرا دیا۔ آنحضرتؐ نے اس کو چوما گویا آنحضرت کو پیشتر ہی تمام واقعہ کی آگاہی حاصل تھی) اور توڑا تو اس کے اندر سے ایک سبز کپڑا نکلا جس پر زرد خط سے لکھا تھا کہ اللہ معبود ہے۔ محمدؐ اس کا رسول ہے۔ اور میں نے اس کی نصرت علیؑ کے ساتھ کی ہے۔

ابو نعیم نے حلیہ میں اور سمعانی نے اور سیوطی نے درمنثور میں لکھا ہے کہ ابو ہریرہ نے کہا کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ عرش پر لکھا ہے لا إله الا الله وحده لا شريك له محمد عبدي ورسولي ايدته بعلي ابن ابي طالب علیہ السلام۔ خصائص نسائی حدیث نمبر ۵ اور مسند احمد حنبل اور تہذیب الآثار ابن جریر اور مختارہ ضیا قدسی میں بروایت حضرت علی علیہ السلام لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ علیؑ میرا بھائی اور صاحب اور وزیر ہے۔ فردوس الاخبار دیلمی میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ ساق عرش پر لکھا ہے "لا اله الا الله محمد الرسول الله ايدته ونصرته بعلي عليه السلام"

ینابیع المودة صفحہ ۱۰ پر ہے کہ خدا نے حضرت آدمؑ علیہ السلام سے فرمایا کہ اپنی نظر بلند کر۔ جب آپ نے نظر بلند کی تو عرش پر لکھا دیکھا۔ "لا اله الا الله محمد الرسول الله هو نبي الرحمة وعلي مقيم الحجة" اور صفحہ ۱۶ پر کتاب شفائے قاضی عیاض سے نقل کیا گیا ہے کہ عرش پر یہ لکھا ہے۔ "لا اله الا الله محمد الرسول الله ايدته بعلي" اور صفحہ ۱۰ پر حافظ ابو نعیم سے بروایت ابن عباس و ابو ہریرہ و امام صادق لکھا ہے "لا اله الا الله وحده لا شريك له محمد عبدي ورسولي ايدته بعلي ونصرته بعلي"۔

مودة القربی صفحہ ۱۲ پر بروایت ابو ہریرہ لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ قبل اس کے کہ آدمؑ کے جسم میں روح پھونکی گئی۔ خداوند عالم نے ملائکہ سے اپنی ربوبیت اور میری نبوت اور علیؑ کی ولایت کا اقرار لیا۔ عقبہ بن عامر کہتا ہے کہ ہم آنحضرتؐ کی بیعت اس طرح کیا کرتے تھے۔ کہ خدا وحدہ لا شریک ہے اور محمدؐ اس کے نبی ہیں اور علی ان کے وصی ہیں۔

اہلسنت کی نگاہ میں ولایت ایسی جنس ہے جو کوچہ و بازار میں بے دام مل رہی ہے گھسیٹا فقیر ولی ہے اوڑھ مجاور ولی۔ جھنجو شاہ لنگوٹ پوش ولی ہے اور مکوں سائیں ولی ہے۔ مگر حضرت علیؑ کو بقول علمائے اہلسنت ولایت سے کچھ حصہ نہیں ہے۔ "بریں عقل و دانش بباید گریست"

ہم حضرت علیؑ کو رسول نہیں کہتے۔ ہم آپ کو وہی کہتے ہیں۔ جو آپ کو خدا اور رسول نے کہا ہے۔ آپ ولی اللہ اور وصیٔ رسولؐ تھے۔ اس حقیقت سے انکار کرنا ذی ہوش آدمی کا شیوہ نہیں ہو سکتا آپ کا بلافصل خلیفہ ہونا وصی کے لفظ ہی سے ثابت ہے۔

ہم تو خدا اور رسول کے احکام کے مطابق حضرت علیؑ کو ولی اللہ اور وصی رسول کہتے ہیں مگر سنی لوگ بتائیں کہ کس حدیث کی بنا پر انہوں نے صبح کی اذان میں "الصلوٰۃ خیر من النوم" بڑھا دیا ہے اور سینکڑوں دیگر بدعات رائج کر دی ہیں۔

# فضائل شیعیان جناب امیر علیہ السلام

در منثور علامہ سیوطی اور کنوز الحقائق امام مناوی میں ہے کہ شیعیان علی قیامت کے دن بلند درجوں پر فائز ہوں گے۔

صواعق محرقہ ابن حجر کی صفحہ ۹۶ پر ہے کہ حضرت ابن عباس نے فرمایا۔ کہ جب آیہ مبارکہ "ان الذین آمنوا وعملوا الصلحات اولٰئک هم خیر البریہ" کا نزول تھا۔ تو آنحضرت نے فرمایا کہ اے علیؑ وہ تم اور تمہارے شیعہ ہیں۔ جو بروز قیامت راضی و مرضی آئیں گے! اور تمہارے دشمنوں پر خدا کا غضب ہوگا۔ اور ان کی گردنوں میں طوق اور سلاسل ہونگے۔

صواعق محرقہ صفحہ ۹۶ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے جناب امیر علیہ السلام سے فرمایا۔ کہ تم اس پر راضی نہیں ہو کہ ہمارے ساتھ جنت میں رہو اور حسنؑ اور حسینؑ اور ہماری ذریت ہمارے پیچھے ہو۔ یعنی ہماری پشت کی جانب ہمارے پیچھے بیٹھی ہو اور ہمارے شیعہ ہمارے دائیں بائیں (اطراف میں) ہوں۔ اے علیؑ تم اور تمہارے شیعہ اور اصحاب جنت میں ہوں گے۔

کتاب علامہ ابن مردویہ میں ہے کہ زردان نے حضرت علی علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ سورۂ اعراف آیہ نمبر ۱۸۰ "ومن خلقنا امۃ یھدون بالحق وبہ یعدلون" سے مراد میں اور میرے شیعہ ہیں۔

پنجاب کی مردم شماری ۱۹۲۱ء میں اسلام کے فرقوں کی حسب ذیل تعداد شائع ہوئی ہے۔

| | |
|---|---|
| شیعہ | ۲۵۶۶۲۶ |
| اہل حدیث | ۶۰۳۲۷ |
| احمدی | ۲۸۸۱۶ |
| اہل قرآن | ۳۲۶ |

صوبہ سرحد کی شیعہ آبادی بہ لحاظ مردم شماری ۱۹۲۱ء حسب ذیل ہے لیکن اب ایک لاکھ سے زیادہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ہزارہ | ۳۷۶ |
| پشاور | ۶۹۷۵ |

| | |
|---|---|
| کوہاٹ | ۴۰۲۴۸ |
| بنوں | ۱۷۲۳ |
| ڈیرہ اسمٰعیل خاں | ۲۷۳۵ |
| سرحدی چوکیاں | ۳۵۲۷ |
| میزان | ۸۰۳۰۰ |

کل دنیا کی شیعہ آبادی بہ لحاظ مردم شماری ۱۹۰۶ء میں حسب ذیل تھی۔ اب یعنی ۱۹۳۴ء میں چھ کروڑ سے زیادہ ہے۔

| | |
|---|---|
| برٹش انڈیا | دو کروڑ |
| دیسی ریاستیں | چالیس لاکھ |
| افغانستان | دس لاکھ |
| بخارا | دس لاکھ |
| خیوا | چار لاکھ |
| روسی ایشیا | پندرہ لاکھ |
| ترکستان | پچیس لاکھ |
| ایران | پچاس لاکھ |
| عراق | دس لاکھ |
| میزان | تین کروڑ اسی لاکھ |

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد ششم ص ۳۷۹ پر سورہ بینہ آیہ نمبر ۷ اولٰئک ھم خیر البریہ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ عساکر نے جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت کی ہے کہ ہم لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس بیٹھے تھے کہ حضرت علی علیہ السلام سامنے سے آئے۔ تو آنحضرتؐ نے فرمایا۔ خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے کہ علی اور اس کے شیعہ روز قیامت یقیناً فائز المرام ہونگے۔ اس وقت یہ آیت نازل ہوئی۔ اس دن سے جب اصحاب رسولؐ حضرت علی علیہ السلام کو آتے دیکھتے تو کہتے کہ خیر البریہ آ رہے ہیں۔ ابن عساکر اور ابن عدی نے ابوسعید خدری سے روایت کی ہے کہ خیر البریہ حضرت علی علیہ السلام ہیں اور ابن عدی نے ابن عباس سے روایت کی ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے علیؑ تم اور تمہارے شیعہ قیامت کے دن راضی کئے جائیں گے۔

ارجح المطالب صفحہ ۵۳۰ پر بحوالہ کتب اہلسنت لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت علی علیہ السلام سے فرمایا کہ یا علیؑ کل قیامت کو تم سب خلقت سے زیادہ قریب اور حوض کوثر پر میرے خلیفہ ہو گے اور تمہارے شیعہ نور کے ممبروں پر یعنی سفید منہ والے میرے اردگرد ہونگے میں انکی شفاعت کروں گا۔ اور وہ جنت میں میرے ہمسایہ ہونگے۔

سورہ والصافات میں ہے وان من شیعتہ لابراھیم اذجاء ربہ بقلب سلیم یعنی تحقیق حضرت ابراہیمؑ۔ نوحؑ علیہ السلام کے شیعوں میں سے تھے جبکہ وہ اپنے رب کے پاس سلامتی والے دل کے ساتھ آئے

سورہ قصص میں ہے "فوجد فیھا رجلین یقتتلان ھذا من شیعتہ وھذا من عدوہ" یعنی حضرت موسےٰ نے دو شخصوں کو لڑتے جھگڑتے دیکھا اور ان دونوں میں سے ایک حضرت موسےٰ علیہ السلام کا شیعہ تھا۔ اور دوسرا حضرت موسےٰ علیہ السلام کا دشمن تھا۔

سورہ یوسف میں ہے کہ "واتبعت ملۃ ابائی ابراھیم واسحاق ویعقوب" یعنی حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا۔ کہ میں اپنے باپ دادا ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب کے مذہب پر ہوں (یعنی شیعہ ہوں)

تفسیر کبیر اور تفسیر کشاف اور نہایہ ابن اثیر جزری میں ہے کہ شیعہ کے معنی مددگار باعتبار اصل وضع کے ہیں اور یہ نام حضرت علی اور انکے اہلبیت کو دوست رکھنے والوں کے ساتھ غالب اور مشہور ہو گیا۔

کنز العمال مطبوعہ مصر صفحہ ۹۳ برحاشیہ مسند احمد حنبل میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے علی تو اور تیرے شیعہ جنتی ہیں

شیعہ کے لغوی معنی گروہ یا پیرو ہیں۔ پس جو لوگ آنحضرتؐ کی وفات پر ایمان پر قائم رہ کر حضرت علیؑ کے طرفدار رہے۔ یہ شیعیان علی کہلائے اور جو راہ حق سے منحرف ہو کر ابوبکر وغیرہ کے حامی بنگئے وہ شیعیان ابوبکر کہلائے

شیعیان علیؑ اور شیعیان ابوبکر میں زیادہ فرق نظر نہیں آتا۔ ہر دو فریق سرداری اور سروری میں یکساں ہیں البتہ مقدم الذکر کو خوشنودی خدا کی سرداری اور موخر الذکر کو قہر الٰہی کی سروری حاصل ہے۔

شیعیان علیؑ اور شیعیان ابوبکر ایک اور نسبت سے بھی باہمدگر ہم پایہ معلوم ہوتے ہیں ایک کے دل میں ایمان آہو صفت سرگرم خرام ہے وہ دوسرے کے دل میں شرک چیونٹی کی طرح رینگ رہا ہے

شیعیان علیؑ اور شیعیان ابوبکر میں ایک اور وجہ مساوات بھی ہے شیعیان علی کے دل رسول پاک اور آل رسولؐ کی محبت سے یہانتک لبریز ہیں کہ ان میں ثلاثہ وغیرہ اعدائے اہلبیت کی محبت کی گنجائش نہیں۔ اور شیعیان ابوبکر کے دل ثلاثہ کی محبت میں اس حد تک معمور ہیں۔ کہ ان میں رسولؐ پاک اور آل رسولؐ کی محبت کو دخل نہیں۔

شیعہ اور سنی کو آپس میں ایک اور نسبت ہمسری حاصل ہے۔ شیعہ حضرات عشرہ محرم میں آتش غم حسینؑ پر کباب کی طرح لوٹتے ہیں۔ اور سنی لوگ بزم چنگ و رباب میں سرگرم نائے نوش ہیں پسند اپنی اپنی خیال اپنا اپنا۔

# فضائل اہل بیت علیہم السلام

ابن مردویہ اور خطیب نے ابو سعید خدری سے روایت کی ہے کہ ام سلمہ کی باری کا دن تھا کہ جبرئیلؑ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیت انما یرید اللہ لیذہب عنکم الرجس اہل البیت ویطہرکم تطہیرا لے کر نازل ہوئے آنحضرتؐ نے حضرت علی حسن حسین اور فاطمہ علیہم السلام کو بلایا اور اپنے پاس بٹھا کر ان پر ایک کپڑا اوڑھایا ام سلمہ کے سامنے پردہ پڑا تھا۔ اس وقت آنحضرتؐ نے فرمایا۔ خدایا یہی لوگ میرے اہلبیت ہیں ان سے برائی کو دور رکھ اور ان کو پاک پاکیزہ رکھ جو پاک پاکیزہ رکھنے کا حق ہے ام سلمہ نے عرض کی یا حضرتؐ کیا میں بھی ان کے ساتھ ہوں حضرت نے فرمایا۔ تم اپنی جگہ بیٹھی رہو۔ اس میں شک نہیں کہ تو نیکی پر ہے

ترمذی نے حکم بہ صحت دیکر اور ابن جریر اور ابن منذر اور حاکم نے تصحیح کر کے اور ابن مردویہ اور بیہقی نے چند طریقوں سے ام سلمہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتیں ہیں کہ میرے گھر میں آیہ انما یرید اللہ نازل ہوئی اور میرے گھر میں فاطمہؑ حسنؑ حسینؑ اور علیؑ بھی تھے آنحضرتؐ نے جو چادر اوڑھی ہوئی تھی۔ ان لوگوں پر ڈال دی اور فرمایا۔ خدایا یہی لوگ میرے اہلبیت ہیں۔

ابن جریر ابن ابی حاتم اور طبرانی نے ابو سعید خدری سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ آیہ انما یرید اللہ پانچ تن کے بارہ میں نازل ہوئی ہے یعنی میرے اور علیؑ اور فاطمہ اور حسنؑ اور حسینؑ کے بارہ میں

ابن ابی شیبہ۔ احمد مسلم ابن جریر۔ ابن ابی حاتم طبرانی اور حاکم نے تصحیح کر کے اور بیہقی نے اپنے سنن میں واثلہ بن اسقع سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ حضرت فاطمہؑ کے پاس آئے اور آپ کیساتھ امام حسنؑ اور امام حسینؑ اور حضرت علی علیہم السلام تھے یہاں تک کہ اندر گئے اور حضرت علیؑ اور حضرت فاطمہؑ کو پاس بلا کر اپنے سامنے بٹھایا۔ اور امام حسنؑ اور امام حسین علیہ السلام کو اپنے زانوؤں پر بٹھایا۔ پھر ان سب پر ایک کپڑا ڈال دیا اس وقت میں سب کے پیچھے تھا۔ پھر آنحضرتؐ نے اس آیت کی تلاوت فرمائی انما یرید اللہ

ابن ابی شیبہ احمد اور ترمذی نے بطریق حسن اور ابن جریر ابن منذر۔ طبرانی۔ اور حاکم نے صحیح تسلیم کر کے اور ابن مردویہ نے انس بن مالک سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ جب کبھی جناب فاطمہؑ کے دروازہ پر سے نماز صبح کے واسطے گزرتے تو فرماتے اے اہلبیت محمدؐ نماز کے لیے آمادہ ہو جاؤ۔ خدا تو یہی چاہتا ہے کہ تم سے ہر برائی

کو دفع رکھے اور تم کو کما حقہٗ پاک و پاکیزہ رکھے۔

ترمذی۔ طبرانی ابن مردویہ۔ ابونعیم اور بیہقی نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ خدا نے مخلوقات کی دو قسمیں کیں۔ اور مجھے بہتر قسم سے قرار دیا چنانچہ اصحاب الیمین اور اصحاب الشمال اس امر کی طرف اشارہ ہے میں اصحاب الیمین میں سے ہوں اور ان سب سے بہتر ہوں۔ پھر دونوں کی تین قسمیں بنائیں اور میں تینوں سے بہتر ہوں چنانچہ اسی امر کی طرف اشارہ ہے واصحاب المیمنۃ ما اصحاب المیمنۃ واصحاب المشئمۃ ما اصحاب المشئمۃ والسابقون السابقون اولٰئک المقربون میں سابقین میں سے ہوں۔ اور ان سب سے بہتر ہوں۔ پھر خدا نے تینوں قسموں کے چند قبیلے بنائے اور مجھے سب سے بہتر قبیلہ میں رکھا۔ اسی امر کا اشارہ ہے۔ وجعلناکم شعوباً وقبائل لتعارفوا ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم" میں تمام اولاد آدمؑ سے سب سے زیادہ متقی اور معزز ہوں اور پھر کوئی فخر نہیں پھر خدا نے قبیلوں کے گھر بنائے اور مجھے سب سے بہتر گھر میں قرار دیا جس کی تصریح قول خدا میں ہے انما یرید اللہ جس میں اور میرے اہلبیت تمام گناہوں سے پاک اور پاکیزہ ہیں۔

ابن جریر اور ابن ابی حاتم نے قتادہ سے انما یرید اللہ کی تفسیر میں روایت کی ہے کہ اہلبیت وہ ہیں جن کو خدا نے ہر برائی سے پاک رکھا ہے اور اپنی رحمت سے مخصوص کیا ہے۔

ضحاک بن مزاحم سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اہلبیت نبوت کے درخت سے ایسے خاندان والے ہیں جنکو خدا نے پاک و پاکیزہ رکھا۔ ہمارا گھر رسالت اور فرشتوں کی آمد و رفت کی جگہ ہے ہمارا گھر رحمت کا گھر ہے۔ اور ہمارا گھر علم کی کان ہے۔

ابن مردویہ نے ابوسعید خدری سے روایت کی ہے کہ جب حضرت علی علیہ السلام اور جناب فاطمہؑ ایک گھر میں رہنے لگے۔ تو بیس روز تک صبح کے وقت آنحضرتؐ حضرت علی علیہ السلام کے دروازہ پر فرمایا کرتے۔ نماز کے لئے آمادہ ہو جاؤ۔ خدا تم پر رحم کرے۔ خدا تو یہی چاہتا ہے کہ اے اہلبیت محمدؐ تم سے ہر قسم کی برائی کو دور رکھے اور کما حقہٗ پاک و پاکیزہ رکھے۔ تم جس کو دشمن جانو۔ اس کا میں بھی دشمن ہوں تم جس کو دوست جانو اس کا میں بھی دوست ہوں۔

ابن جریر اور ابن مردویہ نے ابوالحمراء سے روایت کی ہے کہ میں مدینہ میں آنحضرتؐ کی خدمت میں آٹھ مہینے رہا۔ آنحضرتؐ نماز صبح کے لئے جب کبھی نکلتے تو حضرت علی علیہ السلام کے دروازہ پر ضرور جاتے اور اپنے دونوں ہاتھ دروازہ کی دو نوں جانب رکھ کر فرماتے۔ اے اہلبیت محمدؐ۔ نماز کے لئے آمادہ ہو جاؤ۔ اس کے بعد آیہ انما یرید اللہ کی تلاوت فرماتے۔

ابن عباس سے ابن مردویہ نے روایت کی ہے کہ ہم نے نو ماہ تک آنحضرتؐ کو دیکھا کہ حضرت ہر روز ہر نماز کے وقت حضرت علیؑ ابن ابیطالب کے دروازے پر آتے اور فرماتے اے اہلبیت محمدؐ۔ نماز کے لئے تیار ہو جاؤ پھر آیہ انما یرید اللہ پڑھتے۔

ترمذی ابن جریر طبرانی اور ابن مردویہ نے عمر بن سلمہ (یہ شخص آنحضرت کا پروردہ تھا) سے روایت کی ہے کہ آیہ انما یرید اللہ نازل ہوئی۔ اس وقت آنحضرتؐ ام سلمہ کے گھر میں تھے۔ آنحضرتؐ نے فاطمہؑ علیؑ حسنؑ اور حسینؑ پر چادر اڑھا کر فرمایا۔ خدایا یہی میرے اہلبیت ہیں۔ ان سے ہر برائی کو دور رکھ اور ان کو اچھی طرح پاک پاکیزہ رکھ یہ سن کر ام سلمہ نے کہا۔ یا رسول اللہ میں بھی ان کے ساتھ ہو جاؤں۔ حضرت نے فرمایا۔ تم اپنی جگہ پر رہو تم یقینی نیکی پر ہو۔

ینابیع المودۃ شیخ سلیمان قندوزی بلخی حنفی مطبوعہ قسطنطنیہ ص۱۹۳ سطر ۱ پر ہے کہ آیہ تطہیر کے نازل ہونے پر نو مہینے تک آنحضرتؐ خانہ جناب سیدہ سلام اللہ علیہا پر نماز صبح کے وقت پر رونق افروز ہوتے۔ اے اہلبیت محمدؐ۔ اٹھو۔ وقت نماز ہے۔ اور آیہ تطہیر کی تلاوت فرماتے۔

تفسیر درمنثور جلد پنجم ص۱۹۸ پر سورہ احزاب آیہ نمبر ۳۳۔ انما یرید اللہ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ یہ حضرات محمدؐ اور علیؑ اور فاطمہؑ اور حسنؑ اور حسینؑ علیہم السلام ہیں۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد پنجم ص۲۱۶ پر امام شافعی کا قول درج ہے۔

| | |
|---|---|
| یا اهل البیت رسول الله حبکم | فرض من الله فی القرآن انزله |
| کفاکم من عظیم القدر انکم | من لم یصل علیکم لا صلوٰۃ له |

یعنی اے اہلبیت محمدؐ قرآن میں تمہاری محبت ہر ایک شخص پر فرض ہو چکی ہے تمہاری بزرگی پر تمہارے لئے یہی کافی ہے۔ کہ جو تم پر درود نہ بھیجے اس کی نماز ہی قبول نہیں۔ بخاری کتاب الصلوٰۃ باب کیفیۃ الصلوٰۃ علی النبی میں ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا ہے کہ مجھ پر اس طرح پڑھا کرو اللھم صل علی محمد و علی ال محمد سنن ابی داؤد ابن ابی شیبہ [illegible] جس کی تصحیح ترمذی حاکم ابو القاسم ابن خزیمہ اور ابن سعد بدری نے بھی کی ہے کہ جب سورہ احزاب آیہ نمبر ۵۶ ان اللہ وملائکتہ یصلون علی النبی یا ایھا الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما کا نزول ہوا تو آنحضرتؐ نے یہ پڑھنے کا حکم دیا اللھم صل علی محمد و علی ال محمد کما صلیت علی ابراھیم و علی ال ابراھیم۔ امام رازی نے تسلیم کیا ہے کہ آنحضرت کے اہلبیت پانچ چیزوں میں آپ کے برابر ہیں منجملہ ان کے تشہد میں درود بھیجنا ہے مناقب مرتضوی میں ہے کہ انس بن مالک نے کہا کہ میں نے آنحضرتؐ سے سنا کہ وہ فرماتے تھے کہ ملائکہ نے مجھ پر اور علیؑ پر سات

مرتبہ درود بھیجا۔

مواہب لدنیہ میں ہے کہ آنحضرتؐ نماز میں یوں پڑھا کرتے "اللھم صل علی محمد و علی آل محمد کما صلیت علی ابراہیم و علی آل ابراہیم" صواعق محرقہ میں ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ مجھ پر ناقص درود نہ بھیجا کرو۔ یعنی یہ نہ کہو۔ اللھم صلی علی محمد (یا محمد صلعم یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم) بلکہ پورا درود کہو جیسا کہ ہوا نظر بن قرآن پاک میں سلام علی آل یٰسین" آیا ہے اور یٰسین سے مراد محمد ہیں۔ پس آل یٰسین سے مراد آل محمد ہوئے۔ لہذا آل محمد پر درود اور سلام کرنا واجب ہوا۔

تفسیر در منثور صفحہ ۱۹۹ سراج الوہاب شرح مسلم نواب صدیق حسن جلد ششم صفحہ ۲۶۶ قول مستحسن مولوی حسن الزمان صفحہ پر ہے کہ آیہ تطہیر میں صرف محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ علیہم السلام شامل ہیں اور کوئی نہیں ہے مسلم باب الفضائل میں ہے کہ عائشہ نے کہا کہ آیہ تطہیر میں صرف رسول اللہ صلعم و حضرت علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ داخل ہیں۔ نہ کہ ازواج میں سے کوئی بھی۔ (ینابیع المودۃ صفحہ ۲۳۹)

کتاب مناقب امام احمد بن حنبل اور صواعق محرقہ ابن حجر عسقلانی قلمی میں ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ ستارے اہل آسمان کے لئے امان ہیں جب ستارے نہ رہیں گے۔ تب اہل آسمان بھی نہ رہیں گے۔ اسی طرح میرے اہلبیت اہل زمین کیلئے امان ہیں جب اہلبیت نہ رہینگے۔ تب اہل زمین بھی نہ رہیں گے اس حدیث کو عبداللہ بن احمد بن حنبل نے زیادات مسند میں اور حموینی نے فرائد السمطین میں اور حاکم نے مستدرک میں بعینہ اسی عبارت میں لکھا ہے۔ سورہ انفال آیہ نمبر ۳۳ وما کان اللہ لیعذبہم وانت فیہم ملاحظہ کریں

ینابیع المودۃ شیخ سلیمان حنفی قندوزی نقشبندی میں بہ سند کتاب مناقب لکھا ہے کہ زمین اہلبیت محمدؐ سے خالی نہیں رہتی۔ اگر خالی رہے تو تباہ ہو جائے۔

حموینی نے امام زین العابدینؑ سے روایت کی ہے کہ اگر زمین پر ہم اہلبیتؑ میں سے کوئی نہ ہو۔ تو زمین مع اہل زمین کے تباہ ہو جائے۔

نیز ینابیع المودۃ میں ہے کہ کہا امام احمد حنبل نے کہ خدا نے زمین کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خاطر برکت دیا۔ پس زمین تب تک قائم رہیگی جب تک اہلبیت محمدؐ اس پر قائم رہیں گے۔

فرائد السمطین حموینی میں بہ سند امام جعفر صادق اور امام صادق نے بہ سند علی بن حسین روایت کی ہے کہ ہم ہیں مسلمانوں کے امام اور اہل جہان پر حجت ہائے خدا اور مومنوں کے سردار اور نورانی پیشانیوں اور نورانی ہاتھوں اور نورانی پاؤں (انبیاء و اوصیاء) کے سردار اور مسلمانوں کے مولا اور ہم اہل زمان کے لئے امان نزول باران اور ابر رحمت ہمارے باعث ہوتا ہے اور زمین سے برکات ظاہر ہوتی ہیں۔ اگر ہم میں سے

کوئی زمین پر نہ رہے تو زمین مع ان تمام چیزوں کے جو اس پر ہیں فنا ہو جائے گی۔ خدا نے جب سے آدمؑ کو پیدا کیا ہے تب سے زمین حجت خدا سے کبھی خالی نہیں ہوئی۔ خواہ حجت خدا ظاہر مشہور ہو خواہ غائب مستور اور قیامت تک حجت خدا سے ہرگز خالی نہ رہے گی اگر خالی ہو جائے تو زمین پر عبادت خدا نہ ہو۔ اعمش کہتا ہے کہ میں نے حضرت صادقؑ سے عرض کیا کہ جو حجت غائب مستور ہو اس سے لوگ کیونکر نفع حاصل کرتے ہیں۔ فرمایا جیسے کہ آفتاب سے نفع اٹھایا جاتا ہے جبکہ وہ بادل کے نیچے ہو۔

تفسیر عزیزی شاہ عبدالعزیز دہلوی میں ہے کہ تم لوگوں میں میرے اہلبیت کی مثال کشتی نوحؑ کی طرح ہے جس کسی نے اس کشتی میں پناہ لی۔ وہ نجات پا گیا اور جس نے پناہ نہ لی وہ غرق ہو گیا۔

تفسیر درمنثور جلد اول مطبوعہ مصر صفحہ ۶۱ سطر اول پر ہے کہ وہ کلمات جن کی وجہ سے حضرت آدمؑ کی توبہ قبول ہوئی پنجتن پاک کے نام تھے۔ یعنی محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ علیہم السلام۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۷۲ سطر اول پر بروایت ابن ابی شیبہ لکھا ہے کہ فرمایا حضرت علی علیہ السلام نے کہ اس امت محمدیہ میں ہماری مثال سفینۂ نوحؑ اور باب حطہ کی سی ہے۔ ناظرین باب حطہ وہ دروازہ تھا جس میں سے بنی اسرائیل کو بحالت سجدہ گذرنے کا حکم ہوا تھا اور ان کی زبانوں پر حطہ حطہ جاری تھا یعنی بخش دے بخش دے۔

صواعق محرقہ علامہ ابن حجر باب یازدہم فصل سوئم فضائل اہلبیت میں ہے کہ خلیفہ مامون رشید شکار کو جاتے ہوئے ایک مقام سے گزرا جہاں امام محمد تقیؑ مع چند لڑکوں کے کھیل رہے تھے۔ امام کی عمر اس وقت صرف نو سال کی تھی۔ مامون رشید کو دیکھ کر سب لڑکے بھاگ گئے مگر امام محمد تقیؑ وہاں ہی کھڑے رہے۔ مامون نے کہا اے لڑکے تو کیوں نہیں بھاگا۔ حضرتؑ نے فرمایا اے امیر راستہ تنگ نہیں تھا جس کو تیرے لئے فراخ کرتا اور میں نے کوئی جرم بھی نہ کیا تھا کہ تم سے ڈرتا اور مزید برآں تم پر گمان نیک رکھتا ہوں۔ مامون نے حیران ہو کر نام پوچھا۔ تو حضرت نے فرمایا میں محمد تقی بن علی رضا ہوں۔ پس مامون نے سواری آگے بڑھائی اور اپنے شکاری باز کو ایک تیتر پر چھوڑا۔ باز غائب ہو گیا اور کچھ عرصہ کے بعد چونچ میں ایک زندہ مچھلی لایا۔ مامون پھر امام محمد تقیؑ کے پاس آیا اور پوچھا اے امام میرے ہاتھ میں کیا ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا اے امیر بہ تحقیق خدا نے اپنے دریائے قدرت میں چھوٹی چھوٹی مچھلیاں پیدا کی ہیں جن کو بادشاہوں کے باز شکار کر لاتے ہیں۔ اور وہ ان مچھلیوں کے ذریعہ اہلبیتؑ نبوی کی آزمائش کرتے ہیں۔ امام کی عقل و ذہانت و اعجاز دیکھ کر مامون نے چاہا کہ اپنی لڑکی حضرتؑ کے نکاح میں دیدے۔ اس پر علما کا ایک گروہ بہ سرکردگی قاضی یحیٰی بن اکثم امام محمد تقیؑ کو مغلوب کرنے کے ارادہ پر حضرت کے پاس لایا۔

قاضی یحییٰ نے بہت دقیق اور پیچیدہ مسائل حضرت کے پیش کئے جن کو حضرت نے نہایت خوبی سے حل فرمایا۔ اور مامون نے اپنی بیٹی ام فضل کا نکاح حضرت سے کر دیا۔

مراۃ الجنان یافعی اور تاریخ بغداد خطیب اور روضۃ المناظر اور تاریخ ابن خلکان اور روضۃ الاحباب میں قاضی یحییٰ کے کامل فقیہ اور عالم ہونے کو تسلیم کیا گیا ہے۔

صواعق محرقہ اور تفسیر ثعلبی میں بروایت امام صادق لکھا ہے کہ سورۂ آل عمران کی آیہ نمبر ۱۰۳ واعتصموا بحبل اللہ جمیعا" سے مراد ہم اہلبیت محمدؐ ہیں جن سے تمسک رکھنے کا حکم ہے۔

تفسیر درمنثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوم صفحہ ۶۴ سطر ۱۴ پر ہے کہ ابن ابی حاتم نے حضرت ابو جعفر سے روایت کی ہے کہ سورہ آل عمران آیہ نمبر ۱۰۹ میں "کنتم خیر امۃ" سے مراد اہلبیت محمدؐ ہیں۔

صواعق محرقہ علامہ ابن حجر مکی قلمی آیات فضائل اہلبیت میں ہے کہ ابو الحسن مغازلی نے امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ سورۃ النساء آیہ نمبر ۵۳ ام یحسدون الناس علی ما اتٰھم اللہ من فضلہ میں ہم اہلبیت محمدؐ سے مراد ہے۔ ناظرین اسی سورہ کی اسی آیہ کے آگے ہے فقد اٰتینا اٰل ابراھیم الکتاب واٰتینٰھم ملکا عظیما۔ اس آیت میں بقول رسول مقبول آل ابراہیم سے مراد آل محمدؐ ہے اور کتاب سے مراد قرآن ہے اور حکمت سے مراد نبوت محمدؐ ہے اور ملک عظیم سے مراد امامت دوازدہ امام ہے

ایک حدیث میں حضرت علی علیہ السلام سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا کہ ہم اہلبیت کی محبت نیکی ہے اور ہماری دشمنی بدی ہے جو شخص ہم سے دشمنی رکھے گا۔ خدا اس کو منہ کے بل جہنم میں جھونک دے گا اور یہ ارشاد سورہ انعام کی آیہ نمبر ۱۵۹ کے متعلق ہے۔ من جاء بالحسنۃ فلہ عشر امثالھا و من جاء بالسیئۃ فلا یجزی الا مثلھا۔

سورہ اعراف کا پہلا لفظ "المص" ہے اس کی تفسیر میں امام صادق نے فرمایا کہ "المص" سے مراد انا اللہ المقتدر الصادق" ہے جو بنی امیہ کا زمانہ حکومت ہے یعنی الف کا ایک اور لام کے تیس اور میم کے چالیس اور صاد کے نوے مجموعاً ایک سو اکتیس ہوئے۔ چنانچہ امامؑ کی پیشنگوئی کے مطابق مسودہ ۱۳۱ھ میں کوفہ میں داخل ہوا۔ اور بنی امیہ کی حکومت کا خاتمہ ہو گیا۔

تفسیر درمنثور جلد سوم صفحہ ۳۱۴ پر ہے کہ ابن عساکر نے ابو رافع سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ جس طرح ہارون کو اور اس کی اولاد کو ہی بحالت جنب مسجد میں آنے کی بحکم خدا اجازت تھی۔ اسی طرح میری امت کے تمام اشخاص میں سے صرف علیؑ اور اولاد علیؑ بحالت جنب داخل مسجد ہو سکتے ہیں سورہ یونس آیہ نمبر ۸۷ واوحینا الی موسیٰ واخیہ ملاحظہ کریں۔

تفسیر درمنثور جلد چہارم ص۵۹ سطرہ ۲ پر ہے۔ کہ ابن ابی حاتم نے ابن سیرین سے روایت کی ہے۔ کہ سورہ رعد آیہ نمبر ۲۸ "الذین اٰمنوا وعملوا الصالحات طوبیٰ لھم وحسن ماٰب" میں طوبیٰ سے مراد ایک درخت ہے جو بہشت میں ہے جس کی جڑ علیؑ ابن ابیطالب کے گھر میں ہے لہذا جنت میں کوئی ایسا گھر نہیں جس میں اس کی شاخوں میں سے ایک شاخ نہ ہو۔ پھر ابن ابی حاتم نے بروایت فرقد سنجی لکھا ہے کہ خدا نے عیسٰیؑ کو وحی کی کہ تم خدا اور اس کے امی رسولؐ پر ایمان لاؤ۔ اور اس کی تصدیق کرو۔ اور اس کی متابعت کرو۔ وہ اونٹ پر سوار ہوگا۔ بال کے کپڑے پہنے گا۔ ہاتھ میں عصا اور سر پر تاج رکھے گا۔ اس کی آنکھیں بڑی بڑی اور اس کی بھنویں پیوستہ ہونگی۔ وہ صاحب کسا ہوگا۔ اس کی نسل ایک مبارک عورت خدیجہؓ سے ہوگی۔ اس کی بیٹی فاطمہؑ ہوگی جس سے دو بیٹے حسنؑ اور حسینؑ ہونگے جو شہید ہونگے۔ جو شخص اس نبیؐ کے زمانہ میں ہوگا اور اس کا ممد و مددگار ہوگا۔ اس کے لئے یہ طوبیٰ ہے۔

سورہ ابراہیم آیہ نمبر ۲۳۔ "الم تر کیف ضرب اللہ مثلا کلمة طیبة کشجرة طیبة اصلها ثابت وفرعها فی السماء" کے بارہ میں آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ اس درخت کی جڑ میں ہوں اور علیؑ اس کا تنا اور آئمہؑ اس کی شاخیں اور ہمارا علم اس کا پھل اور شیعہ مومنین اس کے پتے ہیں۔

سورہ حجر آیہ نمبر ۷۵، "ان فی ذالک لاٰیٰت للمتوسمین" کی تفسیر میں جناب امیر علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اصل متوسم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھے پھر میں ہوں اور میرے بعد آئمہ معصومین ہیں۔ حضرت صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ ظہور آخر الزمانؑ کے وقت ہر ایک نیک اور بد خدا کی مقرر کردہ نشانیوں سے پہچانا جائیگا۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۱۱۹ پر ہے کہ سورہ نحل آیہ نمبر ۴۳ "فسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون" سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ فصول مہمہ میں ہے کہ امام محمدؐ باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ ہم اہل ذکر ہیں۔

سورہ نحل آیہ نمبر ۸۲ "یعرفون نعمت اللہ ثم ینکرونھا واکثرھم الکافرون" سے مراد نعمت معصومین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے اوصیاء ہیں۔

سورہ مریم آیہ نمبر ۸۷ "لا یملکون الشفاعة الا من اتخذ عند الرحمن عھدا" کے بارہ میں آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ عہد و پیمان سے مراد دوازدہ امام کی دوستی ہے اور بروز قیامت وہی شخص دوسرے شخص کی سفارش کرسکے گا جو آئمہ سے متمسک ہو۔ تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۲۸۴ سطر ۱۱ اور مواہب لدنیہ اور صواعق محرقہ میں ہے کہ ابن مردویہ اور دیلمی نے براء سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ

نے حضرت علی علیہ السلام سے فرمایا کہ کہو۔ خداوندا اپنی بارگاہ میں میرے لئے عہد و پیمان اور محبت قرار دے اور مومنین کے دل میں میری محبت کر۔ اس وقت یہ آیہ بالا نازل ہوئی۔ ابن عباس اور حضرت علی علیہ السلام سے بھی یہی روایت منقول ہے۔

سورہ "طٰہٰ" کا پہلا لفظ "طٰہٰ" سے مراد بقول معصومین یہ ہے کہ "طٰ" کے ۹ اور "ہ" کے ۵ عدد ہیں یعنی کل عدد ۱۴ ہوئے۔ یعنی اس کے باطن سے چہاردہ معصوم مراد ہیں۔

صواعق محرقہ ابن حجر مکی عسقلانی قلمی آیت ۸ فضائل میں سورہ طٰہٰ آیہ نمبر ۸۴ "وانی لغفار لمن تاب وآمن وعمل صالحا ثم اھتدیٰ" کے بارہ میں لکھا ہے کہ ثابت البنانی نے یہ کہا "اھتدیٰ الی ولایة اہلبیتہ"

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۵ سطر ۳۰ پر سورہ نور آیہ نمبر ۳۵ "اللہ نور السمٰوٰت والارض مثل نورہ کمشکوٰۃ الخ" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ حسن بصری اور ابوالحسن مغازلی شافعی سے روایت ہے کہ مشکوٰۃ سے مراد حضرت فاطمہؑ اور مصباح سے حسنینؑ اور شجرہ مبارکہ سے حضرت ابراہیمؑ اور شرقی اور غربی نہ ہونے سے حضرت فاطمہؑ کا یہودی یا نصرانی نہ ہونا اور "یکاد زیتہا" سے جناب فاطمہؑ کا کثرت علم اور نور علیٰ نور سے ایک امام کے بعد دوسرا امام اور "یھدی اللہ لنورہ" سے چہاردہ معصوم کی ولا اور محبت مراد ہے اور اسی کی موید وہ روایت ہے جسکو علامہ جلال الدین نے لکھا ہے کہ ابن مردویہ نے انس بن مالک اور بریدہ سے روایت کی ہے کہ جب آنحضرتؐ نے اس آیہ کے بعد والی آیت "فی بیوت اذن اللہ" کی تلاوت فرمائی۔ تو ایک شخص نے عرض کیا یا حضرتؐ اس گھر سے کون گھر مراد ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا انبیاء کے گھر۔ یہ سنکر ابو بکر نے علیؑ اور فاطمہؑ کے گھر کی طرف اشارہ کر کے عرض کیا۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ کیا یہ گھر بھی انہی گھروں میں سے ہے۔ حضور نے فرمایا ہاں لیکن یہ گھر ان تمام گھروں سے بہتر اور افضل ہے۔ ناظرین پھر جو حرمت اس گھر کی شیخین کے ہاتھوں سے ہوئی۔ اظہر من الشمس ہے۔ اسی تمام روایت بالا کو ثعلبی نے بھی لکھا ہے۔

سورۂ عنکبوت آیہ نمبر ۴۳۔ "وما یعقلہا الا العالمون" کی تفسیر میں بقول معصومین محمدؐ و آل محمدؐ مراد ہیں

سورۂ عنکبوت آیہ نمبر ۴۷۔ "وما یجحد بآیاتنا الا الکافرون" اور آیہ نمبر ۴۹ "بل ھو آیات بینات" میں آیات سے مراد بقول معصومین محمد اور آل محمد ہیں۔

تفسیر کشاف علامہ زمخشری میں سورہ سجدہ آیہ نمبر ۲۴ "وجعلنا منہم ائمۃ یہدون بامرنا" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ اسی طرح تمہاری آسمانی کتاب قرآن کو ہم از سرتا پا ہدایت اور نور بنائیں گے۔ اور تمہاری امت سے ویسے ہی ائمہ بنائیں گے جو اسی طرح ہدایت کریں گے۔ ناظرین خدا نے رسول

اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو حضرت موسیٰ سے تشبیہ دی ہے جس کے وجوہات یہ ہیں کہ موسیٰ کو توریت اور آنحضرت کو قرآن عطا ہوا۔ دونو کو حکم جہاد ہوا موسیٰ نے ہارونؑ کو اور آنحضرتؐ نے حضرت علیؑ کو اپنا وصی بنایا موسیٰ کو فرعونیوں پر اور آنحضرتؐ کو کفار قریش پر فتح ہوئی۔ موسیٰ کے وصی یوشع بن نون حضرت ہارونؑ فوت ہو گئے تھے ایسا ہی موسیٰ کی زوجہ صفرا بنت شعیب نے جنگ کیا اور آنحضرتؐ کے وصی حضرت علی علیہ السلام کیساتھ آنحضرتؐ کی زوجہ عائشہ نے جنگ کیا موسیٰ کے بعد ان کے بارہ اوصیا تھے اور آنحضرت کے بھی بارہ اوصیا ہیں وغیرہ وغیرہ۔

سورہ صبا آیہ نمبر ۶ ویری الذین اوتو العلم الذی انزل الیک من ربک سے مراد بقول رسول مقبول انبیاء اور چہاردہ معصوم ہیں۔

سورہ فاطر آیہ نمبر ۲۸ "انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء" سے بقول معصومین مراد محمد و آل محمد ہیں۔

سورہ فاطر آیہ نمبر ۳۲ - ثم اورثنا الکتاب الذین اصطفینا" سے مراد بقول رسولؐ پاک آئمہ معصومین ہیں تفسیر کشاف امام زمخشری مطبوعہ مصر جلد دوم ص۲۶۲ سطر ۵ پر اس آیہ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ان سے مراد وہ صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین ہیں جو قیامت تک کتاب خدا کے سچے وارث اور ہادی ہونگے۔ اور یہ صرف آئمہ معصومین ہو سکتے ہیں، اور جن کو خدا نے امۃ وسطا لتکونوا شہداء علی الناس" فرمایا ہے شواہد التنزیل حاکم ابو القاسم ص۳۳ کے حوالہ سے ثابت کیا جا چکا ہے کہ خدا کی حجت اور خلق خدا پر گواہ حضرت علی علیہ السلام اور اولاد حضرت علی علیہ السلام ہیں۔

سورہ والصافات آیہ نمبر ۱۶۴ "وما منا الا لہ مقام معلوم" سے مراد بقول معصومین محمدؐ و آل محمد ہیں تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد پنجم ص۲۹۳ سطر ۲۸ پر اس آیہ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ مسلم نے حذیفہ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ ہم کو (محمدؐ اور آل محمدؐ کو) لوگوں پر تین بزرگیاں حاصل ہیں یعنی ہماری صفیں فرشتوں کی سی ہوتی ہیں اور زمین ہماری سجدہ گاہ ہے۔ اور جب پانی نہ ملے تو خاک مطہر ہے۔ ناظرین یہ آیہ بظاہر تمام نمازی مومنین پر عاید ہو سکتی ہے۔ مگر مومنین میں فرشتوں کی سی صفیں یعنی فرشتوں کی سی محویت اور عبادت کہاں ہو سکتی ہے۔

سورہ حم السجدہ آیہ نمبر ۳۳ - ومن احسن قولا ممن دعا الی اللہ سے مراد بقول معصومین چہاردہ معصوم علیہ السلام ہیں۔

تبیان اور عین المعانی میں سورہ حم السجدہ آیہ نمبر ۳۴ - ولا تستوی الحسنتہ ولا السیئتہ کے

بارہ میں لکھا ہے کہ حسنہ سے مراد اہلبیت محمدؐ کی محبت ہے اور سیہ سے مراد اہلبیت محمدؐ کی دشمنی ہے۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد ششم صفحہ ۳۷۱ پر ہے کہ خطیب نے ابن المسیب سے روایت کی ہے کہ سورہ قدر میں شب قدر سے مراد رسول اللہ اور اہلبیت ہیں نیز ہزار ماہ سے مراد سلطنت بنی امیہ کا کل دوران ہے۔

ینابیع المودۃ امام شیخ سلیمان قندوزی حنفی مطبوعہ قسطنطنیہ صفحہ ۳۰۰ سطر ۲ پر بروایت عمر بن اذینہ لکھتے ہیں کہ فرمایا حضرت علی علیہ السلام نے کہ آیا ایسا نہیں (یعنی ضرور ایسا ہی ہے) جو تم سب لوگ خوب جانتے ہیں کہ جس علم کے سبب سے آدمؑ کا آسمان سے زمین کی ہبوط ہوا اور تمام وہ علوم جن کے سبب سے تمام انبیاء کو رسول اللہؐ تک فضیلت حاصل ہوئی ہے۔ وہ تمام علوم اہلبیت محمدؐ میں موجود ہیں۔

ینابیع المودۃ امام شیخ سلیمان قندوزی مطبوعہ قسطنطنیہ صفحہ ۵۲ سطر ۲ میں ہے کہ ایکدن امام حسنؑ علیہ السلام نے خطبہ میں واقعہ مباہلہ کا تفصیلی تذکرہ فرماکر فرمایا کہ ہم اہلبیت کا خون اور گوشت آنحضرتؐ کا خون اور گوشت سے اور ہم سب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہیں اور رسول اللہ ہم سے ہیں۔

عبدالرحمن بن محمد بن علی ابن احمد حنفی بسطامی نے مناہیج التوسل اور مباح الترسل میں لکھا ہے کہ حضرت صادقؑ سات برس کی عمر میں غوامض اسرار اور علوم حقیقی کی باتیں کرتے تھے اور علما کا جمگھٹا آپ کے دروازہ پر رہتا تھا اور آنحضرتؐ کی مشکوٰۃ انوار سے برگزیدہ لوگ نورانیت حاصل کرتے تھے۔

حافظ ابو نعیم اور حافظ ابن عساکر اور طبرانی نے امام باقر علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے حسن اور حسین علیہما السلام اور ابن عباس اور عبداللہ بن جعفر سے اپنی بیعت لی اور قبول فرمائی۔ اگرچہ وہ کمسن تھے اور بالغ نہ تھے۔ ناظرین چونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کوئی فعل عبث نہیں ہوسکتا اس لئے ان حضرات کی کمال عقل وفہم کا آنحضرتؐ کو علم تھا۔

کنز العمال باب فضائل اہلبیت اور فردوس الاخبار کتاب صواعق نصر اللہ کابلی اور سیر ملا معین اور کتاب مناقب ابوبکر ابن مردویہ اور کتاب مودۃ القربی سید علی ہمدانی شافعی مودۃ ہفتم میں لکھا ہے کہ اہلبیت محمدؐ کو اور لوگوں کے ساتھ قیاس نہ کرو یعنی ان کا پایہ تمام لوگوں سے بالاتر ہے۔

مولوی عبیداللہ امرتسری نے ارجح المطالب میں اور سید سمہودی نے جواہر العقدین میں اور ملا علی قاری حنفی نے کنز العمال میں لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے میرے اہلبیتؑ پر سبقت مت کرو ورنہ ہلاک ہوجاؤ گے۔ ان کو تعلیم مت دو۔ کیونکہ وہ تم تم سے زیادہ عالم ہیں۔

تفسیر کبیر رازی مطبوعہ مصر جلد سوئم صفحہ ۲۴ سطر ۹ اور ترمذی جلد دوم صفحہ ۵۲۶ و ۵۹۱ اور مشکوٰۃ جلد ۴ صفحہ ۶ اور تحفہ باب چہارم صفحہ ۱۳ اور تفسیر درمنثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوئم صفحہ ۶ سطر ۷ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے

لوگو میں تمہارے درمیان اپنے دو خلیفے (بزرگ چیزیں) چھوڑتا ہوں۔ قرآن اور اپنی عترت اہلبیتؑ۔ یہ آپس سے ہرگز جدا نہ ہونگے۔ حتیٰ کہ حوض کوثر پر جمع ہوں۔

مسلم جلد دوم شرح نووی صفہ ۲۸۷ پر ہے کہ زید بن ارقم سے پوچھا گیا۔ کہ آیا اہلبیت رسولؐ میں رسول اللہ کی ازواج بھی شامل ہیں زید نے جواب دیا کہ خدا کی قسم۔ ازواج رسولؐ شامل اہلبیت ہرگز نہیں ہوسکتیں کیونکہ ازواج طلاق دینے کے بعد اپنے ماں باپ سے ملحق ہوجاتی ہیں اور نیز اہلبیت وہ ہیں جن پر صدقہ حرام ہے۔

ینابیع المودۃ صفہ ۱۰ پر ہے کہ اسحاق بن اسمٰعیل نیشاپوری نے اپنی کتاب میں بروایت امام صادق علیہ السلام لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میں نور خدا سے پیدا کیا گیا ہوں اور میرے اہلبیتؑ میرے نور سے مخلوق ہیں۔ پس ناظرین ثابت ہوا کہ چہاردہ معصوم نور خدا سے مخلوق ہیں۔

سیوطی نے درمنثور میں۔ قندوزی حنفی نے ینابیع المودۃ میں ابن مغازلی شافعی نے اپنے مناقب میں لکھا ہے کہ آدمؑ کے مخلوق ہونے سے پہلے محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ کے انوار موجود تھے۔ حضرت آدمؑ نے خدا سے سوال کیا۔ کہ یہ کون حضرات ہیں۔ خداوند عالم نے فرمایا کہ یہ محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ ہیں۔

تحفہ شاہ عبدالعزیز دہلوی باب یازدہم کید سیزدہم جلد دوم صفہ ۳۳ پر ہے کہ جو شخص رسول اللہؐ پر ایمان نے آیا اور اہلبیت محمدؐ پر ایمان نہ لایا۔ وہ مومن نہیں ہے۔

صواعق محرقہ ابن حجر مکی میں ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ مجھ پر دم بریدہ صلوات نہ بھیجا کرو۔ لوگوں نے عرض کیا کہ ہم کس طرح صلوات پڑھا کریں فرمایا اللّٰھم صل علیٰ محمدٍ وّ آل محمدٍ "

علامہ نطنزی نے خصائص علویہ میں تفسیر فتلقی آدم من ربہ کلمات کے ذیل میں لکھا ہے۔ کہ خداوند عالم نے حضرت آدم علیہ السلام سے فرمایا کہ اگر یہ پیدا نہ ہوتے تو تم کو پیدا نہ کیا جاتا۔ آدم علیہ السلام نے عرض کی۔ کہ مجھے ان حضرات کی زیارت سے مشرف فرمایا جائے پس پردہ ہٹے حجاب اٹھائے گئے اور آدمؑ نے پانچ اشباح (اجسام انوار) دیکھے اور پوچھا کہ یہ کون حضرات ہیں۔ ارشاد باری ہوا کہ پہلا نور میرا نبی محمدؐ ہے۔ دوسرا علی امیر المومنین ابن عم پیغمبرؐ تیسرا فاطمہؑ دختر محمدؐ۔ چوتھا حسنؑ اور پانچواں حسینؑ ہیں۔ اور یہ پانچوں تیری اولاد سے ہونگے پس آدم علیہ السلام خوش ہوئے اور جب دانہ گندم کھایا تو ان الفاظ سے دعا کی۔ یا اللہ بحق محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ میری توبہ قبول فرما۔ خدا نے توبہ قبول کی اور جب زمین پر آئے تو حضرت آدمؑ نے اپنی انگوٹھی میں "محمد رسول اللہ علی امیر المومنین" کندہ کرایا۔ اور اپنی کنیت ابو محمدؐ رکھی۔ اس روایت کو باختلاف الفاظ علامہ سیوطی نے جمع الجوامع فی باب جامع الدعا میں اور درمنثور میں بروایت ابن نجار و ابن عباس و جناب امیرؑ اور دیلمی نے فردوس الاخبار میں طبرانی نے معجم صغیر میں۔ حاکم اور ابن عساکر

نے اپنی اپنی مسانید میں۔ اور ابو نعیم نے اور بیہقی نے دلائل النبوت میں۔ اور ابن مغازلی شافعی نے مناقب میں ابن عباس سے روایت کیا ہے۔

صواعق محرقہ ص۶۸ سطر ۲۲ اور تاریخ الخلفا مطبوعہ لاہور ص۸۴ سطر ۱۲۔ اور ینابیع المودۃ ص۱۳۶ اور شرح فقہ اکبر ملا علی قاری ص۱۳۳ پر ہے کہ جناب فاطمہؑ تمام اہل جنت کی عورات کی سردار ہیں اور امام حسنؑ اور حسینؑ جوانان اہل بہشت کے سردار ہیں۔

صواعق محرقہ مصنفہ ۹۵۰ھ علامہ ابن حجر ص۱۱۴ پر چند احادیث لکھی ہیں۔ کہ امام احمد حنبل اور امام ترمذی اور ابو سعید خدری اور طبرانی اور عمر بن خطاب اور حضرت علی علیہ السلام اور جابر اور ابو ہریرہ اور اسامہ بن زید اور براء ابن عازب اور ابن عدی اور ابن مسعود سے مروی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ امام حسنؑ اور حسینؑ علیہما السلام سردار جوانان بہشت ہیں۔

ابن عساکر نے حضرت علی علیہ السلام اور ابن عمر سے ابن ماجہ اور امام حاکم نے ابن عمر سے۔ طبرانی نے قرہ اور مالک بن حویرث سے اور حاکم نے ابن مسعود سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میرے دونو فرزند حسنؑ اور حسینؑ سردار جوانان بہشت ہیں اور ان کے باپ ان دونو سے بہتر ہیں۔

طبرانی نے جناب سیدہ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ امام حسن علیہ السلام کو میری ہیبت اور سرداری ملی ہے اور امام حسینؑ کو میری جود اور جرأت ملی ہے۔

امام احمد اور ابن ماجہ اور حاکم نے ابو ہریرہ سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جس نے حسنؑ اور حسینؑ سے محبت کی اس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے بغض رکھا اس نے مجھ سے بغض رکھا۔

بخاری کتاب الزکوٰۃ میں باب ما یذکر فی الصدقۃ للنبی و آلہ ص اور مسلم کتاب الزکوٰۃ باب تحریم الصدقہ علی النبی و علی آلہ میں ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے صدقہ کی کھجوروں میں سے ایک کھجور لیکر اپنے منہ میں رکھ لی۔ اس پر آنحضرتؐ نے فرمایا کخ کخ۔ اسے پھینک ڈال۔ پھر فرمایا۔ کیا تو نہیں جانتا کہ صدقہ ہم اہلبیتؑ پہ حرام ہے۔

ترمذی ص۱۶۲ سطر ۵ اور مشکوٰۃ مطبوعہ محمدی دہلی ص۵۶۸ سطر ۳ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ جو شخص علی اور فاطمہ و حسن و حسین علیہم السلام کا دشمن ہے وہ میرا دشمن ہے اور جو ان کا دوست ہے وہ میرا دوست ہے۔

سورہ الصافات آیہ نمبر ۱۰۷ وفدینہ بذبح عظیم سے مراد بقول معصومینؑ شہادت امام حسینؑ ہے۔

سورہ الصافات آیہ نمبر ۸۳ وان من شیعتہ لابراہیم سے مراد بقول معصومینؑ امام حسینؑ علیہ السلام ہیں۔

سورہ حاقہ آیہ نمبر ۱۷ ویحمل عرش ربک فوقھم یومئذٍ ثمٰنیۃ سے مراد بقول معصومین نوحؑ اور ابراہیمؑ اور موسےٰؑ اور عیسےٰؑ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علیؑ اور حسنؑ اور حسینؑ ہیں۔

سورہ دہر آیہ نمبر ۸ "ویطعمون الطعام علی حبہ مسکینا ویتیما واسیرا" بہ اتفاق مفسرین جناب امیرؑ اور جناب فاطمہؑ اور حضرات حسنینؑ کے شان میں ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر کشاف مطبوعہ مصر جلد سوئم ص ۲۳۹ سطر ۲۹۔ اور بیضاوی وغیرہ۔

صواعق محرقہ امام ابن حجر مکی مطبوعہ بہیہ مصر ص ۱۴۹ سطر ۱۳ پر ہے کہ بخاری نے فی الادب المفرد اور ترمذی اور ابن ماجہ نے یعلی بن مرہ سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ حسینؑ مجھ سے ہے اور میں حسینؑ سے ہوں۔ خدا دوست رکھے اس کو جو حسینؑ کو دوست رکھے۔

صواعق محرقہ مطبوعہ مصر ص ۱۶۹ سطر ۲۲ اور تاریخ الخلفا مطبوعہ سرکاری لاہور ص ۱۸۷ سطر ۱۲ پر ہے کہ حسنؑ اور حسینؑ دونو نام اہل بہشت کے ناموں سے ہیں جو زمانہ جاہلیت میں عرب میں نہیں رکھے گئے

صواعق محرقہ ص ۱۶۹ سطر ۲۱ پر ہے کہ بغوی اور عبد الغنی نے ابیضاح میں سلمان سے نقل کیا ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ ہارونؑ نے اپنے بیٹوں کا نام شبر اور شبیر رکھا تھا اور میں نے اپنے بیٹوں کے نام شبر اور شبیر رکھے یعنی معنوں میں کہ ہارونؑ نے رکھے تھے۔

تاریخ الخلفا مطبوعہ سرکاری لاہور ص ۱۸۹ سطر ۱ پر ہے کہ خدا نے حسنؑ اور حسینؑ دونو نام بہشت میں پوشیدہ رکھے ہوئے تھے۔ یہاں تک کہ آنحضرتؐ نے اپنے دونوں بیٹوں کے نام رکھے۔

شاہ ولی اللہ نے ازالۃ الخفا میں لکھا ہے کہ ترمذی اور عبد اللہ بن احمد نے زوائد المسند سادات اشرف سے سلسلہ وار یہ حدیث لکھی ہے کہ آنحضرتؐ نے حسنؑ اور حسینؑ کا ہاتھ پکڑا اور فرمایا کہ جو شخص ان دونو اور فاطمہؑ اور علیؑ سے مودت رکھے گا۔ بروز قیامت میرے ساتھ میرے درجہ میں ہوگا۔

تفسیر کبیر امام رازی مطبوعہ مصر جلد دوئم ص ۴۸۸ سطر ۱ پر ہے کہ آیہ مباہلہ دلالت کرتی ہے کہ حسنؑ اور حسینؑ آنحضرتؐ کے بیٹے ہیں۔ کیونکہ آنحضرتؐ نے اہل نجران سے وعدہ کیا تھا کہ بیٹوں کو بلائیں گے پس آنحضرتؐ نے حسنؑ و حسینؑ کو بلایا۔ اس لئے واجب ہوا کہ حسنؑ و حسینؑ آنحضرتؐ کے بیٹے ہوں اور اسی بات کی تائید ہوتی ہے۔ سورہ انعام کی اس آیت سے جہاں خدا فرماتا ہے کہ ابراہیمؑ کی ذریت سے یحییٰؑ اور عیسیٰؑ ہیں۔ حالانکہ عیسیٰؑ صرف ماں کی طرف سے ابراہیمؑ کی طرف منسوب ہے نہ کہ باپ کی طرف سے۔ پس ثابت ہوا کہ بیٹی کے بیٹوں کو بھی بیٹا کہا جاتا ہے۔

مدارج النبوۃ اور مشکوٰۃ میں ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ حسنؑ اور حسینؑ

علیہم السلام میرے دو پھول ہیں۔

نورالعین فی مشہد الحسین مطبوعہ مصر ۵ اور تاریخ کامل جلد چہارم ۳۴ پر ہے کہ جب ابن زیاد نے شہیدوں کے سروں کو یزید کے پاس بھیجا۔ اور جب یہ لشکر مقام تکریت میں وارد ہوا۔ تو وہاں کا حاکم پیشوائی کو نکلا۔ مگر جب نصاریٰ نے سنا۔ کہ یہ امام حسین علیہ السلام کا سر ہے تو انہوں نے بغرض تعظیم

...ور کہا خدا وندا اس قوم پر لعنت کر جس نے اپنے پیغمبر کے نواسے کو قتل کیا ہے۔

...ا ہے کہ یہ لشکر مقام قنسرین میں وارد ہوا۔ تو وہاں کے حاکم نے شہر کے

...ے شہر میں اہلبیتؑ کی تشہیر اور رسوائی نہ ہو) پھر یہ لشکر مدینہ نعمان کی طرف

...کے حاکم نے لشکر کی تعظیم کی اور اونٹ نحر کیا۔ پھر کفر طاب سے ہوتے ہوئے شیزار پہنچے۔ یہاں

...اس لشکر سے لڑے اور طرفین سے چند آدمی قتل ہوئے۔ حضرت ام کلثومؑ نے شیزار کے حق

...ئی۔ کہ خدایا اس کے چشمہ کو شیریں کر اور غلہ میں ارزانی کر اور اس کو ظالموں کے ظلم سے محفوظ رکھ

...از سے حماہ کی طرف گئے۔ وہاں بھی لڑائی ہوئی۔ اور طرفین سے آدمی قتل ہوئے۔ پھر حوصہ کی

...حاکم نے چار ہزار آدمی اس غرض سے بھیجا۔ کہ ان اشقیا سے شہیدوں کے سر اور

...ں لیں۔ مگر ان سے یہ نہ ہو سکا۔

...معتہ الراہب میں پہنچے۔ راہب نے جب امام حسین علیہ السلام کا نام دریافت کیا۔ تو غش کھا

...میں آنے کے بعد کہا۔ کہ راہبوں کی خبر صحیح ثابت ہوئی جنہوں نے کہا تھا۔ کہ اسی مہینہ

...اس کا وصی قتل ہو گا۔

...ہ وہ راہب سردار لشکر کے پاس آیا۔ اور کہا کہ ایک شب کے لئے امام حسین علیہ السلام

...دیدو۔ اور کل واپس کر دیں گے سردار نے کہا کچھ انعام دو۔ راہب نے دس ہزار درہم پر وہ سر لیلیا

سر مبارک کو لے کر بوسہ دیتا اور کہتا خدا آپ کے قاتل پر لعنت کرے۔ افسوس کہ ہم آپ کے ساتھ شہید نہ ہوئے۔ مگر جب آپ اپنے جد بزرگوار سے ملاقات کریں۔ تو میرا اسلام عرض کیجئے اور فرمائیے کہ ہم مسلمان ہیں اور گواہی دیتے ہیں۔ کہ خدا ایک ہے اور محمدؐ اس کا سچا رسول ہے۔

بعد ازیں اس راہب نے سر انور کو مشک اور خوشبو سے معطر کیا۔ اور سردار لشکر کے حوالہ کر دیا خولی سردار لشکر کا نام ...نے جب ان دس ہزار درہموں کو فوج پر تقسیم کرنا چاہا۔ تو دیکھا کہ وہ تمام پتھر کے ٹکڑے ہیں جن میں سے ہر ایک پر یہ لکھا ہے۔ وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون خولی نے ان سنگریزوں کو پھینک دیا اور اہل لشکر کو تاکید کی۔ کہ یہ راز ظاہر نہ ہو۔ ناظرین کتاب نورالعین فی مشہد الحسین کا مصنف

اہلسنت کا مشہور عالم اور علامہ ابو اسحاق اسفرائنی ہے جس کی قابلیت اور تقویٰ زبان زد علمائے اہلسنت ہے پھر لکھتا ہے۔ کہ جب یہ لشکر دمشق میں وارد ہوا۔ تو وہاں ایک کوٹھے پر پندرہ عورتیں بیٹھی تھیں۔ ان میں سے ایک بوڑھی عورت نے ایک پتھر امام حسین علیہ السلام کے سر کو مارا۔ حضرت ام کلثومؑ نے بددعا کی۔ تو اسی وقت وہ کوٹھا گر پڑا۔ اور تمام عورتیں ہلاک ہو گئیں۔

بعدازاں یہ لشکر فرادیس میں وارد ہوا۔ جہاں امام حسین علیہ السلام کے سر مبارک نے اپنے آپ کو زمین پر گرا دیا۔ اور اس مکان پر مسجد تعمیر کی گئی۔

اب تماشائیوں کا بہت ہجوم ہو گیا۔ تمام اہل حرم ننگے سر تھے۔ اور شہیدوںؑ کے سر نیزوں پر نصب تھے۔ بعدازاں باب الفطر میں وارد ہوئے اور یزیدؔ کے حکم سے داخل دربار ہوئے۔ امام حسین علیہ [illegible] کے سر مبارک کو ایک چاندی کی طشتری میں رکھ کر یزیدؔ کے پاس لایا گیا۔ اس پر حضرت [illegible] اس درد سے نوحہ کیا کہ حاضرین مجلس رونے لگے۔ یزیدؔ نے ہاتھ بڑھا کر سر پر سے رومال ا[illegible] ایسا نور بلند ہوا۔ کہ تمام اہل مجلس پر غش طاری ہو گیا۔

یہ حالت دیکھ کر جالوت یہودی جو یزیدؔ کا طبیب تھا مسلمان ہو گیا۔ اور تلوار سونت [illegible] کو قتل کر دے۔ مگر حاضرین دربار نے یزید کو بچا لیا اور جالوتؒ کو قتل کر دیا گیا

پھر ایک عورت آگے بڑھی۔ اور کہا کہ میں نے آج ایک خواب دیکھا ہے۔ کہ آسما[illegible] کھل گئے ہیں۔ اور پانچ فرشتے اترے ہیں۔ اور کہتے ہیں۔ کہ ہم بحکم خدا اس گھر کو ز[illegible] کو جلا کر راکھ کر دیں گے۔ یزید نے کہا وائے ہو تم پر۔ کہ ہماری نعمت پر وردہ ہو کر ا[illegible] ہم قتل کرینگے اس عورت نے کہا۔ اچھا میں کیا کام کروں۔ کہ قتل سے محفوظ رہ سکو[illegible] پر چڑھ کر حضرت علی علیہ السلام پر سب و شتم کرو۔ وہ عورت منبر پر چڑھی اور اس نے اہلبیت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مناقب اور فضائل بیان کرنے شروع کر دئیے۔ اور یزیدؔ اور اس کے تمام خاندان پر لعنت کی۔ تب وہ عورت قتل کر دی گئی تھی۔

امام حسین علیہ السلام کے سر مبارک سے اس تشہیر کے دوران میں ایک ہزار معجزات ظہور میں آئے جو کتب احادیث و تاریخ میں درج ہیں۔ میں یہاں چند معجزات بطور نمونہ لکھتا ہوں۔

جب کبھی کسی شقی نے سر مبارک پر پتھر مارا۔ تو سر سے تازہ خون بہ نکلا۔ تمام دوران راہ میں سورۂ کہف کی تلاوت فرماتا تھا۔ کئی دفعہ گفتگو فرمائی۔ سر مبارک سے ایک نور آسمان تک ساطع تھا۔ خود بخود اچھل کر گودی میں آ گیا خوشبو سے اطراف و جوانب معطر ہو گئے۔ اس کے بعد بھی تازہ بتازہ تھا۔ تلاوت ختم کرنیکے

بعد یہ فرمایا وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون ۔ یعنی عنقریب ظالم دیکھ لیں گے ۔ کہ انکا انجام کیا ہوتا ہے ۔ ایک یہودی نے سر مبارک سے عرض کیا اشفع لی عند جدک یعنی اپنے جد سے میری شفاعت کی سفارش کیجئے ۔ سر مبارک نے جواب دیا میری سفارش صرف مسلمانوں کے لئے ہے ۔ اس پر وہ یہودی مسلمان ہو گیا جب سر مبارک دربار یزید میں لایا گیا ۔ تو سر مبارک نے فرمایا اے ملعون اگر تو دنیا کی ہر آگ سے بچ گیا ۔ تو آخرت کی آگ سے بھاگ کر کہاں جائیگا اور وہ آگ قیامت کے دن تیری قیام گاہ ہے ۔ یہ کہہ تمام حاضرین گھٹنوں کے بل گر پڑے اور اپنے سروں پر طمانچے مارے ۔

جب یہ لشکر ملک شام کے قریب پہنچا ایک راہب نے سر مبارک کو ... معطر کیا اور عرض کی یا حضرت آپ اپنا نسب بتائیں ۔ فرمایا میں فرزند مصطفٰے ہوں اور فرزند علی المرتضٰے ہوں اور فرزند فاطمۃ الزہرا ہوں ۔ جب سر مبارک کوفہ پہنچا ۔ تو ابن زیاد نے سر مبارک کو زانو پر رکھا ... ایک قطرہ خون ٹپکا جس کی وجہ سے اس کی ران پر زخم ہو گیا اور وہ زخم زندگی تک اچھا نہ ہوا ... علاج کرتا رہا

جب سر مبارک کو یزید کی طرف لے چلے تو پہلی منزل پر ایک ... ہوا جس پر یہ شعر لکھا تھا

اترجوا امۃ قتلت حسینا شفاعۃ جدہ یوم الحساب

یعنی کیا وہ امت جس نے امام حسین کو شہید کیا امید رکھ سکتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بروز قیامت اُن لوگوں کی شفاعت کرینگے ۔ تمام لوگ یہ واقعہ دیکھ کر ڈر گئے مگر منصور بن عمار بیان کرتا ہے کہ یہی شعر آنحضرت کی بعثت سے تین سو سال پہلے ایک پتھر پر لکھا ہوا تھا جو کہ روم میں ایک کلیسہ میں تھا اور معلوم نہیں ہو سکا ۔ کہ یہ کس نے لکھا ۔

مناقب ابن شہر آشوب علیہ الرحمت کتاب شیعہ جلد چہارم صفحہ ۲۵ پر ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حسن و حسین علیہم السلام کو اپنی پیٹھ پر سوار کیا ۔ تو صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہا کیا اچھی سواری ہے حضرت نے فرمایا کیسے اچھے سوار ہیں ۔

علامہ عسقلانی نے فتح الباری شرح بخاری میں لکھا ہے کہ امام حسن علیہ السلام کم سنی میں ہی لوح محفوظ کا مطالعہ فرماتے تھے ۔ اور ان کا علم لدنی تھا ۔

بعض جاہل سنی کہتے ہیں کہ شہادت حسین علیہ السلام کی اصلی وجہ ... بیعت سے انکار ... بوجہ غایت درجہ تنگدلی اور ... تھی ۔ حالانکہ اس معاملہ سے امام حسین علیہ السلام کی نفعت شعاری اور بلند ہمتی ظاہر ہوتی ہے ۔ واقعہ کی مجمل کیفیت یہ ہے :

امام محمد بن ابن قتیبہ نے کتاب الامامت والسیاست صفحہ ۲۳ مطبوعہ مصر میں مفصل لکھا ہے ۔ اور اس

کا ضروری خلاصہ مؤلف درج کرتا ہے کہ یزید کے دل میں ارنیب بنت اسحاق کا عشق جاگزیں تھا۔ مگر کسی وجہ سے اس کا اظہار نہ کر سکا جب ارنیب کا نکاح عبداللہ بن سلام سے ہو گیا۔ جو قریشی تھا۔ اور اس کے ہی اعمام سے تھا۔ تو یزید کے دل پر چوٹ لگی۔

ایک دن یزید نے معاویہ کے غلام رفیق سے کہا کہ ہمارے باپ نے ہم پر گوناگوں عنایات کیں جس کے لئے ہم اس کے شکر گزار ہیں لیکن اس نے ہمارے لئے ایک کام نہ کیا جس کی ہم کو دلی تمنا ہے۔ رفیق اسی وقت معاویہ کے پاس گیا اور یزید کی گفتگو بیان کی جس پر معاویہ نے یزید کو بلوایا اور جب یزید کی زبان سے اصل واقعہ پر مطلع ہوا۔ تو کہا گھبراؤ نہیں یہ کام بھی جلدی سرانجام ہو جائے گا۔

اس وقت عبداللہ بن سلام معاویہ کی طرف سے بصرہ کا حاکم تھا۔ معاویہ نے اس کو خط لکھا کہ فوراً شام میں پہنچ جاؤ۔ مجھے تم سے نہایت ضروری کام ہے۔ خط پہنچتے ہی عبداللہ بن سلام شام میں آ گیا جب معاویہ کو اس کے آنے کی خبر پہنچی۔ تو اس ابوہریرہ اور ابوالدرداء کو بلایا اور کہا میری منشا ہے کہ میں اپنی لڑکی کا عقد عبداللہ بن سلام سے کر دوں جس کو میں ہر طرح اس امر کا اہل پاتا ہوں۔ سو تم دونوں اس کے پاس میرا پیغام پہنچا دو۔ ہر دو معاویہ کا پیغام لے کر عبداللہ بن سلام کی طرف چلے گئے۔

ادھر معاویہ نے اپنی لڑکی کو پڑھا سکھا دیا۔ کہ جب عبداللہ بن سلام تجھ سے نکاح کرنے پر راضی ہو جائے تو اس کو کہلا بھیجنا۔ کہ میں نکاح پر بڑی خوشی سے راضی ہوں صرف رکاوٹ یہ ہے کہ تیرے نکاح میں پہلے سے ارنیب بنت اسحاق ہے اور میری غیرت اس بات کی متحمل نہیں ہو سکتی۔

جب یہ الفاظ عبداللہ بن سلام کو پہنچے تو اس نے ارنیب کو طلاق دے دی اور پیغام نکاح بھیجا جس پر معاویہ کی لڑکی نے کہا کہ میں نے اس معاملہ میں بہت مشورہ لیا ہے جنمیں کوئی موافق اور کوئی مخالف ہے اس لئے مزید غور کر رہی ہوں اب عبداللہ بن سلام اور عوام الناس کو یقین ہو گیا کہ اس سے فریب کیا گیا ہے جب ارنیب کا عدہ پورا ہوا تو معاویہ نے ابوالدرداء کو عراق میں بھیجا۔ کہ وہاں جا کر ارنیب سے یزید کی خواستگاری کرے جب ابوالدرداء وارد عراق ہوا۔ تو ارنیب سے ملاقات کرنے سے پہلے امام حسین کی خدمت میں بغرض زیارت حاضر ہوا۔ جب امام حسین علیہ السلام سے تمام ماجرا عرض کیا تو امام نے فرمایا کہ یزید کی خواستگاری کے ساتھ ہماری طرف سے بھی خواستگاری کر دینا۔ جب ارنیب نے دونوں خواستگاریاں سنیں تو امام حسین علیہ السلام کو قبول کیا اور عقد ہو گیا۔ اس وقت ارنیب کے پاس عبداللہ بن سلام کے چند موتیوں کے توڑے بطور امانت موجود تھے۔

معاویہ نے عبداللہ بن سلام کی گورنری چھین لی اور وظیفہ بند کر دیا جس کی وجہ سے وہ مفلوک الحال

ہو کر امام حسینؑ علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنے موتیوں کے توڑوں کا ذکر کیا امام نے فرمایا جاؤ ارنیب سے اپنی امانت اس کے ہاتھ سے لے لو جب اس نے توڑے لے لئے اور یہ موتی ارنیب کے سامنے رکھ کر کہا کہ مجھ سے یہ نذر قبول کیجئے میں تمہارے حقوق کی ادائیگی سے قاصر رہا ہوں اس پر دونوں کی آواز گریہ بلند ہوئی امام حسین علیہ السلام نے فرمایا میں خدا کو گواہ قرار دیتا ہوں کہ میں نے ارنیب کو طلاق دیا اور خدا کو علم ہے کہ میں نے اس سے نکاح اسکے حسن و جمال کی خاطر نہیں کیا تھا۔ بلکہ اس لئے کیا تھا کہ وہ اپنے اصلی شوہر پر حلال ہو جائے۔ خداوندا اس نیکی کا اجر مجھ کو عطا فرما اور حضرت نے تمام مہر بھی ارنیب کو بخش دیا۔ اور واپس نہ لیا۔ حالانکہ عبداللہ بن سلام نے بالاصرار واپس دینا چاہا اس طریقہ سے ارنیب زوجیت یزید سے محفوظ ہو کر پھر عبداللہ بن سلام کے سلسلہ نکاح میں آ گئی اور "حق بحقدار رسید" کی مثل صادق ہوئی

خداوند عالم اہلبیت علیہم السلام کے حق میں ارشاد فرماتا ہے کہ تم تمام کو ہم نے ایسا طیب و طاہر کر دیا ہے جیسا طیب و طاہر کرنے کا حق ہے۔ جسکے معنی ظاہر ہیں کہ اہلبیت کذب اور مسکرات وغیرہ سے پاک ہیں۔ اب ناظرین اس شخص یا ان اشخاص کے بارہ میں کیا فتویٰ صادر فرمائیں گے۔ جو اہلبیت علیہم السلام میں سے کسی ایک کو کاذب اور شراب خور قرار دے۔۔

حضرت علی علیہ السلام سر دربار لغرض اتمام حجت ابوبکر وغیرہ سے فرماتے ہیں خلافت میرا حق ہے غصب سے باز آؤ میرا حق مجھے دیدو۔ غدیر کے دن جو اقرار کیا تھا۔ اس کا ایفا کرو۔ مگر کسی پہلے مالش کے کان پر جوں تک نہیں رینگتی۔ آخر آپ مجبوراً دولت خانہ کو تشریف لے آتے ہیں۔ کیا اس واقعہ سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ ثلاثہ اور یاران ثلاثہ نے آپ کو اپنے دلائے ہیں کا ذب خیال کیا ہے۔

جناب فاطمۃ الزہرا سر دربار اتمام حجت کی غرض سے فدک کی واپسی کا مطالبہ فرماتی ہیں مگر جو حشر اس دعوے کا حضرت ابوبکر اور عمر کے ہاتھ سے ہوا۔ ظاہر و باہر ہے کیا ابوبکر اور عمر نے جناب سیدہ کو کاذب نہیں سمجھا۔ حضرت علی پر تہمت لگائی گئی کہ آپ نے ایک دعوت میں شراب پی تھی۔ ان تمام امور کا تذکرہ بالتفصیل اسی کتاب کے آئندہ صفحات میں ملے گا۔

خدا اور خدا کا رسولؐ تو اہلبیتؑ کو طیب و طاہر کہتے ہیں۔ مگر اہلسنت کے پیشرو ان کو کاذب اور شرابخور قرار دیتے ہیں اب ناظرین ہی انصاف کریں کہ آیا خداوند عالم اور اس کا رسولؐ حق بجانب ہیں یا علمائے اہلسنت

## دوازدہ امام علیہم السلام

مسلم جلد ۲ صفحہ ۱۱۹ پر کئی حدیثیں مرقوم ہیں۔ کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ یہ امر منقضی نہ ہو گا۔ دلبعی و نہ یا اختتم

ہو گی ، یہاں تک کہ ان میں بارہ امام گزریں ۔ ینابیع المودۃ صفحہ ۴۴۴ پر ہے کہ بعض محققین نے کہا ہے کہ وہ احادیث جو آنحضرتؐ کے بعد بارہ اماموں کے ہونے کی خبر دیتی ہیں بہت کثرت سے شہرت پا چکی ہیں ۔

روضۃ الاحباب جلد سوم صفحہ ۹۲ پر ہے کہ جابر بن عبداللہ انصاری نے کہا کہ جب آیہ یاایھا الذین امنوا اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم کا نزول ہوا ۔ تو میں نے عرض کیا ۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہم نے خدا اور رسولؐ کو تو جان لیا ۔ فرمایئے اولی الامر کون ہیں ۔ جنکی اطاعت بعینہ خدا اور رسولؐ کی اطاعت ہے ۔ آنحضرتؐ نے فرمایا ۔ اولی الامر میرے خلفا ہیں میرے بعد ان میں سے پہلا خلیفہ علیؑ پھر حسنؑ پھر حسینؑ پھر علی بن الحسینؑ ۔ پھر محمد ابن علیؑ ہیں ۔ جو توریت میں باقرؑ کے نام سے موسوم ہیں ۔ قریب ہے کہ اے جابر ۔ تم انکو پاؤ پس جس وقت ان سے (باقرؑ سے) ملنا تو ان کو سلام کہنا پھر صادقؑ جعفر بن محمدؑ ہیں پھر موسےٰؑ ابن جعفرؑ ۔ پھر علیؑ ابن موسےٰؑ ۔ پھر محمدؑ ابن علیؑ ۔ پھر علیؑ ابن محمدؑ پھر حسنؑ ابن علیؑ پھر محمدؑ ابن حسنؑ علیہم الصلواۃ والسلام یعنی حجت خدا ہیں زمین پر یہ محمدؑ وہ ہیں کہ غالب اور بزرگ خدا انکے ہاتھوں پر مشارق و مغارب زمین کو فتح کریگا ۔ اور یہ وہ ہیں جو اپنے شیعوں اور دوستوں سے غائب ہو جائیں گے اور انکی غیبت میں انکی امامت پر صرف وہی شخص قائم رہیگا جسکے دل کی آزمائش خدا نے کر لی ہے ساتھ ایمان کے ۔ جابر کہتا ہے کہ یا حضرتؐ امام کی غیبت میں بھی شیعہ امام سے فائدہ اٹھا سکینگے ۔ فرمایا ۔ ہاں قسم ہے مجھ کو اس کی جس نے مجھے رسالت پر مبعوث کیا کہ تحقیق شیعہ امام غائب کے نور سے فائدہ حاصل کرینگے اور امام غائب کی ولایت سے نفع حاصل کرینگے جیسے لوگ آفتاب سے نفع حاصل کرتے ہیں جبکہ آفتاب ابر یا بادل میں آ جائے ۔

ینابیع المودۃ صفحہ ۴۴۳ پر مذکورہ دوازدہ خلفا کے نام لکھے ہیں جو آنحضرتؐ نے ایک یہودی کے جواب میں فرمائے ۔ شواہد النبوت ملا جامی صفحہ ۲۱۲ پر بھی یہی دوازدہ خلفا کے نام لکھے ہیں ۔ چنانچہ امام حسنؑ عسکری کی نسبت لکھا ہے حسنؑ بن علیؑ بن محمدؑ بن علیؑ الرضاؑ ۔ امام یازدہم یعنی حسنؑ عسکری گیارہویں امام ہیں ۔

علامہ شیخ سلیمان بلخی اپنی کتاب کے صفحہ ۴۷۱ پر بقول رسول مقبولؐ تفصیل وار دوازدہ خلفا کے اسمائے گرامی لکھتا ہے ۔ یعنی حضرت علی علیہ السلام سے امام آخر الزمان علیہ السلام تک ۔

دوازدہ خلفا کی حدیث یحییٰ بن حسن نے کتاب عمدہ میں بیس طریق سے ۔ بخاری نے تین طریق سے مسلم نے نو طریق سے ۔ ابو داؤد نے تین طریق سے ترمذی نے ایک طریق سے ۔ حمیدی نے تین طریق سے روایت کی ہے ۔

سماک بن حرب ۔ مسروق ۔ ابن مسعود ۔ جابر ۔ سلمان فارسی ۔ ابن عباس اور حضرت علیؑ اور اکثر

صحابہ سے اسمائے دوازدہ خلفا مروی ہیں۔

اخبار دول آثار اول مصنفہ ابی العباس احمد بن یوسف دمشقی معروف بہ قرمانی مطبوعہ بغداد ص۱۱۱ تاریخ خمیس مطبوعہ مصر جلد دوم ص۳۲۱ صواعق محرقہ ابن حجر مکی مطبوعہ مصر ص۱۲۴ وفات الاعیان ابن خلکان جلد اول مطبوعہ مصر ص۱۳۵ مطالب السئول کمال الدین محمد بن طلحہ شافعی مطبوعہ لکھنؤ ص۲۹۲ نور الابصار علامہ شبلنجی مصری شافعی مطبوعہ لکھنؤ ص۱۵۱۔ ینابیع المودۃ شیخ سلیمان بلخی قندوزی مطبوعہ بمبئی ص۳۰۰ روضۃ الصفا جلد سوم ص۲۵ شواہد النبوۃ ملا جامی ص۲۵۱۔ ارشاد شیخ مفید علیہ الرحمۃ۔ مناقب شہر آشوب علیہ الرحمۃ کشف الغمہ۔ دمعہ ساکبہ۔ حدیقۃ الشیعہ۔ ترجمہ کشف الغمہ۔ کشاف اصطلاحات الفنون جلد دوم ص۱۱۹۹ تاریخ تذکرہ سبط ابن جوزی، روضۃ الاحباب ص۱۱۱۔ ہدایت السعداء ملک العلماء شہاب الدین دولت آبادی ابطال الباطل فضل ابن روزبہان۔ شرح مشکوۃ ملا علی قاری در شرح حدیث اثنا عشر خلیفہ کتاب مطالب عالیہ امام رازی ص۲۴۶ ازالۃ الخفا مقصد اول ص۵ الیواقیت والجواہر ص۳۸۸ وغیرہ کتب کثیرہ میں مرقوم ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ میرے بعد بارہ خلفاء ہونگے۔ جن کا اول علیؑ اور آخر مہدیؑ ہوگا اور آنحضرتؐ نے دوازدہ خلفاء کے نام لئے پس میرا آخری بیٹا ظہور فرمائے گا۔ اور خلیفۃ الارض ہوگا۔ اور اس وقت تمام جہان ظلم اور کفر سے پاک ہوگا۔

مودۃ القربیٰ سید علی ہمدانی ذکر مودۃ عاشرہ میں امام شعبی سے بروایت عمرو بن قیس و مسروق اور جریر سے بروایت اشعث لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میرے بعد میرے خلفا بنی اسرائیل کے نقیبوں کی تعداد (بارہ) پر ہوں گے۔

فرائد السمطین میں بحوالہ ینابیع المودۃ ص۲۶۹ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میرا وصی علی ابن ابیطالب ہے اور اس کے بعد اس کے وصی حسنؑ اور حسینؑ ہیں اور پھر صلب حسینؑ سے نو اوصیا پیدا ہونگے جن کا آخر محمدؐ مہدی علیہ السلام ہے۔

سورہ آل عمران آیہ نمبر۵ قال الحواریون نحن انصار اللہ میں یاد رکھنے کی بات ہے کہ جس طرح حضرت عیسےٰ کے حواری بارہ اور بنی اسرائیل کے نقیب بارہ تھے اسی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نائب بھی بارہ تھے۔

توریت بشارت مثلیہ ترجمہ عربی میں ہے کہ احمدؐ تبسم کرنے والا اور جہاد کرنے والا اونٹ پر سوار ہوگا اور شملہ کو لٹکائے گا۔ اور قریب ہے کہ اس سے بارہ بزرگ پیدا ہوں۔ اور میں اس کو ایک عظیم الشان امت کے واسطے تاخیر کرونگا یعنی کچھ عرصہ کے بعد مبعوث کرونگا

علامہ مناوی نے فیض القدیر بشرح جامع صغیر میں لکھا ہے کہ شریف سمہودی کہتا ہے کہ اس حدیث سے ثابت ہوا کہ ہر زمانہ میں اہلبیت اطہار سے کسی ایسے شخص کا وجود لازم ہو جو قابل تمسک ہو تب ہی تو رسول اللہ کا یہ فرمان درست ہو سکتا ہے جس میں اس امر کی ترغیب ہے۔ کہ ان حضرات کے ساتھ تمسک کرنا چاہئے جس سے تم لوگ گمراہی سے بچو۔ جیسا کہ قرآن کی بھی شان ہے کہ وہ ہر وقت موجود ہے۔ اسی لئے آنحضرت نے اہلبیت کے بارہ میں فرمایا۔ کہ وہ حضرات اہل زمین کے لئے امان ہیں جب وہ تشریف لے جائیں گے۔ تو زمین بھی فنا ہو جائیگی۔ اس روایت کو احمد بن حنبل اور طبرانی نے بھی لکھا ہے۔ اور نیز ضیاء مختارہ میں بھی ہے۔

تاریخ الخلفاء ص۱۲ پر بروایت ابن عمر رسول اللہ کے بارہ خلفاء کے یہ نام لکھے ہیں۔ ابوبکر بن قحافہ۔ عمر بن خطاب۔ عثمان بن عفان۔ معاویہ۔ یزید۔ سفاح۔ منصور۔ جابر۔ مہدی۔ امین۔ امیر غضب ابن کعب

آنحضرت کا ارشاد ہے کہ میرے بعد بارہ امام ہونگے جن میں سے پہلے حضرت علیؑ اور بارہویں مہدیؑ ہیں جس کا مطلب صریحاً یہ ہے کہ یہی بارہ اشخاص میرے بعد خلافت کے حقدار ہیں۔ مگر آنحضرت کے بعد خلافت کے جس طریقہ میں حصے بخرے کئے گئے اہل علم سے پوشیدہ نہیں ہے۔

اگر ابوبکر بن قحافہ کو پہلا امام مانا جائے تو چھٹا امام یزید بن معاویہ ماننا پڑتا ہے اور چونکہ یزید کو جمہوریت اور علمیہ کے لحاظ سے ابوبکر پر بہت ترجیح حاصل ہے اس لئے سنیوں کے عقیدے کے مطابق یزید امام اعظم ہے۔ نیز چونکہ بحکم قرآن امام کو نبی پر فوقیت حاصل ہے۔ اس لئے اہلسنت کے نزدیک یزید افضل الانبیاء ہے۔ ماشاء اللہ بہت ہی اچھا پنتول ہے اور بہت اچھے مرید ہیں۔ چہرہ اسلام کی آب و تاب انہی کرم گستروں کے دم قدم سے ہے۔

اگر کوئی عیسائی یا ہندو دائرہ اسلام میں داخل ہو جاتا ہے۔ اور اس فرضی خلافت کے بیہودہ اصولوں سے آگاہی حاصل کرے۔ تو اس کا یہ نتیجہ ضرور ہو گا۔ کہ وہ الٹے پاؤں اپنے آبائی مذہب کی طرف لوٹ جائے گا یا مزید تحقیقات سے اہلبیت کے سایہ ہمایہ میں جگہ حاصل کرے گا۔

# فضائل جناب سیدہ علیہا السلام

بحار الانوار دستیہ احادیث کی ضخیم کتاب ہے مطبوعہ ایران جلد دہم ص۲ میں ہے کہ محمد بن ہمام راوی ہے کہ ۳ جمادی الاخر کو جناب سیدہ نے وفات پائی۔ اس وقت حضرت کی عمر اٹھارہ سال کی تھی۔ اور صرف ۸۵ دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے انتقال کے بعد زندہ رہیں معصومہ کو خباب

امیر علیہ السلام نے غسل دیا۔ بجز علیؑ و حسنؑ و حسینؑ و زینبؑ و ام کلثومؑ و فضہ و اسما بنت عمیس کوئی شریک دفن نہیں ہوا اور نہ ہی شریک جنازہ ہوئے بعد تجہیز و تکفین بقیع میں گئے اور روضہ رسولؐ میں لا کر دفن کر دیا گیا۔ صبح جنت البقیع میں چالیس تازہ قبریں (قدرت کے ہاتھ سے) نمودار تھیں جن میں کچھ پہچان نہ ہو سکی۔

ینابیع المودۃ علامہ شیخ سلیمان قندوزی حنفی مطبوعہ قسطنطنیہ ص۲۰۳ سطر ۲۳ پر روایت عائشہ لکھا ہے کہ میں نے پیغمبر صلعم کے سوائے کسی کو بھی جناب فاطمہؑ سے افضل نہ پایا۔

بخاری میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ فاطمہؑ بہشت کی تمام عورتوں کی سردار ہے۔

بخاری مطبوعہ بمبئی فضائل اصحاب النبیؐ باب مناقب فاطمہؑ جلد چہارم ص۵۵ سطر ۲۶ اور ترمذی جلد دوم ص۲۴۵ سطر ۲۱ آخر پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ فاطمہؑ میرا ٹکڑا ہے۔ جس نے اس کو غضبناک کیا اس نے مجھ کو غضبناک کیا۔

ترمذی مطبوعہ احمدی میرٹھ جلد دوم ص۲۴۹ سطر ۵ اپر ہے کہ جب جناب فاطمہؑ رسول اللہ کے پاس تشریف لاتیں۔ تو آنحضرتؐ آپ کی تعظیم کو کھڑے ہو جاتے۔ (کیونکہ آپ گیارہ اماموں کی والدہ محترمہ ہیں) اور آپ کی پیشانی کو چوم کر اپنی جگہ پر بٹھاتے یعنی آنحضرتؐ آپ سے فروتر مقام پر بیٹھتے

فتح الباری شرح بخاری ابن حجر عسقلانی میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جس شخص سے فاطمہ کو قلق ہو یعنی جس پر فاطمہؑ ناراض ہو۔ اس سے مجھے بھی قلق ہوتا ہے۔

صواعق محرقہ ابن حجر مقصد ثالث فضائل اہلبیت میں ہے کہ ابوسعید نے کتاب شرف النبوۃ میں اور حافظ ابن مثنیٰ نے معجم میں روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے فاطمہؑ بہ تحقیق خدا غضبناک ہوتا ہے تیرے غضبناک ہونے سے اور راضی ہوتا ہے تیرے راضی ہونے سے۔

کنز العمال ملا علی متقی کتاب الفضائل۔ مستدرک حاکم۔ اصابہ ذکر فاطمہؑ کنز العمال باب پنجم فصل ثانی فضائل اہلبیتؑ حرف فا۔ مفتاح النجا مرزا احمد بن محمد خاں بدخشانی فصل الرابع فی الاحادیث الواردۃ فی فضلہا من الباب الرابع ذکر سیدۃ النساء فاطمہ۔ اسد الغابہ ذکر فاطمہؑ مسند ابو یعلی معجم کبیر طبرانی۔

فضائل الصحابہ ابو نعیم۔ ریاض النضرہ عبداللہ بن محمد مطری فی فضائل اہلبیت نبی و عترت الطاہرہ بہ سند ۱۳۳ احادیث شرف النبوۃ ابوسعد۔ کتاب معجم ابن مثنیٰ۔ کتاب العقد النبوی والسر المصطفوی شیخ ابن عبداللہ بن عیدروس باعلوی۔ کتاب المناقب ابن مغازلی۔ مدارج النبوۃ شیخ عبدالحق دہلوی مطبوعہ فخر المطابع ذکر حضرت فاطمہؑ ص۵۴۳ مودۃ القربیٰ سید علی ہمدانی مودۃ ثالثہ عشر۔

ذخائر العقبیٰ محب طبری باب سابع۔ فتح الباری ابن حجر کتاب النکاح باب ذب الرجل عن ابنتہ وغیرہ صدہا کتب معتبرہ میں لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ فاطمہؑ کے غضبناک ہونے سے خدا غضبناک ہوتا ہے۔

قسطلانی جلد ششم ص۹۵ باب مناقب فاطمہؑ میں ہے کہ "ففیہ تحریم ایذائہ صلی اللہ علیہ وسلم بکل حال وعلی کل وجہ وان تولد الایذاء مما اصلہ مباح" یعنی محدثین کا قول ہے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرتؐ کی ایذا حرام ہے ہر حال اور ہر وجہ پر خواہ وہ ایذا کسی ایسے امر سے ہو جو اصل میں مباح ہو۔ ناظرین یہ قول بالا قسطلانی نے حدیث "من اغضبہا اغضبنی ویوذینی ما اذاہا" کے تحت میں لکھا ہے۔

بخاری کتاب مناقب۔ مسلم کتاب الفضائل۔ نسائی کتاب مناقب۔ ابوداؤد۔ ترمذی۔ شفا قاضی عیاض میں مرقوم ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے جو مجھے غضبناک کرے۔ وہ اللہ کو غضبناک کرتا ہے۔

جناب فاطمہؑ کا اپنا ارشاد ہے۔

ماذا علی شم تربۃ احمد — ان لا یشم مدی الزمان غوالیا

صبت علی مصائب لو انہا — صبت علی الایام صرن لیالا

ترجمہ۔ جو شخص قبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سونگھے۔ وہ تمام عمر کسی خوشبو کو نہ سونگھے مجھ پر وہ مصیبتیں پڑیں کہ وہ دنوں پر پڑتیں تو رات ہو جاتے۔

مدارج النبوۃ ص۱۹۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک حسن اور طیب بہشتی درخت کا پھل کھایا۔ اور حضرت خدیجہؓ سے مقاربت کی اور حضرت خدیجہؓ جناب سیدہؑ سے باردار ہوئیں۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد ششم ص۱۴۲ پر سورہ رحمن آیہ نمبر ۱۹ مرج البحرین یلتقیان بینہما برزخ لا یبغیان کی تفسیر میں لکھا ہے کہ عبداللہ ابن مردویہ نے ابن عباس اور انس بن مالک سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ دو دریا علیؑ و فاطمہؑ ہیں اور بینہما برزخ محمد ہیں اور لؤلؤ و مرجان حسنینؑ ہیں۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد ششم ص۳۶۱ سطر ۱۳ پر سورہ والضحیٰ آیہ نمبر ۵ ولسوف یعطیک ربک فترضیٰ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ عسکری نے مواعظ میں اور ابن مردویہ اور ابن لال اور ابن النجار نے جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت کی ہے کہ ایک دن حضرت فاطمہؑ چکی پیس رہی تھیں اور بدن پر اونٹ کے جھول کی چادر تھی۔ تو حضرت کی شان میں یہ آیت نازل ہوئی۔

صواعق محرقہ ابن حجر مکی مطبوعہ میمنیہ مصر ص۱۴۷ سطر ۴ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ فاطمہؑ انسانی حور ہے جو حیض اور طمث سے پاک ہے (بتول)، اسی لئے اس کا نام فاطمہؑ ہے۔ خدا نے

اس کو اور اسکے محبوں کو دوزخ کی آگ سے جدا رکھا ہے۔

ینابیع المودۃ امام شیخ سلیمان قندوزی حنفی لکھتا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ بروز قیامت بطنان عرش سے منادی ندا کریگا کہ اے اہل محشر اپنی آنکھیں بند کر لو۔ کہ سیدالانبیا کی لڑکی جناب فاطمہؑ حسینؑ کا خون آلودہ کرتہ لے کر گزر جائیں پس وہ عرش کو پکڑ کر فرمائیں گی۔ خدایا تو جبار و عادل ہے میرے اور اس شخص کے درمیان فیصلہ کر جس نے میرے فرزند کو قتل کیا۔ پس خدا کی قسم۔ خدا میری بیٹی کی مرضی کے موافق حکم دیگا۔ پھر فاطمہؑ فرمائیں گی۔ کہ خدایا جو شخص میرے حسینؑ کی مصیبت پر رو دیا ہے اس کے لئے میری شفاعت قبول کر۔ پس خدا شفاعت منظور فرمائیگا۔

ارجح المطالب صفحہ ۲۹۳ پر ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا۔ کہ اگر علیؑ پیدا نہ ہوتے تو فاطمہؑ کا کفو و ہمسر کوئی نہ ہوتا۔ اور صفحہ ۲۹۸ پر ہے کہ میں نے فاطمہؑ کا عقد علیؑ سے بحکم خدا کیا ہے۔ اور صفحہ ۲۹۹ پر ہے کہ تزویج فاطمہؑ پر خدا نے چالیس ہزار فرشتوں کو گواہ بنایا! اور طوبے کو حکم دیا گیا کہ فرشتوں پر موتی اور یاقوت بکھیر کریں۔ اور صفحہ ۲۹ پر ہے کہ میری بیٹی فاطمہؑ انسان کی صورت میں حور ہے اور وہ حیض و نفاس سے پاک ہے۔

ملا معین کاشفی نے معارج النبوۃ باب دوئم فصل اول واقعہ ششم ذیل تفسیر فتلقی لکھا ہے کہ آدمؑ نے بہشت میں ایک قصر یاقوت دیکھا جسکے کنگرے زمرد اخضر کے تھے۔ اس میں ایک قبہ نور تھا! اور وہاں ایک تخت پر دختر انور دیکھی جسکے سر پر تاج اور گلے میں گلوبند اور کانوں میں دو گوشوارے ایک سرخ اور دوسرا سبز دیکھے تو آدمؑ نے جبرئیل سے پوچھا کہ یہ کون ہے کہا یہ حضرت فاطمہؑ ہے اور تاج اسکا باپ محمدؐ گلوبند اسکا شوہر علیؑ اور دو گوشوارے حسنؑ اور حسینؑ ہیں پس جب آدمؑ زمین پر آئے تو آپ نے انہی ناموں کے توسل سے دعا کی۔ جو قبول ہوئی ؀

جناب فاطمۃ الزہرا کے محامد و محاسن کو احاطہ تحریر و تقریر میں لانا ناممکن ہے۔ جو نورانی ہستی حضرت مریمؑ سے افضل ہو جسکا غضب اور غصہ خدا اور رسولؐ کا غضب اور غصہ ہو۔ جسکے استقبال کو آنحضرتؐ سر و قد کھڑے ہو جایا کریں۔ جو حضرت علی علیہ السلام کی زوجہ ہو امام حسن اور امام حسین علیہم السلام کی والدہ محترمہ ہو اور جسکے پاک نام کے توسل سے انبیاء کی توبہ قبول ہو اسکو ایذا دینے والے۔ اسکو اپنے دعویٰ میں کاذب قرار دینے والے اسکے پہلوئے اقدس پر دروازہ گرانے والے اور اسکو نان جویں کا محتاج بنانے والے اشخاص کس خدا اور کس رسولؐ کے سامنے بروز حشر پیش ہونگے اگر دین اسلام سچا ہے اور قیامت حق ہے تو ایسے اشخاص کو یقیناً اسفل عذاب میں پہنچا دیا جائیگا۔

جناب فاطمہؑ کی اس حد تک بے حرمتی کرنا اس بات کا بین ثبوت ہے۔ کہ یہ ظالم آنحضرتؐ کو فرستادہ حق نہ ملتے تھے۔ ورنہ آستانہ زہراؑ کی خاک کو سرمہ چشم بناتے اور ان کے حقوق کو پامال نہ کرتے ؀

کفر در دل بہ زبان اللہ اکبر داشتن
آلِ احمدؐ کشتن و دین پیمبر داشتن
ایں مرا باور نمے آید ز روئے اعتقاد
حق زہرا خوردن و ہم حب حیدرؑ داشتن

# امام مہدی علیہ السلام

صواعق محرقہ ص۹۷ پر ہے کہ ابو داؤد اور ابن ماجہ نے روایت کی ہے۔ کہ اگر دنیا سے صرف ایک ہی روز باقی ہے۔ تو بھی خداوند عالم ہماری عترت سے ایک شخص کو مبعوث کریگا۔ جو زمین کو عدل اور انصاف سے بھر دیگا۔ جیسا کہ وہ ظلم و جور سے مملو ہوگی ۔

صواعق محرقہ ابن حجر مکی ص۹۹ پر ہے ایہ کتاب شیعیان علیؑ کی تردید میں لکھی گئی تھی مگر کہیں کہیں حق زبان پر جاری ہو گیا ہے) کہ حدیثیں اس بارہ میں متواتر ہیں اور بسبب کثرت روایات مستفیض ہیں۔ کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ امام مہدیؑ ہماری اہلبیت میں سے ہونگے (مقام انصاف ہے کہ مرزا غلام احمد کس طرح مہدی بن بیٹھا۔ حالانکہ اس کی ماں کا نام چراغ بی بی تھا۔ اور باپ کا نام غلام مرتضےٰ ۔ غلام مرتضےٰ ذات سے مغل کہا جاتا ہے۔ چراغ بی بی کی ذات اس کے نام سے ظاہر ہے) جو سات برس تک امامت کرینگے اور پھر بحکم خدا غائب ہو جائیں گے۔ اور وقت مقررہ پر ظہور فرمائیں گے اور زمین کو عدل و انصاف سے بھر دینگے۔ ان کیساتھ حضرت عیسیٰؑ بھی آئینگے۔ جو قتل دجال میں اعانت کرینگے۔ حضرت مہدیؑ اس امت محمدؐ کے امام ہونگے۔ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام ان کے پیچھے نماز پڑھیں گے۔ ناظرین! امام مہدیؑ کا خلیفۃ الارض ہونا اور حضرت عیسیٰؑ کا ماموم ہونا دو امر بالبداہت ثابت کرتے ہیں کہ آئمہ معصومین ہی صرف نائب رسولؐ ہو سکتے ہیں اور نیز آئمہ معصومین تمام انبیائے ماسبق سے بجز رسول مقبولؐ افضل ہیں۔ مرزا کے مکمل سوانح حیات اور تمام ہتھکنڈوں کو میں نے ایک دوسری تصنیف "آئینہ مرزائیت" میں جمع کر دیا ہے۔

صواعق محرقہ ص۹۵ پر مسلم۔ ابو داؤد۔ نسائی۔ ابن ماجہ بیہقی۔ احمد اور ترمذی کی روایات درج ہیں جنکا ماحصل مطلب یہی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اگر دنیا میں سے ایک دن بھی باقی رہ جائیگا تو خدا ایک شخص کو مبعوث کریگا۔ جو ہماری عترت سے ہوگا۔ اور جس کا نام ہمارے ہم نام ہوگا۔ اور اس کے باپ کا نام ہمارے باپ کے ہمنام ہوگا۔ اور ان کے امور کی اصلاح خداوند عالم ایک رات میں کریگا ۔

صواعق محرقہ علامہ ابن حجر مکی ص۹۶ پر ہے کہ مقاتل بن سلیمان اور دیگر مفسرین کا اتفاق ہے کہ قول خدا وانہ لعلم للساعۃ امام مہدیؑ کے بارہ میں ہے۔ اور اس بارہ میں بھی احادیث تصریح کرتی ہیں کہ امام مہدی اہلبیت رسول اللہ سے ہونگے۔

علامہ ابن حجر نے صواعق محرقہ میں اور صباغی نے فصول المہمہ میں اور سیوطی نے درمنثور میں روایت کی ہے کہ سورہ الزخرف آیہ نمبر ۶۱ وانہ لعلم للساعۃ سے مراد زمانہ آخر الزمانؑ ہے۔

صواعق محرقہ ص۱۲۴ پر ہے کہ ابوالقاسم محمد مہدی کی عمر ان کے پدر عالی قدر کے وقت پانچ برس تھی (بعض روایتوں میں نو برس بھی لکھا ہے) مگر خدا نے اسی عمر میں حضرت کو حکمت عطا کی اور وہ قائم منتظر ہیں۔

مطالب السئول علامہ کمال الدین ابو سالم محمد بن طلحہ شافعی مطبوعہ لکھنؤ ص۳۰ پر ہے کہ اب رہا یہ امر کہ حضرت (امام مہدی) کی عمر کیا ہوگی۔ آپ کی ولادت معتمد باللہ عباسی کے زمانہ خلافت میں ہوئی۔ اور حضرت بوجہ خوف اعدا اس وقت تک مخفی (زندہ اور غائب) ہیں۔ تحقیقات عمر مشکل ہے۔ کیونکہ جو شخص غائب ہو جاتا ہے اور اس کی خبر معلوم نہیں ہوتی (آنحضرتؐ نے سینکڑوں اشخاص کو اپنے دیدار فرحت آثار اور مکالمہ سے مشرف فرمایا ہے) اس پر کسی طرح قطعی حکم نہیں لگایا جاسکتا اور نہ مقدار عمر بتائی جاسکتی ہے۔ اور نہ یہ کہا جاسکتا ہے۔ کہ اس کی عمر ختم ہوگئی۔ کیونکہ قدرت خدا وسیع ہے اور اسکا حکم اور الطاف بندوں پر عظیم ہے۔

سورہ توبہ آیہ نمبر ۳۳ لیظہرہ علی الدین کلہ کی تفسیر میں صاحب فصول مہمہ بروایت سعید بن جبیر لکھتا ہے۔ کہ آیت سے مراد امام مہدی علیہ السلام ہیں جو اولاد فاطمہؑ سے ہونگے۔ اور اسی کی موید وہ روایت ہے جو تفسیر کبیر اور درمنثور میں سعید ابن منصور اور ابن منذر اور بیہقی نے اپنے اپنے سنوں میں جابر سے اور عبد بن حمید اور ابوالشیخ نے ابو ہریرہ سے روایت کی ہے کہ یہ اس وقت ہوگا جب اسلام کے سوائے (تمام روئے زمین پر) کوئی مذہب نہ رہیگا۔ اور حضرت عیسےؑ نزول فرمائینگے۔ ملاحظہ ہو تفسیر درمنثور جلد ۳ ص۲۳۱ سطر ۲۵ اور سطر ۳۱۔

فصول مہمہ صباغی میں بروایت امام صادق لکھا ہے کہ سورہ ہود آیہ نمبر ۸۵ بقیت اللہ خیر لکم ان کنتم مومنین۔" امام آخر الزمانؑ کی شان میں ہے اور جب آپ ظہور فرمادینگے۔ تو دیوار خانہ کعبہ پر سہارا دیکر کھڑے ہونگے اور آپ کے پاس تین سو تیرہ (۳۱۳) خالص مومن جمع ہونگے۔ اور آپ آیہ بالا کی تلاوت فرماوینگے اور کہیں گے کہ میں بقیہ خدا اور خلیفہ اور حجت ہوں پھر لوگ حضرت کو بقیۃ اللہ سے خطاب کرینگے۔

سورہ حجر آیہ نمبر ۳ قال فانک من المنظرین" سے مراد بقول معصومینؑ رجعت امام کا وقت ہے۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۱۹۴ سطر ۵ پر سورہ بنی اسرائیل آیہ نمبر ۷۰ یوم ندعوا کل اناس

بامامہم کی تفسیر میں لکھا ہے۔ کہ ابن مردویہ نے حضرت علی علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ اس آیہ کے حکم کے موجب ہر ایک قوم کو بروز قیامت اپنے زمانہ کے امام اور اپنے رب کی کتاب اور اپنے نبی کی سنت کے ساتھ بلایا جائیگا۔ ناظرین! چونکہ ہر ایک زمانہ کے امام کی بھی شرط ہے۔ پس روز روشن کی طرح واضح ہو گیا۔ کہ امام مہدیؑ بصورت غیبت بھی ہمارے امام ہیں۔

سورہ کہف آیہ نمبر ۲۴۔ "ولبثوا فی کہفہم ثلاث مائۃ سنین" کے بارہ میں آئمہ کا ارشاد ہے کہ اصحاب کہف امام آخر الزمانؑ کے عہد خلافت میں جاگ کر حضرت کا ساتھ دینگے۔

سورہ مومن آیہ نمبر ۱۱ "قالوا ربنا امتنا اثنتین واحییتنا اثنتین" سے مراد زمانہ رجعت ہے

سورہ مومن آیہ نمبر ۵۱ "انا لننصر رسلنا والذین امنوا فی الحیوۃ الدنیا" سے مراد بقول معصومین زمانہ رجعت ہے۔

شیخ کامل عبدالوہاب شعرانی نے یواقیت وجواہر میں۔ ملا علی اکبر بن اسد اللہ مودودی نے حاشیہ نفحات الانس میں۔ علامہ زمان ملا نورالدین عبدالرحمن بن احمد بن قوام الدین محمد الاشتی الجامی نے اپنی کتاب میں (ینابیع المودۃ مطبوعہ مصر ص ۴۷۱ از نفحات الانس ملا جامی) محمد بن محمد بن محمود الحافظی المعروف بہ خواجہ پارسا نے فصل الخطاب میں (ینابیع المودۃ ص ۴۶۸) شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے رسالہ مناقب واحوال آئمہ اطہار (استقصاء ص ۱۰۱) عالم جلیل ومورخ کامل جمال الدین محدث نے روضۃ الاحباب میں، عالم بے عدیل ابو عبداللہ محمد بن یوسف بن محمد گنجی شافعی نے کفایت الطالب میں (استقصاء ص ۱۰۱) علامہ سید ابن جوزی نے کتاب التذکرہ مطبوعہ ایران میں (استقصاء ص ۱۰۹) علامہ شیخ نورالدین صباغ مالکی نے فصول مہمہ میں۔ عالم عامل ومحدث کامل کمال الدین بن طلحہ مفتی شافعی نے مطالب السؤل میں شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے کتاب مسلسلات بالشہورہ عقد مبین میں (استقصاء ص ۱۱۱) شیخ وعارف کامل محی الدین عربی نے فتوحات مکیہ میں شیخ محدث فقیہ علامہ محمد بن ابراہیم جوینی حموینی نے فرائد السمطین میں (ینابیع المودۃ ص ۴۷۱) شیخ عطار نیشاپوری نے مظہر الصفات میں (ینابیع المودۃ ص ۴۷۱) شیخ کبیر شمس الدین تبریزی نے (ینابیع ص ۴۷۲) عارف کامل جلال الدین رومی نے دیوان کبیر میں سید نعمت اللہ الولی نے (ینابیع ص ۴۷۲) سید نسیمی نے (ینابیع ص ۴۷۲) شیخ الشیوخ سعد الدین حموی نے (ینابیع ص ۴۷۴) شیخ حسن عراقی نے (اسعاف الراغبین ص ۱۴۰ بر حاشیہ نور الابصار شبلنجی مطبوعہ مصر) شیخ محمد علی خواص نے (اسعاف الراغبین ص ۱۴۰ بر حاشیہ نور الابصار) شیخ سلیمان قندوزی حنفی بلخی نے ینابیع المودۃ مطبوعہ مصر میں علامہ ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ مطبوعہ مصر [illegible] میں فاضل روزبہان نے ابطال الباطل میں

علامہ ابن الوردی نے اپنی تاریخ میں (نورالابصار مطبوعہ مصر ص۱۴۶) سید شریف سمہودی نے شرح مواہب لدنیہ محمد بن عبدالباقی بن یوسف الازہری الزرقانی میں لکھا ہے۔ کہ امام مہدیؑ بن حسن عسکریؑ کا اس وقت خروج ہوگا جب اضمحلال شریعت شروع ہو جائیگا۔ اور حضرت اس وقت زندہ اور باقی ہیں۔ یہاں تک کہ عیسیٰؑ ابن مریم کے ساتھ مجتمع ہوں۔

لواقح الانوار علامہ شعرانی جس کی تعریف و توصیف منتہی الکلام اور ازالۃ الخفا میں بے حد کی گئی اس میں ہے کہ شیخ حسن عراقی کہتے ہے کہ میں جامع مسجد بنی امیہ میں داخل ہوا۔ وہاں ایک شخص کرسی پہ بیٹھا ہوا ذکر مہدیؑ کر رہا تھا۔ اس دن سے میں بھی ملاقات امام مہدیؑ کی دعا کرتا رہا۔ سال بھر کے بعد ایک شخص نے میرے شانہ پہ ہاتھ رکھا۔ اور فرمایا۔ میں ہوں مہدیؑ جس کی ملاقات کا تو طالب ہے۔ میں نے ان کے دست مبارک پہ بوسہ دیا۔ اور آپ میرے ہاں سات روز مہمان رہے اور مجھے پند و وعظ فرمایا۔ اور فرمایا کہ اس وقت میری عمر چھ سو بیس (۶۲۰) سال ہے۔

ینابیع المودۃ شیخ سلیمان بلخی قندوزی نے باب ۸۳ صرف اسی بیان میں لکھا ہے کہ حضرت مہدیؑ موعود نے زمانہ غیبت کبریٰ میں کس کس سے ملاقات کی۔ یہاں مجملاً لکھتا ہوں۔

(الف) ابی عبداللہ صالح کہتے ہیں ہم نے حضرت مہدیؑ کو حجر اسود کے پاس دیکھا۔ جب کہ لوگ ہجوم کر رہے تھے۔ تو آپؑ فرماتے ہیں۔ اس طرح حکم نہیں دیا گیا ہے۔

(ب) غانم ہندی سے حضرت کی ملاقات ہوئی۔

(ج) محمد بن شاذان کابلی نے حضرتؑ کو دیکھا ہے۔

(د) محمد بن عثمان عمری کہتے ہیں۔ ہم نے حضرتؑ کو خانہ کعبہ کے پاس دیکھا کہ آپؑ فرماتے ہیں۔ خداوندا جو تو نے وعدہ کیا ہے اس کو پورا کر۔ پھر پردہ خانہ کعبہ سے آپؑ کو آویزاں دیکھا کہ آپ دعا اور مناجات کر رہے ہیں۔

(ھ) ظریف ابو نصر کہتے ہیں کہ ہم خدمت میں حضرتؑ کی حاضر ہوئے۔ تو آپؑ نے فرمایا۔ کہ میں خاتم اوصیا ہوں۔ اور میرے ہی سبب سے بلائے اہل ارض دفع ہوتی ہے۔

(و) عبداللہ مسوری کہتے ہیں کہ ہم بستان بنی ہاشم میں داخل ہوئے دیکھا کہ ایک جوان بیٹھا ہوا ہے۔ جو اپنے منہ پر آستین رکھے ہوئے ہے پوچھا یہ کون ہے تو کہا کہ حضرت صاحب الامرؑ ہیں۔ اور آپؑ اپنے والد ماجد کی صورت پہ تھے۔

(ز) محمد بن ابی عبداللہ کوفی نے بارہ آدمیوں کے نام لکھے ہیں جو وکلاء سے تھے۔ اور (۳۵) آدمی غیر

دکلا سے جنہوں نے حضرت کو دیکھا۔

(ح) حسن بن وجنا نفیسی کہتے ہیں کہ ہم ۵۳ مرتبہ حج کر چکے اور ہر دفعہ اس کی دعا کرتے تھے۔ کہ صاحب الزمانؑ کو دیکھیں۔ ۵۴ حج میں ایک جاریہ نے ہم سے کہا۔ اے حسن۔ اٹھ۔ ہم اس کے ساتھ مکان حضرت خدیجہ تک گئے (مکہ میں) دروازہ پر جب کھڑے ہوئے۔ تو خود حضرت صاحب الزمانؑ نے فرمایا۔ اے حسنؓ۔ ہم تیرے ہر حج میں ساتھ تھے۔ اب مکان امام جعفر صادق میں قیام کر۔ تجھے نہ کھانے کی فکر ہوگی۔ نہ کپڑے کی اور ایک دعا تعلیم فرمائی۔ اور کہا یہ دعا کیا کر۔ راوی کہتا ہے کہ مجھے اس روز سے وہیں قیام کیا۔ بوقت افطار کھانا اور پانی ملتا اور جاڑہ میں سرمائی لباس اور گرمی میں مناسب کپڑا ملا کرتا۔

(ط) علی بن احمد کوفی ازدی سے روایت کرتے ہیں۔ کہ ہم طواف کر رہے تھے۔ کہ ایک جوان خوش جمال طیب الرائحہ کو ہم نے ہمکلام پایا پوچھا کہ آپ کون ہیں فرمایا۔ کہ میں صاحب الزمانؑ ہوں۔ اور وہ قائم ہوں۔ جو زمین کو عدل و انصاف سے بھر دیگا۔ اور زمین کبھی حجت خدا سے خالی نہیں رہتی۔ اور لوگ زمانہ فترہ میں نہیں رہ سکتے۔ یہ امانت ہے جس کو غیر پر ظاہر نہ کرنا۔ اس کے اپنا عصا ڈالدیا۔ دیکھا کہ وہ پارہ طلا ہے۔ بعض کا بیان ہے کہ وہ حضرت ایک روز ہر سال ظاہر ہوتے ہیں اور اپنے خواص سے بات چیت کرتے ہیں۔

(ی) راشد ہمدانی بیان کرتے ہیں کہ ہم حج سے پھرے تو راہ گم کر گئے۔ اور ایک ایسے وادی آبادی میں پہنچے جو نہایت سرسبز تھا۔ اور زمین وہاں کی معطر تھی۔ ایک خیمہ دیکھا جس کے سامنے دو خادم کھڑے تھے۔ ایک ان میں سے خیمہ میں گیا۔ اور پھر باہر نکلا۔ اور ہم کو اس خیمہ میں داخل ہونے کی اجازت دی۔ دیکھا کہ ایک جوان بیٹھا ہے۔ اور اس کے سر پر ایک طویل سیف معلق ہے۔ ہم نے سلام کیا۔ آپ نے جواب دیا۔ اور فرمایا۔ میں وہی قائم ہوں۔ جو آخر زمان میں ظاہر ہونگا اسی سیف کیساتھ تمام زمین کو عدل و انصاف سے بھروں گا میں زمین پر گر پڑا۔ فرمایا سوائے خدا کے اور کسی کو سجدہ نہ کر سر اٹھا تیرا نام راشد ہے اور تو ہمدان کا رہنے والا ہے۔ کیا تو چاہتا ہے کہ اپنے گھر واپس جائے میں نے کہا ہاں۔ حضرتؑ نے ایک صرہ عنایت کیا۔ اور اس خادم سے اشارہ کیا۔ وہ میرے ساتھ چند قدم چلا تھا۔ کہ کہا۔ دیکھ یہ اسد آباد ہے۔ جلد جا۔ اے راشد۔ اب جو پھر کر دیکھتا ہوں تو وہ خادم غائب ہے۔ ہم اسد آباد پہنچے۔ اس صرہ میں پچاس اشرفیاں تھیں جبتک وہ اشرفیاں ہمارے پاس رہیں ہم ہر طرح خوش حال رہے۔

ابو نعیم انصاری بیان کرتا ہے۔ کہ ۶ ذوالحجہ ۲۹۳ھ میں مسجد الحرام میں ایک جوان کو دیکھا جس کی تعظیم کے لئے ہم اٹھ کھڑے ہوئے۔ وہ بیٹھ گیا۔ اور کہا تم جانتے ہو۔ جناب امام جعفر صادقؑ دعا میں کیا فرماتے تھے۔ میں نے اس دعا کو پڑھا۔ دوسرے روز اس جوان نے پوچھا۔ تم جانتے ہو۔ جناب امیرؑ کون سی دعا پڑھتے تھے۔ میں نے اس دعا کو پڑھا۔ پھر پوچھا کہ حضرتؑ سجدہ شکر میں کون سی دعا پڑھا کرتے تھے۔ میں نے اس کو بھی پڑھا۔ پھر تیسرے روز اسی وقت تشریف لائے اور پوچھا کہ تم جانتے ہو۔ کہ امام زین العابدینؑ کونسی دعا پڑھتے تھے۔ اس کے بعد آپ نے محمد بن قاسم علوی کی طرف دیکھا۔ اور فرمایا۔ کہ تو خیر پر ہے۔ اے محمد بن قاسم۔ وہ حضرت صاحب الزمانؑ کو طلب کیا کرتا تھا۔ اس بعد آپؑ تشریف لے گئے۔

ابراہیم بن مہزیار اہوازی کہتے ہیں کہ ہم حضرت کے اشتیاق میں مکہ اور مدینہ گئے۔ ایک روز طواف کر رہے تھے۔ کہ ایک شخص سے ملاقات ہوئی۔ اس سے ہم نے اپنا اشتیاق ظاہر کیا۔ تو ہم کو وہاں سے طائف لے گیا۔ میدان میں ایک خیمہ پایا۔ جس کی روشنی سے تمام میدان نورانی ہو رہا تھا۔ اس خیمہ میں حضرتؑ سے ملاقات ہوئی۔ اور آپؑ نے میرا نام لے کر مجھ سے خطاب فرمایا۔ کہ دیکھ یہ مجلس امانت ہے۔ ہم وہاں تھوڑی دیر رہے اور حضرت سے استفادہ کرتے رہے۔ اس بعد آپؑ نے واپسی کی اجازت دی میرے پاس پچاس ہزار درہم سے کچھ زیادہ مال تھا۔ میں نے عرض کیا اس کو قبول فرمائیے آپؑ نے تبسم فرمایا۔ اور کہا اے ابو اسحاق۔ اس کو اپنے زادراہ میں خرچ کر اور اس سے رنجیدہ نہ ہو کہ ہم نے تیرا مال قبول نہیں کیا۔ پھر دعائیں دیکر حضرتؑ نے ہم کو رخصت کیا۔ خلق اس کو کہتے ہیں نہ کہ وہ خلق ہے جو حضرات ثلاثہ سے دوران خلافت میں اکثر اوقات معرض ظہور میں آیا۔

الیواقیت والجواہر ص۱۴۵ میں ہے کہ شیخ عبدالوہاب شعرانی نے کتاب انوار قدسیہ میں لکھا ہے کہ ہمارے بعض مشائخ کا بیان ہے کہ ہم نے امام مہدی علیہ السلام کی بیعت کی ہے۔ دمشق شام میں اور ہم آپؑ کے پاس سات روز تک رہے ہیں۔

رحلہ ابن بطوطہ جلد دوم ص۲۲ میں ہے کہ جب ہم چین کلاں میں وارد ہوئے تو سنا کہ وہاں ایک شیخ کبیر ہے جو دو سو سال سے زیادہ عمر کا ہے نہ کھاتا ہے نہ پیتا ہے نہ بات کرتا ہے اور نہ کوئی عورت رکھتا ہے حالانکہ پوری قوت رکھتا ہے۔ اور وہ ایک غار میں رہتا ہے ہم غار کی طرف گئے۔ اور اس کو دیکھا کہ لاغر ہے سرخی اس پر غالب ہے آثار عبادت نمایاں ہیں۔ اور چہرہ پر داڑھی ہے۔ کچھ عرصہ اس کی اور ہماری گفتگو ہوئی اور وہ غار میں داخل ہو گیا۔ ہم بھی ہجوم کر کے غار میں داخل ہوئے۔ اور بہت تلاش کیا۔ مگر نشان تک نہ پایا۔ بالآخر ایک اور شخص اسی غار میں ملا جس نے ہم سے کہا کہ اب چلے جاؤ۔ وہ شخص تم سے

کبھی نہ ملے گا۔ وہ اب تم سے غائب ہو چکا ہے اور حاضر بھی ہے۔ ہم نے یہ واقعہ قاضی اور شیخ الاسلام اور اوحدالدین بخاری سے بیان کیا۔ تو انہوں نے کہا اس کی یہی عادت ہے۔ اور جو بعد میں تم دوسرا شخص اسی غار میں ملا ہے۔ اور جس نے کہا ہے کہ وہ شخص اب تم کو کبھی نہیں ملیگا وہ خود ہی وہی بزرگ تھا جو پہلے غائب ہوا تھا۔ مقام غور ہے کہ سنی لوگ ایک معمولی عابد کو غائب اور زندہ بلا خورد و نوش اور صاحب کرامت مان لیتے ہیں۔ مگر امام مہدی علیہ السلام کو ایسا ماننے میں ہزار نخرے کرتے ہیں۔

کشاف اصطلاحات الفنون جلد اول ص ۱۴۶ میں ہے کہ ابدال جہاں چاہیں مثلاً ہندوستان سے مکہ کو آن واحد میں چلے جاتے ہیں۔ اور جس انسان کی شکل چاہیں اختیار کر سکتے ہیں۔ بلکہ ایک ہی شکل میں کئی جگہ موجود ہوتے ہیں۔

تفسیر علی بن ابراہیم قمی مطبوعہ ایران میں زیر آیہ سئل سائل بعذاب واقع کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ایک آگ مغرب سے نکلے گی۔ اور اس آگ کو فرشتے پیچھے سے ہانکیں گے یہاں تک کہ بنی سعد بن ہمام کے گھر کے پاس پہنچ جائیگی۔ اور کسی بنی امیہ کے گھر کو بغیر جلائے نہ چھوڑے گی۔ نہ گھر کے باشندوں کو اور نہ گھر کو جس میں آل محمدؐ کا حق ہوگا۔ اور یہی امام مہدی علیہ السلام ہونگے۔

آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ خداوند عالم میری عترت سے ایک شخص کو مبعوث کرے گا۔ جو تمام زمین کو عدل سے بھر دے گا۔ وہ امام ہوگا۔ اور حضرت عیسیٰؑ ماموم ہونگے۔ یعنی یہ امامؑ اور حضرت عیسیٰؑ دو علیحدہ اشخاص ہونگے۔ یہ امام ظہور کی ساعت تک نگاہ خلق سے اس طرح پنہاں رہیگا۔ جس طرح آفتاب بادل کے پیچھے پوشیدہ ہوتا ہے۔ اس امامؑ کے والد بزرگوار کا اسم گرامی حسن عسکری اور اس کا اپنا پاک نام محمدؐ ہوگا اور اس کے زمانہ غیبت میں ہزارہا اشخاص اس سے مستفیض ہونگے۔

# مباہلہ نجران

نجران کے معزز نصاریٰ کی ایک جماعت بہ سرکردگی عاقب و عبدالمسیح و ابو حارثہ بتاریخ ۲۴ ذوالحجہ آنحضرتؐ کی خدمت میں حضرت عیسیٰؑ کے بارے میں گفتگو کرنے کے لئے حاضر ہوئی۔ جب اس جماعت کو باوجود براہین قاطعہ کے بھی نور ایمان نصیب نہ ہوا۔ تو حضرت جبرئیل علیہ السلام سورہ آل عمران آیہ نمبر ۶۱ آیہ مباہلہ لے کر نازل ہوئے۔

فقل تعالوا ندع ابنائنا وابنائکم ونسائنا ونسائکم وانفسنا وانفسکم ثم نبتھل فنجعل لعنۃ اللہ علی الکاذبین۔ یعنی اے محمدؐ ان سے کہدو کہ آؤ (میدان میں) ہم اپنے بیٹوں کو بلائیں۔ تم اپنے

بیٹوں کو بلاؤ - ہم اپنی عورتوں کو بلائیں - تم اپنی عورتوں کو بلاؤ - ہم اپنی جانوں کو بلائیں - تم اپنی جانوں کو بلاؤ - پھر مباہلہ کریں - اور کاذبوں پر لعنت کریں -

چنانچہ طرفین کے معاہدے کے بموجب آنحضرت نے ۲۴ - ذوالحجہ کی صبح کو امام حسن علیہ السلام کا تو ہاتھ پکڑ لیا اور امام حسین علیہ السلام کو گود میں اٹھا لیا اور جناب سیدہ آنحضرت کے پیچھے ہوئیں اور حضرت امیر علیہ السلام انکے پیچھے جب مقام مباہلہ پر پہنچ کر پانچوں حضرات بیٹھ گئے - تو نصاریٰ نے خوفزدہ ہو کر اس شرط پر آنحضرت سے صلح کر لی کہ ہم ہر سال آپ کی خدمت میں دو ہزار حلے بھیجا کرینگے اور ہر ایک حلے کی قیمت دو ہزار درہم ہوگی اور اگر آنحضرت سے کوئی برسر پیکار ہو جائے تو ہم تیس زرہ اور تیس نیزے اور تیس گھوڑے عاریتاً دیا کریں گے -

تفسیر کبیر امام رازی جلد اول ص ۴۰۹ پر بروایت امام شعبی لکھا ہے - کہ یحییٰ ابن یعمر فقیہ خراسان پابہ زنجیر حجاج کے دربار میں لایا گیا - حجاج نے کہا - کیا تمہارا گمان ہے کہ حسنؑ اور حسینؑ ذریت رسولؐ ہیں یحییٰ نے کہا بیشک وہ دونوں صاحبزادے ذریت رسولؐ سے ہیں - اور پھر یحییٰ نے ندع ابناءنا کو دانستہ ترک کر کے سورہ انعام سے ونوحا ھدینا من قبل ومن ذریتہ داؤد وسلیمان تا عیسیٰ پڑھا یحییٰ نے حجاج سے پوچھا حضرت عیسیٰ کا باپ کون تھا حالانکہ وہ بحکم قرآن ذریت نوح میں داخل ہے حجاج شرمندہ ہو کر خاموش ہو گیا

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی جلد دوم ص ۷۰۰ اور تفسیر ابو السعود بر حاشیہ تفسیر کبیر ص ۶۹۵ پر ہے کہ بروز مباہلہ آنحضرت اپنے ہمراہ علیؑ و فاطمہ حسنؑ و حسینؑ علیہم السلام کو لے گئے -

تفسیر معالم التنزیل ص ۱۶۴ پر ہے کہ ابناءنا سے مراد امام حسنؑ اور امام حسینؑ ہیں اور نساءنا سے مراد جناب سیدہ ہیں اور انفسنا سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں -

تفسیر نیشاپوری جلد سوم ص ۲۰۰ پر ہے کہ عائشہ کہتی ہے کہ جب آنحضرت باہر نکلے تو اپنی عبا کے نیچے امام حسنؑ اور امام حسینؑ اور جناب امیر اور جناب فاطمہ کو داخل کیا -

جامع مسلم ترمذی اور ابن منذر اور بیہقی نے اپنے سنن میں سعد بن ابی وقاص سے روایت کی ہے کہ جب آیہ مباہلہ نازل ہوئی تو آنحضرت نے علیؑ و فاطمہ و حسنؑ و حسینؑ کو بلایا اور خدا کی درگاہ میں ہاتھ اٹھائے اور فرمایا خداوندا یہی میرے اہلبیت ہیں (اور کوئی نہیں ہے) ناظرین یوم مباہلہ کی صبح کو آنحضرت کے دروازے پر اصحاب رسولؐ کا مجمع کثیر جمع تھا اور امیدوار تھے کہ آنحضرت ہم میں سے کن کن کو منتخب فرما کر شرف ہمراہی بخشتے ہیں - مگر یہ سعادت ہزور بازو نیست "آخر" اور بارگاہ صمدی اہلبیت ہی کے نام پر نکلا - اور مقام مقرر دیکھ کر دم بخود رہ گئے اور جب نجران کے نصاریٰ نے مصالحت قرار پا چکی تو آنحضرتؐ

نے فرمایا کہ اگر یہ لوگ مباہلہ پر قائم رہتے۔ یعنی ہم آپس میں ایک دوسرے پر لعنت کرتے اور کاذب کے لئے طالب غضب خدا ہوتے۔ تو خدا اس نصاریٰ کی جماعت کو بندر اور سور کی شکلوں میں مسخ کر دیتا۔ اور یہ میدان مباہلہ انکے لئے آگ بن جاتا جس پر کوئی ذی روح زندہ نہ رہتا۔

تفسیر کشاف امام جار اللہ زمخشری مطبوعہ کلکتہ جلد اول ص ۲۰۱ سطر ۲۳۔ اور تفسیر درمنثور امام جلال الدین سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوم ص ۳۸ سطر ۴۔ اور صواعق محرقہ امام ابن حجر مکی مطبوعہ بمبئی و مصر ص ۱۷۰ سطر ۱۷ بروایت سعد بن ابی وقاص اور تفسیر کبیر امام رازی مطبوعہ مصر جلد دوم ص ۶۹۹ سطر ۲۔ اور تفسیر معالم التنزیل امام بغوی مطبوعہ بمبئی ص ۱۶۳ سطر ۲۲۔ اور تفسیر بیضاوی قاضی بیضاوی مطبوعہ نولکشور ص ۱۴۶ سطر ۱۶ بروایت عبداللہ بن عمر لکھا ہے کہ آنحضرتؐ بروز مباہلہ اپنے ساتھ علی و فاطمہ حسن و حسین علیہم السلام کو لے گئے۔

تفسیر غرائب القرآن امام نیشاپوری جلد اول ص ۳۲۹ سطر ۴ پر واقعہ مباہلہ لکھ کر یہ بھی لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ کو اپنی عبا کے اندر داخل فرما کر آیہ تطہیر کی تلاوت فرمائی۔

تفسیر کشاف جلد اول ص ۲۰۲ سطر ۱۷۔ اور تفسیر بیضاوی ص ۱۴۱ سطر ۲۰ اور مودۃ القربیٰ امام ہمدانی میں واقعہ مباہلہ کے علاوہ یہ بھی لکھا ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اگر تمام روئے زمین کوئی متنفس علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ سے بہتر ہوتا تو خدا اس کو مباہلہ میں لے جانے کا مجھے حکم دیتا۔ مگر چونکہ علم خدا میں علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ سب ارضی و سماوی مخلوقات سے افضل ہیں اس لئے مباہلہ میں انکو ہمراہ لے جانیکا حکم ہوا۔

خدا الغنی ہمیں پرسش خواندہ است      دگر را فضیلت کجا ماندہ است

مباہلہ نجران میں آنحضرتؐ کا اپنے ہمراہ حضرت علیؑ حضرت فاطمہؑ۔ امام حسنؑ اور امام حسینؑ کو لے جانا عقل سلیم کے لئے روشن دلیل ہے۔ کہ آنحضرتؐ کے نکتہ نگاہ میں یہی چاروں انوار تمام مخلوق پر بہر حالت میں فائق تھے۔ اگر اصحاب رسولؐ اور ازواج رسولؐ میں سے کسی ایک کو بھی ان انوار سے درجہ مساوات حاصل ہوتا۔ تو آپ اس کو اپنے ہمراہ ضرور لے جاتے۔

واقعہ مباہلہ سے جہاں یہ ثابت ہوتا ہے کہ اہلبیت محمدؐ کو جملہ مخلوقات ارضی و سماوی پر سبقت حاصل ہے۔ وہاں یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ آنحضرتؐ کے بعد آئمہ اطہار بلا فصل خلیفہ ہیں۔ اور ثلاثہ غاصب اور خائن ہیں۔

## مودۃ القربیٰ

تفسیر کشاف جلد سوم ص ۶۸ پر ہے کہ آنحضرتؐ سے پوچھا گیا۔ کہ وہ کون قرابت مند ہیں جن کی مودت ہم پر فرض ہے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ وہ علی و فاطمہ و حسن و حسین علیہ السلام ہیں۔

تفسیر بیضاوی جلد دوئم ص۲۳۴ تفسیر خازن جلد چہارم ص۹۵ تفسیر مدارک بر حاشیہ خازن ص۹۵ تفسیر ابن مسعود بر حاشیہ تفسیر کبیر جلد ہفتم ص۴۰۶ تفسیر طبری جلد بست و نہم ص۱۶ تفسیر نیشاپوری جلد بست و پنجم ص۳۱ تفسیر زاہدی تفسیر حسینی وغیرہ میں مرقوم ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ قربےٰ جن کی مودت (اطاعت اور محبت) بہ حکم خدا اہل اسلام پر فرض ہے علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ ہیں۔

تفسیر در منثور جلد ششم ص۷ پر تقریباً ڈیڑھ سو (۱۵۰) احادیث درج ہیں جن کا تمام مطلب یہی ہے۔ کہ وہ قربےٰ جن کی مودت مسلمانوں پر فرض ہے علی و فاطمہ و حسن و حسین علیہم السلام ہیں۔

تفسیر کشاف علامہ زمخشری جلد سوئم ص۶۷ مطبوعہ مصر اور بخاری اور مسلم اور مسند احمد حنبل اور در منثور وغیرہ میں سورہ الشوریٰ آیہ نمبر ۲۳ "مودة القربےٰ" میں طویل حدیث ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے۔ جو شخص میرے اہلبیت کی دوستی پر مرتا ہے وہ شہید اور مغفور اور تائب اور کامل الایمان اور میری سنت پر مرتا ہے۔ اس کو نکیرین بہشت کی خوشخبری دیتے ہیں اور اس کی قبر میں بہشت کے دروازے کھول دئے جاتے ہیں۔ اس کی قبر ملائکہ کی زیارت گاہ بن جاتی ہے اور اس کو بہشت میں اس طرح لے جاتے ہیں۔ جس طرح دلہن کو شوہر کے گھر لے جاتے ہیں اور فرمایا کہ جو شخص میرے اہلبیتؑ کی دشمنی پر مرتا ہے اس کی پیشانی پر لکھ دیا جاتا ہے کہ یہ رحمت خدا سے مایوس ہے اور کافر ہے اور وہ بہشت کی بو تک نہ سونگھ سکیگا۔ ایک صحابی نے پوچھا کہ وہ اہلبیتؑ کون حضرات ہیں۔ فرمایا۔ علی و فاطمہ و حسن و حسین علیہم السلام۔ پھر فرمایا کہ جو شخص میرے اہلبیت پر ظلم کرے اس پر بہشت حرام ہے۔

تفسیر ثعلبی بغوی میں بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ آیہ "مودت فی القربیٰ" کے نزول پر ایک شخص کے دل میں وسوسہ ہوا۔ کہ آنحضرتؐ نے یہ تمام باتیں اپنے دل سے بنا لی ہیں۔ اس پر سورہ شوریٰ آیہ نمبر ۲۴۔ ام یقولون افتریٰ علے اللہ کذبا" کا نزول ہوا۔

تفسیر کشاف مطبوعہ مصر جلد سوئم ص۶۸ پر سورہ شوریٰ آیہ نمبر ۲۳۔ ومن یقترف حسنتہ کی تفسیر میں بروایت سدی لکھا ہے کہ نیکی سے مراد آل محمدؐ کی دوستی ہے۔

تفسیر ثعلبی بغوی میں سورہ الشوریٰ آیہ نمبر ۲۵ ویقبل التوبۃ عن عبادہ" کی تفسیر میں بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ اس آیہ کے نزول پر اس شخص کی توبہ آنحضرتؐ نے قبول کر لی۔ جس کے دل میں وسوسہ ہوا تھا۔ کہ آنحضرتؐ نے یہ تمام باتیں اپنی طرف سے بنا لی ہیں۔

تفسیر در منثور میں زیر تفسیر آیہ "فتلقیٰ آدم من ربہ کلمات" اور معارج النبوۃ جلد دوم ص۱۴ پر ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ علیہم السلام کے توسل سے قبول ہوئی۔

اہل اسلام خوب جانتے ہیں کہ سنت اور فرض میں کیا فرق ہے سنت آنحضرتؐ یا آل محمدؐ کے قول یا فعل کو کہتے ہیں جس پر عمل کرنا داخل ثواب ہے۔ مگر اس کا ترک کرنا موجب عذاب نہیں ہے فرض خدا کے حکم کو کہتے ہیں جس پر عمل کرنا واجب ہے اور جس کا ترک کرنا موجب عذاب ہے۔ آنحضرتؐ کے قربا سے مودت محبت۔ اطاعت رکھنا اسی طرح فرض ہے جس طرح نماز۔ روزہ حج۔ زکوٰۃ۔ خمس اور جہاد۔ پھر ترک اور انکار میں نمایاں فرق ہے۔ فرض کا تارک گناہ عظیم کا مرتکب ہے۔ مگر فرض کا منکر کافر اور مرتد ہے یہ بات ظاہر ہے کہ اعدائے اہلبیت نے آنحضرتؐ کے قربا سے صرف کنارہ کشی اختیار نہیں کی۔ بلکہ ان کو ہمیشہ تختہ مشق ستم بنائے رکھا۔

# مختصر حالات حضرت ابوبکر صاحب

جناب ابوبکر صاحب بن قحافہ خاندان قریش میں سے عدی تھے۔ ان کا باپ ابوقحافہ آنحضرتؐ کے عہد رسالت میں زندہ رہا لیکن تادیر آخر مسلمان نہ ہوا۔ ابوبکر کی زوجہ کا نام نبلہ بنت عبدالعزیٰ تھا جو ابوقحافہ کی طرح کافرہ ہی فوت ہوئی جبکہ ابوبکر نے اسے طلاق دیدی ہوئی تھی۔ اس کی ایک عورت کا نام ام بکر تھا۔ ابوبکر درحقیقت عمر بن خطاب کے ہاتھوں کٹھ پتلی تھا یہ ایک تلوار تھا جس کا قبضہ عمر کے ہاتھ میں تھا۔ اور جس سے اہلبیتؑ رسولؐ کے حلق بے دریغ کاٹ دیئے گئے۔ تقریباً چالیس سال کی عمر میں مسلمان ہوا۔ اور ترسٹھ سال کی عمر میں فوت ہو گیا۔

تاریخ بغداد مؤلفہ خطیب بغدادی میں ہے کہ ابوبکر اور شیطان کا ایمان مساوی ہے۔

فتح الباری میں ہے کہ ابوبکر کا نام عبداللہ تھا اور یہی مشہور تھا اور کہا جاتا ہے کہ اس کا نام قبل از اسلام عبدالکعبہ تھا اور نیز یہ بھی ہے کہ اس کا نام عتیق تھا۔ استیعاب میں ہے کہ ابوبکر کا نام عبدالکعبہ تھا اور آنحضرتؐ نے عبداللہ رکھا۔ علامہ عینی لکھتا ہے کہ ابوبکر کی ماں بت کے سامنے التجا کرتی تھی اے رب عبدالکعبہ اس کی آرزوں کو پورا کر کیونکہ وہ (ابوبکر) صخر کے مشابہ ہے ابوبکر کے نانا کا نام صخر تھا۔ استیعاب صفحہ ۳۴۰ پر ہے کہ ابوبکر کے دو اور بھائی تھے۔ ایک کا نام عتیق تھا جب عتیق مر گیا۔ تو ابوبکر کا نام (عتیق) رکھ دیا گیا۔

علامہ ابوالفوز محمد امین بغدادی المشہور سویدی نے کتاب سبائک الذہب فی معرفت قبائل العرب صفحہ ۷۰ پر لکھا ہے کہ قبیلہ ربیعہ کے ایک شخص نے ابوبکر کو کہا۔ خدا کی قسم تو قریش کے چرواہوں میں سے ہے۔

شیخ ابوجعفر ابن کاذی مغربی لکھتا ہے کہ ارباب لکھتے ہیں۔ کہ ابوبکر اپنے باپ قحافہ کو کچھ نہ

دیتا تھا۔ اور وہ عبداللہ ابن جدعان کے دسترخوان پر مکھیاں اڑایا کرتا۔ اور بسر اوقات کرتا۔

تاریخ طبری میں بروایت عفیف کندی لکھا ہے کہ رسول اللہ اور حضرت خدیجہؑ اور حضرت علیؑ خانہ کعبہ میں آکر نماز پڑھا کرتے تھے جس پر حضرت عباس عم رسولؐ نے فرمایا قسم خدا کی ہم جہانتک جانتے ہیں تمام روئے زمین پر ان تین شخصوں رسول اللہ۔ حضرت خدیجہ۔ حضرت علیؑ کے سوا کوئی دوسرا اس دین پر نہیں ہے۔ پھر عفیف کہتا ہے کہ اگر میں اس روز اسلام لایا ہوتا۔ تو تیسرا مسلمان ہوتا دوسری روایت میں ہے کہ چوتھا مسلمان ہوتا۔ بہ شرکت رسول اللہ صلعم

تاریخ طبری جلد دوم صہ ۲۱۵ پر ہے کہ ابوبکر کے اسلام لانے سے پہلے پچاس آدمی ایمان لا چکے تھے

تاریخ خمیس جلد اول صہ ۲۳۲ پر ہے کہ جب اصحاب رسولؐ کی تعداد ۳۹ ہوئی تو ابوبکر نے اصرار کیا کہ یا حضرتؐ اب ظہور فرمائیں حضرتؐ نے فرمایا۔ ہماری تعداد تو کم ہے۔ مگر ابوبکر اصرار کرتا گیا۔ یہانتک کہ آنحضرتؐ نے نواحی مسجد میں ظہور کیا۔ ابوبکر نے خطبہ پڑھنا شروع کیا۔ آنحضرتؐ خاموش بیٹھے رہے۔ کفار کو یہاں تک غصہ آیا۔ کہ ان میں سے ایک کافر عتبہ بن ربیعہ نے اپنے پاؤں کے دو جوتے اتارے جن میں پیوند لگے ہوئے تھے۔ اور اس بے دردی سے مارنا شروع کیا۔ کہ ابوبکر کا چہرہ ایسا سوج گیا کہ چہرے پر ناک معلوم نہ ہوتی تھی۔

شیخ عبدالحق دہلوی مدارج النبوۃ صہ ۳۲۹ پر لکھتا ہے کہ آنحضرتؐ نے ابوبکر اور عمر کو عمر عاص کی ماتحتی میں جنگ کے لئے بھیجا مگر اس کی وجہ صرف آنحضرتؐ ہی خوب جانتے ہیں۔ استیعاب جلد اول صہ ۱۵۲ پر ہے۔ کہ ضمرہ بن ربیعہ کا بیان ہے کہ خالد بھی ابوبکر کے ساتھ ہی ایمان لایا۔ روضۃ الصفا جلد دوم مطبوعہ نولکشور صہ ۲۳۴ پر ہے کہ ابوبکر کی خلافت کے مخالفوں میں ابوسفیان بھی تھا جس کو راضی کرنے کیلئے اس کے بیٹے معاویہ کو شام کی حکومت پر مقرر کیا گیا۔ بریدہ بن حصیب اسلمی صحابی کو یہاں تک ابوبکر کی خلافت سے مخالفت تھی کہ انہوں نے حضرت علی علیہ السلام کے دروازے پر علم گاڑھ دیا اور کہا کہ حضرت علی علیہ السلام کے سوا کوئی خلیفہ نہیں ہو سکتا تمام عمر حضرت علی علیہ السلام کے ہمراہ رہے۔ غزوہ در جنگ جمل و صفین میں بھی آپ کے ہمراہ رہا۔

# حلیہ حضرت ابوبکر صاحب

استیعاب صہ ۳۴۴ پر ہے کہ ابوبکر دبلا تھا اس کا رنگ سفید تھا۔ رخسارے دبے ہوئے اور آنکھیں دھنسی ہوئی تھیں۔ مونڈھے جھکے ہوئے اور سینہ کبڑا تھا۔ پیشانی باہر کو نکلی ہوئی اور انگلیاں پتلیاں تھیں ترجمہ اسد الغابہ ہڈبڈا لحکم جلد پنجم صہ ۳۰۱ پر ہے کہ ابوبکر کا رنگ سفید اور جسم لاغر تھا۔ رخساروں پر گوشت کم تھا۔

اور چہرہ پر رگیں نمایاں تھیں۔ آنکھیں حلقوں کے اندر تھیں پیشانی بلند تھی حنا او رخضاب لگایا کرتا۔

تاریخ طبری جلد چہارم ص۴۹ پر ہے کہ علی بن محمد سے روایت ہے کہ ابو بکر کا رنگ سفید زردی مائل تھا۔ حسن القامت تھا جسم لاغر او رناک بلند و پست تھا۔ گال دبے ہوئے اور آنکھیں دھنسی ہوئی تھیں۔ پنڈلیاں باریک اور رانیں موٹی تھیں۔

تاریخ خمیس جلد دوم ص۲۲۳ پر ہے کہ قیس بن حازم کہتا ہے کہ ابو بکر کا رنگ گندم گوں تھا۔ پھر دوسری روایت میں ہے کہ اس کا رنگ سیاہ اور قد لمبا تھا۔ تاریخ طبری میں ہے کہ ابوسفیان نے ابو بکر کو ابو فصیل (اونٹ کے بچے کا باپ) کہا۔

# علم و اخلاق حضرت ابو بکر صاحب

کنز العمال کتاب الایمان فصل ششم اور تاریخ الخلفا سیوطی مطبوعہ لاہور ص اور کتاب السنتہ الکائی میں ہے کہ ایک شخص نے ابو بکر کے پاس آکر پوچھا۔ کہ کیا آپ کی رائے میں زنا خدا کی قدر سے ہے۔ ابو بکر نے کہا۔ ہاں زنا خدا کی قدر سے ہے۔ سائل نے کہا جب زنا خدا کی قدر میں ہے تو میرے مقدر میں ہوا۔ تو پھر اس کی سزا کیوں ہوگی۔ ابو بکر نے کہا اے ابن اللخنۃ (یہ لفظ اہل عرب گالی کے موقعہ پر استعمال کرتے ہیں) اگر اس وقت میرے پاس کوئی آدمی موجود ہوتا تو تیری ناک کاٹنے کا حکم دیتا۔

صواعق محرقہ ابن حجر باب اول فصل پنجم اور موطا امام مالک کتاب السرقہ باب یجب فیہ القطع فصل جامع القطع مطبوعہ دہلی مطبع احمدی ۱۲۶۲ھ ص۳۵۶ اور تاریخ الخلفا سیوطی مطبوعہ لاہور ص۶۷ فصل فیما دری عن الصدیق من الاثار الموقوفۃ الخ میں ہے کہ یمن میں سے ایک شخص جس کا ہاتھ اور پاؤں کٹا ہوا تھا۔ ابو بکر کے پاس آیا اور شکایت کی عامل یمن نے اس پر ظلم کیا ہے۔ جب وہ رات کو تہجد کی نماز پڑھتا ہے تو ابو بکر نے کہا مجھے تیرے باپ کی قسم ہے کہ تیری رات چوروں کی رات جیسی نہیں ہے۔

ترمذی میں بروایت ابن عمر اور مشکوٰۃ باب الایمان والنذر اور بخاری اور مسلم باب الایمان والنذر میں ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جو شخص غیر اللہ کی قسم کھائے اس نے کفر اور شرک کیا۔

ناظرین واللہ باللہ۔ اہلسنت نے حضرات ثلاثہ کی پاسداری میں اپنا دین و ایمان غارت کر دیا ہے چنانچہ مسلم کتاب الایمان باب بیان الصلوٰۃ التی میں لکھا ہے کہ ایک اعرابی کو آنحضرتؐ نے نماز روزہ و زکوٰۃ کی تعلیم دی۔ تو اس نے کہا خدا کی قسم میں ان کا پابند رہونگا۔ تب آنحضرت نے فرمایا۔ مجھے اس اعرابی کے باپ کی قسم۔ اگر یہ سچا ہے تو اس نے فلاح پائی۔

شرح ابن ابی الحدید اور فتح الباری ابن حجر عسقلانی اور استیعاب ابن عبدالبر مالکی اور تاریخ طبری اور تاریخ کامل مبرد اور کتاب سقیفہ احمد بن عبدالعزیز جوہری اور کتاب السیاسۃ و الامامت ابن قتیبہ اور کتاب اموال ابو عبیدہ اور فضائل الصحابہ خیثمہ بن سلیمان طرابلسی اور تاریخ معجم طبرانی اور کبیر طبرانی اور تاریخ ابن عساکر اور مختارہ ضیا قدسی اور جمع الجوامع سیوطی اور کنز العمال ملا علی متقی اور منتخب کنز العمال اور مرآۃ الزمان سبط ابن جوزی میں ہے۔ کہ ایک شخص فجاءہ ابوبکر کے پاس آیا۔ اور مرتدوں سے مقاتلہ کرنے کے لئے ہتھیار مانگے۔ چنانچہ ابوبکر نے اس کو ہتھیار دیدئے اور اس نے انہی ہتھیاروں سے راہزنی شروع کر دی۔ اور قتل و غارت کیا۔ جب ابوبکر نے فجاءہ کو گرفتار کیا۔ تو اس کو زندہ جلا دیا۔

قوشجی نے شرح تجرید میں لکھا ہے۔ کہ فجاءہ سلمی کو جلا دینا ابوبکر کی اجتہادی غلطی تھی۔ اور ایسی غلطیاں مجتہدین سے ہوا کرتی ہیں۔

کتاب مستقصے علامہ زمخشری میں ہے کہ ابوبکر کے پاس دو شخص فجاءہ اور شجاع بن زرقا راہزنی کے جرم میں لائے گئے۔ فجاءہ قبیلہ بنی سلیم سے (مسلمان) تھا۔ اور شجاع قبیلہ بنی اسد سے (مسلمان) تھا۔ ابوبکر نے دونو کو زندہ جلا دیا۔

بخاری میں ہے کہ ابوبکر نے اپنے موافق اصحاب کو مخالف مسلمانوں پر جہاد کا حکم دیا۔ فتح الباری تاریخ اسلام جلد دوم باب دوم ص۳۳ ابن خلدون۔ ابن اثیر میں ہے۔ کہ بیشک ابوبکر نے فجاءہ اسلمی کو صحابہ کے سامنے جلا دیا۔ ناظرین۔ یہ فجاءہ اسلمی مہاجرین اور اصحاب بدر میں سے تھا۔

ازالۃ الخفاء ص۳۱ اور ریاض النضرہ محب طبری باب فضائل ابوبکر اور تاریخ الخلفا سیوطی اور مسند امام حنبل اور ابوداؤد اور ترمذی اور ابن ماجہ میں ہے کہ ایک شخص مر گیا۔ اور اس کی دادی ابوبکر کے پاس آئی۔ اور میراث کے متعلق مسئلہ پوچھا۔ ابوبکر نے کہا۔ تیرا حق نہ قرآن سے نکلتا ہے اور نہ سنت سے۔ اچھا اب چلی جا۔ پھر آنا میں یہ مسئلہ کسی عالم سے پوچھ لوں۔

کنز العمال کتاب الفرائض برحاشیہ مسند احمد حنبل جلد چہارم ص۲۰۵ پر ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت کو اطلاع دی کہ فلاں شخص فوت ہو گیا ہے اور اس کی خالہ اور عمہ باقی زندہ ہیں۔ وراثت کے بارہ میں حکم فرمائیے۔ آنحضرتؐ نے وحی کا انتظار کیا۔ لیکن وحی نہ ہوئی۔ پھر اس نے دوچھوٹے وقفہ کے بعد یہی عرض کیا مگر وحی نہ ہوئی۔ اسی طرح سائل نے تین دفعہ سوال کیا۔ مگر وحی نہ ہوئی۔ بالآخر آنحضرت نے فرمایا کہ اس بارہ میں میرے پاس کوئی حکم نہیں پہنچا۔ ناظرین اس واقعہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ملاحظہ ہو جو محض محبت ابوبکر میں بتایا گیا۔

ازالۃ الخفاء بسند شعبی اور تفسیر کشاف سورہ نسا اور رسالہ مناقب شافعی امام رازی اور کتاب الانصار سمعانی اور کنز العمال میں ہے کہ ابو بکر سے کلالہ کی تفسیر پوچھی گئی۔ تو کہا میں اپنی رائے سے بتائے دیتا ہوں اگر میری رائے درست ہوئی۔ تو خدا کی طرف سے سمجھنا۔ اور اگر خطا ہوئی۔ تو میری اپنی رائے سے اور شیطان کی طرف سے سمجھنا میری رائے ہے کہ کلالہ وہ ہے کہ جسکا نہ باپ ہو اور نہ بیٹا پس جب عمر خلیفہ ہوا تو اسنے کہا میں خدا سے حیا کرتا ہوں کہ ابوبکر کے قول کی تردید کروں اسی روایت کو بعینہ دارمی نے بھی لکھا ہے۔

کتاب مصابیح ابو محمد حسین بن مسعود بغوی اور بخاری کتاب الاعتصام باب مایذکر من ذم الرائے و تکلف القیاس اور قسطلانی جلد دہم ص۲۲۶ پر ہے کہ جو لوگ اپنی رائے سے فتوے دیتے ہیں۔ وہ خود بھی گمراہ ہیں۔ اور دوسروں کو بھی گمراہ کرتے ہیں۔

رسالہ مناقب شافعی امام رازی میں ہے کہ بغیر علم کے فتویٰ دینا۔ اپنی رائے سے فتویٰ دینا ہے پھر اسی رسالہ میں ہے کہ جو شخص ہماری شرع میں اپنی رائے سے فتویٰ دے۔ اس کو قتل کر دو۔

کنز العمال کتاب الفرائض حرف الفا اور مستدرک حاکم میں بروایت حمید لکھا ہے کہ ابوبکر نے کہا کہ کاش کہ میں نے رسول اللہ سے پھوپھی اور خالہ کی میراث کے بارہ میں پوچھ لیا ہوتا۔

کنز العمال کتاب الامارہ حرف الف خلافت ابو بکر میں ہے کہ ابو بکر نے کہا کاش کہ میں نے رسول اللہ سے پوچھ لیا ہوتا۔ کہ پھوپھی کی اور بہن کی میراث کیا ہوتی ہے۔

استیعاب ذکر حالات عبدالرحمن بن سہل اور ترجمہ صواعق محرقہ ص۵۸ پر ہے کہ ابن عیینہ نے کہا کہ اس سے یحییٰ بن سعید نے اور اس سے محمد بن قاسم نے کہا۔ کہ ابو بکر کے پاس دو عورتیں آئیں۔ ایک متوفی کی جدہ یعنے دادی اور دوسری متوفی کی نانی تھی۔ ابوبکر نے متوفی کی نانی کو ترکہ کا ششم حصہ دیدیا لیکن متوفی کی دادی کو کچھ نہ دیا۔ عبدالرحمن بن سہل نے ابو بکر کو کہا کہ تم نے اس عورت کو حصہ دیدیا ہے۔ کہ اگر وہ مرجاتی تو متوفی اس کا ورثہ نہ پاتا۔ اور اس کو کچھ نہ دیا جو اگر خود مرجاتی تو متوفی اس کا ورثہ پاتا۔ پس ابوبکر نے جائداد کو دونوں میں تقسیم کر دیا۔

کتاب اتقان علامہ سیوطی نوع سادس و ثلثون فی معرفت غریب القرآن میں ہے کہ ابو عبیدہ نے کتاب فضائل میں ابراہیم تیمی سے روایت نقل کی ہے کہ ابوبکر سے پوچھا گیا کہ قرآنی الفاظ فاکھۃ و ابا کا کیا مطلب ہے۔ ابوبکر نے کہا کہ کون آسمان میرے سر پر سایہ ڈالے گا۔ اور کون زمین مجھ کو برداشت کرے گی۔ اگر میں کتاب خدا میں وہ بات کہوں جو میں نہیں جانتا ہوں۔

کنز العمال خلافت ابو بکر کتاب الامارہ حرف ہمزہ اور ریاض النضرہ محب الدین طبری اور

ازالۃ الخفا ولی اللہ مآثر حمید صدیق اکبر مقصد دوئم میں ہے اور امام بیہقی اور دارمی نے بھی روایت کی ہے کہ میمون بن مہران کہتا ہے کہ ابوبکر کی یہ عادت تھی۔ کہ جب اس کے سامنے کوئی دعویٰ پیش ہوتا تو قرآن کو دیکھتا۔ اگر اس میں حکم نہ پاتا۔ تو حدیث کو دیکھتا اگر اس میں حکم نہ پاتا۔ تو مسلمانوں سے پوچھتا اگر انسے پتہ نہ چلتا۔ تو سرداروں اور عالموں کے اجماع پر فیصلہ دیتا اور یہی معمول عمر بن خطاب کا تھا۔

کنز العمال کتاب الحدود حرف الحافرع خامس حد لواطہ اور کتاب دم الملاہی ابن ابی الدنیا اور کتاب مناقب الاصحاب نجم الدین ابوبکر بن محمد بن حسین السلافی المرندی میں ہے اور ابن منذر و ابن بشران اور بیہقی نے روایت کی ہے۔ کہ محمد بن منکدر سے روایت ہے کہ خالد بن ولید نے ابوبکر کو لکھا کہ یہاں ایک عربی مرد عورتوں کی طرح بدفعلی کرتا ہے۔ ابوبکر نے اصحاب رسول کو مشورہ کے لئے جمع کیا۔ (یعنی اس کو قرآن اور حدیث سے اس کے متعلق کوئی حکم معلوم نہیں ہو سکا) حضرت علی علیہ السلام نے عربی مرد کے زندہ جلا دینے کا حکم دیا۔ چنانچہ خالد کو یہ حکم لکھ دیا گیا۔

کتاب اصابہ اور تاریخ واقدی میں ہے کہ خالد بن ولید نے اثنائے جنگ میں اشعث بن قیس کو قیدی بنا کر ابوبکر کے پاس بھیج دیا۔ ابوبکر نے اس پر شرعی حد جاری کرنے کی بجائے اس کے نکاح میں اپنی ہمشیرہ ام فروہ دیدی۔ ناظرین بتمول ابوبکر اشعث بھی مرتدین میں سے خاندان قریش سے تھا جسکو ارتداد کے صلہ میں کنواری لڑکی ملتی ہے اور مالک بن نویرہ سے کیسا ظالمانہ سلوک کیا جاتا ہے۔

اصبغ بن حرملہ نے اس نکاح کے بارہ میں ایک قصیدہ لکھا ہے۔ جس کا ایک شعر یہ ہے

اکان ثواب النکث احیاء نفسہ      وکان ثواب الکفر تزویج البکر

یعنی عہد اسلام توڑنے کا کیا اچھا ثواب ہے کہ اس کو زندگی دی گئی۔ یعنی اس کو قتل نہ کیا گیا اور اس کے کفر کا کیا اچھا ثواب ہے کہ اس کو کنواری نکاح میں دی گئی۔

طبقات ابن سعد اور کنز العمال میں ہے۔ کہ اسلم کہتا ہے کہ مجھے عمر بن خطاب نے ۱۲ھ میں خریدا اور وہ سال وہ تھا جس میں اشعث بن قیس قیدی ہو کر آیا تھا۔ میں اس کو دیکھتا تھا کہ وہ زنجیرہائے آہنی پہنے ہوئے ابوبکر سے باتیں کرتا تھا۔ ابوبکر اس کو کہتا تھا کہ تو نے یہ کیا اور وہ کیا اور فلاں تو نے کیا۔ یہاں تک کہ جب یہ باتیں ہو گئیں تو اشعث بن قیس نے کہا۔ اے خلیفہ رسول مجھے اپنے جنگ کے لئے چھوڑ یعنی اب میں تمہاری طرف ہو کر تمہارے دشمنوں سے لڑا کرونگا۔ اور مجھ سے اپنی بہن کا نکاح کر دے پس ابوبکر نے اس پر احسان کیا اور اس کے ساتھ اپنی بہن ام فروہ کا نکاح کر دیا۔

ناظرین! اسی اشعث بن قیس کا بیٹا محمد بن اشعث (ابوبکر کا بھانجا) کربلا میں لشکر یزید میں شامل

تھا۔ اس نے جناب سید الشہداء کو طعنہ دیا۔ کہ اے پسر فاطمہؑ تم کو کونسی حرمت و عزت رسول اللہؐ کی طرف سے حاصل ہے جو دوسروں کو حاصل نہیں ہے۔ امام حسین علیہ السلام نے ان اللہ اصطفے آدم و نوحا و آل ابراھیم و آل عمران علی العالمین تلاوت فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ آنحضرتؐ آل ابراہیم سے ہیں اور ہم آل محمدؐ سے ہیں۔ پھر حضرت نے لوگوں سے پوچھا کہ مجھے وہ کلمات کس نے کہے تھے۔ جواب ملا کہ محمد بن اشعث نے کہے تھے پس امام ہمام نے اپنا سر آسمان کی طرف اٹھایا اور فرمایا۔ پروردگارا محمد بن اشعث کو تو نے ہی ذلت کا لباس پہنا اور آج کے بعد اس کو خلعت عزت عطا نہ کر۔ اسی وقت محمد بن اشعث کو کوئی عارضہ لاحق ہوا اور فضلے حاجت کے لئے ایک طرف کو گیا۔ خدا نے ایک بچھو اس پر مسلط کیا جس نے اس کو ڈنگ مارا اور وہ پاخانہ میں لوٹ لوٹ کر مر گیا۔

محمد بن اشعث کے بھائی قیس بن اشعث کندی نے امام ہمام کی شہادت کے بعد حضرت کا قطیفہ آپکے بدن سے اتار لیا جس کی وجہ سے وہ کوڑھی ہو گیا۔ ایک دن کتوں نے اس کا بدن نوچ کھایا اور وہ مر گیا۔

اسی اشعث بن قیس کی لڑکی (ابوبکر کی بھانجی) مسماۃ جعدہ نے معاویہ کی سازش سے امام حسنؑ علیہ السلام کو سات دفعہ زہر دیا حتیٰ کہ حضرتؑ شہید ہو گئے۔

اسی اشعث بن قیس نے جس نے ابوبکر سے کہا تھا کہ اب تمہاری طرف سے تمہارے دشمنوں سے لڑا کروں گا، معاویہ سے رشوت لی اور جناب امیر علیہ السلام کا مخالف ہو گیا۔ اور بالآخر خارجی ہو کر فوت ہوا اور اپنا وعدہ کہ دشمنان ابوبکر سے لڑونگا پورا کر دیا۔

کنز العمال فی آداب العلم المتفرق کتاب العلم حرف العین میں ہے کہ محمد ابن سیرین سے روایت ہے کہ جب ابوبکر کے پاس کوئی تنازعہ پیش ہوتا اور اس کو قرآن سے اس کا حکم نہ ملتا اور نہ حدیث سے پتہ چلتا۔ تو کہا کرتا کہ میں اپنی رائے سے اجتہاد کرتا ہوں پس اگر درست ہو گا۔ تو خدا کی طرف سے ہو گا۔ ورنہ میری طرف سے ہو گا جس کیلئے خدا سے مغفرت چاہتا ہوں یہی روایت ابن سعد اور عبد البر نے بھی لکھی ہے۔

تاریخ الخلفا سیوطی صـ ۶۹ میں ہے کہ ایک دن ابوبکر اور عقیل بن ابی طالب میں گالی گلوچ ہوئی۔ تاریخ کامل ابن اثیر جلد دوم صـ ۵۳ اور سیرۃ ابن ہشام جزو ثانی مطبوعہ مصر صـ ۱۰۷ پر ہے۔ کہ ابوبکر کو گالیاں دینے کی عادت تھی۔

کنز العمال میں ہے کہ ابن ابی الدنیا نے کتاب الصمت میں اور ابو نعیم نے کتاب حلیۃ المتقین میں ابن عمر سے روایت کی ہے کہ ہر فحش کہنے والے پر جنت حرام ہے اور اللہ تعالیٰ فحش گو کو دشمن رکھتا ہے۔

احمد بن حنبل نے مسند میں اور طبرانی نے معجم کبیر میں اور ابو یعلیٰ نے مسند میں جابر بن سمرہ سے روایت

کی ہے۔ کہ فحش گو اسلام میں کچھ حقیقت نہیں رکھتا۔ شعب الایمان بیہقی میں ہے۔ کہ فحش گو اللہ کا دشمن ہے۔ ضیاء مقدسی نے کتاب مختارہ میں اور طبرانی نے معجم کبیر میں اور خرائطی نے مساوی الاخلاق میں لکھا ہے کہ فحش گو دشمن خدا ہے

تفسیر درمنثور جلد ششم ص۲۱۷ پر عبدالرزاق اور امام احمد حنبل اور عبد بن حمید اور بخاری مترجم پارہ ۱۱ کتاب الشروط مع الناس مطبوعہ احمدی پریس لاہور ص۷۰ اور ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ اور ابن جریر اور ابن منذر کی سند پر لکھا ہے کہ صلحنامہ حدیبیہ کے دن عروہ بن مسعود ثقفی نے آنحضرتؐ سے عرض کیا کہ قبائل عرب سے جو لوگ آپ کے ہمراہ جمع ہیں میں ان کے اخلاق اس قابل دیکھ رہا ہوں کہ یہ بھاگ جائیں۔ اور آپکو چھوڑ دیں۔ اس پر ابو بکر نے اس کو گالی دی جو فحش تھی اور کہا۔ تو لات بت کا بظر چوس۔ قسطلانی کہتا ہے کہ بظر اس گوشت کے ٹکڑے کو کہتے ہیں۔ جو عورت کی فرج میں اس کا ختنہ کرنے کے بعد رہتا ہے۔ وحید الزمان نے تیسیر الباری شرح بخاری جزو یازدہم ص۱۱۳ پر لکھا ہے کہ ابو بکر نے کہا تھا۔ تو لات بت کا ٹنا چوس۔

بخاری کتاب الشروط باب الشروط فی الجہاد والمصالحۃ مع اہل الحرب اور نسائی اور مسند احمد حنبل میں بھی عروہ اور ابو بکر والی روایت مسطور ہے۔

تاریخ الخلفا سیوطی میں ہے کہ امام احمد حنبل نے سند حسن سے ربیعہ اسلمی کی روایت لکھی ہے کہ اس نے کہا کہ میرے اور ابو بکر کے درمیان گفتگو ہوئی۔ ابو بکر نے مجھ کو ایک مکروہ کلمہ کہا اور پھر نادم ہوا۔

تاریخ الخلفا سیوطی اور ازالۃ الخفا مقصد دوم ص۲۵ پر ہے کہ جب عمر نے مالک بن نویرہ کی قوم کیساتھ نرمی اختیار کرنے کو ابو بکر سے کہا تو ابو بکر نے کہا کہ بحالت کفر تو جبار تھا اور بحالت اسلام تو ذلیل ہے۔

کنز العمال کتاب الشمائل شمائل متفرقہ بر حاشیہ مسند جلد سوم ص۱۱۱ پر ہے کہ ابن نجار نے انس سے روایت لکھی ہے۔ کہ رسول اللہؐ کو نماز میں آنے میں توقف ہوا کیونکہ آنحضرتؐ کی ازواج کے پاس کوئی چیز تھی جس کو آنحضرتؐ ان میں تقسیم کر رہے تھے۔ اتنے میں ابو بکر آگیا۔ کہنے لگا۔ یا رسول اللہؐ ان عورتوں کے منہ میں خاک ڈالو اور نماز کے لئے باہر آؤ۔

مدارج النبوۃ جلد دوم ص۱۱۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے غزوہ بدر کے دن دعا میں بہت الحاح اور طول دیا۔ یہانتک کہ آپ کی ردا آپکے کندھے سے گر پڑی ابو بکر نے ردا کو اٹھا کر آنحضرتؐ کے کندھے پر رکھ دیا۔ اور کہا یا رسول اللہ اب اتنی طول طویل دعا کو ترک کرو۔ خدا عنقریب آپکی حاجات کو پورا کریگا۔

تفسیر درمنثور جلد اول ص۲۲۲ پر ہے کہ ابو بکر کی بیٹی اسماء سے روایت ہے کہ ایک دفعہ ہم آنحضرتؐ کے ہمراہ حج کو گئے تو ہمارا اور ابو بکر کا شتر بار ایک تھا جو ابو بکر کے غلام کے ہاتھ میں تھا جب ہم مقام عرج پر پہنچے تو عائشہ آنحضرتؐ کے ساتھ اور میں ابو بکر کے ساتھ بیٹھی۔ اتنے میں وہ غلام نظر پڑا۔ مگر اسکے

ساتھ اونٹ نہ تھا۔ ابوبکر نے پوچھا۔ تو غلام نے کہا کہ وہ اونٹ رات کو گم ہو گیا ہے۔ اس پر ابوبکر نے اس کو مارنا شروع کیا جس پر آنحضرتؐ مسکراتے تھے اور کہتے تھے دیکھو اس شخص کو کہ احرام باندھا ہوا ہے اور یہ حرکت کر رہا ہے۔ (یعنی بحالت احرام جماع اور فسق اور جدل اور زدوکوب ممنوع ہے۔)

بخاری باب علامات النبوۃ جلد سوم ص۳۳۲ بحاشیہ فتح الباری میں ہے کہ ابوبکر کے گھر چند مہمان آئے جبکہ وہ رسول اللہ کے پاس بیٹھا تھا جب گھر واپس آیا۔ تو پوچھا مہمانوں کو کچھ کھلایا بھی ہے یا نہیں زوجہ نے جواب دیا۔ کہ انہوں نے بغیر تمہارے کھانا پسند نہ کیا۔ اس پر ابوبکر نے پہلے اپنی زوجہ کو پھر اپنے بیٹے کو اور پھر مہمانوں کو گالیاں دیں۔ مسلم میں ہے کہ عبدالرحمن بن ابوبکر نے ان مہمانوں سے کہا کہ ابوبکر بہت تیز مزاج ہے۔ اگر نہ کھاؤ گے تو ہم کو ایذا کا خوف ہے۔

وفاء الوفیٰ ص۳۲۲ پر ہے کہ ابوہریرہ کہتا ہے کہ ہم لوگوں کی یہ حالت تھی کہ بھوک کے مارے زمین پر اپنا جگر رکھتے اور پیٹ پر پتھر باندھتے۔ ایک روز ہم ان لوگوں کی راہ پر آکر بیٹھے جس راہ سے انکی آمد و رفت تھی۔ ابوبکر کا گذر ہوا۔ تو ہم نے ایک آیۂ قرآن اس سے دریافت کیا۔ (با ایں غرض کہ ہم کو ہمراہ لے جائیگا اور کچھ کھانے کو دیگا) مگر وہ چلا گیا۔ اس کے بعد آنحضرتؐ تشریف لائے جنہوں نے ہم کو دودھ پلایا۔

تذکرۃ الحفاظ ذہبی مطبوعہ حیدرآباد دکن ص۳ پر ہے کہ ابوبکر نے خطبہ میں کہا کہ تم لوگ احادیث بیان کرتے ہو اور اختلاف پیدا ہوتا ہے پس تمہارے بعد آنیوالے لوگوں میں اس سے زیادہ اختلاف ہوگا۔ اس لئے تم ایک بھی حدیث بیان نہ کرو۔

کنز العمال باب مناقب ابوبکر میں ہے کہ حضرت عباس نے ابوبکر کی کسی گستاخی پر ابوبکر کو گالیاں دیں۔

ناظرین خلیفہ وہ ہو سکتا ہے جو سیاسی امور کے انتظام میں ماہر ہونے کے علاوہ شرعی مسائل کے حل کرنے میں پوری استعداد رکھتا ہو۔ وہ شخص خلافت کے لئے باعث ننگ و عار ہے۔ جو مسائل شرع میں نالائق ہونے کے باوجود سمجھانے پر بھی نہ سمجھ سکتا ہو۔ کیا خلافت رسولؐ سلطان ٹرکی کی خلافت ہے۔ جس کو خلافت کہنا لفظ خلافت کی ہتک ہے۔ کیا خلافت رسولؐ آل انڈیا خلافت ہے۔ جس کے اکثر خلافت کے صحیح مفہوم کو نہیں جانتے۔ حق تو یہ ہے کہ صرف مسئلہ خلافت کو نہ سمجھ سکنے کی وجہ سے اسلام میں فرقہ بندیوں کا سمندر موجیں مار رہا ہے۔ اور نت نئے فاتر العقل آدمی امامت اور نبوت کے مدعی بن رہے ہیں۔ کوئی جاہل سے جاہل شخص یہ دیکھنا پسند نہ کریگا۔ کہ کوئی شخص خلیفہ رسولؐ اور نائب رسولؐ ہو کر عام فہم شرعی امور سے نابلد ہونے کا خود اپنی زبان سے اقرار کرے۔ اور ہر وقت حل مسائل میں دوسرے لوگوں کا محتاج ہو۔ ایسے جاہل شخص کو نائب رسولؐ کہنا سنی لوگوں

کا حصہ ہے کوئی مہذب ملک اور کوئی مہذب قوم ایسے نااہل شخص کے ہاتھ میں اپنے دینی اور دنیوی امور کی باگ ڈور دینا گوارا نہ کریگی۔ تعجب پر تعجب تو آج کل کے تعلیم یافتہ سنی نوجوانوں پر ہے جو موجودہ روشنی کے زمانہ میں بھی خلافت رسول کے صحیح معنے سمجھنے کی کوشش نہیں کرتے اور بھیڑوں کی طرح کورانہ تقلید کے دلدادہ ہیں۔ بازار سے ایک جوتی خریدنے میں ہزار اعتراض کرتے ہیں اور حد درجہ احتیاط کرتے ہیں۔ مگر جنس ایمان کی خریداری میں کچھ بھی دیکھ بھال نہیں کرتے خدا ان کی حالت زار پر رحم فرمائے۔

# موضوعات در شان جناب ابوبکر صاحب بالقابہ

فوائد مجموعہ امام شوکانی مطبوعہ محمدی لاہور ص۱۱۲ پر ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ خدا بروز قیامت ابوبکر پر خاص طور پر جلوہ گر ہوگا۔ (۲) خدا نے اس کو رضوان اکبر عطا کیا (۳) ابوبکر نے ایک خلاف سے وضو کیا جس پر لا الہ الا اللہ الصدیق الاکبر لکھا تھا جبکہ وضو کرانے والا جبرئیل اور رومال دینے والا میکائیل تھا (۴) خدا نے جب ارواح کو پیدا کیا۔ تو روح ابوبکر کو تمام پر مقدم کیا۔ جس کی مٹی جنت سے اور پانی آب حیات سے لیا (۵) خدا نے ابوبکر کے لئے اعلیٰ علیین میں ایک قبہ یاقوت بنایا ہے (۶) ایک دفعہ جبرائیل چادر طنفہ اوڑھے نازل ہوئے کیونکہ ابوبکر اسی طرح کی چادر اوڑھتا رہا جب ابوبکر پیدا ہوا تو خدا نے بہشت سے فرمایا کہ مجھے اپنے عزت وجلال کی قسم ہے کہ میں تجھ میں اس شخص کو داخل نہ کرونگا جو اس مولود کو دوست نہ رکھے (۸) خدا نے فرمایا کہ ابوبکر دین اسلام وحی کے مطابق تمہارا خلیفہ ہے اس کی باتیں سنو تاکہ فلاح پاؤ اور اطاعت کرو تاکہ رشد پاؤ (۹) جبرئیل نے کہا کہ ابوبکر زمین کی نسبت آسمان میں زیادہ مشہور ہیں۔ ملائکہ ان کو حلیم قریش کہتے ہیں۔ زندگی میں یہ تمہارا وزیر ہے اور بعد زندگی تمہارا خلیفہ (۱۰) پھر فرمایا کون ہے وہ شخص مثل ابوبکر کے جس نے اس وقت ہماری تصدیق کی جبکہ سب نے تکذیب کی اور ہم پر ایمان لایا اور اپنی بیٹی ہمارے نکاح میں دی اور اپنا مال خرچ کیا۔ اور ہمارے ساتھ جہاد کیا۔ (۱۱) ابوبکر بروز قیامت ناقہ جنت پر سوار ہوگا جس کے اگلے پاؤں مشک اور عنبر کے اور پچھلے پاؤں زمرد کے اور اس کی باگ موتیوں کی ہوگی۔ اور اس ناقہ پر سندس اور استبرق کے دو سبز حلے پڑے ہونگے (۱۲) بروز قیامت عرش پر ایک کرسی رکھی جائیگی جس پر ابوبکر بیٹھے گا۔ (۱۳) شب معراج ہم جہاں جہاں گئے یہی لکھا پایا۔ محمد رسول اللہ ہیں اور ابوبکر صدیق ہیں۔

(۱۴) پھر فرمایا۔ خدا آسمان میں کراہت کرتا ہے اس امر سے کہ ابوبکر سے زمین پر کوئی خطا سرزد

ہو (۵) جب ہم نے معراج میں کہا کہ ہمارا خلیفہ علیؑ ابن ابیطالب ہے تو آسمانوں میں شور برپا ہوگیا اور ملائکہ ہر طرف سے پکار اٹھے کہ مشیت ایزدی میں صرف یہ ہے کہ ابو بکر آپ کے بعد خلیفہ ہو۔ (۶) جبرئیل نے مجھ سے کہا کہ تمہاری امت کے ہر شخص پر سوائے ابو بکر کے حساب اعمال واجب ہے (۷) ابو بکر سے کہا جائیگا کہ تم داخل جنت ہو جاؤ لیکن وہ کہیگا کہ جب تک مجھے دوست رکھنے والے تمام شخص داخل جنت نہ کئے جائیں میں داخل نہیں ہونگا۔ (۸) اگر ابو بکر کے ایمان اور تمام مخلوقات کے ایمان کو ترازو کے دو پلڑوں میں رکھا جائے تو ابو بکر کا ایمان بھاری رہیگا۔ (۹) جو کچھ خدا نے میرے دل میں ڈالا۔ وہی کچھ میں نے ابو بکر کے سینہ میں ڈال دیا۔

صحاح اور صحاح اکثر کتب میں مرقوم ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے "لوکنت متخذ اخلیلا لتخذت ابابکر" یعنی اگر میں کسی شخص کو اپنا دوست بناتا تو ابو بکر کو دوست بناتا۔

مذکورہ وضعی احادیث سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ ابو بکر فطرتاً ہر ایک قسم کی خطاؤں سے منزہ ہے یعنی معصوم طاہر اور طیب ہے۔ وہ بہشت کا بانٹنے والا ہے۔ وہ ارضی اور سماوی مخلوقات کے خلق ہونے سے پہلے مخلوق تھا جو شخص ابو بکر کو دوست نہ جانے اس پر بہشت حرام ہے۔ وہ بحکم خدا خلیفہ ہے یعنی جمہور کی رائے سے خلیفہ نہ بنا تھا۔ بروز قیامت اس کا درجہ تمام انبیا اور اوصیا سے ارفع ہوگا وہ محاسبہ حشر سے باہر ہے۔ اس کے ایمان کے مقابلہ میں جملہ انبیاء و اوصیا و ملائکہ کا مجموعی ایمان ہیچ ہے۔ اور اس کا سینہ علوم ارضی و سماوی کے خزائن سے آنحضرتؐ کی طرح مملو ہے۔

اگر ناظرین مذکورہ منقبت کو تحقیق کی خوردبین سے دیکھیں گے۔ تو آپ پر روشن ہو جائیگا۔ کہ یہ ہنرل کس غرض سے کی گئی ہے۔ ہنرل ساز نے ابو بکر کو مرتبہ جناب امیر علیہ السلام دینا چاہا ہے غور کریں تو یہ منقبت ابو بکر کی ذلت اور رسوائی پر مشتمل ہے اور منقبت ساز نے در پردہ محمدوح سے دشمنی کی ہے۔

کون پڑھا لکھا نہیں جانتا کہ ابو بکر چالیس سال کی عمر میں مسلمان ہوا تھا۔ اسلام لانے سے پیشتر وہ کافر اور بت پرست تھا۔ شراب خور اور زانی تھا وغیرہ۔ ان قباحات کے ہوتے ہوئے وہ کیونکہ معصوم ہو سکتا ہے۔

آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ جس نے فاطمہ کو غضبناک کیا۔ اس نے مجھے غضبناک کیا۔ آنحضرتؐ کا کسی پر غضبناک ہونا اس کے جہنمی ہونے کی واضح دلیل ہے۔ پس ابو بکر قاسم الجنت نہیں ہو سکتا۔

ازیں قبیل ابو بکر کے دیگر فضائل بھی گوز شتر سے زیادہ وقعت نہیں رکھتے۔ مجھے ابو بکر کی ایک فضیلت کا ضرور اعتراف ہے اور وہ یہ ہے کہ ابو بکر اہلبیت پر مظالم ڈھانے میں عدیم النظیر

اور سنگدلی میں عدیم المثال تھا۔ پس اس کی ذات والاصفات پر خداوند عالم اور ملائکہ اور تمام لوگ ...... بھیجتے ہیں۔

# حالات ہجرت

تفسیر درمنثور جلد سوم صفحہ ۲۴۰ سطر ۱۶ پر سورہ توبہ آیہ نمبر ۴۰ "الا تنصروہ فقد نصرہ اللہ اذ اخرجہ الذین کفروا ثانی اثنین اذ ھما فی الغار الخ کی تفسیر میں ہے کہ آنحضرتؐ نے حضرت علی علیہ السلام کو اپنے بستر پر سلایا۔ اور ابوبکر کو ساتھ لیا۔ (یہ غلط ہے بلکہ ابوبکر راستہ میں اتفاقیہ مل گیا تھا) اور مکہ سے داہنی جانب نو کوس کے فاصلہ پر جبل ثور پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ گئے۔ وہاں ایک گول پتھر تھا جو اندر کی طرف سے خالی تھا۔ اور جس کا ایک دروازہ تھا۔ جو قریباً ڈیڑھ بالشت لمبا چوڑا تھا۔ اسکے اندر آنحضرتؐ اور ابوبکر داخل ہو گئے۔ خدا نے اسکے دروازہ پر فوراً ایک خاردار جھاڑی اگا دی اور اس پر کبوتر نے انڈے بھی دے دیئے اور دروازہ پر مکڑی نے جالا بھی تن دیا۔ وہاں تین دن چھپے رہے اور عامر بن فہیرہ اپنی گوسفندوں کو وہاں چرانے آیا کرتا تھا۔ انکو دودھ پلاتا رہا۔ تین دن کے بعد حضرت علی علیہ السلام رات کو سواریاں اور راہنما لیکر غار پر آئے۔ اور آنحضرتؐ اور ابوبکر مدینہ کو ہجرت کر گئے۔

مدارج النبوۃ جلد دوئم صفحہ ۴۷ پر ہے کہ ابوبکر کے پاس دو اونٹ تھے۔ جو اس نے چار سو درہم پر خریدے تھے اور ایک روایت میں ہے آٹھ سو درہم پر خریدے تھے اور چار ماہ چارہ کھلا کر انکو فربہ کیا تھا۔ دونوں کو آنحضرتؐ کے پاس لے آیا۔ کہ ان میں سے ایک کو قبول کیجیئے۔ حضور نے فرمایا کہ میں فروخت کی شرط پر قبول کرتا ہوں۔ پس آنحضرتؐ نے ایک اونٹ کے نو سو درہم ادا کئے۔ اور یہ واقعہ عین ہجرت مکہ کے وقت کا ہے

بخاری میں بروایت عائشہ لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے ابوبکر کو کہا کہ جو کچھ تیرے پاس ہو باہر لے آ۔ ابوبکر نے کہا کہ میرے پاس تو سوائے میری دو لڑکیوں عائشہ اور اسماء کے کچھ نہیں ہے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کیا تجھے خبر ہے کہ مجھے ہجرت کا حکم ہو چکا ہے۔ ابوبکر نے کہا میں بھی ساتھ چلونگا میرے پاس دو اونٹ ہیں جو خروج کے لئے مہیا کئے ہیں۔ ان میں سے ایک آپ لے لیں۔ فرمایا۔ میں نے قیمت پر لیا۔

تاریخ طبری میں ہے کہ آنحضرتؐ نے ہجرت کی رات قصویٰ نامی ناقہ تین سو درہم پر خریدا۔ ابن حجر لکھتا ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ ہم ایسے اونٹ پر سوار نہ ہونگے جو ہمارا نہ ہو۔ تو ابوبکر نے کہا یہ اونٹ بھی آپ کا ہی ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ بشرطیکہ اس قیمت پر دو جس قیمت پر تم نے خریدا ہے۔

بخاری پارہ ہشتم کتاب البیوع صفحہ ۱۶ میں ہے کہ ابوبکر کے پاس دو اونٹنیاں تھیں انمیں سے ایک

اس نے آنحضرتؐ کو دینی چاہی۔ مگر آنحضرتؐ نے فرمایا منظور ہے بشرطیکہ قیمت لو۔ حاشیہ بخاری ص۵۵۴ مترجمہ وحید الزماں میں ہے کہ اس اونٹ کا نام قصویٰ تھا۔ یا جدعا جس کی قیمت آٹھ سو درہم تھی۔

مدارج النبوۃ شیخ عبدالحق دہلوی مطبوعہ نولکشور جلد دوم ص۸۱ اور روضۃ الصفا جلد دوم ص۵۶ اور سیرت النبی ص۱۹۵ پر ہے کہ ابوبکر نے دو اونٹ چار سو درہم یا آٹھ سو درہم پہ خرید رکھے تھے ان میں سے ایک آنحضرتؐ نے نو سو درہم پہ خرید لیا۔

تاریخ خمیس ص۳۳۱ پر ہے کہ جب وہ وقت آیا کہ آنحضرتؐ غار سے نکلیں تو راہنما دونوں کے اونٹ اور اپنا اونٹ لیکر حاضر ہوا۔ اسما بنت ابوبکر بھی ناشتہ کا دستر خوان لائے نکلتے وقت معلوم ہوا کہ دستر خوان کا بند نہیں بند جاتا ہے۔ اسماءؓ نے اپنا ازار بند کھولا اور اس سے دستر خوان باندھا جس کی وجہ سے اسما کا نام ذات النطاقین مشہور ہوا۔ ناظرین! آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ ہم کو قیام غار کے ایام میں سوائے پیلو کے کوئی چیز کھانے کو نہیں مل سکی۔

بخاری میں ہے کہ انس کہتا ہے کہ ابوبکر نے کہا کہ جب ہم غار میں تھے تو میں نے آنحضرتؐ سے کہا کہ اگر کوئی شخص اپنے قدموں کے نیچے دیکھے تو ہم کو دیکھ لے گا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کیا تیرا ایسے دو شخصوں کی نسبت گمان (شک) ہے کہ جن کا تیسرا اللہ ہے۔ ناظرین بھلا غار میں مصاحبت کسی کی بھی کوئی وجہ فضیلت ہو سکتی ہے خصوصاً جبکہ یار غار گریہ و بکا بھی اتنی فرسودہ عمری میں اس بلند آوازی سے کرے کہ آنحضرتؐ کے گرفتار ہونے کا یقینی خطرہ پیدا ہو جائے۔ اور خداوند عالم کو بھی آیہ سکینہ کے نزول کی ضرورت لاحق ہو۔ اگر خدانخواستہ گرفتاری عمل میں آجاتی تو آنحضرتؐ کی جان پر آبنتی۔ اور ابوبکر شاداں و فرحاں کفار سے ہاتھ میں ہاتھ ملائے مکہ میں چلا جاتا۔ اور فضیلت ابوبکر میں یہ دلیل پیش کرنا کہ خدا ہمارے ساتھ ہے کس قدر لغو اور بیہودگی ہے کیا خدا کا ارشاد نہیں ہے جو کافر اور مسلمان کے لئے یکساں ہے "نحن اقرب الیہ من حبل الورید" جب کچھ بن نہیں پڑتی تو سنی لوگ یہ بڑ ہانک دیتے ہیں کہ ابوبکر کے پاؤں کو سانپ نے ڈس لیا تھا۔ اور اس کے رونے کی یہی وجہ تھی۔

بخاری مطبوعہ مصر جلد دوم ص۲۰۵ پر ہے کہ عبداللہ بن ابی بکر بھی شب کو اسی غار میں سویا کرتا۔ اور صبح واپس آکر قریش میں مل جاتا۔

تفسیر درمنثور جلد دوم ص۲۴۲ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ رات کو اپنے مکان سے باہر نکلے اور غار ثور کے قریب جا پہنچے تو آپؐ کے پیچھے ابوبکر بھی آرہا تھا۔ حضرتؐ نے جب اس کی چال و رفتار کی تو خوف ہوا کہ کوئی پکڑنے والا نہ ہو اس اثنا میں ابوبکر نے کھانسا۔ تو حضرتؐ نے اس کو پہچان لیا۔ اور کھڑے ہوگئے

یہاں تک کہ دونو غار میں داخل ہوئے ادھر قریش نے آنحضرت کی تلاش میں بنی لحج کے قائف (کھوجی یا سراغرساں) کو بھیجا وہ غار تک آکر ٹھیر گیا۔ اور دیکھا غار کے دروازہ پر ایک درخت ہے۔ اس کے نیچے اس نے پیشاب کیا۔ اور کہا یہاں سے آگے نہیں بڑھے۔ اس وقت ابوبکر غمگین ہوا۔ اور حضرت نے فرمایا لا تحزن ان اللہ معنا یعنی مت غم کر خدا ہمارے ساتھ ہے بحر ص ۲۴۱ پر ہے کہ بیہقی اور ابن عساکر نے حبشی بن جنید حبری سے روایت کی ہے کہ جب شب آنحضرت مکہ سے نکلے ہیں۔ ابوبکر نے آنحضرت کا تعاقب کیا (غالباً کفار قریش کے مشورہ سے) اور آگے پیچھے اور دائیں بائیں چلنے لگا۔

تاریخ خمیس جلد اول ص ۳۲۶ پر ہے کہ جب ابوبکر غار کی طرف چلا ہے تو اس نے اپنا کل مال ساتھ لے لیا جو قریباً چھ ہزار درہم تھا۔ پس ناظرین اس کے رونے کی بھی یہی وجہ ہوگی کہ مال کی طمع پر کفار مجھے قتل کر دیں گے۔

تفسیر در منثور سیوطی جلد سوم ص ۲۴۲ پر ہے کہ غار کے تین دن اور رات کے دوران میں عامر بن فہیرہ کھانا لے کر آیا کرتا جو حضرت علی علیہ السلام تیار کر کے بھیجتے۔ حضرت علی علیہ السلام نے بحرین کے اونٹوں سے تین اونٹ خریدے۔ اور ایک راہنما مقرر کیا۔ تیسری رات حضرت علی علیہ السلام اونٹ اور راہنما لے کر غار پر آئے۔

مسلم کتاب الاشربہ جلد دوم ص ۱۶۵ پر ہے کہ جب آنحضرت کو غار کی طرف جاتے ہوئے پیاس لگی۔ تو راستہ میں ایک چرواہا ملا جس نے قدح میں دودھ دوہا۔ اور آنحضرت نے پیا اور ص ۱۶۶ پر ہے کہ ہم نے آنحضرت کو اسی ایک قدح میں سے دودھ شہد۔ پانی اور نبیذ پلائی۔

واقعہ غار پر غور کریں تو معلوم ہوتا ہے کہ ابوبکر کو آنحضرت کے ساتھ کوئی ہمدردی نہ تھی۔ اگر آنحضرت نے ابوبکر کا اونٹ مفت لینے سے انکار کر دیا تھا۔ تو اس کا فرض تھا۔ کہ وہ اونٹ کی وہ قیمت لیتا جو اس کی خرید تھی۔ ایسے مصیبت کے وقت منافع حاصل کرنا حد درجہ نازیبا تھا۔

غار میں ابوبکر کا رونا جب کہ غار کے چاروں طرف کفار گشت لگا رہے تھے۔ اور آنحضرت کے قتل پر آمادہ تھے۔ بہر صورت مذموم اور مشکوک حرکت تھی۔ ابوبکر پانچ چھ سالہ بچہ نہ تھا کہ غار کی بھیانک صورت سے خائف ہو کر رونے لگتا۔ بلکہ ایسے موقعہ پر جب جان خطرہ میں ہو۔ ایک بچہ بھی دم بخود رہنے پر قدرتاً مجبور ہوتا ہے خواہ وہ اکیلا ہی کیوں نہ ہو۔ مگر یہاں تو ابوبکر کے پاس آنحضرت موجود ہیں۔ اس کے خائف ہونے اور بلند آوازی سے رونے کی کوئی معقول وجہ نظر نہیں آتی۔ سوائے اس کے وہ چاہتا تھا کہ آنحضرت گرفتار ہو کر قتل کر دیئے جائیں۔ اور ابوبکر کو ایک عظیم رقم انعام میں وصول ہو

خداوند عالم کا آنحضرت ان اللہ معنا فرمانا اس امر کا صریح ثبوت ہے۔ کہ ابوبکر بزدل ہونے کے علاوہ احمق بھی تھا شجاعت اور دانائی ہرگز اجازت نہیں دے سکتی کہ ایسے نازک موقعہ پر نالہ وبکا شروع کر دیا جائے۔ ابوبکر کے رونے سے یہ بات بھی ضمناً ثابت ہوتی ہے۔ کہ اس کا ایمان راسخ نہ تھا۔ ورنہ وہ بجائے اس کے کہ آنحضرت اس کو تسلی فرماتے۔ آنحضرت سے عرض کرتا کہ آپ کچھ پرواہ نہ کریں یہ غلام آپ کے پسینے کی جگہ خون بہائیگا اور جب تک زندہ ہے آپ کا بال تک بیکانہ ہونے دے گا۔

# ابلاغ سورہ برات

تفسیر در منثور جلد سوم ص۲۰۹ سطر ۱۰ اور ینابیع المودۃ مطبوعہ قسطنطنیہ مصنفہ امام شیخ سلیمان قندوزی جلد اول باب ۱۸ ص۱۸۸ سطر ۲۰۔ اور خصائص نسائی مطبوعہ محمدی لاہور ص۵ سطر ۹ اور تفسیر کشاف امام زمخشری مطبوعہ کلکتہ جلد اول ص۵۲۷ سطر ۱۱۔ اور تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۵۴۳ سطر ۳۰ اور مسند امام حنبل مطبوعہ بمبئی جلد مناقب ص۱۲ سطر ۱۲ اور تفسیر غرائب التنزیل امام نیشاپوری جلد دوم ص۲۲۹ سطر ۱۴ اور تفسیر لباب التنزیل جلد دوم ص۲۱۴ سطر ۳۔ اور تفسیر حسینی علامہ حسین بن العلی الواعظ الکاشفی مطبوعہ نولکشور ص۲۴۳ سطر ۳۔ اور تفسیر معالم التنزیل امام بغوی مطبوعہ بمبئی ص۳۹۲ سطر ۱۲ یہ ہے کہ جناب امیر علیہ السلام نے فرمایا۔ جبکہ سورہ برات سے دس آیتیں پیغمبر صلعم پر نازل ہوئیں تو حضرت نے ابوبکر کو بلایا۔ تاکہ اہل مکہ پر جا کر وہ آیتیں پڑھ آئیں۔ اس کے بعد مجھے بلایا۔ اور مجھ سے فرمایا کہ فوراً ابوبکر سے راستہ ہی میں جا ملو۔ پس جہاں بھی اس سے ملو وہ آیتیں اس سے لے لو پس ابوبکر واپس لوٹ آیا اور عرض کی یا رسول اللہ میرے بارہ میں کوئی حکم نازل ہوا ہے۔ فرمایا نہیں۔ مگر جبرئیل نے مجھے آ کر کہا ہے کہ تیری رسالت کو کوئی ادا نہیں کر سکتا۔ مگر یا تو خود آپ ادائے رسالت کریں یا جو شخص کہ تم میں سے ہو۔

قسطلانی شرح بخاری کتاب التفسیر تفسیر سورہ برات اور فتح الباری شرح بخاری کتاب التفسیر تفسیر سورہ برت اور رسالہ فضائل جناب امیر علیہ السلام امام حافظ ابو عبدالرحمن احمد بن شعیب نسائی اور ازالۃ الخفاء ولی اللہ فصل ششم در بیان عمومات و تعریفات قرآن بخلاف خاصہ از مقصد اول اور تاریخ سعید بن مسعود گازرونی اور عمدۃ القاری شرح بخاری علامہ عینی اور تفسیر تلخیص شیخ فقیہ الدین ابو العباس احمد بن یوسف بن حسن کواشی اور نزول الابرار مرزا محمد بدخشانی قسم اول باب اول اور ارجح المطالب مولوی عبید اللہ امرتسری ص۵۸۱ پر بہ سند امام احمد حنبل و امام نسائی و طبری و ابو یعلی

وحاکم وخوارزمی و ابن عساکر و ابن یوسف گنجی و محب طبری و سیوطی وغیرہ اور تفسیر ثعلبی اور تذکرہ خواص الامہ سبط ابن جوزی اور کتاب درج الدرر اصیل الدین محدث اور تاریخ ابن کثیر وقائع سنہ ۹ھ اور ریاض النضرہ باب رابع مناقب علی ابن ابی طالب قسم ثانی اور جذب القلوب شیخ عبدالحق محدث اور شرح مشکوٰۃ شیخ عبدالحق محدث کتاب المناقب باب مناقب علی ابن ابیطالبؑ اور ترجمہ مطبوعہ دہلی ابواب تفہیم القرآن تفسیر سورہ توبہ ص۵۵ اور ابطال الباطل فضل ابن روزبہان فی جواب المطلب الرابع فی ان علیا صاحب الحوض و اللواء و الصراط من القسم الثالث فی الفضائل المخارجیہ اور معارج النبوۃ اور قرۃ العینین ولی اللہ ص۲۴۲ ۔ اور روضۃ الاحباب اور حبیب السیر اور مدارج النبوت اور بخاری میں تین مقامات پر (۱) کتاب تفسیر القرآن باب تفسیر قولہ تعالیٰ براءۃ من اللہ و رسولہ ۔ (۲) کتاب الصلوٰۃ باب مایستر من العورۃ (۳) کتاب الحج باب لا یطوف بالبیت عریان اور فتح الباری شرح بخاری ابن حجر کتاب التفسیر اور جمع الجوامع ملا جلال الدین سیوطی اور کنز العمال تفسیر سورہ توبہ فصل رابع فی التفسیر من کتاب الاذکار من حرف ہمزہ اور روضۃ الصفا اور کتاب موفقیات ابن ابی الحدید جزو عاشر شرح نہج البلاغہ وغیرہ میں بھی تبلیغ سورہ برات سے ابوبکر کی معزولی کا مفصل تذکرہ لکھا ہے ۔ متلاشی حق ضرور ملاحظہ کرے ۔

تفسیر درمنثور سیوطی جلد سوئم ص۲۰۵ پر ہے کہ جب ابوبکر (سورہ برات حضرت علی کے حوالہ کر کے) واپس آیا تو اس کو آنحضرتؐ پر بہت غصہ آیا

قرۃ العینین شاہ ولی اللہ ص۲۳۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے ابوبکر اور عمر دونوں کو سورہ برات دیکر بھیجا ابھی وہ جا رہے تھے کہ پیچھے سے ایک سوار آیا۔ پوچھا کون ہے ۔ فرمایا میں ہوں علی ابن ابیطالب اس کے بعد حضرت علی علیہ السلام نے وہ نوشتہ ان سے لے لیا اور وہ دونوں مدینہ کی طرف واپس آئے حضرتؐ نے ان سے فرمایا کہ ہم کو حکم ہوا ہے ۔ کہ تبلیغ رسالت یا خود کرو یا وہ کرے جو تم میں سے ہو۔

ابوبکر اور عمر کا سورہ برات کی تبلیغ سے بحکم خدا معزول کیا جانا ایک اہم اور امر عظیم ہے ۔

نکتہ شناس اور رمز فہم طبیعت اس واقعہ سے کئی نتائج اخذ کرنے پر مجبور ہوگی ۔ اول یہ کہ خداوند عالم نے امت رسول پر واضح کر دیا کہ جو اشخاص چند آیات قرآنی کی تبلیغ کی اہلیت نہیں رکھتے وہ تمام کلام خدا کی تبلیغ کیونکر کر سکتے ہیں یعنی شرعی راہنما نہیں ہو سکتے ۔ دوم یہ کہ قدرت نے محض ابوبکر اور عمر کی گردن میں ذلت معزولی کا طوق ڈالا تاکہ ظاہر ہو کہ لوگ ان کی آئندہ خلافت سازی کو حق بجانب نہ خیال کریں جس میں یہ دونو باہم گردمساز ہونگے ۔ سوم یہ کہ حضرت علیؑ کے سوائے

اور کوئی شخص خلافت کا حقدار نہیں ہے۔ چہارم یہ کہ خلافت کا تقرر خدا کی مرضی پر موقوف ہے نہ کہ جمہور کی رائے پر۔ پنجم یہ کہ ابوبکر اور عمر کو معزول کر کے انہیں جتا دیا گیا۔ کہ حضرت علی آنحضرت صلعم کے بعد خلیفہ بلافصل ہیں۔ ششم یہ کہ معزولی مسلمانوں کے گروہ عظیم کے سامنے عمل میں آئی تاکہ ان پر بھی اتمام حجت ہو کہ شیخین خلافت کی اہلیت سے معرا ہیں۔ اور خلافت حضرت علی کا حق ہے۔

# امامت حضرت ابوبکر صاحب

تیسیر الباری پارہ سوم صفحہ ۵ نامی مطبع احمدی لاہور میں ہے کہ آنحضرت صلعم کے مرض الموت کے وقت ابوبکر نے امامت کرائی اور جب آنحضرت خود مسجد میں تشریف لے آئے تو ابوبکر نے پیچھے ہٹنا چاہا لیکن آنحضرت نے اس کو وہاں ہی کھڑا رہنے کا اشارہ کیا اور خود ابوبکر کی ایک طرف بیٹھ گئے۔ آنحضرت نماز پڑھاتے تھے اور ابوبکر حضرت کی پیروی کرتا اور دوسرے لوگ ابوبکر کی اقتدا کرتے۔ کشف المغطا مطبوعہ صدیقی لاہور صفحہ ۲۴ پر ہے۔ کہ آنحضرت نے عبدالرحمن بن عوف کے پیچھے نماز پڑھی ناظرین اصل یہ بات ہے کہ یہ حدیث وضعی ہے جو ہمارے لئے حجت نہیں۔ دوسرے یہ کہ حضرت علی جنگ تبوک کے ایام میں ایک مہینہ تک امامت کراتے رہے اور آنحضرت کے حکم سے صحابہ تمام گرد و نواح میں لوگوں کو قرآن کی تعلیم دیتے اور امامت کرتے جنگ بدر کو جاتے ہوئے آنحضرت نے مبشر بن عبدالمنذر کو حاکم مدینہ و امام نماز بنایا غزوہ مصطلق کو جاتے ہوئے جعال ضمری کو حاکم مدینہ و امام نماز بنایا عبداللہ ابن ام مکتوم کو تیرہ دفعہ حاکم مدینہ و امام نماز بنایا پس امامت نماز سے نیابت رسول ثابت نہیں ہوتی سیرۃ حلبیہ جلد سوم صفحہ ۲۵ پر ہے کہ کسی کو جائز نہیں کہ وہ آنحضرت کا پیچھا نماز میں کرے کیونکہ آنحضرت سے آگے ہونا کسی کو بھی کسی حالت میں جائز نہیں خواہ نماز ہو یا کوئی امر ہو عذر ہو یا بلا عذر ہو کیونکہ خدا نے اس سے منع فرمایا ہے اور خود آنحضرت کا ارشاد ہے کہ جو امام ہوتا ہے وہ شافع ہوتا ہے تو پھر آنحضرت کا کون شافع ہو سکتا مسلم کتاب الصلوٰۃ باب استخلاف الامام اذا عرض له عذر۔ بخاری کتاب الاذان باب اہل العلم والفضل احق بالامامۃ۔ بخاری باب حد المریض ان یشہد الجماعۃ من ابواب الجماعۃ۔ روضۃ الاحباب شرح مسلم نودی جلد اول صفحہ ۱۷۷ بخاری کتاب الاذان باب تخاحیل الامام لیؤتم بہ قسطلانی جلد دوم صفحہ ۴۲ استیعاب ذکر حالات ابوبکر میں ہے کہ جب آنحضرت مرض الموت میں مبتلا ہوئے۔ تو حضرت کے حکم سے ابوبکر امام بنا بعد آنحضرت کے ماموم ہوتے۔ ناظرین اگر امام بننے سے ہی حق خلافت قائم ہو جاتا ہے تو امیر لشکر عمرو بن عاص بعد جنگ ذات السلاسل امام ہوئے جن کے پیچھے ابوبکر و عمر نے کئی دفعہ نماز پڑھی اور نیز جنگ میں ماتحت رہے گئے

مدارج النبوۃ میں ہے کہ آنحضرتؐ نے بلال کو حکم دیا کہ ابوبکر سے کہہ دو کہ نماز پڑھائے۔ استیعاب میں ہے کہ چونکہ ابوبکر نہ ملا۔ اس لئے عمر کو نماز پڑھا دینے کو کہا گیا۔ روضۃ الاحباب میں ہے کہ ابوبکر کو نماز پڑھانے کو کہا گیا۔ مگر اس نے عمر کو نماز پڑھانے کو کہا۔ پھر مدارج النبوۃ میں ہے کہ بلال نے ابوبکر کو نماز پڑھانے کو کہا۔ لیکن اس نے رونا شروع کر دیا۔ اور اس پر دوسرے مسلمانوں میں رونے کا شور برپا ہوا۔ آنحضرتؐ رونے کی آواز سن کر خود مسجد میں آئے اور نماز پڑھائی۔ شمع الیقین میں ہے کہ شارح ابن ابی الحدید کہتا ہے کہ اس کے استاد ابویعقوب نے کہا کہ رسول اللہؐ نے فرمایا تھا۔ کہ کسی شخص کو نماز پڑھانے کے لئے کہہ دو کسی خاص شخص کی تعیین نہ تھی۔ شمع الیقین میں ہے کہ احیاء العلوم امام غزالی میں بروایت امام باقر علیہ السلام لکھا ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے ابوبکر کو پیش نمازی سے معزول کیا اور فرمایا کیا ہو گیا ایک گروہ کو کہ میرے حکم کے بغیر میرے اہلبیت پر حسد کر کے تقدم کرتے ہیں۔ خدا انکے شکموں میں آگ بھرے

شرح مسلم نووی جلد اول ص۱۷۷ اور شرح قسطلانی جلد دوم ص۳۶ پر ہے کہ بعض علماء نے کہا ہے زعم کیا ہے کہ ابوبکر ہی امام تھا اور نبی اکرمؐ اسکے مقتدی تھے لیکن صواب یہ ہے کہ حضرت نبیؐ ہی امام تھے اور ابوبکر بھی

درج الدارا و روضۃ الاحباب و حبیب السیر اور تاریخ خمیس میں ہے کہ آنحضرتؐ نے بارہا ابن مکتوم کو امامت کیلئے مقرر فرمایا۔ شرح قسطلانی بخاری جلد دوم ص۳۳ پر ہے۔ کہ آنحضرت نے غزوہ تبوک میں صبح کی نماز عبدالرحمان بن عوف کے پیچھے پڑھی۔ ریاض النضرۃ فی فضائل العشرۃ المبشرہ اور مسلم کتاب الصلوات باب تقدیم الجماعۃ من یصلے الخ میں مغیرہ سے روایت لکھی ہے کہ میں نے عبدالرحمن کو امامت سے پیچھے ہٹانا چاہا مگر رسول اللہؐ نے منع کیا اور فرمایا کہ اس کو اسی جگہ رہنے دو۔ طبقات ابن سعد میں ہے کہ ابوبکر نے عبدالرحمن بن عوف کو اپنے زمانہ میں امامت نماز اور امامت حج پر مقرر کیا۔

عمدۃ القاری عینی باب بعث النبی اسامۃ کتاب المغازی میں ہے کہ ابوبکر کو آنحضرتؐ نے صرف تین دفعہ امیر بنا کر بھیجا ہے یعنی غزوہ بنی فزارہ اور غزوہ بنی کلاب اور حج مکہ میں کبھی دو دفعہ ابوبکر کا امیر بنایا جانا ثابت نہیں

شرح مسلم نووی جلد اول ص۱۸۵ ذیل باب امر الائمہ بتخفیف الصلوٰۃ فی تمام میں ہے کہ جس کو وسوسہ شیطانی ہو۔ وہ امامت کے لائق نہیں ہے۔

منہاج الکرامہ۔ ابن تیمیہ جواب مطاعن ابوبکر آخر کتاب اور کنز العمال کتاب امارت باب سوم فصل دوم حرف ہمزہ اور ریاض النضرہ محب طبری خلافت ابی بکر باب اول در مناقب ابی بکر فصل سیزدہم قسم ثانی ذکر استقالہ ابی بکر من البیعت و شرح ابن ابی الحدید جواب مطاعن ابی بکر اور تاریخ الخلفاء حال ابوبکر فصل فی مبائعتہ اور صواعق ابن حجر باب اول فصل اول اور مسند احمد حنبل مطبوعہ مصر جلد اول ص۱۰ و کتب جامع

ابو ذر ہروی اور کتاب موافقت ابن سمان میں ہے۔ اور نیز ابن راہویہ لکھتا ہے کہ ابوبکر نے خطبہ میں کہا کہ اے لوگو آگاہ رہو کہ میرے ساتھ ایک شیطان ہے۔ جو مجھے عارض ہے۔ پس جب تم دیکھو کہ میں نے معصیت کی تو میرے پاس سے اٹھ جاؤ۔ تاکہ میں تمہارے بالوں اور تمہاری کھالوں میں اثر نہ کر جاؤں۔ اور میری اس وقت اطاعت کرو۔ جبکہ میں راہ راست پر ہوں۔ پس اگر میں بھٹک جاؤں تو مجھے راہ راست پر لاؤ۔ ناظرین حسن بصری نے کہا یہ ایسا خطبہ تھا جو خدا کی قسم پھر کسی نے کبھی نہیں کہا۔

نہ تو بچارے ابوبکر کو کبھی امامت کا منصب عطا ہوا اور نہ ہی وہ اس قابل تھا مگر باایں ہمہ سنی لوگوں نے امامت ابوبکر کا محشر بپا کر رکھا ہے۔ کوئی سنی عالم کہتا ہے کہ ابوبکر امام اور آنحضرتؐ ماموم ہوئے کوئی کہتا ہے کہ ابوبکر امامت کے لئے کھڑا تو ضرور ہوا تھا مگر معزول کر دیا گیا۔ کوئی کہتا ہے کہ ابوبکر تو بجائے خود رہا۔ آنحضرتؐ نے عبدالرحمن بن عوف کے پیچھے نماز پڑھی تھی۔ کوئی کہتا ہے کہ ابوبکر بوجہ گریہ وزاری امامت نہ کرا سکا۔ تو عمر بن خطاب نے امامت کی تھی۔ ہمیں کوئی بتائے کہ ان میں سے کس بھلے مانس کو سچا اور کس کو جھوٹا قرار دیں۔ ایک انگریزی ضرب المثل ہے کہ جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے۔ اس ضرب المثل کے مطابق اس معاملہ میں سنی عالموں نے بہت ٹھوکریں کھائی ہیں۔ مگر افسوس باایں ہمہ ناکامیاب رہے ہیں۔

ایسا کبھی نہیں ہوا کہ آنحضرتؐ مسجد میں تشریف رکھتے ہوں اور ابوبکر نے پیش نمازی کی ہو۔ یہ کبھی نہیں ہوا۔ کہ آنحضرتؐ گھر میں علیل الطبع ہوں اور ابوبکر نے امامت کی ہو۔ یہ بھی کبھی نہیں ہوا۔ کہ آنحضرتؐ مدینے سے باہر جہاد پر تشریف لے گئے ہوں اور ابوبکر نے آپ کی غیر موجودگی میں نماز پڑھائی ہو۔ یہ بھی کبھی نہیں ہوا کہ دوران جہاد میں کسی مقام پر ابوبکر کو حکم امامت ملا ہو۔ لہٰذا ابوبکر اور امامت دو متضاد چیزیں ہیں۔

اگر ابوبکر امام اور آنحضرتؐ ماموم ہوتے تو بروز سقیفہ ابوبکر اور عمر کی طرف سے یہ واقعہ بطور حق خلافت ضرور پیش کیا جاتا۔ مگر وہاں تو صرف حق قرابت کو بطور حق خلافت پیش کیا گیا تھا۔

و اگر ابوبکر امام اور آنحضرتؐ ماموم ہوتے تو ابوبکر اور عمر حضرت علیؑ سے اس امر کا ضرور اظہار کرتے جب کہ آپ نے سر دربار تشریف لا کر شیخین کو غاصب اور ظالم قرار دیا اور حضرت علیؑ کی تقریر کے جواب میں خود بھی تقریر کرتے جس میں امامت ابوبکر کا بالتفصیل ذکر ہوتا۔

حضرت علیؑ اور بنی ہاشم دین کے مقابلہ میں دنیا کو ہیچ جانتے تھے۔ یہ لوگ آنحضرتؐ کی اقتدا سے سر مو انحراف نہ کر سکتے تھے۔ اگر ابوبکر امام اور آنحضرتؐ ماموم ہوتے تو حضرت علیؑ اور بنی ہاشم سنت رسول کو سر آنکھوں پر رکھ کر ابوبکر کے پیچھے نماز پڑھا کرتے۔ مگر تاریخیں اور واقعات شاہد ہیں کہ حضرت

علیؑ اور بنی ہاشم میں سے کسی ایک نے بھی ثلاثہ کے پیچھے کبھی نماز نہیں پڑھی۔

البتہ اتنا کہنا درست ہے کہ ثلاثہ اپنے اپنے عہد خلافت میں امامت کرتے رہے ہیں۔ اور ان کے ہم جنس ان کو امام خیال کرتے رہے ہیں۔ پس اگر یہ امامت دلیل نیابت رسولؐ ہے۔ تو یزید اور ولید بھی نائب رسول تھے۔

ابوبکر نے اڑھائی سال عمر نے دس گیارہ سال۔ اور عثمان نے بارہ تیرہ سال حکومت کی ہے اور ہر ایک خلیفہ ہر جمعہ کے روز خطبہ کہتا رہا ہے۔ کیا ان میں سے کسی ایک نے کسی جمعہ کے خطبہ میں اپنی امامت اور رسول کی اقتدا کا ذکر بطور حق خلافت کیا ہے۔ اور کیا ان میں سے کسی ایک نے حضرت علیؑ اور بنی ہاشم کے خلاف کبھی تقریر میں بطور شکایت کہا ہے۔ کہ یہ لوگ ہمارے پیچھے کیوں نماز نہیں پڑھتے جبکہ خود آنحضرتؐ نے ہمارے پیچھے نماز پڑھی ہے۔ جب یہ امور کبھی وقوع پذیر نہیں ہوئے تو ہمیں کہنا پڑتا ہے کہ امامت ابوبکر کذب اور بہتان کا انبار ہے۔

# خلافت حضرت ابوبکر صاحب

کتاب فضائل باہوفی محاسن المصر والقاہرہ میں ابن حجر عسقلانی نے وہ خط لفظ بلفظ درج کیا ہے جو معاویہ نے محمد بن ابوبکر کو لکھا۔ اس خط کا صحیح ترجمہ یہ ہے خط تیرا پہنچا جس میں ہمیشہ تیری توقیر کرتا تھا۔ بہ سبب اس حق کے جو مجھ پر واجب ہے علیؑ بیشک صاحب سوابق مبارک ہیں۔ اور ہمیشہ ہمیں اور سردار ہیں۔ یہاں تک کہ خلیفہ اول (ابوبکر) آچھلا اور ان کے حق کو چھین لیا پس جو کام ہم لوگ کرتے ہیں۔ اگر حق ہے تو اس کام کے شروع کرنے والا تیرا باپ ہے۔ اور اگر خطا ہے تو تیرا باپ اس خطا کا باعث ہے۔ اب تو جو چاہتا ہے اپنے باپ کے حق میں کہہ لے۔

مروج الذہب امام ابوالحسن علی بن الحسن مسعودی ص۳۵ برحاشیہ تاریخ کامل جلد ۶ میں ایک اور خط معاویہ بنام محمد بن ابی بکر منقول ہے جس کا ضروری خلاصہ یہ ہے۔ اے محمد بن ابی بکر۔ ہم لوگ اور تیرا باپ ابوبکر حضرت علیؑ بن ابی طالب کی فضیلت کو پہچانتے تھے۔ ابوبکر اور عمر نے ان کے حق کو چھین لیا اور ان کے امر کی مخالفت پر دونوں نے اتفاق کر لیا۔ یہاں تک کہ ابوبکر اور عمر نے بصورت انکار بیعت ابوبکر حضرت علی علیہ السلام کے ساتھ ایک امر عظیم کا قصد کیا۔ (حضرت علی علیہ السلام کو قتل کر دینا چاہا) یہ دونوں مل کر خلافت کرنے لگے۔ اور علیؑ کو کسی امر خلافت میں شریک نہ کرتے۔ اور نہ ہی اپنے اسرار وراز ان سے بیان کرتے۔ پھر عثمان کو خلافت ملی تو وہ بھی اسی روش پر چلا۔ پس اے محمد۔ اگر تیرا باپ

سب سے پہلے یہ کارروائی نہ کرتا تو ہم ہرگز حضرت علیؑ بن ابیطالب کی مخالفت نہ کرتے - بلکہ خلافت انکو سونپ دیتے - مگر کیا کریں - ہم تو تیرے باپ کے طریقہ پر چل رہے ہیں اب جو چاہو اپنے باپ کے حق میں کہو -

بخاری مطبوعہ مصر جلد دوم ص۲ پر ہے کہ ایک عورت (نام ندارد) آئی اور عرض کیا یا حضرت اگر میں آپکو نہ پاؤں یعنی جب آپ راہی عالم باقی ہو جائیں تو کس کے پاس آؤں - آنحضرتؐ نے فرمایا ابوبکر کے پاس آنا -

ابن حجر صواعق محرقہ جلد سوم صفحہ ۳۵۹ پر لکھتا ہے کہ ابھی تک اس عورت کا نام معلوم نہیں ہو سکا -

ابوبکر کی خلافت پر ایک دلیل یہ پیش کی جاتی ہے - کہ اس نے آنحضرتؐ کے ایام مرض میں امامت کرائی حالانکہ یہ سراسر غلط ہے - اور اگر بغرض بحث مان بھی لیا جاوے تو عبد الرحمان بن عوف کو حق خلافت بدرجہ اولےٰ حاصل ہے جو باتفاق علمائے اہلسنت امام بنا اور رسولؐ مقتدی ماموم بنے دیکھو اصابہ فی معرفۃ الصحابہ ترجمہ عبد الرحمان بن عوف -

ازالۃ الخفاء ولی اللہ فصل ششم بیان آیات قرآن و تعریفات اور کنز العمال ملا علی متقی فضائل ابوبکر ترجمہ شمائل ابوبکر کتاب الفضائل باب الفاء میں بروایت حضرت سلیمان لکھا ہے کہ مجھ سے عمر بن خطاب نے پوچھا کہ آیا میں بادشاہ ہوں یا خلیفہ - سلمان نے فرمایا - کہ اگر تو مسلمان کی زمین سے ایک درہم یا اس سے کمتر یا زیادہ غصب کرلے اور پھر اسکو وہاں رکھے جہاں اسکے رکھے جانیکا حق نہیں ہے تو تو بادشاہ ہے

کتاب الامامت والسیاست میں ہے کہ ابوبکر نے حضرت عباس سے کہا کہ ہم (ابوبکر اور عمر) آپکو کچھ دیتے ہیں اور آپ معاملہ حق سے باز رہیں حضرت عباس نے فرمایا - کہ اگر ہمارا حق ہے تو ہم خاموش کیوں ہیں اور اگر ہمارا حق نہیں ہے تو تم دیتے کیوں ہو -

کتاب الامامت والسیاست ص۲۱ پر ہے کہ ابوبکر نے مرتے وقت کہا کاش رسول اللہ سے ہم دریافت کرلیتے کہ حضرت کے بعد کون خلیفہ ہوگا - تاکہ پھر کوئی نزاع نہ کرتا اور کاش پوچھ لیتا کہ اس میں انصار کا بھی حق ہے یا نہیں - عمر کی حسرت ابوبکر کی حسرت سے بڑھ چڑھ کر ہے جیسا کہ الفاروق حصہ دوم صفحہ ۲۳۳ پر ہے کہ عمر کہا کرتا کاش رسول اللہ تین چیزوں کی حقیقت بتا جاتے تو مجھے دنیا و مافیہا سے زیادہ عزیز ہوتی - خلافت - کلالہ - ربا - نیز عمر نے بوقت مرگ بڑی حسرت سے کہا کہ اگر خالد بن ولید زندہ ہوتا - تو میں اپنے بعد اس کو خلیفہ بناتا

کتاب الامامت والسیاست ص۱۱ پر ہے کہ جناب امیرؑ نے ابوبکر سے فرمایا - کہ تم نے انصار سے قرابت رسولؐ کی دلیل پر خلافت کو حاصل کیا اور ہم اہلبیتؑ سے اب یہی خلافت از راہ غصب لیتے ہو یعنی قرابت رسولؐ کے لحاظ سے بھی ہم تم سے زیادہ حقدار خلافت ہیں - اسی کتاب الامامت صفحہ ۲۶ پر ہے کہ جناب فاطمہؑ نے اپنے گھر کے دروازہ پر کھڑے ہو کر فرمایا ہم جہاں تک جانتے ہیں تم سے بدتر کوئی قوم نہ ہوگی جس نے آنحضرتؐ کا جنازہ

ہمارے سامنے مجبور شدہ یا اور جا کر اپنے خود ہی خلافت کا فیصلہ کر لیا جس میں کسی طرح ہمارے حقوق کی رعایت نہیں کی گئی

شرح نہج البلاغہ علامہ ابن ابی الحدید میں ہے کہ خلافت ابوبکر کے قائلین نے جب شیعوں کا استدلال احادیث سے دیکھا تو مقابلہ میں انہوں نے بھی ابوبکر کیلئے احادیث وضع کیں۔ چنانچہ حضرت علیؑ کے حق میں جو یہ حدیث مشہور تھی کہ رسول اللہؐ نے آپکو اپنا بھائی مقرر کیا۔ تو ابوبکر کے لئے یہ حدیث بنائی گئی کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ اگر ہم کسی کو اپنا خلیل بناتے تو ابوبکر کو بناتے۔ مدارج النبوۃ میں ہے کہ جب آیہ لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی کا نزول ہوا تو ابوبکر اپنے دامن میں پتھر کنکر بھر لیتا اور جب آنحضرتؐ کے سامنے بیٹھتا تو اپنے منہ کو پتھر کنکروں سے ٹھونس لیتا (کیا اچھا ہوتا اگر کوئی شخص اس کے تختے بند کر دیتا)

کتاب زین الفتی ابو محمد احمد بن علی العاصمی میں ہے کہ جب ابوبکر خلافت رسولؐ پر جلوہ فروز ہوئے تو قیصر نے یکصد علمائے نصاریٰ کو منتخب کیا کہ خلیفہ رسول کے پاس جاویں اور وہ مسائل پوچھیں جو انبیاء سے پوچھے جاتے ہیں اگر وہ خلیفہ رسولؐ ہو گا ضرور جواب دیگا۔ ورنہ وہ دیکھینگے منشی اور رلیشہ دوانیوں سے خلیفہ بن بیٹھا ہے۔ چنانچہ جب ابوبکر سے وہ سوالات کیے گئے تو ابوبکر کبھی معاذ بن جبل کی طرف دیکھتا اور کبھی ابن مسعود کی طرف۔ اس پر راس جالوت نے عبرانی میں کہا کہ یہ شخص یعنی رسول اللہ پیغمبر نہ تھے نہیں تو ان کا خلیفہ کچھ تو با علم ہوتا۔ حضرت سلمان فارسیؓ نے کہا بلاؤ اس شخص (حضرت علی علیہ السلام) کو جو اہل تورات کو احکام تورات کے مطابق اور اہل انجیل کو احکام انجیل کے مطابق اور اہل زبور کو احکام زبور کے مطابق جواب دے۔ جناب امیر علیہ السلام نے قدم رنجہ فرمایا۔ اور ان سب کے مسائل حل کر دیئے جس پر وہ معترض (سر گروہ اعتراض کنندگان) بے اختیار اسلام لے آیا اور کہا۔ میں توحید اور رسالت کی گواہی دیتا ہوں اور اس کی بھی گواہی دیتا ہوں۔ کہ آپ وصی رسول اللہ ہیں اور دوسرے مسلمانوں نے حضرت علی علیہ السلام کو مفرج الکرب کا خطاب دیا اللھم صل علی محمد و آل محمد

کتاب الامامت والسیاست ابن قتیبہ صفحہ ۱۲ پر ہے کہ جب حضرت علی علیہ السلام کو جبراً ابوبکر کے پاس لایا گیا تو حضرت نے فرمایا میں بندۂ خدا اور برادر رسولؐ ہوں جب آپ سے بیعت ابوبکر کے لئے کہا گیا تو حضرت نے فرمایا میں زیادہ مستحق ہوں کہ میری بیعت کی جاوے میں ہرگز بیعت نہ کرونگا۔ تم لوگوں نے انصار سے خلافت کو قرابت رسولؐ کی دلیل پر حاصل کیا ہے وہی دلیل پر تم لوگ ہم اہلبیت سے خلافت غصب کر رہے ہو۔ کیا تم نے انصار سے پیش اس کمال کو بیان نہیں کیا۔ کہ تم لوگ اس وجہ سے مستحق خلافت ہو کہ رسول اللہ تم لوگوں میں سے تھے۔ تو انصار نے تمہارے اس دعویٰ کو قبول کیا اور خلافت کو تمہارے حوالہ کر دیا۔ اب اس حجت کو جب ہم تم پر پیش کرتے ہیں کہ رسول اللہ سے زندگی اور موت دونوں میں ہم اولیٰ ہیں

تو تم ہی انصاف کرو۔ اگر تم لوگ مومن ہو۔ ورنہ اپنے ظلم کی جگہ دیکھ لینا جس کو تم جانتے ہو۔ عمر نے کہا۔ جب تک ابوبکر کی بیعت نہ کرو گے ہم تم کو نہیں چھوڑیں گے۔ حضرت نے فرمایا اے عمر آج دودھ دوہ لے کہ اس میں تیرا بھی حصہ ہے۔ اور اس کے امر کو مضبوط کر۔ کل وہ تجھے واپس دیگا۔ پھر حضرت نے کہا۔ اے عمر ہم تیرے قول کو ہرگز قبول نہ کریں گے۔ اور نہ ابوبکر کی بیعت کرینگے۔

کنز العمال فضائل ابوبکر از قسم افعال ترجمہ شمائل ابوبکر کتاب الفضائل باب الخلفا میں لکھا۔ کہ ایک اعرابی ابوبکر کے پاس آیا اور پوچھا۔ کیا تو خلیفہ رسول ہے۔ ابوبکر نے کہا نہیں تو اعرابی نے پوچھا۔ کہ پھر تو کیا ہے۔ ابوبکر نے کہا میں تو آنحضرتؐ کے بعد خالفہ ہوں۔ یعنی بیٹھنے والا۔ نیز خالفہ سے مراد وہ شخص بھی ہے جس میں کوئی خیر و برکت نہ ہو۔ اور جس سے لوگ دین و دنیا میں بے نیاز نہ ہو سکیں۔ ملاحظہ ہو مجمع بحار الانوار علامہ شیخ محمد طاہر مطبوعہ نولکشور جلد اول صفحہ ۳۰ سطر ۹۔ اور شرح عینی مطبوعہ مصر جلد ہفتم صفحہ ۵۸۰ اور نہایہ ابن اثیر جزری مطبوعہ مصر صفحہ ۳۵ سطر ۲۔ اور انوار اللغہ مولوی وحید الزمان صفحہ ۹۹

کتاب مواقف مقصد ثالث فی ما یثبت بہ الامامۃ میں ہے۔ جب یہ ثابت ہو گیا کہ (ابوبکر) کی امامت اختیار اور بیعت سے حاصل ہوئی تھی۔ (نہ کہ بعوض قرآن و حدیث) تو جاننا چاہیئے کہ اس میں سب اصحاب کے اجماع کی حاجت نہیں کیونکہ اس پر کوئی عقلی یا نقلی دلیل قائم نہیں ہوتی۔ بلکہ امامت کے مقرر ہونے کے لئے اہل حل و عقد میں سے ایک یا دو شخصوں کا بیعت کر لینا کافی ہے۔ کیونکہ ہم جانتے ہیں کہ صحابہ نے باوجود اس مضبوطی کے جو وہ دین میں رکھتے تھے۔ ایسی بیعت ہی کو کافی سمجھا ہے جیسا کہ عمر نے بیعت کر کے ابوبکر کی خلافت مقرر کی اور عبدالرحمان بن عوف نے بیعت کر کے عثمان کی خلافت مقرر کی۔ کل امت کا اکٹھا ہونا تو ایک طرف رہا۔ انہوں نے ان لوگوں کے اکٹھا ہونے کو بھی ضروری نہ سمجھا جو کہ مدینہ میں تھے۔ اور کسی شخص نے بھی ان کے اس فعل پر اعتراض نہ کیا۔ (غلط ہے سینکڑوں اصحاب رسول معترض ہوئے اور مرتے دم تک ثلاثہ کی بیعت نہ کی) اور اسی بات پر آج تک کئی زمانے گذر چکے ہیں۔

کتاب الامامت والسیاسۃ علامہ ابن قتیبہ میں ہے کہ ابوبکر کا غلام قنفذ حضرت علی علیہ السلام کی خدمت میں آیا اور کہا آپ کو خلیفہ رسول بلاتا ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ تم لوگوں نے آنحضرتؐ پر جھوٹ باندھنے میں بہت جلدی کی۔

تفریح الاحباب فی مناقب الاصحاب فصل خلافت ابوبکر صفحہ ۴۹ پر مسند امام احمد بن حنبل اور دلائل النبوۃ امام بیہقی سے حدیث لکھی ہے کہ عمر بن سفیان سے روایت ہے کہ اس خلافت کی بابت

رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہم سے کوئی عہد اور حکم نہیں فرمایا تھا۔ لیکن ہم نے اپنی رائے سے ابوبکر کو خلیفہ بنایا۔ پس۔ ابوبکر اس پر قائم ہو گیا۔ اور مرتے دم تک مضبوطی سے قائم رہا۔ پھر ابوبکر نے اپنی رائے سے عمر کو خلیفہ بنایا پس وہ بھی اس پر قائم ہو گیا یہاں تک کہ دین اپنی جگہ پر قائم ہوا (غلط ہے بدعات شیخین شمار سے باہر ہیں) پھر اقوام (عثمان۔ معاویہ وغیرہ) نے دنیا طلب کی پس ان میں بہت سے ایسے کام ہوئے جن کے بارے میں اللہ فیصلہ کریگا۔

کنز العمال جلد سوم ص۱۲۵ پر ہے کہ رافع بن ابی رافع کہتا ہے کہ جب ابوبکر کو لوگوں نے خلیفہ بنایا تو ہم نے کہا کہ یہ تو ہمارا وہی صاحب ہے جو ہم کو حکم دیا کرتا کہ کبھی دو آدمی پر بھی حکومت نہ کرنا۔ اسی خیال سے ہم نے گھر سے سفر کیا اور وارد مدینہ ہوئے۔ ابوبکر سے ملاقات کر کے ہم نے کہا۔ ہم کو پہچانتے ہو۔ ابوبکر نے کہا ہاں۔ تب ہم نے کہا۔ یہ بھی تم کو یاد ہے کہ تم ہم کو نصیحت کیا کرتے تھے کہ دو آدمیوں پر بھی حکومت نہ کرنا۔ پھر تم کو کیا ہو گیا۔ کہ ساری امت کے حاکم بن بیٹھے! ابوبکر نے جواب دیا کہ رسول اللہ نے انتقال کیا! اور لوگ کفر کے ساتھ تازہ عہد تھے۔ لہذا ہم کو (مجھے اور عمر کو) یہ خوف ہوا کہ کہیں یہ لوگ مرتد نہ ہو جائیں۔ اور اختلاف نہ پیدا ہو۔ اس لئے ہم اس میں داخل ہوئے۔ حالانکہ ہم اس امر سے کراہت رکھتے تھے۔

تاریخ طبری جلد چہارم ص۳۰ پر ہے کہ خالد بن سعید بن عاص آنحضرت کی طرف سے یمن کا عامل تھا۔ اس نے دو ماہ تک ابوبکر کی بیعت نہ کی۔ جب یہ مدینہ میں آیا۔ تو اس نے حضرت علی علیہ السلام سے کہا اے فرزندان عبد مناف کیا تم لوگ بالکل مغلوب ہو گئے جناب امیر نے فرمایا کیا تو اسکو خلافت سمجھتا ہے یا زبردستی! اسنے عرض کیا۔ کہ تم لوگوں سے کوئی شخص اولے بہ خلافت نہیں ہے جو اس امر پر زیادہ مستحق ہو۔

روضۃ الاحباب میں ہے کہ جب معاویہ نے جنگ صفین میں حضرت علی علیہ السلام کے لشکر پر دریائے فرات کا پانی بند کر دیا۔ تو عمرو بن عاص نے کہا۔ اے معاویہ تو حضرت علیؑ جیسے شخص پر پانی بند کرتا ہے۔ حالانکہ تو جانتا ہے۔ کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات پر تمام زمانہ حضرت علی علیہ السلام کے خلاف ہو گیا۔ تو حضرت علی (علیہ السلام) نے کہا۔ کاش! اس وقت میرے ہمراہ چالیس آدمی ہوتے تو میں اپنے حق کے مطالبہ پر کھڑا ہو جاتا۔

تفریح الاحباب امام احمد بن حنبل ص۱۹۱ پر بروایت عبداللہ بن مسعود لکھا ہے کہ عمر بن خطاب کو لوگوں پر یہ فضیلت ہے کہ اس کی رائے سے ابوبکر خلیفہ بنا۔ اور عمر پہلا شخص ہے جسنے ابوبکر کی بیعت کی۔ کتاب تمہید ابو الشکور سلمی ص۱۹۹ پر ہے کہ خلافت کیلئے کسی شخص کے حق میں نص نہ تھی اگر ہوتی تو

اصحاب رسول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد اتنی جلدی آنحضرت کے دفن ہونے سے پہلے آنحضرت کے حکم کی اور وصیت کی مخالفت نہ کرتے یعنی سقیفہ بنی ساعدہ میں جمع ہو کر خلیفہ بنانی نہ کرتے

مسند امام احمد حنبل جلد اول صلا میں ہے کہ ابوبکر کو لوگوں نے خلیفۃ اللہ کے لقب سے پکارا ۔ تو اس نے کہا میں خلیفہ رسول اللہ ہوں اور میں اس پر راضی ہوں ۔

صواعق محرقہ علامہ ابن حجر شروع مقصد خامس از باب حادی عشرہ در فضائل اہلسنت تاریخ الخلفاء علامہ جلال الدین سیوطی خلافت ابی بکر فصل فی منبذ من حلمہ و تواضعہ کنز العمال کتاب الامارۃ والخلافت حرف الالف ریاض النضرہ محب طبری باب اول قسم ثانی فصل دوازدہم ذکر تواضع ابوبکر میں لکھا ہے کہ امام حسن علیہ السلام ابوبکر کی طرف گئے جبکہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے منبر پر بیٹھا تھا امام حسن علیہ السلام نے فرمایا اے ابوبکر میرے باپ کے بیٹھنے کی جگہ سے اتر جا ابوبکر نے کہا خدا کی قسم صاحبزادے تو نے صحیح کہا ہے کہ یہ منبر تیرے باپ کے بیٹھنے کی جگہ ہے میرے باپ کی نہیں ہے ۔ اس کے بعد ابوبکر نے امام حسن علیہ السلام کو پکڑ کر گود میں بٹھا لیا اور رونے لگ پڑا پس حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا واللہ حسن نے میرے سکھانے سے یہ بات نہیں کہی ہے بلکہ خود بخود ایسا کہا ہے اس پر ابوبکر نے کہا اے علی آپ نے صحیح فرمایا ہے خدا کی قسم میں نے بھی تو آپ کو تہمت نہیں دی ۔ ناظرین ۔ اس روایت میں ابوبکر کا قسم کھانا قابل غور امر ہے یہی روایت کتاب المناقب ابن شہر آشوب اور رفعۃ الکل السمعانی اور تاریخ خطیب میں بھی مذکور ہے ۔

ابوبکر انباری نے بھی روایت بالا کو بیان کیا ہے الانساب سمعانی میں ابوبکر انباری کی بے مثل قابلیت اور عظیم المرتبہ علم کو تسلیم کیا گیا ہے ۳۲۸ھ میں فوت ہو گیا ۔

شرح مشکوٰۃ شیخ عبدالحق دہلوی کتاب الزکوٰۃ باب من لا یحل لہ الصدقہ میں ہے کہ امام چھوٹی عمر میں صاحب عقل تھے اور بہ تحقیق یہ دونوں امام یعنی امام حسن اور امام حسین علیہم السلام نہایت چھوٹی عمر میں تھے جبکہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی احادیث منضبط کی ہوئی تھیں ۔ اور آنحضرت کی وفات کے وقت امام حسن کی عمر آٹھ سال کی تھی ۔ کیونکہ آپ ہجرت کے دوسرے سال پیدا ہوئے تھے

خفاجی نے ریحانۃ الالباء میں ابن حجر مکی کو صاحب فضل و کمال تسلیم کیا ہے شیخ عبدالحق ماثبت بالسنۃ میں اس کو شیخ الفقہاء والمحدثین لکھا ہے اور کشف الظنون میں اس کو امام اور حافظ کا لقب دیا گیا ہے ۹۷۳ھ میں فوت ہوا ۔

علامہ یافعی نے اپنی تاریخ میں ۳۶۸ھ کے واقعات میں لکھا ہے کہ سید رضی رحمۃ اللہ علیہ نے

نو سال سے تھوڑی عمر میں قرآن حفظ کر لیا تھا۔ نیز لکھا ہے کہ ابو الفتح نحوی کہتا ہے کہ شریف رضی ابوالحسن موسوی کی عمر ابھی دس سال نہیں ہوئی تھی۔ کہ ابن سیرافی کے پاس حلقۂ شاگردان میں بیٹھا تھا۔ ابن سیرافی تعلیم کے طور پر اعراب کا ذکر کر رہا تھا۔ تو کہنے لگا جب ہم کہتے ہیں رأیت عمر۔ تو عمر کے نصب کی کیا علامت ہے سید رضی نے فرمایا بغض علیؑ۔ تمام اہل مجلس دنگ ہو گئے۔

درر کامنہ عسقلانی۔ طبقات الاسنوی، جامی۔ تاریخ ابن رافع۔ طبقات فقہائے شافعیہ، طبقات السبکی طبقات الخواص میں ہے کہ امام یافعی گیارہ سال کی عمر میں بالغ ہو گیا تھا۔ وہ علم و فضل میں مشہور زمانہ تھا۔ اس کے اوصاف مثل آفتاب تاباں بیان سے مستغنی ہیں۔ اس کی تصانیف مفیدہ مختلف فنون میں ہیں۔ اس کو رسول اللہ کی زیارت بھی ہوئی۔ اور آنحضرتؐ نے اس کی شفاعت کا وعدہ فرمایا۔

منہج المقال اور کئی ایک کتب رجال میں مرقوم ہے کہ عبدالکریم بن طاؤس العلوی نے صرف چالیس دن استاد سے تعلیم حاصل کی۔ اور اس کی عمر چار سال کی تھی۔ جبکہ اس نے مستقل طور پر کتابت کا فن حاصل کر لیا۔ اور اس کو استاد کی ضرورت نہ رہی۔

لوامع الانوار فی طبقات الاخیار امام عبدالوہاب شعرانی اور شرح بخاری کرمانی میں ہے۔ کہ ابو محمد سفیان ابن عیینہ نے جو علمائے اخیار میں سے ہے۔ چار برس کی عمر میں قرآن حفظ کر لیا۔ اور سات برس کی عمر میں حدیث کی کتابیں تالیف کیں۔

صاحب منتہی الکلام نے مسلک اول میں امام عبدالوہاب شعرانی کی قابلیت پہ فخر و مباہات کیا ہے رسالہ انتباہ فی سلاسل اولیاء شاہ ولی اللہ میں ہے کہ شعرانی عارف باللہ اور صاحب تصانیف تھا مسلم میں ہے کہ عبداللہ بن زبیر کو جب کہ وہ چار سال سے کم عمر کا تھا۔ غزوۂ خندق کے دن کا مفصل واقعہ ضبط تھا۔

شرح مسلم نووی میں ہے کہ غزوۂ خندق سنہ ۴ھ میں ہوا۔ جبکہ عبداللہ بن زبیر کی عمر چار برس سے کم تھی اور اس کا واقعہ غزوہ خندق کو ضبط میں رکھنا ان جمہور محدثین کی تردید کرتا ہے۔ جو یہ کہتے ہیں۔ کہ پانچ برس کی عمر سے پہلے کسی بچے سے حدیث سننا صحیح نہیں ہے۔ سچی بات یہ ہے کہ خواہ بچہ چار برس کا ہو یا اس سے کم ہو اگر اس کو تمیز حاصل ہے تو اس سے حدیث سننا صحیح ہے اور اس حدیث میں ابن زبیر کی منقبت ہے ابو یحییٰ انصاری نے فتح الباقی شرح الفیۃ العراقی میں۔ ابراہیم لقانی المالکی نے کتاب قضاء الوطر من نزہۃ النظر فی توضیح نخبۃ الفکر فی مصطلح اہل الاثر میں۔ ملا علی قاری نے کتاب شرح الشرح النخبۃ الفکر میں اور جلال الدین سیوطی نے تدریب شرح تقریب میں ابن الصلاح نے علوم حدیث میں۔ ابن بیہقی

نے مدینۃ العلوم میں عینی نے عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں خطیب بغدادی نے کفایہ میں لکھا ہے کہ خطیب کہتا ہے۔ کہ میں نے پانچ برس کی عمر میں قرآن حفظ کیا۔ اور چار برس کی عمر میں ابوبکر ابن المقری کے سامنے پیش کیا گیا۔ بعض نے کہا۔ یہ ابھی بہت چھوٹا ہے۔ کہ حدیث سن سکے ابن المقری نے مجھے کہا پڑھ سورہ کافرون میں نے پڑھ دی پھر کہا پڑھ سورہ تکویر میں نے پڑھ دی پھر کہا پڑھ سورہ المرسلات میں نے وہ بھی پڑھ دی اور کوئی غلطی نہ کی۔ ابن مقری نے کہا اس بچہ سے حدیث سنا کرو۔ میں عہد کرتا ہوں۔ کہ جو حدیث یہ بیان کرے گا۔ اس کا میں ذمہ دار ہوں۔

ابن الصلاح نے کتاب علوم حدیث میں لکھا ہے کہ تحقیق ہمیں ابراہیم بن سعید جوہری کا سے پہنچا ہے کہ اس نے کہا میں نے ایک چار سالہ لڑکے کو دیکھا جس کو گود میں اٹھا کر مامون رشید کے پاس لائے تھے۔ جس نے قرآن پڑھا ہوا تھا۔ اس نے قرآن کی قرأت کی اور مسائل میں اجتہاد کرتا تھا۔ ایسی مرضیہ بات تھی کہ جب بھوک لگتی تو رو پڑتا۔

خطیب نے کفایہ میں محمد بن ابراہیم سعد اللہ ابن جماعۃ الکنانی نے کتاب منہل روی فی اصول حدیث النبیؐ میں۔ ملا علی قاری نے شرح الشرح نخبۃ الفکر میں بسند شرح بخاری کا زرونی۔ عینی نے عمدۃ القاری میں اور ارنیفی نے مدینۃ العلوم میں بعینہ واقعہ بالا درج کیا ہے۔

سہل بن عبداللہ تستری شیخ الاسلام زکریا انصاری نے احکام الدلالہ علی تحریر الرسالہ اور یافعی نے مرأۃ الجنان میں لکھا ہے کہ سہل کہتا ہے۔ کہ میں تین سال کا تھا جبکہ میں رات کو جاگا کرتا اور رب کو یاد کرتا۔

شیخ الاسلام ابویحییٰ زکریا انصاری شافعی نے فتح الباقی شرح الفیۃ العراقی میں لکھا ہے کہ قاضی ابو عمر ہاشمی نے پانچ برس کی عمر میں سنن ابوداؤد کو پڑھا۔ لوگ اس سے حدیث سننے کے عادی تھے اور اس سے حدیثیں سن کر ضبط کیا کرتے۔

علامہ ابن القیم نے زاد المعاد میں امام احمد بن حنبل نے مسند میں اور ابن اثیر نے اسد الغابہ فی معرفت الصحابہ میں لکھا ہے کہ ام سلمہ کہتی ہے کہ جب میرا شوہر ابوسلمہ مر گیا اور میری عدت گذر چکی۔ تو رسول اللہؐ نے مجھے پیغام نکاح دیا میں نے کہا یا رسول اللہ میں بال بچہ دار عورت ہوں۔ اور نیز میرا کوئی ولی اس وقت موجود نہیں ہے۔ اسی حدیث میں ہے کہ ام سلمہ نے اپنے بیٹے عمر کو کہا۔ اٹھ اور رسول اللہ کے ساتھ میرا عقد کردے۔ پس اس نے عقد کر دیا۔ ناظرین! یہ نکاح ماہ شوال سنہ ۴ھ میں ہوا اور عمر بن ابوسلمہ کی عمر اس نکاح کے وقت تین سال یا تین سال سے کم تھی کیونکہ وہ رسول اللہؐ کی وفات کے وقت نو سال کا تھا

روضۃ الاحباب تاریخ سبط ابن جوزی۔ تاریخ خمیس۔ مواہب لدنیہ تکمیل الکمال شیخ عبدالحق دہلوی اور کتاب الاعلام بسیرۃ النبی میں لکھا ہے کہ یہ نکاح ماہ شوال سنہ ۴ھ میں ہوا۔

استیعاب میں عمر بن ابو سلمہ کے حالات میں لکھا ہے کہ وہ سنہ ۲ھ میں ملک حبشہ میں پیدا ہوا اور تاریخ خمیس میں ام سلمہ کے اولاد کے ذکر میں لکھا ہے۔ کہ عمر وفات رسولؐ کے وقت ۹ سال کا تھا اور وہ سنہ ۲ھ میں پیدا ہوا تھا۔ اور اسد الغابہ میں عمر بن ابو سلمہ کے حالات میں لکھا ہے کہ وہ وفات رسولؐ کے وقت ۹ سال کا تھا

علامہ ابن القیم امام واقدی سے نقل کرتا ہے کہ رسول اللہؐ نے ام سلمہ سے نکاح کا پیغام اس کے بیٹے عمر بن ابو سلمہ کو دیا جس نے ام سلمہ کا نکاح رسول اللہؐ سے کر دیا۔ حالانکہ وہ اس وقت خرد سال بچہ تھا۔

فاضل شعرانی نے مختصر فتوحات مکیہ میں لکھا ہے (یہ کتاب فتوحات مکیہ مصنفہ شیخ محی الدین ابن عربی کا خلاصہ ہے) کہ شیخ محی الدین کہتا ہے کہ میں نے اپنی بیٹی کو جبکہ ابھی شیر خوار تھی۔ اور اس کی عمر ایک سال کے قریب تھی کہا۔ تو کیا کہتی ہے اس شخص کے بارہ میں جو اپنی عورت سے جماع کرے اور انزال نہ ہو تو میری بیٹی نے جواب دیا۔ کہ اس مرد پر غسل واجب ہے۔ پھر شیخ محی الدین لکھتا ہے کہ میں نے ایسے بچہ کو دیکھا۔ کہ جس نے ماں کے پیٹ میں ماں کا نام لے کر اسے جواب دیا۔ اور اس کی ماں نے چھینک لی تو حاضرین نے اس بچہ کی آواز اس کی ماں کے شکم سے سنی۔ علی بن برہان الدین نے روایت بالا انسان العیون میں بھی لکھی ہے۔ ناظرین اگر یہ لکھا جائے کہ علمائے اہلسنت اور اصحاب رسولؐ نے ایسی بے سر و پا باتیں کیوں بنائی ہیں۔ تو ایک علیحدہ کتاب بن جاتی ہے۔ مشتے نمونہ از خروارے عرض کرتا ہوں کہ اصحاب ثلاثہ کے والدین کافر تھے۔ اس لئے رسول اللہؐ اور حضرت علی علیہ السلام اور ابراہیم کے والدین کافر قرار دیئے۔ ثلاثہ بت پرست تھے۔ اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف بتوں کی حمد و ثنا اور شیطان کی دراندازی منسوب کی گئی۔ عمر تمام عمر کھڑے کھڑے پیشاب کرتا رہا۔ یہی الزام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیا گیا۔ عمر نے شراب مرتے دم تک ترک نہ کی۔ یہی بات رسول اللہؐ اور حضرت علی علیہ السلام کے ذمہ لگائی گئی۔ عمر بحالت جنب نماز پڑھ لیا کرتا تھا۔ اسی قباحت کو آنحضرتؐ سے منسوب کیا گیا۔ ابوبکر پر شیطان غالب ہو جاتا تھا۔ اسی گناہ کا مجرم آنحضرتؐ کو ٹھہرایا گیا۔ ثلاثہ صدق و صفا سے قطعاً عاری تھے۔ اسی سبب سے تین جھوٹ حضرت ابراہیمؑ کی طرف منسوب کئے گئے۔ عمر بحالت روزہ جماع کر لیا کرتا تھا۔ یہی برائی بروایت عائشہ آنحضرتؐ کے ذمہ لگائی گئی۔ آنحضرتؐ نے محبت کی وجہ سے جو جو عاشقانہ حرکات اپنے اہلبیت سے کیں اس سے چڑ کر غداریانہ امور عائشہ کی طرف منسوب کئے گئے۔ ثلاثہ نے تمام عمر ختنہ نہیں کرایا تھا۔ یہی فضیحت حضرت ابراہیمؑ کے سر تھوپی گئی۔ حضرت علی علیہ السلام ماں کے پیٹ میں آنحضرتؐ کی تعظیم کو کھڑے ہو جاتے تھے۔ اسی طرح شیخ محی الدین علامہ اہلسنت نے ایک عام لڑکی کو اپنی ماں کے پیٹ میں باتیں کرتے سنا۔ ائمہ معصومین نہایت خورد سالی میں کامل فقیہ اور رموز القرآن و احادیث

سے کما حقہٗ واقف تھے۔ ایسے ہی علمائے اہلسنت بخارق عادات باتیں عام مسلمین کے بچوں میں ظاہر کرتے ہیں۔ عائشہ وحفصہ کی پردہ پوشی کی آڑ میں زینب دختر رسول اللہ کو کافر بنایا جاتا ہے۔ آنحضرتؐ کو مبعوث ہونے سے پہلے عام بازاری لوگوں کی طرح گنہگار کہا جاتا ہے۔ بلکہ دوران اظہار نبوت میں بھی گنہگار بنایا جاتا ہے سب سے بڑھ کر غضب تو یہاں تک ڈھایا جاتا ہے کہ رسول اللہ صرف دوران نزول وحی میں طیب وطاہر ہو سکتے ہیں۔ بعد از انفراغ وحی ان سے گناہ کا سرزد ہونا ممکن ہے۔ ان لوگوں نے گستاخی اور حق پوشی کی حد کر دی جب یہاں تک کہدیا کہ وحی میں بھی ایک دفعہ شیطان نے دراندازی کر دی چلو پیغمبری بقول اہلسنت ایک من گھڑت ڈھکوسلا ہے۔

تفسیر کشاف اور کتاب مواقف دائل مقصد اول مقصد سادس اور تفسیر لباب فی علوم الکتاب عمر بن عادل حنبلی اور تفسیر ابن حیان میں ہے کہ اللہ تعالٰے نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بچپن میں نبوت عطا کی۔ اور اس کی عقل کو کامل کیا۔

ملا علی قاری نے شرح فقہ اکبر میں امام فخر الدین رازی سے اور شارح عمدۃ النسفی نے لکھا ہے۔ کہ رسول اللہ اپنی پیدائش کے دن بھی نبوت کی صفت سے متصف تھے۔ بلکہ بموجب حدیث آنحضرتؐ اس وقت بھی نبی تھے جبکہ ابھی آدم روح اور جسم کی حالت میں تھا۔

بخاری مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۱۱۱ اور مسند احمد حنبل جلد اول ص۵۵ اور تاریخ کامل جلد دوم ص۱۴۲ اور مجمع بحار گجراتی جلد سوم ص۲۲۲ اور تاریخ الخلفا امام سیوطی مطبوعہ سرکاری لاہور ص۲۳ سطر ۸ اور تنقیح بخاری بدر الدین زرکشی اور مفتاح کنز الدرایہ زرکشی اور مسند احمد بن خالد اور ملل والنحل امام شہرستانی مطبوعہ بولاق مصر ص سطر ۱۳ اور کتاب عزیز الالفاظ بخاری علی بن سہل اور تاریخ طبری اور بخاری مطبوعہ بمبئی جلد ششم کتاب المحاربین ص سطر ۹ میں ہے کہ عمر بن خطاب نے کہا کہ مجھ کو خبر ملی ہے کہ لوگ کہتے ہیں کہ اگر عمر مرگیا تو ہم فلاں شخص (علیؑ) کی بیعت کریں گے خبردار کوئی اس دھوکہ میں نہ رہے کیونکہ ابوبکر کی بیعت بے سوچے سمجھے واقع ہوئی تھی

کنز العمال میں ہے کہ حضرت علی علیہ السلام سے مروی ہے کہ مجھ سے آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میں نے خدا سے تین دفعہ سوال کیا کہ تجھ کو سردار یعنی خلیفہ بنائے مگر خدا نے انکار کیا اور ابوبکر کی خلافت پر راضی ہوگیا۔ ابو طالب عشاری نے فضائل الصدیق میں اور خطیب نے اور ابن جوزی نے الہیات میں اور ابن عساکر نے میزان میں لکھا ہے کہ یہ حدیث باطل ہے۔

محاضرات راغب اصفہانی باب مناقب علی اور کتاب مناقب ابن مردویہ اور کتاب موفقیات زبیر بن بکار میں ہے کہ عبداللہ بن عباس نے دوران سفر میں عمر بن خطاب کو کہا۔ کہ تم اور تمہارے دوست ابوبکر نے

گواہ حلف اٹھائے تو صاحب حق اپنے حق کا مستحق ہو جاتا ہے۔

قسطلانی شرح بخاری کتاب الشہادات جلد چہارم صفحہ ۳۲۵ پر ہے کہ مسلم و کتب سنن و ترمذی و ابن ماجہ وغیرہ میں احادیث مذکور ہیں۔ کہ آنحضرتؐ نے ایک گواہ اور حلف پر فیصلے صادر کیے۔

ربیع الابرار علامہ زمخشری باب الثانی و الثمانون فی الاعداد و الکنی میں خزیمہ کے دو شہادتین ہونے کی وجہ میں لکھا ہے۔ کہ ایک یہودی نے آنحضرتؐ سے اپنے قرض کا مطالبہ کیا آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کیا میں تجھے ادا نہیں کر چکا ہوں۔ یہودی نے ثبوت طلب کیا۔ آنحضرتؐ نے اصحاب کے فرمایا تم میں سے کون میرے حق میں گواہی دیتا ہے۔ خزیمہ نے کہا حضرتؐ میں گواہی دیتا ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ تو کس طرح اس امر کی گواہی دیتا ہے حالانکہ تو اس وقت موجود نہ تھا۔ اور نہ ہی تو اس امر سے آگاہ ہے۔ خزیمہ نے کہا۔ یا رسول اللہ ہم وحی آسمانی میں آپؐ کی تصدیق کرتے ہیں۔ تو ہم کس طرح اس امر میں آپ کی تصدیق نہ کریں۔ کہ آپؐ نے یہودی کو قرض ادا کر دیا ہوا ہے پس آنحضرتؐ نے اسکی شہادت کو نافذ فرمایا اور اسکا نام ذو الشہادتین رکھا گیا۔ یعنی اسکی شہادت دو مردوں کی شہادت کے برابر ہے

سنن ابو داؤد کتاب القضا باب اذا علم الحاکم صدق الشہادۃ الواحد یجوز لہ ان یقضی بہ جلد ثانی مطبوعہ دہلی اور تفسیر نیشاپوری میں بھی واقعہ ذو الشہادتین ویسا ہی لکھا ہے۔

بخاری باب لا یحل لاحد ان یرجع فی ہبۃ و صدقتہ میں ہے کہ ابراہیم بن موسے نے حدیث بیان کی ہشام بن یوسف نے حدیث بیان کی کہ ابن جریج نے انہیں خبر دی۔ اس نے کہا مجھے عبداللہ بن عبیداللہ بن ابی ملیکہ نے خبر دی کہ صہیب غلام ابن جدعان کے بیٹوں نے دو گھروں اور ایک حجرہ کا دعوے کیا۔ کہ رسول اللہؐ نے یہ صہیب کو بخش دیے ہوئے ہیں پس مروان نے (جسکو معاویہ نے قاضی مقرر کیا ہوا تھا) کہا کہ اس بارہ میں کون تمہارے حق میں گواہی دیتا ہے۔ انہوں نے کہا عمر بن خطاب کا بیٹا۔ مروان نے اس کو بلایا۔ اور اس نے گواہی دی۔ کہ رسول اللہؐ نے صہیب کو دو گھر اور حجرہ بخشے ہوئے ہیں۔ پس مروان نے اس شہادت پر ان کے حق میں فیصلہ دیدیا۔

خیر جاری شرح بخاری ملا یعقوب لاہوری قضیہ مروان شہادت ملم میں بھی واقعہ بالا دربارہ فیصلہ مروان بحق اولاد صہیب غلام اختصاراً لکھا ہے مطلب وہی ہے۔

کنز العمال کتاب الامارہ فرع اول۔ طبقات کبری ابن سعد بخاری باب من تکفل عن میت دینا اور کتاب الخمیس باب اقطع النبی من البحرین کتاب المغازی اور کتاب الشہادات تاریخ الخلفا جلال الدین سیوطی فصل فی ما وقع فی خلافتہ من خلافۃ ابی بکرؓ مسند احمد حنبل مطبوعہ مصر جلد ۲

صفحہ ۳۰۰ مسلم کتاب الفضائل باب فی سخاوۃ صلی اللہ علیہ وسلم شرح مسلم نووی جلد دوم ص۲۵۴ شرح بخاری قسطلانی جلد ۴ صفحہ ۲۲ میں ہے کہ جب رسول اللہ فوت ہوئے! اور بحرین کا مال آیا۔ تو ابو بکر نے کہا جس کی کوئی شئے رسول اللہ کے ذمہ ہو۔ یا جس سے رسول اللہ کا کوئی وعدہ ہو۔ وہ آئے اور لے لے۔ پس جابر صحابی دعویدار ہوا۔ اور کہا۔ بہ تحقیق رسول اللہ نے فرمایا تھا کہ اگر بحرین کا مال میرے پاس آیا۔ تو میں تجھے اس قدر اور اس قدر دوں گا حضرت کی مراد اس سے میرے دونو ہاتھوں کی ہتھیلیاں تھیں) پس ابو بکر نے کہا اٹھ اور اپنے ہاتھ سے پکڑ لے۔ پس جابر نے پکڑے تو پانچ سو درہم ایک دفعہ کی گرفت میں آئے۔ پس ابو بکر نے کہا جابر کو ایک ہزار درہم گن دو۔ اور دوسرے لوگوں کو بھی فی کس دس دس درہم دے دئے۔

شرح بخاری کرمانی کتاب الکفالہ باب من تکفل عن میت دینا میں ہے کہ ابو بکر نے آنحضرت کے وعدہ کی ذمہ داری اس لئے لی۔ کہ آنحضرت کے وعدہ کی ایفا ضروری تھی۔ کیونکہ یہ امر عمدہ اور بزرگ اخلاق میں سے ہے۔ اور نبی کی شان "انک لعلی خلق عظیم" ہے اور یہ امر کہ ابو بکر نے صرف جابر کے کہنے پر جابر کو سچا قرار دیا (اور اس سے کوئی شہادت نہ لی) اس کی وجہ قول رسول ہے کہ جو شخص جان بوجھ کر میری طرف جھوٹی بات منسوب کرے پس اسکو چاہیے کہ اپنی جگہ دوزخ میں مہیا کرے۔ اور یہ وعید ہے۔ اسلئے یہ گمان ہی نہیں کیا جا سکتا۔ کہ ایسے وعید کے ہوتے ہوئے جابر جیسا آدمی آنحضرت کے ذمہ جھوٹی بات منسوب کرنے کا اقدام کرے۔ طحاوی میں بالکل لفظ بلفظ یہی جابر کا واقعہ لکھا ہے۔

فتح الباری شرح بخاری ابن حجر کتاب الکفالہ میں اس حدیث بالا کی شرح میں لکھا ہے کہ اصحاب میں سے جو عادل ہو۔ اس اکیلے کی خبر مقبول ہے۔ خواہ اس خبر سے وہ اپنی ذات کیلئے فائدہ حاصل کرے۔ کیونکہ ابو بکر نے جابر سے گواہ نہ مانگے۔ جو اس کے دعوے کو سچا ثابت کریں۔

عینی لکھتا ہے کہ ابو بکر نے جابر سے اس لئے کوئی گواہ نہیں مانگا تھا۔ کہ جابر کتاب اللہ اور سنت رسول کی رو سے عادل تھا کتاب اللہ کی رو سے تو اس لئے عادل تھا کہ خدا فرماتا ہے۔ کہ تم بہترین امت ہو۔ اور ہم نے تم کو امت وسطی بنایا ہے اور سنت رسول کی رو سے اس واسطے عادل تھا۔ کہ آنحضرت نے فرمایا ہے۔ کہ جو شخص مجھ پر جان بوجھ کر جھوٹ باندھے۔ اس کا ٹھکانہ دوزخ ہے اور ایسا ظن کسی مسلمان پر بھی نہیں ہو سکتا۔ چہ جائیکہ ایک صحابی کی نسبت ایسا گمان کیا جاوے۔

علامہ ابن عبد البر نے کتاب استیعاب میں حالات ثابت ابن قیس میں لکھا ہے کہ جب ثابت ابن قیس جنگ یمامہ میں مارا گیا۔ تو اس کے بدن پر ایک نفیس زرہ تھی۔ ایک مسلمان نے وہ زرہ لے لی۔

ایک دوسرے شخص نے خواب میں دیکھا کہ ثابت ابن قیس اس کو کہتا ہے۔ کہ میں تم کو وصیت کرتا ہوں۔ اس کو ہرگز وسوسہ یا خیال خام نہ سمجھنا۔ کہ جب کل میں مارا گیا۔ تو ایک شخص جس کا گھر آبادی کے ایک کنارہ پہ ہے۔ میری زرہ لے گیا ہے۔ اور اس نے زرہ پر پتھر کا ایک مٹکا اوندھا کر کے رکھا ہؤا ہے۔ پس جب تو خالد سے ملے۔ تو کہیو کہ کسی کو بھیجکر زرہ منگوالے۔ اور جب تو مدینہ میں خلیفہ ابوبکر کے پاس پہنچے۔ تو میری طرف سے کہیو۔ کہ میں نے اس قدر قرض دینا ہے۔ اور میرے فلاں فلاں غلام ہیں۔ پس وہ شخص آیا۔ اور خالد کے پاس گیا۔ اس نے وہ زرہ منگوالی۔ پھر اس شخص نے جاکر ابوبکر کو وہ خواب سنایا۔ ابوبکر نے خواب کے مطابق عملدرآمد کر دیا۔

ابن عبدالبر اس تمام واقعہ کو لکھ کر کہتا ہے کہ ہم کو معلوم نہیں ہؤا کہ کسی اور شخص نے بھی ثابت بن قیس کی طرح خواب میں وصیت کی ہو۔ اور اس پر عملدرآمد ہؤا ہو۔

آپ ایک لمحہ کے لئے فرض کر لیں کہ آنحضرتؐ نے کوئی ہبہ نامہ جناب سیدہ کو لکھ کر نہ دیا تھا اور جناب فاطمہؑ نے ابوبکر سے فرضی ہبہ نامہ کی بنا پر مطالبہ فدک کیا تھا۔ اس صورت میں بھی ابوبکر اور عمر کا فرض تھا۔ کہ آنحضرتؐ کی عزت اور محبت کا پاس کرتے ہوئے اور سیدہؑ کی حرمت اور ادب کا لحاظ کر کے فدک دے دیتے اور سمجھ لیتے کہ ہم نے جناب سیدہ کو یہ سالانہ رقم اپنی گرہ سے دی ہے۔ تاکہ اہلبیت فاقوں کی تکلیف نہ اٹھائیں۔

اگر آج کسی کے پاس آنحضرتؐ کی کفش مبارک ہو تو تمام روئے زمین کے مسلمان اس کفش سے آنکھیں ملنا اور اسے سر پر رکھنا فخر خیال کریں گے۔ نواب اور بادشاہ اس کی قیمت میں اپنا خزانہ پیش کرنے کو تیار ہو جائینگے۔ اور اس کی عزت و حرمت میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی جائیگی۔ اور اگر کوئی شخص اس کفش مبارک کی طرف دست گستاخی بڑھانے پر آمادہ نظر آئے۔ تو مسلمان یقیناً اس شخص کا قتل واجب جانیں گے۔

یہ امر مسلم ہے کہ وہ ہبہ نامہ آنحضرتؐ کا لکھا ہؤا تھا۔ شیخین کا فرض تھا کہ اس ہبہ نامہ کو سر اور آنکھوں پر رکھ کر اسلام اور ایمان کا ثبوت دیتے اور جناب سیدہؑ سے معافی مانگ کر اقرار جرم کرتے اور اپنے محافظوں اور کارندوں کو فدک سے واپس بلا لیتے۔

لیکن وہ ایسا کار نیک کیوں کرتے۔ ان کے آب و گل میں آنحضرتؐ کی بے ادبی۔ اہلبیتؑ کی عداوت اور دنیا کی محبت ملی ہوئی تھی۔ وہ فطرتاً مجبور تھے کہ وہ ایسے کام کریں جن سے رسول اللہ کی پاک روح کو ایذا پہنچے اور اسلام کے نہال نوخیز کی بیخ کنی کر کے لات و منات کی محبت کا حق ادا کریں۔

عقل سلیم قبول نہیں کرتی کہ آنحضرتؐ کو رسول اللہ مان کر آنحضرتؐ کے اہلبیت کی یہانتک بے حرمتی کی جائے۔ مسلمان تو مسلمان رہے کسی غیر مسلم سے یہ تمام ماجرا بیان کیا جائے۔ تو وہ کہہ اٹھیگا۔ کہ ثلاثہ مسلمان نہ تھے۔ بلکہ ظاہری اسلام کی حالت میں بھی در پردہ دلدادۂ لات و منات تھے۔ غلبۂ اسلام دیکھ کر مصلحتاً مسلمان ہو گئے تھے۔ اور آنحضرتؐ کی وفات کی گھڑیاں گنتے رہتے تھے جب آنحضرتؐ نے وصال فرمایا۔ ان کی دلی مراد پوری ہو گئی۔ اور انہوں نے اپنے دل کے بخار سیر ہو کر نکال لیے۔

ان کا اسلام کے ظاہری لباس میں ملبوس رہنا سیاسی پہلو سے نہایت ضروری تھا۔ وہ جانتے تھے کہ بالاعلان مرتد ہو جانے سے خلافت کی سونے کے انڈے دینے والی مرغی ہاتھ سے نکل جائے گی۔ اور بجہ خلافت یقیناً اہلبیت میں محصور ہو جائیگی۔ اس خیال نے اور صرف اس خیال نے انہیں اسلامی وضع قطع پر قائم رکھا اور وہ صوم و صلوٰۃ کی بھی کچھ پابندی با دل ناخواستہ کرتے رہے۔

قرآن مجید کے احکام سے آگاہ ہو کر اور اقوال رسولؐ کو اپنے کانوں سے سن کر کیسے ہو سکتا ہے کہ اولاد رسولؐ کو شکنجہ مصائب میں جکڑ دیا جائے حقیقت یہ ہے کہ ثلاثہ کے زعم میں آنحضرتؐ نبی اور رسول نہ تھے قرآن پاک خدا کا کلام نہ تھا۔ اور اقوال رسولؐ خود ساختہ اور خود غرضانہ باتیں تھیں پس اس عقیدے کے آدمی آنحضرتؐ اور آنحضرتؐ کی اولاد سے بدسلوکی کرنے پر فطرتاً مجبور تھے۔

## میراث حضرت رسول اللہ صلعم

مسند امام احمد حنبل مطبوعہ بمبئی جلد اول صفحہ ۱ و صفحہ ۱۶ ینابیع المودۃ علامہ شیخ سلیمان قندوزی حنفی مطبوعہ قسطنطنیہ صفحہ ۱۱۹ بخاری امام بخاری مطبوعہ بمبئی رابع کتاب الخمس صفحہ ۱ و کتاب الفرائض جلد ۲ مسلم امام مسلم مطبوعہ نولکشور جلد دوم صفحہ ۹۱ تاریخ خمیس علامہ دیار بکری مطبوعہ مصر جلد دوم صفحہ ۱۹۳ سنن امام ابو داؤد مطبوعہ نولکشور جلد سوم صفحہ ۵۵ مہ ابی فاطمہ ترجمہ صواعق محرقہ مترجمہ کمال الدین مطبوعہ محمدی لاہور صفحہ ۲۳ صواعق محرقہ ابن حجر مکی مطبوعہ میمنیہ مصر صفحہ ۱۲ مدارج النبوۃ علامہ ملا معین کاشفی مطبوعہ نولکشور رکن چہارم باب دہم صفحہ ۲۲ شرح مواقف علامہ ابو الفضل مطبوعہ نولکشور صفحہ ۷۳۵ شرح ابن ابی الحدید مطبوعہ ایران جلد دوم قریب نصف۔ کتاب السیاست و الامامت امام ابو محمد عبد اللہ بن مسلم بن قتیبہ میں ہے کہ حضرت فاطمہ زہرا بنت حضرت سید الانبیاء علیہم الصلوٰۃ و السلام نے اپنے باپ رسول اللہ کے بعد جناب ابو بکر سے

فدک مانگا۔ لیکن خلیفہ جی نے یہ کہکر دینے سے انکار کیا۔ کہ انبیاء نہ کسی کے وارث ہوتے ہیں۔ اور نہ انکا کوئی وارث ہوتا ہے۔ اس پر حضرت فاطمہؑ ابوبکر صاحب پر غضبناک ہوگئیں۔ اور تادم مرگ اس سے کلام نہ کیا۔ اور بخاری میں ہے کہ ابوبکر صاحب کو جنازہ پر آنے کا اذن بھی نہ دیا۔

بخاری مطبوعہ بمبئی فضائل اصحاب النبی باب مناقب فاطمہؑ جلد چہارم ص۵ بخاری مطبوعہ بمبئی باب مناقب قرابہ رسولؐ ص۵ مشکوۃ مطبوعہ محمدی دہلی باب مناقب اہلبیت ص۴۷ پر بروایت مسور بن مخرمہ لکھا ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ فاطمہؑ علیہا السلام میرے جگر کا ٹکڑا ہے جس نے اس کو رنجیدہ اور غضبناک کیا اس نے مجھ کو غضبناک اور رنجیدہ کیا۔

مسلم مطبوعہ نولکشور ص۹۰ سطر ۲ پر بروایت عمر بن خطاب لکھا ہے۔ کہ جب رسولؐ نے وفات فرمائی ابوبکر نے کہا۔ کہ میں رسولؐ اللہ کا ولی ہوں۔ پس تم دونو (حضرت علیؑ و حضرت عباسؓ) میرے پاس آئے اے عباس تم تو اپنی میراث بھتیجے کے مال سے طلب کرنے لگے۔ اور یہ (علیؑ) اپنی زوجہ کا حق میراث پدری سے طلب کرنے لگے پس ابوبکر نے کہا کہ پیغمبر خدا نے فرمایا ہے "نحن معاشر الانبیاء لانورث ولانورث وما ترکناہ صدقۃ"۔ اس پر تم دونو نے ابوبکر کو کاذب۔ غادر۔ خائن۔ اور آثم جانا۔

اب میں (عمر) بعد وفات ابوبکر آنحضرتؐ کا ولی ہوں۔ پس تم دونو نے مجھے بھی کاذب۔ غادر خائن اور آثم سمجھا۔

کنز العمال باب الامارت حرف ہمزہ خلافت ابوبکر اور مسند امام احمد بن حنبل مطبوعہ بمبئی ص۱۶ سطر ۲۵ پر ہے۔ کہ محمد بن عروہ نے ابی سلمہ سے نقل کیا ہے۔ کہ جناب سیدہ نے ابوبکر سے فرمایا جب تم مرجاؤگے تو تمہارے ترکہ کا وارث کون ہوگا۔ ابوبکر نے کہا میرا بیٹا اور اہل میرے وارث ہونگے۔ معصومہ نے فرمایا۔ یہ عجیب ہے۔ تو تو اپنے باپ کا وارث ہو اور میں اپنے باپ کی میراث نہ پاؤں۔ ابوبکر نے کہا رسولؐ نے فرمایا ہے۔ کہ پیغمبر کا کوئی وارث نہیں ہوتا۔

مسند امام احمد حنبل جلد اول ص۴ اور براہین قاطعہ ترجمہ صواعق محرقہ مطبوعہ محمدی لاہور ص۲۳ سطر ۴ پر ہے کہ ابوبکر نے جناب سیدہ کو حدیث لانورث ولانورث سنا کر کہا (قسم بخدا) بطریقہ کہ رسولؐ عمل میکرد عمل خواہم کرد۔ یعنی میں وہی طریقۂ عمل اختیار کروں گا۔ جو آنحضرتؐ کا طریقۂ عمل رہا ہے۔ ناظرین کیا خوب سنت رسولؐ پر عمل ہورہا ہے۔

الفاروق شمس العلما مولوی شبلی نعمانی مطبوعہ مفید عام آگرہ ص۳۵۳ سطر ۴ حصہ دوم میں ہے۔ اسی سلسلہ میں باغ فدک کا معاملہ بھی ہے۔ جو مدت تک معرکۃ الآراء رہا ہے۔ ایک فرقہ (شیعہ

حضرات، کا خیال ہے۔ کہ یہ باغ خاص آنحضرتؐ کی جائداد تھا کیونکہ اس پر چڑھائی نہیں ہوئی تھی۔ بلکہ وہاں کے لوگوں نے خود آنحضرتؐ کے سپرد کر دیا تھا۔ اور وہ اس وجہ سے اس آیت کے تحت میں داخل ہے۔ کہ اے لوگو! جو کچھ خدا نے اپنے پیغمبر کو ان لوگوں سے دلوایا جن پر تم اونٹ یا گھوڑے دوڑا کر نہیں گئے تھے خدا نے اپنے پیغمبرؐ کو جس پر چاہتا ہے مسلط کر دیتا ہے۔ وہ ہر چیز پر قادر ہے جب وہ (فدک آنحضرتؐ کی مملوکہ) خاص ٹھہری تو اس میں وراثت کا عام قاعدہ جو قرآن مجید میں مذکور ہے جاری ہوگا۔ اور آنحضرتؐ کے ورثا اس کے مستحق ہونگے لیکن عمر نے (اور ابو بکر نے بالمشورہ) باوجود حضرت علیؑ کے طلب و تقاضا کے آل نبیؐ کو اس سے محروم رکھا۔

نہایہ امام ابن اثیر جزری باب اللام والمیم لغت لمۃ میں ہے۔ کہ معصومہؑ نے فدک کے بارہ میں ابو بکر پر عتاب کیا۔

لسان المیزان ابن حجر عسقلانی میں ہے کہ ایک دن واعظ بلخی نے (جو عسقلانی کا ممدوح ہے۔ اور حافظ یوسف شیرازی کا استاد ہے) اپنی مجلس میں کہا کہ ایک دن سیدہ رو رہی تھیں تو جناب امیرؑ نے فرمایا یا فاطمۃ الزہراؑ آپ کیوں گریہ کرتی ہیں اور میرے سامنے رنج و ملال کا اظہار کرتے ہیں۔ کیا میں نے آپ سے فدک چھین لیا۔ کیا میں نے آپکے حق کو غصب کیا اور کیا میں نے آپ کو اور وہ اذیت دی ہے

مسند احمد۔ کنز العمال۔ ریاض النضرہ فصل الخطاب میں ہے۔ کہ ابو بکر نے کہا کہ وراثت رسولؐ پہلے رسولؐ کا حق تھا۔ اب اس کے جانشین کا حق ہے۔

تاریخ الخلفا جلال الدین سیوطی میں ہے۔ کہ ابو بکر نے فدک خاص اپنی ذات کیلئے مقرر کر دیا تھا۔

صواعق محرقہ ابن حجر باب اول فصل پنجم شبہ چہارم۔ اور تاریخ الخلفا علامہ سیوطی فصل فی ما وقع فی خلافت ابو بکر میں ہے کہ اصحاب نے آنحضرتؐ کی میراث کے بارہ میں اختلاف کیا (سیدہ کے طلب فدک و وراثت پر) پس اس بارہ میں کسی کو واقفیت ہوتی نہ پائی گئی۔ تو ابو بکر نے "لا نورث ولا نورث" پڑھ دیا۔

کتاب الاکتفاء ابراہیم بن عبد اللہ یمنی بروایت عائشہ غیلانیات ابو بکر شافعی۔ تاریخ ابن عساکر اور تاریخ الخلفاء صفحہ ۵ پر بروایت عائشہ لکھا ہے کہ (سیدہ کے طلب فدک و وراثت پر) اصحاب میں میراث آنحضرتؐ کے بارہ میں اختلاف ہوا۔ اور کسی کے پاس بھی اس کے متعلق واقفیت نہ پائی گئی تو ابو بکر نے "لا نورث ولا نورث" پڑھ دیا۔

بخاری کتاب الاحکام باب شہادت تکون عند الحاکم .... الخ میں ہے کہ علمائے حجاز (امام

مالک وغیرہ کہتے ہیں کہ حاکم اپنے علم کی بنا پر فیصلہ صادر نہ کرے۔ وہ امر خواہ اسکی حکومت کے دوران میں اسکو معلوم ہوا ہو یا دوران حکومت سے پہلے۔ اور اگر جھگڑا کرنے والوں میں سے ایک فریق اس حاکم کے پاس کچہری میں دوسرے فریق کے کسی حق کا اقرار کرلے۔ تو اہل حجاز میں سے بعض کا قول ہے کہ اس اقرار پر بھی فیصلہ صادر نہ کرے جبتک دو گواہوں کو بلا کر انکے سامنے اس کے اقرار پر گواہی موجود نہ کرے۔

فتح الباری شرح بخاری ابن حجر میں ہے۔ کہ بخاری نے جو کہا ہے۔ کہ اہل حجاز نے کہا ہے۔ کہ حاکم اپنے علم کی بنا پر فیصلہ نہ کرے۔ وہ علم خواہ اس کو اس کی حکومت کے دوران میں حاصل ہوا ہو۔ خواہ اس سے پہلے یہ امام مالک کا قول ہے۔ ابو علی کرابیسی کہتا ہے کہ حاکم اپنے علم کی بنا پر بخوف تہمت فیصلہ صادر نہ کرے۔ کیونکہ وہ اپنے ذمہ تہمت آجانے کے خوف سے بے خطر نہیں ہوگا۔

طبقات ابن سعد میں ہے کہ ابو بکر نے عائشہ کو صوبہ بحرین کی زمین بخشدی صواعق محرقہ ابن حجر باب اول فصل پنجم میں ہے کہ ابو بکر اور عمر عائشہ کو دس ہزار درہم سالانہ وظیفہ دیا کرتے تھے مستدرک حاکم میں ہے کہ عمر نے عائشہ کا وظیفہ بارہ ہزار کر دیا۔ ناظرین! آنحضرتؐ نے اپنے بعد نو ازواج چھوڑی تھیں پس بقاعدہ تقسیم عائشہ کو آٹھویں حصہ کا نواں حصہ ۱/۷۲ ملنا چاہئے تھا۔ مگر عائشہ کے بارہ میں یہ قاعدہ نہ برتا گیا۔ نیز واضح ہو کہ حفصہ کو بھی دس ہزار درہم سالانہ بیت المال سے ملا کرتا تھا۔ برخلاف اسکے اہلبیت رسولؐ فاقہ کشی کرتے رہے! اور حضرت علیؑ یہودیوں کے باغ میں مزدوری کر کے اہل وعیال کا پیٹ پالتے رہے۔

اہلسنت کی حرکت مذبوحی ملاحظہ ہو۔ سیوطی نے بیہقی سے روایت کی ہے اور مدارج النبوت قسم چہارم میں ہے کہ چونکہ زندوں کی میراث تقسیم نہیں ہوتی۔ اور ہمارا نبی زندہ ہے! اسلئے فاطمہؑ کا میراث میں حصہ نہ تھا۔ ناظرین! اس دلیل پر کسی نبیؐ کی میراث کا مالک کسی نبی یا وصی کو نہ ہونا چاہئے تھا۔ جو خلاف قرآن ہے۔ اور نیز شہداکی جائداد کا بھی داخل بیت المال ہونا ضروری تھا۔ بلکہ سب سے بڑھکر یہ امر ہے کہ خلافت ہی فی نفسہ ناجائز ہوئی۔ کیونکہ نبیؐ بعد موت زندہ ہے اور نبیؐ ہے۔ اس لئے نبوت اور خلافت ایک ہی وقت جمع نہیں ہو سکتی۔

شرح ابن ابی الحدید میں ابن ابی الحدید کہتا ہے۔ کہ میں نے علی ابن علی الفارقی شافعی مدرس مدرسہ عربیہ بغداد سے پوچھا۔ کہ آیا جناب فاطمہؑ فدک کے دعوے میں سچی تھیں۔ اگرچہ وہ شخص بہت معزز اور خوددار اور متین تھا۔ تاہم مسکرایا۔ اور کہا کہ اگر ابو بکر فدک کو واپس کر دیتا۔ تو سمجھا جاتا کہ فاطمہؑ اپنے دعاوی میں سچی ہے۔ تو پھر وہ اپنے خاوند کے لئے خلافت کا دعوے کر دیتی۔ اور ابو بکر ترک خلافت پر مجبور ہونا پڑتا۔ کیونکہ وہ اس دعویٰ فدک میں صادق قرار دے چکا ہوتا۔ ابن

ابی الحدید کہتا ہے۔ کہ اس کی یہ گفتگو صحیح تھی۔
ناظرین۔ ابو بکر نے سنت رسولؐ پر چلنے کی کئی بار قسم کھائی تھی۔ مگر جس بے دردی اور بیباکی سے سنت رسولؐ کو ابو بکر وغیرہ نے پاؤں تلے روندا ہے وہ صاف ظاہر ہے۔ موطا امام مالک کتاب الاقضیہ فصل الحنث علی منبر النبی مطبوعہ احمدی دہلی ص۳۱۰ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے جو کوئی میرے منبر پر جھوٹی قسم کھائے اس کا ٹھکانہ جہنم ہے۔ ناظرین بقول رسولؐ مقبول منبر رسولؐ پر جھوٹی قسم کھانیکی سزا جہنم ہے۔ تو پھر وہ لوگ جو منبر رسولؐ پر جبراً بیٹھ گئے۔ احکام شریعت میں بدعات کیں۔ صحابۂ رسولؐ کی مخالفت کی قتل اہلبیت پر آمادہ ہوئے۔ خانۂ اہلبیتؑ کو جلا دیا۔ اور ازاں قبیل قبیح ترین امورات کے مرتکب ہوئے۔ ان کی سزا خدا کے حوالے ہے۔
تاریخ ابو الفدا جلد اول ص۲۲ پر ہے کہ حضرت سلیمانؑ نے حضرت داؤدؑ کے اموال و املاک ورثہ میں پائے۔
تاریخ ابو اسحاق ثعلبی ص۲۸۴ پر ہے کہ حضرت سلیمانؑ نے حضرت داؤدؑ سے مالی اور ملکی وراثت پائی۔
تفسیر غرایب التنزیل نیشاپوری جلد سوئم ص۱۳۲ پر سورۂ نمل کی آیۃ وورث سلیمان داؤد کی تفسیر میں لکھا ہے۔ کہ وراثت سے مراد مال ہے۔
بیضاوی نے سورہ صاد کی تفسیر میں لکھا ہے کہ حضرت سلیمانؑ نے ایک ہزار گھوڑے اپنے باپ داداکی ورثہ سے حاصل کئے۔ نیز کشاف تفسیر سورہ صاد۔ ربیع الابرار علامہ زمخشری باب ثانی و تسعون تفسیر بحر المعانی تفسیر مدارک تفسیر معالم التنزیل بغوی حیوٰۃ الحیوان دمیری وغیرہ کتب معتبرہ میں لکھا ہے۔ کہ حضرت سلیمانؑ نے اپنے باپ حضرت داؤدؑ سے ایک ہزار گھوڑے بطور ورثہ حاصل کئے۔
تفسیر معالم التنزیل بغوی مطبوعہ بمبئی ص۶۵۴ پر ہے کہ حضرت سلیمانؑ وارث ہوئے حضرت داؤدؑ کی نبوت اور علم اور ملک (مال) کے۔
سورۂ مریم آیۃ ۴ میں ہے کہ حضرت ذکریاؑ نے دعا کی۔ کہ خدایا۔ مجھے اپنی رحمت سے ایک جانشین عطا فرما۔ جو میرا وارث ہو اموال و نبوت کا۔ اور آل یعقوبؑ میں سے بھی لوگوں کا وارث ہو۔
شرح تجرید علامہ قوشجی ص۳۸۳ پر ہے کہ اگرچہ حدیث لا نورث دکا نورث خبر واحد اور موجب ظن ہے تاہم چونکہ ابو بکر نے آنحضرتؐ سے خود سنا تھا۔ اس لئے قطعی الدلالت ہے اس کے متعلق صاحب دراسات لکھتا ہے۔ کہ ابو بکر کے خود سننے کے باوجود بھی جبکہ خبر واحد ہی رہی۔ تو خطا بجانب ابو بکر ہے۔ اور صواب بجانب سیدہؑ۔
سورہ نساء رکوع ۲ میں ہے۔ "یوصیکم اللہ فی اولادکم للذکر مثل حظ الانثیین"

یعنی اللہ تمہیں تمہاری اولاد کے بارہ میں حکم دیتا ہے کہ لڑکے کا حصہ دو لڑکیوں کے برابر ہو۔ ناظرین یہ حکم پیغمبر اور امت کے لئے یکساں ہے۔

پارہ ۵ سورہ نساء رکوع ۵ میں ہے۔ "ولکل جعلنا موالی مما ترک الوالدان والاقربون" یعنی ہم نے ہر ایک نبی اور عوام کیلئے وارث مقرر کئے ہیں اس ترکہ میں سے جو والدین اور رشتہ داران چھوڑ مریں۔

سورہ نساء میں ہے "للرجال نصیب مما ترک الوالدان والاقربون وللنساء نصیب مما ترک الوالدان والاقربون مما قل منہ او کثر نصیبا مفروضا" یعنی مال باپ اور رشتہ داروں کے ترکہ میں خواہ تھوڑا ہو یا بہت مردوں کا حصہ ہے اور ایسا ہی عورتوں کا بھی حصہ ہے۔

سورہ نساء آیہ ۱۳ میں ہے کہ "ومن یعص اللہ ورسولہ ویتعد حدودہ یدخلہ نارا خالدا فیھا ولہ عذاب مھین" یعنی جس نے ترکہ کی تقسیم میں، خدا اور رسول کی نافرمانی کی اور اسکی حد سے گذر گیا تو بس خدا اسکو جہنم میں ڈالے گا جہاں وہ ہمیشہ رہیگا۔ اور یہ اسکے لئے بڑی رسوائی کا عذاب ہے

شرح ابن ابی الحدید میں ہے کہ نبی صلعم کی وفات کے بعد اور سیدہؑ کے دعوئے وراثت کے پیچھے کسی نے بھی حدیث "لا نورث ولا نورث" کو روایت نہیں کیا ہے۔ سوائے ابوبکر کے یا مالک بن اوس بن حدثان نے روایت کیا ہے۔

شرح ابن الحدید میں ہے کہ ابوبکر نے خطبہ میں کہا۔ کہ میں نے حضرت علی (علیہ السلام) کو رسول اللہ کی اسلاح اور سواری کا جانور اور عمامہ دیدیا ہے۔ مگر دیگر اشیاء "لا نورث ولا نورث" میں داخل ہیں۔

انسان العیون جلد سوم ص۳۶۰ اور تاریخ سبط جوزی میں ہے کہ ابوبکر نے سیدہ کو فدک دینے کا پروانہ لکھدیا جو عمر نے پھاڑ دیا۔

مسلم اور بخاری (کتاب الایمان باب علامات منافق) میں بروایت عبداللہ بن عمر لکھا ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ چار خصلتیں ایسی ہیں کہ جس میں وہ ہوں وہ خالص منافق ہے اور جس میں ان سے ایک خصلت ہو اس میں نفاق کی ایک خصلت ہے جبتک وہ اس کو ترک نہ کرے (۱) جب امانت دیجائے تو خیانت کرے۔ (۲) جب بات کرے تو جھوٹ بولے (۳) جب عہد کرے تو بیوفائی کرے (۴) جب خصومت کرے تو فحش و فجور کرے۔ پھر بخاری میں بروایت ابوہریرہ لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ منافق کی تین علامتیں ہیں۔ خواہ وہ روزہ رکھتا ہو نماز پڑھتا ہو۔ اور گمان کرتا ہو کہ وہ مسلمان ہے (۱) جھوٹ بولنے والا (۲) وعدہ کے خلاف کرنے والا (۳) امانت میں خیانت کرنے والا۔

مرقاۃ شرح مشکوۃ کتاب الجہاد باب الفئی فصل ثالث قسطلانی شرح بخاری شرح باب فرض خمس جلد پنجم ص۱۵۵ شرح موطا ملا علی قاری باب النبی لا یورث کتاب الفرائض مفاتیح شرح مصابیح

شمس الدین محمد بن مظفر الدین خلخالی باب بعد باب المکولات رفتح الباری شرح بخاری اوائل کتاب خمس باب فرض خمس میں ہے کہ عثمان نے اپنے عہد خلافت میں فدک اپنے سالے مروان کو بخشدیا

رجال مشکوٰۃ شیخ عبدالحق میں ہے کہ مستدرک میں بروایت عبدالرحمان بن عوف لکھا ہے کہ جب کسی کے ہاں بیٹا پیدا ہوتا تو اس کو نبیؐ کے پاس غرض دعا لایا جاتا لیکن جب مروان بن حکم آنحضرتؐ کی خدمت میں لایا گیا۔ تو حضور نے فرمایا۔ یہ بچہ ملعون ابن ملعون ہے فتح الباری میں ہے۔ کہ آنحضرتؐ کا لعنت کرنا مروان کے باپ حکم پر اور اسکی اولاد پر احادیث میں وارد ہے جسکو طبرانی وغیرہ نے بھی لکھا ہے کنز العمال میں ہے کہ مروان نے کہا کہ (نعوذ باللہ) اہلبیتؑ محمدؐ ملعون ہیں۔ اس پر امام حسن علیہ السلام نے غضبناک ہو کر فرمایا خدا کی قسم تجھ پر خدا نے اپنے رسولؐ کی زبانی لعنت کی جبکہ تو ابھی اپنے باپ کی پشت میں تھا۔ اس کنز العمال والی حدیث کو ابن سعد ابو یعلی اور ابن عساکر نے بھی لکھا ہے۔

کتاب نہج البلاغۃ میں ہے کہ فرمایا جناب امیر علیہ السلام نے۔ کہ ہاں۔ فدک ہر ایک شخص سے جس پر آسمان نے سایہ کیا ہے علیحدہ اور خالص ہمارے قبضہ میں تھا پس چند اشخاص (ابوبکر و عمر اور عثمان) کے دلوں نے اس پر بخل کیا اور بعض دوسرے (جناب سیدہؑ) کے دل میں اس بات سے ملال ہوا پس اللہ بہتر فیصلہ کرنیوالا ہے۔

کنز العمال میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میں تم سے پہلے جانیوالا ہوں پس تم دیکھتے رہو۔ کہ تم میرے بعد ثقلین سے کیا سلوک کرتے ہو۔ آنحضرتؐ سے پوچھا گیا ثقلین کون کون ہیں۔ فرمایا قرآن اور میرے اہلبیت۔ یہ دونوں چیزیں آپس سے جدا نہ ہوں گی۔ یہاں تک کہ میرے پاس حوض کوثر پہنچیں۔ میں نے اپنے رب سے ان دونوں کے حق میں دعا مانگی ہے پس تم ان دونوں چیزوں پر مقدم نہ ہو اور نہ ان دونوں کو تعلیم دو۔ کیونکہ یہ دونوں تم سے زیادہ عالم ہیں۔

جواہر العقدین سید نور الدین سمہودی نے حدیث ثقلین بیان کرنے کے بعد مسند سے نقل کیا ہے کہ ان دونوں پر تقدیم اختیار نہ کرو۔ ورنہ ہلاک ہو جاؤ گے۔ نہ ان کا شان گھٹاؤ ورنہ ہلاک ہو جاؤ گے۔ اور نہ ان کو تعلیم دو یہ تم سے زیادہ عالم ہیں۔

یہی مضمون بالا کتاب الموالات ابن عقدہ میں بھی مرقوم ہے۔

تاریخ طبری جلد دوم بروایت ابن عباس ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا۔ میں ہوں اللہ کا بندہ رسول اللہؐ کا بھائی اور صدیق اکبر جو کوئی اور صدیق ہونے کا دعوے کرے وہ کاذب ہے۔

مرزا محمد بدخشانی نے مفتاح النجا میں مسند ابو یعلی مختارہ ضیا قدسی معجم کبیر طبرانی معجم اوسط طبرانی

حلیۃ ابو نعیم۔ مناقب ابن مردویہ وغیرہ سے اور شیخ عبدالحق نے رجال مشکوٰۃ میں مستدرک حاکم۔ معجم طبرانی۔ کامل ابن عدی۔ جمع الجوامع سیوطی وغیرہ سے نقل کیا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ حق اور قرآن علیؑ کے ساتھ ہیں۔

شرح ابن ابی الحدید اور مستدرک حاکم میں ہے کہ جب زینب (آنحضرتؐ کی سوتیلی لڑکی) کا خاوند ابوالعاص بطور قیدی آنحضرتؐ کے پاس آیا۔ اور زینب نے اس کے فدیہ میں وہ ہار بھیجا۔ جو اس کو بوقت شادی خدیجہ نے جہیز میں دیا تھا۔ تو آنحضرتؐ نے ابوالعاص کو بغیر فدیہ چھوڑ دیا۔ اور ہار بھی واپس کر دیا۔ ناظرین۔ ابوبکر اور عمر نے جناب فاطمہؑ کی توقیر و حرمت ابوالعاص کافر سے بھی کم سمجھی۔

سیرت حلبیہ جلد سوم صفحہ ۳۹۱ پر ہے کہ سبط ابن جوزی نے لکھا ہے کہ ابوبکر نے معصومہؑ کو نوشتہ لکھ دیا۔ اتنے میں عمر آیا۔ اور ابوبکر سے پوچھا کہ یہ کیا ہے۔ ابوبکر نے جواب دیا۔ کہ یہ فاطمہؑ کے لئے نوشتہ ہے کہ وہ اپنے باپ کی میراث پائیں۔ عمر نے کہا۔ پھر مسلمانوں کو کہاں سے دو گے حالانکہ عرب تم سے برسر جنگ ہیں۔ یہ کہہ کر عمر نے وہ نوشتہ لیا۔ اور چاک کر دیا۔

کنز العمال جلد دوم صفحہ ۱۸۹ پر ہے کہ ابوبکر نے اپنے داماد زبیر کیلئے عطیہ زمین کا ایک نوشتہ لکھا اتنے میں عمر آ گیا۔ تو ابوبکر نے اس نوشتہ کو فرش کے نیچے چھپا دیا جب عمر چلا گیا۔ تو اس پر عملدرآمد کیا۔

کنز العمال صفحہ ۱۹۱ پر ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے بلالؓ کو وادی عقیق کی زمین بطور عطیہ دی جو اسکے قبضہ میں آنحضرتؐ اور ابوبکر کے زمانہ میں رہی جب عمر خلیفہ ہوا۔ تو اس نے اس زمین پر جبراً قبضہ کر لیا اور بہت تھوڑا سا حصہ بلال کیلئے چھوڑ دیا۔ حالانکہ بلالؓ بہت چیخا چلایا۔ کہ یہ زمین میرے حق میں آنحضرتؐ کی عطا کردہ ہے۔

علامہ سیوطی لکھتا ہے کہ عمر بن خطاب کے داماد نے عمر کو کہا۔ کہ مجھے کچھ بیت المال سے دو۔ عمر نے اسکو جھڑک سے کہا۔ کہ تو چاہتا ہے۔ کہ میں ایک خائن بادشاہ بنکر مروں لیکن پھر اس کو اپنے اصل مال سے دس ہزار درہم دیدیئے۔ ناظرین۔ کیسی پالیسی ہے کہ عطیہ اپنے مال سے ظاہر کیا جاتا ہے۔ مگر در اصل بیت المال سے ہے اس کا ثبوت چھیاسی ہزار کا قرضہ بیت المال کا ہے۔ جو بوقت مرگ عمر کی گردن پر واجب الادا تھا۔

شرح ابن ابی الحدید بحوالہ تاریخ طبری جلد دوم صفحہ ۔۔۔ پر ہے کہ عمر بن خطاب کا ایک باغ ملک حجاز میں تھا جس کی سالانہ آمدنی چالیس ہزار دینار یعنی دو لاکھ روپیہ تھی۔ اس آمدنی کو عمر اپنی ذاتی ضرورتوں اور اپنے خاندان بنی عدی میں خرچ کرتا۔

تاریخ خمیس جلد دوم صفحہ ۳۱۱ پر ہے کہ ابوبکر کے داماد طلحہ کی روزانہ آمدنی ایک ہزار درہم تھی اور مرتے وقت دو لاکھ دینار اور بیس لاکھ درہم چھوڑے اور ابن جوزی کہتا ہے کہ طلحہ نے اپنے بعد

تین سو اونٹ بار سونا چھوڑا۔ تاریخ کامل جلد سوم ص۲۳۳ پر ہے کہ جناب امیر علیہ السلام نے فرمایا کہ اگر ہمارے پاس چار درہم بھی ہوتے جس سے ہم ایک چادر خریدتے تو ہم اپنی تلوار کو نہ بیچتے۔

ازالۃ الخفا ص۱۹۶ پر ہے کہ عمر نے کہا ہم وادی میں اپنے باپ کے اونٹ چرایا کرتے اور ایک موٹے گاڑھے کا کرتہ پہنتے۔ مگر آج ہماری یہ حالت ہے کہ ہمارے اور خدا کے درمیان کوئی نہیں ہے۔ اور ص۱۹۹ پر ہے کہ عمر کا کوڑا اتفاقاً ایک شخص کے دامن کو جا لگا۔ تو عمر نے اس کو چھ سو درہم انعام دے دیا۔

بخاری پارہ بارھواں کتاب الجہاد والسیر ص۳۸ اور ازالۃ الخفا مقصد دوم ص۹۵ پر ہے کہ زبیر بن عوام کی جائداد پانچ کروڑ دو لاکھ (روپیہ) تھی۔ بوقت مرگ اس نے چار عورتیں چھوڑیں جن میں سے ہر ایک کے حصہ میں کل جائداد کے ۱/۳۲ حصہ میں سے دو بارہ بارہ لاکھ روپیہ ۱۲ لاکھ ملے۔ خلیفہ اول کے داماد شریف تھے۔ بخاری کتاب الجہاد والسیر پارہ بارھواں ص۴۹ پر ہے کہ زبیر نے اپنے بعد ایک غابہ گیارہ گھر مدینہ میں۔ دو گھر بصرہ میں۔ ایک گھر کوفہ میں۔ ایک گھر مصر میں چھوڑے۔ غابہ زمین کو اس نے ایک لاکھ ستر ہزار (روپیہ) پر خریدا تھا۔

تاریخ اسلام جلد سوئم ص۱۲ پر ہے کہ افریقہ کے پچیس لاکھ دینار کا خمس عثمان نے مروان کو پانچ لاکھ پر دے دیا۔ اور پھر اس میں سے بھی ایک لاکھ دینار مروان کو واپس کر دیا۔

فتح الباری شرح بخاری ابن حجر کتاب مغازی باب غزوہ خیبر میں ہے کہ جناب فاطمہ ؑ کی زندگی حضرت علی علیہ السلام کی عزت کا موجب تھی۔ لیکن جب سیدہ فوت ہو گئیں اور حضرت علی علیہ السلام بیعت ابوبکر نہ کرنے پر قائم رہے۔ تو لوگوں نے حضرت علی علیہ السلام کی توقیر کم کر دی۔

تاریخ الخلفاء ص۱۵۵ پر ہے کہ عمر بن عبد العزیز نے جب فدک کو واپس کیا تو کہا تم سب گواہ رہنا کہ میں نے فدک کو اسی حالت میں واپس کیا جس حالت میں عہد رسول اللہ میں تھا۔ ناظرین چونکہ عمر بن عبد العزیز نے فدک واپس کیا۔ اور حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کرنے کی رسم کو یکسر بند کیا۔ اس لئے اعدائے اہلبیت نے اسکا بدلہ یوں لیا۔ تاریخ الخلفاء ص۱۶۶ پر ہے کہ عمر بن عبد العزیز نے اپنے غلام سے پوچھا۔ کہ تم نے مجھکو زہر کیوں دیا ہے۔ اس نے جواب دیا کہ مجھے ایک ہزار اشرفی کا وعدہ کیا گیا ہے۔ اور نیز آزاد کر دیا جاؤنگا۔

سنن ابوداؤد مطبوعہ نولکشور لکھنؤ جلد دوم ص۵۰ پر ہے کہ جب عمر بن عبد العزیز خلیفہ ہوا تو فدک کی آمدنی (سالانہ) چالیس ہزار دینار تھی یعنی لاکھ روپیہ بحساب انگریزی سکہ مروجہ۔

جب جناب فاطمہ ؑ نے ابوبکر سے مطالبہ فدک کیا۔ تو ابوبکر نے ضمیر فروشی کر کے ایک حدیث آنحضرت صلعم کی طرف منسوب کر دی کہ پیغمبر نہ کسی کے وارث ہوتے ہیں اور نہ کچھ بطور ورثہ اپنے پیچھے چھوڑتے ہیں۔

حیرت ہے کہ اس حدیث کا علم نہ تو اہلبیتؑ میں سے کسی کو ہوا اور نہ کسی اور بنی ہاشم کو۔ آنحضرتؐ نے یہ حدیث صرف ابوبکر کے کان میں اس قدر آہستہ سے کہی کہ کوئی اور نہ سن سکا۔ بہ الفاظ دیگر آنحضرتؐ نہ چاہتے تھے کہ آپؐ کی لڑکی آپؐ کے بعد آپؐ کی کسی چیز سے مستفید ہو سکے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرتؐ کو جناب سیدہؑ سے حد درجہ عداوت تھی۔

اگر یہ حدیث صحیح ہوتی تو جناب سیدہؑ کبھی مطالبہ فدک نہ کرتیں اور نہ اہلبیت اس مطالبہ کی حمایت میں گواہی دیتے۔ یہ پاک نفوس جھوٹا دعوے نہ کر سکتے تھے۔ اور نہ ان کی غیرت غلط دعویٰ کی رسوائی برداشت کر سکتی تھی۔ ان کا دعوے کرنا اس بات کا بدیہی ثبوت ہے کہ یہ حدیث طومار کذب و دروغ اور دفتر مکر و فریب تھا۔

اگر یہ حدیث صحیح تھی تو ابوبکر کا فرض تھا کہ وہ جناب سیدہؑ کی درخواست اور اصرار پر ہرگز پروانہ واگذاری نہ لکھ دیتا۔ جسے عمر بن خطاب نے چاک کر کے حدیث پر عمل کیا۔ اس معاملہ میں ابوبکر اور عمر میں سے ایک فریق ضرور خطاکار رہا ہے۔ کیونکہ دونوں کا فعل باہم گر خلاف ہے۔

اگر اس حدیث کو صحیح مانا جائے تو اس کا یہ مطلب ہوا کہ انبیا کی جائداد ان کی وفات کے بعد مال غنیمت متصور ہو حالانکہ ہر ایک نبیؑ کی جائداد اس کے ورثاء کو ملی ہے۔

یہ حدیث واضح طور پر کلام مجید کے خلاف ہے۔ قانون وراثت سے انبیا کا ترکہ باہر نہیں ہو سکتا کون عقل کا اندھا اس بیہودگی پر کان دھرنے کو تیار ہو گا۔ کہ انبیا کا ترکہ عوام الناس کا حق ہے۔ اور اس کے پس ماندگان اس سے محروم رہیں۔ انبیا کے لئے بارگاہ الٰہی سے کیسا اچھا انعام مقرر ہوا کہ جونہی انہوں نے آنکھیں بند کیں۔ اس کے اہل و عیال اس کی امت کے دروازوں کی گدائی پر مجبور کر دئے جائیں۔

فرض کریں کہ یہ حدیث صحیح ہے تاہم اس حدیث کے اثر سے ہبہ نامہ باہر ہے۔ کیونکہ فدک آنحضرتؐ کے ترکہ میں شمار نہیں ہو سکتا۔ آنحضرتؐ نے فدک اپنی زندگی میں جناب سیدہؑ کو ہبہ کر دیا تھا اور جناب سیدہؑ کا اس پر قبضہ ہو چکا تھا۔ اب آنحضرتؐ بھی اس کو جناب سیدہؑ کی مرضی کے خلاف واپس نہ لے سکتے تھے۔

مندرجہ امور پر غور اور انصاف کی نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ ابوبکر اور عمر نے عمداً جناب فاطمہؑ پر ظلم کیا ہے۔

آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ وہ شخص ملعون ہے جو میری طرف وہ بات منسوب کرے جو میں نے نہ

کبھی ہو۔

ابوبکر اور عمر نے اہلبیتؑ پر ہی ظلم کرنے پر اکتفا نہیں کیا۔ بلکہ ان لوگوں کے حقوق کو بھی پامال کر دیا جو اہلبیت محمدؐ کی توقیر کرتے تھے۔ ان باتوں سے یہ نتیجہ نکالنا آسان ہے۔ کہ ثلاثہ نے نبوت اور امامت کی مشعل نور کے بجھا دینے میں ہمہ تن کوشش کی۔ اور محبان نبوت و امامت کے نقش کو لوح زیست سے مٹا دینا چاہا۔ مگر قدرت نے ان کے مخل ارادہ و ثمرہ وار نہ ہونے دیا۔ اور دنیا کے ہر حصہ میں محبان علیؑ موجود ہیں۔ چنانچہ اس ہندوستان میں دو کروڑ سے زیادہ شیعہ آباد ہیں۔

# خمس

فتح القدیر۔ شرح مقاصد۔ شرح السنت بغوی۔ زاد المعاد ابن قیم۔ سنن ابو داؤد۔ مسند دارمی اور در منثور میں ہے۔ کہ عمر بن خطاب نے اہلبیتؑ کا حصہ خمس بند کر دیا۔

سنن ابو داؤد کتاب الخراج والفئ والامارہ میں ہے۔ کہ آنحضرتؐ خمس کو صرف بنی ہاشم اور بنی عبد المطلب میں تقسیم کیا کرتے تھے۔ اور بنی عبد الشمس جن میں سے عثمان تھا۔ و بنی نوفل جن میں سے جبیر تھا۔ ان دو خاندانوں کو کچھ نہ دیتے تھے۔

مستدرک حاکم میں ہے کہ ابوبکر اہل بدر کو چھ چھ ہزار درہم سالانہ دیتا اور امہات المومنین میں سے ہر ایک کو سوائے تین ازواج رسولؐ کے دس دس ہزار درہم سالانہ دیتا۔ کنز العمال کتاب الامارہ میں ہے کہ عمر نے ازواج نبیؐ میں سے ہر ایک کا وظیفہ بارہ بارہ ہزار درہم سالانہ کر دیا۔ سوائے صفیہ اور جویریہ کے جنکو چھ چھ ہزار درہم دینا چاہا لیکن انکے ناراض ہونے پر انکا وظیفہ بارہ بارہ ہزار کر دیا۔ استیعاب میں ہے کہ عمر نے معاویہ کو گورنر شام مقرر کر کے اسکا وظیفہ ہزار دینار یعنی بحساب انگریزی سکہ پانچ ہزار روپیہ ماہوار مقرر کیا۔

کنز العمال ملا علی متقی حرف الف کتاب الامارہ خلافت ابوبکر۔ ریاض النضرہ محب طبری باب اول فصل نہم مناقب ابوبکر فصل انتخاب محمد پارسا فضائل ابوبکر بعد نصف کتاب لکھا ہے۔ کہ جناب سیدہؑ نے علاوہ فدک اور وراثت کے حصہ خمس بھی لیا۔ لیکن ابوبکر نے انکار کر دیا۔

جمع بین الصحیحین حمیدی اور کتاب الخراج قاضی ابو یوسف شاگرد ابو حنیفہ اور قرۃ العینین ولی اللہ اور تفسیر فقیہ ابو اللیث اور نسائی اور در منثور اور فصول الحواشی لاصول الشاشی اور شرح مسلم عبد الغنی اور فتح القدیر ابن ہمام طحاوی اور عنایہ شرح ہدایہ اور تفسیر مدارک اور تفسیر کشاف اور تفسیر شاہی میں ہے کہ آنحضرتؐ کے عہد میں خمس کے پانچ حصے ہوتے تھے۔ لیکن ابوبکر اور عمر نے اس کے تین حصے کر دیئے۔

جناب فاطمہؑ نے ایسا جانسوز نالہ و بکا فرمایا کہ تمام گروہ میں گریہ و زاری کا خروش برپا ہُوا۔ کچھ عرصہ صبر کرنے کے بعد آپ نے ذیل کا خطبہ فرمایا جس کا اختصار مصنف درج کرتا ہے۔

خداوند عالم کی لا انتہا نعمتوں کا اور احسانات کا شکریہ ادا کرتی ہوں جس نے اپنی رحمت سے مخلوقات پر اپنا رسولؐ بھیجا۔ اور اسکو ارضی و سماوی علوم سے کما حقہٗ بہرہ ور فرمایا۔ اس نے اپنے منصبِ رسالت کو باحسن الوجوہ پورا کیا۔ اور وہ تمام مخلوقات سے برگزیدہ ہے۔

جناب رسولؐ پاک کا تمام مسلمانوں کے لیئے اس کی آل اور قرآن کے اوامر و نواہی پر چلنے کا تاکیدی حکم صادر ہو چکا ہے۔ ہماری اطاعت ملت کا نظام ہے اور تفرقہ سے امان ہے۔ ہمارے حق کا غصب خون سے لینا مغفرت کا ذریعہ ہے۔ پاکدامنوں کو تہمت لگانے سے پرہیز کرنا لعنت سے بچانے والا ہے۔ یتیموں کا مال کھانا اور ان کا سرمایہ ہضم کر جانا ظلم کا اجارہ ہے پس ڈرو تم اللہ سے جیسا کہ ڈرنے کا حق ہے۔ اور اس کے احکام کی اطاعت کرو۔

لوگو۔ میں فاطمہؑ بنت محمدؐ ہوں۔ اپنے قول میں حد عدل سے تجاوز نہیں کرتی ہوں تمہارے درمیان میرا باپ بھیجا گیا جس نے تم پر احسانات کیئے اور شیطانوں کی زبانیں گنگ کر دیں اور ہماری طفیل جن کے حق میں آیۂ تطہیر کا نزول ہُوا۔ اسلام کامل ہُوا۔ اگر تم رسولؐ پاک کے نسب کو یاد کرو تو وہ میرے باپ ہیں نہ کہ تمہارے اور میں ان کی بیٹی ہوں۔ نہ کہ تمہاری بیٹیاں میرے چچا زاد حضرت علیؑ، ان کے بھائی ہیں۔ نہ کہ تم لوگوں کے۔

جب کبھی گمراہی کی شاخ نکلتی اور منہ کھولتی تو مشرک بھی اپنا منہ کھولتے جناب رسالتمآبؐ اپنے بھائی علیؑ ابن ابیطالب کو انکے حلق میں جھونک دیتے۔ وہ جنگ سے منہ نہ پھیرتے جب تک ان کے سرکش کانوں کو اپنے قدم شجاعت کے نیچے کچل نہ ڈالتے۔ اور ان کی آتش فتنہ کے دھوئیں اپنی تلوار سے نہ اڑا دیتے۔ وہ اللہ کی ذات کے لیئے اپنے تئیں مصیبت اور رنج میں ڈال دیتے رسولؐ خدا کا ساتھ مصیبت کے دن نہ چھوڑتے۔ وہ اولیا اللہ کے سردار خیر خواہ خلق اور مجاہد ہیں۔ تم لوگ ایسے وقتوں میں تن آسانی سے کام لیتے اور منتظر رہتے۔ کہ ہماری نسبت کوئی متوحش اور خطرناک خبر نہ سنو جب کبھی جنگ پیش آتی تو تم پہلو تہی کرتے اور قتال کے وقت دشمن کی طرف پیٹھ کر کے بھاگ جاتے۔

رسولؐ پاک کے انتقال پر تمہارے سینوں میں نفاق کے خار ظاہر ہوئے اور تمہارے اسلام کا ظاہری لباس بوسیدہ ہو گیا۔ ٹیڑھے ہوئے اور دبکے ہوئے لوگوں نے سر اونچا کیا اور گمنام اور ذلیل آدمی ظاہر ہو گئے۔ کفر کے اونٹوں نے بجلانا اور میدانوں میں دوڑنا شروع کیا۔ شیطان نے اپنے

سینگ اس جگہ سے بلند کئے جہاں وہ اپنے سر کو چھپائے بیٹھا تھا تم نے شیطان کی آواز کو سنا اور قبول کیا۔ تم نے اہل حق کی مخالفت کی اور اس اونٹ کو داغ دے کر اپنی ملکیت بنا لیا جو تمہارا نہ تھا۔ جبکہ ابھی رسولؐ خدا کی نعش اطہر قبر میں بھی نہ سونپی گئی تھی۔

تم نے بہانہ کیا یہ کام فتنہ کے خوف سے کیا گیا ہے۔ مگر یاد رکھو کہ فتنہ وہ ہے جس میں تم پڑے ہو۔ شیطان تم کو گمراہ کئے جا رہا ہے۔ تم نے قرآن پاک کے ظاہر اور باطن احکام کو پس پشت ڈال دیا ہے۔ تم نے دوزخ کی آگ میں پڑنے سے درنگ نہ کیا۔ تم نے اپنی باطل خلافت کو محکم کرنے میں دیر نہ کی۔ اب ہم اس شخص کی طرح صابر ہیں جس کا وجود تیر و تفنگ سے چھلنی ہو۔ تم نے فدک کو خلافِ حکم خدا و رسولؐ مجھ سے چھین لیا۔ وہ کیسا ہولناک وقت ہوگا جبکہ اللہ تعالیٰ حاکم ہوگا۔ اور رسولؐ پاک حق رسی کے ضامن ہونگے۔ عنقریب تم جان لوگے کہ عذاب ابدی میں گرفتار ہونا کس قدر شاق ہے۔

جناب فاطمہؑ نے رسولؐ پاک کی قبر کی طرف منہ کیا اور فرمایا والد بزرگوار آپ کے انتقال کے بعد سخت فتنہ اور آشوب نے منہ دکھایا۔ آپؐ کے جدا ہونے پر دنیا اور اہل دنیا ہم سے جدا ہو گئے۔

پھر آپ انصار سے مخاطب ہوئیں اور فرمایا۔ لوگو میری حق رسی میں کیوں سستی کی جاتی ہے۔ اور مجھ پر ازالہ مظالم میں کیوں غفلت کرتے ہو۔ میری حرمت کو نگاہ میں رکھو۔ ہمارے لئے دنیا تیرہ و تار ہو گئی۔ اور ہم بیچارہ اور مہمل کر دیئے گئے۔ یہ وہ بلا تھی جو قرآن پاک نے صبح و شام تم کو پکار پکار کر سنائی۔

اے فرزندان۔ کیا میرے باپؐ کی میراث مجھ سے چھین کر ہضم کر لی جائے اور تم دیکھتے رہو۔ تم میری دعوت کو اجابت نہ کر کے ظلموں کو پوشیدہ کرتے ہو۔ تم تعداد اور سامان حرب رکھتے ہو۔ اور تمہارے پاس ہیں اور ڈھالیں ہیں۔ تم وہ گروہ ہو جنہوں نے کفار کو نیزوں کی نوکوں پر رکھ دیا۔

تم کو ہماری اطاعت کا حکم ہے جن کی برکت سے آسیائے اسلام گردش میں آئی۔ خیرات ایام جاری ہوئی اور دین محکم ہوا۔ ایمان کی طرف پیشقدمی کر کے تم پیچھے ہٹ گئے۔ ان کے مقابلے میں نہیں کھڑے ہوتے۔ جو وعدہ کے بعد ایمان سے پھر گئے ہیں۔ اور دین میں طعن کرتے ہیں۔ کفر کے اماموں سے قتال کرو جن کو ایمان سے کچھ حصہ نہیں ہے۔

میں دیکھتی ہوں تم نے تن آسانی کی طرف قیام کیا ہے۔ راحت کی طرف میلان کیا ہے جو تم نے لیا تھا۔ اس کو باہر نکال پھینکا ہے اور جو کچھ حلق میں اتارا تھا۔ اس کو قے کر دیا ہے۔ میں نے جو کچھ کہا ہے اتمام حجت کے لئے کہا ہے۔ تمہاری بزدلی اور ضعف ایمان کو جانتی ہوں۔ لیکن یہ دلی جوش اور رنج کا اظہار سینہ کے جمع شدہ درد و الم تھے۔

استخفا منت ہیں تمہارا کوئی عذر باقی نہیں رہ سکتا۔ لے لو میرے حق کو اور ذخیرہ کر لو۔ اس کو جو تمہاری اشتقول کو زخمی کرنے والا اور بائمل کو مجروح کرنے والا ہے۔ اور جس کی شرم و ننگ باقی رہے گی جب تک کہ یہ جہان قائم رہے گا۔ اور جس کا صلہ خدا ابتغائے کی روشن آگ ہے۔ جو ان لوگوں کے لئے بند کر کے رکھی گئی ہے۔ میں اس کی بیٹی ہوں۔ جو تم کو آنے والے عذاب شدید سے ڈرانے والا تھا۔ پس تم جان لو۔ اور ہم جانتے ہیں۔ اور تم منتظر رہو۔ اور ہم منتظر ہیں۔

"یا آلِ نبیؐ ہر کہ در افتاد بر افتاد"

جناب فاطمہؑ اس رسولؐ کی بیٹی ہیں جو کیا بلحاظ شجاعت اور کیا بلحاظ صبر عدیم المثال ہیں۔ محض آنحضرتؐ کی وفات پر آپؑ کا شب و روز مصروف گریہ و بکا رہنا آپ کے شایان شان نہ تھا۔ آپ کی نگاہ اطہر میں دنیا کی زندگی اور دنیا کا آرام ہیچ تھا۔ قضا اور رضا کے راز سے آپؑ کماحقہ آگاہ تھے۔ پھر آپ کا وقف بیت الحزن ہو جانا ضرور کسی اور وجہ سے بھی تھا۔

خلافت چھین لی گئی۔ فدک غصب کر لیا گیا۔ خمس بند کر دیا گیا۔ در دولت جلا دیا گیا۔ محسنؑ شہید کر دیئے گئے۔ قتل علیؑ کی سر توڑ کوشش کی گئی اور اہانت اہلبیت کے سامان مہیا کئے گئے۔ آپ نے ان تمام مظالم کو محسوس کیا۔ اور آپ کی آنکھوں نے آنسوؤں کے تار کی شکل میں اظہار احساس بھی کیا۔ جناب سیدہ کی مآل اندیش نگاہ صدہا دیگر مصائب کے سیلاب کے اپنے آستانۂ عالیہ کی طرف تیزی سے آتے ہوئے دیکھ رہی تھی۔ اور یہی وجہ تھی کہ آپؑ کی سیل اشک مسلسل بہ رہی تھی۔

آپؑ نے اس اٹھتے ہوئے ابر سیاہ میں وہ اولے دیکھ لئے تھے۔ جن کی زد سے اہلبیت محمدؐ کی کشت حیات برباد ہو جانے کو تھی۔ آپؑ نے دیکھ لیا تھا کہ جس تلوار سے حقوق اہلبیت کو ذبح کر دیا گیا ہے یہی تلوار آپ کے واجب الحرمت خاوند کی گردن پر چلنے والی ہے۔ یہی تلوار زہر کی شکل میں تبدیل ہو کر امام حسنؑ کے جگر کو پھاڑنے کو ہے۔ اسی تلوار کی ضرب سے حسینؑ کو شہید کیا جائیگا۔ اسی تلوار کو رسن و زنجیر کے لباس میں کوفہ و شام کے کوچہ و بازار میں نظر آنا ہے۔ اور پھر اسی تلوار کو محبان اہلبیت کیلئے کبھی سولی کبھی زندان کبھی آگ کبھی شکنجوں۔ اور کبھی آرے کی شکل میں تبدیل ہونا ہے پس حضرت فاطمہؑ کی آہ و زاری مستقبل کے حالات کا آئینہ تھا۔ اور خلاف انسانیت مظالم کی زبردست پیشینگوئی تھی۔

# خلافت حضرت ابوبکر کے کارنامے

مراۃ الزمان ابواب الخلفا باب اول وقائع ۱۱ھ قصہ لطائع اور صواعق محرقہ باب اول فصل

پنجم شتہ پنجم اور کتاب استیعاب میں ہے کہ ابوبکر کے حکم سے خالد بن ولید بن مغیرہ بن عبداللہ بن مخزومی نے مالک بن نویرہ کو قتل کر دیا۔ علامہ قوشجی بھی یہی امر لکھتا ہے۔

سہیل نے عمر ابن خطاب سے روایت کیا ہے۔ کہ عمر نے ابوبکر سے کہا۔ کہ خالد کی تلوار میں اندھا دھند جلدی ہے۔ پس تو خالد کو قتل کر۔ کیونکہ اس نے مالک بن نویرہ کو بے قصور قتل کیا اور اس کا سر چولہے کے طور پر دیگ کے نیچے رکھا یہاں تک کہ دیگ پک گئی۔

فوات الوفیات میں ہے کہ خالد کو مالک بن نویرہ کی عورت کا عشق اور لالچ دامنگیر تھا۔ تاریخ ابن خلکان میں ہے کہ یہ بات صراحت سے ظاہر ہے کہ یہی عشق قتل مالک کا باعث ہوا ہے۔ ناظرین مالک بن نویرہ عہد رسول اللہ میں آنحضرتؐ کی طرف سے صدقات وصول کرنے کیلئے عامل مقرر تھا نیک اطوار اور راسخ الاعتقاد مومن تھا۔ آنحضرتؐ کی وفات پر ابوبکر کے خلیفہ ہو جانے کی وجہ سے اس نے اپنی قوم کو فہمائش کی کہ جب تک حضرت علیؑ زیب دہ اورنگ نیابت نہ ہوں اپنے صدقات کو روک لو صرف اسی بنا پر ابوبکر نے خالد کو سردار لشکر بنا کر بھیجا جس نے اہل یمامہ کے مومنین کو بے دریغ قتل کیا۔ ان کے اہل وعیال کو تہ تیغ کیا عورتوں کو اسیر کیا۔ گھر بار لوٹ لئے بعض کو جلایا بعض کو پہاڑ پر سے گرایا بعض کو کنوؤں میں پھینکا۔ گویا ابوبکر کے اغواء سے اس نے بے دینی کا نیا محل کیلئے سنگ بنیاد رکھ دیا حالانکہ قتل و غارت سے پیشتر خالد اور لشکر خالد نے اہل یمامہ کی مسجدوں سے اذانیں سنیں اور ان کو نماز پڑھتے دیکھا۔ خالد نے مالک بن نویرہ کو قتل کیا اور اسی رات اس کی زوجہ سے بالجبر زنا کیا۔ لوٹ مار کے مال میں سے جو حصہ عمر بن خطاب کو دیا گیا۔ اس نے وہ حصہ علیحدہ امانتاً رکھ چھوڑا۔ اور اپنے عہد خلافت میں ویسے کا ویسا اصل مالکوں کو واپس دیدیا۔ اسی مال غنیمت میں سے ایک عورت خولہ بنت جعفر حضرت علی علیہ السلام کو دی گئی۔ جس سے حضرت نے نکاح کیا اور کنیز کے طور پر نہ رکھا حالانکہ دوسرے تمام مسلمانوں نے اپنے اپنے حصہ کی عورتوں کو کنیز کی صورت میں بغیر نکاح رکھا۔ اسی خولہ کے بطن سے حنفیہ پیدا ہوئے جب خالد زوجہ مالک کو مدینہ میں لایا تو عمر نے ابوبکر سے بالاصرار کہا کہ خالد قتل مومن اور زنا بالجبر کا مرتکب ہوا ہے اسکو سنگسار کر مگر ابوبکر نے یہ کہہ کر ٹال دیا۔ کہ میں خدا کی تلوار کو نیام میں نہیں کرنا چاہتا

مراۃ الزمان علامہ سبط ابن جوزی ذکر عزل خالد بن ولید عن الشام اور تاریخ کبیر طبری جلد پنجم اور تاریخ ابن خلکان باب ثانی فی ذکر عمر من الباب الخلفا فی وقائع السنۃ الثالثۃ عشر اور کنز العمال ملا علی متقی بہ تبویب جمع الجوامع سیوطی کتاب الامارۃ والخلافۃ خلافت ابوبکر اور مراۃ الزمان فی تاریخ الاعیان باب اول من الابواب ذکر الخلفاء وقائع سنہ ۱۱ھ خلافت ابوبکر اور انسان العیون حلبی بن برہان

الدین حلبی اور تاریخ کامل ابن اثیر اور فوات الوفیات محمد بن شاکر بن احمد کتبی اور اسد الغابہ ابن اثیر جزری اور استیعاب ابن عبدالبر اور روضۃ الاحباب جمال الدین محدث ذکر قتل مالک بن نویرہ جلد دوم خلافت ابوبکر وغیرہ میں ہے کہ خالد نے مالک بن نویرہ کو قتل کیا۔ اور اس کی زوجہ لیلے ابنت سنان کو مدینہ میں لے آیا عمر اور جناب امیرؑ اور سعد ابن ابی وقاص اور طلحہ بن عبیداللہ نے ابوبکر سے خالد پر شرعی حد لگانے کو کہا۔ مگر ابوبکر نے کہا۔ کہ میں خدا کی تلوار کو نیام میں نہیں کرونگا۔ ناظرین تفسیر کشاف میں ہے کہ خالد کا باپ ولید ایک دولتمند شخص تھا جس کے دس بیٹے تھے۔ وہ بیٹوں سے کہا کرتا۔ کہ تم میں سے جو کوئی محمدؐ پر ایمان لائے گا۔ میں اس کو جائداد سے عاق کر دونگا۔ خود بھی آنحضرتؐ سے کئی بار کہہ چکا تھا۔ کہ اگر آپ ہمارے بتوں کی مذمت چھوڑ دیں۔ تو میں اپنی تمام دولت آپ کے حوالے کر دیتا ہوں۔ یہ ولید ولد الزنا تھا۔ جس کو مغیرہ نے اس کی پیدائش سے اٹھارہ سال بعد اپنا بیٹا بنایا تھا قرآن مجید کی سورہ ن والقلم کی آیہ بھی اسی ولید کے حق میں ہے کہ اے محمدؐ نہ کہا مان تو ہر ایک قسم کھانے والے ذلیل۔ عیب جو۔ چغلخور۔ بخیل۔ ظالم۔ تند مزاج اور ولد الحرام کا۔

تفسیر مدارک تفسیر سورہ ن تحت آیہ "لا تطع کل حلاف" میں ہے کہ اس آیہ مبارکہ کے نزول پر ولید بہت گھبرایا۔ اور تلوار سونت کر اپنی ماں کے پاس گیا۔ اور کہا سچ بتا کہ میں کس کا بیٹا ہوں۔ اس کی ماں نے جواب دیا اے بیٹا تیرا باپ نامرد تھا۔ اور تیرے چچازاد بھائیوں کی آنکھیں ہماری جائداد پر لگی ہوئی تھیں۔ میں نے ایک چرواہے سے بدفعلی کرائی اور تو پیدا ہوا۔ نیز واضح ہو کہ خالد سیف اللہ کی دادی مسماۃ ام ولید فاحشہ عورت تھی۔

تاریخ خمیس ص۳۳۲ پر ہے۔ کہ عمر بن خطاب آنحضرتؐ کو قتل کرنے کے ارادہ پر آنحضرتؐ کے در دولت پر آیا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ اے عمر مسلمان ہو جاؤ۔ ورنہ تمہارے حق میں بھی ولید کی طرح آیہ قرآنی کا نزول ہوگا۔ عمر مسلمان ہوگیا۔

مسند احمد حنبل جلد اول ص۱۱ پر بروایت ابوہریرہ اور مشکوٰۃ فصل سوئم کتاب الزکوٰۃ اور بخاری اور مسلم میں لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ مجھے لوگوں سے حکم قتال ہُوا۔ تا آنکہ وہ لا الہ الا اللہ کہہ دیں جب انہوں نے "لا الہ الا اللہ" کہہ دیا۔ تو انکی جانیں اور مال محفوظ ہو گئے۔ سوائے اس کے کہ انکے ذمہ کوئی حق ہو جس کا حساب خدا پر ہے۔ ابوہریرہ کہتا ہے جب لوگ مرتد ہو گئے۔ تو عمر نے ابوبکر سے کہا کہ کیا تو ان سے قتال کریگا۔ جو بقول رسول اللہ مسلمان ہیں۔ ابوبکر نے کہا میں زکوٰۃ کی ادائیگی کے مقابلہ میں نماز کی کچھ پرواہ نہیں کروں گا (یعنی حکم رسول کو کوئی چیز نہیں ہے)

یعنی آنحضرتؐ اور ابو بکر سے ملے تو اپنی امیدوں کو کم کر اور سیر ہو کر نہ کھا۔ اور تہبند کو نیچا کر اور قمیص کو اونچا کر۔ اور اپنی جوتی آپ گانٹھ۔

کنز العمال مذکورہ کے اسی حوالہ میں ہے کہ حضرت علیؑ نے عثمان کو فرمایا۔ کہ اگر تجھے بھلا معلوم ہو کہ تو اپنے دو نو صاحبوں یعنی ابو بکر اور عمر سے ملے تو اپنی امیدوں کو گھٹا اور سیر ہو کر نہ کھا۔ اور تہبند کو نیچا کر وغیرہ۔ ابن عساکر کہتا ہے کہ حضرت علیؑ کی مراد صاحبک سے آنحضرتؐ اور ابو بکر تھی۔

کنز العمال میں ہے کہ ابو بکر نے یمامہ پر فوج کشی کے بارہ میں اصحاب رسولؐ سے مشورہ کیا عمر نے کہا کہ ان سے نماز قبول کرے اور زکوٰۃ چھوڑ دے اور قتال سے باز رہو۔ حضرت علیؑ اور دیگر تمام مہاجرین و انصار نے عمر کی رائے کی تاکید کی۔ شرح ابن ابی الحدید میں تاریخ طبری سے نقل کیا گیا ہے کہ جب اہل عرب یعنی اہل یمامہ نے کہا کہ زکوٰۃ کی ادائگی ہم پر واجب نہیں ہے تو تمام مسلمانوں نے انکی اس بات کو قبول کر لینے پر اجماع کیا مگر ابو بکر نے انکار کر دیا۔ ناظرین۔ اجماع کی ذلت اور نا معقولیت ملاحظہ ہو۔

روضتہ الصفا میں ہے کہ عمر ابن خطاب نے یمامہ کے تمام قیدیوں کو جب وہ خلیفہ ہوا۔ اپنے اپنے وطنوں کو واپس بھیجدیا۔

محلی علامہ ابن حزم میں ہے کہ اہل ردۃ دو قسم کے تھے مسلمان اور کافر۔ کافر توبہ کر سکتے تھے اور اسلام لا سکتے تھے اور مسلمانوں سے کفر ظاہری نہیں ہوا۔ سوائے اس کے کہ انہوں نے ابو بکر کو زکوٰۃ دینے سے انکار کیا۔ (یعنی زکوٰۃ کی ادائگی سے انکار نہیں کیا۔ بلکہ ابو بکر کو زکوٰۃ ادا کرنے سے انکار کیا جس کی وجہ سے وہ قتل کئے گئے۔ شافعی اور حنفی کا اس پر اتفاق ہے۔ کہ وہ مرتد نہ تھے۔

سبط ابن جوزی حمایت ابو بکر میں لکھتا ہے۔ کہ ابو بکر نے خالد کی سرزنش کی اور حکم دیا کہ مالک کی عورت کو طلاق دے دو۔

مروج الذہب ملا ا میں ہے کہ ابو بکر کے خلیفہ بننے کے دس روز بعد عرب مرتد ہو گئے مشکوٰۃ میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جو شخص ہمارے جیسی نماز پڑھے ہمارے قبلہ کی طرف۔ اور ہمارا ذبیحہ کھالے پس وہ مسلمان ہے اور ہماری حفاظت میں ہے۔

تاریخ کامل ابن اثیر جزری جلد دوم صـ۱۳۳ ذکر ردہ بنی عامر و بنی ہوازن و بنی سلیم میں ہے کہ ان لوگوں سے مقاتلہ کرنے کے بارہ میں چار فریق ہو گئے۔ حضرت علیؑ و عمر بن خطاب و ابو عبیدہ جراح و عثمان و سعد بن ابی وقاص وغیرہ کی رائے یہ تھی۔ کہ ان سے قتال نہ کیا جائے انکو انکے حال پر چھوڑ دیا جائے۔ مگر ابو بکر نے حکم قتال دیدیا اور بعد حصول فتح مقتولین کو قتل کیا گیا اور زندہ جلایا گیا۔ ناظرین اب اجماع کہاں گیا۔

تاریخ خمیس دیار بکری جلد دوم اور ریاض النضرہ اور فتح الباری میں ہے کہ ان قبائل کے لوگوں کو قتل کیا گیا۔ بعض کے ناک اور کان کاٹ ڈالے۔ زندہ جلایا پتھروں سے کچلا پہاڑوں سے گرایا۔ اور کنوؤں میں دھکیلا۔

مولوی بدیع الزمان شاگرد مولوی نواب صدیق حسن خان بھوپالی و تلمیذ مولوی سید نذیر حسین محدث دہلوی نے فتح المبین علی رد مذہب المقلدین ص ۲۳۶ پر لکھا ہے کہ بعد حصول فتح ان کے اموال و غلام وغیرہ پر قبضہ کیا گیا اور بغیر عدہ و نکاح کے انکی ازواج اور ماؤں اور بیٹیوں اور بہنوں پر تصرف کر لیا گیا حتیٰ کہ عورتیں صاحب اولاد ہوئیں اور بے شمار ولد الزنا پیدا ہوئے۔

تاریخ کبیر طبری جزو خامس میں ہے کہ عمر بن خطاب نے خالد کو کہا کہ تو نے ایک مسلمان مرد (مالک بن نویرہ) کو قتل کیا، اور پھر اس کی زوجہ سے زنا کیا۔ واللہ میں تجھے سنگسار کروں گا۔

مدارج النبوۃ جلد دوم ص ۶۶۲ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ نے حضرت علیؑ کو یمن کی طرف بھیجا۔ تو فرمایا۔ اے علیؑ۔ اگر تیرے ہاتھ پر ایک شخص بھی اسلام لے آئے تو یہ بات ان تمام اشیاء سے بہتر ہے جن پر آفتاب کا طلوع و غروب ہوتا ہو۔ بخاری کتاب الفتن میں ہے۔ کہ گالی دینا مسلمان کا فسق ہے اور قتال کفر ہے

تاریخ اسلام جلد دوم ص ۳۳۳۔ الفاروق شبلی مطبوعہ آگرہ جلد اول ص ۱۶۵ تاریخ اعثم کوفی مطبوعہ بمبئی ص ۴۳ تاریخ طبری مطبوعہ نولکشور جلد چہارم ص ۲۶۲۔ بخاری مطبوعہ بمبئی جلد پنجم ص ۲۹۔ سکینہ زادف محمد دا تسنگلان اردو نگ ص ۲۵ پر ابوبکر کا خالد کو بھیجنا۔ اور اس کا مالک بن نویرہ کو قتل کر کے اس کی زوجہ سے بالجبر زنا کرنا اور حضرت علی علیہ السلام اور عمر کا ابوبکر سے کہنا کہ خالد پر حد شرعی جاری کرو اور ابوبکر کا انکار کرنا۔ اور عمر کا اپنے عہد میں خالد کو سپہ سالاری سے معزول کرنیکا تذکرہ درج ہے۔

اصابہ جلد ششم ص ۶۳۳ پر ہے کہ مالک بن نویرہ کو رسول اللہؐ نے صدقات وصول کرنے پر مامور فرمایا ہوا تھا جب رسول اللہؐ نے وفات فرمائی اور وہ مترود ہو گیا کیونکہ وہ ابوبکر کو خلیفہ غاصب سمجھتا تھا، اور اس نے صدقات کے جمع کردہ اونٹ اپنی قوم کو واپس کر دئے۔

تاریخ خمیس دیار بکری جلد دوم ص ۲۳۳ پر ہے کہ جب ابوبکر نے اس قوم سے جنگ کرنا چاہا تو تمام صحابہ رسولؐ نے اس کی مخالفت کی۔ اور عمر نے کہا کہ تم اس قوم سے لڑنا چاہتے ہو جو لا الٰہ الا اللہ کہتی ہے اور اس کا خون اور مال (بقول رسولؐ مقبول) محفوظ ہے۔

تاریخ خمیس ص ۲۳۳ پر ہے کہ اسیروں میں عیینہ بن حصین اور قرہ بھی تھے جنکو اہل مدینہ کھلے ڈنڈے مارتے اور کہتے۔ اے دشمنان خدا۔ تم ایمان لانے کے بعد کافر ہو گئے۔ وہ کہتے خدا کی قسم ہم کبھی

بھی ایمان نہیں لائے۔ مگر ابو بکر نے ان دونو کو معاف کر دیا۔ اور امان نامہ لکھ دیا۔ اور مگر مالک کو صرف اس خیال سے قتل کرایا۔ کہ یہ محب اہلبیت ہے)

شرح عسقلانی ابن حجر جلد ششم ص۱۳۱ پر ہے کہ خالد نے مالک بن نویرہ کی زوجہ کو دیکھ لیا۔ جو نہایت حسین وجمیل تھی۔ اور مالک نے بھی دیکھا کہ خالد نے اس کو دیکھ لیا ہے تو مالک نے کہا اب ہم ضرور قتل کر دئے جائیں گے۔

وفیات الاعیان میں قاضی شمس الدین ابن خلکان جلد دوم ص۱۲۲ پر ہے کہ خالد نے مالک کو قتل کرنا چاہا۔ تو مالک نے کہا تم مجھے ابو بکر کے پاس بھیجدو وہ جو چاہے حکم دے۔ کیونکہ جن لوگوں کے قصور مجھ سے بڑھ کر تھے ان کو ابو بکر کے پاس تم نے بھیج دیا ہے۔ خالد نے کہا۔ خدا مجھے نہ بخشے اگر میں تم کو قتل نہ کروں۔ مالک نے اپنی زوجہ ام تمیم کی طرف دیکھا اور کہا میرا قتل اس عورت کی وجہ سے ہونے والا ہے۔ خالد نے کہا نہیں بلکہ تو اسلام سے خارج ہو گیا ہے مالک نے کہا کہ ہم تو اسلام پر قائم ہیں۔ مگر خالد نے ضرار بن ازور کو حکم دیا۔ اور مالک قتل کر دیا گیا۔ بعد اس کے سر کو دیگ کے نیچے رکھ کر کھانا پکایا گیا۔ اور خالد نے ام تمیم پر قبضہ کر لیا۔

شرح تجرید علامہ قوشجی میں ہے کہ مالک بن نویرہ مسلمان تھا۔ اور خالد نے اس کو صرف اس غرض سے قتل کر دیا۔ کہ اس کی زوجہ سے اپنی خواہش پوری کرے جو نہایت جمیلہ تھی اور پھر بعد قتل مالک خالد نے اسی شب ام تمیم سے نکاح کیا (بغیر گزرنے عدت) اور ہم بستری کی۔

ریاض النضرہ محب الدین طبری ص۱۰۰ پر ہے کہ جب خالد نے ابو بکر کے حکم سے بنی سلیم پر چڑھائی کی۔ اور بعض (مسلمانوں) کو آگ میں زندہ جلا دیا۔ تو عمر نے ابو بکر کو کہا کہ تم نے ایسے شخص کو چھوڑ رکھا ہے جو لوگوں کو خدا کے عذاب سے معذب کرتا ہے۔ ابو بکر نے جواب دیا۔ واللہ میں اس تلوار کو نیام میں نہیں کرونگا جو خدا نے کھینچی ہے۔ خدا ہی اس کو نیام میں کرے تو کرے۔

تاریخ خمیس جلد دوم ص۲۳۱ پر ہے کہ جب قوم بنی اسد قتل کی گئی اور قیدی بنائی گئی تو خالد نے عام حکم دے دیا جس کو کھانا پکانا ہو یا پانی گرم کرنا ہو۔ وہ دیگچی کا چولہا سروں سے بنائے۔ پھر لکڑیوں کے انبار میں آگ لگا کر زندہ قیدی پھینک دئے گئے۔ چنانچہ حامیہ بن ربیع صحابی بھی جو رسول اللہ کی طرف سے صدقات کا عامل تھا۔ زندہ جلا دیا گیا۔ اور ایک عورت ام طلیحہ قیدی یہ کہہ کر آگ میں خود بخود کود پڑی۔ کہ اے موت تو کس قدر خوشگوار ہے۔ پھر زمین میں بڑے بڑے گڑھے کھود دیے گئے لوگوں نے پوچھا یہ کیوں بنائے ہیں۔ اس پر خالد نے ابو بکر کا حکم نامہ نکال کر پڑھ دیا۔ کہ جب تم

ظفریاب ہوچکو تو سب کو آگ میں جلا دو۔

روضۃ الاحباب واقعات ۱۱ھ کنز العمال کتاب غزوات حرف عین بعث اسامہ۔ بخاری پارہ چودھواں کتاب المناقب ص۱۱ فتح الباری شرح بخاری کتاب المغازوات باب بعث النبی اسامہ بن زید فی مرضہ الذی توفی فیہ کتاب مغازی امام واقدی ترجمۃ النبوۃ در آخر کتاب ابن سعد سیرۃ المغری ابن اسحاق مدارج النبوۃ شیخ عبدالحق ملل و نحل شہرستانی ص۳ فتح الباری ابن حجر باب مناقب زید بن حارثہ۔ شرح بخاری قسطلانی۔ تہذیب التہذیب امام ذہبی وغیرہ میں مرقوم ہے کہ آنحضرتؐ نے تمام مہاجرین و انصار کو جن میں ابوبکر اور عمر اور عثمان بھی شامل تھے۔ حکم دیا کہ وہ اسامہ بن زید کی ماتحتی میں رومیوں کے ساتھ جنگ کرنے کو جائیں۔

مدارج النبوۃ میں ہے کہ حضرت علی علیہ السلام کو حکم تھا کہ وہ اس جنگ میں نہ جائے۔

روضۃ الاحباب واقعات ۱۱ھ کی عبارت کا خلاصہ ہدیہ ناظرین کرتا ہوں کہ ۲۶ صفر پیر کے دن آنحضرتؐ نے حکم دیا کہ تمام مہاجرین و انصار اسامہ بن زید کی ماتحتی میں رومیوں سے جنگ کرنے کو چلے جائیں۔ اور آنحضرتؐ نے اپنے ہاتھ سے جھنڈا باندھا اور حکم رخصت دیا۔ مہاجرین اور انصار میں ابوبکر صدیق عمر فاروق۔ عثمان ذوالنورین۔ سعد بن وقاص۔ ابو عبیدہ جراح۔ سعد بن زید۔ قتادہ بن نعمان سلمہ بن سلم وغیرہ بھی تھے۔ جب اہل لشکر میں چہ میگوئیاں شروع ہوئیں کہ ہم کو ایک غلام زادہ کے ماتحت کیا جاتا ہے۔ تو آنحضرت نے بر سر منبر فرط غضب میں بعد حمد خدا فرمایا۔ حالانکہ حضرتؐ کو اس وقت تپ اور درد سر لاحق تھا اور سر پر پٹی باندھی ہوئی تھی۔ کہ آج تم اسامہ کی سرداری میں طعن کرتے ہو۔ اور پہلے تم نے اسامہ کے باپ زید پر بھی طعن کیا تھا جب میں نے تم کو اس کے ماتحت غزوہ موتہ میں بھیجا تھا خدا کی قسم اسامہ امیر ہونے کے لائق ہے اور جس طرح مجھے زید محبوب تھے۔ اسی طرح مجھے اسامہ محبوب ہے مجھے ان دونوں پر نیکیوں کا گمان ہے دپس تم اس کی ماتحتی میں فی الفور جاؤ)

ملل و نحل مطبوعہ جرمن ص۱۱ ذکر اختلافات اصحاب۔ افکار الابکار آمدی فصل چہارم قاعدہ ہفتم فصل حکم مخالف حق از اہل قبلہ۔ شرح مواقف آخر حصہ کتاب۔ رسالہ عقائد ملا یعقوب قتبانی خاتمہ کتاب ذکر مطاعن شرح ابن ابی الحدید جلد ششم در بیان شرح قول لما انتهت الیه انباء السقیفه تاریخ مظفری علامہ ابراہیم بن عبداللہ بن عبد المنعم مراۃ الاسرار عبدالرحمان بن عبدالرسول بن قاسم میں ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے فرمایا تاکیداً اور بار بار۔ کہ جو کوئی اسامہ کی ماتحتی میں جانے سے تخلف کرے اس پر خدا کی لعنت ہو۔

مفہم شرح مسلم باب کبائر کتاب ایمان میں ہے کہ ابن عباس فرماتے ہیں۔ کہ سب گناہ کبیرہ

ہیں جن پہ اللہ نے مہر کردی ہو۔ نار جہنم یا غضب یا لعنت یا عذاب سے۔

تاریخ طبری میں ہے کہ ابوبکر نے عمر بن خطاب کو اسامہ کی ماتحتی میں جہاد کیلئے بھیجا۔ تو لوگوں نے عمر کو واپس کر دیا اور کہا کہ تم جا کر ابوبکر سے کہو کہ وہ ہم پہ کسی بزرگ کو امیر لشکر بنائے جب عمر نے ابوبکر کو یہ پیغام دیا۔ تو ابوبکر نے اچک کر عمر کی داڑھی پکڑ لی۔ اور کہا۔ اے ابن خطاب۔ رسول اللہ تو اسامہ کو امیر مقرر کریں اور تو کہتا ہے کہ میں اس سے امارت چھین لوں۔

تاریخ طبری جلد دوم ص۲۲۳ پہ ہے کہ عبداللہ بن عمر سے پوچھا گیا۔ کہ مشرکین نے جو آنحضرتؐ کو سب سے زیادہ ایذا دی۔ اس کو بیان کرو۔ عبداللہ بن عمر نے کہا۔ آنحضرتؐ ایک دن کعبہ کے پاس تھے کہ عقبہ بن ابی معیط نے حضرتؐ کے گلوئے مبارک میں آپؐ کی ردا کو زور سے لپیٹا اور سخت فشار دیا۔

پھر لکھتا ہے کہ ابوبکر نے یہ حالت دیکھ کر کھڑے کھڑے رونا شروع کر دیا اور کہتا تھا کہ تم لوگ ایسے شخص کو قتل کرتے ہو جو کہتا ہے خدا ہمارا رب ہے۔ بعد ازاں وہ لوگ چلے گئے۔ ناظرین۔ یہ ہے جرأت و غیرت بکری۔ آنحضرتؐ کا گلا گھونٹا جا رہا ہے۔ اور ابوبکر نے نہ تو ہاتھ سے کفار کو روکا۔ نہ تلوار چلائی اور نہ ہی ان کو سخت سست کہا۔ کیا تو یہ کیا۔ کہ رونا شروع کر دیا۔ غالباً اسی لئے تو آپ رقیق القلبی میں مشہور آفاق ہیں۔

تاریخ خمیس ص۳۲ پہ ہے کہ اس وقت (جب آنحضرتؐ کی یہ حالت کفار کے ہاتھوں ہو رہی تھی) جناب سیدہؑ تشریف لائیں اور اس ملعون کو حضرتؐ سے جدا کیا۔ ناظرین اس وقت جناب سیدہؑ کی عمر صرف پانچ سال تھی۔ اور نیز جناب سیدہؑ نے باواز بلند کفار کو سخت [illegible] بھی کہا تھا۔

ابوبکر بہت رقیق القلب مشہور ہے اور ہم بھی اس کو اعدائے اہلبیت کے [illegible] رقیق القلب پاتے ہیں۔ خالد جیسے بیدین اور شدید ترین دشمن اہلبیت کی نامشروع حرکات پہ ابوبکر نے اس سے کچھ باز پرس نہ کی۔ کیا یہ امر ابوبکر کی رقت قلب کا بدیہی ثبوت نہیں ہے۔

اسی رقت قلب نے قساوت قلب کا جامہ پہن لیا۔ جب فدک اور خمس کا مطالبہ کیا گیا اسی رقت قلب نے قتل علیؑ کا فتویٰ صادر کیا۔ اور یہی رقت قلب عمر بن خطاب کی جانشینی کی تحریر بن کر لفافہ میں بند ہو گئی۔ ایسے دو چار اور رقیق القلب آنحضرتؐ کی مصاحبت میں ہوتے تو سادات تک کو صفحۂ ہستی سے مٹا دیا جاتا۔

خالد نے مالک بن نویرہ اور دیگر مسلمانوں کو محض اس دلیل پر قتل کیا۔ کہ وہ ابوبکر سے منحرف ہونے کی وجہ سے مرتد اور واجب القتل تھے۔ کیا اسی دلیل کی بنا پر عائشہ اور معاویہ مرتد اور واجب قتل نہ تھے۔

خالد کے قتل مومنین اور زنا بالجبر کے الزام کی جوابدہی ابوبکر کی گردن پر ہے گی جس سے عہدہ برآ ہونا اس کے لئے ناممکن ہے۔

تاریخی واقعات پر نگاہ غائر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ ابوبکر نے خالد جیسے ناپاک الاصل کو سزا دینے سے دانستہ اجتناب کیا تھا۔ وجہ یہ تھی۔ کہ ابوبکر کو ذاتی علم تھا۔ کہ خالد کے دل میں عداوت اہلبیتؑ ہے۔ لہذا اس کو ایسے آدمی کی قدرتاً خاطر منظور تھی۔

خالد جیسے شقی اور مرتد کو سیف اللہ کہنا یا اس کی تعریف میں کچھ لکھنا عین کفر اور عین ارتداد ہے۔ بعض لوگ تو یہاں تک بک دیتے ہیں۔ کہ خالد اور جناب مرتضیٰ شجاعت میں ہم پلہ تھے یہ لوگ دراصل دشمن علیؑ ہوتے ہیں۔ ورنہ کہاں خالد اور کہاں جناب امیرؑ چہ نسبت خاک را با عالم پاک۔ خزف کو گوہر سے۔ نجاست کو طہارت سے۔ اور سگ کو شیر سے نسبت دینا دیوانوں کا کام ہے خالد اس ولید کا بیٹا ہے جس کا ولد الحرام ہونا قرآن مجید سے ثابت ہے۔ لہذا عداوت اہلبیت خالد کے خمیر میں ملی ہوئی تھی۔ ناپاک الاصل آدمی محب علیؑ نہیں ہو سکتا۔

# خاتمہ حضرت ابوبکر

موطا امام مالک مطبوعہ دہلی ۱۳۰۷ میں ہے کہ جب آنحضرتؐ نے جنگ احد کے شہداء کے حق میں دعائے مغفرت مانگی۔ تو ابوبکر اور عمر نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ ہمارے حق میں بھی دعائے مغفرت کیجئے حضرتؐ نے فرمایا تمہارے دلوں میں پوشیدہ شرک ہے جو چیونٹی کی طرح رینگ رہا ہے۔

بخاری الواب فضائل اصحاب نبیؐ میں ہے کہ عائشہ نے کہا کہ جب آنحضرتؐ فوت ہوئے تو ابوبکر مقام سخ میں (مدینہ سے دو تین میل کے فاصلہ پر) تھا۔ اور عمر کہتا تھا۔ خدا کی قسم۔ آنحضرتؐ فوت نہیں ہوئے۔ تاریخ صحیح بخاری اور کنز العمال میں ہے کہ آنحضرتؐ فوت ہو گئے۔ تو ابوبکر مقام سخ سے آیا۔ ابن روز بہان لکھتا ہے کہ عمر کو وفات رسول اللہ سے انکار کرنے سے مقصود یہ تھا۔ کہ اگر آنحضرتؐ کی وفات کی خبر ابوبکر کے سخ سے واپس آنے سے پہلے پھیل گئی تو امر خلافت میں پھوٹ کا باعث ہو گا۔ در منثور سیوطی میں ہے کہ آنحضرتؐ کی وفات کے بعد ابوبکر گھوڑے پر سوار ہو کر مقام سخ سے واپس آیا۔

مستدرک حاکم میں ہے کہ عائشہ کہتی ہے کہ ابوبکر بیمار اس طرح ہوا کہ پیر کے دن جو سردی کا دن تھا اس نے غسل کیا جس کی وجہ سے وہ پندرہ دن بیمار رہ کر مر گیا۔ اور پندرہ دنوں میں گھر سے باہر نہ نکلا۔

تاریخ امام طبری مطبوعہ مصر جلد چہارم صفحہ ۵۲ اور منتخب کنز العمال برحاشیہ مسند امام احمد حنبل مطبوعہ

مصر جلد ثانی صفحہ ۱۰ اور تاریخ کامل مبرد اور کتاب سقیفہ احمد بن عبد العزیز جوہری اور شرح ابن ابی الحدید بسند مبرد و جوہری اور کتاب السیاست والامامت ابن قتیبہ۔ اور کتاب الاموال ابو عبیدہ اور کتاب فضائل الصحابہ خیثمہ بن سلیمان طرابلسی اور معجم کبیر طبرانی اور تاریخ ابن عساکر اور کتاب مختارہ ضیا مقدسی اور جمع الجوامع جلال الدین سیوطی اور کنز العمال ملا علی متقی اور مرآۃ الزمان سبط ابن جوزی وغیرہ میں ہے۔ کہ ابوبکر نے مرتی دفعہ کہا کاش میں نے خانۂ فاطمہؑ کی پردہ دری نہ کی ہوتی۔ اور اس سے باز آگیا ہوتا خواہ وہ جنگ کے لئے بند کیا گیا ہوتا۔

کنز العمال ملا علی حرف ہمزہ کتاب الامارہ خلافت ابوبکر اور منتخب کنز العمال برحاشیہ مسند احمد حنبل جلد سوم صفحہ ۱۷۱ پر ہے کہ عبد الرحمن بن عوف سے روایت ہے۔ کہ ابوبکر نے مرتی دفعہ کہا کہ میں کسی امر پر اندوہناک اور غمزدہ نہیں ہوں سوائے تین کاموں کے جو میں نے کئے۔ اور کاش کہ میں نے نہ کئے ہوتے۔ اور تین کاموں کے جو میں نے نہیں کئے۔ اور کاش میں نے کئے ہوتے۔ اور تین باتوں کے جو کاش کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے پوچھ لی ہوتیں۔

پس وہ تین کام جو کاش کہ میں نے نہ کئے ہوتے ہیں (۱) کاش کہ میں نے خانہ فاطمہؑ کی پردہ دری نہ کی ہوتی۔ اور اس سے باز آگیا ہوتا۔ خواہ وہ جنگ کے لئے بند کیا گیا ہوتا (۲) سقیفہ بنی ساعدہ کے دن میں امر خلافت کو ان دو آدمیوں یعنی ابو عبیدہ جراح یا عمر بن خطاب میں سے کسی ایک کے گلے میں ڈال دیتا۔ اور وہ خلیفہ بن جاتا۔ اور میں اس کا وزیر ہو جاتا۔ (۳) کاش کہ جب میں نے خالد کو مرتدوں کی طرف بھیجا۔ تو خود میں مقام ذی القصہ (ایک مقام کا نام ہے) میں ٹھہرتا۔ تاکہ اگر مسلمان غالب ہوتے تو بہتر ورنہ میں جستجو یا مدد کے درپے ہوتا۔

اور وہ تین کام جو کاش کہ میں نے کئے ہوتے (۱) کاش کہ جب میرے پاس اشعث قید کر کے لایا گیا۔ تو میں اس کو قتل کر دیتا۔ کیونکہ مجھے خیال ہے کہ اس نے کوئی امر شر نہیں دیکھا جس کا وہ مددگار نہ ہو گیا ہو۔ (۲) کاش کہ جب فجاءۃ میرے پاس لایا گیا۔ تو میں اس کو آگ میں نہ جلاتا۔ یا تو اسکو آسانی سے قتل کرا دیتا۔ یا اسکو آزاد اور رہا کر دیتا (۳) کاش کہ جس وقت میں نے خالد کو شام کی طرف بھیجا اسوقت اسکو عراق کی طرف بھیجتا۔ پس میں نے اپنے ہاتھ دائیں بائیں خدا کے راستہ میں پھیلائے ہوتے۔

اور وہ تین کام جو کاش کہ میں نے رسول اللہ سے پوچھے ہوتے (۱) کاش کہ میں نے رسول اللہ سے خلافت کے بارہ میں پوچھا ہوتا۔ تاکہ میں خلافت کے بارہ میں ان سے تنازعہ نہ کیا ہوتا جو خلافت کے اہل تھے۔ (۲) کاش کہ میں نے رسول اللہ سے پوچھا ہوتا۔ کہ آیا انصار کا بھی کوئی حق خلافت میں ہے (۳) کاش

کر بیٹے عمر کی میراث اور بہن کی لڑکی کی میراث کا مسئلہ پوچھا ہوتا کیونکہ مجھے اپنے آپ میں اسکی حاجت ہے۔

شعب الایمان بیہقی اور مصنف ابن ابی شیبہ و ر ۲۰۰ کنز العمال کتاب الفضائل باب ابوبکر میں ہے۔ کہ ضحاک نے کہا کہ ابوبکر نے ایک درخت پر ایک پرندہ دیکھا تو کہا۔ مبارک ہو تجھے اے پرندے۔ خدا کی قسم میں دل سے خواہش رکھتا ہوں کہ میں تیری مانند درخت پر بیٹھتا اور اسکے پھل کھاتا اور اڑ جاتا۔ کیونکہ نہ تجھ سے حساب لیا جاتا ہے اور نہ تیرے واسطے عذاب ہے۔ خدا کی قسم میں دل سے چاہتا ہوں کہ میں کسی راستے کے کنارہ پر درخت ہوتا۔ کہ مجھ پر اونٹ گزرتا۔ اور پکڑ کر اپنے منہ میں داخل کرتا اور کھاتا اور چباتا پھر مجھے چبا کر ہضم کر جاتا۔ پھر مجھے پاخانہ کی صورت میں ہگ دیتا۔ لیکن میں آدمی نہ ہوتا یہی روایت تفریح الاحباب میں ہے۔

کنز العمال میں ہے کہ ابوبکر نے کہا کہ کاش میں کسی مومن کے پہلو کا بال ہوتا۔ کہ اس وسیلہ سے بخشا جاتا۔

کنز العمال میں ہے کہ ضحاک بن مزاحم سے روایت ہے۔ کہ ابوبکر نے ایک چڑیا کو دیکھ کر کہا کہ تو میوے کھاتی اور درختوں میں اڑتی پھرتی ہے نہ تیرا حساب ہوتا ہے اور نہ تجھ کو عذاب ہوگا۔ کاش کہ میں گوسفند ہوتا اور میرا مالک مجھے موٹا تازہ کرتا اور مجھے ذبح کرتا۔ میرا کچھ حصہ آگ میں بریان کرکے بھونتے اور کچھ حصہ کے ٹکڑے کرکے خشک کر چھوڑتے لوگ کھا جاتے۔ پھر مجھے گوہ کی صورت میں گھوری پر پھینک دیتے۔ مگر انسان نہ بنایا جاتا۔ یہی روایت کتاب دجل ابن فتوبہ میں بھی مرقوم ہے۔

طبقات ابن سعد میں ہے کہ ابوبکر نے کہا۔ کاش کہ میں سبز چارہ ہوتا۔ کہ مجھے مویشی کھا جاتے۔

احیاء العلوم امام غزالی میں ہے کہ ابوبکر نے کہا۔ کہ اے پرندے۔ کاش کہ میں تیری طرح پرند ہوتا اور انسان نہ بنایا جاتا۔

تنقیص کر الملبسی اور زہرہ الیتی اور مواعظ الکرامی میں ہے کہ ابوبکر نے مرتے وقت کہا۔ کاش کہ میں پرندہ ہوتا اور جنگلوں میں درختوں پر بیٹھتا اور انکے میوے کھاتا اور نہروں کا پانی پیتا۔ مگر میں خلافت کو اختیار نہ کرتا اور لوگوں کے امور اپنے ذمہ نہ لیتا۔ اس وقت عمر آیا۔ تو ابوبکر نے کہا۔ یہ ہے جس نے مجھے ایسے امور میں ڈالا تھا۔

تاریخ طبری جلد چہارم ص۵۲ پر ہے۔ کہ ابوبکر نے پاخانہ سے سر نکالا جب کہ اس کی زوجہ اسماء بنت عمیس جس کے ہاتھ رنگین تھے۔ اس کو تھامے ہوئی تھی۔ اور کہا۔ کیا تم لوگ اس شخص کی خلافت پر راضی ہو جس کو ہم خلیفہ بناتے ہیں قسم خدا کی ہم نے نصیحت اور خیر خواہی میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی اور ہم نے اپنے کسی اہل قرابت کو خلیفہ نہیں بنایا۔ بلکہ ہم نے عمر کو خلیفہ بنایا ہے جس پر لوگوں نے کہا۔ کہ ہم نے سنا اور مانا۔ ناظرین۔ ابوبکر کو خلافت ایک دارہ میں ملی جہاں رذیلے اور بدمعاش لوگ بھنگ چرس چنڈو اور شراب پیتے اور عمر کو خلافت پاخانہ میں ملی۔

منتخب کنز العمال جلد دوئم ص۱۰۸ اور ازالۃ الخفا شاہ ولی اللہ مقصد دوئم ص۲۱۲ پر ہے کہ جب ابوبکر نے عمر کو خلیفہ بنا دیا۔ تو حضرت علیؑ اور طلحہ نے ابوبکر کو کہا کہ تم خدا کو کیا جواب دو گے۔ کہ تم ایسے سخت اور تند خو شخص کو خلیفہ بنا چکے ہو۔

زاد المعاد ابن القیم ص۱۴۳ پر ہے کہ ابوبکر اور عمر پر نماز جنازہ خلافِ حکم رسولؐ مسجد میں پڑھی گئی (اور کسی صحابی نے چوں و چرا تک نہ کی)

وفا الوفا ص۳۲۷ پر ہے کہ ابن زبالہ کہتا ہے کہ عمر بن عبدالعزیز نے ایک چوکیدار مقرر کیا تھا کہ کسی کو نماز جنازہ مسجد میں نہ پڑھنے دے (سنت رسولؐ کے اتباع کے خیال سے) کثیر بن زید کہتا ہے کہ میں عمر بن عبدالعزیز کا چوکیدار دیکھا تھا۔ عروہ بن زبیر نے چوکیداروں سے پوچھا تم لوگ مسجد میں نماز جنازہ پڑھنے پر لوگوں کو زدوکوب کرتے ہو۔ حالانکہ ابوبکر کی اور عمر پر نماز جنازہ مسجد میں ہی پڑھی گئی تھی۔

وفا الوفا ص۳۲۷ پر ہے کہ علامہ شیخ شہاب الدین مالکی نے وصیت کی کہ مجھ پر نماز جنازہ مسجد سے باہر پڑھی جائے کیونکہ مسجد میں نماز جنازہ پڑھنے سے لازم آتا ہے۔ کہ مردہ کے پاؤں آنحضرتؐ کے سر مبارک کی طرف ہوں۔ جو بالکل خلاف ادب ہے۔

سکرات موت میں آسانی رحمتِ الٰہی کی نشانی ہوا کرتی ہے جس سے ابوبکر محروم تھا۔ بوقت مرگ اس کے تمام مظالم کا نقشہ اس کی آنکھوں کے سامنے موجود تھا۔ جس کی وجہ سے وہ مضطرب تھا۔ اس کے اپنے الفاظ ہی اس کے ارتداد کا ثبوت ہیں۔

# متفرقات

سیرت الرسولؐ باب ہشتم ص۹۹ پر ہے کہ ابوبکر کا داماد زبیر ذات سے قصائی تھا۔ حیوٰۃ الحیوان علامہ دمیری میں ہے کہ زبیر بن العوام قصاب تھا۔ یاد رہے۔ ناظرین زبیر اور اسما بنت ابوبکر کا نکاح متعہ ہوا تھا (مروج الذہب مسعودی) جس کی وجہ سے عبداللہ پیدا ہوا۔ جب عبداللہ جوان ہوا۔ تو اس نے زبیر کو کہا کہ اب آپ میری ماں سے جماع نہ کیا کریں۔ کہ یہ بات میری شان کے خلاف ہے۔ اس پر زبیر نے اسما کو طلاق دیدی۔ (تاریخ کامل جلد ۴ ص۱۳۵)

قاسم طیب۔ طاہر۔ خدیجہ۔ ابوطالب۔ فاطمہ بنت اسد۔ زینب رقیہ و ام کلثوم بنات رسول اللہ۔ حمزہؓ۔ جعفر طیارؓ۔ کی اموات پر ابوبکر نے مراسم تعزیت میں سے کوئی رسم ادا نہ کی۔

ابوبکر و عمر و عثمان کی اموات پر حضرت علیؑ نے کوئی رسم تعزیت بجا نہ لائی۔ نہ جنازہ پڑھا۔ اور نہ

پس ماندگان کو پرسا دیا۔ اور نہ کھانا بھیجا۔ عمر کی نماز جنازہ اس کے غلام صہیب نے پڑھائی تھی افسوس
انکیم اس شرف سے محروم رہا۔

حضرات اہلبیتؑ میں سے کسی ایک نے بھی ثلاثہ کے پیچھے نماز جنازہ نہیں پڑھی اور نہ ہی بیعت کی
حضرات اہلبیتؑ میں سے کسی ایک نے بھی ثلاثہ کی لواحق عورتوں کو ثلاثہ کی اموات پر نہ پرسا دیا۔
اور نہ کھانا بھیجا۔ حالانکہ انصار کی عورتوں سے یہ عوض معاوضہ قائم تھا۔

اگر کوئی دو شخص آپس میں کھانا پینا۔ رشتے لینا دینا۔ اوقات غم و شادی میں شامل ہونا جنازہ
پڑھنا پڑھانا وغیرہ تمام دنیاوی علاقوں کو منقطع کر دیں۔ تو ہر ایک ذی عقل آدمی بلا تامل کہہ دیگا
کہ دو آدمی باہمدگر دوست نہیں ہیں۔

ثلاثہ کے دور خلافت میں کئی اموات اور شادیاں خاندان اہلبیتؑ میں واقعہ ہوئیں اور
کئی اموات اور شادیاں خاندان ثلاثہ میں واقعہ ہوئیں مگر کوئی ایک بھی دوسرے کا شریک حال
نہیں ہوا۔ اس امر سے صاف ظاہر ہوتا ہے۔ کہ ان کے تعلقات آپس میں خوشگوار نہ تھے۔

ان حقائق کی موجودگی میں اہلسنت کا یہ کہنا محض افسانہ ہے کہ حضرات ثلاثہ اور اہلبیتؑ باہمدگر
شیر و شکر تھے۔

مظلوم اور ظالم کا آپس میں رفیق حال ہونا مشاہدہ اور تجربہ کے خلاف ہے۔ انسان کی عادت
اور فطرت کے مخالف ہے۔

باقی رہا حضرت علیؑ کا مسائل شرعیہ میں ثلاثہ کی امداد کرنا۔ یہ کام امام حق پر بہر صورت واجب
ہوتا ہے۔ اگر جناب امیرؑ بھی حضرات ثلاثہ کو ان کے اپنے حال پر چھوڑ دیتے۔ تو شریعت حقہ پامال ہو جاتی۔
فرض کیجئے کہ کوئی شخص قرآن کریم کو جلانے لگے تو شیعہ اور سنی اس آدمی کی مخالفت کو تیار
ہو جائیں گے۔ اس وقت یہ کہنا صحیح نہیں ہو سکتا۔ کہ شیعہ اور سنی باہمدگر کوئی مذہبی اختلاف نہیں رکھتے۔

مدارج النبوۃ جلد دوم صفحہ ۵۳۰ پر ہے کہ ابو بکر نے آنحضرتؐ کی قبر مطہر کو جو پہلے مسطح تھی۔ ماہی پشت
بنا دیا۔ کتاب الامامت والسیاست صفحہ ۲ پر ہے۔ کہ انصار نے معصومہؑ کو کہا۔ کہ اگر آپ کے شوہر
حضرت علیؑ ابو بکر کے خلیفہ بننے سے پہلے آئے ہوتے تو ہم کسی کو ان کا مقابل نہ سمجھتے۔ معصومہ نے فرمایا
کیا وہ بھی رسول اللہؐ کو بلا کفن و دفن چھوڑ کر خلافت کے لئے نزاع کرتے۔ بیشک ابو الحسن نے وہی
کیا جو مناسب تھا۔ اور اس قوم نے وہ کام کیا جس کا مواخذہ خدا کے حوالے ہے۔

النہایہ جلد سوم صفحہ ۲۲۲ پر ہے۔ کہ قیس بن حازم کہتا ہے۔ کہ ہم نے عمر بن خطاب کو دیکھا۔ کہ اس

کے ہاتھ میں شاخ خرما کا ایک ڈنڈا تھا اور وہ لوگوں کو بٹھا رہا تھا اور کہتا تھا کہ خلیفہ رسول ؐ داللہ کی وصیت سنو۔ اتنے میں ابوبکر کا غلام شدید داخل ہوا۔ عمر کو پہلے ہی معلوم تھا کہ شدید آرہا تھا اور اس نے ابوبکر کا فرمان سنایا۔ کہ جس شخص کا نام اس بند لفافہ میں ہے سب لوگ اس کی اطاعت کریں۔

مدارج النبوۃ شاہ عبدالحق دہلوی جلد دوم ۲۱۵ میں ہے۔ کہ جب ابوبکر نے خلبہ پڑھا۔ تو کفار نے اس کے سر اور داڑھی کو کھینچا۔ اور بال نوچ ڈالے اور منہ پر اتنی جوتیاں ماریں کہ بیہوش ہوگیا۔

تاریخ الخلفاء ص ۵۴ میں ہے کہ ابوبکر اپنی خلافت کے دوسرے روز چادریں لیکر بازار میں بیچنے چلا گیا (جیسے عام شہروں اور گاؤں میں جولاہوں کا پیشہ ہے) تو عمر نے کہا۔ اب تم خلیفہ ہو تجارت کرنے کیوں جاتے ہو چلو ابو عبیدہ سے وظیفہ مقرر کرادیں۔ ابو عبیدہ نے کھانے کے لئے نصف بکری کا گوشت روزانہ اور جاڑہ اور گرمی کے کپڑے مقرر کر دئے۔ اور دو ہزار نقد ماہانہ یا سالانہ مقرر ہوگیا۔ اس پر ابوبکر نے کہا ہم عیالدار ہیں اور رقم بڑھاؤ۔ اس پر پانچسو بڑھا دیا گیا۔ ناظرین۔ مکہ میں ابوبکر کا بزازہ ابھی تک نیا وقت سنبھال ہے جہاں یہ بیٹھ کر گاڑھا وغیرہ بیچا کرتا تھا۔

الفاروق شبلی ص ۲۲۵ اور ریاض النضرہ محب الدین طبری اور کنز العمال میں ہے کہ ابوبکر نے پانسو احادیث کے مجموعہ کو جلا دیا۔

عبداللہ عمادی نے رسالہ البیان میں لکھا ہے۔ کہ جن لوگوں نے اول اول اسلام میں کتابت کی ان میں سے ایک ابوبکر تھا جس نے ایک کتاب لکھی جس میں چار سو سے زیادہ احادیث جمع تھیں چنانچہ ہمارے شیخ المشائخ امام ذہبی نے اس بات کو سند کے ساتھ بیان کیا ہے۔ لیکن ابوبکر نے پھر یہ مجموعہ احادیث کو اس خوف سے جلا کر ڈالا اور محو کر دیا کہ اس میں کوئی غلطی نہ ہو۔ یہی معاملہ کشف الظلام میں البیان عدد ۶ جلد ششم ص ۱۰ سے نقل کیا گیا ہے۔

کنز العمال کتاب فضائل علی اور شرح مشکوٰۃ ملا علی قاری کتاب مناقب علی فصل ثانی اور جمع الجوامع سیوطی اور معجم کبیر طبرانی میں ہے اور حافظ ابن مردویہ نے مناقب علیؑ میں بروایت انس لکھا ہے۔ کہ جس روز غزوہ طائف کا دن تھا۔ اس روز حضرت علیؑ آنحضرتؐ سے دیر تک باتیں کرتے رہے پھر چلے گئے۔ پس ابوبکر نے کہا۔ یا رسول اللہ آپ کی رازگوئی تو آج بہت لمبی ہوگئی۔ رسول اللہ نے فرمایا کہ میں نے علیؑ سے رازگوئی نہیں کی بلکہ اس سے خدا نے رازگوئی کی ہے۔

ابوبکر بن قحافہ کے اصلی نام یعنی عبدالکعبہ سے پایا جاتا ہے۔ کہ اس کا خاندان بت پرستی میں خصوصاً امتیاز رکھتا تھا۔ یہ شخص چالیس سال تک کفر کی تاریکی میں پھنسا رہا۔

ابوبکر کا باپ قحافہ عبداللہ بن جدعان کے دسترخوان پر سے مکھیاں اڑانے کی ملازمت پر مامور تھا۔ ابوبکر خود کبھی تو قریش کے اونٹ بکریاں چرا کر پیٹ پالتا۔ اور کبھی پیٹھ پر کپڑے رکھ کر گلی کوچوں میں بیچا کرتا (معلوم ہوتا ہے کہ کپڑوں کا مالک اور شخص ہوگا اور ابوبکر اسکا تنخواہ دار حمال ہوگا) ابوبکر چہرہ کا لاغر پن۔ رخساروں کے گڑھے۔ آنکھوں کی گہرائی۔ شانوں کا جھکاؤ۔ سینے کا خم۔ اور پیشانی کی ناہمواری عجیب لطف انگیز نظارہ ہوگا۔

وہ احکام شریعت سے یہاں تک ناآشنا تھا کہ غیر مسلم معترضین کے اعتراضات کا جواب نہ دے سکتا تھا مسلمانوں کو خلاف حکم شرع قتل کر دیتا اور زندہ جلا دیتا تھا۔ وہ اپنی زبان سے اعتراف کیا کرتا تھا کہ میری رائے میں شیطان دخل انداز ہوتا ہے۔

وہ دنیا کا زاہد دنیا طلب واعظوں کی طرح بات بات پر رو پڑتا تھا۔ تاکہ حاضرین اس کو متقرب خدا اور رقیق القلب سمجھکر اس کے دلدادہ ہو جائیں یہ تصنع اور فریب بیکار ہے۔ جب ہم دیکھتے ہیں کہ اس نے غصب خلافت میں حد درجہ سنگدلی سے کام لیا غصب فدک میں غایت درجہ ظلم اور بے رحمی دکھائی اور مرتے وقت بند لفافہ میں عمر بن خطاب کو اپنے بعد خلیفہ نامزد کرنے میں شقاوت ظاہر کی۔ فحش اور گندی گالیاں دینا اس کی عادت میں داخل تھا۔

شب ہجرت آنحضرت حضرت علی کو اپنے بستر پر سلا کر دولت خانہ سے باہر تشریف لائے تو ابوبکر راستہ میں مل گیا۔ (غالباً آنحضرت کے قاتلوں کی معاونت کے لئے باہر نکلا ہوگا) آپ نے اسکو ہمراہ لے لیا تاکہ یہ کہیں (عدو) سے سوائے آپ کے راستہ ہجرت کی خبر نہ دے دے) غار میں پہنچکر اس خرسودہ عمری میں اس قدر بلند آواز سے چیخنا چلانا اور رونا شروع کر دیا تاکہ دشمنان رسول کو مقام رسول سے آگاہی حاصل ہو) کہ خداوند عالم کو "لاتحزن" کہنا پڑا اسی لوگ اسی قرآنی آیہ سے ابوبکر کی فضیلت کے پل باندھتے ہیں۔ حالانکہ یہ آیہ شریفہ سراسر اس کی فضیحت کا ثبوت ہے۔ یہ لوگ اتنا بھی نہیں سوچتے کہ اگر ابوبکر کے دل میں کچھ بھی رسول اللہ کی الفت ہوتی تو ایک اونٹ کی فروخت میں آنحضرت سے سات سو (۷۰۰) درہم کا منافع وصول نہ کرتا۔

جو شخص خدا کے حکم کے بموجب صرف ایک سورہ برات کی تبلیغ کے قابل نہیں ہے وہ تمام قرآن (خلافت) کی تبلیغ کی اہلیت اور قابلیت کب رکھ سکتا ہے۔

ابوبکر کوئی کام عمر بن خطاب کی مرضی کے خلاف نہ کر سکتا تھا۔ ابوبکر کی خلافت بھی دراصل عمر بن خطاب کی خلافت تھی۔ جب آنحضرت نے رحلت فرمائی۔ تو حضرات ثلاثہ اور یاران ثلاثہ آنحضرت کی نعش اطہر کو بلا کفن و دفن چھوڑ کر فتنہ میں جا لگے [illegible] وہ فریب اور حیلہ [illegible]

ابوبکر کو اس خیال سے خلیفہ بنا دیا کہ وہ بہت بوڑھا ہے۔ قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھا ہے تم اس کے بعد سادہ لوح ہے۔ اسکو بیٹے نام خلیفہ بنا دیتا ہوں امور سلطنت میں جو ہو وہ بل جا بجز نگا کرونگا۔ اسکی کیا مجال ہے۔ کہ میرے خلاف زبان کھول سکے۔ نیز عمر کو یقین تھا کہ ابوبکر کی موت کے بعد میرے سوائے تخت خلافت پہ کوئی اور شخص قدم نہیں رکھ سکتا۔

ابوبکر نے عمر کے کہنے پر صرف خلافت اور فدک کو ہی غصب نہیں کیا تھا بلکہ خمس بھی بند کر دیا تاکہ اہلبیت علیہم السلام کو کسی طرف سے بھی مالی امداد نہ مل سکے۔

ابوبکر کی موت قابل غور واقعہ ہے جب وہ اپنی زبان سے اقرار کرتا ہے۔ کہ کاش میں خانۂ فاطمہ کی پردہ دری نہ کرتا اور سقیفہ بنی ساعدہ کے دن خلیفہ نہ بنتا وغیرہ۔ ناظرین۔ غور فرمائیں کہ صرف اڑھائی سال کی بادشاہت کے لئے ابوبکر نے مجھ سے عداوت کی۔ اب ابوبکر اور یاران ابوبکر بیہودہ خاک ہو چکے ہیں۔ ہڈیاں تک گل سڑ گئی ہیں۔ ابوبکر اور یاران ابوبکر نبی نہ تھے۔ کہ ان کی نبوت پہ ایمان لانا فرض ہو اور امام نہ تھے۔ کہ ان کی امامت مخلوق پہ حجت ہو سکے محض بادشاہ تھے۔ جو اور بادشاہوں کی طرح ہوس کا شکار رہے۔

اب انکی حسرت انجامیاں انکی خلیفہ سازیاں۔ انکے مظالم۔ انکی بدعتیں انکی اسلام سوزیاں۔ انکی عیاریاں انکی ریشہ دوانیاں اور انکا رعب جو اب خاک ہو چکا ہے۔ اس لئے مسلمانوں کا فرض ہے کہ قرآن۔ احادیث۔ تاریخ اور عقل کی خوردبین سے انکی پُرفریب شخصیتوں کے چھوٹے چھوٹے پرزوں پہ نگاہ تحقیق ڈالیں۔ اور یہ پتہ لگائیں کہ کون کون سی مقدس ہستیاں کس کس پہ ظلم کی نذر ہو چکی ہیں۔

آپ میری درخواست پہ انصاف سے غور فرمائیں ایک دو یہ میں عرض کر دیتا ہوں یو عیاں اور خلافت کا نتیجہ کیا موت اٹل ہے اور اس سے گریز ناممکن ہے۔ مگر جو شخص کسی ظالم کے جور و ستم کے صدمات سے جاں بحق ہو وہ حق رکھتا ہے کہ بروز حشر اپنے خون کا دعوےٰ کر سکے۔ اس شرعی مسئلہ کو پیش نظر رکھ کر مجھے یہ کہنا پڑتا ہے کہ ابوبکر اور یاران ابوبکر جناب فاطمۃ الزہرا کے قاتل ہیں۔

اگر ابوبکر اور یاران ابوبکر خلافت کو غصب نہ کرتے۔ تو معاویہ ابن ابو سفیان حضرت علی کو شہید کرانے میں کبھی کامیاب نہ ہوتا پس اس دلیل سے ابوبکر اور یاران ابوبکر حضرت علی کے قاتل ہیں۔

اگر ابوبکر اور یاران ابوبکر اہلبیت علیہم السلام کو گونا گوں حیلوں اور فریبوں سے عوام کی نگاہ میں ذلیل و خوار نہ کرتے تو نہ تو معاویہ امام حسن سے خلافت چھین سکتا۔ اور نہ ہی آپ کو زہر سے شہید کرا سکتا۔ اور نہ ہی عائشہ جیسی سنگدل عورت آپ کے جنازے پہ تیر برسا سکتی۔ لہذا ابوبکر اور یاران

ابوبکر امام حسنؑ علیہ السلام کے قاتل ہیں۔

اگر ابوبکر اور یاران ابوبکر اہلبیت علیہم السلام کے وقار کو اپنی چالوں سے پامال نہ کرتے تو نہ تو امام حسینؑ معہ اقرباء و احباب شہید ہوتے۔ اور نہ ہی خاندان رسولؐ کو کوچہ و بازار رسوا کیا جاتا۔ اور نہ ہی باقی آئمہ معصومین علیہم السلام تختۂ مشق بنا کر شہید کروئے جاتے۔ اور نہ ہی آخری امام علیہ السلام روپوش ہوتے۔ پس ثابت ہوا کہ اہلبیت علیہم السلام پر جو ظلم روا رکھے گئے۔ ان تمام کے بانی ابوبکر اور یاران ابوبکر ہیں۔

اے مسلمانو خدا کے لئے۔ رسول اللہؐ کے لئے۔ اور اپنی بہتری کے لئے ابوبکر اور یاران ابوبکر کے خارستان کو ترک کرکے اہلبیتؑ کے چمن زار میں چلے آؤ۔ جہاں دو نوجوانوں کی سعادت لونڈیوں کی طرح تمہاری پیشوائی اور خدمت کو کھڑی ہے۔ اور آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر تمہاری راہ دیکھ رہی ہے۔ ایسی حالت نہ دو خادم کو انتظار کی تکلیف نہ دو۔ میری بات مانو مجھے تم سے غمگساری اور ہمدردی ہے۔ کاش کوئی مسلمان ایسا کہیں نہ ہو جس کا سر اہلبیت علیہم السلام کے درد و لت پر خم نہ ہو۔

# حالات حضرت عمر صاحب و دیگر کیفیات

عمر بن خطاب خاندان قریش میں سے عدی تھا یہ ساڑھے دس برس بادشاہ رہا۔ اس کی بیٹی حفصہ آنحضرتؐ کے نکاح میں تھی۔ ترسیٹھ سال کی عمر میں قتل کر دیا گیا۔

مسند امام ابوحنیفہ مرویہ حصکفی کتاب الفضائل میں ہے کہ عمر بن خطاب کو پہلے ابن حنتمہ کے نام سے پکارا جاتا تھا۔ واضح ہو کہ عمر کو ابا حفصہ بھی کہا جاتا تھا۔

تفسیر کبیر مطبوعہ مصر جلد ہشتم میں ہے کہ عمر نے ام کلثوم بنت عقبہ ابن ابی معیط سے نکاح کیا۔

استیعاب میں ہے کہ ام کلثوم بنت جرول کا معہ زوجہ عمر اور اس کا بیٹا زید ایک ہی وقت فوت ہوئے۔ ناظرین۔ ان دونوں نماز جنازہ امام حسنؑ کے حکم سے عبداللہ بن عمر نے پڑھائی۔ امام حسنؑ کی شہادت معاویہ کی زندگی میں واقعہ ہوئی۔ ام کلثوم بنت علیؑ اسیران کربلا میں موجود تھیں پس ام کلثوم منکوحہ عمر کوئی اور ام کلثوم ہے۔

تاریخ خمیس صفحہ ۲۵۱ پر ہے کہ عمر کی ایک اور زوجہ کا نام بھی ام کلثوم بنت عاصم تھا۔

اصابہ صفحہ ۴۳۳ پر ہے کہ عمر کے عقد میں ام کلثوم بنت جرول خزاعی تھی۔ تاریخ طبری اور تفسیر کبیر میں

ہے کہ عمر کے عقد میں ام کلثوم بنت عقبہ بن ابی معیط تھی۔ تاریخ خمیس جلد دوم مطبوعہ مصر ص۲۵۱ پر ہے کہ عمر کے عقد میں ام کلثوم بنت عاصم تھی۔

معارف ابن قتیبہ ص۵۵ و تاریخ کامل مطبوعہ مصر جلد سوئم ص۲۳ پر ہے کہ عمر نے ام کلثوم بنت ابوبکر سے عائشہ کی معرفت نکاح کرنا چاہا۔

ازالۃ العین مولوی حیدر علی حنفی ص۲۷ پر ہے کہ زید اور اس کی ماں ام کلثوم بعہد حکومت معاویہ کے عہد میں ایک ہی دن فوت ہوئے۔

کتاب معارف ابن قتیبہ مطبوعہ مصر ۱۳۰۰ھ ص۷۰ پر ہے کہ حضرت علیؑ کی تمام بیٹیاں علاوہ عقیل و اولاد عباس سے بیاہی گئیں سوائے ام الحسن کے جس کا نکاح حضرت علی علیہ السلام کے بعد جعدہ بن ہبیرہ مخزومی سے ہوا اور سوائے فاطمہ کے جس کا نکاح سعید بن اسود سے ہوا جو بنی الحرث بن اسد سے تھا۔

صواعق محرقہ ابن حجر مکی میں ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے اپنی بیٹیوں کو پہلے ہی سے اپنے بھتیجوں سے منسوب کر دیا تھا جب عمر نے حضرت سے نکاح ام کلثوم کی درخواست کی تو حضرت نے فرمایا کہ میں نے اپنی بیٹیوں کو اپنے بھتیجوں کے لیئے محبوس کر رکھا ہے۔

تاریخ کامل جلد دوئم ص۱۶۱ پر ہے کہ ابوبکر نے بحالت اسلام حبیبہ بنت خارجہ سے نکاح کیا جس سے ابوبکر کی وفات کے بعد ام کلثوم پیدا ہوئی۔ تاریخ طبری ص۵۰ پر ہے کہ ابوبکر کی موت کے بعد ایک لڑکی پیدا ہوئی جس کا نام ام کلثوم رکھا گیا۔ تاریخ طبری جلد پنجم مطبوعہ مصر ص۱۷ پر ہے کہ عمر نے ابوبکر کی لڑکی ام کلثوم سے عقد کرنا چاہا عائشہ نے قبول کر لیا مگر ام کلثوم نے کہا میں ایسے خشن العیش اور درشت خو بہ شدت کرنے والے شخص سے عقد کرنا نہیں چاہتی۔ ناظرین حضرت زینب بنت علیؑ کا نکاح عبداللہ بن جعفر طیار سے اور حضرت ام کلثوم بنت علیؑ کا نکاح محمد بن جعفر طیار سے ہوا تھا۔ اور دونوں بہنیں واقعہ کربلا میں موجود تھیں۔

تاریخ کامل جلد سوئم ص۲۲ پر ہے کہ عمر نے ام کلثوم بنت ابوبکر سے نکاح کرنے کے لئے عائشہ کو پیغام بھیجا۔ مگر ام کلثوم نے کہا میں ایسے خشن العیش اور عورتوں پر شدید شخص سے نکاح کرنا نہیں چاہتی۔ ناظرین۔ عمر کا ام کلثوم کے لئے عائشہ کو پیغام بھیجنا اس امر کی روشن دلیل ہے کہ ام کلثوم بنت ابوبکر سے مقصود تھی ورنہ بصورت دیگر حضرت علی علیہ السلام کو پیغام بھیجا جاتا۔

حیرت ہے کہ علمائے اہلسنت نے کیوں اس قدر ضد اور ضمیر فروشی سے کام لے کر یہ نہ لکھ دی۔ کہ عمر بن خطاب کا نکاح حضرت ام کلثوم بنت علیؑ سے ہوا اور ام کلثوم کے بطن سے ایک بچہ بھی

پیدا ہوا۔ اب میں اس معاملہ پر کچھ روشنی ڈالتا ہوں۔

حضرت ام کلثوم بنت فاطمہؑ عام قرابت کے لحاظ سے عمر بن خطاب کی پڑپوتی کہی جا سکتی ہے پس اگر یہ نکاح شرعاً ممنوع نہ بھی ہو۔ تاہم اخلاقاً وہ ایک مذموم اور شرمناک ہے کوئی ذلیل سے ذلیل قوم اس رشتہ کو حرمت اور نفرت کی نگاہ سے دیکھے گی۔ اہل عرب تو خصوصاً ایسی ہتک آمیز حرکت سے نہایت ہی متنفر ہیں۔ کیا ساٹھ سالہ بوڑھے شخص کو جو شکل و صورت سے بھی مکروہ ہو۔ ایک نابالغہ لڑکی سے نکاح کے لئے اپنے تو مستحق سمجھ لے گا۔ ایسے بد رنگ بوڑھے آدمی کو ایسے انوکھے نکاح سے شرم محسوس نہ ہوئی اور اسے یہ خیال نہ ہوا کہ وہ پڑپوتی یا پوتی سے نکاح کرتا ہے۔ لوگ کچھ کہیں یا نہ کہیں۔ منع ہو یا جواز سے بالاتر ہو۔ شرم و حیا بھی کوئی چیز ہے۔ عمر اور وقت بھی قابل لحاظ امور ہیں۔ جو چیزیں بچپن میں بھلی معلوم ہوتی ہیں۔ وہ جوانی میں بری نظر آتی ہیں اور جن اشیاء پر انسان جوانی میں مرتا ہے۔ ضعیفی میں اس سے کوسوں پرے ہٹ جاتا ہے۔ کتب معتبرہ تو یہ آواز بلند کہہ رہی ہیں۔ کہ نہ تو عمر بن خطاب نے حضرت ام کلثوم بنت علی سے نکاح کرنے کے لئے کسی سے درخواست کی اور نہ یہ نکاح حیز ظہور میں آیا۔ اور نہ ہی ان دونو کے ہاں کوئی زید نامی لڑکا پیدا ہوا۔ یہ سب علمائے اہلسنت کی ہوا ہوائی اختراع طبع ہی ہے۔ ان کا خیال تھا کہ اس طرح ایک تو یہ ثابت ہو جائے گا۔ کہ عمر بن خطاب اور حضرت علی علیہ السلام کے درمیان دوستی محبت اور قرابت قائم تھی۔ اور نیز اس سے یہ نتیجہ بھی قدرتاً ظاہر ہوگا۔ کہ حضرت علی عمر بن خطاب اور ابوبکر کی خلافت کو پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ اور ان دونوں کی تمام حرکات بد کو جائز خیال کرتے تھے۔ علی ہذا القیاس کئی اور فوائد اہلسنت کو اس نکاح کے پردہ میں نظر آ رہے ہونگے۔

مگر کم بختوں اور نادانوں کو کیا معلوم تھا کہ آخر ایک دن ان کی یہ تمام عیاری بیکار ہو جائیگی۔ اور لوگ عقل و خرد کی روشنی میں ان کے مکر و فریب کا پردہ تار تار کر دینگے۔

یہ مسلم ہے کہ عمر بن خطاب اس وقت تین ازواج کا خاوند تھا جس وقت کا یہ نکاح بیان کیا جاتا ہے عمر کو کیا پڑی تھی کہ تین ازواج کے ہوتے ہوئے ایک کمسن پڑپوتی سے خواہش نکاح کیے خواہ مخواہ ذلیل ہو۔ یہ سب یار لوگوں کی من گھڑت سازشیاں ہیں۔ بچارے ضعیف سن بوڑھے کی گردن میں زبردستی کانٹوں کا ہار ڈال دیا گیا ہے۔

اگر عمر بن خطاب اس وقت زندہ ہو جائے اور ہم اس سے یہ ماجرا بے کم و کاست کہہ دیں

تو یقیناً مجھا نعل پر ہاتھ رکھ کر پکار اٹھے گا۔ کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کبھی یہ خواہش ظاہر نہیں کی اور نہ میں ایسی بے حیائی اور بے وقوفی کے ارتکاب کی جرأت کر سکتا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ میں نے کن کن چالوں سے حضرت علیؑ کو خلافت سے محروم کیا۔ خاندانِ نبوتؐ پر کیا کیا جور و ستم کیے اور حقوقِ اہلبیتؑ کو کس دلیری سے پامال کیا۔ بھلا ان حقائق کی موجودگی میں مجھ سے یہ کب ہو سکتا تھا۔ اور میری زبان کو یہ توانائی کس طرح حاصل ہو سکتی تھی کہ اس شخص کی لڑکی سے نسبت کا خواہاں بنوں جو میری شکل تک دیکھنے سے بیزار ہو۔ اور جس کا دل دنیاوی ہوا و ہوس سے قطعاً مبرا ہو۔ خدارا میرے معتقدوں کو میری طرف سے پیغام پہنچا دو۔ کہ میں اس الزام سے سراسر بری ہوں اور وہ بھی اس دروغ گوئی پر اصرار نہ کریں۔ جو کچھ زندگی میں کر چکا ہوں۔ میرے لئے اس کی سزا ہی کافی ہے۔ اس نئے اتہام سے میرے عذاب کی زنجیر میں ایک اور حلقے کا اضافہ نہ کریں۔

اگر یہ کہا جائے۔ کہ عمر بن خطاب کی عمر تو بے شک اس وقت قریباً ساٹھ سال اور ام کلثوم کی عمر قریباً پانچ سال تھی۔ مگر عمر چاہتا تھا۔ کہ اس رشتہ سے خاندانِ رسولؐ کے ساتھ توسل اور تقرب پیدا کرے تو ہم کہیں گے کہ یہ دلیل نامعقول ہے۔ کیا عمر کی لڑکی حفصہ آنحضرتؐ کے نکاح میں جو بہتر ازیں نہ تھی۔ اس کے حصول کو حاصل کرنے کے لئے یہی نام نہاد توسل و تقرب کافی تھا۔ ہاں اگر زیادہ توسل مطلوب تھا۔ تو حضرت علیؑ کی خدمت اقدس میں عمر بن خطاب پیغام بھیجتا کہ میں اپنی فلاں عزیزہ کو آپ کی زوجیت میں بخیال حصول توسل دینا چاہتا ہوں۔ آپ ازراہِ بندہ پروری اس التجا کو شرف قبولیت عطا فرمائیں۔ شاید آپ منظور فرما لیتے۔

خوب دیکھیں تو یہ توسل بھی بے سود ہے۔ جب تک ایمان ہر پہلو سے راسخ نہ ہو۔ حالانکہ دل کی کجی آنحضرتؐ کے توسل سے سر مو درست نہ ہو سکی۔ حفصہ کی عیاری آنحضرتؐ کے توسل سے راہِ راست پر نہ آ سکی۔ محض توسل مفید نہیں ہو سکتا۔ توسل صحیح معنوں میں اس وقت توسل کہلائے گا جب توسل کے آب و گل میں ایمان مل کر خمیر کا ہم رنگ نہ ہو جائے۔

کتاب استیعاب میں مرقوم ہے کہ عمر بن خطاب نے جناب امیرؑ سے ام کلثوم کی خواستگاری کی۔ تو حضرتؑ نے اس کی صغر سنی کا عذر کیا۔ تب لوگوں نے کہا کہ جناب امیرؑ نے تمہاری بات نہیں مانی تب عمر نے پھر خواستگاری کی۔ اس پر حضرت علیؑ نے اس لڑکی کو اس کے پاس بھیج دیا اور کہا۔ کہ اگر پسند ہو جائے۔ تو تمہاری زوجہ ہے۔ جب وہ لڑکی وہاں پہنچی تو عمر نے اس کی ساق کھولی۔ اس لڑکی نے کہا۔ کہ اگر تم امیر المومنین نہ ہوتے تو میں تمہاری آنکھ پر طمانچہ مارتی۔

کتاب مناقب السادات باب ششم میں مرقوم ہے جب عمر بن خطاب نے ام کلثوم کی خواستگاری کی تو علیؑ نے جواب دیا کہ وہ کمسن ہے۔ تو عمر نے کہا مجھے عورت کی حاجت نہیں ہے۔ مگر میں محمد سے توسل چاہتا ہوں کیونکہ آنحضرت نے فرمایا ہے۔ کہ کل نسب اور سبب موت کے بعد قطع ہو جاتے ہیں سوائے میرے نسب اور سبب کے تب حضرت علیؑ نے چالیس ہزار درہم پر اس لڑکی کا عقد عمر سے کر دیا۔ اور اس وقت ام کلثوم کی عمر چار پانچ برس تھی۔ پھر عمر بن خطاب نے اس لڑکی کو اپنے پہلو میں بٹھایا اور اس کی چادر اس کے سر سے اتاری۔ اور اپنا ہاتھ اس کے ماتھے پر پھیرا۔ اور اس کے ساق پا کو برہنہ کیا۔ اس پر اس لڑکی نے ہاتھ اٹھایا اور قریب تھا کہ عمر کے منہ پر طمانچہ مارے پھر اس لڑکی نے کہا کہ اگر تو امیر المومنین نہ ہوتا تو میں تیرے منہ پر طمانچہ مارتی تب عمر نے کہا کہ اس کو واپس گھر لے جاؤ کیونکہ یہ زن ہاشمیہ قریشیہ ہے (یعنی یہ لڑکی بہت غیرت مند ہے)

ناظرین نے مذکورہ حوالے پڑھ لئے ہیں۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ دوربین نگاہ ان حوالہ جات سے کیا کیا نتائج اخذ کرتی ہے

اول یہ کہ عمر نے اپنی ضعیفی اور ام کلثوم کی کمسنی کا لحاظ نہ کیا اور نامعقول ضد پر قائم رہا۔

دوم یہ کہ حضرت علیؑ نے بطیب خاطر اپنی کمسن لڑکی کو غیر مرد کے پاس بھیج دیا اور ساتھ ہی لڑکی کی رضامندی پر نکاح کی اجازت بھی دیدی حضرت علیؑ کے دامن اخلاق پر کس قدر بدنما داغ لگانے کی کوشش کی گئی ہے۔

سوم یہ کہ عمر نے ام کلثوم کو اپنے پہلو میں عوام الناس کی موجودگی میں بٹھایا اور ام کلثوم خوشی خوشی بیٹھ گئی۔ پھر عمر نے اس کے سر سے لوگوں کے سامنے چادر اتاری اور اس نے کچھ عذر نہ کیا۔ پھر عمر نے انہی لوگوں کی حاضری میں ام کلثوم کے ماتھے پر ہاتھ پھیرا اور اس دفعہ بھی وہ خاموش رہی۔ لیکن جب عمر نے اس کی پنڈلی برہنہ کی۔ تو وہ قہر غضب سے بھر گئی۔ اور عمر کو طمانچہ مارنے پر آمادہ ہو گئی۔ یہ واقعہ صرف ام کلثوم کی جبین شرافت پر ہی کلنک کا ٹیکہ نہیں ہے۔ بلکہ خاندان رسولؐ کے قصر عظمت کی بنیادیں ہلا دیتا ہے حضرت علیؑ اور عمر بن خطاب بھی اس واقعہ میں شرعاً اور اخلاقاً مجرم ثابت ہوتے ہیں۔

چہارم یہ کہ ام کلثوم بنت علیؑ کا نکاح عمر بن خطاب سے کبھی معرض عمل میں نہیں آیا حقیقت یہ ہے کہ اس روایت کا وضع کرنے والا بیشک و شبہ خاندان اہلبیت کا اشد دشمن ہے اور اس نے عمداً ایسی روایت اس خیال سے وضع کی ہے۔ کہ پنجتن پاک کی ہجو میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی جائے۔

اگر یہ واقعہ کسی غیر مسلم کو سنایا جائے تو وہ ضرور کہیگا کہ جس قوم کے سربرآوردہ افراد کا ایسا

گرا ہوا کیریکٹر (رجال علیین) ہو۔ وہ قوم مہذب اور شریف اقوام کی سوسائٹی میں جگہ حاصل کرنے کے قابل نہیں ہو سکتی۔

کتاب تواریخ میں مرقوم ہے کہ ام کلثوم ابوبکر کی لڑکی تھی۔ ام کلثوم کی ماں اسما بنت عمیس جو پہلے جعفر طیار کی عورت تھی۔ پھر ابوبکر کے نکاح میں آئی اور اس سے ایک بیٹا عبدالرحمٰن اور ایک بیٹی ام کلثوم پیدا ہوئی۔ پھر اسما بنت عمیس علی ابن ابی طالب کے نکاح میں آئی۔ اس وقت ام کلثوم اپنی ماں کے ہمراہ تھی۔ عمر ابن خطاب نے ابوبکر کی بیٹی ام کلثوم سے نکاح کیا۔

مذکورہ حوالہ سے صریحاً ثابت ہو گیا کہ جس ام کلثوم کا نکاح عمر بن خطاب سے ہوا وہ ابوبکر کی بیٹی تھی۔ نہ کہ جناب امیرؑ کی۔ اب ابوبکر خسر اور عمر داماد ثابت ہوا۔ ہم اس رشتے کے مخالف نہیں ہیں۔ اگر تینوں خلفائے اہلسنت باہم اگر اس طرح کے رشتے ناطے کر لیتے تو۔

چشم ما روشن دل ما شاد

تاریخ الخلفاء ص۹۰ پر ہے کہ عمر بن خطاب کہتا ہے کہ میں جب کبھی گھر سے کہیں باہر جانے لگتا تو میری عورتیں مجھ سے کہتیں تم تو فلاں خاندان کی عورتوں کو گھورنے چلے ہو۔ تاریخ کامل جلد سوم ص۳۲ پر ہے کہ عمر نے ام ابان بنت عتبہ بن ربیعہ سے بھی نکاح کرنا چاہا۔ مگر ام ابان نے انکار کر دیا اور کہا کہ دروازہ بند کرتا ہے اور خیر کو روکتا ہے۔ منہ بناتے آتا ہے اور منہ چڑھاتے نکلتا ہے۔

نجفی پارہ تیر عنوان کتاب سیرۃ الخلق مطبوعہ احمد بک لاہور ص۳۸ اور بخاری پارہ چودھواں کتاب المناقب ص۲۶ پر ہے کہ ایک دن آنحضرتؐ کی موجودگی میں قریش کی عورتوں نے عمر کو کہا کہ تم غلیظ الطبع اور اکھڑ آدمی ہو۔ طبقات ابن سعد اور حاشیہ مترجم بخاری پ۹ کتاب فی الخصومات ص۲۶ پر ہے کہ عمر نے ابوبکر کی بہن ام فروہ کو نوحہ کرنے پر درے لگوائے۔

تاریخ اعثم کوفی میں ہے کہ ایک شخص فیروز عرف ابو لولو کنیت شجاع الدین مدینہ میں رہتا تھا اس نے عمر کو ضرب لگائی جس کی وجہ سے عمر ۲۶ ذوالحجہ کو زخمی ہوا اور ۲۰ ذوالحجہ کو مر گیا۔ ملاحظہ فیروز عمر بن خطاب کے دوست مغیرہ کے غلام تھے۔ انہوں نے عمر کو اس لئے ہلاک کیا کہ عمر نے ان کے کسی مقدمہ میں ان کے خلاف فیصلہ صادر کیا تھا۔

بخاری کتاب العلم باب الغضب فی الموعظۃ والتعلیم جلد اول میں بروایت ابوموسیٰ اشعری لکھا ہے کہ ایک دفعہ آنحضرتؐ کے بعض اصحاب نے آنحضرتؐ سے بہت بے ادب سوال کئے جس کی وجہ سے حضرتؐ بہت ناراض ہوئے اور فرمایا اچھا جو چاہو پوچھو۔ پس ایک صحابی نے پوچھا میرا باپ کون ہے۔

حضرت نے فرمایا حذافہ دوسرے صحاب نے پوچھا میرا باپ کون ہے تو فرمایا سالم شیبہ کا غلام جب یہ عمر نے آنحضرت کے چہرہ سے آثار غضب دیکھ کر کہا۔ ہم خدا کی درگاہ میں ایسے سوالات سے معافی چاہتے ہیں (عمر کے معافی مانگنے کی کوئی خاص وجہ معلوم ہوتی ہے۔)

معالم التنزیل بغوی اور لمعات شرح مشکوٰۃ میں بھی یہ واقعہ لکھا ہے۔

ترمذی جلد دوم کتاب التفسیر سورہ مائدہ ص۳۵۰ بہ روایت انس بن مالک لکھا ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت سے پوچھا۔ کہ میرا باپ کون ہے۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ کہ اے ایمان والو۔ ایسی باتیں نہ پوچھا کرو جن کا اظہار تم پر ناگوار ہو۔

سید محمد المخاطب بہ سلطان العلما لکھنوی نے فاضل رشید شاگرد مولانا شاہ عبدالعزیز دہلوی کی شوکت عمریہ کے رد میں عزت حیدریہ لکھی اس کے ص۳۳ پر جہاں حدیث میں جو آیا ہے کہ کھڑے ہو کر پیشاب نہ کرو حاشیہ علی القاموس و القانون میں علامہ جلال الدین سیوطی سے نقل کی گئی ہے۔ کہ زمانہ جاہلیت میں بہت لوگ مخنث تھے۔ ان میں ہمارے سردار ثانی بھی ہیں۔ اور بے شک زمانۂ جاہلیت میں مرض ابنہ بہت لوگوں کو تھا جیسے کہ ابوجہل وغیرہ اور روافضی کہتے ہیں کہ ثانی کو بھی یہی مرض تھا۔ وہ تو جانتے نہیں کہ انکو ایسا مرض تھا کہ جس کی دوا ماء الرجال کے سوائے اور کچھ نہ تھی۔

ازالۃ الخفا مقصد دوم ص۱۶۷ پر ابن عباس سے روایت ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے ایک دن ایک انصاری کے لڑکے کو عمر فاروق کے بلانے کے واسطے ظہر کے وقت بھیجا۔ پس وہ لڑکا عمر کے گھر میں داخل ہوا۔ اور عمر کو اس نے ایسی حالت میں دیکھا کہ عمر کو ایسی حالت کا دیکھا جانا ناگوار ہوا۔

تاج العروس قاموس لغت عزل میں ہے کہ عبداللہ بن عمر نے کہا۔ کہ میں نے حمام میں لوگوں کے بڑے بڑے آلہ تناسل دیکھے۔ تو میں نے کہا مجھے یہاں سے نکالو۔

ازالۃ الخفا مقصد دوم ص۳۳۳ پر ہے۔ کہ عمرو بن عاص نے کہا۔ خدا اس دن پر لعنت کرے جس دن مجھے عمر بن خطاب کا محکوم ہونا پڑے۔ خدا کی قسم میں نے خود عمر اور اس کے باپ خطاب کو دیکھا ہے کہ ان دونوں باپ بیٹے کے اوپر ایک قطوانی کی چادر ہوتی تھی۔ جہاں دونوں کو صرف گھٹنوں تک ڈھانکتی تھی۔ اور دونوں کے سر پر لکڑیوں کا گٹھا ہوا کرتا تھا۔ حالانکہ میرا باپ (خواہ مخواہ نہایا یا خوا باپ) ویسی ہی جلائی قیمتی لباس پہنا کرتا تھا۔ ناظرین۔ بعد قبول اسلام عمر بن خطاب دلالی بھی کیا کرتا تھا۔

شرح ابن ابی الحدید میں ہے کہ عمر بن خطاب دوسرے لوگوں کے اونٹ چرایا کرتا تھا۔

کتاب نہایت مطلب حنبلی میں ہے کہ عمر گدھے بیچا کرتا تھا۔

مجمع الامثال میدانی جیسا پڑھی سے ایک مشہور مثل لکھی ہے کہ فلاں شخص دبر کو زمرد بخشنے والے سے بھی زیادہ محنت ہے۔ اس مثل کی تحقیق اور شرح میں لکھا ہے۔ کہ یہ مثل ان صحابہ انصار کی اصطلاح ہے جو بنی مخزوم کے مہاجرین پر طعن کیا کرتے تھے ابن حجر نے انکا ذکر کیا ہے کہ انصار کی مراد اس سے ابو جہل بن ہشام ہے۔ جو عمر بن خطاب کا حقیقی ماموں ہے اور جو بنی مخزوم سے تھا چونکہ وہ بیمار ہم برس کے بچے تھے۔ اسلئے وہ اپنی مقعد کو زعفران سے رنگتا تھا تاکہ جب اسکی عیب مخفی ہو۔ تو کسی کو کراہت نہ ہو۔ میدانی جیسا پڑھی وہ علامہ ہے جس سے بہت سے علماء اور شبلی نعمانی نے الفاروق میں سند لی ہے۔ اور ابن حجر احادیث صحاح کا مشہور راوی ہے۔

ازالۃ الخفا مقصد دوم صفحہ ۳ اور تاریخ مختصر خطیب بغدادی اور موطا امام مالک میں یحییٰ ابن مالک لکھا ہے کہ عمر بن خطاب کے لئے ایک صاع کھجوریں لائی جاتی تھیں اور وہ انکی گٹھلیاں تک کھا جاتا تھا۔ (ایک صاع موجودہ انگریزی وزن کے حساب سے دو سیر یعنی دو چھٹانک یعنی تقریباً تین سیر ہوتا ہے)

آنحضرت کا ارشاد ہے کہ جعظری لوجواظ اور عتل زنیم کو جنت سے محروم رکھا جائے گا۔ آنحضرت نے فرمایا کہ جعظری وہ شخص ہے جو سخت گو اور تند خو اور سنگدل ہو۔ جواظ وہ ہے جو بیت المال جمع کرے اور اسکے جائز خرچ ہیں۔ نہ خرچ کرے عتل زنیم وہ ہے جو بیت کھانے والا ہو اور ظالم ہو۔ اور ولد الحرام جو طبرانی میں ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ ولد الحرام میں بھلائی نہیں ہے منتخبات اصفہان میں ہے۔ کہ آنحضرت نے فرمایا کہ ولد الحرام ہم سے نہیں ہے کشاف میں ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ ولد الحرام اولاد بیٹے اور پوتا داخل جنت نہیں ہونگے۔ تلخیص الصحاح جلد چہارم صفحہ ۱۹۲ میں ہے کہ بعض عرب اہل عرب اپنی ازواج اور اولاد (لڑکیوں) کو رہن رکھا کرتے تھے۔

معارف ابن قتیبہ مطبوعہ مصر میں ہے کہ ایک دفعہ آنحضرت نے فرمایا۔ کہ جو سوال کرو میں جواب دونگا۔ اس پر عبداللہ بن حذافہ نے پوچھا میرا باپ کون ہے۔ آنحضرت نے فرمایا حذافہ بن قیس۔ جب عبداللہ اس امر کو تحقیق کرنے کے لئے اپنی ماں کے پاس گیا۔ تو اس نے کہا بیٹا۔ اے عبداللہ تم کو کیا ہو گیا ہے۔ جو ایسے سوال پوچھتے ہو۔ ہم اس وقت زمانہ جاہلیت میں تھے۔

کتاب مثالب نغلبی میں ہے جو اہلسنت کی نہایت معتبر کتاب ہے کہ صہاک ہاشم بن عبد مناف کی حبشی لونڈی تھی۔ پہلے نفیل بن ہاشم نے اور پھر عبد العزیٰ بن رباح نے ہمبستری کی جس سے عمر بن خطاب کا جد نفیل پیدا ہوا۔ علامہ ابن ابی الحدید معتزلی شرح نہج البلاغہ میں لکھتا ہے کتاب مفاخرات ابو عثمان لکھتا ہے کہ عمر بن خطاب نے منبر کے نام فلاں اشخاص اور سادیان بعض لوگوں کے نسب پر اعتراض کرتے ہیں۔ عمر

نے بالائے منبر چڑھ کر کہا۔ کہ بزرگوں کے عیوب کے ذکر سے باز آؤ۔ ابوالحسن مدائنی نے کتاب امہات الخلفاء میں لکھا ہے کہ جب اس بات کا ذکر امام صادقؑ سے ہوا تو آپؑ نے فرمایا کہ عمر ڈرتا تھا۔ کہ کہیں عبد العزیٰ اور صہاک کا تذکرہ نہ چھڑ جائے۔ مثالب کلبی میں ہے۔ کہ زید بن عمر بن نفیل کی ماں جیدہ بنت خالد فہمیہ ہے جو اس کے دادا نفیل کی عورت تھی۔ اور جس سے خطاب پیدا ہوا اس لیے خطاب اور زید ماں کی طرف سے بھائی ہیں۔ اور باپ کی طرف سے چچا بھتیجا ہیں۔ کتاب المعارف ابن قتیبہ میں ہے کہ خطاب بن نفیل کی ماں قبیلۂ فہم سے ہے جو نفیل کی زوجہ تھی۔ نفیل کی وفات پر اس کے بیٹے عمر نے اپنی ماں سے جماع کیا۔ اور زید پیدا ہوا۔ گویا زید کی ماں اور خطاب کی ماں ایک ہی ہے تاریخ ابن کثیر شامی میں ہے کہ عمر بن خطاب کا باپ خطاب ایک زید کا چچا بھی ہے۔ اور بھائی بھی کیونکہ خطاب کے بھائی عمر بن نفیل نے اپنے باپ نفیل کی موت پر اپنی ماں یعنی نفیل کی زوجہ سے عقد کیا جس سے زید پیدا ہوا

در منثور جلد ۲ ص ۳۳ پر ہے کہ ایک دفعہ اصحاب رسولؐ نے آنحضرتؐ کو سوال کرتے کرتے یہاں تک دق کیا۔ کہ آنحضرتؐ بھی کشف حالات پر مجبور ہوگئے چنانچہ ایک شخص کا باپ کوئی اور شخص مشہور تھا۔ اس نے پوچھا میرے باپ کا کیا نام ہے آنحضرتؐ نے اصلی نام بتادیا (یہ شخص فلاں فلاں کا تھا) اس پر عمر بن خطاب کھڑا ہوگیا۔ اور کہا یا حضرتؐ۔ ہم راضی ہیں خدا کے رب ہونے پر آپؐ کے رسولؐ ہونے پر اور قرآن کے امام ہونے پر۔ یہ کہہ کر عمر نے آنحضرتؐ کے پاؤں پر بوسہ دیا۔

قاموس ص ۳۳ پر ہے کہ عمر زمانہ جاہلیت میں دلال تھا۔ شرح مقاصد علامہ تفتازانی جلد دوم ص ۲۳ میں ہے کہ جب ابوبکر اور عمر کی موجودگی میں جناب امیرؑ جماعت صحابہ میں تشریف لائے اور پھر اٹھ کر جانے لگے تو ابوبکر و عمر سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ مبارک ہو تم کو وہ امر جس نے ہم کو رنج دیا اور تم کو خوشی دی۔

تاریخوں کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرات ثلاثہ میں سے کوئی تو پیٹھ پر کپڑے اٹھائے گلی کوچوں میں بیچتا پھرتا ہے۔ کوئی اونٹ چرانے پر ملازم ہے۔ اور کوئی دق دیہاں بیٹھ پالتا ہے۔

نسب اور صحبت ایک سانچے کی طرح ہوتے ہیں جس میں اخلاق و عادات ڈھلتے ہیں۔ حضرات ثلاثہ کے نسب اور صحبت نے ان کو فطری طور پر کینہ توز، جفا شعار اور دنیا پرست بنادیا تھا۔ یہ عادات ان میں راسخ ہو کر جزو فطرت بن چکی تھیں۔ چند سالہ صحبت رسولؐ ان کی کس طرح درست ہو سکتی تھیں خصوصاً جب کہ ان کا اسلام بھی خالص نہ تھا۔

ابوذر، مقداد اور سلمان بھی حضرات ثلاثہ کی طرح مسلمان ہوئے تھے۔ مگر ان کے اسلام اور حضرات ثلاثہ کے اسلام میں بعد المشرقین تھا۔ مقدم الذکر آنحضرتؐ کو تہ دل سے رسولؐ مانتے تھے اور مؤخر

مذکر ہستی متمنی رہے کہ کب رسول اللہ راہ میں پر عالم جہاد و ذاتی عمل اور من مانی مرادیں حاصل کریں۔
اگر حضرات ثلاثہ کے دل میں کچھ بھی نور ایمان ہوتا اور ان کی نگاہ میں آنحضرتؐ کی رائی بھر بھی عزت ہوتی تو آپؐ کے خاندان پر ظلم نہ ڈھاتے اور ان کے حقوق کو پامال نہ کرتے۔ وہ اس شپرہ چشم کی طرح تھے۔ جو مسجد کے دروازے سے داخل ہو کر دوسرے دروازے سے الٹی ہوتی نکل جائے۔

# فضائل حضرت عمر صاحب

جذب القلوب محقق دہلوی صفحہ ۵۹ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ نے بحکم خدا تمام اصحاب کے دروازے سوائے حضرت علی علیہ السلام کے دروازے کے بند کرنے کا حکم دیا۔ تو عمرؓ نے آنحضرتؐ سے کہا کہ یا حضرتؐ مجھ کو اتنا سوراخ رکھ لینے دیں جس سے میں آنحضرتؐ کا جمال آپؐ کی تشریف آوری پر دیکھ سکوں۔ آنحضورؐ نے فرمایا نہیں بلکہ سوئی کے ناکے برابر بھی اجازت نہیں ہے۔

الفاروق شبلی نعمانی جلد دوم صفحہ ۲۰ پر ہے کہ یہ امر صحیح روایتوں سے ثابت ہے کہ یہودیوں کے ہاں جس دن توریت کا درس ہوتا عمرؓ اکثر شریک ہوا کرتا تھا عمرؓ کا خود بیان ہے کہ میں یہودیوں کے درس کے دن نکل جایا کرتا تھا جس پر یہودی کہا کرتے کہ تمہارے ہم مذہب ساتھیوں میں سے ہم تم کو زیادہ عزیز جانتے ہیں کیونکہ تم ہمارے پاس آتے جاتے ہو۔ ناظرین یہ وہی عمرؓ ہیں جو عشرہ مبشرہ میں سے ہیں یعنی ابوبکر۔ عمر۔ عثمان۔ طلحہ زبیر۔ سعد بن ابی وقاص۔ عبدالرحمان بن عوف۔ ابو عبیدہ جراح۔ علی۔ سعید بن زید۔ یہ روایت عشرہ مبشرہ نہ تو بخاری میں ہے اور نہ ہی مسلم میں البتہ ابوداؤد اور ترمذی وغیرہ میں موجود ہے۔ تنبیہ الرابع نواب صدیق حسن خان صفحہ ۹۹ پر ہے۔ کہ بشارت احادیث عشرہ مبشرہ ان لوگوں کیلئے قطعی مخصوص نہیں ہے۔ بلکہ فاطمہؑ۔ حسنؑ حسینؑ۔ عائشہؓ۔ حمزہؓ۔ عباسؓ۔ سلمانؓ۔ صہیبؓ۔ عمار بن یاسرؓ بھی مبشر بہ جنت ہیں وغیرہ وغیرہ۔

کنز العمال جلد اول صفحہ ۲۸۰ پر ہے کہ ابی ابن کعب نے عمر بن خطاب کو کہا۔ ہم تو خدمت رسولؐ میں رہ کر قرآن سیکھا کرتے اور تم بازاروں میں زنبیلیں بیچا کرتے یا خرید و فروخت کرتے۔ ہم رسول اللہ کے پاس بیٹھ کر قرآن پڑھتے۔ اور تم دروازے پر کھڑے رہتے۔ ہمارا کام قرآن سیکھنا تھا اور تمہارا کام بازار میں خرید و فروخت کرنا۔

الفاروق صفحہ ۲۸۱ پر ہے کہ عمر بن خطاب نصرانی کے ظروف کے پانی سے وضو کر لیتے۔ اور عام حکم دیتے کہ عیسائی جو چیز بناتے ہیں۔ اس کو کھا لیا کرو۔

بخاری بر حاشیہ فتح الباری صفحہ ۹۵ پر ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے مسجد میں چٹائیوں کا ایک حجرہ بنایا تھا جس میں حضرتؐ نے چند راتیں نماز سنت یا نافلہ پڑھی اور لوگ بھی جمع ہو گئے۔۔ ایک رات حضرتؐ کی

آواز نہ سنائی دی۔ تو لوگ آوازیں دینے لگے کہ حضرتؐ باہر نکلیں۔ اس پر حضرتؐ نے فرمایا کہ میں تمہاری کارروائی کو دیکھتا رہا ہوں مجھے خوف ہے کہ تم پر واجب نہ کر دی جائے۔ اگر یہ نماز واجب کر دی گئی تو پھر تم سے ایک شخص بھی نہیں پڑھیگا۔ ایہا الناس اپنے اپنے گھروں کو جاؤ۔ اور وہیں پڑھا کرو۔ کیونکہ بہترین نماز وہی ہے جو گھر میں پڑھی جائے۔ سوائے نماز واجبی کے (جو مسجد میں ادا ہو) مقام غور ہے کہ آنحضرتؐ تو سوائے نماز پنجگانہ باقی نماز نفل کو گھر پر پڑھنے کا حکم دیں لیکن لوگ ماہ رمضان میں تو بھی تو اس سے یاد رکھی چھلیں۔

عقد الفرید ابن عبد ربہ جلد ۲ صفحہ ۳۰۵ پر ہے کہ معاویہ نے کہا کہ مسلمانوں میں جو اختلاف دمذہبی تفرقہ اور خونریزیاں پیدا ہوا وہ صرف عمر بن خطاب کے شوریٰ سے ہوا جس نے اپنی موت کے بعد چھ آدمیوں کو خلافت کے لئے مقرر کیا جس کی وجہ سے ہر ایک قبیلے کے لوگوں کو خلافت کی خواہش پیدا ہو گئی۔ اگر عمر بھی ابوبکر کی طرح خلیفہ کر جاتا۔ تو کوئی خرابی نہ ہوتی۔

اغاثۃ اللہفان ابن القیم ص ۱۰۳ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے عمر کو ایک حلہ ریشمی عنایت کیا جب عمر اس کو پہنکر آیا۔ تو حضرتؐ نے فرمایا۔ ہم نے یہ حلہ اس لئے نہیں دیا تھا کہ تم پہنو۔ عمر نے وہی حلہ اپنے مشرک بھائی کو دیدیا۔ گویا عمر کو ابھی تک یہ بھی معلوم نہیں کہ مرد کے لئے ریشم پہننا شرعاً ممنوع ہے۔

ازالۃ الخفاء شاہ ولی اللہ مقصد دوم ص ۱۸۲ پر ہے کہ در تہذیب و ترتیب حضرت فاروق عمر بن خطاب چیزیں دقیق صرف شدید از آن حضرتؐ ظاہر شدہ چنانچہ در قرات نسخہ تورات اور واقع شد یعنی آنحضرتؐ کو عمر کے اخلاق و عادات درست کرنے میں کئی بار لعن طعن سے کام لینا پڑا۔ جیسا کہ عمر کے تورات پڑھنے کے وقت بھی لعن طعن ہوئی۔

مظاہر حق جلد اول کتاب الایمان مطبوعہ نولکشور ص ۱۷۲ و ص ۱۷۳ اور الفاروق حصہ دوم ص ۲۷۳ اور ازالۃ الخفاء ص ۲۲ پر ہے کہ عمر تورات لے آیا۔ اور آنحضرتؐ کے سامنے اسکو پڑھنا شروع کر دیا آنحضرتؐ کا چہرہ غصہ سے سرخ ہوگیا۔ تو ابوبکر نے کہا اے عمر تیرے ماتم میں تیری ماں بیٹھے کیا تو آنحضرتؐ کا چہرہ نہیں دیکھتا ہے بخاری میں ہے کہ ابن عباس صحابہ (عمر وغیرہ کو) فہمائش کیا کرتے۔ کہ تم لوگ اہل کتاب (نصاریٰ اور یہود) سے اپنے دین کی باتیں کیسے پوچھتے ہو۔ کیا قرآن میں یہ امور نہیں ہیں۔

ازالۃ الخفاء ص ۱۹۷ پر ہے کہ عمر بن خطاب خود بیان کرتا ہے کہ میں کتاب یہود لکھوا کر آنحضرتؐ کے پاس لایا حضرتؐ نے پوچھا یہ کیا ہے۔ میں نے کہا یہ کتاب ہے جو میں نے لکھوائی ہے تاکہ ہمارا علم بڑھے حضرتؐ یہ سن کر اسقدر غضبناک ہوئے کہ حضرتؐ کے دو رخسارے سرخ ہو گئے۔ اور ندا دی کہ سب لوگ جمع ہو جائیں جب انصار نے سنا تو کہا حضرتؐ کو غصہ آیا۔ ہتھیار لگا کر چلو۔ اور سب نے منبر کے گرد حلقہ باندھ لیا اور حضرتؐ

نے فرمایا۔ ایہا الناس خدا نے ہم کو جوامع کلم اور خواتیم کلم (قرآن اقدس) عطا کیا ہے اور میں پاک اور صاف دین لایا ہوں۔ پس تم حیران اور گمراہ نہ ہو (یہ خطاب صرف عمرؓ کی طرف ہے) اور ایسے لوگ عمر وغیرہ تم کو دوسرے اصحاب کو گمراہ نہ کریں جو خود متحیر و متزلزل بالایمان ہیں۔ اس پر عمر نے کھڑے ہو کر کہا۔ میں راضی ہوا خدا کے رب ہونے اسلام کے دین ہونے اور آپؐ کے رسول ہونے پر۔ آنحضرتؐ منبر سے نیچے تشریف لے گئے۔

ترمذی میں ہے کہ آنحضرتؐ نے عمر کے حق میں فرمایا۔ کہ بہ تحقیق خدا نے حق عمر کی زبان اور دل پر بنایا ہے۔ ناظرین! اور لطیفہ بتاتا ہوں۔ ابن عساکر نے سالم بن عبداللہ سے روایت کی ہے کہ ابو موسے کو عمر بن خطاب کی خبر معلوم ہوئی۔ دیر ہوئی تو وہ ایک عورت کے پاس آیا جس کے پیٹ میں شیطان ہوتا تھا (یعنی یہ عورت اس شیطان کے ذریعہ اپنی زبان سے لوگوں کو غیب کی خبریں بتایا کرتی تھی۔ اور یہی اس کا پیشہ اور ذریعہ معاش تھا) اور پوچھا کہ بتاؤ۔ اس وقت عمر کہاں ہے اس عورت نے جب اس کے پیٹ میں شیطان آگیا۔ جواب دیا کہ اس وقت عمر چادر کا تہبند باندھ کر صدقے کے اونٹ تقسیم کر رہا ہے اور وہ ایسا شخص ہے کہ شیطان اسکو دیکھ کر منہ کے بل گر پڑتا ہے اور ایک فرشتہ اس کی آنکھوں کے درمیان ہے اور حضرت جبرئیل اس کی زبان سے بولتا ہے۔

اس سے دلچسپ تر لطیفہ سناتا ہوں کہ بخاری اور ترمذی اور مسلم میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میرے ماں باپ سعد بن ابی وقاص پر قربان ہوں۔ کہ وہ ایسا ہے اور ایسا ہے۔ اور آنحضرتؐ نے اس کے حق میں دعائے مغفرت کی۔ ترمذی نے جابر سے روایت لکھی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ سعد میرا ماموں ہے اور کوئی شخص اس جیسا بزرگ ماموں تو دکھلائے کیونکہ آنحضرتؐ کی اور سعد کی والدہ بنی زہرہ سے تھیں۔ ترمذی میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے جو شخص چاہے کہ دنیا پر چلتا پھرتا شہید دیکھے تو طلحہ کو دیکھ لے بخاری میں ہے کہ طلحہ نے اپنے اوپر بہشت واجب کر لی ہے۔ مدارج النبوۃ میں ہے کہ آنحضرتؐ نے عمرو بن عاص کے حق میں فرمایا "اللھم صل علی عمرو بن عاص" ناظرین! اس عمرو بن عاص کی ماں مسماۃ نابغہ فاحشہ عورت تھی اور یہ ۸ھ میں مسلمان ہوا تھا۔

مولوی عبد العلی نے شرح مثنوی مولوی روم میں لکھا ہے کہ عمر بن خطاب معصوم تھا (یعنی پیدائش سے موت تک ایسا طیب و طاہر تھا کہ اس سے صغیرہ اور کبیرہ گناہ کا سرزد ہونا ناممکن تھا) ناظرین مولوی موصوف کی سیاہ دلی اور صفا جبینی کے لئے اس کی اپنی مثنوی کا مندرجہ ذیل شعر کافی ہے

کور کورانہ مرو در کربلا      تا نیفتی چوں حسین اندر بلا

تاریخ طبری ص ۲۴۳ میں ہے کہ آنحضرتؐ کے بعد جس شخص نے سب سے پہلے قرآن کو پکار کر پڑھا وہ

عبد اللہ بن مسعود بھی ضرور ہے جبکہ عبد اللہ بن مسعود کا نہ کوئی قبیلہ تھا اور نہ کوئی قوم تھی جو ان کے مقتول
انکی حمایت پر آمادہ ہو جاتی حضرات ثلاثہ باوجود قوم و قبیلہ رکھنے کے بغلوں میں منہ دبائے رکھتے تھے مؤلف کا
دعویٰ ہے کہ حضرات ثلاثہ کو انکی تمام عمر میں جہادوں میں کوئی زخم نہ آیا بجز اس زخم کے جو انکی ہلاکت کا باعث ہوا ہو
تاریخ خمیس صفحہ ۲۲۵ پر ہے کہ جس نے سب سے پہلے مکہ میں ظاہر بظاہر قرآن پڑھا وہ عبد اللہ ابن مسعود تھے
جن کے پاس حضرت کے چند اصحاب جمع ہوئے اور کہا کہ قریش نے آجتک قرآن کو باعلان نہیں سنا
ہے۔ اس کو کون سنا سکتا ہے۔ ابن مسعود نے کہا میں سنا سکتا ہوں صحابہ نے کہا ہم کو خوف ہے کہ تم
کو ایذا دیں۔ کوئی ایسا شخص ہونا چاہئے جس کا قوم اور قبیلہ ہو تاکہ اگر وہ ایذا دیں۔ تو وہ روک سکیں
ابن مسعود نے کہا خدا میری مدد کریگا چنانچہ وہ دوسرے روز دوپہر کے وقت مقام ابراہیم میں قریش چھپ
کر اپنے اپنے مجمع میں بیٹھے ہوئے تھے۔ ابن مسعود نے بلند آواز سے سورہ رحمان کو پڑھنا شروع کیا پھر
انکے مجمع کی طرف منہ کر کے تلاوت کی جس پر ان لوگوں نے آپس میں کہا کہ جو محمد لائے ہیں یہ شخص اسی کی
تلاوت کر رہا ہے۔ اس پر ان لوگوں نے عبد اللہ بن مسعود کو زد و کوب کیا جس کا نشان اس کے چہرہ
پر تھا پھر وہ اپنے مجمع میں چلے گئے۔ اصحاب نے کہا ہم کو اسی بات کا خوف تھا۔ ناظرین عبد اللہ بن مسعود
کو اتنی خفیف ضرب تھی۔ کہ اس نے اس ضرب کی کچھ پرواہ نہ کی۔

واضح ہو کہ یہ وہی عبد اللہ ابن مسعود ہیں جن سے عثمان نے قرآن طلب کیا تھا۔ اور آپ کے انکار
کرنے پر عثمان نے آپ کو اتنا پٹوایا۔ کہ جان بحق ہو گئے۔

تاریخ طبری صفحہ ۲۲۵ پر ہے کہ حکیم بن حزام بن خویلد اپنے غلام کے ساتھ (جب آنحضرتؐ عمر بن خطاب کی
سختیوں کی وجہ سے شعب ابو طالب میں بحالت بیکسی محصور رہے) کچھ خوراک لے کر حضرت خدیجہؑ کی خدمت
میں جا رہا تھا۔ ابو جہل راستہ میں ملا اس نے روکا اور کہا چلو مکہ میں ہم تم کو رسوا کرتے ہیں کہ تم بنی ہاشم کے
لئے کھانا لے جاتے ہو۔ حکیم نے کہا۔ مجھے چھوڑ دو۔ ابو جہل نے نہ مانا۔ گالی گلوچ کی نوبت آئی۔ ابو البختری نے
اونٹ کی ہڈی اٹھا کر ابو جہل کو رسید کی جس سے وہ زخمی ہو گیا۔

تاریخ خمیس صفحہ ۳۴۴ پر ہے کہ آنحضرتؐ کو یہ حالت دیکھ کر ابو لہب بھی آنحضرتؐ کی حمایت و اعانت پر آمادہ ہو گیا
تاریخ خمیس صفحہ ۳۴۴ پر ہے ثابت ہے کہ اسلام ایسی چیز نہیں ہے کہ کسی سے اس کی عزت ہو
یعنی اسلام کی عزت افزائی خود دست قدرت میں ہے اس میں بجز خدا کے کوئی واسطہ نہیں۔

الفاروق شبلی جلد دوم صفحہ ۳۲۲ پر قول عمر لکھا ہے۔ کہ کاش مجھے کلالہ دادا کی میراث اور ربا کی شرح
معلوم ہو جاتی۔

تفسیر قرآن محدث عماد الدین ابن کثیر جلد دوئم صفحہ ۲۲۳ پر صحیح حدیثوں کے حوالے سے مذکورہ قولِ عمر کو وضاحت سے لکھا ہے۔

کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۳۳۲ پر ہے کہ عمر نے عمرو بن مرہ سے کہا کہ اگر آنحضرتؐ تین امور کو بیان کر گئے ہوتے تو ہم کو دنیا و مافیہا سے زیادہ محبوب ہوتیں۔ ایک خلافت۔ دوسرے کلالہ۔ تیسرے ربا۔

کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۲۰ پر بروایت مسروق لکھا ہے۔ کہ ہم نے عمر سے پوچھا اس شخص کے بارے میں جو وارث کلالہ ہوا تھا۔ عمر نے کہا کلالہ۔ کلالہ (کلالہ کے معنی سوچ رہا ہے) اور مسروق کی داڑھی پکڑلی (عمر نے خیال کیا کہ مسروق میرا مضحکہ اڑا رہا ہے) اور کہا قسم بخدا اگر میں اس کو جانوں۔ تو دنیا کی تمام اشیا سے محبوب خیال کروں۔ میں نے آنحضرتؐ سے اس کو پوچھا تھا۔ تو حضرتؐ نے فرمایا تھا۔ کیا تو نے آیہ صیف نہیں سنا ہے۔ حضرتؐ نے تین مرتبہ یہی فرمایا۔

کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۲۰ پر ہے کہ عمر کہا کرتا (خداوند! یہ قرآن) اس لئے بیان کرتا ہے کہ لوگ گمراہ نہ ہوں لیکن خداوندا۔ تو نے جس کے لئے کلالہ کو بیان کیا۔ بیان کر دیا۔ ہم پر تو یہ امر ظاہر نہیں ہوا۔

تفسیر ثعلبی میں ہے کہ محمد بن سیرین کہتا ہے۔ کہ جب یہ آیہ نازل ہوا۔ تو آنحضرتؐ نے حذیفہ کو سکھایا اور حذیفہ نے عمر کو سکھایا۔ جب عمر خلیفہ ہوا تو حذیفہ سے (مسئلہ کلالہ) پوچھا کہ شاید کچھ تغیر کر دے۔ حذیفہ نے کہا قسم بخدا تو احمق ہے اگر تیرا یہ گمان ہے کہ ہم تیری حکومت کے خوف سے اس مسئلہ کو زیادہ وضاحت سے بیان کریں (تو ہم نہیں کریں گے) ہم نے اسی روز تم کو یہ مسئلہ سمجھا دیا جب آنحضرتؐ نے ہم کو بتایا۔ عمر نے کہا خداوندا۔ اگر تو نے بیان کیا ہے۔ تو ہم پر ظاہر نہیں ہوا۔ اور ہم نہیں سمجھے۔

کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۲۰ پر بروایت سعید بن المسیب ایسا ہی خصوصاً عمر کے تذبذب بھی امر بالا مرقوم ہے۔

ناظرین۔ اب آپ لوگ خود فیصلہ کرلیں کہ جو شخص مسائل قرآن سے آگاہ نہ ہو۔ اس کیلئے حسبنا کتاب اللہ کہنا کہاں تک زیبا ہے اور ایسا شخص قرآنی رموز و اغراض پر کہاں تک دسترس رکھ سکتا ہے۔

تفسیر طبری جلد اول صفحہ ۱۰ پر ہے کہ ایک شخص نے عمر کے پاس قرآن پڑھا۔ تو عمر سخت برہم ہوا (یعنی عمر کے خیال میں وہ قرآن غلط پڑھ رہا تھا) اس شخص نے کہا۔ کہ ہم نے خود آنحضرتؐ کے سامنے پڑھا۔ اور حضرتؐ متغیر نہ ہوئے (یعنی آپؐ نے اس کو درست تسلیم کیا) پس وہ شخص اور عمر لڑتے جھگڑتے آنحضرتؐ کے پاس آئے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا (جب اس شخص نے دوبارہ پڑھ کر سنایا) ہاں یہ درست ہے عمر کے دل میں شک پیدا ہوا جس کو آنحضرتؐ نے عمر کے چہرے سے پہچان لیا۔ پس آنحضرتؐ نے عمر کے سینہ کو کوئی چیز مارا

ہاتھ) مارا اور فرمایا اے عمر دور کر اس شیطان کو حضرت نے یہی کلمہ تین دفعہ فرمایا اور پھر فرمایا اے پسر
قرآن سب صواب ہے جب تک عذاب کو رحمت اور رحمت کو عذاب نہ بنائے۔

تاریخ ابن عساکر اور تاریخ الخلفا سیوطی صفحہ ۱۳۶ سطر ۹ اور تفریح الاحباب مناقب عمر میں ہے کہ ابن عباس نے عمر کے مرنے کے ایک سال بعد اور عبداللہ بن عمرو عاص نے بارہ سال بعد عمر کو خواب میں دیکھا تو عمر نے کہا کہ اب تک حساب اعمال میں مبتلا رہا ہے۔ طبقات ابن سعد میں عمر بن خطاب کے پوتے سے روایت ہے کہ عمر کی وفات سے بیس سال بعد عمر کو خواب میں دیکھا گیا کہ ماتھے کا پسینہ پونچھ رہا ہے دریافت کرنے پر اس نے کہا کہ اب تک حساب اعمال میں مبتلا رہا ہوں۔ ناظرین یہ تینوں روایات تفریح الاحباب فی مناقب الاصحاب اور تاریخ الخلفا سیوطی میں یکجا بجنسہٖ موجود ہیں۔

استیعاب مطبوعہ حیدر آباد دکن جلد دوم صفحہ ۴۷۳ اور مسند امام احمد حنبل اور کنز العمال کتاب فضائل صحابہ اور رجال مشکوٰۃ اور شیخ عبد الحق محدث شرح فرائض سراجی سید شریف اور ازالۃ الخفا میں ہے کہ ایک منکوحہ عورت سے زنا کا ارتکاب ہو گیا۔ عمر نے اس کو بحالت حمل سنگسار کر دینے کا حکم دیدیا۔ لیکن حضرت علیؑ نے فرمایا اے عمر سنگساری کو اس وقت تک دیر میں ڈال دے جب تک وضع حمل ہوئے۔ عمر نے کہا لولا علی لهلك عمر یعنی حضرت علیؑ موجود نہ ہوتے تو عمر ہلاک ہو گیا ہوتا۔

تفسیر در منثور جلد اول صفحہ ۳۶ میں ہے کہ شیطان کی اور عمر کی تین بار کشتی ہوئی۔ اور ہر بار عمر غالب رہا۔
ریاض النضرہ صفحہ ۲۰۹ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ کی موجودگی میں عائشہ اور سودہ نے ایک دوسرے منہ پر کھانا مل دیا۔ تو عمر کے آنے کی اطلاع ملی۔ آنحضرتؐ نے عمر کی ہیبت سے مرعوب ہو کر دونوں ازواج کو فوراً منہ دھونے کا حکم دیا۔

شرح ابن ابی الحدید مطبوعہ ایران صفحہ ۱۹ پر ہے کہ عمر کو جب کبھی اپنے اہل و عیال میں سے کسی پر غصہ آتا تو جب تک وہ اپنے ہاتھ کو دانتوں سے کاٹ کر زخمی نہ کر لیتا غصہ فرو نہ ہوتا۔ پھر اسی صفحہ پر لکھا ہے۔ کہ ابن عمر کی کنیز عمر کے پاس آئی۔ اور ابن عمر کی شکایت کی۔ عمر نے ابن عمر کے ہاتھ کو بحالت غصہ دانتوں میں چبایا۔

کنز العمال جلد چہارم صفحہ ۲۲۳ پر بروایت شریح ثقفی لکھا ہے۔ کہ عمر نے بحالت جنابت لوگوں کو نماز پڑھائی جب پتہ لگ گیا تو خود تو نماز کا اعادہ کیا۔ مگر دوسروں کو نہ کہا کہ اعادہ کرو۔ پھر بروایت خالد بن جلاح لکھا ہے کہ ایک دن عمر نماز ظہر پڑھا رہا تھا۔ کہ پیچھے ہٹ گیا اور ایک اور شخص کو اپنی جگہ پر کھڑا کر دیا۔ پھر جب نماز عصر پڑھانے لگا تو منبر کا بازو پکڑ کر کھڑا ہو گیا۔ اور کہنے لگا۔ کہ جب میں نماز ظہر کے لئے وضو کر چکا تو میں نے اپنی گھر والیوں میں سے ایک کو دیکھا۔ اور مجھ سے رہا نہ گیا۔ جب نماز میں مشغول ہوا۔ تو کچھ رطوبت

محسوس کی۔ اس لئے اب میں تجدید وضوء نماز کرتا ہوں۔

کنز العمال جلد چہارم صفحہ ۲۱۸ پر بروایت عبد اللہ بن حنظلہ لکھا ہے کہ عمر نے نماز مغرب پڑھائی تو پہلی رکعت میں کچھ نہ پڑھا اور نماز ختم کردی۔ پھر ابو سلمہ بن عبد الرحمان کی روایت سے لکھا ہے کہ ایک دفعہ نماز مغرب پڑھائی تو کسی رکعت میں بھی کچھ نہ پڑھا۔ لوگوں نے پوچھا تو کہا۔ کہو رکوع اور سجود کیسے تھے۔ انہوں نے کہا وہ تو بہت عمدہ تھے۔ اس پر کہا۔ تو پھر کچھ مضائقہ نہیں۔ پھر بروایت ابراہیم نخعی لکھا ہے کہ عمر نے نماز پڑھائی اور کچھ نہ پڑھا۔ جب نماز تمام کی تو لوگوں نے کہا کہ آپ نے کچھ پڑھا نہیں۔ جواب دیا۔ کہ میں نے (بطور معجزہ) ایک قافلہ ملک شام کو لے جانے کے لئے تیار کیا۔ اس کو منزل بمنزل وہاں پہنچایا۔ اور اب اس کی خرید و فروخت سے فارغ ہوا ہوں۔ پس تجدید نماز کی گئی۔ پھر بروایت عکرمہ لکھا ہے کہ عمر نے نماز عشا میں کچھ نہ پڑھا اور نماز تمام کرکے اپنے گھر چلا گیا۔ عبد الرحمن بن عوف اس کے مکان پر گیا۔ وہ کیفیت نماز سنائی تو عمر نے کہا کہ میں حقیقت قافلہ کے ہمراہ مدینہ کو گیا تھا۔ (بطور معجزہ) پھر تجدید نماز کی گئی۔

کنز العمال کتاب الصوم صفحہ ۳۲۲ پر بروایت اسلم ہے کہ عمر نے ماہ رمضان میں روزہ رکھا۔ آسمان ابر آلودہ ہوگیا تو روزہ افطار کردیا۔ پھر آفتاب نکل آیا۔ ایک صاحب نے پوچھا تو کہا معاملہ آسان ہے کچھ پرواہ نہیں۔ ہم نے وقت کے معلوم کرنے میں کوشش کرلی تھی۔ پھر بروایت حنظلہ لکھا ہے کہ ایک دن عمر اور اس کے اصحاب نے ماہ رمضان کا روزہ افطار کرلیا۔ تو موذن نے گلدستہ اذان پر چڑھ کر بلند آواز سے کہا لوگو۔ ابھی آفتاب دکھائی دے رہا ہے۔ عمر نے کہا۔ اچھا قضا کرلو۔ پھر بروایت زید بن وہب لکھا ہے کہ ماہ رمضان میں ابر محیط آسمان پر چھا گیا۔ تو عمر اور اس کے اصحاب نے روزہ افطار کرلیا۔ پھر سورج نکل آیا۔ تمام اصحاب نے کہا کہ اچھا قضا کرینگے لیکن عمر نے کہا واللہ ہم کبھی قضا نہ کریں گے ہم نے کوئی گناہ تو نہیں کیا۔ پھر بروایت یحییٰ بن سعید ابن سعد لکھا ہے کہ عمر کی زوجہ عاتکہ عمر کے سر پر بوسہ دیا کرتی جبکہ وہ روزہ سے ہوتا۔ پھر بروایت یحییٰ بن سعید بن ابی بکر بن محمد بن عمر بن حزم لکھا ہے۔ کہ اس سے عبید اللہ بن عبد اللہ بن عمر خطاب نے کہا کہ عمر کی زوجہ عاتکہ عمر کا سر چومتی جبکہ وہ روزہ سے ہوتا۔ پھر بروایت ابن عمر لکھا ہے کہ عمر نے کہا کہ میں نے خواب میں رسول اللہ کو دیکھا اور ان کے چہرہ پر غصہ ظاہر ہوتا تھا۔ میں نے سبب دریافت کیا تو فرمایا۔ کیا تم روزہ میں بوسہ بازی نہیں کیا کرتے ہو۔ میں نے وعدہ کیا آئندہ ایسا نہ کروں گا۔

کنز العمال جلد چہارم صفحہ ۲۲۲ پر بروایت مطیع بن الاسود لکھا ہے کہ عمر نے نماز صبح پڑھائی۔ نماز تمام کرنے کے بعد یاد آگیا کہ میں تو احتلام سے تھا۔ پھر اعادہ نماز کیا۔

فتح الباری ص۹۹ پر بھی بروایت زید بن وہب لکھا ہے۔ کہ جب عمر روزہ افطار کر چکا اور آفتاب نکل آیا۔ تو عمر نے کہا ہم ہرگز اس روزہ کی قضا نہ کریں گے۔ اور نہ ہم نے گناہ کیا ہے۔

موطا زرقانی ص۹۳ پر ہے کہ عمر کی زوجہ عاتکہ بنت زید عمر کے سر کو چومتی جبکہ عمر روزہ سے ہوتا پھر ص۹۴ پر ہے کہ بحالت روزہ بوسہ لینا سنت رسول ہے اور عجب غربت ہے پھر ص۹۵ پر ہے کہ عبداللہ بن عمر لوگوں کو کہتا کہ بحالت صوم ہرگز بوسہ نہ لیا کرو خواہ منہ کا ہو یا رخسارہ کا یا کسی اور جگہ کا۔ عروہ بن زبیر لکھا کہ روزہ دار کو بوسہ روا نہیں کیونکہ اس میں جماع یا انزال کا خوف ہے۔ پھر لکھا ہے کہ عائشہ نے تو تمام انواع شہوت کو بحالت روزہ جائز کر دیا یعنی بوسہ و مباشرت و مجامعت بس بقول عائشہ رسول کی اقتدا یہی ہے کہ بحالت روزہ سب کچھ کیا جائے۔ ناظرین شاید اسی بنا پر کو بھی دور کی سوجھی تھی۔ "بابر بعیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست"

تلخیص الصحاح جلد چہارم ص۴۶ پر بروایت ابو سعید خدری لکھا ہے کہ صفوان بن معطل کی زوجہ نے آنحضرت سے شکایت اس وقت کی جبکہ صفوان بھی آنحضرت کے پاس بیٹھا تھا کہ یا حضرت میرا شوہر مجھے مارتا ہے جب میں نماز پڑھتی ہوں اور اگر روزہ رکھتی ہوں۔ تو مجھ سے جماع کر کے روزہ توڑ دیتا ہے اور وہ طلوع آفتاب کے بعد نماز پڑھتا ہے۔

بخاری میں ہے کہ عمر نے نماز مغرب میں بحرین کی آمدنی کا حساب کر لیا۔ اور نیز یہ بھی لکھا ہے کہ دوسرا شخص عمر کو ارکان نماز بتاتا جاتا تھا اور وہ امامت کرتا تھا۔

مدارج النبوۃ ص۱۲۱ پر ہے کہ چوبیس مقتول کفار کو جو جنگ بدر میں قتل ہوئے بحکم رسول ایک ناپاک کوئیں میں پھینک دیا گیا۔ تین دن کے بعد آنحضرت اسی کوئیں پر تشریف لائے اور فرمایا اے فلانے اور فلانے اب تم دیکھ رہے ہو کہ عذاب الٰہی میں گرفتار ہونا کیسا ناگوار امر ہے۔ عمر نے کہا یا حضرت ایسے اجسام جو بلا روح ہیں۔ ان سے مخاطبہ لاحاصل ہے حضرت نے فرمایا قسم ہے مجھے اس خدا کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ یہ لوگ تم سے زیادہ سننے والے ہیں جو کچھ میں کہہ رہا ہوں لیکن وہ جواب دینے پر قادر نہیں ہیں۔

اس امر حقیقت کے باوجود بھی شیخ عبدالحق لکھتا ہے کہ شیخ ابن الہمام شرح ہدایہ میں لکھتا ہے کہ اکثر حنفیہ مشائخ کا عقیدہ ہے کہ میت نہیں سنتی ہے۔ آنحضرت تو اس قسم کا ارشاد فرمائیں کہ میت سنتی ہے مگر مشائخ حنفیہ بالعموم اور عالی بالخصوص آنحضرت کے ارشاد کی تکذیب کریں۔

وفاء الوفا باخبار دار المصطفیٰ جلد دوم ص۲۰۳ پر ہے کہ ابن عبدالبر سے روایت ہے کہ آنحضرت نے سلمان فارسی کو ایک یہودی سے اس شرط پر خریدا کہ اس قدر رقم ادا کی جائے اور اس قدر درخت لگائے جائیں

اور جب تک وہ درخت بار آور نہ ہوں سلمان وہاں کام کرے۔ آنحضرتؐ نے اپنے ہاتھوں سے کل درخت نصب کئے جو تمام کے تمام بار آور ہوئے۔ عمر بن خطاب نے ایک درخت لگایا جو بار آور نہ ہوا۔ حضرتؐ نے پوچھا۔ اس درخت کو کس نے لگایا تھا۔ لوگوں نے کہا عمر نے لگایا تھا۔ حضرتؐ نے وہ درخت اکھیڑ دیا۔ بعد اس کی جگہ خود درخت لگایا جو اسی سال پھل لایا۔ ناظرین۔ یہ امر سعد اور نحس کے حق ہونے کا ثبوت ہے۔

ترمذی کتاب المناقب فضائل عمر مطبوعہ نولکشور ص۲۵۶ پر ہے کہ سلمہ بن شبیب نے المقری سے اس نے حیوٰۃ بن شریح سے۔ اس نے بکر بن عمرو سے۔ اس نے مشرح بن ہاعان سے۔ اس نے عقبہ بن عامر سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اگر میرے بعد نبوت ہوتی تو عمر کو ملتی۔

امام ذہبی نے کتاب مغنی میں لکھا ہے کہ مشرح بن ہاعان ضعیف الحدیث ہے۔ ذہبی نے کتاب میزان میں لکھا ہے کہ مشرح نے منکر احادیث بیان کی ہیں جن کی متابعت نہیں کی گئی (منکر حدیث سے وہ حدیث مراد ہے جس کا مضمون سوائے اس راوی کے کسی اور جہت سے معروف نہ ہو) پھر ذہبی نے لکھا ہے کہ مشرح اس وقت حجاج کے ہمراہ تھا جب اس نے کعبہ کو گرانے کے لئے کعبہ پر منجنیق لگائی۔ ابن جوزی نے کتاب الموضوعات میں لکھا ہے کہ اسمٰعیل بن احمد نے۔ اس سے ابن سعد نے۔ اس سے حمزہ نے اس سے ابن عدی نے۔ اس سے علی بن حسن بن قدید نے۔ اس سے ذکریا بن یحییٰ الوقاد نے۔ اس سے بشر بن بکر نے اس سے مریم نے۔ اس سے عمرو بن حبیب نے۔ اس سے عصیف بن حارث نے یعنی اس سے بلال بن رباح نے کہا کہ رسول اللہؐ نے فرمایا۔ کہ اگر تم میں میں رسولؐ بنا کر نہ بھیجا جاتا۔ تو عمر رسول بنا کر بھیجا جاتا۔

نیز اسی کتاب موضوعات میں ہے کہ ابن عدی نے کہا کہ اس سے عمر بن حسن بن نصر حلبی نے اس سے مصعب بن سعد ابو خیثمہ نے۔ اس سے عبد اللہ بن واقد نے اس سے حیات بن شریح نے۔ اس سے بکر بن عمر نے اس سے مشرح بن ہاعان نے۔ اور اس سے عقبہ بن عامر نے حدیث بیان کی۔ کہ فرمایا رسول اللہؐ نے کہ اگر میں تم میں مبعوث بہ رسالت نہ ہوتا تو عمر ہوتا۔ مصنف کہتا ہے کہ دو نو حدیث صحیح نہیں ہیں پہلی تو اسلئے کہ اس کا راوی ذکریا بن یحییٰ تھے بھاری جھوٹ بولنے والوں میں سے تھا ابن عدی نے کہا ہے کہ وہ وضعی احادیث بنایا کرتا تھا اور دوسری حدیث اسلئے صحیح نہیں ہے کہ امام احمد حنبل اور یحییٰ نے کہا ہے کہ عبد اللہ بن واقد کوئی حیثیت نہ رکھتا تھا اور نسائی نے کہا ہے کہ وہ متروک الحدیث ہے اور کہا ہے کہ ابن حبان نے منقلب کیا ہے اور یہ مشرح کے اس کے صحائف کو ہیں باطل ہوا اس سے احتجاج کرنا۔ انتہیٰ

فیض القدیر شرح جامع صغیر میں ہے کہ امام احمد حنبل نے مسند میں اور ترمذی نے اپنی صحیح میں اور حاکم نے مستدرک میں عقبہ بن عامر سے اور طبرانی نے عصمۃ بن مالک سے حدیث لکھی ہے کہ فرمایا۔

رسول اللہؐ نے کہ اگر میرے بعد نبی ہوتا۔ تو عمر ہوتا۔ بیہقی کہتا ہے کہ اس حدیث کے سلسلہ میں فضل بن مختار آتا ہے۔ جو وہ ضعیف ہے۔ اور دیلمی نے جو یہ حدیث لکھی ہے کہ اگر میں مبعوث نہ ہوتا تو عمر ہوتا یہ حدیث منکر ہے۔

کنز العمال تبویب جمع الجوامع سیوطی فضائل عمر بن خطاب من قسم الافعال میں ہے کہ فرمایا رسولِ خدا نے کہ اگر میرے بعد نبی ہوتا۔ تو عمر ہوتا۔ نقل کیا ہے اسے خطیب نے رواۃ مالک سے اور یہ روایت ابن عساکر نے ابن عمر سے نقل کر کے کہا ہے کہ یہ حدیث منکر ہے۔ ابن عدی کہتا ہے کہ حدیث غریب (غیر صحیح) ہے۔ ابن عساکر نے کہا ہے کہ بلال ابن رباح غیر محفوظ ہے۔ ابن جوزی نے ان دونوں کو موضوعات میں درج کیا ہے۔

کنز العمال فضائل عمر بن خطاب من قسم الاول میں ہے کہ ابن عمر نے کہا کہ فرمایا رسول اللہؐ نے کہ اگر میرے بعد نبی ہوتا تو عمر ہوتا۔ خطیب نے کہا۔ یہ روایت منکر ہے۔

کتاب الفرقان ابن تیمیہ ص۵۹ پر ہے کہ ترمذی وغیرہ سے روایت ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اگر کوئی میرے بعد نبی ہوتا تو عمر ہوتا۔

نوٹ :۔ عمر کے نبی بننے کی روایات خود اپنے الفاظ سے موضوع معلوم ہوتی ہیں کیونکہ نبی کے لئے عصمت شرط ہے۔ اور حضرت چالیس سال تک بت پرست تھے۔ اس لئے ایسا شخص کیسے نبی ہو سکتا ہے۔ ہاں اگر ابوجہل نبی ہو سکتا ہے تو یہ بھی ہو سکتا ہے (ابو الصفا)

ترمذی نے ابن عمر سے روایت کی ہے کہ فرمایا رسول اللہؐ نے کہ خدا نے عمر کی زبان اور قلب پر حق کو قرار دیا۔ اور ابن عمر نے کہا کہ اگر کوئی امر ایسا نہیں ہوا کہ جس میں اختلاف ہوا ہو اور عمر نے کوئی بات کہی ہو مگر قرآن اس کے مطابق نازل ہوا جو عمر نے کہا تھا۔

تفسیر درمنثور جلد سوئم ص۲۰۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ عمر بن خطاب کی رائے سے اختلاف کرنے کی وجہ سے قریب تھا کہ ہم پر عذاب خدا نازل ہوتا اور اگر نازل ہوتا۔ تو سوائے عمر کے کوئی نہ بچتا۔

اتقان جلد اول ص۳۵ پر ہے کہ ابن مردویہ نے مجاہد سے روایت کی ہے کہ عمر رائے سوچتا تھا تو قرآن اس کی رائے کے مطابق نازل ہوا کرتا۔ اور ابی حاتم نے انس سے روایت کی ہے کہ عمر نے کہا کہ مجھ سے خدا نے چار باتوں میں موافقت کی ان میں سے ایک یہ ہے کہ جب آیہ "لقد خلقنا الانسان من سلالۃ من طین" کا نزول ہوا تو میں نے کہا "فتبارک اللہ احسن الخالقین" پس بعینہ میرے لفظوں میں آیہ کا نزول ہوا۔

اتقان جزو اول ص۳۶ پر ہے کہ عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ سے روایت ہے کہ ایک یہودی عمر بن خطاب

سے ملا اس کہا کہ کیا وہ جبرئیل جو تمہارے رسول کو تعلیم دیتا ہے ہمارا دشمن ہے اس پر عمر نے کہا۔ من کان عدو اللہ وملائکتہ ورسلہ وجبرئیل ومیکائیل فان اللہ عدو للکافرین" پس یہی کلام قرآن میں نازل ہوا۔

اتقان جزو اول ص۲۵ پر ہے کہ بخاری نے انس سے روایت کی ہے کہ عمر نے کہا کہ میں نے رسول اللہ سے کہا واتخذوا من مقام ابراھیم مصلیٰ" پس یہی کلام نازل ہوا۔ پھر میرے کہنے پر رسول اللہ کی ازواج کے بارہ میں آیہ حجاب کا نزول ہوا۔ پھر میں نے کہا عسے ربہ ان طلقکن ان یبدلہ ازواجا خیرا منکن" پس یہی کلام نازل ہوا۔

نوٹ:۔ یہ سنیوں کا غلو ہے کہ انہوں نے جوش محبت عمری میں آنحضرت کا ہم پلہ بنا دیا۔ خدا تو فرماتا ہے کہ تم میرے کلام کی مثل نہیں لا سکتے لیکن سنی کہتے ہیں کہ عمر خطاب اس کا مثل لائے۔ نہیں نہیں بلکہ خدا نے ہی انکی نقل کی توبہ (دافع الصفا)

بخاری کتاب التفسیر باب قولہ استغفر لھم اولا تستغفر لھم میں ابن عمر سے روایت ہے کہ عبداللہ ابن ابی منافق مر گیا۔ تو عبداللہ کے بیٹے نے آنحضرتؐ سے عبداللہ کو کفن دینے کے لئے حضرتؐ کا کرتہ مانگا۔ حضرتؐ نے اپنا کرتہ دیدیا جس میں وہ کفنایا گیا۔ بعد پھر آنحضرتؐ سے نماز جنازہ کی درخواست کی جو مقبول ہوئی۔ اور آنحضرتؐ نے نماز جنازہ شروع کی۔ اس پر عمر نے حضرتؐ کا کپڑا کھینچا اور کہا کیا آپ ایسے لوگوں کی نماز جنازہ پڑھتے ہیں۔ جن کی نماز کے بارہ میں خدا نے مخالفت کی ہوئی ہے حضرتؐ نے فرمایا مجھے خدا نے منع نہیں کیا ہے۔ بلکہ اختیار دیا ہوا ہے خواہ پڑھاؤں یا نہ پڑھاؤں جس پر یہ آیہ قرآنی کا عمر کی رائے کے مطابق، نزول ہوا کہ اے پیغمبر ایسے لوگوں کی نماز نہ پڑھو۔ بلکہ وہ مر جائیں تو انکی قبر پر بھی کھڑا نہ ہو یہی حدیث بخاری کتاب اللباس باب لبس القمیص میں بھی ہے۔

ازالۃ الخفا مقصد دوئم ص۱۱۱ پر ہے کہ ایک شخص نے عمر سے استفتا کیا۔ کہ ہماری ایک جاریہ ہے اور اس کی ایک بیٹی ہے۔ ان دونوں نے میرا دل لبھا لیا ہے۔ کیا ہم دونوں سے مقاربت کریں۔ عمر نے کہا۔ کہ ایک آیہ سے حلت اور ایک آیہ سے حرمت معلوم ہوتی ہے لیکن ہم ایسے فعل کے قریب نہیں جاتے۔

فتح الباری شرح کتاب الفرائض باب میراث الجد مع الاب الاخوۃ میں ہے کہ ابن عمر نے کہا کہ میں نے عمر بن خطاب کے مسئلہ جد کے سو قضیے یاد کئے ہیں۔ کہ ہر ایک ان میں ایک دوسرے سے متناقض ہے۔

امام ابن حزم نے کتاب محلی میں بروایت نافع لکھا ہے کہ ابن عمر نے کہا ہے جہنم پر جرأت کرنیوالا وہ ہے جو مسئلہ جد میں جرأت کرے۔ پھر اسی کتاب میں بروایت حمید بن ہلال لکھا ہے۔ کہ میں نے سعید بن

سیب سے اس فریضہ کی بابت پوچھا جس میں جد ہو تو اس نے کہا۔ کہ تم اس کو پوچھ کر کیا لوگے پھر بروایت سعید بن جبیر لکھا ہے کہ جس کو دروازہ جہنم کشادہ کرنا پسند ہو اسکو چاہیے کہ مسئلہ جد اور اخوت کا حکم لگائے۔

کنز العمال میں بروایت سعید بن مسیب لکھا ہے کہ عمر نے کہا کہ میں نے ایک دن رسول اللہ سے پوچھا کہ مسئلہ جد کا کیا حکم ہے حضرت نے فرمایا۔ کہ اے عمر۔ تم مرجاؤگے قبل اس کے کہ تم اس مسئلہ کو جانو سعید بن مسیب کہتا ہے کہ پس عمر مر گیا قبل اس کے کہ اس مسئلہ کو جانتا۔ اسی روایت کو بیہقی اور عبد الرزاق اور ابو الشیخ نے لکھا ہے۔

علامہ سیوطی نے جزیل المواہب میں بہ سند بیہقی لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ میرے اصحاب مثل ستاروں کے ہیں پس ان میں سے جس کسی کو اختیار کروگے ہدایت پاؤگے۔ اور انکا اختلاف باعث رحمت ہے۔

تفسیر بیضاوی جلد اول ص۲۹ سطر ۱۰ و تفسیر جلالین برحاشیہ بیضاوی مطبوعہ مصر میں ہے کہ ابتدائے اسلام میں یہ حکم تھا۔ کہ ماہ رمضان میں شام سے عشا تک کھانے پینے اور جماع کی اجازت تھی عمر بن خطاب نے نماز عشا کے بعد جماع کیا۔ اور صبح کو رسول اللہ کے پاس شرمائے ہوئے آیا۔ بعد ازیں معلوم ہوا کہ اس فعل میں عمر کے اور بھی ساتھی ہیں پس سب نے اپنے گناہ کا اقرار کیا۔ اس پر سورہ بقرکی آیہ نمبر ۲۰۶ "احل لکم لیلۃ الصیام" کا نزول ہوا۔

حیرت ہے جو شخص کھانے پینے میں حلال اور حرام کی تمیز روا نہ رکھتا ہو۔ بلکہ حرام کھانے کا فتویٰ دیتا ہو۔ تورات سے مسائل شرح اسلام کا حل ڈھونڈتا ہو۔ عام مسائل شریعت سے بیخبر ہو نماز اور روزہ کے ارکان کے توڑنے کا عادی ہو۔ اس کو خلیفہ رسول کہنا دیوانہ پن نہیں ہے تو اور کیا ہے کیا ایسے جاہل کو نائب رسول اور محافظ شریعت کا معزز لقب دے سکتے ہیں۔

## شجاعت عمریہ

تاریخ طبری مطبوعہ مصر جلد سوم ص۲۰ سطر ۱۰ میں ہے کہ جنگ احد کے دن تمام اصحاب رسول آنحضرت کو چھوڑ کر بھاگ گئے۔ (ابوبکر و عمر و عثمان وغیرہ) آنحضرت کے پاس صرف حضرت علیؑ اور ابودجانہ اور مسماۃ نسیبہ اور اس کا شوہر اور نسیبہ کے دو بیٹے عبد اللہ اور عمار رہ گئے۔ اسی جنگ میں امیر حمزہ شہید ہوئے بعض دیگر لوگ بھی شہید ہو گئے۔ اور مسماۃ نسیبہ بھی زخمی ہوئی تو آنحضرت کے پاس صرف حضرت علیؑ رہ گئے۔ اسوقت جبرئیل نے کہا یا حضرت ہمدردی اس کو کہتے ہیں۔ آنحضرت نے فرمایا کیوں نہ ہو علی مجھ سے ہے اور میں علیؑ سے ہوں۔ جبرئیل نے کہا۔ میں آپ دونوں سے ہوں۔ اس وقت غیب سے آواز آئی "لا سیف الا ذوالفقار لا فتیٰ الا علی"

تاریخ خمیس میں ہے کہ جب جنگ احد میں تمام مہاجر اور انصار آنحضرت صلعم کو چھوڑ کر بھاگ گئے تو انس بن نضر (عم انس بن مالک) کا گزر عمر بن خطاب اور طلحہ پر ہوا۔ جو ایک جماعت مہاجرین و انصار کے ساتھ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے تھے۔ انس نے کہا یہاں کیوں بیٹھے ہو۔ کہا کیا کریں۔ رسول اللہ تو مارے گئے۔ انس نے کہا۔ پھر زندہ رہ کر تم کیا کرو گے۔ چلو ہم بھی اسی راہ پر مریں جس پر آنحضرت نے وفات فرمائی مگر ان میں سے کوئی بھی نہ اٹھا۔ خود انس گیا۔ اور مارا گیا۔

تفسیر درمنثور صفحہ ۸۸ پر ہے کہ جب صحابہ نے رسول کی مخالفت کی اور عصیان کیا۔ تو آنحضرت صلعم کو نو آدمیوں میں بمعرکہ جنگ احد چھوڑ دیا جن میں سات انصار تھے اور دو مہاجر اور دسویں آنحضرت خود تھے۔

ازالۃ الخفاء مقصد دوم مآثر عمر صفحہ ۴۹ مناقب مرتضوی ترجمہ خصائص نسائی مطبع محمدی لاہور صفحہ ۲۲ پر ہے کہ آنحضرت نے جنگ خیبر کے دن عمر بن خطاب اور چند لوگوں کو مقابلے کے لیے بھیجا۔ کچھ قتال کے بعد عمر اور اس کے ساتھی شکست کھا کر چلے آئے۔ درآں حالیکہ وہ عمر کو اور عمر ان کو نامرد کہتا تھا۔

تاریخ خمیس صفحہ ۱۱۲ تفسیر حسینی جلد اول صفحہ ۲۳۶ اور روضۃ الصفا جلد دوم صفحہ ۲۵ پر ہے کہ جنگ حنین کے روز تمام مہاجرین اور انصار مع ابوبکر و عمر و عثمان بھاگ گئے جبکہ آنحضرت کے پاس صرف چار آدمی رہ گئے بنی ہاشم سے حضرت علیؑ اور حضرت عباس اور ابوسفیان بن حارث بن عبد المطلب غیر بنی ہاشم سے عبداللہ بن مسعود۔ ناظرین یہ جنگ ۸ھ میں ہوئی اور ۱۱ھ کو آنحضرت وفات پا گئے۔

ملا علی قاری لکھتا ہے کہ ابو قتادہ نے کہا کہ ہم حنین کے سال میں آنحضرت کے ساتھ نکلے پس جب مٹھ بھیڑ ہوئی۔ تو مسلمانوں کو سختی در پیش آئی۔ اس حدیث کی شرح میں لکھتا ہے کہ توریشتی کہتا ہے کہ ابو قتادہ صحابی نے اصحاب کے لئے شکست اور فرار کا لفظ کہنا پسند نہ کیا۔ اس لئے سختی کے لفظ سے اس کی طرف کنایہ کیا۔

بخاری کتاب المغازی باب یوم حنین اذ اعجبتکم کثرتکم میں ہے کہ ایک شخص نے براء بن عازب سے پوچھا کہ آیا تم حنین کے دن رسول اللہ کو چھوڑ کر بھاگ گئے۔ تو براء نے کہا لیکن رسول اللہ تو نہیں بھاگتے تھے۔

بخاری میں ہے کہ ابو قتادہ نے کہا۔ کہ بروز حنین مسلمان بھاگ گئے۔ اور میں بھی ان کے ساتھ بھاگ گیا پس ناگاہ میں نے بھاگنے والوں میں عمر بن خطاب کو دیکھا۔ میں نے کہا لوگ کیوں بھاگ نکلے ہیں۔ عمر نے کہا خدا کا امر یونہی تھا۔

حبیب السیر وقائع سال ہشتم اور روضۃ الاحباب اور تاریخ ابن کثیر شامی اور انسان العیون اور ریاض حافظ دمیاطی اور تاریخ گازرونی اور تفسیر کبیر میں ہے کہ جب آنحضرت کا لشکر مکہ سے باہر نکلا تو ابوبکر کی

نظر اس کثرت و شوکت پر پڑی اور کہنے لگا کہ ہم آج مغلوب نہ ہوں گے۔ ایسے سخن صادر ہونے کی وجہ سے آنحضرتؐ کے لشکر نے حنین میں پہلی شکست کھائی۔

تاریخ خمیس اور کتاب استیعاب اور مواہب لدنیہ میں ہے کہ بروز حنین آنحضرتؐ کے پاس صرف چار اشخاص رہ گئے۔ تین اشخاص بنی ہاشم سے علیؑ و عباسؓ و ابوسفیان بن حارث تھے۔ اور ایک شخص ان کے سوائے عبداللہ بن مسعود تھا۔ علیؑ اور عباسؓ آنحضرتؐ کی حفاظت سامنے سے کرتے اور ابوسفیان بن حارث جانور کی باگ پکڑے تھا۔ اور عبداللہ بائیں طرف سے حفاظت کرتا تھا۔

فتح الباری کتاب المغازات میں ہے کہ جب بروز حنین لوگ بھاگ گئے۔ تو رسولؐ اللہ ان کو کہتے تھے میں نبیؐ ہوں اور میں جھوٹا نہیں ہوں۔ اور میں ابن عبدالمطلب ہوں۔ مگر سوائے چار اشخاص کے حضرتؐ کے پاس کوئی نہ رہا۔

ابن عباس فرماتے ہیں کہ ہم سات آدمیوں نے (بروز حنین) آنحضرتؐ کی نصرت کی اور بھاگنے والے بھاگ گئے اور پراگندہ ہو گئے۔

درمنثور میں بحوالہ مسلم ہے کہ حضرتؐ نے ابوبکر کو جنگ خندق میں خبر کفار لانے کے لئے کہا۔ اس نے استغفر اللہ و رسولہ کہا۔ اس پر آنحضرتؐ نے فرمایا۔ اگر تو چاہتا تو جاتا۔ ابوبکر نے پھر استغفار کی۔

روضۃ الاحباب جنگ خندق صفحہ ۱۳۳ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے جنگ خندق کے دن فرمایا۔ کہ حضرت علیؑ کی ایک ضرب کا ثواب میری تمام امت کے اعمال کے ثواب سے زیادہ ہے (کیونکہ اس دن سے شجر اسلام کو روز افزوں شادابی اور نشو و نما حاصل ہونی شروع ہوئی)

علامہ محمد بن جریر طبری اپنی تاریخ میں جو سنیوں کے نزدیک اصح التواریخ ہے صفحہ ۱۸۴ پر لکھتا ہے کہ غزوہ احد کے دن ابوبکر نیستان کی طرف چلا گیا۔ اور وہاں چھپا رہا۔

بخاری میں ایک حدیث درج ہے۔ جس کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ ایک شخص نے عبداللہ بن عمر سے کہا کہ میں تم کو خانہ کعبہ کی عزت کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ آیا عثمان بن عفان جنگ احد سے بھاگ گیا تھا۔ عبداللہ بن عمر نے جواب دیا کہ ہاں۔ پھر اس نے پوچھا۔ کہ آیا عثمان جنگ بدر سے بھی غائب ہو گیا تھا۔ اور پھر اس بیعت میں حاضر نہیں ہوا۔ عبداللہ نے کہا ہاں غائب ہو گیا تھا۔ اور پھر حاضر بھی نہیں ہوا۔

کنز العمال میں تاریخ ابن عساکر سے بروایت واقدی لکھا ہے کہ جنگ احد کے دن آنحضرتؐ کے پاس یہ چودہ اصحاب رہ گئے۔ مہاجرین میں سے ابوبکر و عبدالرحمٰن بن عوف و علیؑ ابن ابیطالب و سعد بن ابی وقاص و طلحہ بن عبیداللہ و ابوعبیدہ بن جراح و زبیر بن العوام اور انصار میں سے ابن المنذر و ابودجانہ و

وعاصم بن ثابت وحرث بن الصمۃ وسہل بن حنیف وابی بن حضیر وسعد بن معاذ۔

پھر کنز العمال میں ابن عساکر سے نقل کیا گیا ہے۔ کہ ابن عباس فرماتے ہیں کہ جنگ احد میں نبیؐ کے پاس صرف چار اشخاص رہ گئے۔ جن میں ایک عبداللہ بن مسعود تھا۔

روضۃ الصفا میں ہے کہ جنگ احد میں تمام اصحاب رسولؐ بھاگ گئے۔ اور آنحضرتؐ کی خدمت میں سوائے علیؑ ابن ابیطالبؑ ابودجانہ وسہل بن حنیف کوئی نہ رہا۔ اس وقت آنحضرتؐ پر زخموں کی وجہ سے غشی طاری ہوگئی جب افاقہ ہوا تو آنکھ کھولی۔ اور علیؑ سے پوچھا کہ لوگوں نے کیا کیا۔ علیؑ نے عرض کیا لوگ دغا دے اور بیعت توڑ کر بھاگ گئے ہیں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ اے علیؑ، اس جمعیت کی مہم کو جو میرا قصد کرتے ہیں۔ مجھ سے ہٹا۔ علیؑ نے کفار پر حملہ کیا اور انکو بھگا دیا۔ اور آنحضرتؐ کی خدمت میں واپس آئے تو دیکھا کہ ایک جمعیت پھر آنحضرتؐ کا قصد کر رہی ہے پس علیؑ نے انپر بھی حملہ کیا اور انکو بھگا دیا۔

روضۃ الصفا میں ہے کہ زید بن وہب نے عبداللہ بن مسعود سے پوچھا۔ کہ میں نے سنا ہے کہ جنگ احد کے دن سوائے علیؑ و ابودجانہ وسہل بن حنیف کے اور کوئی شخص رسول اللہؐ کے پاس نہ تھا۔ اسنے جواب دیا کہ پہلے تمام مسلمان بھاگ گئے تھے۔ سوائے علیؑ کے اور کوئی بھی شخص آنحضرتؐ کے پاس نہ رہا تھا لیکن ایک ساعت کے بعد عاصم ابودجانہ وسہل وطلحہ بن عبیداللہ آ گئے۔ اور انہوں نے آنحضرتؐ کی خدمت میں کمر باندھی۔ زید کہتا ہے۔ پھر میں نے پوچھا ابوبکر و عمر کہاں تھے۔ اس نے کہا کہ وہ بھی ایک گوشہ میں چلے گئے تھے۔ عثمان کا حال پوچھا تو جواب دیا۔ کہ وہ بھی ایک طرف کو چلا گیا تھا۔ اور جنگ کے بعد تیسرے دن واپس آیا۔ تو آنحضرتؐ نے فرمایا۔ بہ تحقیق تو اس واقعہ میں کہیں بہت دور چلا گیا تھا۔ بعض روایات میں ہے کہ عثمان اپنے دو یاروں وسعد اور عقبہ کے ساتھ پہلا جنگ سے باہر نکل گیا۔ اور یہ تینوں راستہ بھول گئے اسلئے تین دن کے بعد آنحضرتؐ کی خدمت میں آئے تو آنحضرتؐ نے فرمایا۔ تم بہت دور چلے گئے تھے۔

مدارج النبوۃ جلد ثانی صفحہ ۱۴۶ پر جلی الفاظ میں عنوان یہ لکھا ہے کہ تحقیق حضرت عثمان بروز جنگ احد گریختہ۔ بخاری میں ہے۔ کہ عثمان جنگ بدر سے غائب رہا۔ اور بیعت الرضوان میں شامل نہ ہوا۔ اور جنگ احد سے بھاگ گیا۔

مدارج النبوۃ جلد دوئم صفحہ ۱۵۲ اور معارج النبوۃ فصل دوئم باب پنجم اور روضۃ الاحباب میں ہے کہ جب مسلمان بھاگ گئے اور آنحضرتؐ کو روز احد تنہا چھوڑ گئے تو حضرتؐ غضب میں آئے اور آپکی پیشانی سے پسینہ ٹپکنے لگا اس حالت میں آنحضرتؐ نے دیکھا کہ علیؑ آپ کے پہلو میں کھڑے ہیں۔ تو حضرتؐ نے فرمایا۔ اے علیؑ۔ تو بھی دوسرے بھائیوں کے ساتھ کیوں ملحق نہیں ہو گیا علیؑ نے عرض

کہا۔ مجھ سے ایمان لانے کے بعد کافر نہیں ہوا ہوں اور مجھ پر آپؐ کی پیروی لازم ہے۔

ازالۃ الخفا مقصد دوئم ص۲۲ تفسیر ابن کثیر حلیہ جلد ۳۰۱ روضۃ الصفا جلد ۲ ص۹۱ تاریخ خمیس اور حبیب السیر میں ہے کہ عمر، ابوبکر و عثمان احد میں بھاگے۔

کنز العمال میں ہے کہ عائشہ نے کہا کہ جب کبھی ابوبکر کے سامنے جنگ احد کا ذکر آتا تو وہ رو دیتے اور کہتا کہ وہ دن تمام طلحہ کا تھا۔ پھر کہتا کہ میں پہلا شخص تھا جو احد کے دن بھاگ کر پیچھے واپس آیا۔

تاریخ خمیس میں ہے کہ ابی حاتم نے کہا۔ کہ ابوبکر نے کہا کہ احد کے دن جب لوگ رسول اللہ کے پاس پلٹ آئے تو میں ان میں سے پہلا تھا جو رسول اللہ کی خدمت میں گیا۔ ازالۃ الخفا علی اللہ میں ہے کہ حاکم نے عائشہ سے حدیث اخراج کی ہے۔ کہ ابوبکر نے کہا کہ جب روز احد لوگ رسول اللہ کو چھوڑ کر چلے گئے۔ تو میں پہلا شخص تھا جو واپس آیا اور میں نے دور سے دیکھا۔ تو اتنے میں مجھے پیچھے سے کسی نے بلایا۔ وہ شخص رسول اللہ کے پاس جانا چاہتا تھا۔ میں نے دیکھا تو وہ ابوعبیدہ تھا۔

در منثور جلد دوم ص۸۰ تفسیر آل عمران اور کنز العمال کتاب سوئم باب پنجم فصل چہارم فی التفسیر ذیل التفسیر من الاعمال تفسیر آل عمران اور کنز العمال برحاشیہ احمد حنبل جلد اول ص۲۲۴ اور ازالۃ الخفا ولی اللہ فصل ششم سورہ نسا میں ہے کہ عمر بن خطاب نے بروز جمعہ خطبہ پڑھا اور سورہ آل عمران پڑھی اور خطبہ پڑھتے ہوئے اس کا اس سورہ کو پڑھنا تعجب میں ڈالتا تھا جب یہ آیہ الذین تولوا منکم یوم التقی الجمعان پہنچا تو عمر نے کہا کہ جب احد کا دن تھا۔ تو ہم لوگ بھاگ گئے تھے پس میں بھاگ گیا یہاں تک کہ میں پہاڑ پر چڑھ گیا۔ بہ تحقیق میں وہاں قلانچیں بھرتا اور چھلانگیں مارتا تھا گویا میں بکری تھا اور لوگ کہتے تھے کہ محمدؐ قتل ہو گیا ہے میں نے کہا میں یہ بات سننا پسند نہیں کرتا۔ میں یہ بات کہنے والے کو قتل کر دونگا۔ یہاں تک کہ ہم سب (بھاگنے والے) پہاڑ پر جمع ہوئے تو اس آیہ کا نزول ہوا۔

در منثور ص۸۰ میں ہے کہ ابن جریر سے روایت ہے کہ جب (بروز احد) اصحاب رسولؐ بھاگ گئے (ایک کہنے والے نے کہا کہ محمدؐ شہید ہو گئے پس تم لوگ اپنے پہلے دین کی طرف رجوع کر لو۔ اس وقت اس آیہ کا نزول ہوا۔

تفسیر نیشاپوری میں ہے کہ جب اصحاب رسولؐ (بروز احد) جنگ سے بھاگ گئے تو خدا نے نازل کیا کہ مسلمانو۔ تم اس وقت کو یاد کرو جب تم بھاگے ہوئے پہاڑ پر چڑھے جاتے تھے۔ اور رسولؐ اللہ تمہارے پیچھے تم کو بلا رہے تھے۔ اور تم مڑ کر بھی نہیں دیکھتے تھے اور رسولؐ اللہ کا چہرہ زخمی ہو گیا اور آپؐ کا خود (لوہے کی ٹوپی) ٹوٹ گیا۔

رسولؐ تم سے راضی ہوتے۔ اے علیؑ اگر مجھے یہ خوف نہ ہوتا کہ لوگ تم کو وہ نہ سمجھیں جو عیسائی حضرت عیسیٰؑ کو سمجھتے ہیں تو البتہ آج تمہارے حق میں وہ باتیں کہتا کہ تو جس گروہ کے پاس سے گزرتا تیرے قدموں کے نیچے کی خاک اٹھاتے۔ ناظرین۔ اس جنگ کو جنگ ذات السلاسل بھی کہتے ہیں۔ اور یہ کفار قبیلہ بنی سلیم سے تھے۔ اور اسی جنگ میں حضرت علی علیہ السلام کی شان میں سورہ والعادیات کا نزول ہوا۔

جمع الجوامع سیوطی حرف الف میں حذیفہ سے روایت ہے اور ازالۃ الخفا شاہ ولی اللہ میں ہے کہ حاکم نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جو کوئی دس آدمیوں پر یا دس سے لیکر چالیس آدمیوں پر کسی شخص کو امیر بنائے اور جانتا ہو کہ ان ماتحت آدمیوں میں کوئی ایسا شخص ہے جو اس امیر سے افضل ہے تو اس نے اللہ کی اور رسولؐ کی اور تمام قوم کی خیانت کی۔

حبیب السیر جلد دوم ص۔ روضۃ الصفا جلد دوم صفحہ ۱۴۳ پر ہے کہ ذات السلاسل میں ابوبکر و عمر۔ عمرو عاص کے ماتحت بھیجے گئے۔

فتح الباری کتاب المغازی غزوہ ذات السلاسل اور روضۃ الاحباب بیان غزوہ ذات السلاسل میں ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے اس غزوہ میں ابوبکر اور عمر کو عمرو بن عاص کی ماتحتی میں بھیجا۔ عمرو بن عاص نے حکم دیا کہ کوئی شخص آگ نہ جلائے عمر بن خطاب نے انکار کیا۔ اس پر ابوبکر نے اسکو کہا۔ اے عمر۔ انکار سے باز آؤ۔ کیونکہ رسول اللہ نے اس کو ہم پر سردار مقرر کیا ہے۔ اس وجہ سے کہ اس کو جنگ کا علم ہے۔

ناظرین۔ جنگ تبوک سے واپس ہوتے ہوئے لشکر رسولؐ نے ایک مقام پر قیام کیا۔ چودہ اشخاص یعنی ابوبکر۔ عمر۔ عثمان۔ طلحہ۔ عبدالرحمان بن عوف۔ ابوموسیٰ اشعری۔ مغیرہ بن شیبہ۔ ابوہریرہ۔ اوس بن حدثان۔ ابوطلحہ انصاری۔ سعد بن ابی وقاص۔ معاویہ بن ابوسفیان۔ ابوعبیدہ جراح اور عمرو عاص نے مشورہ کیا کہ آج رات اندھیری ہے ہم تمام پہاڑی پر چڑھ جاتے ہیں اور جب آنحضرتؐ نیچے سے اونٹ پر سوار گزریں۔ ہم اوپر سے ایک بھاری پتھر پھسلا دیں۔ آنحضرتؐ کا اونٹ بھڑک کر آنحضرتؐ کو وادی کی تہ میں گرا دیگا لہٰذا جان بحق ہو جائیں گے۔ خداوند عالم نے آنحضرتؐ کو اس مشورہ اور اہل مشورہ سے آگاہ کر دیا۔ کہ فلاں فلاں چودہ اشخاص فلاں پتھر کے نیچے چھپے ہیں۔ آنحضرتؐ نے حذیفہ بن الیمان کو ان چودہ منافقین کے نام بتا دیئے اور حکم دیا۔ کہ تم فلاں مقام پر ان تمام کو پاؤ گے چنانچہ حذیفہ وہاں گیا اور ان تمام کو ذلیل چھپا ہوا پایا۔ جہاں سے وہ پراگندہ ہو گئے۔ اسی راز کے نہ بتانے کی وجہ سے حذیفہ کو امین الاسرار کہا جاتا ہے۔ اسی طرح واقعہ غدیر کے دن بھی آنحضرتؐ کو شہید کر دینے کا مصمم ارادہ کیا گیا۔ مگر خداوند عالم نے محفوظ رکھا۔ عمر بن خطاب حضرت حذیفہ سے پوچھا کرتا تھا۔ اے حذیفہ سچ بتا۔ کیا میرا نام بھی ان چودہ منافقین

میں ہے۔ حذیفہ کہا کرتا۔ تو خود اچھی طرح جانتا ہے۔

کنز العمال میں ہے کہ ابن ابی شیبہ نے کتاب مصنف میں اور ابن عساکر نے اپنی تاریخ میں لکھا ہے کہ انس کہتا ہے کہ جب رسول اللہ کو ابو سفیان کی پیش قدمی کی اطلاع ملی۔ تو آنحضرتؐ نے مشورہ لیا۔ پس ابو بکر نے کلام کیا تو آنحضرتؐ نے اس کی طرف سے منہ پھیر لیا۔ پھر عمر نے گفتگو کی تو آنحضرتؐ نے اس کی طرف سے بھی منہ پھیر لیا۔ پس سعد بن عبادہ نے کہا۔ یا رسول اللہ آنحضرتؐ کا جو ارادہ ہو ہم حاضر ہیں۔ اور خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اگر حضور ہمیں حکم دیں کہ ہم سمندر کی تہ میں جائیں تو ہم جائیں گے اور اگر ہمیں حکم ہو کہ ہم برک عماد (حبشہ کا ایک شہر ہے) تک جاویں تو ہم جائیں گے پس آنحضرتؐ نے حکم دیا تو کوچ کیا گیا یہاں تک کہ بدر کے مقام پر اترے۔ ناظرین۔ جب جنگ کا موقعہ آیا۔ تو ابو بکر و عمر کا کسی کافر سے لڑنا تو درکنار معمولی ہاتھا پائی بھی کہیں مذکور نہیں تو عثمان نے تو کوچ کرنا ہی گوارا نہ کیا اور گھر میں ہی بیٹھا رہا۔ البتہ بقول اہلسنت اس جنگ میں رسول اللہ کے لئے ایک عریشہ (بیٹھنے کا اونچا سایہ دار مقام) بنایا گیا تھا جس پر ابو بکر بیٹھ کر جنگ کا نظارہ دیکھتا رہا۔

معارج النبوۃ اور روضۃ الاحباب میں ہے کہ سعد بن معاذ کے مشورہ سے اس جنگ میں عریشہ بنایا گیا۔ اور اس عریشہ پر سوائے ابو بکر کے آنحضرتؐ کے پاس کوئی شخص نہ تھا۔

معارج النبوۃ میں ہے کہ سعد بن معاذ نے آنحضرتؐ سے عرض کیا کہ ہم آپ کے لئے ایک عریشہ بناتے ہیں اور آپ کی سواری آپ کے لئے تیار رکھتے ہیں اور خود جنگ میں مشغول ہوتے ہیں۔ اگر ہم دشمنوں پر غالب آ گئے۔ تو ہماری یہی مراد ہے اور اگر بپناہ بخدا معاملہ دگرگوں ہوا۔ تو آپ سواری پر بیٹھ کر ہمارے ان احباب کے پاس تشریف لے جائیں جو مدینہ میں رہ گئے ہیں۔

بخاری کتاب المغازی صہ ۱۲ پارہ ۱۶ میں ہے کہ جنگ بدر کے دن ابو بکر عریشہ پر آنحضرتؐ کے پاس بیٹھا تھا

روضۃ الاحباب اور تاریخ اسلام اور روضۃ الصفا جلد دوم صہ ۱۰۹ میں ہے کہ غزوہ احزاب کے دن رسول اللہ نے تین دفعہ اپنے اصحاب سے فرمایا۔ کہ تم میں سے کوئی عمر بن عبدود کے مقابلہ کو جائے۔ مگر تینوں دفعہ علیؑ نے عرض کیا کہ مجھے اجازت دیجئے۔ تیسری دفعہ عمر بن عبدود نے نہایت سخت طنز کہا کہ کیا تم میں کوئی مرد نہیں ہے۔ ناظرین رسول اللہ نے ابو بکر اور عمر کا نام لیکر ان کے مقابلہ میں جانے کا حکم دیا۔ مگر انہوں نے عمر بن عبدود کی قوت اور بہادری کی تعریف کرکے دوسروں کو بھی بزدل بنا دیا۔

روضۃ الصفا میں ہے کہ جب آنحضرتؐ نے اصحاب سے عمر بن عبدود کا مقابلہ کرنے کا حکم دیا۔ تو انہوں نے سر نیچے کر لئے اور ہراساں کھڑے رہے۔ ناظرین۔ اس وقت عمر نے کہا۔ یا حضرتؐ یہ عمر ابن عبدود

بہت بہادر ہے۔ ایک دفعہ ڈاکوؤں سے اس کا مقابلہ ہوا تھا۔ اس کے پاس ڈھال موجود نہ تھی۔ تو اس نے اونٹ کا بچہ پکڑ کر بطور ڈھال استعمال کیا۔

ابن ابی شیبہ نے مصنف میں بروایت عروہ لکھا ہے کہ خندق کا روز یعنی غزوہ احزاب مسلمانوں کے لئے ایسا سختی کا دن تھا۔ کہ ویسا پہلے کبھی نہیں دیکھا گیا۔ اور بوقت صف بندی ابوبکر آنحضرتؐ کے پاس بیٹھا تھا۔ پھر بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ میں نے عمر بن خطاب کو کہتے سنا کہ عمرو بن عبدود گھوڑے کو جولان دیتا ہوا خندق سے گذر آیا۔ اور کہتا تھا کوئی ہے جو مجھ سے لڑنے کو نکلے۔ پس آنحضرتؐ کے تمام اصحاب ساکت ہو گئے۔ تب رسول اللہؐ نے فرمایا۔ کہ آیا کوئی اس سے جنگ کرے گا۔ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا مجھے اجازت دیجئے۔ کہ میں دو نیکیوں کے درمیان ہوں یعنی اگر میں نے اس کو قتل کر دیا۔ تو وہ جہنم میں جائے گا۔ اور اگر اس نے مجھے قتل کیا تو میں جنت میں جاؤنگا۔ پس آنحضرتؐ نے فرمایا اے علیؑ۔ اس سے مقابلہ کرنے کو تم نکلو۔ یہی روایت روضۃ الاحباب اور شرح ابن ابی الحدید میں مرقوم ہے

ینابیع المودۃ اور روضۃ الصفا جلد دوئم ص۹ میں ہے کہ عمرو بن عبدود آیا اور گھوڑا دوڑاتا پھرتا تھا۔ یہاں تک کہ خندق سے گذر آیا اور کہتا تھا۔ آیا کوئی ہے جو میرے مقابلہ کو نکلے۔ تمام اصحاب رسولؐ دم بخود تھے۔ ابن عبدود نے کہا۔ کہاں ہے وہ جنت جس کی نسبت تمہارا دعویٰ تھا کہ تم میں سے جو مقتول ہوگا وہ اس میں داخل ہوگا پس اصحاب رسولؐ میں سے کوئی بھی اس کے مقابلہ کو نہ نکلا ابوبکر اور عمر بھی نہ نکلے حالانکہ اس نے ایسی ایسی باتوں سے انکو تین دفعہ طعنہ دیا۔ مگر علی بن ابیطالب نکلے تو آنحضرتؐ نے فرمایا عین ایمان عین کفر کے مقابلہ کو جاتا ہے۔ مولوی عبید اللہ نے اپنی سوانح ارجح المطالب میں مطالب السئول سے نقل کیا ہے۔ کہ جب عمرو بن عبدود ھل من مبارز کے نعرے لگانے لگا۔ تو حضرت علی علیہ السلام نے اس کے مقابلہ کا ارادہ کیا۔ آنحضرتؐ نے منع کر دیا۔ عمرو بن عبدود پکار پکار کر طعنہ زنی کرنے لگا۔ کہ کہاں ہے وہ تمہاری جنت جس کی نسبت تمہارا زعم ہے کہ جو شخص تم میں سے قتل ہوگا وہ اس میں داخل ہوگا۔ پھر کیوں تم میں سے کوئی بھی میرے مقابلہ کو نہیں آتا جناب علیؑ یہ سنکر آنحضرتؐ کی خدمت میں آئے اور مقابلہ کی اجازت چاہی۔ آنحضرتؐ نے اجازت عطا فرمائی اور اپنا عمامہ اپنے سر سے اتار کر حضرت علیؑ کے سر پر باندھا۔ اور فرمایا کہ اسی شان سے چلے جاؤ۔ جب جناب مشکلکشا اس کے سامنے گئے۔ تو وہ یہ رجز کہہ رہا تھا۔ تحقیق میں "ھل من مبارز" کے نعرے لگا لگا کر تھک گیا جب کہ بہادر نامردی کیسے تھے اور میں دلیروں کے مقام میں تھا۔

مستطرف باب چالیس فصل دوئم جلد اول صفحہ ۲۵۵ پر ہے کہ شجاع وہ ہے جو صف سے نکل کر خود دسطر

میدان میں جا کھڑا ہو اور کہے ھل من مبارز نہ یہ کہ کافر کہے ھل من مبارز اور شجاع وہ ہے کہ اس کے دل پر دہشت نہ آئے اور نہ اس پر حیرت چھائے۔

ابن اسحاق نے کہا کہ جن سات آدمیوں نے آنحضرتؐ کی نصرت کی۔ وہ علیؑ وعباس وفضل ابن عباس و ابوسفیان بن حارث و جعفر و ربیعہ بن حارث و اسامہ بن زید تھے۔ اور آٹھواں ایمن بن عبید تھا۔

لطیفہ۔ صواعق محرقہ میں ہے کہ چونکہ حضرت علی علیہ السلام کو آنحضرت صلعم نے فرما دیا ہوا تھا۔ کہ تمہاری شہادت عبدالرحمن بن ملجم کے ہاتھ سے ہو گی۔ اور ابوبکر کو اپنی موت کا علم نہ تھا۔ اس لئے ابوبکر کی ادنیٰ دلیری بھی حضرت علی علیہ السلام کی کمال بہادری پر ترجیح رکھتی ہے۔ ناظرین۔ ابوبکر اور عمر کو بھی تو آنحضرتؐ نے فرما دیا تھا کہ تم میرے بعد بدعات کثیرہ کرو گے اور حقوق اہلبیت کو پامال کرو گے۔ پھر وہ جنگ سے کیوں فرار کر گئے۔ حالانکہ انکو آنحضرت کی پیشینگوئی پر اگر مسلمان ہوتے تو پورا یقین چاہیے تھا۔

اسماء الرجال مشکوٰۃ میں ہے کہ کسی نے حذیفہ سے پوچھا کہ تم کو منافقین کے نام کس طرح معلوم ہوئے حالانکہ ابوبکر اور عمر تک نہیں جانتے۔ حذیفہ نے کہا کہ شب عقبہ ہم رسول اللہ کی سواری کے پیچھے جاتے تھے حضرتؐ کو نیند آگئی۔ تو ہم نے چند آدمیوں کو یہ کہتے سنا کہ ہم آنحضرتؐ کو اونٹ سے گرا دیں کہ حضرت کی گردن ٹوٹ جائے۔ تو ان کے ہاتھ سے خلاصی پائیں۔ حذیفہ کہتا ہے کہ ان کی یہ بات سن کر میں درمیان آگیا اور آواز کو بلند کیا یعنی میں ان سے جھگڑا اور لڑا، اس شور کی وجہ سے حضرتؐ بیدار ہو گئے۔ پوچھا کون ہے میں نے عرض کیا میں ہوں حذیفہ۔ پھر پوچھا یہ کون لوگ ہیں۔ میں نے سب کے نام بتلائے۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ یہ سب منافق ہیں کسی کو ان کے نام نہ بتانا۔ نافع سے منقول ہے کہ وہ بارہ آدمی تھے۔

استیعاب جلد دوئم ذکر حذیفہ اور احیاء العلوم امام غزالی جلد چہارم مطبوعہ مصر صـ۱۰ اور معارج النبوۃ جلد دوئم صـ۲۶۲ میں ہے کہ عمر حذیفہ سے پوچھا کرتا۔ کہ وہ منافقین کون کون ہیں۔ پھر اسی کتاب میں لکھا ہے۔ کہ عمر حذیفہ سے کہتا۔ اے حذیفہ کہیں میں بھی منافقین میں سے ہوں۔

سیرت حلبیہ جلد سوئم صـ۱۴۲ پر ہے کہ مشورہ کیا کہ آنحضرتؐ کو عقبہ کی تنبیہ زمین میں گرا دیں۔ جو تبوک اور مدینہ کے درمیان واقعہ ہے۔ پھر صـ۱۴۳ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے جبرئیل سے منافقوں کے نام اور ارادہ سے اطلاع پا کر عمار یاسر کو حکم دیا کہ وہ ناقہ کی مہار پکڑے اور حضرت حذیفہ کو حکم دیا۔ کہ وہ پیچھے سے ہنکاتے چلیں جب عقبہ سے صحیح و سالم نکل آئے۔ تو اسید بن حضیر صحابی نے عرض کیا کہ اگر حکم ہو تو ہم ان منافقوں کو قتل کریں۔ آنحضرتؐ نے اجازت نہ دی۔

میزان الاعتدال صـ۳۲ اور اسماء الرجال مشکوٰۃ شیخ عبدالحق صـ۳ میں ہے کہ عمر اکثر حذیفہ سے حدیث

عقبہ کو دریافت کیا کرتا اور پوچھا کرتا کہ آیا تم مجھ میں علامات نفاق پاتے ہو۔

تفسیر درمنثور صلہ اور کنز العمال کتاب سوئم باب ہفتم فصل چہارم سورہ آل عمران میں ہے کہ عمر نے کہا کہ میں جنگ احد کے دن بھاگ کر پہاڑی پر چڑھ گیا۔ اور وہاں میں پہاڑی بکری کی طرح اچکتا تھا۔

تفصیل الشیخین شاہ علی اللہ اور منہاج الکرامہ منہج ثانی جواب وسیل ہفتم اور اربعین فخر رازی اور حبیب السیر میں بیان ہے کہ ابوبکر اور عمر جنگ خیبر میں شکست یاب ہوئے۔ اور پھر حضرت علی علیہ السلام کے ہاتھ پر خیبر کا قلعہ فتح ہوا۔

تاریخ خمیس ص۳۳۳ پر ہے کہ عمر نے کہا یا حضرتؐ ہم اپنا دین کیوں چھپائیں۔ جبکہ ہم حق پر ہیں۔ اور وہ باطل پر حضرتؐ نے فرمایا ابھی ہم کم ہیں۔ تم دیکھ چکے ہو جو مصیبت ہم پر ابوبکر کے اصرار کی وجہ سے ابھی ابھی پہنچی ہے۔ اور نیز اسی کتاب میں ہے کہ جب عمر اسلام لایا تو کفار نے مشورہ کیا اور خلاف حکم رسولؐ عمر کی ناہنجار شوخیوں کی وجہ سے کہ آنحضرتؐ کو قتل کرنا چاہیے چنانچہ حضرت ابوطالب سب کو شعب ابوطالب میں لے گئے۔ اور وہاں تین برس تک محصور رہے۔ واضح ہو کہ اس زمانہ محصوری میں ابوبکر اور عمر آنحضرتؐ کے ساتھ نہ گئے۔ بلکہ مکہ ہی میں رہے۔ بخاری جلد چہارم ص۹۲ پر ہے کہ عمر نے کہا۔ یا حضرتؐ آپ ہم کو ہر چیز سے زیادہ محبوب ہیں۔ مگر اپنے نفس سے نہیں تو حضرتؐ نے فرمایا۔ قسم اس کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے کہ وہ شخص مومن نہیں ہو سکتا جب تک مجھ کو اپنی جان سے زیادہ عزیز نہ رکھے۔

اسد الغابہ ص۲۹۶ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اگر صدقہ نہیں دو گے اور جہاد نہیں کرو گے۔ تو داخل جنت کیونکر ہو سکو گے۔

معالم التنزیل سورہ توبہ آیہ عفی اللہ عن المنافقون کی تفسیر میں ابن عباس سے روایت ہے۔ کہ خدا نے قرآن مجید میں ستر (۷۰) منافقوں کے نام اور ان کے باپ کے نام نازل فرمائے تھے۔

بخاری باب لیس لک من الامر شیء کتاب التفسیر القرآن سورہ آل عمران مطبوعہ مصر جلد سوئم صلہ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ نماز فجر کی آخری رکعت سے سر اٹھاتے۔ اور فرمایا کرتے۔ "اللّٰھم لعن فلانا وفلانا وفلانا"

سورہ بقرہ میں ہے۔ کتب علیکم القتال وھو کرہ لکم ترجمہ اے مسلمانو تم پر جہاد فرض کیا گیا ہے۔ اگرچہ تم پر شاق ہو۔ پھر اسی سورہ میں ہے "وقاتلوا فی سبیل اللّٰہ" ترجمہ اے مسلمانو! خدا کی راہ میں جہاد کرو۔ سورہ نسا میں ہے۔ الذین امنوا یقاتلون فی سبیل اللّٰہ ترجمہ۔ ایمان والے تو خدا کی راہ میں جہاد کرتے ہیں۔

کی کہ مجھ کو رسول اللہؐ کے پہلو میں دفن کیا جائے۔ چنانچہ اس کو پہلوئے رسولؐ میں دفن کر دیا گیا۔

روضۃ الصفا جلد دوم ص۲۱۱ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے انتقال فرمایا جبکہ حضرت جناب امیر علیہ السلام کے سینہ پر تکیہ کئے ہوئے تھے لعد سر مبارک انکے کندھے پر تھا۔ مدارج النبوۃ جلد دوم ص۵۵۵ پر ہے کہ آنحضرتؐ جناب امیر علیہ السلام سے گفتگو فرماتے تھے کہ حالت غیر ہو گئی اور حضرتؐ کا آب دہن جناب امیرؑ کے سینہ پر گرا تب عورتوں نے پس پردہ سے بے صبری کا اظہار کیا یعنی نوحہ و بکا کیا۔

شرح ابن ابی الحدید مطبوعہ ایران ص۳۹ پر ہے کہ بعض کا قول ہے کہ آنحضرتؐ پیر یعنی دو شنبہ کے دن فوت ہوئے اور جمعرات کو دفن ہوئے کیونکہ قوم بیعت کا امر طے کرنے میں مصروف تھی صواعق محرقہ مطبوعہ مصر مقدمہ تا بیعۃ اور شرح فقہ اکبر ملا علی قاری ص۱۷۵ اور لغیۃ الرائد نواب مولوی صدیق حسن ص۹۲ اور فتح الباری جلد ۳ ص۳۶۵ پر ہے نوجوان کہ تمام صحابہ کا اس پر اجماع ہے کہ بعد بعثت امام کا نصب کرنا واجب ہے اور ایسا اہم واجب ہے کہ نصب امام میں مصروف ہونے کی وجہ سے صحابہ آنحضرتؐ کے دفن و کفن میں شریک نہیں ہوئے۔

تاریخ طبری وفات ابو بکر میں ہے کہ ابو بکر نے عمر کو کہا۔ کہ جب میں مرجاؤں۔ تو خبردار میرے غم میں مشغول نہ ہونا۔ رعم کہنا عمر کی تو عین خوشی کا موجب ہے) جیسا کہ تو خود دیکھ چکا ہے کہ میں رسول اللہؐ کے غم میں مشغول نہیں ہوا تھا۔

مجمع البحار گجراتی جلد سوم میں ہے کہ اگر بیعت لینا چھوڑ دیا جاتا۔ تو بڑا فساد ہوتا۔ بخلاف قبر رسولؐ کے جس کے متکفل علیؑ و عباس وغیرہ تھے۔ علامہ کرمانی نے انہی الفاظ میں اپنی رائے لکھی ہے بخاری جلد ۱۱ ص۱۶۵ پر ہے کہ دفن رسولؐ میں شریک ہونے سے امر خلافت مقدم تھا ہا بابت اقوال

امام رازی جلد اول ص۲۴۴ پر ہے کہ صحابہ رسولؐ نے سقیفہ بنی ساعدہ کی طرف جلدی کی اور چھوڑ دیا۔ سب سے بڑے کام کو اور وہ دفن رسولؐ تھا۔

تاریخ طبری جلد سوم ص۱۹۵ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ نے وفات پائی تو ابو بکر غائب تھا تین روز کے بعد آیا اور اس عرصہ میں کسی کو جرات نہ ہوئی کہ حضرتؐ کا چہرہ کھول کر دیکھے یہاں تک کہ حضرتؐ کا پیٹ پھول گیا۔ (نعوذ باللہ) ابو بکر نے چہرہ کھولا اور حضرتؐ کی دونوں آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا۔ اور کہا میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں (مگر ابو بکر فدا نہ ہوا)

سیرۃ حلبیہ ص۳۹۳ پر ہے کہ سالم بن عبید نے جا کر ابو بکر کو وفات رسولؐ کی اطلاع دی۔ پھر لکھا ہے کہ حفصہ نے اپنے باپ عمر کو مگر ان میں سے کوئی نہ آیا۔ یہاں تک کہ رسول اللہؐ نے انتقال کیا۔ استیعاب جلد دوم ص۶۴۴ پر ہے کہ ابو ذویب کہتا ہے کہ ہم جو مسجد میں آئے تو مسجد کو خالی پایا۔

اس وقت حضرت کے مکان سے رونے کی آواز بلند تھی۔ مسلمانو! اہلبیت محمدؐ تو وفات محمدؐ پر اس بلند آواز سے گریہ فرمائیں کہ بیرون خانہ آواز جائے۔ اور تم کہو کہ رونے سے میت پر عذاب ہوتا ہے حالانکہ جب کوئی تمہارا عزیز مرتا ہے تو تم روتے بھی ہو۔ اور تمہاری عورتیں دونوں ہاتھوں سے سینہ اور ماتھا کوٹتی ہیں اور سر گنجا کر لیتی ہیں۔ (ہاتھی کے دانت کھانے کے اور دکھلانے کے اور) اور آنحضرتؐ لٹائے ہوئے تھے۔ اور صرف آپ کے اہل وعیال پاس تھے۔ پوچھا اور مسلمان کہاں ہیں۔ کہا سقیفہ کو چلے گئے ہیں۔ وہاں جا کر ابوبکر اور عمر اور ابوعبیدہ اور سالم اور ایک جماعت قریش کو پایا۔

کنز العمال مطبوعہ حیدرآباد دکن جلد سوئم صفحہ ۱۴۰ پر لو کتاب الاکتفا ابراہیم بن عبداللہ یمنی شافعی میں ہے کہ عروہ ابن الزبیر کہتا ہے کہ ابوبکر اور عمر دفن رسول اللہؐ میں شریک نہیں ہوئے کیونکہ اس وقت وہ دونو انصار (سقیفہ) میں تھے پس آنحضرتؐ دفن کر دئے گئے۔ قبل اس کے کہ وہ دونو واپس آئیں نیز اسی روایت کو ابن ابی شیبہ نے بھی لکھا ہے۔

سیرت حلبیہ صفحہ ۳۹۵ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے دوشنبہ یعنی سوموار کی دوپہر کو انتقال فرمایا۔ وہ دن تمام اور شب سہ شنبہ یعنی منگل کی رات اور روز سہ شنبہ یعنی منگل کا تمام دن اور شب چہار شنبہ یعنی بدھ کی رات یونہی بلا دفن پڑے رہے کیونکہ سب کے سب (سوائے حضرت علیؑ۔ عباسؓ۔ فضل ابن عباس صالحؓ غلام آنحضرتؐ) بیعت ابوبکر میں مشغول تھے۔ یہاں تک کہ بیعت پوری ہوگئی۔ ناظرین آنحضرتؐ پیر کی دوپہر کو فوت ہوئے اور بدھ کی رات تک دفن نہیں ہوئے تو جمعرات کو کسی وقت دفن کئے گئے ہیں۔ اس حساب سے آنحضرتؐ کی نعش مبارک پورے تین دن اور تین رات بلا دفن پڑی رہی۔

زاد المعاد ابن القیم جلد اول صفحہ ۱۴۲ پر ہے کہ ابوبکر اور عمر پر نماز جنازہ مسجد کے اندر پڑھی گئی۔ اور تمام مہاجرین وانصار اس میں شریک تھے۔ زاد المعاد ابن القیم جلد اول صفحہ ۱۴۳ پر ہے کہ ابوداؤد سے روایت ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جو شخص نماز جنازہ مسجد میں پڑھے اس کو کچھ بھی نہیں یعنی نماز جنازہ نہ پڑھو۔ پھر صفحہ ۱۴۴ پر ہے کہ آنحضرتؐ کی سنت تھی کہ نماز جنازہ بیرون مسجد پڑھا کرتے سوائے کسی عذر کے۔

تاریخ خمیس جلد دوئم صفحہ ۲۶۲ پر ہے کہ ابوبکر پر عمر نے نماز جنازہ مسجد رسول اللہؐ میں درمیان قبر و منبر پڑھی اور سریر پر اٹھایا گیا جس پر رسول اللہ اٹھائے گئے تھے۔ اور عمر عثمان طلحہ اور عبدالرحمان بن ابی بکر قبر میں اترے اور رات ہی کے وقت دفن ہوئے یعنی ابوبکر دوشنبہ کی شب کو فوت ہوا اور اسی دوشنبہ کی شب کو دفن کر دیا گیا۔ مگر آنحضرتؐ کی نعش تین شب و روز بلا دفن پڑی رہی۔

حضرات ثلاثہ کا آنحضرتؐ کے کفن و دفن میں شریک نہ ہونا ان کے دامن ایمان پر ایسا دھبہ ہے

کہا کہ حضرت کی روح کو اسی طرح آسمان پر لے گئے جس طرح حضرت موسیٰؑ کی روح کو لے گئے تھے پھر عمر نے خطبہ دینا شروع کر دیا۔ اور منافقین کو ڈرانے لگے۔ اور کہتے تھے کہ آنحضرتؐ جب تک منافقوں کے ہاتھ اور زبان قطع نہ کر لیں گے! انتقال نہ فرمائیں گے۔ عمر کی اس وقت یہ حالت تھی کہ لب جھاگ سے بھرے ہوئے تھے

حضرت عباس نے فرمایا کہ آنحضرتؐ نے انتقال فرمایا تم لوگ آنحضرتؐ کو دفن کرو حضرت کی شان اس سے ارفع ہے کہ دو دفعہ انتقال فرمائیں اور عمر بن مکتوم آیہ وما محمد الا رسول قد خلت من قبلہ الرسل افان مات او قتل انقلبتم علی اعقابکم کی تلاوت کر رہے تھے یعنی محمدؐ ایک رسول ہیں جن کے قبل بہت سے رسول گذر چکے ہیں تو کیا اگر وہ فوت ہو جائیں یا قتل ہوں تو تم سب مرتد ہو جاؤ گے

حضرت عباس اور عمر بن مکتوم اسی طرح عمر بن خطاب کو فہمائش کر رہے تھے کہ ابوبکر اپنی سواری پر سوار موضع سنخ سے آ گیا۔ پھر جلدی سے مسجد کی طرف آیا اور لوگوں کی گردنوں کو پھلانگتے ہوئے منبر کے پاس جا پہنچا۔ عمر نے ابوبکر کو دیکھا اور بیٹھ گیا۔ اس کے بعد ابوبکر نے بھی وہی آیہ قرآنی پڑھی۔ جو عمر بن مکتوم پڑھ رہا تھا جس پر عمر نے کہا۔ ہم تو آج تک جانتے بھی نہ تھے کہ یہ آیت قرآن میں موجود ہے۔

تاریخ الخلفا سیوطی میں ہے کہ ابو نعیم نے کتاب حلیہ میں ابو صالح سے روایت لکھی ہے کہ جب ابوبکر کے زمانہ میں یمن کے لوگ آئے۔ اور انہوں نے قرآن سنا۔ تو انہوں نے رونا شروع کر دیا۔ اس پر ابوبکر نے کہا پہلے ہماری بھی یہ حالت تھی۔ پھر ہمارے دل سخت ہو گئے۔

جب آنحضرتؐ فوت ہوئے تو عمر بن خطاب ننگی تلوار لئے ہوئے گلی کوچوں میں گھومتا پھرتا تھا۔ اور بلند آواز سے کہتا تھا میں اسے قتل کر دوں گا۔ جو یہ کہیگا کہ آنحضرتؐ فوت ہو گئے ہیں

علمائے اہلسنت کہتے ہیں کہ عمر اس وقت وفات رسولؐ کے صدمہ سے حواس باختہ ہو کر ایسی بے معنی باتیں کر رہا تھا صدمہ وفات رسولؐ کی بھی مریدان عمر نے اچھی کہی۔ عمر تو چالباز اور نہایت ہوشیاری اور عیاری سے چاہتا ہے کہ وفات رسولؐ کی خبر اس وقت تک صیغہ راز میں رہے جب تک وہ ابوبکر کو جوڑ توڑ کر کے مسند خلافت پر نہ بٹھا لے۔ مگر مریدان عمر نامعقول اور بیہودہ دلیلوں کے دلدادہ ہیں۔

غور طلب امر یہ ہے کہ عمر کی یہی حواس باختگی آناً فاناً کافور ہو جاتی ہے بعد و میدان سقیفہ میں خلافت سازی کے لئے مشغول جنگ وجدل ہو جاتا ہے۔

اگر عمر وفات رسولؐ کے صدمہ سے حواس باختہ ہو گیا تھا مزہ تو تب تھا کہ وہ تلوار اپنے پیٹ میں گھونپ کر کہتا کہ معشوق کی موت کے بعد عاشق کا جینا لاحاصل ہے۔ یا پتھر سے سر ٹیک کر مر جاتا

جو عام دلدادوں کا شیوہ ہے۔

عاشق نے اپنے معشوق کی دلدادگی کا کیا اچھا ثبوت دیا۔ کہ جنازہ میں دو تین گھنٹے تک صرف نہ کر سکا اور بجز معشوق کے لواحقین کو تہ تیغ کرنے اور ان کے گھر بار کو جلا دینے کی ہمہ تن کوشش میں محو ہو گیا۔ بالعموم معشوقوں کو ستم شعار کہا جاتا ہے مگر یہاں حضرت عاشق جفا کار ہیں۔

ناداں گربہ انبار نجاست پر بڑی احتیاط سے مٹی ڈال کر سمجھتی ہے کہ اب اس نجاست کا انسانی نگاہوں میں آجانا محال ہے۔ مگر نجاست کی تعفن خود بخود پھوٹ کر نجاست کا پتہ دے دیتی ہے۔

# خلفاء ثلاثہ

تاریخ الخلفاء ۲۳۳ پر ہے کہ خلفاء تین ہیں پہلا ابوبکر اہل ردہ کے قتل میں۔ دوسرا عمر بن عبدالعزیز رد مظالم میں تیسرا متوکل سنت کے زندہ کرنے اور اہل تجیم کو مارنے میں۔ اس سے چند سطر اوپر لکھا ہے کہ اس نے سنت کیطرف رغبت ظاہر کی اور اہلسنت کی مدد کی۔ ناظرین اس مضمون سے ایک تو یہ ثابت ہوا کہ عمر اور عثمان خلیفہ رسولؐ نہ تھے۔ دوسرے یہ کہ چونکہ متوکل نے بیدریغ شیعان علیؑ اور سادات کو قتل کیا اور روضۂ امام حسین علیہ السلام کو منہدم کرا کے اس پر ہل چلوایا اور دریا کا پانی روضہ کی طرف بہا دیا۔ اس لئے اس خلیفہ کو بہ اظہار تشکر و امتنان محی مذہب اہلسنت قرار دیا۔

اہلسنت کے عقیدہ کے مطابق محی الدین اس شخص کو کہتے ہیں۔ جو حمایت ثلاثہ اور عداوت اہلبیت میں عمر بھر کوشاں رہے۔ اہلسنت کی نگاہ میں معاویہ محی الدین اول۔ یزید محی الدین ثانی اور متوکل محی الدین ثالث تھا شیخ عبدالقادر گیلانی۔ امام بخاری ان تینوں کے خوشہ بردار تھے اب بھی ہزارہا متعصب اور جاہل اشخاص صفحۂ عالم پر موجود ہیں۔ جو قتل انسان کو محض تخالف اعتقاد کی بنا پر شرعاً جائز سمجھتے ہیں۔

# مقابلہ فتوحات عمریہ و ولیدیہ

جب شیعہ حضرات مناظرہ میں سنیوں کا دم ناک میں کر دیتے ہیں تو انکے پاس عمر کی حمایت میں رہی سہی یہ دلیل رہ جاتی ہے کہ عمر نے اپنے عہد خلافت میں یہ یہ فتوحات کیئے۔ جاہل یہ نہیں سمجھتے کہ فتوحات ملکی ایک نفسانی غرض ہو اکرتی ہے۔ اس کو بطور حق خلافت پیش کرنا دیوانہ پن نہیں۔

تو اور کیا ہے۔ اور اگر فتوحات ملکی ہی سنیوں کے قول کے مطابق استحقاق نیابت رسولؐ کو ظاہر کرتی ہیں تو سنیوں کے گیارھویں خلیفہ ولید کو عمر و بکر و عثمان پر بدرجہا فضیلت حاصل ہے جو سنی عقیدہ کے سراسر خلاف ہے تاریخ الخلفاء سیوطی صفحہ ۱۶۳ پر ہے کہ ابن ابی عبلہ نے کہا کہ خدا ولید پر رحم کرے۔ اور کہاں ہو سکتا ہے مثل ولید جس نے ہند اور اندلس فتح کیا۔ اور مسجد دمشق بنوائی اور فقراء و مساکین پر مساجد بیت المقدس میں رہیوں کی تھیلیاں تقسیم کرواتا ۸۶ھ میں اپنے باپ عبدالملک کی جگہ پر خلیفہ ہوا۔ ۸۷ھ میں مسجد دمشق بنوانی شروع کی اور مسجد نبویؐ بنوانے اور وسیع کرنیکا حکم دیا بیکند بخارا سردانیہ۔ مطمورہ قسیقم اور بحیرہ فرسان فتح کیا ۸۸ھ میں جرثومہ اور طوانہ فتح کیا ۸۹ھ میں جزیرہ منورقہ فتح کیا۔ ۹۱ھ میں نسف کش شومان مدائن اور بحر آذربائیجان کے قلعے فتح کئے ۹۲ھ میں اقلیم اندلس اربائیل اور قرطبہ فتح کیا ۹۳ھ میں دیبل کرخ برہم۔ باجہ بیضا خوارزم سمرقند اور سندھ فتح کیا ۹۴ھ میں کابل فرغانہ شاش اور سندرہ وغیرہ فتح کیا ۹۵ھ میں موقان اور مدینۃ الباب فتح کیا ۹۶ھ میں طوس فتح کیا۔ اور اسی سال ولید نے ۵۱ سال کی عمر میں انتقال کیا۔ فرمایئے ولید عمر خطاب سے بدرجہا بہتر ہوا یا کہ نہ۔ نیز سنئے کہ ولید کی یہ فتوحات اپنے شوق اور مرضی سے کی ہیں مگر عمر کے عہد میں جو جو فتوحات ہوئیں عمر نہ چاہتا تھا بلکہ سرداران لشکر خود بخود بطمع غنیمت آگے آگے بڑھتے چلے جاتے تھے چنانچہ تاریخ کامل جلد دوئم صفحہ ۲۰۱ پر ہے کہ عمر نے کہا کہ کاش ہمارے اور ان کے (مخالف جنگ آور قوموں) درمیان کوئی دیوار حائل ہوتی تاکہ نہ وہ ادھر آتے۔ اور نہ ہم ادھر جاتے یعنی ہم اپنے مقبوضات میں صبر و قناعت میں بسر اوقات کرتے

ولید نے نہ صرف فتوحات ہی کی ہیں بلکہ رفاہ عوام میں بھی بہت حصہ لیا تاریخ الخلفاء ص ۱۵۲ پر ہے۔ کہ ولید نے فقہا اور ضعفاء اور فقراء کے لئے وظائف مقرر کئے اور سوال کرنے سے روکدیا کہ کوئی کسی سے سوال نہ کرے اور ہر شخص کے لئے اتنا وظیفہ مقرر کیا۔ جو اسکو کافی ہوتا۔ اور کل امور کا نہایت مضبوطی سے انتظام کیا

تاریخ خمیس میں ہے۔ کہ ولید نے مسجد دمشق کو بنوایا۔ مسجد نبویؐ کو وسیع کیا۔ اور طلاکاری کرائی بیماروں کے لئے ہسپتال اور مہمانوں کے لئے دارالضیافت بنوائے۔ سڑکوں پر میل نصب کئے۔ تین ہزار مثقال سے خانہ کعبہ کے دروازے اور ستون کو طلاکاری کی (ثلاثہ نے اپنے عہد خلافت میں ایک پوشش بھی خانہ کعبہ پر نہیں ڈالی) ہر ماہ رمضان میں خود ستر دفعہ قرآن ختم کرتا۔ مجذوموں کے لئے وظائف مقرر کئے۔ ہر زمین گیر محتاج اور اندھے کیلئے ایک ایک نوکر مقرر کیا۔ حافظان قرآن کو انعام دیتا۔ اور ان کے قرضوں کو ادا کرتا۔

باوجود ولید کی ان کارروائیوں کے ولید کو سنی مورخ کیا جانتے ہیں۔ تاریخ الخلفاء میں ہے کہ ولید بڑا ظالم اور جابر تھا عمر بن عبدالعزیز کہتا ہے کہ شام میں ولید عراق میں حجاج حجاز میں عثمان بن

حبارہ نے مصر میں قرۃ بن شریک نے قسم بخدا زمین ظلم و جور سے بھر دی۔

تاریخ الخلفا ص۱۵۵ پر ہے کہ عمر بن عبد العزیز کہتا ہے۔ کہ جب ولید کو قبر میں لٹایا گیا تو اس کے پاؤں قبر میں ٹپکنے لگے۔ تاریخ کامل جلد ۹ ص پر ہے کہ جب ولید کو قبر میں لٹایا گیا۔ تو اس کے دونو گھٹنے اس کی گردن سے مل گئے۔ جس پر ولید کے بیٹے نے کہا۔ کہ ولید زندہ ہو گیا۔ عمر بن عبد العزیز نے کہا نہیں۔ بلکہ واللہ تیرے باپ کے عذاب میں جلدی کی گئی۔

تاریخ الخلفا سیوطی بیان ولید بن یزید بن عبد الملک ص پر ہے کہ ذہبی نے کہا کہ ولید کے کافر یا زندیق ہونے کی خبر صحیح نہیں ہے۔ بلکہ وہ شراب خوری اور لونڈے بازی میں مشہور تھا۔

ناظرین۔ ولید بن یزید بن عبد الملک کا حال اور اس کی فتوحات کا ذکر تفصیل سے لکھ چکا ہوں۔ اب چند سطور اس کے متعلق لکھتا ہوں۔ تاکہ آپ کو معلوم ہو کہ اہلسنت کے خلفائے حقہ کو نور ایمان سے کہاں تک بہرہ تھا۔

تصحیح التاریخ میں بحوالہ تاریخ کامل ابن اثیر لکھا ہے کہ تاریخ خمیس علامہ شیخ دیار بکری میں ہے کہ ولید بن یزید بن عبد الملک زندیق اور فاسق اور فاجر تھا۔ اس نے ولیعہدی میں ارادہ کیا کہ کعبہ کی چھت پر شراب نوش کرے اور اپنے کتوں کو کعبہ کی چھت پر لے جانے کے لئے صندوق بھی بنوائے۔ ایک رات ولید اپنے گھر میں داخل ہوا تو دیکھا اس کی بیٹی لڑکی دایہ کے پاس بیٹھی ہے ولید نے اس لڑکی کو یعنی اپنی حقیقی بیٹی کو دبوچ لیا۔ اس سے زنا کیا اور اس کی بکارت کا ازالہ کیا۔ دایہ نے ازراہ ملامت کہا کہ یہ تو دین مجوس ہے۔ ولید نے کہا کہ آدمیوں کا لحاظ کرنے والا غم سے ہلاک ہو گا۔ اور بے شرم و بے لحاظ لذتوں پر فائز ہو گا۔ پھر ولید نے قرآن سے فال دیکھی تو یہ آیت نکلی و خاب کل جبار عنید۔ اس پر ولید نے قرآن کو تیروں سے چھلنی کر دیا۔ اور کہا۔ کہ جا۔ قیامت کے دن خدا سے کہہ دینا کہ ولید نے مجھے پھاڑ دیا تھا۔

پھر لکھا ہے کہ ایک روز صبح کی اذان ہوئی تو جو لونڈی ولید کو شراب پلا رہی تھی۔ اس کے ساتھ ہم بستری کی اور قسم کھائی کہ یہی لونڈی اسی حالت جنابت اور نشہ میں لوگوں کو نماز پڑھائے گی۔ چنانچہ وہ لونڈی فی الفور بحالت جنابت و نشہ مسجد میں آئی اور پیش نماز بنی۔

پھر لکھا ہے کہ ولید ان تمام کنیزوں کو جو اس کے باپ کے تصرف میں رہی تھیں۔ اور صاحب اولاد بھی تھیں اپنے تصرف میں لے آیا۔

تاریخ کامل جلد پنجم ص [illegible] اور تاریخ الخلفا میں ہے کہ شبیب بن شیبہ نے کہا کہ ہم لوگ مہدی

خلیفہ عباسی کے پاس بیٹھے تھے کہ ولید کا ذکر چھڑ گیا۔ مہدی نے کہا۔ ولید زندیق تھا۔ ابوعلامہ فقیہ اہلسنت جھٹ بول اٹھا کہ یہ تو خدا کے عدل کے خلاف ہے کہ وہ رسول اللہ کا نائب زندیق قرار دے یعنی چونکہ وہ خلیفۃ المسلمین تھا۔ اس لئے ہر قبیح حرکت جائز ہے۔

علامہ ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری شرح بخاری میں اور امام جلال الدین سیوطی نے تاریخ الخلفا میں اور شاہ ولی اللہ نے ازالۃ الخفا میں اور ملا علی قاری نے شرح فقہ اکبر میں اور قاضی عیاض نے شفا میں لکھا ہے۔ کہ سنیوں کے بارہ اماموں میں سے ولید ایک امام تھا۔ ان خلفائے دوازدہ کے اسمائے گرامی یہ لکھے ہیں۔ ابوبکر۔ عمر۔ عثمان۔ علیؑ۔ معاویہ۔ یزید۔ عبدالملک بن مروان یزید۔ سلیمان۔ ہشام۔ ولید۔ عمر بن عبدالعزیز۔

تاریخ الخلفاء سیوطی مطبوعہ مصر صفحہ ۹۶ بیان سلیمان بن یزید میں ہے کہ خلیفہ ولید بن یزید بن عبدالملک بن مروان نے اپنے حقیقی بھائی سلیمان بن یزید سے اغلام کا ارادہ کیا۔ جب ولید کی موت پر سلیمان خلیفہ ہوا۔ تو اس نے ولید کے اس فاسد ارادے کا ذکر کیا۔

دنیا جانتی ہے کہ سکندر اعظم نے مقدونیہ جیسے چھوٹے سے علاقہ کی سلطنت کو بہادری اور استقلال سے کس قدر وسعت دی۔ اور نپولین نے قریباً تمام یورپ کو تہ و بالا کر دیا۔ کیا انہیں کسی نے آج تک نائب موسٰی یا نائب عیسٰی مانا۔

سکندر اعظم اور نپولین کی بہادری کو تمام مؤرخوں نے تسلیم کیا ہے۔ کیونکہ وہ دونو خود میدان جنگ میں شریک ہوتے تھے۔ مگر حضرات ثلاثہ میں سے کوئی بھی کسی جنگ میں شریک نہیں ہوا آنحضرتؐ کے تمام غزوات کے حالات کا مطالعہ کریں۔ آپ کو ایک جنگ بھی ایسا نہ ملیگا جس میں حضرات ثلاثہ کے بدن کو دشمن کے ناخن تک سے کوئی خراش تک پہنچی ہو۔ یہ نرالی قسم اور انوکھی طرح کے شجاع تھے۔ نہ تو کسی کو کبھی زخمی کیا۔ اور نہ خود کبھی کسی سے زخمی ہوئے مگر شجاع زمانہ اور بہادر دوراں کہلاتے ہیں۔ اگر شجاعت اور بہادری کے معنے اہلسنت کی لغت میں نامردی اور بزدلی ہیں۔ تو ہم بھی حضرات ثلاثہ کو شجاع روزگار کہنے پہ تیار ہیں۔

غزوات رسولؐ کو پڑھیں تو آپ بے ساختہ کہہ اٹھینگے کہ شجاعت۔ بہادری اور سرفروشی کا سہرا نائب رسولؐ۔ زوج بتولؑ۔ امام الانس والجان۔ شاہ کون و مکان۔ فاتح خیبر۔ قاتل مرحب و عنتر۔ دست خدا۔ شیر کبریا۔ مولا المومنین۔ خلیفۃ المسلمین حیدر کرار۔ آقائے نامدار محبوب مصطفٰے سردار دوسرا شافع محشر۔ ساقئے کوثر حضرت علی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سر اطہر پہ تھا۔

# خلافتِ عمریہ

روضۃ الاحباب جلد دوئم ذکر مرض الموت ابوبکر صفحہ ۳۲۳ اور تاریخ کامل ابن اثیر جزری جلد دوئم صفحہ ۱۶۳ اور تاریخ طبری میں ہے کہ ابوبکر نے بوقت وفات عثمان سے اپنی جانشینی کے بارہ میں وصیت لکھانی چاہی لیکن ابھی کسی شخص کا نام نہ لکھوایا تھا۔ کہ ابوبکر پر غشی طاری ہو گئی۔ عثمان نے اپنی طرف سے عمر بن خطاب کا نام لکھ دیا۔ ابوبکر ہوش میں آیا۔ تو عثمان نے کہا جو کچھ آپ کے دل میں تھا؟ مجھے معلوم تھا۔ اس لیے میں نے عمر کا نام لکھ دیا۔

کتاب الامامت والسیاست صفحہ ۲۳ میں ہے کہ حسب فرمودہ ابوبکر عثمان نے وہ وصیت لفافہ میں بند کر کے مہر کر دی۔ عمر نے لوگوں کی بیعت اس بند لفافہ پر لی۔ کسی نے پوچھا کہ اس لفافہ میں کیا ہے عمر نے کہا ہم جانتے تو نہیں۔ مگر جو کچھ اس میں ہے۔ ہم اس کی اطاعت کریں گے تو اس شخص نے کہا۔ مگر تم نہیں جانتے تو ہم جانتے ہیں کہ پہلے سال تم نے اس کو خلیفہ بنایا تھا اور معاوضہ میں اس سال اس نے تم کو خلیفہ بنایا۔

ناظرین۔ یہ بند شدہ لفافہ ابوبکر کے غلام مسمی شدید کے سپرد تھا۔ اور عمر بن خطاب پاس ہی ہاتھ میں ڈنڈا لئے کھڑا تھا۔

تہذیب الکمال جمال الدین مزی اور وسیلۃ النجات ملا مبین اور ریاض النضرہ محب طبری اور کنز العمال اور ازالۃ الخفا فضائل عمر ذکر رعایت رسالہ اقارب آنحضرتؐ اور صواعق محرقہ ابن حجر اور تاریخ ابن عساکر اور تاریخ سیوطی میں ہے اور ابن سعد اور ابن راہویہ اور خطیب نے بیان کیا ہے۔ کہ امام حسینؑ نے عمر بن خطاب کو کہا کہ اتر جا میرے باپ کے منبر سے اور اپنے باپ کے منبر کی طرف جا۔ عمر نے امام حسینؑ کو گود میں بٹھا لیا اور کہا کہ اے حسینؑ میرے باپ کا کوئی منبر نہیں پھر عمر امام حسینؑ کو اپنے گھر لے گیا اور پوچھا کہ یہ بات آپ کو کس نے کہی تھی۔ امام حسینؑ نے فرمایا۔ خدا کی قسم مجھے کسی نے یہ بات نہیں سکھائی۔ پھر دوسرے دن عمر نے امام حسینؑ کو کہا کہ جو کچھ آپ ہمارے سر پر دیکھ رہے ہیں۔ یہ اللہ کے اور آپ کے ہی اگائے ہوئے ہیں۔

تاریخ الخلفا سیوطی میں ہے کہ کسی نے عمر سے کہا اپنے بعد ابن عمر کو خلیفہ بناؤ۔ اس پر عمر نے کہا خدا تجھے قتل کرے۔ تو نے یہ بات رضائے خدا کے لیے نہیں کہی ہے۔ بلکہ مجھے خوش کرنے کو کہی ہے ہم ابن عمر کو خلیفہ کیونکر بنا سکتے ہیں۔ جو یہ بھی نہیں جانتا کہ اپنی زوجہ کو طلاق کس طرح دی جاتی ہے

باقی اہل مکہ اس نظر بندی اور بندش جہاد سے مستثنیٰ تھے۔

مروج الذہب علامہ مسعودی برحاشیہ تاریخ کامل جلد پنجم ص۱۲۵ پر ہے کہ عمر نے عبد اللہ بن عباس کو کہا کہ مجھے کھٹکا ہے کہ اگر میں مرجاؤں تو تم میری طرف سے عامل ہو تو تم لوگوں کو اپنی طرف کھینچو۔

تفسیر مدارک زیر آیہ "و اتیتم احدٰھن قنطارا" میں ہے کہ عمر نے منبر پر کہا کہ تم لوگ اپنی عورتوں کے مہر گراں نہ کرو۔ پس ایک عورت نے کہا ہم تمہاری بات کی پیروی کریں یا خدا کے حکم کی کہ اس نے فرمایا ہے۔ "و اتیتم احدٰھن قنطارا" تب عمر نے کہا کہ مجھ سے تو ہر شخص زیادہ عالم ہے۔ پس جس قدر مہر پر چاہو نکاح کرو۔

تفسیر معالم التنزیل ص۸۹ پر ہے کہ عمر نے ایک شخص کو پڑھتے سنا "و من الناس من یشتری نفسہ ابتغاء مرضات اللہ" تو کہا "انا للہ و انا الیہ راجعون" پس ایک شخص امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے لئے کھڑا ہو گیا۔ عمر نے اس کو قتل کروا دیا۔

تفسیر طبری مطبوعہ مصر جلد دوم ص۱۷۹ پر ہے کہ ابن عباس نے کہا کہ ہم دیکھتے ہیں کہ ایک شخص آیہ بالا کے مطابق احتساب اور تقویٰ کا حکم دیتا ہے۔ اور وہ دوسرا شخص عزور (جہالت) کی وجہ سے قبول نہیں کرتا تو وہ اپنی جان بیچکر کھڑا ہو جاتا ہے۔ اور اس سے لڑتا ہے پس دونوں لڑنے لگتے ہیں۔

الفاروق شبلی ص۲۲ پر ہے کہ عمر نے عبد اللہ بن مسعود اور ابو درداء اور ابو مسعود انصاری کو قید کر دیا اور کہا کہ تم لوگوں نے آنحضرتؐ سے بہت احادیث کہنی شروع کر دی ہیں۔ بحیر الفاروق ص۲۲ پر ہے کہ اس حکم کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ ابن مسعود کم احادیث روایت کرتا۔ یہاں تک کہ سال سال بھر "قال رسول" نہیں کہتا تھا۔

تاریخ خمیس ص۳۲۳ پر ہے کہ لوگوں نے کہا۔ کون ایسا ہے جو محمدؐ کو قتل کرے۔ تو عمر نے کہا اس کام کو میں کرونگا۔

ازالۃ الخفا ص۱۱ پر ہے کہ عمر نے کہا ہم ضرور منع کرینگے۔ کہ حسب والی عورتیں غیر کفو سے نکاح نہ کریں۔

کشف المغطا مطبوعہ صدیقی لاہور ص۲۴ پر ہے کہ ایک دن بوقت فجر عمر کے پاس موذن آیا۔ اور کہا "الصلوٰۃ خیر من النوم" یعنی سونے سے نماز بہتر ہے۔ عمر نے کہا یہی کلمہ صبح کی اذان میں کہا کرو۔

بخاری کتاب الصوم باب فضل من قام رمضان پارہ آٹھواں ص۱۳ و ص۱۴ پر ہے کہ عمر نے لوگوں کو ابی بن کعب کے پیچھے نماز تراویح کا حکم دیا۔ اور کہا یہ اچھی بدعت ہے۔ تاریخ الخلفا سیوطی باب

جو شخص مسلمانوں کے کسی امر کا والی ہو اور وہ مسلمانوں پر بلا مشورہ اور بے جا کسی ایسے کسی آدمی کو امیر کر دے

تو اس والی پر خدا کی لعنت ہو بعد خدا اسکی توبہ قبول نہ کریگا بلکہ وہ عمل بیان سکتا کہ اسکو جہنم میں داخل کریگا۔

تاریخ الخلفا سیوطی مطبوعہ سرکاری لاہور ص۱۳۹ سطر ۱۲ پر سفیان بن ابی العرجا سے روایت

ہے کہ عمر نے کہا کہ خدا کی قسم میں نہیں جانتا کہ آیا میں خلیفہ ہوں یا بادشاہ۔

ریاض النضرہ باب ثانی فصل حادی عشر مناقب عمر قسم ثانی اور صواعق محرقہ ابن حجر باب اول

فصل چہارم اور مسند امام احمد حنبل جلد اول ص۴۳ اور مسلم کتاب الامارت اور بخاری کتاب الاحکام باب

استخلاف اور قسطلانی اور قرۃ العینین شاہ ولی اللہ اور ترمذی باب ما جاء فی الخلافت ص۳۷ میں ہے

کہ عمر نے کہا۔ کہ اگر میں خلیفہ مقرر کروں تو اس شخص نے بھی (ابو بکر نے) خلیفہ مقرر کیا جو مجھ سے بہتر تھا

اور اگر مقرر نہ کروں تو رسول اللہ کی سنت پر عامل ہوں گا یعنی رسول اللہ نے بھی کسی کو خلیفہ نہ کیا۔ نیز

کنز العمال اور تاریخ الخلفا اور طبقات ابن سعد اور تاریخ ابن عساکر اور کتاب الامامۃ والسیاسۃ ابن

قتیبہ در تولیت عمر السنۃ الشیعۃ اور عمدۃ البیہقی در ولایت عمر اور شرح ابن ابی الحدید در شرح خطبہ

شقشقیہ جزو اول اور استیعاب بہ ترجمہ علی بن ابی طالب اور مستدرک حاکم میں یہی قول عمر درج ہے۔

منشی محمد شفیع الدین خاں مراد آبادی رکن رائل ایشیاٹک سوسائٹی برطانیہ و آنریری ممبر پنجاب

ہسٹوریکل سوسائٹی نے اپنی کتاب افسانہ مشرقیت ص۱۱ پر وہ پیغام درج کیا ہے۔ جو عمر بن خطاب نے ابو عبیدہ

کی معرفت حضرت علی علیہ السلام کو انکار بیعت کرنے کے موقعہ پر بھیجا تھا جس کا ضروری خلاصہ یہ ہے۔

بیشک اللہ نے رسول اللہ کی معرفت ہر سرکش کی ناک قطع کی۔ ہر سرکش کی پیٹھ توڑی ہر جھوٹے

کی زبان کاٹی ہے۔ تمہارے سر میں کیا تکبر بھرا ہے۔ تمہارے دل میں کس بات کا خوف و وسوسہ ہے۔

یہ کیا کیڑا ہے۔ جو تمہاری پسلیوں کی رگوں کو کھا گیا ہے۔ تمہاری آنکھوں میں کیا چیز پڑ گئی ہے جس

نے تمہاری آنکھوں پر پردہ ڈال دیا ہے اور تم نے کس سبب سے چیتے کی کھال پہن رکھی ہے

رسول اللہ نے امر خلافت کو مقید اور مخصوص کسی کے حق میں کب کیا تھا۔ اور تمہارے بارے میں نہ کوئی

قول ہے اور نہ کوئی آیت قرآنی۔

مسلم کتاب الایمان جلد اول ص۴۴ و ص۴۵ اور مظاہر حق شرح مشکوۃ جلد اول کتاب الایمان ص۳

پر بروایت ابو ہریرہ لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے مجھ کو اپنی نعلین مبارک دی اور فرمایا کہ باہر چلے جاؤ اور

کہہ دو کہ جو شخص یہ اقرار کرے کہ خدائے واحد کے سوائے کوئی اور قابل عبادت نہیں۔ وہ داخل جنت

ہوگا۔ میں اس ندا کے لئے باہر نکلا ہی تھا کہ مجھے عمر بن خطاب ملا جب میں نے صورت معاملہ بیان

کی تو میرے سینہ میں اس زور سے گھونسا مارا کہ میں چوتڑوں کے بل زمین پر گر پڑا اور پھر عمرؓ نے مجھ سے کہا کہ ابھی واپس چلے جاؤ۔ میں نے آکر آنحضرتؐ سے تمام بات عرض کر دی۔ اور عمرؓ بھی وہاں آ پہنچا۔ آنحضرتؐ نے عمرؓ سے پوچھا کہ تم نے ابو ہریرہ کو کیوں مارا۔ عمرؓ نے کہا کیا آپ نے اس کو بھیجا تھا فرمایا ہاں۔ اس پر عمرؓ نے کہا کہ ایسا حکم نہ دیجئے۔ مجھے خوف ہے کہ لوگ کہیں عبادت خداوندی ترک کر دیں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ اچھا جانے دو۔

جامع ترمذی جلد دوم ص۱۴۳ مسلم جلد دوم ص۱۲۳ شرح فقہ اکبر ص۷۲ اور فتح الباری میں ابن بطال سے نقل کر کے روایت کی ہے کہ عمر بن خطاب نے کہا اگر میں خلیفہ بناؤں تو اس نے جو مجھ سے بہتر تھا یعنی ابوبکر نے خلیفہ بنایا تھا۔ اور اگر کسی کو خلیفہ نہ بناؤں تو اس نے بھی جو مجھ سے بہتر تھا۔ یعنی رسول اللہ نے کسی کو خلیفہ نہیں بنایا تھا۔

طبقات ابن سعد میں بروایت سفیان ابن ابو العرجاؒ اور تاریخ الخلفا میں لکھا ہے کہ عمر بن خطاب نے کہا۔ کہ خدا کی قسم میں خلیفہ ہوں یا بادشاہ اگر میں بادشاہ ہوں۔ تو یہ امر عظیم ہے پس ایک کہنے والے نے کہا اے امیر المومنین خلیفہ اور بادشاہ میں فرق ہے۔ عمرؓ نے پوچھا کیا فرق ہے۔ اس نے کہا خلیفہ وہ ہے جو اپنا ہی حق لے اور کسی کا حق نہ لے اور حق کو حق کی جگہ پر رکھے اور غیر حق کو جگہ پر نہ رکھے۔ خدا کا شکر ہے کہ تو ایسا ہی ہے (راوی نے یا تو بطریق خوشامد یا بخوف کہا) اور بادشاہ وہ ہے جو لوگوں سے تعصب کر کے ایک سے لیتا اور دوسرے کو دیتا ہے پس عمرؓ خاموش رہا۔

تاریخ ابن عساکر میں معاویہ بن قرہ سے روایت ہے کہ ابو بکر کا لقب خلیفہ رسولؐ لکھا جاتا تھا جب عمر کا زمانہ آیا۔ تو لوگوں نے عمر کو امیر المومنین کا لقب دیا تفسیر درمنثور جلد اول مطبوعہ مصر ص۲۱ پر ہے کہ عمرؓ نے بارہ سال میں سورہ بقر یاد کی۔ تو شکرانہ میں اونٹ قربانی دیا۔ یہی روایت شعب الایمان بیہقی اور کتاب رواۃ مالک از خطیب اور تنویر الحوالک میں مرقوم ہے۔

ابوبکر نے وقت مرگ عمر کے کہنے کے مطابق وصیت نامہ لکھوایا جس میں عمر نے عمر کو اپنے بعد خلیفہ مقرر کیا۔ پھر یہ وصیت نامہ لفافہ میں بند کر کے ابو بکر کے مہر سے مستغفر کو دیدیا گیا۔

جب عمر بن خطاب نے اس بند لفافے پر لوگوں سے بیعت لینی چاہی اور انہوں نے پوچھا کہ اس میں کس شخص کا نام ہے تو عمرؓ نے کہا کہ مجھے اس کا علم نہیں ہے۔ لیکن میں اس لفافے کے حکم کا مطیع ہوں۔ اب ناظرین ہی فیصلہ کریں گے۔ کیا عمر جیسا کذاب شخص خلافت رسولؐ کے قابل ہو سکتا ہے۔

عمر کو کیا حق حاصل تھا۔ کہ ابوبکر سے دربردہ اپنی خلافت کی وصیت لکھوالیتا۔ اگر خلافت کیلئے بقول علمائے اہلسنت آنحضرتؐ نے کوئی آدمی نامزد نہ کیا تھا تو نہ تو ابوبکر کو حق حاصل تھا کہ عمر کو اپنے بعد خلیفہ نامزد کرتا اور نہ عمر کو چاہیئے تھا کہ ابوبکر سے ایسا وصیت نامہ لکھواتا۔ اس امر میں تینوں یکساں مجرم ہیں۔

# حضرت عمر صاحب کے کارنامے

الفاروق ص۲۰۵ پر ہے کہ عمرؓ نے ایک رات گشت لگاتے ہوئے ایک عورت کو یہ کہتے سنا کہ آج کی رات طویل ہو گئی اور اس کے اطراف نہایت سیاہ ہیں اور مجھے اس امر نے بیدار کر رکھا ہے کہ میرے پاس میرا ہم خواب (خاوند) نہیں جس سے میں کھیلوں۔ خدا کی قسم اگر انجام کا خیال نہ ہوتا تو اس وقت اس چارپائی کی چولیں ہلائی جا رہی ہوتیں۔ عمر کو اس بات سے سخت قلق ہوا۔ اور کہا میں نے زنان عرب پر ظلم کیا ہے۔ پس اپنی لڑکی حفصہ کے پاس گیا اور پوچھا کہ عورت کتنے دن مرد کے بغیر رہ سکتی ہے۔ حفصہ نے کہا چار مہینے۔ صبح ہوتی تو عمر نے ہر جگہ حکم بھیج دیا کہ کوئی سپاہی چار مہینے سے زیادہ باہر نہ رہے۔ تقریباً یہی واقعہ تاریخ الخلفا ص[illegible] پر ہے۔

ازالۃ الخفا مقصد دوم ص[illegible] پر ہے کہ عمر ایک رات گشت لگا رہا تھا۔ کہ ایک گھر سے گانے کی آواز سنی عمر دیوار پھاند کر گھر میں داخل ہوا۔ دیکھا ایک مرد کے پاس ایک غیر عورت ہے اور شراب رکھی ہے۔ عمر نے کہا اے دشمن خدا۔ تو گمان کرتا تھا کہ خدا تیری پردہ پوشی کریگا حالانکہ تو اس کی معصیت کر رہا ہے۔ اس نے کہا۔ اے امیر المومنین۔ تم نے بھی تین معصیتیں کی ہیں۔ خدا کہتا ہے کہ لا تجسسوا اور تم نے تجسس کیا۔ خدا کہتا ہے کہ گھروں میں دروازوں سے داخل ہو۔ تم دیوار پھاند کر آئے ہو۔ خدا کہتا ہے دوسرے کے گھر میں (بلا اجازت) داخل مت ہو تم ہمارے گھر میں بلا اذن داخل ہوئے ہو۔

ازالۃ الخفا جلد دوم ص۱۵۰ پر ہے کہ عمر کے بیٹے ابوشحمہ نے شراب پی اور زنا کیا اسکو گرفتار کر کے عمر کے دربار میں لایا گیا۔ ابوشحمہ نے کہا مسلمانو! جس کسی نے میرے جیسا کام جاہلیت یا اسلام میں کیا ہو (اسلام خود طلب لفظ ہے) وہ مجھ پر حد نہیں لگا سکتا۔ (جب عمر اور دربار عمر میں سے کوئی شخص حد لگانے کی جرات نہ کر سکا) حضرت علی علیہ السلام کھڑے ہو گئے اور امام حسن علیہ السلام نے ابوشحمہ کا داہنا باندھ اور امام حسین علیہ السلام نے ابوشحمہ کا بایاں باندھ پکڑا اور حضرتؑ نے سولہ کوڑے مارے کہ وہ غش کھا کر زمین پر گر پڑا حضرتؑ نے چھوڑ دیا اور فرمایا۔ جا خدا سے کہہ دینا کہ مجھ پر اس نے حد جاری کی

غلام مسمی یرفا کو دو جرم سے نیچے کہ طلب رشوت کی اور اسی منہ بولے سے حالت اسلام تین سو عورتوں سے نکاح کیا۔

بخاری کتاب تیمم۔ شرح قسطلانی جلد اول مطبوعہ نولکشور ص۳۵۹ مسلم شرح نووی مطبوعہ مجتبائی سہارنپوری باب تیمم جلد اول ص۱۶۱ السنن نسائی مطبوعہ نظامی ص۳۵ تا ص۳۶ ابوداؤد ابن ماجہ طحاوی کنزالعمال استذکار شرح موطا۔ جامع الاصول۔ جمع بین الصحیحین حمیدی۔ صحیح صادق بن اصابہ۔ ازالۃ الخفا۔ کتاب الانصاف۔ مسند عبدالرزاق۔ مسند سعید بن منصور۔ جمع الجوامع۔ مصنف ابن ابی شیبہ۔ مشکوٰۃ المصابیح۔ اسد الغابہ وغیرہ میں لکھا ہے کہ عمر بن خطاب نے حکم دیا۔ کہ جو شخص جنب کی حالت میں ہو اور اس کو پانی نہ ملے۔ تو تیمم کر کے نماز نہ پڑھے۔ خواہ اس کو پانی ایک ماہ تک نہ مل سکے۔

سورۂ مائدہ میں ہے کہ جو شخص اس حکم کے مطابق حکم نہ دے۔ جو اللہ نے نازل کیا ہے تو وہ کافر ہے۔

سورۃ النساء رکوع ۷ میں ہے کہ اگر تم بیمار ہو یا سفر میں ہو یا تم میں سے کسی کا پاخانہ نکل گئے۔ یا عورتوں سے مجامعت کی ہو اور تم کو پانی نہ مل سکے تو پاک مٹی سے تیمم کرو۔

کتاب استذکار شرح موطا ابن عبدالبر مالکی ص۱۴۹ پر ہے۔ کہ مشرق اور مغرب کے کل شہروں کے علماء نے اس پر اجماع کیا ہے۔ کہ جب پانی نہ ملے تو پاک مٹی سے تیمم کرنا ہر ایک مسلمان کی طہارت ہے۔ خواہ وہ مریض ہو یا مسافر ہو یا جنب ہو۔

اسد الغابہ ص۱۶۹ پر ہے کہ عمار نے عمر کو کہا۔ کہ رسول اللہ نے فرمایا۔ کہ اگر پانی نہ ملے اور غسل و وضو کا موقعہ نہ ہو تو تیمم کر کے نماز پڑھ لو۔ بخاری میں ہے کہ ابن مسعود اور ابو موسیٰ میں اس بارہ میں بحث ہوئی۔ اور ابو موسیٰ نے اس کی تائید میں حدیث رسول پیش کی۔ تو ابن مسعود نے کہا۔ کہ کیا تم کو معلوم نہیں کہ عمر نے اس حدیث عمار پر قناعت (پوری تسکین) نہیں کی۔

اغاثۃ اللہفان ابن القیم ص۱۷۱ پر مسند عمر مولفہ حافظ ابوبکر اسمٰعیلی سے یہ روایت منقول ہے کہ عمر ابن الخطاب کہا کرتا تھا۔ کہ میں کسی بات پر اس قدر شرمندہ نہیں ہوں جتنا تین باتوں پر ہوں جن کا افسوس ہے کہ کاش میں نے تین علاقتل کو حرام نہ کیا ہوتا۔ غلاموں کا نکاح نہ کیا ہوتا۔ اور ستوفی کے سرنے والوں کو قتل نہ کیا ہوتا۔

تاریخ خمیس دیار بکری جلد دوم ص۲۴۷ پر ہے کہ عمر بن خطاب نے سعد بن ابی وقاص کو اس خطا پر معزول کیا کہ وہ تعظیم خلیفہ کے لئے نہ اٹھا تھا۔ ابی بن کعب کو اس خطا پر عمر بن خطاب نے مارا کہ اور لوگ

تو خلیفہ کے رعب کے خیال سے اس کے پیچھے چلتے تھے۔ اور وہ خلیفہ سے آگے بڑھ جاتا تھا۔

فتح الباری کتاب التفسیر ص۱۲۳ میں ہے کہ جب رمضان کے روزوں کا حکم ہوا۔ تو اس تمام مہینہ میں عورتوں سے ہمبستری کرنے کا حکم نہ تھا لیکن بعض صحابہ اپنی جانوں پر خیانت کرتے تھے۔ یعنی اپنی ازواج سے صحبت کرتے تھے پس خدا نے آیت نازل فرمائی۔ جان لیا خدا نے کہ تم لوگ اپنے نفسوں پر خیانت کرتے ہو۔ پس تمہاری توبہ قبول کی اور معاف کیا۔

حافظ ابن حجر عسقلانی اس حدیث کی شرح میں لکھتا ہے کہ ان خیانت کرنے والوں میں عمر بن خطاب اور کعب بن مالک تھے۔

ترمذی کتاب التفسیر جلد دوم ص۳۳۳ پر بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ عمر بن خطاب نے آنحضرت کے پاس آکر کہا۔ یا رسول اللہ میں ہلاک ہوا۔ حضرت نے فرمایا تجھے کس چیز نے ہلاک کیا۔ عمر نے کہا۔ رات کو میں نے اپنی سواری کو اوندھا کر لیا۔ اور جب آنحضرت نے کچھ جواب نہ دیا۔ ابن عباس نے کہا کہ تب آنحضرت پر یہ آیت نازل ہوئی۔ کہ عورتیں تمہاری کھیتیاں ہیں۔ جدھر سے چاہو انکے پاس جاؤ۔ ناظرین اگر آنحضرت کی نظر میں یہ فعل درست ہوتا تو عمر بن خطاب یہ نہ کہتا کہ یا رسول اللہ میں ہلاک ہو گیا پس ثابت ہے کہ عمر بن خطاب کو آنحضرت کی زبانی اس فعل کے قبیح ہونے کا یقین تھا۔

کنز العمال کتاب العلوم بروایت سعید بن المسیب لکھا ہے کہ عمر بن خطاب ایک دن اصحاب کے پاس آیا اور کہا تم مجھے کیا فتویٰ دیتے ہو۔ اس کام پر جو میں نے آج کیا ہے۔ اصحاب نے پوچھا یا امیر المومنین وہ کیا فعل ہے۔ عمر نے کہا میرے پاس سے ایک باکرہ کنیز گئی جو مجھے پسند آئی پس میں اس سے لپٹ گیا۔ حالانکہ میں روزہ سے تھا پس اصحاب کو یہ سن کر تعجب ہوا۔

محاضرات ابو القاسم راغب اصفہانی میں ہے کہ عمر بن خطاب ایک دن منبر پر خطبہ پڑھ رہا تھا۔ کہ یکایک اس نے خطبہ موقوف کیا اور کہا کہ اے لوگو میں اسلئے کھڑا ہو گیا ہوں کہ آیا خدا سے ڈروں یا تم سے لیکن اللہ کا خوف تمہاری ملامت سے بہتر ہے بات یہ ہے کہ میرا گوز نکل گیا ہے میں ابھی وضو کر کے آتا ہوں۔

تاریخ خطیب بغدادی میں بروایت عکرمہ خادم ابن عباس لکھا ہے کہ ایک دن حجام عمر بن خطاب کی حجامت بنا رہا تھا عمر ایک مہیب شخص تھا جب اس نے کھنکارا تو بوجہ خوف حجام کا گوز نکل گیا۔ عمر نے اس کو چالیس درہم انعام دیئے۔

کتاب الجواب الصحیح لمن بدل دین المسیح علامہ ابن تیمیہ جلد اول ص۶۰ میں ہے کہ جس وقت عمر نے نصاریٰ اہل شام سے صلح کی ہے۔ تو یہ شرائط طے ہوئے نصاریٰ اپنے شہر میں یا اس کے اطراف

ہیں۔ وہ یہ کہ نئے گرجے ، خانقاہ ، صومعہ وغیرہ نہ بنائیں (یہ سب نام ہیں معابد نصاریٰ وغیرہ کے) اور جو خراب ہو جائیں انکی مرمت نہ کریں۔ مسلمان اگر کسی معبد میں ٹھہرنا چاہیں تو تین شب تک ان کو روکیں بلکہ انکی مہمانداری کریں۔ کسی جاسوس کو نہ آنے دیں نہ مسلمانوں کے سامنے کوئی دعا قریب کریں۔ نہ اپنی اولاد کو قرآن سکھلائیں نہ کسی امر شرک کو ظاہر کریں۔ نہ اپنے اہل قرابت کو اسلام سے روکیں۔ اور مسلمانوں کی تعظیم کریں اور جب مسلمان بیٹھنا چاہیں تو یہ تعظیم کو کھڑے ہو جائیں۔ مسلمانوں کے لباس میں کسی طرح کی مشابہت نہ کریں نہ ٹوپی میں نہ عمامہ نہ نعلین نہ مانگ نکالنے میں۔ نہ مسلمانوں کا سا نام رکھیں۔ نہ ان کی کنیت نہ زین پر سوار ہوں۔ نہ تلوار لٹکائیں۔ نہ کسی قسم کا اسلحہ لگائیں۔ نہ اپنے نام کی مہر کھدوائیں۔ خواہ عربی میں ہو یا فارسی میں۔ نہ شراب بیچیں اور سر کے آگے کے بال کٹوائیں۔ زنار باندھا کریں۔ مسلمانوں کے جوار میں اپنے مردوں کو نہ دفن کریں نہ ناقوس بجائیں۔ نہ اپنے گرجا وغیرہ میں کچھ بآواز بلند پڑھا کریں۔ نہ اپنے مردوں کے ساتھ آواز بلند کریں۔ نہ آگ روشن کریں۔ اگر اس کے خلاف کرینگے۔ تو پھر خون اور مال ان کا مسلمانوں پر حلال ہے۔ دوسری روایت میں ہے کہ عمر نے حکم دیا تھا۔ وہ اپنی پیشانی کے بال کتروا دیں اور کمر میں کستیات باندھیں جس سے وہ مسلمانوں سے پہچانے جائیں عمر نے تمام لشکر والوں کو لکھدیا تھا کہ اہل ذمہ (یہود نصاریٰ مجوس) کی گردن پر مہر لگائیں اور جس طرح مسلمان گھوڑے پر سوار ہوتے ہیں یہ نہ سوار ہوں بلکہ دونوں پیر ایک طرف لٹکا کر بیٹھیں اور کمر باندھے رکھیں [illegible] شرائط لکھوائی تو اپنے عاملوں اور اپنے بعد والے خلیفہ کو وصیت کی کہ اس کے خلاف نہ کریں۔

ازالۃ الخفاء صفحہ ۱۱۹ میں ہے کہ صبیغ نے عمر سے پوچھا کہ قرآن میں والذاریات ذروا ہے اس کے کیا معنی ہیں۔ عمر نے آستینیں چڑھالیں اور اس کو کوڑے لگانے شروع کر دیئے یہاں تک کہ سر سے عمامہ گر گیا پھر اس کو ایک گھر میں بند کر دیا اور ہر روز اس کو وہاں سے نکال کر سو کوڑے لگاتا۔ جب وہ اچھا ہو جاتا تو اس کو سو کوڑے لگاتا۔ بعد ازاں اس کو ایک اونٹ پر چڑھا کر شہر بدر کر دیا اور بصرہ بھیجدیا اور ابو موسیٰ عامل بصرہ کو لکھا کہ صبیغ کے ساتھ نشست و برخاست رکھنا حرام ہے اور خطبہ میں بیان کرو کہ اس نے علم کی جستجو کی ہے جو اس کی خطا ہے۔

تاریخ کامل جلد سوئم صفحہ میں ہے کہ امام شعبی کہتا ہے کہ عمر نے اصحاب قریش کو مدینہ میں مقید و عاجز کیا اور نظر بند رکھا یہاں تک کہ اس نے وفات پائی۔ اور کہا کرتا تھا کہ مجھے سب سے زیادہ خوف قریش کے شہروں میں پھیلنے سے ہے۔ اگر ان میں سے کوئی جہاد کی اجازت مانگتا تو عمر کہتا کہ تمہارے لئے رسول اللہ کے ساتھ کا جہاد ہی کافی ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ نہ تم دنیا کو دیکھو اور نہ دنیا تم کو دیکھے۔

پیدا ہوا وہ شیطان کا تفاخیں نے بمقابلہ نص کے اپنی رائے کو قوی سمجھا۔ اور حکم خدا کے مقابلہ میں اپنی خواہش نفس کو اختیار کیا۔ اور اپنی خلقت نار سے آدمؑ کی خلقت خاک پر تکبر کیا۔ اس شبہ سے سات شبہے پیدا ہوئے۔ جو تمام عالم میں پھیل گئے۔ اور ان سے مذہب ضلالت و بدعت پیدا ہوا۔

الفاروق مولوی شبلی نعمانی حصہ دوئم صفحہ ۲۳۲ پر ہے کہ اس تفریق مراتب کا موجد دراصل عمرؓ ہے کیونکہ کتب احادیث و سیر میں تم نے اکثر پڑھا ہوگا۔ کہ بہت سے ایسے مواقع پیش آئے ہیں کہ رسول اللہ نے کوئی کام کرنا چاہا ہے یا کوئی بات ارشاد فرمائی ہے تو عمرؓ نے اس کے خلاف رائے دی ہے۔

الفاروق شبلی صفحہ ۲۲۴ پر ہے کہ جس نے سب سے اول اسلام میں قیاس کی بنیاد ڈالی۔ وہ عمر بن خطاب ہے۔

یواقیت الجواہر شیخ عبدالوہاب شعرانی میں ہے کہ بعض محققین نے قرار دیا ہے کہ اہل اللہ کے لئے قیاس کرنا حرام ہے۔

درمنثور سیوطی جلد ہفتم صفحہ ۷۳ پر ہے کہ شجرۃ الرضوان کو جس کے نیچے آنحضرتؐ نے بیعت لی تھی۔ عمر بن خطاب نے کٹوا دیا۔ لوگ جوق در جوق اس درخت کی زیارت کو آتے جاتے تھے۔ اور وہاں نمازیں پڑھتے تھے۔ ابن عمرؓ کا تمام عمر یہ وطیرہ رہا کہ آنحضرتؐ نے جن درختوں کے نیچے کبھی آرام فرمایا تھا۔ ان کو پانی دیتا رہتا تاکہ خشک نہ ہونے پائیں۔ سورہ فتح میں ہے کہ خدا مومنین سے جو شجرۃ الرضوان کے نیچے بیعت لیتے ہوئے راضی ہوگیا جب انہوں نے تیری بیعت کی اور خدا نے ان بیعت کرنے والے دلوں کی حالت کو بھی جان لیا۔ اس آیہ میں شجرۃ الرضوان کی حرمت ظاہر ہے بالآخر شجرۃ الرضوان کی اصلی جگہ کو بصد کوشش تلاش کر کے وہاں مسجد بنا دی گئی۔ اب ہم بتاتے ہیں کہ عمر نے اس درخت کو کیوں کٹوایا۔

الف۔ درمنثور صفحہ ۷۲ پر ہے کہ عبداللہ بن معقل بیان کرتا ہے۔ کہ ہم رسول اللہ کے ساتھ تھے اور شجرۃ الرضوان کی شاخ آنحضرتؐ اور حضرت علی علیہ السلام پر پڑتی تھی۔

ب۔ درمنثور صفحہ ۷۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ معہ پندرہ سو اصحاب کے عمرہ کو جاتے ہوئے مقام حدیبیہ میں پہنچے قریش مکہ ڈرے کہ آنحضرتؐ ہمارے ساتھ لڑنے کو آرہے ہیں۔ آنحضرتؐ نے قریش مکہ کو تسکین دینے کے لئے عمر بن خطاب کو قریش مکہ کی طرف پیغام لے جانے کا حکم دیا۔ عمر نے جانے سے انکار کر دیا اور کہا میرا وہاں کوئی ہمدرد نہیں ہے عثمانؓ کو بھیج دیں۔ اس کی قوم و قبیلہ کے لوگ وہاں موجود ہیں۔ چنانچہ عثمانؓ کو بھیجا گیا۔ جب کو قریش مکہ نے جنگ رہن قیدی بنا لیا۔ اس پر آنحضرتؐ نے مسلمانوں سے بیعت لی کہ مر جائیں گے۔ مگر آنحضرتؐ کا ساتھ نہ چھوڑیں گے

سلمہ بن رکوع کہتا ہے کہ ہم سب نے مرنے پر بیعت کی تھی مگر عمر بن خطاب نے مرنے پر بیعت نہ کی تھی۔ جابر کہتا ہے۔ کہ آنحضرتؐ عمر کا ہاتھ پکڑے بیعت لے رہے تھے مگر یہ بیعت اس پر تھی کہ میں فرار نہ کرونگا۔ نہ اس پر کہ جان قربان کردوں گا۔ تاریخ خمیس صفحہ ۲۲ پر ہے کہ بیعت دو قسم کی تھی ایک یہ کہ ہم لڑتے لڑتے مرجائینگے۔ دوسرے یہ کہ ہم فرار نہیں کرینگے۔ عروہ بن مسعود ثقفی نے کہا۔ جو کفار قریش کا سفیر تھا۔ کہ خدا کی قسم میں ایسے ایسے اوباشوں کے چہرے دیکھ رہا ہوں جو فرار کرجائینگے اور آنحضرتؐ کو تنہا چھوڑ جائینگے۔ اس بات پر ابوبکر نے عروہ بن ثقفی کو سخت گالیاں دیں۔

ج۔ اسی شجر کے قرب میں صلحنامہ حدیبیہ لکھا گیا اور جو حرکت عمر سے ہوئی۔ عام وخاص کی زبان زد ہے اغاثتہ اللہفان صفحہ ۳ پر ہے کہ عمر نے کہا کہ اگر ہم کو قدرت حاصل ہوتی۔ تو ہم صلح رسول اللہؐ کو توڑ دیتے معارج النبوۃ صفحہ ۱۹۶ پر ہے کہ اسی شجر کے نیچے آنحضرتؐ نے عمر کو مخاطب کرکے فرمایا۔ کہ تم وہ دن بھول گئے جب تم جنگ احد میں بھاگ گئے اور میں تم کو بلا رہا تھا۔ اور پھر تم جنگ احزاب میں بھاگ گئے۔

د۔ معارج النبوۃ صفحہ ۱۹۶ پر ہے کہ صلحنامہ حدیبیہ کامل ہوچکنے کے بعد آنحضرتؐ نے تمام صحابہ کو تاکید تین بار فرمایا کہ اپنے اپنے اونٹوں کو نحر کرو اور سر منڈواؤ۔ لیکن کسی ایک نے بھی حکم کی تعمیل نہ کی واضح ہو کہ اس وقت ان لوگوں کو مسلمان ہوئے قریباً اٹھارہ سال کا عرصہ ہوچکا ہے۔ گو یہ حالت تھی در منثور صفحہ ۸۰ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے اور اصحاب نے بالآخر سر منڈوائے مگر عثمان اور ابو قتادہ نے پھر بھی سر نہ منڈوایا۔

عمر بن خطاب کا یہ کہنا کہ مجھے آج آنحضرتؐ کی نبوت میں شک ہوا ہے۔ جو پہلے نہ ہوا تھا۔ اس کے صریحاً یہ معنی ہیں۔ کہ وہ دل میں ہمیشہ شک میں گرفتار رہا۔ جس کے اظہار کا اسے آج موقعہ ملا ہے۔

حضرت علیؑ کا آنحضرتؐ کی خدمت میں عرض کرنا کہ میں "رسول اللہ" کے لفظ کو اپنے ہاتھ سے مٹانا پسند نہیں کرتا عین ایمان عین اسلام تھا۔ مگر عمر بن خطاب کا کہنا کہ مجھے نبوت میں شک پیدا ہوا ہے جو پہلے نہ ہوا تھا۔ عین ارتداد ہے۔ وہ نصوص کے مقابل میں مخالفت کی ہے۔

عمر کا نبوت میں شک کرنا اس بات کا ثبوت ہے کہ اس کا اسلام لانا مصلحت اور خوف کی وجہ سے تھا۔ در اصل اس کا دل لات ومنات کی الفت سے لبریز تھا۔

جب وہ آنحضرتؐ کو نبی نہیں مانتا تھا۔ تو وہ آپ کے احکام کو واجب التعمیل کب مان سکتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ جب کبھی آنحضرتؐ اسکو کسی کافر کے مقابلہ میں نکلنے کا حکم دیتے تھے۔ وہ صاف انکار کر دیتا تھا۔ اور یہی سبب تھا کہ وہ آنحضرتؐ کو کفار میں گھرا ہوا چھوڑ کر بھاگ جاتا تھا۔ اس کو

لکھا ہے کہ پیغمبر صلعم کے سوائے میں نے کسی کو بھی جناب فاطمہؑ سے افضل نہ پایا۔

ترمذی صفحہ ۲۲۰ سطر ۵ اور مشکوٰۃ مطبوعہ محمدی دہلی صفحہ ۵۶۸ سطر ۳ پر ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ جو شخص علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ کا دشمن ہے وہ میرا دشمن ہے اور جو انکا دوست ہے وہ میرا دوست ہے۔

بخاری میں ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ فاطمہؑ سیدہ سردار ہے بہشت کی تمام عورتوں کی۔

بخاری مطبوعہ بمبئی فضائل اصحاب النبیؐ باب مناقب فاطمہ جلد چہارم صفحہ ۲۵ سطر ۲ اور ترمذی جلد دوئم صفحہ ۳۲ آخری سطر پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ فاطمہ میرے جگر کا ٹکڑا ہے جسنے اس کو غضبناک کیا۔ اس نے مجھ کو غضبناک کیا۔

ترمذی مطبوعہ مطبع احمدی میرٹھ جلد دوئم صفحہ ۲۴۹ سطر ۵ اپر ہے کہ جب جناب فاطمہ حضور صلعم کے پاس تشریف لاتیں۔ تو آنحضرتؐ آپ کی تعظیم کو کھڑے ہو جاتے۔ اور آپ کو اپنی جگہ پر بٹھاتے۔

شرح ابن ابی الحدید صفحہ ۱۳۴ سطر ۱ پہ ہے کہ سلمہ بن عبدالرحمان سے روایت ہے کہ جب ابوبکر منبر خلافت پہ بیٹھا۔ اس وقت حضرت علی علیہ السلام اور زبیر اور چند بنی ہاشم خانہ سیدہ میں (بطور فاتحہ خوانی) موجود تھے پس عمر بن خطاب انکے پاس آیا۔ اور کہا خدا کی قسم اس گھر کو جلا دوں گا۔ اگر تم لوگ بیعت ابوبکر کے لیئے (اسی وقت) نہ نکلے۔

تاریخ ابو الفداء ترجمہ اردو جلد اول صفحہ ۳۷۵ پر ہے کہ ابوبکر کی بیعت عشرہ اوسط ماہ ربیع الاول ۱۱ھ میں ہوئی مگر بنی ہاشم اور زبیر اور عتبہ بن ابی لہب اور خالد بن سعید ابن عاص اور مقداد بن عمر اور سلمان فارسیؓ اور ابوذر غفاریؓ اور عمار یاسرؓ اور براء ابن عازب اور ابی بن کعب یہ سب لوگ حضرت علی علیہ السلام کے ہمراہ ہو گئے (اور ان میں سے کسی نے بیعت ابوبکر نہ کی) اسی بات میں عتبہ بن ابی لہب نے چند شعر اس مضمون کے کہے کہ میں نہ جانتا تھا کہ اولاد ہاشم سے خلافت اور حکم دوسرے جانے نہ پائیگی اسی طرح ابو سفیان پدر معاویہ نے بھی بیعت ابوبکر نہیں کی پھر ابوبکر نے عمر بن خطاب کو حضرت علیؑ کے پاس باین ارادہ بھیجا۔ کہ حضرت علی علیہ السلام کو مع ان لوگوں کے جو اس کے پاس ہوں۔ خانہ سیدہ سے نکال دو۔ اگر وہ نکلنے میں پس و پیش کریں۔ تو بیشک ان سے جنگ کرو۔ عمر بن خطاب نے تھوڑی سی آگ بھی ہاتھ میں لے لی تا کہ اس گھر کو جلا دے۔ اسی اثناء میں حضرت فاطمہؑ راہ میں ملیں۔ حضرت نے فرمایا اے ابن خطاب کہاں جاتے ہو کہا تمہارا گھر جلانے آیا ہے عمر نے کہا بیشک تمہارا گھر پھونک ڈالونگا ورنہ تم بھی ابوبکر کی بیعت کرو۔ اور جس کام میں امت داخل ہوئی ہے تم بھی داخل ہو جاؤ۔

الفاروق شبلی مطبوعہ مفید عام آگرہ حصہ اول صفحہ سطر ۹ پر ہے کہ ابن ابی شیبہ نے مصنف میں

اور علامہ طبری نے تاریخ کبیر میں (جو اُنسۃ کفر لوشی کرتا ہے۔ جو اس نے احراق خانۂ کے ارادہ کے بارہ میں صرف دو حوالے لکھے ہیں) لکھا ہے کہ عمر نے حضرت فاطمۂ علیہا السلام کے گھر کے دروازے پر کھڑے ہوکر کہا۔ یا بنت رسول اللہ۔ خدا کی قسم۔ آپ ہم کو سب سے زیادہ محبوب ہیں۔ تاہم اگر آپکے ہاں لوگ اس طرح جمع ہوتے رہے۔ تو میں ان لوگوں کیوجہ سے (آپ کے) گھر میں آگ لگا دوں گا۔ اگرچہ سند کے اعتبار سے اس روایت پر ہم اپنا اعتبار ظاہر نہیں کر سکتے۔ کیونکہ اس روایت کے راویوں کا حال ہم کو معلوم نہیں ہو سکا (اس روایت کے راوی ثقہ اور معتبر ہیں) تاہم درایت کے اعتبار سے اس واقعہ کے انکار کی کوئی وجہ نہیں۔ عمر کی تندی اور تیز مزاجی سے یہ حرکت کچھ بعید نہیں۔

کتاب الامامۃ والسیاسۃ جلد اول مطبوعہ مصر ص۳ سطر ۳ پر تفصیل سے لکھا ہے کہ عمر نے خانۂ سیدہؑ کو جلانے کے لیئے آگ اور لکڑیاں لانے کا حکم دیا۔ جناب فاطمہ علیہا السلام نے لوگوں سے اپنی بیکسی اور مظلومیت کا اظہار کیا اور روضۂ رسولؐ کی طرف منہ کرکے دلگداز الفاظ میں بلند آوازی سے نوحہ بکا کیا۔ عمر نے ابوبکر سے بار بار قتل علیؑ پر اصرار کیا۔ اور پھر حضرت علی علیہ السلام نے قبر رسولؐ سے چمٹ کر دلسوز الفاظ میں اپنی حالت کا نقشہ کھینچا۔

تاریخ الامم والملوک امام محمد بن جریر طبری مطبوعہ مصر جلد سوئم ص۱۹۸ بروایت ابن حمید عقد الفرید امام شہاب الدین احمد المعروف بہ ابن عبد ربہ اندلسی مطبوعہ مصر جلد دوئم ص۱۷۹ تاریخ المختصر فی اخبار البشر ملک المؤید عماد الدین ابو الفدا مطبوعہ مصر جلد اول ص۱۵۶ روضۃ المناظر برحاشیہ تاریخ کامل جلد یازدہم علامہ ابو الولید محمد بن شحنہ مطبوعہ مصر ص۱۱۳ مروج الذہب علامہ مسعودی برحاشیہ تاریخ کامل جلد نہم مطبوعہ مصر ص۱۵۶ استیعاب امام عبد البر مطبوعہ حیدر آباد دکن جلد اول ص۳۴۵ تحفہ اثنا عشری شاہ عبد العزیز دہلوی مطبوعہ نولکشور ص۲۹۳ ازالۃ الخفا شاہ ولی اللہ دہلوی مقصد دوئم مآثر ابی بکرؓ روایۃ صادقہ مولوی نذیر احمد دہلوی ص۵۲ احسن التحقیق بہ مشرب سنی مولوی وحید الدین خاں مطبوعہ جعفری لکھنؤ ص۳۳۲ کتاب المرتضیٰ مولوی عبد الرحمان حنفی امرتسری مطبوعہ امرتسر ص۳۵ رسالہ خلافت مصنفہ جان ڈیون پورٹ (عیسائی) ڈی کلائن اینڈ فال آف رومن ایمپائر یعنی زوال سلطنت روم ایڈورڈ گبن جلد سوئم ص۵۱۹ سکیچ آف محمدؐ واشنگٹن ارونگ ص۔ تاریخ اسلام انگریزی اوکلی ص۲۳ پر بھی عمر کا آگ لکڑیاں لے کر خانہ سیدہ پر جانا۔ اور گھر کو آگ لگانے کی دھمکی دینا لکھا ہے۔

مروج الذہب ص۱۵۹ برحاشیہ تاریخ کامل جلد اول مطبوعہ مصر میں ہے کہ نوفلی حماد بن سلمہ سے روایت کرتا ہے کہ عروہ بن زبیر اپنے بھائی عبد اللہ بن زبیر سے اس حرکت پر کہ اس نے حضرت

حنفیہ کے جلانے کا قصد کیا تھا اور لکڑیاں جمع کی تھیں۔ معذرت کرتا تھا کیونکہ غرض یہ تھی کہ ان لوگوں کو ڈرایا جائے تاکہ داخل اطاعت ہوں جیسا کہ اس سے پہلے جب بنی ہاشم نے انکار کیا تھا۔ تو جلانے والی لکڑیاں ان کے جلانے کو جمع کی گئی تھیں۔

داشت دربر شیر یزداں جامۂ ماتم ہنوز — بود زہرہ را ز غم دیدگاں پرنم ہنوز
آتش اندر خانۂ خیر البشر افروختند — روز اول کعبۂ اسلام را در سوختند
کافر ظاہر مسلمانی ز عقبے چشم بست — کو محسن را شہید و پہلوئے زہرا شکست

کتاب طرائف حضرت علامہ ابن طاؤس علیہ الرحمۃ میں ہے کہ جب حضرت علیؑ اور حضرت عباس نے بیعت ابوبکر سے انکار کیا تو ابوبکر اور عمر نے ارادہ کیا۔ کہ حضرت علیؑ اور حضرت عباسؓ کو آگ میں جلا دیں۔

تفسیر درمنثور سورہ نور میں ہے کہ ابن مردویہ نے انس اور بریدہ سے روایت لکھی ہے کہ رسول اللہ نے آیہ قرآنی "فی بیوت اذن اللہ ان ترفع" پڑھی تو ایک شخص نے کھڑے ہو کر پوچھا کہ وہ گھر کون سے ہیں فرمایا۔ یہ انبیاء کے گھر ہیں۔ پھر ابوبکر نے کھڑے ہو کر پوچھا۔ یا رسول اللہ کیا علیؑ اور فاطمہؑ کا گھر بھی ان گھروں میں داخل ہے حضرت نے فرمایا کہ ہاں بلکہ ان سے بھی افضل ہے۔

تاریخ خمیس جلد دوم ص ۳۰۹ پر ہے کہ عروہ بن زبیر نے عائشہ سے روایت کی ہے کہ جب آنحضرت نے مدینہ کی طرف ہجرت کی تو زینب ملاقات رسولؐ کے قصد سے اونٹ پر سوار ہو کر جانب مدینہ روانہ ہوئی ایک کافر نے جس کا نام ہبار بن اسود تھا۔ حضرت زینب کے اونٹ کو نیزہ سے بھڑکایا۔ اور وہ زمین پر گر پڑیں۔ جس کی وجہ سے ان کا اسقاط حمل ہو گیا۔

تفسیر بیضاوی میں ہے کہ خدا کا یہ قول اجابت ہے واسطے التماس حضرت ابراہیمؑ کے اور اس بات پر تنبیہ ہے کہ تحقیق انکی ذریت میں ظالم ہونگے۔ اور تحقیق وہ لوگ امامت کو نہیں پا سکتے۔ اس سبب سے کہ یہ امامت اللہ کی طرف سے امانت ہے اور عہد ہے اور ظالم اس کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ اور سوائے اس کے نہیں ہے کہ امامت کو وہ لوگ پاتے ہیں۔ جو اولاد ابراہیمؑ میں سے ابرار اور اتقیا سے ہوں۔

تفسیر کشاف میں ہے کہ کیونکر جائز ہو سکتا ہے۔ نصب کرنا ظالم کا واسطے امامت کے۔ حالانکہ امام اس واسطے نصب کیا جاتا ہے کہ ظالموں کو ظلم سے منع کرے۔ پس جس وقت کہ وہ شخص نصب کیا جائے گا جو فی نفسہ ظالم ہو تو یہ کہاوت صادق ہو جائے گی کہ جس شخص نے بھیڑیے کو چرواہا بنایا۔ اس نے ظلم کیا۔

کنز العمال جلد سوئم کتاب الخلافت باب خلافت ابوبکر حدیث نمبر ۲۳۳۴ مطبوعہ حیدر آباد دکن میں ہے کہ اسلم روایت کرتا ہے کہ جب ابوبکر خلیفہ بنگیا۔ اس وقت حضرت علی علیہ السلام اور زبیر خانہ فاطمہ

بیں تھے۔ اور حضرت علیؑ اور زبیر اور فاطمہؑ آپس میں مشورہ کر رہے تھے جب یہ خبر عمر بن خطاب کو پہنچی تو وہ خانۂ فاطمہؑ پر آیا اور کہا۔ اے فاطمہؑ قسم بخدا۔ میرے نزدیک تمام مخلوق سے محبوب ترین تیرے باپ رسولؐ خدا تھے۔ اور ان سے بعد میں تجھ کو محبوب ترین مخلوقات جانتا ہوں لیکن قسم بخدا۔ یہ دونوں امور مجھے اس سے منع نہیں کر سکتے۔ کہ اگر تمہارے گھر میں یہ لوگ مشورہ کرینگے۔ تو میں اس گھر کو جلا دونگا۔

کتاب العقد ابن عبد ربہ فصل سقیفہ کتاب القضاۃ فی اخبار الخلفاء تواریخہم میں ہے۔ کہ جن لوگوں نے ابوبکر کی بیعت سے تخلف کیا۔ وہ علیؑ و عباسؓ و زبیر و سعد بن عبادہ تھے۔ علیؑ اور عباسؓ جناب فاطمہؑ کے گھر میں بیٹھ رہے۔ یہاں تک کہ ابوبکر نے عمر کو بھیجا کہ ان دونوں کو فاطمہؑ کے گھر سے نکالے۔ اور ابوبکر نے عمر کو حکم دیا کہ اگر یہ دونوں انکار کریں تو ان سے مقاتلہ کرو۔ پس عمر اپنے ساتھ آگ لے کر ادھر متوجہ ہوا۔ اور یہ قصد کیا کہ جناب فاطمہؑ کے گھر کو علیؑ اور عباسؓ سمیت جلا دے۔ پس حضرت فاطمہؑ نے اس کو دیکھ کر کہا۔ اے خطاب کے بیٹے کیا تو اس لئے آیا ہے کہ ہمارے گھر کو جلا دے۔ عمر نے کہا ہاں۔ میں تمہارا گھر جلا دونگا۔ یا یہ کہ علیؑ اور عباسؓ بھی اس امر میں داخل ہوں جس میں امت کے لوگ داخل ہوئے ہیں۔

کتاب المختصر فی اخبار البشر بیان بیعت ابوبکر میں ہے کہ ابوبکر کی بیعت سے بنی ہاشم کی ایک جماعت اور زبیر اور عتبہ اور خالد بن سعید اور مقدادؓ اور سلمان فارسیؓ اور ابوذر غفاریؓ اور عمار یاسرؓ اور براء بن عازب اور اُبی بن کعب نے انکار کر دیا۔ اور علیؑ کی طرف میلان کیا۔ عتبہ نے اس امر کے متعلق اشعار بھی کہے جنکا مطلب یہ ہے کہ میں نہیں گمان کرتا تھا کہ خلافت بنی ہاشم اور ان میں سے علیؑ سے منہ موڑے گی کیا علیؑ سب لوگوں سے ایمان میں اول اور سابق اور قرآن و سنت کا سب سے بڑھ کر عالم نہیں ہے کیا علیؑ نے سب لوگوں کے پیچھے آخر وقت تک نبی کا ساتھ نہیں دیا۔ کیا علیؑ وہ شخص نہیں ہے جس کی مدد جبرئیلؑ نے رسول اللہ کے تفوق دفن میں کی۔ علیؑ کی ذات میں وہ سب باتیں موجود ہیں جو دوسرے تمام لوگوں میں ہیں۔ وہ اس سے برابری نہیں کر سکتے۔ تمام امت میں نیکی اور فضیلت کی وہ باتیں موجود نہیں ہیں جو علیؑ میں موجود ہیں۔ ایسا ہی ابوسفیان نے بھی بیعت ابوبکر سے تخلف کیا۔ پس ابوبکر نے عمر کو علیؑ اور ان لوگوں کی طرف بھیجا جو علیؑ کے ساتھی تھے۔ تاکہ وہ ان کو خانۂ فاطمہؑ سے نکالدے اور ابوبکر نے عمر کو حکم دیا کہ اگر وہ انکار کریں تو ان سے قتال کر۔ پس عمر آگ لے کر اس قصد سے چلا کہ فاطمہؑ کے گھر کو جلا دے۔ فاطمہؑ نے اس کو دیکھ کر کہا اے خطاب کے بیٹے۔ تو کدھر آرہا ہے کیا تو ہمارے گھر کو جلانے آیا ہے عمر نے کہا ہاں۔ یہ گھر جلانے آیا ہوں۔ یا یہ کہ وہ اس امر میں داخل ہوں جس میں امت کے لوگ داخل ہوئے ہیں

بلاذری میں ہے کہ علی علیہ السلام نے ابوبکر کی بیعت سے انکار کیا تو عمر اپنے ساتھ آگ لے کر آیا۔

فاطمہؑ نے عمر کو دروازے پر دیکھ کر کہا کہ اے پسر خطاب۔ کیا تو چاہتا ہے کہ مجھ پر میرا دروازہ جلا دے عمر نے کہا۔ ہاں اور یہ امر زیادہ قوی ہے بہ نسبت اس امر کے جو تیرا باپ لے کر آیا۔

تاریخ طبری ذکر خلافت ابوبکر میں ہے کہ عمر بن خطاب خانۂ جناب امیر علیہ السلام پر آیا اور انہیں طلحہ اور زبیر اور مہاجرین میں سے چند اشخاص تھے عمر نے کہا خدا کی قسم۔ میں ضرور یہ گھر تم پر جلا دوں گا۔ یا یہ کہ ابوبکر کی بیعت کرنے کے لئے باہر آؤ۔

مولوی وحید الدین خان نے کتاب حد تحقیق مطبوعہ لکھنؤ میں لکھا ہے کہ حسب روایت تاریخ ابو الفدا بادشاہِ شام کے کہ جس پر شیعہ ہونے کا کچھ احتمال نہیں ہو سکتا۔ یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ حضرت عمر خانۂ فاطمہ علیہا السلام کو جلانے کے لئے اپنے ہاتھ میں آگ لے کر گئے تھے۔ اور حضرت ابوبکر سے یہ حکم پایا تھا۔ کہ علیؑ بیعت نہ کریں تو علیؑ اور ان کے ساتھیوں کو فاطمہؑ کے گھر سے نکال دیا جائے۔

اگر کوئی شخص فوت ہو جائے اور اس کا خاندان مصروف گریہ و زاری ہو۔ تو اس وقت ہر ایک انسان کو اس خاندان سے قدرتاً اور اخلاقاً ہمدردی ہوتی ہے جوں جوں مدت منقضی ہوتی جاتی ہے۔ پسماندگان میں صبر و تحمل آتا جاتا ہے آخر کچھ عرصے کے بعد صدمۂ موت ہلکا ہو جاتا ہے

اگر عمر بن خطاب اور ابوبکر بن قحافہ دنیوی دستور ہی کو پیش نظر رکھتے تو خاندان اہلبیت کو سیر ہو کر وفات رسولؐ کے غم میں رو لینے دیتے اور صف ماتم اٹھ جانے دیتے خلافت پر قبضہ کر چکے تھے اور احباب اور حلقہ بگوشوں کا جم غفیر موجود تھا حضرت علیؑ سے بیعت لینے میں اتنی عجلت کی کیا ضرورت تھی۔ اور خانۂ اہلبیت کو معہ اہل خانہ جلا دینے کی کیا مجبوری لاحق تھی۔ کیا یہ ممکن نہ تھا کہ ڈرانے دھمکانے سے حضرت علیؑ ابوبکر کی بیعت کر لیتے۔

حضرات شیخین کے اس فعل نے عوام الناس میں یہ نمونہ قائم کر دیا کہ خاندان اہلبیتؑ کسی عزت کسی آبرو اور کسی لحاظ کے مستحق نہیں ہیں اس فعل بد کا نتیجہ یہ ہوا کہ لوگوں کی نگاہ میں اہلبیت کا وقار کم ہو گیا پھر حضرات ثلاثہ کے عہد حکومت میں ان کی گوناگوں تدابیر سے اہلبیت کی عزت بتدریج لوگوں کے دل سے محو ہو گئی۔

پسر معاویہ اور اس کے بعد کے خلفاء نے جو جو وحشیانہ سلوک اہلبیتؑ اور محبان اہلبیتؑ سے روا رکھے ظاہر و باہر ہیں۔ اس خونی دریا کا منبع خلافت اولیٰ تھی جس کا مدار المہام وزیر اعظم عمر بن خطاب تھا۔

## قصۂ قرطاس

بخاری امام بخاری مطبوعہ مصر جلد پنجم ص۲ مسلم امام مسلم مطبوعہ نولکشور جلد دوئم ص۴۳ تاریخ

خمیس علامہ دیار بکری مطبوعہ مصر جلد دوم ص۱۸۲ معارج النبوۃ ملا معین کاشفی مطبوعہ نولکشور رکن چہارم ص۲۳ مشکوٰۃ امام ولی الدین محمد بن عبداللہ الخطیب مطبوعہ محمدی دہلی ص۵۴۵ روضۃ الاحباب محدث جمال الدین حسینی مطبوعہ تیغ بہادر لکھنؤ ص۵۵ الفاروق شمس العلما مولوی محمد شبلی نعمانی مطبوعہ مفید عام آگرہ حصہ اول ص۶۲ سر العالمین حجۃ الاسلام امام غزالی مطبوعہ بمبئی ص۹ کتاب الشفا علامہ قاضی عیاض مطبوعہ صدیقی بریلی ص۳۰۶ شرح علامہ ابن ابی الحدید مطبوعہ ایران جلد اول ص۲۶ ان تمام کا مجموعہ یہ ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے اپنی مرض الموت کے وقت حکم دیا لاؤ میرے لئے قلم اور کاغذ۔ تاکہ میں تم کو ایسی تحریر کر دوں جس سے تم میرے بعد گمراہ نہ ہو جاؤ۔ عمر نے کہا۔ قلم اور کاغذ لانے کی کچھ ضرورت نہیں ہے۔ یہ شخص (عمر نے کہا ہے یہ شخص نہ رسول اللہ اور نہ پیغمبر خدا نہ حضرتؐ) ہذیان کی حالت میں ہے یعنی غلبہ مرض کی وجہ سے خلاف عقل باتیں کہہ رہا ہے۔ ہم کو کتاب خدا ہی کافی ہے۔ اس کلمہ پر حاضرین میں بلند آوازی شروع ہوئی اور حضرتؐ نے فرمایا قوموا عنی یعنے دور ہو جاؤ مجھ سے۔ دور ہو جاؤ مجھ سے۔

سورۃ الحجرات میں ہے کہ اے ایمان والو۔ اپنی آواز کو رسولؐ کی آواز سے بلند نہ کرو۔ اور جس طرح بلند آوازی سے آپس میں باتیں کرتے ہو۔ اسی طرح رسولؐ سے بلند آوازی سے گفتگو نہ کرو۔ ورنہ تمہارے تمام اعمال ضائع ہو جائیں گے۔

سورۃ الاحزاب میں ہے کہ جو لوگ اللہ اور اس کے رسولؐ کو ایذا دیتے ہیں انکو اللہ نے اپنی رحمت سے دنیا اور آخرت میں دور رکھتا ہے اور ان کے لئے ذلیل کرنے والا عذاب تیار ہے۔

بخاری مطبوعہ بمبئی باب مرض النبی جلد پنجم ص۴۷ سطر اول پر ہے کہ ابن عباس نے فرمایا کہ پنجشنبہ کا روز عجیب روز بد تھا کہ آنحضرتؐ نے شدت مرض میں حکم دیا کہ لاؤ کاغذ تاکہ میں ایک وصیت نامہ لکھ دوں کہ اس پر عمل کرنے کے بعد تم لوگ گمراہی میں نہ پڑو گے پس حاضرین میں نزاع پیدا ہوئی۔ اور پیغمبر کے حضور میں تکرار اور نزاع کسی طرح مناسب نہ تھا پس اصحاب (صرف عمر) نے کہا کہ پیغمبر صلعم ہذیان بول رہے ہیں پیغمبرؐ نے فرمایا۔ مجھے چھوڑ دو۔ اس حالت میں کہ جس میں ہوں یعنی شور نہ کر۔ پھر آنحضرتؐ نے تین وصیتیں کیں پہلی یہ کہ مشرکین کو جزیرہ عرب سے نکال دو۔ دوسری یہ کہ جائزہ دیا کرنا جس طرح میں دیا کرتا تھا۔ تیسری یہ کہ ...... یعنی یہاں حضرتؐ خاموش ہو گئے یا راوی اس وصیت کو بھول گیا۔

ناظرین غور طلب بات یہ ہے۔ کہ آنحضرتؐ کو کاغذ و قلم کے طلب فرمانے پہ بہتان ہذیان بتایا جاتا ہے لیکن اسی وقت آنحضرتؐ بہ قائمی حواس وصایا فرما رہے ہیں۔

امام بخاری نے تیسری وصیت کو دانستہ درج بخاری نہیں کیا لیکن ہم اس بھید کو بتا دیتے ہیں۔

سر العالمین امام غزالی مطبوعہ بمبئی صفحہ ۹ سطر ۵ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ کا انتقال ہوا تو مرنے سے پہلے حضرتؐ نے فرمایا۔ لاؤ دوات اور کاغذ کو تمہارے لئے خلافت اور امارت کی مشکلات کو دور کر دوں اور بتا دوں کہ تم میں سے خلافت اور امارت کا کون مستحق ہے۔ مگر عمر بن خطاب نے اس وقت کہہ دیا۔ کہ چھوڑ دو اس شخص کو کہ یہ ہذیان کر رہا ہے۔

کتاب الشفا قاضی عیاض مطبوعہ صدیقی بریلی صفحہ ۳ سطر ۱۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ کا مقصود اس وقت وصیت لکھنے سے یہ تھا۔ کہ امر خلافت کا فیصلہ کیا جائے اور اپنے بعد ایک خاص خلیفہ مقرر کیا جائے۔

تفسیر کبیر سورہ نساء زیر آیہ "ان یتحاکموا الی الطاغوت" لکھا ہے کہ آنحضرتؐ کا ہر ایک قول و فعل واجب التعمیل ہے۔ اور جس نے ایک امر کی بھی مخالفت کی۔ وہ اسلام سے خارج ہو گیا۔ خواہ اس کی مخالفت شک کی وجہ سے ہو یا سرکشی کی وجہ سے۔

امام عینی شرح بخاری لکھتا ہے۔ کہ چونکہ آنحضرتؐ کسی وقت خلاف عقل باتیں نہیں کر سکتے۔ اس لئے آنحضرتؐ کے حق میں کلمہ ہذیان کہنے والا کوئی منافق ناقص الایمان ہو گا۔

قسطلانی شارح بخاری اور ابن حجر عسقلانی صاحب فتح الباری لکھتا ہے۔ کہ جب آنحضرتؐ نے قلم اور کاغذ طلب فرمایا تھا۔ اس وقت آنحضرتؐ کے اہلبیت وہاں موجود نہ تھے۔

کتاب شفا امام الائمہ قاضی عیاض مطبوعہ صدیقی بریلی صفحہ ۳۰۲ سطر ۳ پر ہے کہ ھجر یا ھجر کے معنی بکواس کرنا ہے۔ اور ھجر یا ھجر کے معنی گندی گالیاں دینا ہے۔

تاریخ خمیس علامہ دیار بکری مطبوعہ مصر جلد دوم صفحہ ۱۸۲ سطر ۲۴ اور مشکوٰۃ مطبوعہ محمدی دہلی صفحہ ۴۵۵ سطر ۷ پر بروایت ابن عباس مفصل لکھا ہے کہ آنحضرتؐ کے قلم و قرطاس طلب فرمانے پر عمر بن خطاب نے حضرتؐ پر بہتان ہذیان لگایا۔ اور آنحضرتؐ نے فرمایا۔ دور ہو جاؤ مجھ سے دور ہو جاؤ مجھ سے۔

بخاری کتاب العلم باب کتاب العلم و کتاب الخمس باب اخراج الیہود من جزیرۃ العرب و کتاب المغازی باب مرض النبی و کتاب الجہاد باب ھل یستشفع الی اھل الذمۃ و کتاب الاعتصام باب کراھۃ الخلاف و صحیح مسلم کتاب الوصایا باب وصیت النبی و مشکوٰۃ بعد باب الکرامات و قبل باب مناقب الصحابہ میں ہے کہ حضرت ابن عباس پنجشنبہ یعنی جمعرات کے روز رویا کرتے۔ یہاں تک کہ زمین پر بچھے ہوئے سنگریزے ان کے آنسوؤں سے تر ہو جاتے۔ وجہ دریافت کرنے پر فرماتے۔ کہ یہ دن تمام مصیبتوں کا

فاطمہؑ نے عمر کو دروازے پر دیکھ کر کہا کہ اے پسرِ خطاب۔ کیا تو چاہتا ہے کہ مجھ پر میرا دروازہ جلائے۔ عمر نے کہا۔ ہاں اور یہ امر زیادہ قوی ہے بہ نسبت اس امر کے جو تیرا باپ لے کر آیا۔

تاریخ طبری ذکر خلافت ابوبکر میں ہے کہ عمر بن خطاب خانۂ جناب امیر علیہ السلام پر آیا اور اس میں طلحہ اور زبیر اور مہاجرین میں سے چند اشخاص تھے عمر نے کہا خدا کی قسم۔ میں ضرور یہ گھر تم پر جلا دوں گا یا یہ کہ ابوبکر کی بیعت کرنے کے لئے باہر آؤ۔

مولوی وحید الدین خان نے کتاب حد تحقیق مطبوعہ لکھنؤ میں لکھا ہے کہ حسب روایت تاریخ ابو الفدا بادشاہِ شام کے کہ جس پر شیعہ ہونے کا کچھ احتمال نہیں ہو سکتا۔ یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ حضرت عمر خانۂ فاطمہ علیہا السلام کو جلانے کے لئے اپنے ہاتھ میں آگ لے کر گئے تھے۔ اور حضرت ابوبکر سے یہ حکم پایا تھا۔ کہ علیؑ بیعت نہ کریں تو علیؑ اور ان کے ساتھیوں کو فاطمہؑ کے گھر سے نکال دیا جائے۔

اگر کوئی شخص فوت ہو جائے اور اس کا خاندان مصروفِ گریہ و زاری ہو۔ تو اس وقت ہر ایک انسان کو اس خاندان سے قدرتاً اور اخلاقاً ہمدردی ہوتی ہے جوں جوں مدت منقضی ہوتی جاتی ہے۔ پسماندگان میں صبر و تحمل آتا جاتا ہے۔ آخر کچھ عرصے کے بعد صدمۂ موت ہلکا ہو جاتا ہے

اگر عمر بن خطاب اور ابوبکر بن قحافہ دنیوی دستور ہی کو پیشِ نظر رکھتے تو خاندانِ اہلبیت کو سیر ہو کر وفاتِ رسولؐ کے غم میں رو لینے دیتے اور صفِ ماتم اٹھ جانے دیتے۔ خلافت پر قبضہ کر چکے تھے۔ اور احباب اور حلقہ بگوشوں کا جمِ غفیر موجود تھا حضرت علیؑ سے بیعت لینے میں اتنی عجلت کی کیا ضرورت تھی۔ اور خانۂ اہلبیت کو مع اہلِ خانہ جلا دینے کی کیا مجبوری لاحق تھی۔ کیا یہ ممکن تھا کہ ڈرانے دھمکانے سے حضرت علیؑ ابوبکر کی بیعت کر لیتے۔

حضرات شیخین کے اس فعل نے عوام الناس میں ایک نمونہ قائم کر دیا کہ خاندانِ اہلبیتؑ کسی عزت کسی آبرو کسی لحاظ کے مستحق نہیں ہیں۔ اس فعلِ بد کا نتیجہ یہ ہوا کہ لوگوں کی نگاہ میں اہلبیت کا وقار کم ہو گیا پھر حضرات ثلاثہ کے عرصۂ حکومت میں ان کی گوناگوں تدابیر سے اہلبیت کی عزت بتدریج لوگوں کے دل سے محو ہو گئی۔

پھر معاویہ اور اس کے بعد کے خلفاء نے جو جو وحشیانہ سلوک اہلبیتؑ اور محبانِ اہلبیتؑ سے روا رکھے ظاہر و باہر ہیں۔ اس خونی دریا کا منبع خلافتِ اولیٰ تھی جس کا مدار المہام اور وزیر اعظم عمر بن خطاب تھا۔

# قصۂ قرطاس

بخاری امام بخاری مطبوعہ بمبئی جلد ۲ نمبر ص۔ مسلم امام مسلم مطبوعہ نولکشور جلد دوم ص۴۳ تاریخ

دن ہے۔ کیونکہ اس دن رسولؐ خدا کو وصیت لکھنے نہ دی گئی۔ (دراصل آنحضرتؐ کو ہذیان گو کہا گیا)

شرح ابن ابی الحدید مطبوعہ ایران جلد اول ص۶۲ سطر ۲ پر صاف الفاظ میں لکھا ہے کہ آنحضرتؐ کے حق میں کلمہ ہذیان کہنے والا عمر بن خطاب ہے۔

ایک شاعر کا قول ملاحظہ ہو:۔

اوصی النبی فقال قائلھم　　قد ضل یھجو سید البشر

و روا ابابکر اصاب فلم　　یھجو فقد اوصی الی عمر

ترجمہ۔ جب آنحضرتؐ نے (طلب قلم وقرطاس کی) وصیت کی تو کہنے والے نے کہہ دیا کہ بہ تحقیق سید البشر گمراہ ہو گیا ہے اور ہذیان کر رہا ہے لیکن ابوبکر راستی پر تھا۔ جب اس نے عمر کے حق میں وصیت کی تو وہ ہذیان نہ تھی۔

کنز العمال جلد چہارم ص۵۲ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ نے بوقت مرض الموت قلم و قرطاس طلب فرمایا، عورتوں نے عمر سے کہا کہ حضرتؐ کی حاجت پوری کرو۔ تو عمر نے کہا چپ رہو تم تو صواحب یوسفؑ ہو کہ جب حضرتؐ بیمار ہوں تو تم اپنی آنکھیں نچوڑو یعنی زبردستی اور مصنوعی گریہ کرو۔ اور جب آنحضرتؐ صحیح ہوں تو ان کی گردن پر سوار ہو جاؤ۔ اس پر آنحضرتؐ نے فرمایا اے عمر تم سے یہ عورتیں بہتر ہیں۔ ناظرین۔ آنحضرتؐ کی نعت و بلاغ و حواس عمر کی خود رائی ملاحظہ ہو۔

فتح الباری کتاب المغازی نسخہ قلمی ص۱۹ پر ہے کہ جب اصحاب میں قصہ قرطاس کے متعلق اختلاف واقع ہوا۔ تو ان سے برکت اٹھ گئی۔

نہایہ ابن اثیر جزری لغت ہجر۔ دیوان متنبی۔ عکبری در شرح شعر

انطق فیک ھجر الحد ھلمی　　بانک خیر من تحت السماء

شرح شفا قاضی عیاض موسوم بہ نسیم الریاض۔ شرح مشکوٰۃ شاہ عبد الحق محدث دہلوی۔ کتاب سر العالمین امام غزالی۔ مدارج النبوۃ شاہ عبد الحق محدث دہلوی ذکر قصہ قرطاس۔ تاریخ حبیب السیر جز و سوم جلد اول ص۱۲۴ معارج النبوت رکن چہارم مطبوعہ نولکشور ص۳۴۲ روضۃ الاحباب جلد اول ص۵۵۰ بخاری پارہ تیس کتاب الاعتصام باب کراہت الخلاف ص۱ تیسیر الباری شرح بخاری۔ بخاری کتاب العلم مسلم معہ شرح نووی جلد ۲ ص۴۳ کا لب لباب یہ ہے کہ آنحضرتؐ کو کلمہ ہجر کا الزام دینے والا عمر بن خطاب تھا۔

بخاری با شرح تیسیر الباری کتاب المغازی باب مرض النبی ص۲۷ تیسیر الباری شرح بخاری پارہ دوازدہم کتاب الجہاد باب ھل یستشفع الی اھل الذمۃ بخاری کتاب الجہاد باب اخراج

الیہود من جزیرۃ العرب ص۱۰۱ تیسیر الباری مسلم معہ شرح نووی مطبوعہ نولکشور جلد دوم کتاب الوصیۃ ص۴۲ مسلم معہ شرح نووی جلد دوم ص۴۳ پر لکھا ہے کہ کلمہ ہجر کسی شخص نے کہا تھا۔

علامہ کرمانی نے شرح بخاری میں لکھا ہے کہ اس کی دو تاویلیں ہو سکتی ہیں۔ ایک یہ کہ حضرت نے ارادہ کیا تھا کہ اپنے بعد خلیفہ کا نام لکھ دیں تاکہ لوگ آپس میں اختلاف نہ کریں اور نزاع اور فساد کر کے گمراہ نہ ہوں۔ علامہ خفاجی نے نسیم الریاض شرح شفا قاضی عیاض میں لکھا ہے کہ سفیان نے کہا کہ حضرت نے چاہا تھا کہ امر خلافت کو اپنے بعد بیان کر دیں۔ تاکہ لوگ اختلاف نہ کریں۔ شیخ عبد الحق دہلوی نے شرح مشکوٰۃ میں لکھا ہے کہ آنحضرت نے ارادہ کیا تھا۔ کہ خلافت کے لئے کسی صحابی کی تعین کر دیں تاکہ آپ کے بعد اختلاف نہ ہو۔ اور ابن عباس اسی وجہ سے رویا کرتے۔

تاریخ بغداد احمد بن طاہر خطیب بغدادی اور شرح ابن ابی الحدید جزو اول مطبوعہ طہران ص۵۱ پر ابن عباس سے روایت ہے کہ عمر نے کہا اے ابن عباس۔ تم پر اونٹوں کی قربانی لازم ہو اگر تم سچ بولو سچ بتاؤ۔ کہ کیا علیؑ کے دل میں اب بھی خلافت کا دعویٰ موجود ہے۔ ابن عباس نے کہا کہ ہاں بلکہ زیادہ بات یہ ہے کہ میں نے اپنے باپ (عباس عم رسولؐ) سے یہی بات پوچھی تھی۔ تو انہوں نے کہا تھا کہ علیؑ کا دعوے خلافت سچا ہے۔ یہ سن کر عمر نے کہا کہ آنحضرتؐ نے علیؑ کے بارہ میں چند بار ایسے کلمات تو کہے ہیں۔ لیکن وہ کچھ ثابت نہیں کرتے اور نہ ہی ان سے قطع حجت ہوتی ہے کیونکہ آنحضرت محبت علیؑ کی وجہ سے ایسے کلمات کہہ دیا کرتے۔ اور آنحضرتؐ نے اپنے مرض الموت میں حق کو چھوڑ کر باطل کی طرف جانا چاہا (نعوذ باللہ) تاکہ علیؑ کے نام کی صراحت کر دیں تو خدا کی قسم میں نے امت کی شفقت اور اسلام کی محبت کی وجہ سے آنحضرتؐ کو منع کر دیا۔ کیونکہ قریش حضرت علی علیہ السلام کی خلافت پر اتفاق نہ کرتے۔ اور اگر وہ خلیفہ ہو جاتے۔ تو عرب کے لوگ ان کی مخالفت میں کھڑے ہو جاتے پس آنحضرتؐ نے جان لیا کہ میں اس راز کو سمجھ گیا ہوں۔ جو حضرتؐ کے دل میں تھا۔ یہی وجہ ہے کہ پھر حضرتؐ خاموش ہو گئے اور علیؑ کے نام کو ظاہر نہ کیا۔ اور اللہ تعالیٰ نے جو منظور تھا ہو گیا اور اس کا مقطع حکم جاری ہو گیا۔

صاحب رسالہ رد روافض ملحقہ ملفوظات مجدد الف ثانی کی تحریر متعلق واقعہ قرطاس کا لب لباب یہ ہے کہ آنحضرتؐ کا اس وقت کاغذ اور قلم طلب کرنا الہام یا نبوت کے حکم سے نہ تھا۔ بلکہ اپنی رائے سے تھا۔ اس لئے اس کی مخالفت گناہ نہیں۔

طبقات الحفاظ ذہبی جلد اول ص۳ پر ہے کہ حسبنا کتاب اللہ کہنے والا خارجی ہے۔ تاریخ ابن اثیر

ہیں، کہ سعید بن ذی لعوہ نے عمر بن خطاب کی سفری صراحی سے پانی پیا۔ تو مست ہو گیا۔ عمر نے اسکو مارنا شروع کیا۔ تو اس نے کہا۔ میں نے تمہاری ہی صراحی سے پانی پیا ہے۔ عمر نے کہا۔ میں نے تجھے اس سبب سے ملامت کی کہ تم مست کیوں ہو گئے۔

معالم التنزیل صفحہ ۲۲ پر ہے کہ عمر بن خطاب نے اپنے بعض عاملوں کو لکھ بھیجا کہ مسلمانوں کو طلا (ایک قسم کی شراب ہے) پلایا کرو جس کا دو ثلث جل جائے اور ایک ثلث باقی رہ جائے۔

کتاب مستطرف امام شہاب الدین ابشیہی جلد دوئم باب ۷۴ صفحہ ۲۱۴ پر ہے کہ باوجودیکہ دو دفعہ آیات قرآنی نازل ہو چکیں جن میں شراب پینے سے منع کیا گیا تھا۔ مگر عمر بن خطاب نے شراب پی لی۔ اور اونٹ کے کلہ کی ہڈی اٹھا کر عبد الرحمان بن عوف کا سر پھوڑ ڈالا اور بیٹھ کر مقتول کافروں کی نوحہ خوانی اسود بن یعفر کے شعر پڑھ پڑھ کر کرنا، جن کا ترجمہ یہ ہے کہ بدر کے کوئیں میں وہاں کافر بعد قتل بہ حکم رسولؐ پھینکے گئے تھے) کتنے ہی معزز اور جوان ہیں۔ کیا مجھے کبشہ کا بیٹا (کفار نے طعن کے طور پر آنحضرتؐ کا نام ابن کبشہ رکھا ہوا تھا) ڈراتا ہے۔ کہ ہم عنقریب زندہ کئے جائینگے۔ حالانکہ جس کی موت پر جانور روتے ہیں کس طرح زندہ ہو سکتا ہے۔ کیا یہ ہو سکتا ہے کہ جو مجھ سے موت کو دفع کرنے سے عاجز ہے، وہ میری ہڈیوں کو چورا ہو جانے کے بعد مجھ کو زندہ کر سکے۔ آیا کوئی ہے جو خدا کو میری طرف سے یہ پیغام پہنچا دے۔ کہ میں رمضان کے روزوں کا تارک ہوں اور اللہ سے کہدے کہ میرا کھانا اور میرا پانی بند کر دے۔ پس جب آنحضرتؐ کو یہ خبر ملی تو آنحضرتؐ غضبناک ہو کر باہر نکلے۔ اور جو چیز آنحضرتؐ کے ہاتھ میں تھی اٹھا کر عمر کو مار دی۔ عمر نے کہا۔ پناہ بخدا۔ میں باز آیا۔ میں باز آیا۔ ناظرین۔ کبشہ آنحضرتؐ کا نانا تھا۔ جو مومن اور موحد تھا۔ مگر کفار قریش اس سے عداوت رکھتے تھے۔

مستدرک حاکم میں ہے کہ مغیرہ کے غلام ابو لولو نے عمر کے کاندھے پر اور کوکھ میں ضرب لگائی جس سے وہ گر پڑا۔ عمر کے علاوہ اس نے تیرہ آدمیوں کو بھی زخمی کیا۔ جن میں سے چھ مر گئے۔ عمر کو اٹھا کر گھر لے گئے۔ اور نبیذ پینے کو دی گئی جو اس نے پی لی۔ لیکن نبیذ زخموں سے بہ نکلی۔ پھر لوگوں نے عمر کو دودھ پلایا۔ وہ بھی زخموں سے بہ نکلا۔ پھر عمر نے صہیب کو حکم دیا کہ نماز کرائے۔

طبقات ابن سعد باب استخلاف عمر من ترجمہ عمر۔ حیوٰۃ الحیوان علامہ کمال الدین دمیری نعت و کنز العمال ملا علی متقی کتاب الامارت باب دوئم فصل دوئم فرع ثالث۔ کتاب مصنف ابن ابی شیبہ ازالۃ الخفا شاہ ولی اللہ فصل سادس رسالہ لنشر مقامات میں ہے کہ عمر نے صہیب کو امامت نماز پہ مقرر کیا۔ صہیب عمر کا غلام تھا۔

ازالۃ الخفا صفحہ ۲۳ پر ہے کہ عمر بن خطاب کے غلام اسلم نے مکہ کی راہ میں عبد اللہ بن عباس مخزومی کے

تاریخ ابو الفدا۔ اور تاریخ خمیس میں ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے خارجیوں کو خارج از دین فرمایا۔

جب آنحضرتؐ نے قلم و قرطاس کے لائے جانے کا حکم دیا عمر بن خطاب کے فوراً کان کھڑے ہو گئے۔ اور وہ سمجھ گیا کہ تقرر ولی عہدی معرض تحریر میں آنے کو ہے۔ وہ کب برداشت کر سکتا تھا کہ آنحضرتؐ اپنے دست مبارک سے حضرت علیؑ کی جانشینی کی وصیت لکھدیں آنحضرتؐ کا طلب قلم و قرطاس کا حکم دینا تھا کہ عمر کے سینے میں آتش نفاق جل اٹھی اور فوراً کہدیا کہ یہ شخص ہذیان کر رہا ہے۔ ہمیں کتاب خدا ہی کافی ہے۔

اگر آپ پر اس وقت غلبہ مرض طاری تھا اور آپ بقول عمر ہذیان کر رہے تھے۔ تو پھر آپ نے دو بار قوموا عنی قوموا عنی کیوں فرمایا۔ اور پھر اسی وقت تفصیل سے کیوں تین وصیتیں فرمائیں جن پر اہلبیت نے عمل کیا۔ یہ دونوں امور ظاہر کرتے ہیں کہ آپ کے ہوش و حواس درست تھے علاوہ ازیں نبیؐ اور رسولؐ غلبہ مرض کی اس حالت سے جس میں مریض ایسی بہکی باتیں کرتے مبرا و رفیع ہوتے ہیں۔

آنحضرتؐ کا فرمانا قوموا عنی قوموا عنی "یعنی اٹھ جاؤ یہاں سے اٹھ جاؤ یہاں سے۔ آپ کا قہر و غضب ظاہر کرتا ہے۔ اور وہ بھی بوقت وفات اس سے ثابت ہوا کہ عمر بن خطاب راندۂ درگاہ رسولؐ تھا۔ چنانچہ اس کو فی الواقع خانۂ رسولؐ سے اسی وقت نکال بھی دیا گیا تھا۔ پس ایسا شخص ہماری نگاہ میں کیونکر قابل عزت ہو سکتا ہے ہم بھی اس سے وہی سلوک روا رکھتے ہیں جو آنحضرتؐ نے اس سے روا رکھا۔ ہمارا یہ طرز سلوک عین ایمان اور عین اسلام ہے۔ بلکہ بحکم خدا و اہلبیت درود سے بہتر اور افضل ہے۔

# شراب

ترمذی کتاب التفسیر جلد دوم میں ہے کہ عمر بن خطاب نے کہا۔ کہ اے خدا شراب کے حرام ہونے میں اس سے زیادہ واضح حکم نازل فرما جو تو فرما چکا ہے۔

دقائق المذاہب مولوی نواب احمد حسین خان صاحب خان بہادر حنفی تعلقدار پریانواں ضلع پرتاب گڑھ ملک اودھ صفحہ ۲۹ پر ہے کہ امام نسائی نے سعید ابن المسیب سے روایت کی ہے کہ ثقیف کے لوگوں نے عمر بن خطاب کی خاطر تواضع شراب سے کی عمر نے شراب طلب کی جب منہ کے پاس لایا تو ابکائی آئی پس اس کی تیزی کو پانی سے کم کیا (اور پی لی) اور کہا۔ ایسا ہی تم بھی کر لیا کرو۔

مسند امام ابو حنیفہ اور فتح الباری جلد پنجم صفحہ ۲۴۳ پر ہے دیگر اور اصحاب عمر اس وقت شراب نوشی میں جا بجا

پاس شراب نبیذ دیکھی جس پر اسلم نے کہا کہ اس شراب کو عمر بن خطاب بہت دوست رکھتا ہے۔
عبداللہ بن عباس مخزومی نے شراب نبیذ کا ایک بڑا پیالہ بھرا اور عمر کے پاس لایا عمر نے ہاتھ میں اٹھایا اور منہ کے پاس لا کر کہا کہ نہایت عمدہ ہے۔ اسکے بعد پی اور اس میں سے ایک اور شخص کو بھی دی جو داہنی جانب بیٹھا تھا۔

الفاروق حالات عمر ص۲۰۲ پر ہے کہ ایک طبیب بلایا گیا عمر کے زخمی ہونے پر۔ جس نے نبیذ اور دودھ عمر کو پلایا۔ جو زخم کی راہ سے نکل آیا۔ بخاری کتاب المناقب باب قصة البیعت پارہ چودھواں ص۹۶ سطر ۸ پر ہے۔ کہ عمر کو نبیذ پلائی گئی۔ جو اس کے پیٹ سے باہر نکل آئی کشف الغطا مطبوعہ صدیقی لاہور ص۵۵ پر ہے کہ عمر نے نبیذ پی۔

ازالۃ الخفا مقصد دوئم ص۱۵۲ پر ہے کہ عمر نے اپنے سالے قدامہ بن مظعون عدوی پر شراب نوشی پر شرعی حد نہ لگائی۔

ازالۃ الخفا ص۲۱ پر ہے کہ عمر نے بغا سے کہا۔ سوائے ہو تم پر۔ پلاؤ وہ چیز۔ بر فا ایک قدح بھر کر لایا۔ جس میں نبیذ تھی اور عمر نے اس کو پیا۔

فتح الباری ابن حجر جلد پنجم ص۳۴ پر ابن حجر نے تحقیق وقیق کے بعد شراب خوروں کے نام لکھے ہیں جو یہ ہیں۔ ابو طلحہ۔ ابو عبیدہ۔ ابی بن کعب معاذ بن جبل ابو دجانہ سہیل بن بیضہ ابوبکر۔ عمر۔ عمر بن شغوب نیز ص۲۲۳ پر لکھا ہے۔ کہ ہمام بن حرث سے روایت ہے کہ عمر ایک دن سفر میں تھا۔ اسکے پاس نبیذ لائی گئی۔ تو اس نے پی اور ترش رو ہوا۔ اور کہا طائف کی نبیذ میں بہت تیزی ہے۔ پھر پانی منگایا۔ اور اس میں پانی ڈالا اور پی۔ اس حدیث کی سند بہت صحیح بلکہ اصح ہے۔

مسند ابو حنیفہ میں ہے کہ عمر بن خطاب کے پاس ایک اعرابی کو پکڑ کر لایا گیا۔ جو نشہ سے چور تھا۔ عمر نے اس کے لئے عذر تراشنا شروع کیا (یعنی اس پر شرعی حد نہ لگانے کی کوشش کی) جب ہر طرح سے عاجز ہوا۔ تو حکم دیا کہ اس کو قید میں رکھو۔ ہوشیار ہونے کے بعد اس پر حد جاری کیجائے گی۔ پھر عمر نے اس کی جھوٹی شراب منگائی۔ اور پانی ملا کر اس کا نشہ کم کیا۔ اور خود پی اور اپنے (وہم خیال) شرکاء جلسہ کو پلائی۔ اور کہا۔ اسی طرح پانی ملا کر نشہ کم کر لیا کرو۔ اگر شیطان تم پر قبضہ کرے۔

ازالۃ الخفا مقصد دوئم ص۱۵۱ پر عمر کے لڑکے ابو شحمہ کا شراب پینا اور ہلاک ہونا مرقوم ہے۔ جو لکھا جا چکا ہے۔ جس میں ابو شحمہ کا یہ جملہ مفید مطلب ہے مجھ کو وہ شخص حد لگا سکتا ہے جس نے بحالت کفر یا اسلام شراب نہ پی ہو۔ عمر حد نہ لگا سکا۔

استیعاب جلد دوئم ص۵۴۳ پر ہے کہ جب عمر کے سالے قدامہ (قدامہ عمر کا سالا بھی تھا اور بہنوئی

بھی تھا، نے شراب پی، تو قبیلہ عبد القیس کے سردار جارود نے عمر سے کہا کہ قدامہ پر حد جاری کرو عمر نے کہا تو مدعی ہے یا گواہ۔ جارود نے کہا ہم گواہ ہیں۔ عمر نے کہا نہیں تو گواہی دے چکا ہے۔ اس روز تو جارود خاموش رہا لیکن دوسرے دن کی صبح کو پھر جارود نے حد لگانے کے لئے کہا۔ عمر نے کہا معلوم ہوتا ہے کہ تو مدعی ہے حالانکہ صرف ابوہریرہ نے تیرے ساتھ گواہی دی ہے جارود نے کہا ہم تم کو خدا کی قسم دیتے ہیں۔ کہ قدامہ پر حد جاری کرو۔ عمر نے کہا۔ اگر تم اپنی زبان نہ روکے گا۔ تو تم کو سزا دی جائے گی۔ جارود نے کہا۔ بخدا یہ بالکل خلاف حق ہے۔ کہ شراب تو تیرا ابن عم پیئے اور سزا ہم کو دی جائے۔

پھر لکھا ہے کہ ابوہریرہ نے کہا کہ اے عمر۔ اگر تم کو ہماری شہادت پر شک ہے تو قدامہ کی زوجہ ولید کی بیٹی مسمات ہند سے پوچھ لے۔ عمر نے ہند کو قسم دے کر پوچھا۔ تو اس نے گواہی دی کہ بیشک قدامہ نے شراب پی۔ مگر باوجود اس کے حد نہ لگائی گئی۔

مسلم کتاب الاشربہ جلد دوم ص۱۶۸ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ کے ساتھ غار کی طرف جاتے ہوئے چرواہے نے ایک قدح میں دودھ دوہا۔ اور آنحضرتؐ نے سیر ہو کر پیا۔ ہم نے آنحضرتؐ کو اسی ایک قدح میں سے ہر قسم کی چیزیں پلائیں مثلاً دودھ۔ پانی۔ شہد۔ بنبیذ وغیرہ۔

زاد المعاد ابن القیم جلد دوم ص۲۸ پر ہے کہ جن احادیث سے بنبیذ کی حرمت ثابت ہے۔ وہ حد تواتر کو پہنچ گئی ہیں۔ بخلاف حدیث حلت بنبیذ کے وہ صرف ایک حدیث ہے۔ جس سے کسی طرح ان احادیث کا مقابلہ نہیں ہو سکتا۔

بخاری پارہ چودھواں کتاب المناقب باب قصہ البیعت ص۹۵ پر ہے کہ جب مغیرہ کے غلام ابو لولو نے عمر کو زخمی کیا۔ تو عمر نے کہا کہ کم بخت کتے نے مجھ کو مار ڈالا۔

جذب القلوب شیخ عبد الحق محدث دہلوی مطبوعہ کلکتہ باب ششم ۱۲۶۲ھ ص۱۹۱ پر ہے کہ ابن شیبہ اور ابن زبالہ کہتے ہیں کہ ابو ایوب اور ایک جماعت انصار نے اس مسجد کے موضع میں فضیح پی اور آیہ قرآنی در بارہ حرمت شراب کے نزول پر تمام شراب فضیح وہاں بہادی گئی اسی وجہ سے اس کا نام مسجد فضیح مشہور ہوا۔ امام احمد نے مسند میں لکھا ہے کہ ابن عمر سے روایت ہے کہ اسی مقام پر رسول اللہ نے بھی فضیح پی اور اس مقام کا نام مسجد فضیح مشہور ہوا (نعوذ باللہ یہ رسول اللہ صلعم پر بالکل افترا اور بہتان ہے)

تیسیر الباری شرح بخاری مولوی نور الحق ابن عبد الحق محدث دہلوی کتاب التفسیر باب لیس علی الذین امنوا ص۲۶۳ پر ہے کہ امام ابو حنیفہ کہتا ہے۔ کہ اگر شراب کو عبادت میں قوت حاصل کرنے کی غرض سے پیا جائے تو حلال ہے اور اگر لہو و لعب کے ارادہ پر پی جائے تو حرام ہے۔

امام غزالی نے احیاء العلوم جلد اول صفحہ پر لکھا ہے کہ عمر بن خطاب نے نصرانی کے گھڑے سے پانی لے کر وضو کیا۔

شرح بخاری علامہ ابن حجر عسقلانی جلد سوئم صفحہ پر ہے کہ ابوبکر نے قبل از تحریم شراب پی اور اشعار پڑھے۔ جو نوحہ اہل بدر میں ہیں۔ ناظرین یہی واقعہ کتاب مستطرف میں عمر بن خطاب کی طرف منسوب ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں بھائی ہر کام میں شریک رہتے تھے۔

# طہارت

کنز العمال کتاب الطہارت من قسم الافعال جلد پنجم صفحہ ۱۲۶ پر بروایت زید بن وہب لکھا ہے کہ میں نے عمر بن خطاب کو کھڑے کھڑے پیشاب کرتے دیکھا۔

کنز العمال کتاب الطہارت صفحہ ۱۲۷ پر ہے کہ عمر بن خطاب نے کہا۔ کھڑے کھڑے پیشاب کرنے سے دبر کی حفاظت ہوتی ہے۔ اور بیٹھ کر پیشاب کرنے سے دبر ڈھیلی ہو جاتی ہے۔

فتح الباری شرح بخاری میں ہے کہ تحقیق عمر بن خطاب کھڑے کھڑے پیشاب کیا کرتا تھا۔ اور کبھی ایڑی کے بل بیٹھ کر بھی کرتا تھا۔ اور کہا کرتا تھا کہ کھڑے کھڑے پیشاب کرنے سے دبر کی حفاظت ہوتی ہے

ازالۃ الخفا مقصد دوئم ذکر سنن اداب الخلاء عمر صفحہ ۸۵ اور مستدرک اور کنز العمال باب سوئم فصل اول کتاب الطہارت میں ہے کہ بغوی وغیرہ نے جو مشاہیر اہل حدیث سے ہیں عمر بن خطاب سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے مجھے کھڑے کھڑے پیشاب کرتے دیکھا تو فرمایا اے عمر کھڑے کھڑے پیشاب نہ کیا کر۔ اور پھر لکھتا ہے کہ عمر پیشاب کرتا تو اپنا ذکر دیوار سے یا پتھر سے صاف کرتا۔ اور پانی سے استنجا نہ کرتا۔ بعد ازیں صاحب ازالۃ الخفا شاہ ولی اللہ کہتا ہے کہ اس پر علمائے اہلسنت کا اجماع ہے کہ کوئی حدیث مرفوع (کھڑے کھڑے پیشاب کرنے یا ذکر کو دیوار اور پتھر سے مسح کرنے کی) نہیں اور اس طرح کا عمل کرنا عمر کا قیاسی مذہب ہے۔

اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ شیخ عبدالحق دہلوی میں ہے کہ کھڑے کھڑے پیشاب کرنا عادت جاہلیت پر قائم رہنے کی وجہ سے تھا۔ یا کسی مرض کی وجہ سے۔ اور عمر کے کھڑے کھڑے پیشاب کرنے کے عذر میں یہ وجہ قرار دی گئی ہے کہ اس طرح پیشاب کرنے سے دبر کی حفاظت ہوتی ہے۔ پس ہو سکتا ہے کہ اس وقت عمر کو کوئی مرض لاحق ہو جس سے اس کو ڈر ہو کہ بیٹھ کر پیشاب کرنے سے اس کی دبر سے نجاست نہ نکل آئے۔ کیونکہ رسول اللہ کا عمر کو کھڑے کھڑے پیشاب کرنے سے منع کرنا حدیث میں وارد ہے۔

شرح مصابیح فضل اللہ بن محمد بن احمد ابوالمکارم توریشتی میں لکھا ہے کہ بیشک میں نے حدیث میں دیکھا ہے کہ عمر بن خطاب کھڑے کھڑے پیشاب کیا کرتا تھا اور کہا کرتا تھا کہ کھڑے کھڑے پیشاب کرنے سے دبر کی حفاظت ہوتی ہے پس یہ بدیہی امر ہے کہ اس کا یہ فعل کسی مرض کے سبب سے ہوگا کیونکہ وہ بھی توریت پیغمبر سے ہے پس وہ آنحضرتؐ کے خلاف حکم عمل نہیں کر سکتا کہ کھڑے ہو کر پیشاب کرے پس ہم گمان کرتے ہیں کہ عمر کو بیٹھ کر پیشاب کرنے سے کوئی چیز دبر سے خارج ہوتی ہوگی۔ اور اس کی دلیل عمر کا خود قول ہے کہ کھڑے پیشاب کرنے سے دُبر محفوظ رہتی ہے۔

قسطلانی باب اول شرح باب البول قائماً و قاعداً میں ہے کہ ایک جماعت نے کھڑے ہو کر پیشاب کرنا مباح کیا ہوا ہے۔ جیسے عمر بن خطاب اور ابن عمر اور زید بن ثابت اور سعید بن مسیب اور ابن سیرین اور نخعی اور شعبی اور احمد حنبل اور مالک وغیرہ امام مالک کہتا ہے کہ اگر ایسی جگہ پر کھڑے ہو کر پیشاب کیا جائے کہ کوئی چھینٹا نہ اڑے تو اس میں کوئی خطرہ نہیں ورنہ مکروہ ہے شرح مشکوٰۃ شیخ عبدالحق بخاری لکھتا ہے

فتح الباری شرح بخاری باب البول قائماً و قاعداً جلد اول میں ہے کہ رسول اللہ نے کھڑے ہو کر پیشاب کیا۔ بخاری مطبوعہ مصر جلد اول ص۳۲ ابن ماجہ مطبع فاروقی دہلی جلد اول ص۲۶ نسائی مطبع نظامی جلد اول ص۱۰ ترمذی مطبع مجتبائی دہلی جلد اول ص۴ ابوداؤد مطبع مجتبائی دہلی جلد اول ص۵ مسلم مطبع انصاری دہلی جلد اول ص۱۳۳ پر بھی مرقوم ہے کہ آنحضرتؐ نے کھڑے کھڑے پیشاب کیا (معاذ اللہ) نقل کفر کفر نباشد)

کنز العمال میں ہے کہ ایک دفعہ سفر میں اصحاب رسولؐ نے عمر کو آبدست کرتے دیکھا۔ تو کھل کھلا کر ہنس پڑے۔

شرح ابن ابی الحدید جزو ثانی ذکر اسلام عمر میں ہے کہ عمر بن خطاب اٹھارہ سال کی عمر میں ولید بن مغیرہ کے ہمراہ بطور مزدور شام کی طرف گیا۔ اور اس کے اونٹوں کو چراتا اور حمالی (پانڈی) کا کام۔ باربرداری کرتا۔

موطا امام مالک میں ہے کہ عبد اللہ بن عمر خطاب بھی کھڑے کھڑے پیشاب کیا کرتا تھا۔ شرح زرقانی موطا میں ہے زید بن ثابت کاتب قرآن کھڑے کھڑے پیشاب کیا کرتا۔

## متعہ

شرح مسلم نووی کتاب النکاح مطبوعہ دہلی ص۴۵۲ پر ہے کہ ابن زبیر نے تعریضاً کہا کہ کچھ لوگ ہیں کہ اللہ نے ان کے دل کو اندھا کیا ہے جیسے کہ ان کی آنکھیں اندھی ہیں وہ متعہ کی حلت کا فتوے دیتے ہیں پس ابن عباس نے للکار کر کہا تو بیشک جفا کار ہے یعنی ولد المتعہ ہے۔ ناظرین حضرت ابن عباس صحیفی

ہیں غالباً علمی مشاغل کی وجہ سے نابینا ہوگئے تھے۔

موطا امام مالک میں ہے کہ خولہ بنت الحکیم عمر کے پاس گئی۔ اور کہا ربیع ابن امیہ نے ایک عرب زادہ عورت سے متعہ کیا، اور وہ اب حاملہ ہے۔ عمر ناراض ہو کر باہر نکلا اور کہا اگر میں نے حرمت متعہ کا اعلان پہلے کر دیا ہوتا۔ تو اس عورت کو سنگسار کر دیتا (ثابت ہوا کہ عمر کے عہد میں بھی متعہ کا رواج تھا لہذا نیز یہ کہ عمر کو خلاف حکم خدا و رسولؐ حاملہ عورتوں کو سنگسار کرنے کا بہت شوق تھا)

شرح عقد الفرید جلد دوئم صفحہ ۱۱ پر ہے کہ سب سے پہلے متعہ کی انگیٹھی جو روشن ہوئی وہ آل زبیر کی انگیٹھی تھی۔

مدارج النبوت شیخ عبد الحق محدث دہلوی جلد دوم صفحہ ۸۶۳ پر ہے کہ چونکہ بنت ابی بکر نے آغاز زمانۂ ہجرت میں ہی متعہ کیا تھا۔ کہ جن دنوں اس کے باپ مالدار تھے۔ اس سبب سے اسماء کا متعہ کرنا ابو بکر کے افلاس کی دلیل نہیں ہو سکتا۔ بلکہ بطور رسم و رواج ہوا ہوگا۔

ازالۃ الخفا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی مقصد دوم کلمات عمر صفحہ ۲۰۵ پر عمران بن سوادہ لیثی سے لمبی چوڑی روایت ہے جس کا ہمارے مطلب کے مطابق خلاصہ یہ ہے کہ عمران نے عمر کو کہا۔ کہ تم نے زمانہ حج میں تمتع کو حرام کر دیا ہے۔ حالانکہ آنحضرتؐ کے عہد اور ابو بکر کے زمانہ میں حلال تھا۔ اور تم نے عورتوں سے متعہ کرنے کو حرام کر دیا ہے۔ حالانکہ خدا کی طرف سے اس کی اجازت ہے۔

حضرت ابن عباس ان لوگوں کے جواب میں جو متعہ کے حرام ہونے میں (ابو بکر اور عمر کا قول پیش کرتے۔ فرمایا کرتے مجھے ڈر ہے کہیں تم پر آسمان سے پتھر نہ پڑیں کہ ہم تو حدیث رسولؐ بیان کرتے ہیں اور تم ابو بکر اور عمر کا قول پیش کرتے ہو۔ تاریخ ابن کثیر میں ہے کہ جب ابن عمر سے کسی نے کہا تمہارے باپ تو متعہ سے منع کیا کرتے تھے۔ تو ابن عمر نے کہا۔ ہم کو ڈر ہے کہ تم پر آسمان سے پتھر نہ پڑیں۔ آنحضرتؐ نے اس متعہ کو حلال کیا ہے۔ اب قول رسولؐ قابل عمل ہے یا طریقۂ عمر۔ تفسیر درمنثور سیوطی جلد دوئم صفحہ ۱۴۱ پر ہے کہ ابن عمر نے حرمت متعہ کا فتوےٰ دیا۔ (بہ تقلید عمر) تو کہا گیا کہ ابن عباس تو حلال جانتے ہیں۔ ابن عمر نے کہا۔ پھر اس نے عمر کے زمانہ میں یہ فتوےٰ کیوں نہ دیا۔

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی مطبوعہ مصر جلد سوئم صفحہ ۲۸۹ بخاری امام بخاری مطبوعہ بمبئی جلد پنجم صفحہ ۴۰ ترمذی امام ترمذی مطبوعہ احمدی میرٹھ صفحہ ۱۰۲ مسلم امام مسلم مطبوعہ نول کشور جلد اول صفحہ ۴۰۳ و صفحہ ۴۵۰۔ تاریخ الخلفا امام سیوطی مطبوعہ سرکاری لاہور صفحہ ۱۳۶ تفسیر درمنثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوئم صفحہ ۱۴۰ و صفحہ ۱۴۱ مسند امام احمد حنبل مطبوعہ بمبئی جلد اول صفحہ ۱۹۱ و صفحہ ۱۹۲ ہدایہ فقہ امام ابوحنیفہ مطبوعہ کلکتہ جلد دوئم صفحہ ۱۴۲ شرح معانی الآثار

امام طحاوی مطـ[illegible] ...نعانی لاہور جلد دوم ص١٤٢ و ص١٥١ تفسیر غرائب القرآن امام نیشاپوری مطبوعہ ایران جلد اول ص٢٣١ تفـ[illegible] ...نہ امام جاراللہ زمخشری مطبوعہ کلکتہ جلد اول ص٢٨١ تفسیر لباب التنزیل امام خازن بغدادی [illegible] ... جلد اول ص٣٥٥ افادۃ الشیوخ نواب صدیق حسن خاں بھوپال مطبوعہ محمدی لاہور ص٣٠ تاریخ ابن خلکان امام شمس الدین بن خلکان مطبوعہ ایران جلد دوم ص٣٥٩ پر ہے کہ عمر نے متعہ کو اپنے عہد خلافت میں بند کر دیا۔

ناظرین۔ متعہ کا نکاح مقررہ دنوں کے نکاح کو کہتے ہیں۔ اس کی شرائط اور پابندیاں بھی قریباً نکاح دائمی کی طرح ہیں۔ مزید برآں یہ امر ہے کہ اگر زن ممتوعہ یائسہ ہو تو اسکے لئے عدہ کی پابندی ضروری ہے۔

سورۃ نساء آیہ نمبر ٢٣ میں ہے "فما استمتعتم به منهن فآتوهن اجورهن فريضة" یعنی جن عورتوں سے تم نے متعہ کیا ہو۔ تو انکو جو مہر مقرر ہؤا ہو۔ دیدو۔

ناظرین۔ جواز متعہ کا حکم تو صریح ہو چکا جس پر عمل آنحضرتؐ کے زمانہ نبوت میں اور ابو بکر اور عمر بن خطاب کے زمانہ حکومت کے کچھ حصہ میں ہوتا رہا۔ شریعت کے لحاظ سے کوئی امر اس وقت تک نا مشروع نہیں ہو سکتا جب تک اس کے نامشروع ہونے کے بارہ میں قرآنی آیہ اس امر کو منسوخ نہ کر دے۔ یا حدیث رسولؐ اس کو ناجائز قرار نہ دے۔ آنحضرت کی وفات کے بعد اگر کوئی شخص قرآن اور حدیث کے خلاف حلال امر کو اپنے حکم سے حرام کر دے تو کہا جائیگا کہ اس شخص کا حکم خلاف شریعت ہے اس لئے قابل تعمیل نہیں۔ ہاں اگر کوئی گروہ ایسے شخص پر اس حد تک فدا ہو کہ احکام خدا و رسولؐ کو اس شخص واحد کے کہنے پر پس پشت ڈال دے۔ تو اس گروہ کو ایسا خیال مبارک ہو۔

تفسیر کشاف علامہ جاراللہ زمخشری مطبوعہ کلکتہ جلد اول ص٢٨٣ سطر ١٥ پر آیہ متعہ کی تفسیر میں ہے۔ کہ یہ آیہ متعہ آیات محکمات سے ہے یعنی کسی دوسری آیہ سے منسوخ نہیں ہوئی اور اپنے حکم و عمل میں باقی ہے۔ پھر لکھا ہے۔ حضرت ابن عباس اس آیہ متعہ کو یوں پڑھا کرتے تھے۔ "فما استمتعتم به منهن الى اجل مسمى فآتوهن اجورهن فريضة" یعنی جن عورتوں سے تم نے متعہ کیا۔ ایک وقت مقررہ کے لئے۔ تو ان کو جو مہر مقرر ہؤا ہو دیدو۔

تفسیر لباب التنزیل مطبوعہ مصر جلد اول ص٣٥٥ سطر ١٣ پر امام خازن بغدادی نے حضرت ابن عباس سے روایت کی ہے کہ آیہ متعہ آیات محکمات سے ہے اور متعہ کی رخصت حاصل تھی۔

تفسیر درمنثور امام جلال الدین سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوم ص١٤٠ سطر ٦ پر ہے کہ ابی نضرہ کہتا ہے کہ آیہ متعہ کو میں نے ابن عباس پر یوں تلاوت کیا۔ فما استمتعتم به منهن فآتوهن اجورهن

جناب سید مرتضٰے نے کتاب شافی میں اور ابو جعفر نے کتاب تلخیص میں لکھا ہے کہ جب آنحضرتؐ نے خدیجہؓ سے عقد کیا۔ تو وہ باکرہ تھیں یعنی کنواری تھیں۔ اور کتاب انوار البدعہ میں ہے کہ رقیہ اور زینب حضرت خدیجہ کی بہن ہالہ کی بیٹیاں تھیں۔ (میرا ارادہ ہے کہ اس معاملہ پر کسی علیحدہ رسالہ میں مفصل روشنی ڈالوں) (ابو الصفا)

تاریخ اسلام جلد سوم ص۱۲۴ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ میرے منبر پر بنی امیہ کے جابرہ ل میں سے ایک جابر تقدیم کریگا اور اس کی نکسیر جاری ہوگی۔ ملاحظہ ہو الجبال ص۱۳ احاتیہ صواعق محرقہ میں ہے کہ عمرو بن سعید بن عاص اموی کو منبر پر نکسیر جاری ہوئی۔ تاریخ الخلفا سیوطی ص۱۰۳ پر ہے کہ عثمان کو نکسیر جاری ہوئی اور حج کو نہ جاسکا۔

تاریخ الاسلام جلد سوئم باب چہارم ص۱۴۳ سطر ۲۲ پر ہے کہ عثمان نے منیٰ کو امام حج جب خیمہ گاہ بنایا اور جہالت کے دنوں کی طرح پر تکلف ضیافتیں کیں اور لوگوں کی پیٹھ پر دے مارے۔

تاریخ اسلام جلد سوئم ص۱۴۵ پر ہے کہ عثمان نے بارش کے پانی سے لوگوں کو محروم کر دیا اور اس کو اپنے اقربا کے لئے مخصوص کر دیا۔ تاریخ اسلام جلد سوئم ص۱۴۵ پر ہے کہ عثمان نے منع کر دیا کہ سمندر میں ہمارے تجارتی جہازوں کے سوائے اور کوئی جہاز نہ چلے۔

الامامت والسیاست ابن قتیبہ ص۱۷ پر ہے کہ خدا نے تورات کو اپنے ہاتھ سے لکھا اور اسی لئے عثمان نے اس کا ترجمہ عبرانی سے عربی میں کر دیا۔

# خلافت حضرت عثمان صاحب

شرح فقہ اکبر ملا علی قاری ص۷۸ اور بخاری مطبوعہ احمدی پریس پارہ چودھواں ص۹۹ پر ہے کہ عمر نے مرتے وقت وصیت کی کہ چھ آدمی۔ علیؑ۔ عثمان طلحہ۔ زبیر سعد بن ابی وقاص اور عبد الرحمٰن بن عوف آپس میں کثرت رائے سے خلیفہ مقرر کر لیں اور جو شخص کثرت رائے کے مخالف ہو اس کو قتل کر دیا جائے۔ ناظرین! مندرجہ بالا چھ اشخاص ایک مقام پر جمع ہوئے حضرت علی علیہ السلام سے کہا گیا کہ اگر آپ سیرت شیخین پر عمل کرنے کا وعدہ کریں یعنی آپ بھی بدعات شیخین پر کاربند رہیں تو ہم آپکو خلیفہ تسلیم کرتے ہیں حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا میں صرف قرآن اور احادیث رسولؐ کے مطابق عمل کرونگا۔ پھر وہی سیرت شیخین پر عمل پیرا ہونے کی شرط عثمان بن عفان کے پیش کی گئی عثمان نے اس شرط کو قبول کر لیا۔ اور خلافت کی باگ ڈور عثمان کے حوالہ کر دی گئی طرفہ تر امر

یہ ہے کہ جس کمرہ میں عثمان کو خلیفہ بنانے کی کاروائی عمل میں لائی گئی۔ اس کمرہ میں مقررہ چھ اشخاص ۳۵
کے سوائے کسی کو داخل ہونے کی اجازت نہ تھی۔ اور کمرہ کے ارد گرد پہرہ لگا ہوا تھا۔ اور جب عثمان کے
حق میں پنچایت کا فیصلہ صادر ہو چکا۔ تو اس وقت طلحہ وہاں موجود نہ تھا جب یہ واپس آیا تو اسے
کہا گیا کہ اگرچہ فیصلہ خلافت ہو چکا ہے تاہم تمہارے مقابلہ میں ہم اس کو کالعدم خیال کرتے ہیں
اگر کہو تو پھر شوریٰ مقرر کیا جائے۔ ناظرین کیا اس قدر اہمیت حضرت علیہ السلام کی تخفیف کو دی
گئی نیز عمر کا حکم تھا۔ کہ خلافت کا فیصلہ تین دن تک طے کر لیا جائے۔ مگر عثمان کو ایک گھنٹہ کے اندر اندر
خلیفہ بنا دیا گیا۔ اور قابل طلب امر یہ بھی ہے کہ سعد بن ابی وقاص عثمان کا سسر اور عبدالرحمان بن عوف
چچازاد بھائی تھا اور عبدالرحمان بن عوف کو بحیثیت صدر شوریٰ ہونے کے دو ووٹ کا حق حاصل تھا۔

کتاب الامامت والسیاست ابن قتیبہ ص ۲۵ پر ہے کہ جب عبدالرحمان بن عوف عثمان سے ہاتھ
کر چکا تو جناب امیر علیہ السلام کا ہاتھ پکڑا اور کہا۔ ہم آپ سے بیعت کرتے ہیں عمر کی اس شرط پر کہ
کسی بنی ہاشم کو کاروبار میں شریک نہ بنائیں۔ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا۔ تجھے اس شرط سے
کیا مطلب جب تو نے خلافت کو میرے سپرد کر دیا تو میرا فرض ہے کہ امت محمدیہ کی بہتری کے لئے جہاد
کروں جس کسی کو صاحب قوت و امانت پاؤں اس سے کام لیا جائے وہ بنی ہاشم سے ہو یا نہ ہو
اس پر عبدالرحمان نے کہا۔ واللہ جب تک آپ اس بات کا عہد نہ کریں گے ہم آپ کو خلافت نہیں دیں گے
حضرت نے فرمایا کہ ہم ایسا عہد نہیں کریں گے عبدالرحمان کو حضرت نے چھوڑ دیا اور وہ سب لوگ اٹھ کر چلے گئے

استیعاب جلد دوم ص ۲۰۶ پر ہے کہ جب عثمان کو خلافت ملی تو ابو سفیان نے آ کر کہا۔ کہ تیمی اور عدی
کے بعد خلافت تجھے ملی ہے۔ اس کو گیند بنا لے۔ کہ بنی امیہ کے ہاتھ میں پھرا کرے۔ یہ سب ملک
کا سامان تھا۔ نہ جنت تھی نہ نار۔ عثمان نے چلا کر کہا۔ دور ہو جاؤ۔ دور ہو جاؤ۔ عثمان نے صرف قم
عنی کا متعارف جملہ دہرا دیا۔ اور ابو سفیان کو نہ قتل کروایا۔ اور نہ ہی زندہ جلوایا اور نہ ہی کوئی اور
سزا دی۔ بات یہ ہے۔ در اصل ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے تھے۔

# حضرت عثمان صاحب کے کارنامے

ازالۃ الخفا مقصد دوم ص ۲۲۱ پر ہے کہ عثمان کے پاس ایک عورت لائی گئی جس کے ہاں چھ
ماہ میں بچہ پیدا ہوا تھا۔ عثمان نے اس عورت کو سنگسار کر دینے کا حکم دے دیا۔ حضرت علی علیہ السلام
وہاں آ پہنچے۔ اور فرمایا۔ وہ عورت سنگسار نہیں ہو سکتی کیونکہ خدا فرماتا ہے کہ مدت حمل اور مدت شیر خواری تیس

ماہ ہے اور پھر فرماتا ہے کہ مائیں اپنے بچوں کو دو برس دودھ پلائیں۔ اس شخص کے لئے جو زمانہ شیر خواری کو پورا کرے۔ پس حمل کا زمانہ چھ ماہ بھی درست ہے۔ عثمان نے کسی کو حکم سنگساری کو منسوخ کر کے بھیجا۔ مگر اس وقت تک وہ عورت سنگسار ہو چکی تھی۔

ازالۃ الخفا ص۲۲۶ پر ہے کہ ابن مسعود نے عثمان کیساتھ منیٰ میں چار رکعت نماز پڑھی۔ اس پر لوگوں نے اعتراض کیا کہ تم تو یہ حدیث بیان کرتے تھے کہ رسول اللہ اور ابو بکر اور عمر دو رکعت نماز پڑھا کرتے تھے۔ ابن مسعود نے کہا ہاں۔ ہم یہ حدیث بیان کرتے تھے۔ مگر کیا کریں عثمان اس وقت خلیفہ ہے۔ کیا میں اس کے خلاف کر سکتا ہوں۔ حق یہ ہے کہ اصحاب الاخیار کو ثلاثہ کی خلافتوں میں مومن آل فرعون کی طرح زندگی بسر کرنی پڑتی تھی۔

استیعاب ص۴۳۵ پر ہے کہ حضرت عمارؓ بن یاسر کو جب غلامان عثمان نے گالی دی۔ اتنا زدوکوب کیا کہ آپ کو عارضہ فتق لاحق ہو گیا۔ اور پسلی کی ہڈی ٹوٹ گئی۔ تو بنی مخزوم نے اجتماع کیا۔ اور کہا اگر عمار مر گئے۔ تو ہم اس کے عوض میں صرف عثمان ہی کو قتل کرینگے۔ عائشہ کہتی ہیں کہ اگر ہم چاہیں تو ہر صحابی کے بارہ میں کہہ سکتے ہیں۔ یعنی میں ہر ایک صحابی کے اعلیٰ مدارج کو بقول رسول جانتی ہوں۔ مگر عمارؓ کے متعلق آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ یہ قدم کے تلوں سے لیکر کان کی لو تک ایمان سے بھرا ہوا ہے اس سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ جنت چار شخصوں کی مشتاق ہے۔ علیؑ۔ عمارؓ۔ سلمانؓ۔ بلالؓ کی

بخاری امام بخاری مطبوعہ بمبئی جلد چہارم فضائل القرآن ص۲۵ تاریخ خمیس علامہ دیار بکری مطبوعہ مصر جلد دوئم ص۲۳۰ صواعق محرقہ علامہ ابن حجر کی مطبوعہ میمنیہ مصر ص۱۰۱ روضۃ الاحباب محدث جمال الدین مطبوعہ تیغ بہادر لکھنؤ جلد دوئم ص۲۲۹ مشکوٰۃ امام ولی الدین محمد بن عبداللہ خطیب مطبوعہ محمدی دہلی ص۵۱ ترجمہ تاریخ اعثم کوفی امام اعثم مطبوعہ بمبئی ص۱۴۲ تفسیر اتقان امام سیوطی مطبوعہ احمدی ص۶۰ تحفہ نذریہ مولوی قاری عبدالرحمان پانی پتی مطبوعہ رفاہ عام لاہور ص۵۵ و ص۵۶ سکیچز آف محمد واشنگٹن اروِنگ ص۱۶۰ پر ہے کہ عثمان نے اپنے عہد خلافت میں تمام مملکت کے قرآن جمع کر کے آگ لگا دی۔ اور بعض پھاڑ ڈالے۔ اور اپنا ترتیب دیا ہوا قرآن جاری کیا۔

ناظرین۔ آنحضرتؐ نے اپنے بعد تمام امت کے لئے دو ثقل یعنی دو گرانبہا چیزیں چھوڑی تھیں جن کا ادب حرمت اور اقتدار امت پر واجب تھا۔ قرآن ناطق یعنی علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ کا ادب اور اقتدا جس سرگرمی اور ایثار سے کیا گیا ہے۔ وہ اظہر من الشمس ہے۔ قرآن صامت یعنے قرآن شریف کا ادب یہ ہوا ہے کہ اس کو آگ میں جلا دیا گیا۔ اور پھاڑا بھی گیا۔ حضرات! اگر عثمان کو

بھی شوخی منظور اور مفید تھی۔ تو کیا قرآنوں کے دفن کر دینے کو قطعۂ زمین بھی میسر نہ تھا۔ خود رسول اللہؐ اور آلِ محمدؐ اور انبیائے ماسبق سب سوائے حضرت عیسیٰؑ زیرِ خاک استراحت فرما ہیں۔ یا کم از کم قرآنوں کے انبار کو وزنی پتھروں سے باندھ کر دریا میں ڈال دیا جاتا۔ حروف آہستہ آہستہ خود بخود مٹ جاتے یا ان قرآنوں کو کسی محفوظ مکان میں رکھ دیا جاتا۔ جیسا کہ دنیا کا عام رواج چلا آتا ہے۔ اور ان کتب خانوں میں ہزارہا سال کی تصانیف محفوظ اور مصئون ہیں۔ مگر ایسے خلفا کو وہ فہمائش کرے جو اپنی پسلیاں تڑوالے۔ یا جلاوطن ہونا منظور کرے۔

ناظرین۔ احراق المصاحف عثمان کی جدتِ طبع کا نتیجہ نہیں ہے۔ بلکہ عین تقلید ابوبکر ہے جس نے احادیث کے مجموعہ کو سپردِ آتش کر دیا۔ بھلا جلے ہوئے قرآن تو ذرات خاکستر بن کر ہوا میں ادھر ادھر منتشر ہو گئے ہوں گے۔ مگر پھٹے ہوئے اوراق قرآن ہر پاک اور ناپاک مقام پر جوتیوں کے نیچے روندے گئے ہوں گے۔

تاریخ اعثم کوفی ترجمہ فارسی مطبوعہ بمبئی ص۱۴۶ سطر ۹ پر ہے کہ چند اہلِ مصر عثمان کے پاس گئے اور کہا تم نے تین ناپسندیدہ کام کئے ہیں جن کی وجہ سے ہم تم پر ناراض ہیں۔ اول یہ کہ تم نے قرآنوں کو جلا دیا۔ اور پھاڑ ڈالا۔ دوسرے یہ کہ تم نے حکم بن عاص کو مدینہ میں واپس بلا لیا ہے حالانکہ آنحضرتؐ اس کو مدینہ سے باہر نکال دینے کا حکم صادر فرما گئے ہیں۔ تیسرے یہ کہ تم خزانہ اور حکومت کو اپنے سگوں میں بانٹ رہے ہو اور دوسرے اہلِ حق کو اس سے محروم رکھتے ہو۔

نجات المومنین ملا محسن کشمیری (جو اکابر اہلسنت سے ہے) میں ہے کہ عثمان سے بہت سے مکروہ امور اور بری حرکتیں اصحاب رسولؐ کے حق میں ہوئیں۔ مثلاً ابن مسعود کو اس قدر زدوکوب کیا کہ اس کے پہلو کی دو ہڈیاں ٹوٹ گئیں اور ان کے قرآن شریف کو جلا دیا۔

روضۃ الاحباب جمال الدین محدث مطبوعہ منشی نول کشور لکھنؤ جلد دوم ص۲۲۹ سطر ۲ پر ہے کہ عثمان نے حکم دیا (اپنی تمام قلمرو میں) کہ سوائے میرے ترتیب دیئے ہوئے قرآن کے باقی تمام قرآنوں کو جلا دیا جائے۔ یا پھاڑ دیا جائے۔ (چنانچہ اس حکم پر پورا پورا عملدرآمد ہوا)

بخاری امام بخاری مطبوعہ بمبئی جلد ۲ فضائل القرآن ص۲۶ سطر ۳ اور مشکوٰۃ مطبوعہ محمدی دہلی ص۱۹۳ سطر ۱۲ پر ہے کہ عثمان نے حفصہ کی طرف کسی کو بھیجا۔ کہ میرے پاس صحیفے بھیج دو۔ کہ ہم ان میں سے مصاحف میں نقل کریں۔ پھر تم کو واپس بھیج دیں گے۔ حفصہ نے عثمان کے پاس وہ صحیفے بھیج دیئے اور عثمان نے زید بن ثابت اور عبداللہ بن زبیر اور سعید بن عاص اور عبدالرحمان بن حارث بن ہشام کو

مصاحف میں نقل و جمع کرنے کے کام پر مامور کیا۔ اور تینوں قریشی گروہ کے آدمیوں سے کہہ دیا کہ اگر تم کو زید بن ثابت سے قرآن کے کسی امر میں اختلاف پڑ جائے تو لغت قریش میں اس کو لکھنا کیونکہ انہیں کی زبان میں قرآن نازل ہوا ہے پس انہوں نے ایسا ہی کیا یہاں تک کہ صحیفوں کو مصاحف میں نسخہ کر لیا اور حسب وعدہ عثمان نے حفصہ کو وہ صحیفے واپس کر دیئے اور ہر ایک طرف کو ایک تیار شدہ صحیفہ بھیج دیا۔ اس صحیفہ کے سوائے جہاں کہیں بھی کوئی صحیفہ موجود تھا سب کو جلا دینے کا حکم نافذ کیا۔

یہی امر بالا دوبارہ صحائف حفصہ و حکم احراق مصاحف تفسیر اتقان امام سیوطی مطبوعہ مطبع احمدی [illegible] سطر ۹ پر مرقوم ہے۔

شارح مشکوٰۃ شیخ عبدالحق دہلوی لکھتا ہے کہ اس بات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ جو قرآن حفصہ کو نظریہ ایفائے وعدہ عثمان نے واپس کر دیا تھا وہ بھی بحکم عثمان جلا دیا گیا ہو۔ کیونکہ جب عثمان نے یہ حکم دیا کہ ہمارے قرآن کے سوائے تمام قرآن جلا دیئے جائیں تو لا محالہ حفصہ کے پاس کا قرآن جو ابوبکر و عمر کے زمانہ میں جمع ہوا تھا وہ بھی عثمانی قرآن کے علاوہ تھا۔ تو لا محالہ وہ بھی جلا دیا ہوگا۔

صواعق محرقہ امام ابن حجر کی مطبوعہ مصر صفحہ ۱۶ سطر ۹ پر ہے کہ عثمان نے جلا دیا ان مصاحف کو جن میں کہ قرآن لکھا ہوا تھا [illegible] صاحب صواعق محرقہ نے فضائل عثمان میں لکھا ہے۔

تاریخ خمیس علامہ دیار بکری مطبوعہ مصر جلد دوم صفحہ ۲۷۰ سطر ۱۳ پر ہے کہ عثمان نے ابن مسعود اور ابی کے قرآنوں کو جلا دیا۔ اور لوگوں کو زید بن ثابت کے قرآن پر جمع کیا جب ابن مسعود کو اس کے قرآن کے جلائے جانے کی خبر ملی۔ اس وقت کوفہ میں [illegible] اصحاب کے پاس اس قرآن کی نقل موجود تھی۔ ابن مسعود نے اس قرآن کی [illegible] اصحاب کو مامور کیا۔ اور ان سے کہا کہ میں نے ستر سورتوں کی [illegible] ثابت جس کے قرآن پر عثمان نے لوگوں کو جمع کیا ہے وہ ابھی بہت چھوٹا تھا۔

تحفہ ندیہ قاری عبدالرحمان پانی پتی [illegible] ہے کہ عثمان نے اپنے جمع کیا دہ قرآن کی نقلیں اطراف [illegible] بھیج دیں [illegible] قرآنوں کو جلا دیا۔

نہایت الکرام [illegible] تاریخ خمیس [illegible] اور [illegible] پر ہے کہ عثمان نے اپنے جمع کردہ قرآن کے سوا باقی [illegible] قرآنوں کو جلا [illegible] ابن مسعود نے اپنا قرآن دینے [illegible]

حکم عثمان قید کر دیا گیا۔ جہاں وہ بحالت قید فوت ہو گیا۔

فتح الباری جلد چہارم ص۲۰۶ پر ہے کہ عثمان نے حفصہ کے پاس کسی کو بھیجا۔ اور اس سے قرآن طلب کیا۔ اس نے انکار کیا جب عثمان نے عہد کیا کہ بعد نقل ضرور واپس کر دیں گے۔ تو حفصہ نے وہ قرآن دے دیا جس سے عثمان نے قرآن نقل کیا اور حفصہ کو قرآن واپس کر دیا۔ اور وہ حفصہ کے پاس رہا۔ مگر مروان نے زبردستی اس سے لیا اور جلا دیا۔

علامہ عینی اپنی شرح کے ص۳۰۶ پر جلد نہم میں لکھتا ہے کہ حکم دیا گیا کہ جو قرآن اس قرآن کے مخالف ہو جسکو عثمان نے تمام ملکوں میں بھیجا تھا۔ وہ جلا دیا جائے۔ پس اس وقت عراق کے مصاحف آگ سے جلا دئے گئے۔

ازالۃ الخفا حصہ دوم ص۲۱ پر ہے کہ عثمان نے قرآن جمع کرنے پر زید بن ثابت کے علاوہ عبداللہ بن زبیر اور سعید بن العاص اور عبدالرحمان بن حارث بن ہشام بھی تھے مگر رکن اعظم زید بن ثابت ہی تھا۔

کنز العمال میں ہے کہ ایک دن عمر نے زید بن ثابت کو کہا کہ یہ کوئی وحی نہیں ہے کہ اس میں تم زیادتی کر دو یا کمی۔ یہ ایک رائے اور مشورہ کی بات ہے موافقت کرو تو بہتر ورنہ پرواہ نہیں۔

کتاب تحفہ شاہ عبدالعزیز میں ہے کہ اُبی بن کعب نے عثمان کو اپنا قرآن دے دیا۔ اور ملہ بیت سے محفوظ ہے اور یہ قرآن بھی عثمان نے جلا دیا۔ اسد الغابہ جلد اول ص۴۹ پر ہے کہ جب رسول اللہ وارد مدینہ ہوئے۔ تو سب سے پہلے جس شخص نے آنحضرتؐ کے لئے لکھا۔ وہ ابی بن کعب تھا۔ اور آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ ابی بن کعب قرأت میں سب سے زیادہ ماہر ہے۔ استیعاب ص۲۵ پر ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے ابی بن کعب سے پوچھا۔ کہ قرآن میں سب سے اعظم آیہ کونسا ہے۔ عرض کیا۔ لا الہ الا ھو الحی القیوم آنحضرتؐ نے اس کے سینہ پر ہاتھ مارا اور فرمایا تجھے علم مبارک ہو۔ اے ابو المنذر نیز فرمایا کہ تم ہماری امت میں سب سے بڑے عالم قرآن ہو۔ اسی صفحہ پر ہے کہ ابی بن کعب انصار میں سے تھا عقبہ ثانیہ میں اسلام لایا اور بعد ازاں تمام جہادوں میں آنحضرتؐ کا شریک حال رہا۔ ص۲۶ پر ہے کہ جب سورۃ لم یکن الذین کفروا کا نزول ہوا۔ تو آنحضرتؐ نے ابی بن کعب سے فرمایا۔ کہ جبرئیلؑ نے مجھے کہا ہے کہ میں تم کو یہ سورہ پڑھا دوں اس پر ابی نے عرض کیا کہ کیا خدا نے میرا ذکر کیا ہے حضرتؐ نے فرمایا۔ کہ ہاں۔ اور اس نے رونا شروع کر دیا۔ پھر اسی صفحہ پر ہے کہ عمر نے کہا کہ ہم لوگوں میں سب سے بڑا قاضی علیؑ ابن ابیطالب ہے اور سب سے بڑا قاری ابی بن کعب ہے۔

تاریخ خمیس ص۳۰۶ پر ہے کہ ابی بن کعب کے پیچھے لوگ چلتے تھے۔ (بطور تعظیم و تکریم)

تو عمر نے اس کو درہ رسید کیا۔

محاضرات میں ہے کہ ابن مسعود نے کہا کہ ہم کو مددگار ملتے تو ہم بھی عثمان کے قرآن کے ساتھ وہی سلوک کرتے جو عثمان نے ہمارے قرآن کے ساتھ کیا ہے۔

کتاب الاغانی میں اور واحدی نے اور ابن مردویہ نے اور خطیب بغدادی نے اور ابن عساکر نے بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ سورہ سجدہ آیہ نمبر ۱۸ "افمن کان مومنا کمن کان فاسقا لا یستوون" کا شانِ نزول یہ ہے کہ ولید بن عقبہ بن معیط نے حضرت علی علیہ السلام پر اپنی فوقیت جتلانی چاہی۔ تو حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا ارے کہیں مومن اور بدکار بھی برابر ہو سکتے ہیں۔ ناظرین تاریخ الخلفاء سیوطی صد ۱۰۳ حاشیہ بخاری پارہ چودھواں صد ۱۰۴ پر ہے کہ یہ وہی ولید ہے جس کو عثمان نے کوفہ کا گورنر بنایا تھا۔ اور جس نے نماز فجر میں نشہ میں مست ہو کر بجائے دو رکعت فریضہ کے چار رکعت پڑھادی تھی اور پھر جھوم کر کہا تھا۔ کہ اگر کہو تو اور زیادہ کر دوں۔ اور بخاری پارہ پندرھواں صد ۱۴۴ پر ہے کہ اس پر لوگوں کی شہادت اور جناب امیر علیہ السلام کے مشورہ سے اسی کوڑے کی سزا دی گئی تھی۔ اس شرعی سزا سے ناراض ہو کر ولید نے حضرت علیؑ کی خلافت ظاہری میں حضرتؑ کی بیعت نہ کی تھی۔

سورہ الکہف آیہ نمبر ۱۰۷ "ان الذین امنوا وعملوا الصلحٰت کانت لهم جنّٰت الفردوس" بقول معصومین اس آیت سے مراد حضرت ابوذرؓ و سلمانؓ و مقدادؓ و عمار یاسرؓ ہیں۔

تاریخ اسلام جلد سوم صد ۱۳۱ تطہیر الجنان حاشیہ صواعق محرقہ عربی مصری صد ۱۵۶ بخاری پارہ ۱۵ مطبوعہ احمدی لاہور صد ۱۲ تاریخ کامل جلد سوئم صد ۴۳ پر ہے کہ معاویہ نے عثمان کو فہمائش کی۔ تو اس نے ابوذرؓ کو پٹوا دیا۔ اور حکم دیا کہ ان کو مارتے مارتے شہر بدر کر دیا جائے۔ اور کوئی شخص ان کو وداع کرنے نہ جائے۔ اور ان کو ربذہ میں جلاوطن کر دئے جانے کا حکم دیدیا۔ حضرت علی علیہ السلام ان کو وداع کرنے تشریف لے گئے۔ ابوذرؓ ربذہ میں ہی بحالت جلاوطنی فوت ہو گئے۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد پنجم صد ۳۲۵ پر ہے کہ سورہ زمر آیہ نمبر ۱۷ "والذین اجتنبوا الطاغوت" الخ کے بارہ میں ابن جریر اور ابن ابی حاتم نے زید بن اسلم سے روایت کی ہے کہ یہ آیہ مبارکہ اور اس کے بعد کی تین آیات زید بن عمرو بن نفیل اور حضرت ابوذرؓ غفاری اور سلمان فارسیؓ کے حق میں نازل ہوئی ہیں۔ اور ابن مردویہ نے بروایت ابن عمر زید بن عمرو بن نفیل کی جگہ سعید بن زید کا نام لکھا ہے۔

استیعاب ابو عمر ابن عبد البر کی جلد دوئم صد ۶۲ پر ہے۔ کہ ابوذرؓ بہت پرانے صحابی ہیں۔ اور قدیم الاسلام ہیں۔ آپ چار آدمی کے بعد اسلام لائے اور پانچویں مسلمان تھے۔ ناظرین۔ آنحضرتؐ کا ارشاد

ہے کہ ابوذرؓ حضرت عیسیٰؑ کے زہد پر ہیں۔ اور ص۶۶۵ پر ہے۔ کہ ابوذرؓ نے اسلام لاتے ہی مسجد میں جا کر بآواز بلند پکارا۔ اشھد ان لا الٰہ الا اللّٰہ و اشھد ان محمداً رسول اللّٰہ تو کفار نے اس کو مارنا پیٹنا شروع کر دیا۔ دوسرے دن آپ نے پھر یہی کلمہ فرمایا۔ اور مار پیٹ کھائی۔

اسد الغابہ جلد دوئم ص۱۳۲ پر ہے کہ ابوذر رسولؐ اللہ کی بعثت سے تین سال پہلے عبادتِ خدا کیا کرتے۔ ص۱۳۳ پر ہے کہ عثمان نے معاویہ کی شکایت پر ابوذر کو ربذہ میں جلا وطن کر دیا جہاں پہ بحالت جلا وطنی فوت ہو گئے۔ ناسخ التواریخ ص۶۵ پر ہے کہ ابوذر نے عمر بن خطاب کو کہا کہ اے عمر۔ تو ہم کو اس سبب سے ملامت کرتا ہے کہ ہم آل محمدؐ سے محبت رکھتے ہیں۔ اور انکی تعظیم کرتے ہیں۔ خدا کی لعنت ہو اس شخص پر جو ان حضرات سے بغض رکھے۔ اور ان پہ افترا کرے اور انکے حقوق میں ظلم کیے اور لوگوں کو انپر حاکم بنائے۔ اور امت کو مرتد کرے۔

تحفہ اثنا عشریہ ص۶۰۱ پر ہے کہ عثمان نے حکم دیا کہ ابوذر کو ایسے اونٹ پر سوار کرا کے ہمارے پاس بھیجدو۔ جو سخت سرکش ہو اور اس کا ہانکنے والا نہایت بے رحم آدمی ہو یعنی تمام راستہ ابوذر کو صدمہ پہنچاؤ۔ پھر اسی صفحہ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ رسولؐ اللہ نے فرمایا۔ کہ آسمان نے سایہ نہیں کیا۔ اور پر ذی لہجہ کے جو زیادہ سچا ہو۔ (بعد انبیاء و اوصیاء کے) ابوذر غفاری سے ناظرین! عثمان نے ابوذر سے پوچھا۔ کہ تم سب سے زیادہ کراہت کس شہر سے رکھتے ہو فرمایا۔ ربذہ سے جہاں میں بحالت کفر رہا تھا۔ عثمان نے حکم دیا۔ کہ اس کو ربذہ میں بھیجدو۔ اور مروان بن حکم کو حکم دیا۔ کہ خبردار ابوذر کو وداع کرنے کوئی شخص نہ جائے۔ مگر آپ کو وداع کرنے حضرت علیؑ و امام حسنؑ و امام حسینؑ و حضرت عقیلؓ و حضرت عمارؓ گئے بحالت جلاوطنی ابوذر کا پرسان حال صرف آپکی بیوی اور ایک غلام تھا۔ اور چونکہ عثمان نے آپکا وظیفہ بند کر دیا تھا۔ آپ فاقوں سے نڈھال ہو گئے۔ یہاں تک کہ جب انتقال کا وقت ہوا تو آپکے گھر میں کفن کیلئے کپڑا بھی نہ تھا۔ زوجہ نے رونا شروع کیا۔ تو آپ نے فرمایا۔ گریہ نہ کرو بقول رسولؐ مقبول میرے دفن و کفن کا کام ایک قافلہ کے سپرد ہو چکا ہوا ہے۔ چنانچہ مالک اشتر اور ابن مسعود وغیرہ کے قافلہ نے آپکی تجہیز و تکفین کی۔ مگر آپ پر ظلم کرنے والے کو بلا غسل و کفن روڑی پہ ڈال دیا۔

در منثور ص۲۳۳ پر ہے کہ زید بن وہب کہتا ہے کہ ہمارا گذر ربذہ میں حضرت ابوذر پر ہوا تو پوچھا یہاں کیونکر آنا ہوا حضرت نے جواب دیا۔ کہ ہم ملک شام میں تھے آیہ والذین یکنزون الذھب والفضۃ کی تلاوت کی۔ تو معاویہ نے کہا کہ یہ آیہ اہل کتاب (یہود و نصاریٰ) کے حق میں ہے۔ ہم نے کہا نہیں ہمارے اور اہل کتاب دونو کے حق میں ہے۔ اس بات پر وہ جاہل ہم سے ناراض ہو گیا اور ہم کو بلا جرم و

خطا جلا وطن کر دیا)

تفسیر کشاف مطبوعہ مصر جلد سوم ص ۱۹۹ پر سورہ نجم آیہ نمبر ۳۳ "افرایت الذی تولی واعطی قلیلا واکدی" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ عبداللہ بن سعد بن ابی سرح نے عثمان کو کہا کہ اسقدر خیرات کرتے تم فقیر ہو جاؤ گے عثمان نے کہا کیا کروں. بڑے بڑے گناہ کئے ہیں. شاید خیرات کی وجہ سے معاف ہو جائیں۔ اس پر عبداللہ نے کہا۔ اگر تم یہ لدا ہوا اونٹ مجھ کو دے دو۔ تو میں تمہارے تمام گناہ اپنے ذمہ لیتا ہوں. چنانچہ عثمان نے دو گواہوں کی موجودگی میں اس کو وہ لدا ہوا اونٹ دیدیا۔ نیز لکھا ہے کہ تولی سے مراد جنگ احد سے بھاگ جانا ہے۔

سورہ عبس آیہ اول "عبس وتولی ان جاءہ الاعمی" کی تفسیر میں ائمہ کا ارشاد ہے کہ رسول اللہ کے پاس عبداللہ بن مکتوم نے دعوت آنحضرتؐ کا موقع تھا اور وہ نابینا ہو چکا تھا، بیٹھا جاتا۔ جس کی وجہ سے وہ ذرا عثمان کے آگے ہو بیٹھا عثمان کو ناگوار ہوا اور وہ عبداللہ کی طرف پیٹھ کر کے بیٹھ گیا یہ آیت عثمان کی تنبیہہ میں نازل ہوئی ہے۔

تاریخ الخلفا سیوطی مطبوعہ سرکاری لاہور صفحہ ۲۵۳ سطر ۱۰ درباره ذکر مناقب ولید بن یزید بن عبدالملک لکھا ہے کہ ولید نے قرآن مجید پر تیر مارے اور اس نے فسق کیا اور گناہوں سے نہ ڈرا گویا عثمان اور ولید ہتک قرآن میں ہم پلہ ہیں۔

معارف ابن قتیبہ ذکر عثمان میں ہے کہ جب عثمان نے ابن مسعود صحابی سے قرآن طلب کیا وہ اس نے اس خیال بلکہ یقین سے کہ اس کا قرآن بھی جلا دیا جائیگا) اور اس نے انکار کیا تو عثمان نے اس کو اپنے غلام سے اتنا پٹوایا کہ اس کی پسلیاں ٹوٹ گئیں۔ ناظرین۔ ابو سفیان آنحضرتؐ کے ہاتھ پر بکراہت اسلام لایا۔ اور عثمان کے دور حکومت میں زندہ تھا۔

ایک دن ابو سفیان نے عثمان سے دوران گفتگو میں کہا۔ کہ نہ کوئی جنت ہے۔ نہ دوزخ ہے۔ نہ ملائکہ۔ نہ قیامت اور نہ عذاب قبر عثمان نے اس پر شرعی حد نہ لگائی۔ کتاب الامامت والسیاست اور تاریخ اعظم کوفی احوال قتل عثمان میں ہے۔ کہ عثمان نے ابو سفیان پر شرعی حد لگانے کی بجائے اس کو دو لاکھ دینار عطا کر دیا۔ جو بحساب سکہ انگریزی دس لاکھ روپیہ ہوتا ہے۔

معارج النبوۃ اور روضۃ الاحباب میں ہے کہ عبداللہ بن ابی سرح عثمان کا برادر رضاعی تھا۔ جب آنحضرتؐ نے اس عبداللہ بن ابی سرح کو کاتب مقرر کیا۔ تو اس نے اپنے پاس سے کچھ کمی و بیشی کر دی۔ اور پھر خوف کی وجہ سے بھاگ گیا۔ اس پر آنحضرتؐ نے حکم فرمایا۔ کہ عبداللہ بن ابی سرح کو

ازیں محمد بن ابوبکر کو حکومت مصر کا پروانہ لکھ دیا۔ اور اس پر اپنی مہر ثبت کر دی اور ساتھ ہی در پردہ ایک قاصد کو تیز رفتار اونٹ دے کر مصر کے حاکم کو لکھ دیا۔ کہ محمد بن ابی بکر کو وہاں پہنچتے ہی قتل کر دیا جائے ابھی محمد بن ابی بکر معہ دیگر احباب کے مصر کی راہ ہی میں تھا کہ انہوں نے ایک شتر سوار کو راستہ کتراتے ہوئے مصر کی طرف جلتے دیکھا۔ گرفتار کرنے پر اس کے پاس سے وہی رقعہ نکلا۔ محمد بن ابوبکر اور حضرت عمارؓ یاسر اور مجمع کثیر نے عثمان کے گھر کو گھیر لیا۔ محمد بن ابی بکر وغیرہ دیوار پھاند کر گھر میں داخل ہوئے۔ اور عثمان قتل ہو گیا اور اس کی نعش کو گھسیٹ کر ایک گھوڑی (مزبلہ یعنی نجاست کا انبار) پر ڈال دیا جہاں نعش تین دن اور تین رات بے گور و کفن پڑی رہی۔ ایک کتا نعش کی ایک ٹانگ بھی کھا گیا۔ آخر کار نعش کو حش کوکب (یہودیوں کا قبرستان) میں بے غسل و کفن دفن کر دیا گیا۔ معاویہ نے اپنے عہد خلافت میں یہودیوں کے قبرستان کی دیوار کو گرا کر عثمان کی قبر کو مسلمانوں کے قبرستان میں داخل کر لیا۔ ناظرین! عثمان کو قتل کرنے والا ابوبکر کا بیٹا محمد تھا مگر متوکل عباسی کو اس کے اپنے بیٹے نے قتل کیا۔

روضۃ الصفا میں ہے۔ کہ دو اصحاب رسولؐ ابو دردا اور ابو امامہ معاویہ کے لشکر میں حضرت علی علیہ السلام کے خلاف شامل تھے ان دونوں نے معاویہ کو حضرت علی علیہ السلام کے خلاف لڑنے سے منع کیا۔ معاویہ نے کہا۔ میں علیؑ سے عثمان کے قتل کا قصاص لینے کو لڑ رہا ہوں۔ ابو دردا اور ابو امامہ نے حضرت علی علیہ السلام سے یہ بات عرض کی۔ اس خبر کا پھیلنا تھا کہ حضرت علی علیہ السلام کے لشکر میں سے بیس ہزار اصحاب رسولؐ انکے سامنے موجود ہوئے اور کہا کہ ہم تمام عثمان کے قاتل ہیں نیز حبیب ابو الحلیب فوت ہوا تھا تو اس کی نعش بھی گھوڑی پر تین دن اور تین رات بے کفن و دفن پڑی رہی آخر کار اس کے رشتے داروں نے حبشیوں کو مزدوری دے کر نعش اٹھوائی اور حش کوکب میں دفن کر دی گئی۔ نیز تاریخ کامل جلد ۱۲۹ پر ہے کہ ابن زبیر کو مکہ میں پھانسی دی گئی اور اس کی نعش کو قبرستان یہود میں پھنکوا دیا گیا

امام ابو محمد عبداللہ بن مسلم قتیبہ نے کتاب الامامت والسیاست صفحہ ۱۲ پر لکھا ہے کہ عثمان نے توریت کا ترجمہ عبرانی سے عربی میں کرایا۔

کتاب الامامت والسیاست صفحہ ۵۲ پر ہے کہ معاویہ نے عثمان کو رائے دی (جب عثمان کے خلاف بالعموم تمام اصحاب ہو گئے) کہ تم ہم کو حکم دو کہ ہم لوگوں کا سر جدا کر دیں۔ عثمان نے پوچھا کن کا معاویہ نے کہا علیؑ و طلحہ و زبیر کا۔

تاریخ خمیس میں ہے کہ عبدالرحمان بن عوف نے جناب امیر علیہ السلام سے کہا کہ آیا تم بیعت کرتے ہو کتاب خدا اور سنت رسولؐ اور فعل شیخین پر حضرت نے فرمایا نہیں۔ بلکہ کتاب خدا، سنت

رسولؐ اور اپنے اجتہاد اور طاقت پر تو عبدالرحمان نے ان کا ہاتھ چھوڑ دیا۔

تاریخ کامل جلد سوئم صفحہ ۶۵ پر ہے۔ کہ عثمان نے ایک اونٹ کو جو مال صدقہ میں سے تھا حکم کی بعض اولاد کو ہبہ کر دیا۔ مگر عبدالرحمان بن عوف نے وہ اونٹ چھین کر مسلمانوں میں تقسیم کر دیا۔ پھر لکھا ہے۔ کہ اصحاب رسولؐ نے عثمان کی حرکات سے ناراض ہو کر اطراف و جوانب میں خطوط بھیجے۔ جن میں یہ لکھا کہ اگر تم جہاد کرنا چاہتے ہو تو ہمارے پاس چلے آؤ۔ کیونکہ دین محمدؐ کو تمہارے خلیفہ نے فاسد کر دیا ہے۔ پس تم اس کو آکر قائم کرو۔

تاریخ کامل میں ہے کہ جب عثمان محصور ہو گیا اور عمرو عاص کو اس بات کی اطلاع ملی۔ تو عمرو عاص نے کہا۔ ہم ہیں ابو عبداللہ۔ پھر گوز کرنے لگتا ہے۔ حالانکہ داغ کا آلہ ابھی آگ ہی میں رہتا ہے پھر لکھا ہے۔ کہ حضرت علی علیہ السلام نے عثمان سے فرمایا کہ اے عثمان۔ مروان تجھے دین اور عقل سے پھراتا ہے۔ تیری مثال تو اس بارکش اونٹ کی سی ہے۔ کہ جس کا مالک اس کو جدھر چاہتا ہے لے جائے۔ خدا کی قسم مروان نہ صاحب الرائے ہے اپنے دین میں اور نہ اپنے نفس میں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ مروان تجھ کو گڑھے میں گرا دے گا۔ اور پھر تم کو نہ نکالے گا۔

ازالۃ الخفا صفحہ ۲۲۲ پر ہے کہ حج کے احرام میں ایک کبک کو شکار کر کے اور ذبح کر کے پکایا گیا اور عثمان نے اسکے کھانے کا فتویٰ دیدیا جب حضرت علی علیہ السلام کو معلوم ہوا۔ تو حضرت نے منع فرمایا۔

خصائص کبریٰ علامہ سیوطی جلد اول صفحہ ۱۳۱ پر ہے کہ عثمان بن عفان نے کہا کہ ہم کو عورتوں کا بہت عشق ہے۔

تاریخ خمیس اور امامت والسیاست میں ہے کہ عثمان نے سنت رسولؐ اور سیرت شیخین سے مخالفت اختیار کر لی۔ جو اس کی ہلاکت کا باعث ہوئی۔ تاریخ اعثم کوفی میں ہے کہ عثمان نے آخر وقت میں بہت کچھ بے اعتدالیاں اختیار کر لی تھیں جس کا پتہ خود اس کے بعض اشعار سے ملتا ہے کہ وہ اپنے افعال پر نادم و پشیمان تھا۔ جبکہ مرض لاعلاج ہو چکا تھا یعنی اصحاب رسولؐ نے تہیہ قتل کر لیا تھا۔

سپرٹ آف اسلام صفحہ ۲۹۳ پر ہے کہ عثمان کی حیثیت ہرگز انتخاب خلافت کے قابل نہ تھی اور وہ کسی استعداد و قابلیت کا آدمی نہ تھا جب منبر پر خطبہ کہنے کے لئے بٹھلایا جاتا۔ تو وہ یہ بھی نہ جانتا کہ خطبہ کیسے شروع کیا جاتا ہے۔ اس کا چچا حکم اور حکم کا بیٹا مروان سلطنت کے اصلی فرمانروا تھے اور عثمان کو برائے نام خلیفہ بنا رکھا تھا۔

تاریخ اعثم کوفی میں ہے کہ عائشہ کو جو سفر مکہ کے وقت تک لوگوں کو قتل عثمان کی تحریک د

تحریص دیتی رہی تھی جب قتل عثمان کی خبر ملی - تو اس نے نہایت درجہ خوش ہو کر کہا "ابعدہ اللہ سحقاً منہ بعداً لہ الحمد للہ الذی قتلہ" عقد الفرید ابن عبد ربہ میں ہے کہ کسی نے سعد بن ابی وقاص سے پوچھا کہ عثمان کو کس نے قتل کیا تو اس نے جواب دیا کہ عثمان کو اس تلوار نے قتل کیا جس کو عائشہ نے کھینچا تھا - اور طلحہ نے تیز کیا تھا اور علی نے زہر آلودہ کیا تھا -

الامامت والسیاست ابن قتیبہ میں ہے کہ عثمان کی عادتیں بدل گئی تھیں اور نیک کام کرنے کے بعد برے کام کرنے لگ گیا تھا - اور عبداللہ بن سعاد جو مصریوں کا سردار اور نہایت بزرگ شخص تھا کہتا تھا - کہ عثمان مسلمان نہ تھا - اس کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہ ہونے دو کیونکہ یہ تحقیق ہے - کہ اس کے زمانہ خلافت میں ایک روز مسجد سے گھر جاتے وقت ابوسفیان آیا - اور کہا - اے بنی امیہ - اس بادشاہت کو حاصل کرو - خدا کی قسم نہ عذاب ہے - نہ حساب ہے - نہ دوزخ نہ حشر نہ قیامت ہے - عثمان نے بجائے اس کے کہ اس پر شرعی حد جاری کرے - یا اسکو قتل کر دے مسلمانوں کے خزانہ عامہ میں سے دو لاکھ دینار (دس لاکھ روپیہ) انعام دیدئے -

حبیب السیر و تاریخ اعثم کوفی میں ہے کہ عائشہ نے لوگوں کو کہا کہ ابھی رسول اللہ کا کفن بھی میلا نہیں ہونے پایا ہے - کہ عثمان نے شریعت اسلام کو کہنہ کر دیا ہے - لوگو - اس بڈھے ساحر (جادوگر) کو مار ڈالو - خدا اس کو مارے - یہ کہہ کر اور مدینہ کے لوگوں کو برافروختہ کر کے مکہ کو جانے لگی تو مروان نے اس کو کہا - اب آگ لگا کر کہاں جاتی ہے -

استیعاب جلد دوم ص۴۲۲ و تاریخ اسلام جلد سوم ص۱۳۱ و تاریخ اعثم کوفی میں ہے - کہ عثمان نے حضرت عمار کو گالیاں دیں - اور اپنے غلام سے اس قدر پٹوایا کہ آپ کی پسلی کی ہڈی ٹوٹ گئی اور آپ کو عارضہ فتق لاحق ہو گیا -

بخاری پارہ چوتھا کتاب الجمعہ باب اذان یوم الجمعہ مطبوعہ احمدی لاہور ص۱۲۴ میں ہے کہ جمعہ کے دن دوسری اذان عثمان نے جاری کی - تیسیر الباری مولوی وحید الزمان پارہ چہارم - بصدہ احمدی مطبوعہ احمدی لاہور میں ہے کہ عثمان نے منی میں چار رکعتیں پڑھائیں - حالانکہ رسول اللہ اور ابوبکر اور عمر کے عہد میں [illegible] جاتی تھیں -

درمنثور علامہ سیوطی جلد دوم ص۲۳۶ و ازالۃ الخفا جلد دوم ص۲۳۲ میں ہے - کہ عمر کی طرح عثمان سے بھی جمع بین الاختین (دو حقیقی بہنوں سے ایک ہی وقت نکاح کرنا) کے جائز یا ناجائز ہونے کا فتوے پوچھا گیا - عثمان نے کہا کہ ایک آیت سے حلت ہوتی ہے - آیت سے حرمت ثابت ہے - مگر میں

ایسا فعل نہیں کرتا ہوں بعینہٖ یہی جواب اسی مسئلہ کے بارہ میں عمر بن خطاب نے دیا تھا۔

استیعاب ص۳۸۲ پر ہے کہ علی بن زید جدعانی نے کہا کہ عبداللہ بن زبیر جو درجہ بخیل نہایت بدخلق۔ بڑا حاسد اور بہت خلاف کرنیوالا تھا اس نے محمد بن حنفیہ اور ابن عباس کو مکہ سے طائف کی طرف جلا وطن کرایا۔ روضۃ الاحباب جلد سوئم ص۳۵ پر ہے۔ کہ جناب امیر علیہ السلام نے خطبہ میں فرمایا کہ عبداللہ بن زبیر مجھ کو قتل عثمان میں ملزم قرار دیتا۔ اور مجھ کو گالیاں دیا کرتا۔

معجم کبیر طبرانی اور مستدرک حاکم میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ مکہ میں عبداللہ نامی ایک شخص دفن ہوگا جس پر تمام دنیا کے عذاب کا ایک حصہ ہوگا۔

حضرت ابن عباس سے منقول ہے۔ کہ ایک دن ابوسفیان نے بحالت اسلام آنحضرتؐ سے پوچھا کہ آپ کی عمر کتنی ہے۔ حضرت نے فرمایا میری عمر تریسٹھ سال ہوگی۔ ابوسفیان نے کہا۔ آپ نے سچ فرمایا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ تیری یہ بات صرف زبانی ہے۔ دل سے تو مجھے جھوٹا خیال کرتا ہے۔ نیز حضرت ابن عباس سے منقول ہے کہ ایک دن موذن نے اذان میں کہا اشهد ان محمد الرسول اللہ۔ ابوسفیان جو اس وقت نابینا تھا پوچھا یہاں کوئی غیر نہیں ہے۔ ایک شخص نے مصلحتاً کہہ دیا کہ نہیں۔ یہاں کوئی غیر نہیں ہے تب ابوسفیان بولا۔ دیکھو محمدؐ نے اپنا نام خدا کے ساتھ بلند کر رکھا ہے۔ حضرت علی علیہ السلام وہاں موجود تھے۔ فرمایا۔ اسخن اللہ عینیک یا ابو سفیان" اے ابوسفیان۔ خدا تیری آنکھوں کو گرم کرے۔ کیا تو نہیں جانتا کہ آنحضرتؐ کو یہ بزرگی خدا کی طرف سے ہے۔ ابوسفیان نے کہا۔ خدا میری آنکھوں کو نہیں بلکہ اس کی آنکھوں کو گرم کرے جس نے جھوٹ کہہ دیا۔ کہ یہاں کوئی غیر نہیں ہے۔

عمر بن خطاب کے قتل ہو جانے کے بعد اس کے چھوٹے بیٹے عبیداللہ نے ہرمزان کو اس شبہ پر قتل کر دیا۔ کہ وہ قتل عمر میں شریک ہے حضرت علی علیہ السلام نے عثمان سے ہرمزان کا قصاص لینے کو فرمایا۔ مگر عثمان خاموش رہے۔ اسی طرح حضرت علی علیہ السلام نے عثمان سے معاویہ کی حرکات پر نوٹس لینے کو کہا۔ مگر عثمان نے کچھ توجہ نہ کی (روضۃ الاحباب جمال الدین محدث)

رسالہ کبریٰ ابن تیمیہ ص۱۵۱ پر ہے کہ غیر تو غیر خود صحابہ میں سے بہت لوگ منافقوں کے پیرو تھے

مشکوٰۃ باب الاعتصام بالسنہ میں ہے کہ جو کوئی ہمارے دین میں کوئی نیا کام (بدعت) خواہ اچھی ہو یا بری نکالے۔ جو اس میں موجود نہ ہو وہ مردود ہے صحاح ستہ میں بروایت ابو درداء لکھا ہے کہ ہم ان لوگوں میں کوئی امر بھی محمد کا نہیں پاتے۔ سوائے اس کے کہ نماز با جماعت پڑھتے ہیں اور نیز انس

بن مالک سے روایت ہے کہ جو امور پہلے اسلام میں تھے اب ان امور میں سے صرف نماز رہ گئی تھی اور وہ نماز بھی ضائع کر دی گئی ہے۔ واضح ہو کہ ابو درداء کی وفات عثمان کے آخری عہد میں ہوئی جس سے روز روشن کی طرح ثابت ہوا کہ ابو درداء کا مطلب ثلاثہ سے تھا۔ الارشاد مصنفہ حافظ مولوی ابو یحییٰ سہارنپوری ص۱۵۰ پر ہے کہ عمران بن حصین نے جب بصرہ میں حضرت علی علیہ السلام کے پیچھے نماز پڑھی تو کہا حضرت نے آج وہی نماز پڑھی ہے جو آنحضرتؐ اپنے زمانہ میں پڑھا کرتے تھے۔ اسی طرح ابو موسیٰ نے حضرت علی علیہ السلام کے پیچھے نماز پڑھی تو ایسا ہی کہا۔

ترمذی جلد دوم ابواب الفتن میں ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میرے بعد ایک قوم ہوگی جو محض دولت اور مرتبہ حاصل کرنے۔ زیادہ کھانے پینے عیش و راحت کے سامان بہم پہنچانے اور نمود و نمائش کے حصول میں مبتلا رہیگی۔

تحفہ اثنا عشریہ عقیدہ پنجم باب ہفتم ص۲۸۳ پر ہے کہ خلفائے ثلاثہ نزد اہلبیتؑ نہ معصوم اور نہ منصوص یعنی سنیوں کے اعتقاد میں ابو بکر و عمر و عثمان نہ تو گناہوں سے پاک ہیں اور نہ ہی بحکم خدا خلیفہ ہیں۔

تفسیر حسینی سورہ ابراہیم رکوع ۶ آیت "اذ قال ابراھیم رب اجعل ھذا البلد" میں ہے کہ اسمٰعیل کی اولاد میں سے کوئی بت پرست نہیں ہو سکتا عجیب امر یہ ہے کہ اہلسنت کہتے ہیں کہ ثلاثہ اسمٰعیل کی اولاد میں سے ہیں حالانکہ ثلاثہ کی زندگی کا زیادہ حصہ ظاہراً بت پرستی میں اور ظاہری اسلام لانے کے بعد بقایا حصہ بقول رسولؐ مقبول مخفی بت پرستی میں گزرا۔

بخاری کتاب بدی الخلق باب ابراہیم اور تفسیر عزیزی پارہ اول سورہ بقرہ رکوع ۱۵ آیت "واذ ابتلیٰ ابراھیم ربہ بکلمات" میں لکھا ہے کہ حضرت ابراہیمؑ نے اسی سال کی عمر میں ختنہ کرایا اس بہتان کی وجہ یہ ہے کہ ثلاثہ نے تمام عمر ختنہ نہ کرایا تھا۔

تاریخ کامل جلد ص۲۶ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے شوریٰ خلیفہ دوم کے وقت بنی ہاشم سے فرمایا۔ کہ میں جب تک اس قوم کی اطاعت کرتا رہونگا۔ کبھی خلیفہ نہ بن سکوں گا۔ نیز حضرت عباس نے فرمایا کہ اے علیؑ تم اس قوم سے بچتے رہو کہ یہ ہمیشہ ہم لوگوں کو امر خلافت سے علیحدہ کرتے رہینگے یہاں تک کہ دوسرے لوگ مقرر ہوں۔

کتاب الامامت والسیاست ابن قتیبہ ص۱۲ پر ہے کہ جناب فاطمہ علیہا السلام نے دروازہ پر کھڑے ہو کر فرمایا ہم نہیں جانتے کہ کوئی قوم اس سے بدتر مقام پر (خروج از اسلام) حاضر ہوئی ہو کہ رسول اللہؐ کا جنازہ ہمارے سامنے چھوڑ کر چلے گئے اور باخود فیصلہ کر لیا (خلافت کا) اور ہمارے حقوق کا کچھ خیال نہ کیا۔

بخاری جلد اول صلا پر ہے کہ جس نے دنیا کیلئے ہجرت کی یا کسی عورت سے نکاح کے لئے تو اس کی ہجرت اس کی طرف ہوئی جس غرض سے اس نے ہجرت کی تھی۔ تاریخ کامل جلد ۲ ص۱۳۸ پر ہے کہ نہار الرجال بن عنفوہ وہ صحابی تھا جس نے آنحضرتؐ کی طرف ہجرت کی تھی۔ قرآن پڑھا ہُوا تھا تفقہ حاصل کیا ہُوا تھا۔ آنحضرتؐ نے اس کو اہل یمامہ کی تعلیم کے لئے روانہ کیا۔ مگر یہ مسیلمہ کذاب سے مل گیا۔ اور آنحضرتؐ کی مخالفت اور مسیلمہ کی حمایت میں خوب سرگرمی دکھاتا رہا پس ثابت ہُوا کہ ہجرت لاحاصل ہے جب تک انجام بخیر نہ ہو۔

مدارج النبوۃ ص۵۱۱ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ پر مرض الموت طاری ہُوا آنحضرتؐ نے جناب فاطمہؑ کو حکم دیا کہ حسنؑ اور حسینؑ کو لائے۔ جب دونو صاحبزادے تشریف لے آئے تو آنحضرتؐ بیٹھے اور جناب فاطمہؑ نے بہت گریہ فرمایا۔ اور فرط محبت اور وفور تعظیم کی وجہ سے آنحضرتؐ امام حسنؑ اور حسینؑ کو چومتے اور فرماتے خدا جانے ان دونو شہزادوں کی حالت میرے بعد (منافقوں وغیرہ کے ہاتھوں) کیا ہو جائیگی۔

تاریخ طبری جلد ۴ ص۵۲ پر ہے کہ ابوبکر نے بوقت رحلت کہا۔ کہ جب میں خلیفہ بنایا گیا۔ تو سب (صحابہ) کی ناک مارے غصہ کے پھول گئی۔ ہر شخص چاہتا تھا کہ یہ امر اسی کو ملے۔ دوسرے کو نہ ملے۔

ابن ماجہ بروایت ابوہریرہ لکھتا ہے کہ ایک جماعت نکلے گی جب میں انکو پہچان لوں گا تو ان میں سے ایک آدمی نکلے گا جو کہے گا کہ آؤ۔ میں پوچھونگا کہاں وہ کہے گا دوزخ کی طرف۔ انس سے روایت ہے۔ کہ کچھ لوگ ہمارے اصحاب میں ہمارے پاس حوض کوثر پر وارد ہونگے۔ جب میں ان کو پہچان لوں گا تو ہمارے پاس سے جدا ہو جاوینگے سہل سے روایت ہے کہ کچھ قومیں ہم پر (حوض کوثر پر) وارد ہونگی ہم انکو اور وہ ہم کو پہچان لیں گے۔ پھر وہ چھپ جائینگی۔ ابوہریرہ سے روایت ہے کہ ہمارے حوض سے وہ اس طرح جدا کر دئے جائیں گے جس طرح گم گشتہ اونٹ۔ میں انکو پکارونگا کہ آؤ آؤ مگر ان کو نہیں لایا جائیگا) ابوہریرہ سے روایت ہے کہ یہ سب تو اُلٹے (بت پرستی کی طرف) پھر کر مرتد ہو گئے سعید بن مسیب سے مروی ہے کہ خطاب باری ہوگا تم کو علم نہیں ان باتوں کا جو جو بدعات تمہارے بعد ان لوگوں نے جاری کیں۔ میں (آنحضرتؐ) کہوں گا۔ دور ہوں مجھ سے۔ دور ہوں مجھ سے۔ واضح ہو کہ آنحضرتؐ نے مرض الموت کے وقت بھی ثلاثہ کو فرمایا تھا۔ دور ہو جاؤ مجھ سے۔ دور ہو جاؤ مجھ سے۔ ابو سعید سے مروی ہے کہ آنحضرتؐ فرمائیں گے بُرا ہو۔ بُرا ہو اس کا جس نے میرے بعد دین میں تغیر کیا۔ ابو درداء سے مروی ہے۔ کہ میں نے آنحضرتؐ سے عرض کیا۔ یا حضرتؐ دعا فرمایئے۔ کہ میں ان لوگوں میں سے نہ ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ تو ان میں سے نہیں ہے۔ ابن ماجہ لکھتا ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے صحابہ سے خطبہ فرمایا کہ اے لوگو ہم تم

سب سے پہلے حوض کوثر پر وارد ہونگے جب تم لوگ آگے آؤ گے تو ایک آدمی کہیگا کہ یا حضرت میں فلاں بن فلاں ہوں۔ دوسرا کہیگا میں فلاں پسر فلاں ہوں تو میں جواب دونگا کہ نسب تم لوگوں کا میں نے پہچان لیا مگر شاید تم لوگوں نے میرے بعد بدعتیں کیں اور مرتد ہو گئے۔ بخاری کتاب الرقاق باب ما یحذر من زہرۃ صفحہ ۶۳ پر ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ ہم کو اس کا خوف نہیں کہ تم پر فقر آئے بلکہ اس کا خوف ہے کہ دنیا تم پر پھیلے جیسا کہ پہلے لوگوں پر پھیلی۔ اور تم اس میں بڑھو اور ہلاک ہو جاؤ۔

موطا امام مالک باب الشہداء فی سبیل اللہ مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی صفحہ ۱۶۴ پر ہے کہ ابی النضر سے روایت ہے کہ آنحضرت نے شہدائے احد کے بارے میں فرمایا۔ یہ وہ لوگ ہیں جن پر ہم گواہی دیتے ہیں ابوبکر نے کہا یا حضرت ہم ان کے اخوان میں سے نہیں ہیں جس طرح وہ اسلام لائے ہم بھی اسلام لائے (ابوبکر نے خود تسلیم کر لیا کہ مجھ سے پہلے کئی آدمی ایمان لا چکے تھے) اور جس طرح انہوں نے جہاد کیا ہم نے بھی جہاد کیا آنحضرت نے فرمایا۔ لا معلوم نہیں کہ تم میرے بعد کیا کیا بدعات کرو گے۔

تاریخ طبری جلد دوم صفحہ ۲۱۷ پر ہے کہ اس خدائی حکم "تعالی ہذا اخی و وصی و خلیفتی فیکم فاسمعوا لہ واطیعوا" کے مٹانے کے لئے جنازہ رسول بے کفن و دفن چھوڑ دیا گیا۔ سب صحابہ سقیفہ میں چلے گئے یہاں تک کہ حضرت دفن ہو گئے مگر ابوبکر و عمر و عثمان میں سے کوئی بھی نہ آیا۔

تاریخ کامل جلد سوم صفحہ ۲۷ پر ہے کہ حضرت عمار نے فرمایا۔ خدا نے جو بزرگی ہم کو دی ہے وہ نبی کے ذریعہ سے دی ہے اور دین اسلام کی بدولت ہم کو عزت دی گئی ہے پھر (ملت ثلاثہ) کب تک اس خلافت کو خاندان نبی سے نکالتے رہو گے۔ تاریخ کامل جلد سوم صفحہ ۳۶ پر ہے کہ حضرت مقداد نے فرمایا کہ ہم نے ایسا ظلم کبھی نہیں دیکھا جو اس خاندان (اہلبیت رسول) پر بعد رسول گذرا تعجب ہے قریش (ثلاثہ وغیرہ) سے کہ وہ ایسے شخص (حضرت علی علیہ السلام) کو چھوڑ بیٹھے ہیں جو سب سے زیادہ عالم اور سب سے زیادہ حق کیساتھ فیصلہ کرنیوالا ہے قسم خدا کی۔ اگر میں مددگار پاتا۔ تو ان لوگوں سے ضرور جہاد کرتا الفاروق حصہ دوم صفحہ ۴۱ پر ہے کہ عمر کی سلطنت (تدبیر اور عیاری) نے بنی ہاشم کے ادعا کو اگرچہ بالکل دبا دیا۔ مگر بالکل کیونکر مٹا سکتا تھا یعنی خلافت اور فدک غصب کر لیا۔ اور کسی علاقہ کی حکومت بنی ہاشم میں سے کسی کو بھی نہ دی جس کی وجہ سے بچارے نان و نفقہ سے بھی لاچار ہو گئے۔ تاریخ صغیر بخاری صفحہ ۳۲ پر ہے کہ عثمان نے بنی ہاشم کی رہی سہی طاقت کو توڑا جاتا ہے چنانچہ یہاں تک نوبت آئی کہ حضرت علی نے کہہ دیا۔ کہ اگر عثمان چاہے تو ہم اپنا گھر بار چھوڑ کر کہیں نکل جاتے ہیں۔

تاریخ خمیس صفحہ ۲۵۵ پر ہے کہ جو لوگ آنحضرت پر ایمان لا چکے تھے (بحوالہ القرآن) میں سے معراج کے

تذکرہ کی وجہ سے مرتد ہو گئے۔ نیز اسی کتاب کے صفحہ ۳۵۵ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے جب صبح حالات معراج بیان کرنے شروع کیے تو بہت سے لوگ جو ایمان لائے ہوئے تھے مرتد ہو گئے۔ اور ایمان انکا ضعیف ہو گیا

اغاثۃ اللھفان علامہ ابن القیم ص ۱ پر ہے کہ ام دردا بیان کرتا ہے کہ ایک دن ابو دردا غضبناک داخل ہوا ہم نے وجہ پوچھی۔ تو کہا ہم ان لوگوں میں کوئی امر بھی محمدؐ کا نہیں پاتے۔ بجز اس کے نماز جماعت پڑھتے ہیں۔ امام مالک کہتا ہے کہ جو باتیں پہلے ہم نے پائی تھیں۔ ان باتوں میں سے ایک بھی نہیں پاتے۔ بجز اس کے کہ اذان دیتے ہیں۔ زہری کہتا ہے کہ ہم انس بن مالک کے پاس دمشق میں گئے تو ہم نے اس کو روتے پایا۔ وجہ پوچھی تو کہا جو باتیں پہلے اسلام میں تھیں۔ اب ان میں سے صرف نماز رہ گئی تھی۔ اور وہ نماز بھی ضائع کر دی گئی۔ بخاری نے اس کو اس طرح ذکر کیا ہے کہ جو باتیں عہد رسولؐ میں معروف تھیں۔ آج ان سب سے انکار کر دیا گیا ہے۔

صواعق محرقہ علامہ ابن حجر مکی صفحہ ۹۶ پر ہے کہ حضرت ابن عباس نے فرمایا۔ کہ جب آیۃ ان الذین امنوا وعملوا الصالحات اولئک ھم خیر البریۃ کا نزول ہوا تو آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اے علیؑ وہ تم ہو اور تمہارے شیعہ روز قیامت راضی و مرضی آئیں گے اور تمہارے دشمنوں پر خدا کا غضب ہو اور انکی گردنوں میں طوق اور سلاسل ہونگے۔

صواعق محرقہ علامہ ابن حجر مکی صفحہ ۹۰ پر ہے کہ امام زین العابدینؑ نے فرمایا۔ دوسرے لوگوں نے ہمارے حقوق میں تقصیر کی اور متشابہات قرآن سے استدلال کیا۔ اپنی رائے سے تاویلیں کیں اور وضعی احادیث بنائیں جن میں رسول اللہ پر بہتان لگایا گیا۔ اب اس امت کی آئندہ نسلیں کدھر رجوع کریگی حالانکہ ملت کے نشانات مٹ گئے۔ اور امت میں افتراق و اختلاف پیدا ہو گیا۔ کہ ایک دوسرے کو کافر کہتا ہے۔ خدا کہتا ہے کہ تم ان کی مثل نہ بنو جو متفرق ہوئے اور مختلف ہوئے۔ بعد اس کے کہ آیات بینات اتاری گئیں۔ اب تبلیغ حجت اور زاد اہل حکمت ہو کس پر اعتماد کرو گے۔ کیا اہل کتاب کی طرف رجوع کرو گے یا آئمہ ہدیٰ اور مصابیح دجیٰ کی طرف رجوع کرو گے جن کے واسطے خدا نے احتجاج کیا ہے۔ اپنے بندوں پر اور خلق کو بیکار و معطل نہیں چھوڑا۔ کیا تم لوگ ان کو (آئمہ ہدیٰ کو ہی) سوا پاتے ہو۔ یہ وہی مقدس نفوس ہیں جو شجرہ مبارکہ اور بقایائے صفوہ کے فروع ہیں جنکے بارے میں آیا ہے کہ خدا نے ان سب سے ساری برائیاں دور رکھیں اور ان کو طاہر اور آفت و عیب سے پاک رکھا اور انکی مودت کو اپنی کتاب میں فرض کیا۔ ناظرین! خداوند تعالیٰ نے آنحضرتؐ کو حکم دیا کہ اپنی امت سے کہہ دو کہ میری تمام رسالت کا اجر (مزدوری) یہ ہے کہ تم لوگ میرے قربیٰ (جناب فاطمہؑ اور دوازدہ خلفا) سے مودت و الفت

اطاعت رکھو یعنی جس نے آنحضرتؐ کے قربیٰ سے مودت رکھی۔ اس نے اجر رسالت ادا کر دیا اور جس نے آنحضرتؐ کے قربیٰ سے مودت نہ کی اس نے اجر رسالت ادا نہ کیا۔ مثال کے طور پر کہتا ہوں کہ آپ نے ایک مکان کسی معمار سے خاص اجرت پر بنوایا۔ مکان کے مکمل ہو جانے پر آپ نے مزدوری ادا کرنے سے انکار کر دیا۔ اب اس مکان میں رہنا یا قبضہ رکھنا آپ پر شرعاً حرام ہے۔ رسول اللہ نے مسلمانوں کے لئے شریعت کا ایک مکان معمار کی حیثیت میں بنایا جس کے آٹھ پہلو ہیں۔ اور جس کے چھت میں پانچ شہتیر رکھے۔ پانچ شہتیروں سے مراد اصول دین ہیں۔ جو توحید۔ عدل۔ نبوت۔ امامت اور قیامت ہیں۔ آٹھ پہلو فروع دین ہیں۔ جو نماز۔ روزہ۔ حج۔ زکوٰۃ۔ خمس۔ جہاد۔ تولاّ اور تبرّا ہیں۔ پس جس نے آنحضرتؐ کے قربیٰ سے مودت نہیں رکھی یعنی انکو اپنا ہادی۔ امام اور خلیفہ بلا فصل نہیں مانا۔ اس پر اس شرعی مکان کی رہائش حرام ہے۔ یعنی اس کا ایمان اور عمل دونوں اکارت ہیں۔ اور اس کو آخرت میں انکا ذرہ بھر صلہ نہیں ملے گا۔ بلکہ بحکم خدا سیدھے جہنم میں جھونک دیئے جائینگے۔ ہاں یہ ممکن ہے کہ ان لوگوں کی نمازوں اور روزوں کا صلہ دنیا میں ہی انکو بصورت نعماتِ دنیا ملجاتا ہو۔ آخرت میں ان کی رائی بھر بھی نیکی محسوب نہیں ہوگی۔

صواعق محرقہ صفحہ ۱۲۳ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام سے بغض رکھنا منافقین کی علامت تھی۔ جس طرح رسول اللہ سے عداوت رکھنا کفر کی علامت تھی۔

آپ نے ابو درداء کی روایت پڑھی ہے۔ جو تمام صحاح ستہ میں موجود ہے۔ اس نے بڑے افسوس سے کہا تھا۔ کہ ہم ان لوگوں میں ایک امر بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نہیں پاتے سوائے اس کے کہ نماز باجماعت پڑھتے ہیں۔

استیعاب صفحہ ۶۶۲ پر ہے کہ ابو درداء کا نام عامر بن مالک ہے۔ تو لقب عویمر ہے آپ فقیہ عالم عاقل اور حکیم تھے۔ آنحضرتؐ نے ان میں اور حضرت سلمان فارسیؓ میں عقدِ مواخات یعنی بھائی بھائی بنایا تھا۔ صحیح یہ ہے کہ آپ نے ۳۲ھ میں عثمان کے عہد میں انتقال کیا۔ دریں صورت ثابت ہوا۔ کہ خلافتہ ہی مخرّب شریعت تھے۔

سیرت حلبیہ صفحہ ۳۹۴ پر ہے کہ آنحضرتؐ کی نعش مبارک پڑی رہی۔ بلا دفن دو شنبہ سہ شنبہ کے دن اور رات اور کچھ حصہ شب چہار شنبہ اس دیری کا باعث یہ تھا۔ کہ سب لوگ بیعت ابوبکر میں مشغول تھے۔

رفع الحجابہ عن سنن ابن ماجہ جلد اول مطبوعہ صدیقی لاہور صفحہ ۳۵۶ پر ہے کہ صحابہ بحالت نماز ایک خوبصورت عورت کو دیکھتے رہتے۔ یہاں تک کہ رکوع و سجود میں بغلوں کے نیچے سے جھانکتے۔ تیسیر الباری

پارہ سوئم کتاب مواقیت الصلوٰۃ مطبع احمدی لاہور ص۹۵ پر ہے۔ انس بن مالک نے کہا کہ جب تم لوگوں میں رسول اللہ کے وقت کی کوئی بات نہیں پاتا۔ لوگوں نے کہا۔ نماز تو اسی طریقہ پر ہے۔ انس پر انہوں نے کہا کہ نماز میں بھی جو تم نے کر رکھا ہے کر رکھا ہے۔ نیز زہری سے روایت ہے کہ ان لوگوں نے طریقہ رسول کی نماز بھی برباد کر دی ہے۔ کشف الملفوظات ص۲۲ مطبوعہ صدیقی لاہور میں بروایت مالک بن ابی عامر اصبحی لکھا ہے کہ ان لوگوں میں سوائے اذان کے کوئی چیز طریقہ رسول پر قائم نہیں رہی۔

بخاری جلد ۴ ص۱۲۳ پر ہے کہ ابو سعید خدری نے کہا۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اس امت میں ایک ایسی قوم نکلے گی جس کی نماز کے سامنے تم اپنی نماز کو حقیر جانو گے (تراویح کی قواعد بطور مثال ملاحظہ ہو) وہ قرآن پڑھتے ہوں گے۔ مگر وہ ان کے حلق سے نیچے نہیں اتریگا۔ وہ دین سے اس طرح نکل جائیں گے جس طرح تیر کمان سے نکل جاتا ہے۔

بخاری میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے عائشہ۔ اگر تیری قوم کے جو جدید العہد ہے کفر کی طرف پلٹ جانے کا خوف نہ ہوتا۔ تو میں خانہ کعبہ کو توڑ کر اصلی حالت پر بناتا۔

ازالۃ الخفا مقصد اول ص۱۲۵ پر ہے کہ جناب امیر علیہ السلام فرماتے ہیں۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرا ہاتھ پکڑے ہوئے مدینہ کی گلیوں میں جا رہے تھے۔ کہ ہم نے ایک باغ کو دیکھا میں نے عرض کیا۔ کیا اچھا باغ ہے حضرتؐ نے فرمایا جنت میں تمہارے لئے اس سے بہتر باغ ہے۔ اسی طرح ہم سات باغوں سے گذرے اور یہی گفتگو ہوئی جب راہ خالی ہوئی (یعنی جب ہم دونو بھائیوں کے سوا کوئی اور راستہ پر نہ تھا) تو حضرتؐ میرے گلے میں ہاتھ ڈال کر رونے لگے۔ اور فرمایا۔ قوم کے دلوں میں تیری طرف سے کینہ ہے جس کو میری موت کے بعد ظاہر کریں گے۔ جناب امیرؑ نے عرض کیا۔ ایسے وقت میں ہمارا دین اسلام سالم رہے گا حضرتؐ نے فرمایا۔ ہاں تیرا دین اسلام سالم رہیگا

بقول احمد آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ تم لوگ (اصحاب رسولؐ) علیؑ کو اپنا امیر بناؤ گے تو انکو ہدایت کرنے والا اور ہادی پاؤ گے۔ اور وہ تم کو صراط مستقیم پر چلائیگا۔ مگر میں دیکھتا ہوں۔ کہ تم علیؑ کو اپنا امیر و خلیفہ نہیں بناؤ گے۔

بخاری کتاب الفتن جلد ۴ مطبوعہ مصر ص۱۳۶ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ تم لوگ ہمارے بعد حق تلفیاں (غصب خلافت و غصب فدک) اور امور منکرہ (بدعات) کو دیکھو گے۔ صحابہ نے عرض کیا ہم کو کیا حکم ہے حضرتؐ نے فرمایا۔ ان لوگوں کا مطالبہ ادا کرو (یعنی اطاعت کرنا) اور اپنے حقوق خدا سے چاہنا

فتح الباری جلد ششم ص۵۲۲ و ص۵۲۳ پر مرقوم ہے کہ حق تلفی کرنے والے حاکم ہوں گے۔ اور

دوسرے لوگ مظلوم۔

بخاری کتاب الفتن جلد ۴ مطبوعہ مصر صفحہ ۱۳۶ پر بروایت ابو ہریرہؓ لکھا ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے ایک مدینہ کے محل سے نیچے نظر کی۔ اور فرمایا۔ کیا تم بھی دیکھتے ہو۔ جو ہم دیکھ رہے ہیں عرض کیا نہیں۔ تب حضرتؐ نے فرمایا۔ ہم دیکھ رہے ہیں۔ کہ فتنے لوگوں کے گھروں میں اس طرح گذر رہے ہیں جس طرح آب باراں

فتح الباری صفحہ ۵۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا ویل ہے عرب کے لئے اس شر سے جو قریب (میری) وفات کے عین بعد پہنچیگا۔ مرجاؤ۔ اگر قدرت رکھتے ہو۔ ناظرین! اس سے بڑھ کر خوف اور تاکید کی حدیث کوئی نہیں ہو سکتی جس میں ارشاد ہو کہ ایسے پر آشوب اوقات میں تمہارا مرجانا جینے سے بہتر ہے یعنی ان ایام میں وہ مقدس نخل شریعت جس کو ہم نے اپنی تمام عمر اپنے لہو اور پسینہ سے سینچا ہے نہایت بیدردی سے جڑ سے اکھیڑ دیا جائیگا۔ حتیٰ کہ میرا فرزند دلبند میدان کربلا میں پھر اس نخل کو میری طرح اپنے خون اپنے اقربا اور اپنے اصحاب کے خون سے بے مثل جرأت سے سینچے۔ اور اس درخت کو زیادہ سرسبز و شاداب کرنے کے لئے اپنی بہنوں اور بہو بیٹیوں کو بے فرش اور بے کجاوہ اونٹوں پر ننگے سر شہر بشہر پھرایا جانا منظور کرے۔

ابن حجر لکھتا ہے کہ محتمل ہے کہ آنحضرتؐ کی مراد ان زمانوں سے زمانہ صحابہ ہو۔ کیونکہ اصلی مخاطب وہی ہیں پس ان سے مخصوص ہوگا۔ اور ان کے بعد آنے والوں سے کوئی غرض نہیں ہے

بخاری کتاب الفتن مطبوعہ مصر جلد ۴ صفحہ ۱۳۰ پر ہے کہ حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ ایک شب آنحضرتؐ بیدار ہوئے۔ خوف زدہ ہو کر۔ اور فرماتے تھے۔ سبحان اللہ۔ خدا نے کس قدر خزائن نازل کئے اور کس قدر ان سے فتنے پیدا ہوئے یعنی ہم کو ہر قسم کا جاہ و حشمت اور مال و منال عطا فرمایا اور یہی مال و منال اور سلطنت میرے عین بعد مسلمانوں کو فتنہ میں ڈالے گا اور وہ لوگ بہ سبب حب مملکت صراط مستقیم سے باہر ہو جائیں گے کون ہے جو بیدار کرے ان حجرہ والیوں یعنی میری ازواج کو کہ وہ نماز پڑھیں (یعنی صبح کی خواب ہے جس کا ظہور بھی بقاعدہ تعبیر خواب بہت جلد ہونا چاہئے) دنیا میں بہت سی عورتیں ہیں جو لباس سے آراستہ ہیں۔ مگر قیامت میں برہنہ اٹھیں گی۔

بخاری کتاب الفتن مطبوعہ مصر جلد چہارم صفحہ ۱۳۴ پر ہے کہ ابن عمر نے کہا کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ایسا نہ ہو کہ ہمارے (عین) بعد تم (اسلام سے) پھر جاؤ اور کافر ہو جاؤ۔ اور بعض (سینکڑوں اصحاب رسولؐ کو) بعض (ابوبکر اور عمر) قتل کریں۔

پھر صفحہ ۱۳۰ پر بروایت ابوبکرہ لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ایسا نہ ہو تم لوگ ہمارے بعد کافر

ہو جاؤ اور ایک شخص دوسرے شخص کی گردن مارے۔

پھر ص۲۳ پر بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ ایسا نہ ہو۔ کہ تم لوگ ہمارے بعد مرتد ہو جاؤ۔ اور بعض تمہارے بعض کی گردن مارے۔

پھر ص۲۳ پر بروایت جریر لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے بروز حجۃ الوداع (آخری حج جس کے بعد حضرتؐ انتقال فرما گئے) فرمایا کہ لوگوں کو خاموش کراؤ۔ اور پھر فرمایا۔ ایسا نہ ہو کہ ہمارے بعد تم لوگ کافر ہو جاؤ۔ اور بعض تمہارے بعض کو قتل کریں۔

عمدۃ القاری عینی جلد ۱۱ ص۲۴۳ پر ہے کہ مراد شر سے زمانہ قبل عثمان (ابوبکر اور عمر کی خلافتیں) ہے اور خیر سے مراد زمانہ خلافت علیؑ ہے۔ اور دخن سے مراد خوارج وغیرہ ہیں۔ اور شر ثانی سے وہ زمانہ مراد ہے جس میں جناب امیر علیہ السلام پر منبروں پر لعن کیا جاتا تھا۔ ناظرین! یہ حدیث جس میں شر اور خیر کا ذکر ہے۔ پیشتر ازیں لکھی جا چکی ہے جو آنحضرتؐ نے حضرت حذیفہ سے فرمائی۔

بخاری میں بروایت حذیفہ لکھا ہے کہ ان دنوں (ثلاثہ کی خلافتوں میں) جو لوگ منافق ہیں وہ ان منافقوں سے بدتر ہیں۔ جو عہد رسول اللہؐ میں تھے۔ کیونکہ اس زمانہ میں یہ لوگ اپنا نفاق ظاہر نہ کرتے تھے۔ اور اب ظاہر کرتے ہیں۔

پھر بخاری میں بروایت حذیفہ لکھا ہے کہ نفاق تو عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں بھی تھا۔ مگر اب کفر ہے بعد ایمان کے۔

فتح الباری ص۵۵ پر بھی لوگوں کی منافقت کا حال ذرا توضیح سے لکھا ہے۔

کنز العمال جلد ۶ ص۴۲ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ ہمارے بعض اصحاب میں سے ایسے بھی ہونگے جو ہم کو کبھی نہ دیکھیں گے یعنی ہم بہشت کے درجۂ اعلیٰ علیین میں تشریف فرما ہونگے اور وہ دوزخ کے درجہ اسفل السافلین میں۔

کنز العمال ص۴۹ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ قیامت کے دن۔ قرآن۔ مسجد اور میری عترت (علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ) درگاہ جناب احدیت میں حاضر ہونگے۔ قرآن عرض کریگا۔ خداوندا۔ لوگوں نے مجھ میں تحریف کی اور پھاڑ ڈالا (عثمان نے ہزاروں قرآنوں کو جلایا۔ اور بعض کو پھاڑا) مسجد کہیگی لوگوں نے مجھ کو خراب کیا (یعنی مجھ میں نماز جنازہ شروع کر دی۔ مینار بنائے گئے۔ مقصورہ بنایا گیا۔ وسیع کر دی گئی۔ مجھے گرد اور ریگستان سے بھر دیا گیا۔ تراویح شروع کر دی گئی حی علی خیر العمل نکال کر الصلوٰۃ خیر من النوم کہنا شروع کر دیا گیا۔ میرے پاک منبر پر نجس اشخاص بیٹھ کر خطبے

پڑھنے اب ہے۔ بند شدہ دروازے کھول دیئے گئے وغیرہ وغیرہ) اور معطل کیا۔ عترت کہے گی ہم کو لوگوں نے قتل کیا۔ جلا وطن کیا۔ متفرق کیا۔ اور ہم محمدؐ اور آل محمدؐ اس وقت اس طرح دو زانو ہونگے۔ جس طرح کوئی خصومت (فریاد) دادرسی کے لئے دو زانو ہوتا ہے۔ تو خداوند عالم فرمائیگا ہم اس امر کو بہ ساتھ زیادہ ادنے ہیں یعنی ہم اسکا تصفیہ خاطر خواہ کرینگے۔ تاظرین عترت پر ظلم کی ابتدا ابوبکر سے ہوئی۔ اور یزید پر کمال کو پہنچی۔ پس عقل سلیم اور ضمیر کے رو سے کہنا پڑتا ہے۔ کہ دشمنان عترت تمام مخلوقات سے بدترین ہیں۔

کنز العمال ص۳ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ تم لوگ بہت جلد ہماری اہلبیتؑ میں مبتلا ہو گے یعنی تم لوگ علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ سے بظلم پیش آؤ گے۔

سراج وہاج شرح مسلم صدیق حسن خاں ص۵۲۹ پر ہے۔ کہ ابن عبد البرقائل ہے کہ صحابہ سے غیر صحابہ افضل ہو سکتے ہیں۔ کیونکہ صحابہ میں منافقین (ثلاثہ) بھی تھے۔ اور اہل کبائر (کبیرہ گناہ کرنیوالے) بھی تھے جن پر شرعی حد جاری کی گئی۔

بخاری میں ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ بروز قیامت سب سے پہلے میں خدا کے سامنے استغاثہ کے لئے کھڑا ہونگا۔ اور انہی لوگوں کے بارہ میں سورہ حج آیہ مبارکہ "ھذان خصمان اختصموا فی ربھم" نازل ہوئی ہے۔

خصائص امام نسائی مطبوعہ محمدی لاہور ص۱۶ سطر ۹ پر ہے کہ ابن عباس سے روایت ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا۔ کہ اگر پیغمبر وفات پا جائیں یا قتل ہو جائیں۔ تو پھر جاؤ گے تم اپنی ایڑیوں پر قسم ہے خدا کی ہم نہ پھیرینگے اپنی ایڑیوں پر بعد اس کے خدا نے ہم کو ہدایت کی۔ اور قسم ہے خدا کی اگر پیغمبر وفات پا جائیں یا قتل ہو جائیں۔ اور پھر جاؤ تم اپنی ایڑیوں پر تو البتہ لڑوں گا میں واسطے اس چیز کے جس پر کہ پیغمبر نے لڑائی کی ہے یہاں تک کہ میں مرجاؤں یا قتل ہو جاؤں قسم ہے خدا کی البتہ میں انکا بھائی ہوں اور انکا مقرر کردہ ولی اور انکا وارث اور انکے چچا کا بیٹا ہوں کون ہے زیادہ تر حقدار پیغمبر کا مجھ سے یعنی میں ہی پیغمبر کا سب سے زیادہ حقدار ہوں۔

مشکوٰۃ مطبع محمدی دہلی ص۵۴۷ سطر ۳۔ اور صواعق محرقہ مطبع میمنیہ مصر ص۳۹ سطر ۲۲ پر ہے کہ فرمایا رسول پاکؐ نے کہ اگر تم علیؑ کو اپنا امیر بناؤ گے جو میں جانتا ہوں کہ تم ایسا نہیں کرو گے۔ تو اس کو تم ہادی اور مہدی پاؤ گے۔ جو تم کو صراط مستقیم پر لے جائیگا۔

بخاری جلد ۲ ص۱۸۰ فتح الباری جلد ۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے اپنے اصحاب سے فرمایا۔ کہ مجھ کو یہ خوف نہیں کہ تم ظاہر بظاہر مشرک ہو جاؤ گے۔ بلکہ زیادہ ڈر ہے کہ تم طمع نفسانیت میں پھنس جاؤ گے۔

مدارج النبوۃ جلد دوئم واقعہ جنگ احد صفحہ ۱۶۵ میں ہے۔ کہ جب جہاد سے اصحاب رسولؐ بھاگ گئے تو آنحضرتؐ نے فرمایا۔ اے علیؑ۔ تو بھی دوسرے یاروں سے کیوں نہ جا ملا۔ حضرت علی علیہ السلام نے عرض کیا۔ یا حضرتؐ ایمان لانے کے بعد کافر نہیں ہوا جاتا۔

مسلم مطبوعہ مطبع انصاری دہلی جلد دوئم صفحہ ۱۲۷ اور بخاری کتاب الفتن مطبوعہ مصر جلد دوئم جلد ۴ صفحہ ۱۳۹ اور شرح مسلم نووی جلد دوئم صفحہ ۱۲۹ پر ہے کہ حذیفہ نے کہا۔ کہ میں نے آنحضرتؐ سے عرض کیا یا حضرتؐ پہلے (زمانہ جاہلیت) ہم ایک شر میں تھے۔ خداوند عالم اس کے بعد خیر (زمانہ آنحضرتؐ) لایا۔ اور ہم آپ کے مبارک زمانہ میں ہیں۔ ارشاد فرمائیں۔ کہ اس خیر کے بعد بھی شر ہے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ ہاں حذیفہ نے متعجب ہو کر پھر وہی سوال کیا۔ اور حضرتؐ نے پھر وہی جواب دیا۔ حذیفہ نے پوچھا وہ شر کب ہوگا۔ حضور نے فرمایا۔ کہ عنقریب (اپنی وفات کی طرف اشارہ ہے۔) ایسے لوگ امام اور پیشوائے امت ہونگے کہ ان کا عمل میری ہدایت اور سنت پر نہ ہوگا۔ انکے دل شیطان جیسے اور صورت انسان جیسی ہوگی۔ حذیفہ نے عرض کیا کہ میں ایسے پر آشوب وقت میں کیا کروں۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ کہ ان کی اطاعت اختیار نہ کرنا۔ اگرچہ تیرا مال لوٹ لیا جاوے اور تیری پشت زخمی کی جاوے۔

ریاض النضرہ فی مناقب العشرہ جلد دوئم صفحہ ۲۲۹ اور اربعین حافظ ثقفی اور کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۶۹ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے علیؑ کیا حال ہوگا تمہارا اس وقت جبکہ لوگ آخرت کو چھوڑ دینگے اور ریاکاری کرینگے دنیا کی طرف رغبت کرینگے۔ ایک دوسرے کی میراث کھا جائینگے۔ اور ریاکاری ان کا دستور العمل ہوگا۔ حضرت علی علیہ السلام نے عرض کی کہ میں ان کو ان کے حال پر چھوڑونگا۔ آخرت کو اختیار کروں گا۔ اور مصیبتوں پر یہاں تک صبر کروں گا کہ آپؐ سے ملحق ہو جاؤں۔

کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۵۵ پر ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے حذیفہ سے فرمایا۔ کہ میرے بعد انسان صورت اور شیطان سیرت اسلامی فرمانروا ہونگے۔ اور میرے دین میں خرابی ڈال کر لوگوں کو الٹی چال چلائینگے۔ اے حذیفہ ان کی اطاعت اختیار نہ کرنا اور جو ظلم کریں برداشت کرنا۔

مسلم باب الفئے جلد دوئم صفحہ ۹۱ میں اور استقصار الشریعت نمبر سوئم جلد اول صفحہ ۳۴۳ پر ہے کہ ایک دن عمرؓ نے حضرت علی علیہ السلام کو اور رسول خداؐ کے چچا حضرت عباسؓ کو کہا کہ تم دونو مجھ کو اور ابوبکر کو معاملہ فدک کی وجہ سے کاذب۔ غادر اور خائن جانتے ہو۔

بخاری کتاب الرقاق کہف الحشر مطبوعہ مصر جلد ۴ صفحہ ۸۳ اور تفسیر درمنثور جلد ۲ صفحہ ۳۴۹ اور بخاری کتاب الفتن مطبوعہ مصر جلد ۴ صفحہ ۱۳۶ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ قیامت کو فرشتے میرے چند اصحاب

کو دوزخ کی طرف ہانکتے ہونگے۔ میں کہوں گا پروردگار یہ تو میرے اصحاب ہیں۔ ارشاد ہوگا۔ کہ انہوں نے تیرے بعد تیرے دین میں بدعات کیں۔ اور تیرے مرنے کے بعد تیرے دین سے مرتد ہو گئے۔

بخاری کتاب المغازی غزوہ خیبر میں ہے کہ بہ تحقیق اللہ اس دین اسلام کی تائید فاجر آدمی سے کریگا۔ ناظرین۔ منتہی الارب میں فاجر کے معنی تباہ کار۔ نافرمان۔ زناکار۔ بدکار لکھے ہیں۔

احکام المرجان علامہ بدرالدین محمد بن عبداللہ شبلی حنفی میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ میری اجل اب قریب ہے۔ ابن مسعود نے کہا۔ یا حضرتؐ آپ ابوبکر کو خلیفہ بنا دیں۔ آنحضرتؐ نے منہ پھیر لیا۔ پھر ابن مسعود نے عمر کا نام لیا۔ آنحضرتؐ نے منہ پھیر لیا جب اس نے علیؑ کا نام لیا تو آنحضرتؐ نے فرمایا قسم اس خدا کی جس کے سوائے کوئی معبود نہیں کہ علی وہ شخص ہے کہ اگر تم اس کی بیعت کروگے اور اطاعت کروگے تو وہ تم سب کو جنت میں داخل کریگا۔

مدارج النبوت باب ہفتم ص ۳۲۴ پر ہے کہ حذیفہ ۳۵ھ یا ۳۶ھ میں قتل عثمان ہونیکے چند دن بعد فوت ہو گیا جب کہ ابھی آغاز خلافت علیؑ تھا۔

امام شعبی نے شریح قاضی سے روایت کی ہے کہ جناب امیر علیہ السلام فرمایا کرتے۔ کہ بار الہا میں تیری پناہ مانگتا ہوں بمقابلہ قریش کے کہ جنہوں نے مجھ سے قطع رحم کیا۔ اور حقیر اعتنائی کرکے مجھ سے میرا حق چھین لیا۔ حالانکہ میں اس کا سب سے زیادہ حقدار تھا۔

علامہ ابن عبدالبر نے استیعاب میں اور خوارزمی نے اور دیلمی نے اپنے مناقب میں ابو لیلیٰ سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ عنقریب میری امت میں فتنہ برپا ہوگا جب ایسا ہو تو تم نے علیؑ کی ملازمت اختیار کرنا کیونکہ بہ تحقیق وہ فاروق حق اور باطل میں تمیز کرنے والا ہے۔

دار قطنی نے بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ علیؑ باب حطہ ہے۔ جو اس میں داخل ہوا وہ مومن ہے اور جو اس سے خارج ہوا وہ کافر ہے۔ ناظرین جس طرح عہد ابراہیم سے عہد رسول اللہ تک کعبہ میں بتوں کا تسلط رہا اور انکے اخراج کا شرف آنحضرتؐ کو عطا ہوا۔ اسی طرح وفات رسول اللہ سے قتل عثمان تک منبر رسول اللہ پر اصنام ثلاثہ مسلط رہے جنکا ازالہ تسلط جناب امیر علیہ السلام کے دست حق پرست سے ہوا۔ بعد شہادت علیؑ پھر اصنام کا دور دورہ شروع ہو گیا۔ جنکا قلع و قمع امام آخرالزمان فرمائیں گے۔ نیز واضح ہو کہ بقول رسول مقبول اسلام کے تہتر فرقوں سے صرف ایک فرقہ بہشتی ہوگا چونکہ بغیر شیعہ تمام فرقے اسلام اصولاً ایک ہی ہیں فرق صرف فروعات میں کہتے ہیں اور ثلاثہ کے موضوع محامد کے انتشار و اشاعت میں اور انکی ستم شعاریوں اور قباحات کی پردہ پوشی میں

ہمہ تن ساعی رہتے ہیں۔ اور صرف شیعہ انکے خروج عن الایمان کے قائل ہیں اسلئے ناجی فرقہ شیعہ اثنا عشری ہے

استیعاب علامہ ابن عبدالبر حرف الرائے علی ترتیب اہل الکوفہ۔ اور استیعاب مطبوعہ حیدرآباد دکن جلد اول ص۱۸۳ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ خدا کی قسم اگر مجھے یہ خوف نہ ہوتا کہ اسلام برباد ہو کر کفر کا پھر دور دورہ شروع ہو جائے گا۔ تو میں ضرور تغیر و تبدل کر دیتا (یعنی ابوبکر کو مسند خلافت سے اتار پھینکتا)۔

مسلم میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جب تم پر کوئی خلیفہ ہو اور وہ معصیت کا کام کرے تو تم اس کام سے کراہت رکھو۔ مگر اطاعت سے ہرگز باز نہ رہو۔

سورہ محمدؐ آیہ نمبر ۳۱۔ ان الذین کفروا وصدوا عن سبیل اللہ الخ کے بارہ میں حافظ ابن مردویہ نے لکھا ہے کہ اس آیہ سے وہ لوگ مراد ہیں جو حضرت علی علیہ السلام کی خلافت کے بارہ میں رسول اللہؐ سے مخالفت رکھتے تھے۔

تفسیر کبیر جلد ہشتم ص۵۱۵ اور تفسیر نیشاپوری جلد ۳۰ ص۵۶ اور تفسیر خازن جلد چہارم ص۳۶۷ اور تفسیر معالم التنزیل ص۹۶ اور تفسیر مدارک بر حاشیہ خازن ص۳۶۴ اور تفسیر عزیزی ص۱۱۱ پر آنحضرتؐ کا ارشاد مرقوم ہے کہ میرے بعد تم لوگ بدعات، الحاد کرو گے۔ تفسیر عزیزی کی عبارت کا خلاصہ درج کرتا ہوں کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ تم پہلی امتوں کی طرح گناہوں کے مرتکب ہو گے۔ اور تم سے مکروہات اور الحاد اور بدعات ظہور پذیر ہونگی۔ اور تم راہ حق سے دور ہو جاؤ گے اور تم میں سے بعض اپنی باطنی حالت ظاہراً فعل بد کرینگے۔ خدا کے حق اور لوگوں کے حق کو پامال کریں گے۔ میری اور قیامت اور قرآن کی تکذیب کرو گے۔

تلبیس ابلیس ابن جوزی ص۲۹ پر ہے کہ مذہب زردشت کے گرو مزدک نے بادشاہ کیقباد کی تمام سلطنت میں قانون جاری کیا (مزدک کیقباد کا گرو تھا) کہ اولاد پر بیوہ ماں کی ستی کرنا واجب ہے۔ اور ہر ایک مرد ہر ایک عورت سے بلا نکاح جماع کر سکتا ہے۔

شاہ ولی اللہ نے ازالۃ الخفا میں لکھا ہے۔ کہ ہم کو عترت رسول سے دین نہیں پہنچا بلکہ دین ہم تک ان ہی بعض اصحاب سے پہنچا ہے۔ جنکے نسبی معائب حضرات شیعہ پیش کرتے ہیں۔ دلکہ سنت کی کتب معتبرہ سے روز روشن کی طرح ثابت کرتے ہیں پس ہمارے نزدیک ایسے محسنان اسلام سے کنارہ کشی کرنا اخلاق اور انصاف کے خلاف ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ صحابہ کے زمانہ میں حبل اسلام میں اتصال ہے اسلئے ان کی تمام لغزشیں اور خطائیں ہمارے علماء کے نزدیک۔ قابل گرفت نہیں خواہ وہ غضب

حق اللہ جہل۔ خواہ غصب حق العباد۔ پس ایسی ہی بنیادوں پر ہمارے علما نے نہایت بیدار مغزی اور انجام بینی سے تصحیح ولد الزنا کی حدیث کو عمداً موضوع اور جعل مانا ہے۔ (یعنی در اصل وہ حدیث مسلمہ ہے) برخلاف اسناد مذکورہ ولد الزنا کی پوری حمایت کی ہے۔ آفریں باد بریں ہمت مردانہ تو۔

تفسیر کبیر امام رازی جلد ۴ صفحہ ۵۶۳ پر ہے کہ رسول اللہ کی تشریف آوری پر لوگ دنیا سے ناکارہ اور آخرت کی طرف متوجہ ہو گئے اور باہم خصومت ترک کر دی۔ لیکن وفات رسولؐ پر الٹے پاؤں پھر گئے اور وہ پھر پلٹ گئے۔

کنز العمال میں بروایت ابو ہریرہ لکھا ہے۔ کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ تحقیق میرے بعد ایسے امام اور پیشوا ہونگے۔ کہ اگر لوگ انکی اطاعت کرینگے۔ تو وہ انکو کافر بنا دینگے۔ اور انکے خلاف کرینگے۔ تو وہ انکو گمراہ مرتد کر دیں گے۔ علامہ سیوطی نے جامع صغیر مطبوعہ مصر صفحہ ۲۱۷ پر لکھا ہے۔ کہ کیا بری قوم ہے۔ جس کے عہد میں مومن راہ تقیہ و کتمان اختیار کرے۔

المعتقد المنتقد صفحہ ۶۵ پر ہے کہ ہر ایک نیک اور بد حاکم کے پیچھے نماز پڑھنا۔ اور اس کے زیر حکم جہاد کرنا۔ اور اماموں (خلفاء) اور معاویہ و یزید وغیرہ کے لئے دعا کرنا حق ہے۔ اور بغاوت کرنا نادرست اور صحابہ کے باہم جھگڑوں کے ذکر سے زبانوں کو روکو اور انکی عیب جوئی نہ کرو۔ پھر فرمایا ہے کہ ذکر صحابہ بخیر کے ساتھ کرو۔

کتاب تعرف تصوف صفحہ ۸ پر ہے کہ صحابہ کی مشاجرت (مخالفت) بعض (طعن) سے باز رہو۔

کتاب مالا بد قاضی ثناء اللہ پانی پتی صفحہ ۱۲۳ پر ہے۔ کہ جناب امیر علیہ السلام سے جنگ کرنے والے عائشہ اور معاویہ خطاکار تو ہیں لیکن انکی طرف بدظنی نہ رکھنی چاہیئے۔ کتاب قطف الثمر فی بیان عقیدہ اہل الاثر صفحہ ۱۲۴ پر ہے کہ اصحاب رسولؐ سے خطائیں تو ہوئیں لیکن انکے لئے سوابق اور فضائل ہیں جو ان کے گناہوں کی مغفرت کا باعث ہیں۔

تاریخ طبری جلد پنجم صفحہ ۲۱۴ پر ہے کہ منصور دوانیقی خلیفہ بنی عباس نے امام حسن علیہ السلام کو لکھا کہ تمہارے باپ نے ہر وجہ سے خلافت کو طلب کیا۔ حتیٰ کہ حضرت فاطمۃ علیہا السلام کو رات کو طلب خلافت و حقوق کے لئے دربار میں بھیجا۔ اور شب کو تیمارداری کی۔ مگر لوگوں نے بکر اور عمر کے سوائے کسی کو خلیفہ نہ مانا۔

کنز العمال کتاب الفتن صفحہ ۴۳ پر ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ میرے اصحاب میں سے ایسے بھی ہیں۔ جو میرے مرنے کے بعد پھر مجھے کبھی نہ دیکھ سکیں گے۔ یعنی ہمیشہ اور ہمیشہ دوزخ میں رہینگے۔

مشکوٰۃ ص۴۶۵ پر ہے کہ فرمایا رسول اللہؐ نے کہ ہماری امت میں بہت ایسی قومیں نکلیں گی کہ ان کو خواہشات لئے پھرینگی جیسا کہ داء الکلب (ایک مرض کا نام ہے) اپنے مریض کو ہر آفت میں مبتلا کرتا ہے۔ یہاں تک کہ مریض کی کوئی رگ اور پٹھہ محفوظ نہیں رہتا۔

شرح مسلم نووی جلد دوم ص۴۰۷ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جب تم لوگ فارس اور روم فتح کروگے۔ تو تم کونسی قوم ہو جاؤ گے۔ عبدالرحمان بن عوف نے کہا کہ ہم خدا کے حکم کے مطابق عمل کرینگے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ نہیں بلکہ اس کے خلاف عمل کرو گے۔

تفسیر معالم التنزیل مطبوعہ بمبئی ص۶۹۹ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ تم لوگ بھی پہلے لوگوں (کفار) کی پیروی کروگے۔ اس طرح کہ ایک بالشت دوسرے بالشت کے برابر ہے اور ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ کے برابر ہے۔ یہاں تک کہ اگر وہ لوگ سوسمار کے سوراخ میں داخل ہوئے ہیں۔ تو تم بھی وہاں داخل ہوگے

اسد الغابہ جلد دوم ص۱۵۵ پر ہے کہ ایک صحابی سے خطا سرزد ہوئی۔ تو عمر بن خطاب نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا۔ یا حضرت اجازت ہو تو اس منافق کی گردن اڑا دوں۔ حضرتؐ نے فرمایا اسکو چھوڑ دو لوگ یہ نہ کہیں کہ محمدؐ اپنے اصحاب کو قتل کرتا ہے۔ ناظرین! اسی لئے حضرتؐ نے ثلاثہ وغیرہ کو قتل نہ کیا

تفسیر در منثور سورہ جمعہ جلد سادس ص۲۲۱ پر ہے کہ تمام اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو چھوڑ کر دحیہ کلبی کی تجارت دیکھنے اور کھیل کود کے لئے نکل گئے۔ حالانکہ آنحضرتؐ اس وقت نماز میں کھڑے تھے۔ اور آپ کے پاس بڑے اصحاب میں سے کوئی نہ رہا۔

اکمال الدین ص۲۹۳ پر ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ تم لوگ بھی وہی کروگے جو سابقہ امتیں کر چکی ہیں۔ مجمع بحار الانوار مطبوعہ نولکشور جلد دوم ص۲۴۴ پر ہے کہ تم لوگ سابقہ امتوں کی اس طرح پیروی کروگے جس طرح تیر کا ایک پر دوسرے پر کے برابر ہوتا ہے۔ اور اس میں کوئی فرق نہیں ہوتا لمور جلد اول ص۲۴۳ پر ہے کہ تم لوگ سابقہ امتوں کی اس طرح پیروی کروگے جس طرح ایک پیر کا جوتا دوسرے پیر کے برابر ہوتا ہے۔ اور کچھ فرق نہیں ہوتا۔

استیعاب جلد اول بذیل ذکر رفاعہ بن رافع بن مالک ص۱۹۴ پر ہے کہ فرمایا حضرت علی علیہ السلام نے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وفات پائی تو ہم نے کہا کہ ہم اہلبیت و اولیائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہیں کوئی اس امر (خلافت) میں ہماری مخالفت نہ کرے گا۔ مگر قوم نے انکار کیا۔ اور دوسروں کو خلیفہ بنا دیا۔ خدا کی قسم اگر خوف فرقت نہ ہوتا۔ اور یہ ڈر نہ ہوتا کہ قوم کفر کی طرف پلٹ جائیگی اور پھر دین بجز دست بدستی رائج ہو جائیگا۔ تو میں ضرور جہاد کرتا۔ لیکن یہ کمال ناگواری ہم نے صبر کیا۔

صواعق محرقہ ص۹۰ میں ہے کہ امام بن سعد اور ملا سے روایت ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ ہم تم کو وصیت کرتے ہیں اہلبیتؑ کے بارہ میں۔ کیونکہ سب کی طرف سے ہم بروز قیامت مخاصمہ کرینگے۔ اور جس کسی سے ہم مخاصمہ کرینگے۔ وہ داخل جہنم ہوگا۔ اور جس کسی نے اہلبیتؑ کے بارہ میں ہمارا خیال کیا (انکا احترام اور اطاعت میری خاطر کی گئی) اس نے خدا سے ایک عہد کیا (جنتی ہونے کا)

امام شعبی لکھتا ہے کہ فرمایا حضرت علی علیہ السلام نے کہ میں قیامت کے روز فریاد کرونگا کہ خدایا قریش نے مجھ پر ظلم کئے۔ میری قرابت کا کچھ خیال نہ کیا۔ میرے حقوق چھینے اور میری عداوت پر جمع ہو گئے۔

مدارج النبوۃ شیخ عبدالحق محدث دہلوی میں ہے کہ جب عثمان مدینہ میں قتل ہو گیا۔ اور حضرت علی علیہ السلام خلیفہ بن گئے۔ اس وقت حذیفہ کوفہ میں بیمار تھا۔ اطلاع ہوتے پر حذیفہ نے اپنے خاندان سے کہا کہ مجھ کو مسجد میں لے چلو۔ اور لوگوں کو عام اطلاع دیدو کہ مسجد میں جمع ہو جائیں۔ جب لوگوں کا ہجوم ہو گیا۔ تو حذیفہ نے کہا اے لوگو۔ حضرت علی علیہ السلام کی بیعت و نصرت کرو۔ خدا کی قسم۔ وہ بلاشبہ اول اور آخر میں حق پر ہیں۔ پروردگارا گواہ رہنا کہ میں نے حضرت علی علیہ السلام کی بیعت کرلی یہ کہہ کر اپنا بایاں ہاتھ دائیں پر رکھا اور شکر کرتا ہوں کہ تونے مجھ کو اس زمانہ تک زندہ رکھا۔ اس واقعہ سے دو دن بعد حذیفہ فوت ہو گیا۔

مدارج النبوت میں ہے کہ آنحضرتؐ نے حضرت علی علیہ السلام سے فرمایا کہ میرے بعد تم کو مکروہات پیش آئینگے۔ اس وقت دل تنگ نہ ہونا۔ اور جب تو دیکھے کہ لوگ دنیا اختیار کر رہے ہیں۔ تو دین کو اختیار کرنا اور صبر کرنا۔

مسند احمد حنبل میں ہے کہ لوگوں نے حضرت علی علیہ السلام کی بزرگیوں کو عداوت کی وجہ سے بہتیرا چھپایا۔ اور آپ کی مذمت میں بہت کوشش کی لیکن پھر بھی حضرت کے فضائل کی کثرت حیرت انگیز ہے۔ فقہ اکبر میں ہے کہ آنحضرتؐ کی امت پر شیطان ظفریاب ہو گیا۔

ملل والنحل شہرستانی میں ہے کہ اکثر اصحاب رسولؐ کا ایمان ظاہری تھا۔ اور در اصل منافق تھے شریعت کے احکام پر مجبوراً چلتے تھے۔ اور آنحضرتؐ کی وفات کے منتظر تھے۔ آخرکار آنحضرتؐ کی وفات کے وقت ان کا نفاق علانیہ ظاہر ہو گیا اور وفات رسول کے بعد انہوں نے احکام شریعت کو بدل دیا۔

علامہ تفتازانی نے شرح مقاصد میں لکھا ہے کہ اصحاب رسولؐ کی باہمی پھوٹ اس امر کی صاف دلیل ہے کہ انہوں نے راہ حق سے دوری اختیار کی۔ اور حکومت اور دولت کی حرص میں پھنسکر ظلم اور قباحات کیئے۔ شیخ سعدی نے کہا ہے ؎

تا زاہد عمرو بکر و زیدی
اخلاص طلب کن کہ شہیدی

# مروان

فتاوے شاہ عبدالعزیز دہلوی جلد اول ص۱۹۳ پر ہے کہ مروان علیہ لعنت کو بُرا کہنا اور دل سے اس سے بیزار ہونا خصوصاً اس کے اس سلوک کے صلہ میں جو اس نے امام حسین علیہ السلام اور اہلبیت سے کیا۔ اور اس مستمر عداوت کی وجہ سے جو اس کے دل میں ان بزرگواروں کی طرف سے تھی۔ سنت و محبت اہلبیتؑ کے لوازمات میں سے ہے۔

ملل و النحل شہرستانی جلد اول ص۱۸ حیوۃ الحیوان جلد اول ص۲۶ ابوالفدا جلد اول ص۱۶۸ تاریخ خمیس دیار بکری ص۲۶۳ جلد دوم۔ روضۃ الاحباب روضۃ الصفا۔ تاریخ اسلام جلد سوم ص۱۴۴ اور تاریخ طبری میں ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے مروان کو مدینہ سے سات کوس جلا وطن کر دیا۔ ابوبکر نے اپنے عہد خلافت میں اور سات کوس جلا وطن کر دیا۔ عمر نے اپنے زمانۂ خلافت میں بھی اور سات کوس جلا وطنی بڑھا دی۔ مگر عثمان نے اپنے ایام خلافت میں اسی مروان کو اپنا وزیر اعظم بنا دیا۔ (مروان عثمان کا سالہ تھا۔ یہ شخص آنحضرتؐ کی نقلیں اتارا کرتا تھا۔ یعنی جس طرح آنحضرتؐ بیٹھتے۔ چلتے۔ اور وعظ فرماتے۔ اسی طرح یہ بھی کرتا اور ہنسی اڑایا کرتا تھا) اور اس کو فدک کی جاگیر اور افریقہ کا خمس بخش دیا۔

# قتل حضرت عثمان صاحب

استیعاب ابن عبدالبر میں ہے کہ عبداللہ بن عمر بھی قتل عثمان میں شریک تھا۔ تاریخ اہلسنت امام واقدی میں ہے کہ عبداللہ بن عمر کہتا ہے۔ کہ قسم بخدا۔ ہم سب طالبان قصاص قتل عثمان میں کوئی ایسا نہ تھا۔ جو قاتل عثمان نہ ہو یا غافل یعنی تارک نصرت عثمان۔

روضۃ الصفا جلد ۲ ص۲۳۳ پر ہے کہ جب نائلہ زوجہ عثمان نے انکے غلام وغیرہ (عثمان اور دیگر مقتولین کی لاشیں) کی لاشوں کو دفن کرنے کا حکم دیا۔ مصری لوگ سختی سے مانع ہوئے اور دفن نہ ہونے دیا۔ تب (عثمان کی لاش حش کوکب میں دفن ہوگئی) ان کی لاشوں کو شاہراہ پر ڈال دیا گیا۔ جن کو بھیڑیوں اور کتوں نے کھایا۔

ناظرین! عثمان کے کفن و دفن کے حالات لکھنے سے پہلے کچھ تفصیل سے یہ بتانا ضروری ہے کہ

عثمان کیوں قتل ہوا۔ عثمان نے خلیفہ ہوتے ہی اپنے چچا حکم بن عاص کو جو مطرودِ رسول اللہ تھا۔ اور جسکو ابو بکر اور عمر نے بھی مدینہ میں واپس آنے کی اجازت نہ دی تھی۔ نہایت عزت و وقار کے ساتھ واپس بلایا اور بیت المال سے ایک لاکھ درہم عطا کر دیا۔ حارث بن حکم کو مدینہ کی بازار یعنی فروخت مال کا دسواں حصہ مقرر کر دیا۔ مروان بن حکم کو افریقہ کا تمام خراج دے دیا۔ جو آنحضرتؐ کے عہد معدلت مہد میں حق اللہ اور حق رسول اللہ اور ذوی القربیٰ اور یتیموں اور مسکینوں پر تقسیم ہوتا تھا یعنی خمس تھا جعفر مالک اشتر کو آوارہ وطن کیا۔ ابن مسعود صحابی کی پسلیاں توڑیں۔ شیخین کے زمانے کے حاکموں کو معزول کر کے یہ تمام عہدے اپنے رشتہ داروں میں تقسیم کر دیئے۔ حدود شریعت کو بظاہر پامال کرنا شروع کر دیا۔ عائشہ کا وظیفہ بند کر دیا۔ کئی کاذب وعدے اور کئی جھوٹی قسمیں کھائیں۔ محمد بن ابو بکر کو قتل کرانا چاہا۔ حضرت علی علیہ السلام کو یہاں تک ایذا دی کہ آپ ترک وطن پر آمادہ ہو گئے۔ مروان جیسے عیار اور دشمن اسلام کے ہاتھ میں موم کی ناک بن گیا۔ بیت المال کو بے دریغ اور ناجائز طور پر اپنے اقربا میں تقسیم کرنا شروع کر دیا۔ بے شمار قرآنوں کو جلا دیا۔ جس پر عائشہ نے فتویٰ صادر کیا کہ اس لمبی داڑھی والے یہودی کو قتل کر دو یہ کافر ہو گیا ہے۔ عبداللہ بن سرح کو جو بہ حکم رسولؐ واجب القتل تھا مصر کا حاکم بنا دیا۔ مغیرہ بن عاص کو جو بہ حکم رسولؐ واجب القتل تھا اپنے گھر میں پناہ دی۔ اور مہمان نوازی کی حضرت رقیہ کو جو خدیجہ کی بہن کی بیٹی تھی۔ اتنا زدوکوب کیا کہ وہ شہید ہو گئی۔ معاویہ کی کافرانہ حرکات سے آنکھ بند کر دی۔ ابی ابن کعب صحابی کا وظیفہ بند کر دیا۔ عبادہ بن صامت کو امر بالمعروف و نہی عن المنکر کے جرم پر معتوب بنایا۔ کعب صحابی کی توہین و تذلیل کی۔ عبدالرحمان بن عوف کو منافقت کا الزام دیا۔ حضرت ابوذر غفاریؓ کو جلا وطن کر دیا۔ حضرت عمار یاسر کو زدوکوب کیا۔ یہاں تک کہ انکو عارضہ فتق لاحق ہو گیا۔ ابوسفیان کے کلمات کفر یعنی نہ جنت ہے نہ دوزخ ہے اور نہ قیامت ہے۔ پر بجائے شرعی حد جاری کرنے کے اس کو بیت المال سے دس لاکھ روپیہ عطا کر دیا۔

استیعاب جلد دوئم صفحہ ۴۹۱ پر ہے کہ جب عثمان قتل ہو چکا تو باغیوں (اصحاب رسولؐ) نے اس کی نعش کو نجس سمجھ کر گھوڑی پر ڈال دیا۔ جہاں یہ تین شبانہ روز پڑی رہی۔ تین روز کے بعد بوقت شب بارہ اشخاص آئے جن میں حویطب بن عبد العزیٰ اور حکیم بن حزام اور عبداللہ بن زبیر اور مالک بن عامر تھے انہوں نے نعش کو اٹھایا اور مسلمانوں کے قبرستان کی طرف لے چلے جب دفن کرنا چاہا۔ تو قبیلہ بنی مازن کے لوگوں نے ان کو کہا۔ بخدا اگر تم نے عثمان کو یہاں دفن کیا۔ تو ہم اس بات کی اطلاع تمام مسلمانوں کو کر دیں گے پس انہوں نے نعش کو اٹھایا اور راتوں رات نعش کو یہودیوں

کے قبرستان میں دفن کر دیا۔

حیوۃ الحیوان اور سیرت حلبی میں ہے کہ عثمان کی نعش تین شبانہ روز تک دفن نہ ہو سکی۔ علامہ قاسم خوارزمی نے کتاب حزام السقط شرح دیوان ابی العلا احمد بن عبد اللہ المعری صفحہ ۲۹۱ نسخہ قلمی میں لکھا ہے کہ امام واقدی کہتا ہے کہ عثمان ۳۵ھ میں قتل ہوا جبکہ اس کی عمر بیاسی سال تھی۔ اس کی نعش تین دن رات کھوڑی پر پڑی رہی یہاں تک کہ ایک ٹانگ کتا کھا گیا۔ تاریخ اعثم کوفی میں ہے کہ نعش کی ایک ٹانگ کتے کھا گئے۔ روضۃ الصفا میں ہے کہ طرفداران عثمان کی نعشوں کو بھی کتوں اور کوؤں نے کھایا۔ تاریخ اعثم کوفی میں ہے کہ عثمان کو بلا غسل کو کفن اس کے اپنے کپڑوں میں دفن کر دیا گیا۔ اسد الغابہ جلد ششم صفحہ ۲۲۸ پر ہے کہ بعض لوگوں نے کہا ہے کہ عثمان پر کسی نے نماز جنازہ نہیں پڑھی۔ اور یہودیوں کے قبرستان میں دفن کیا گیا۔

انسان العیون حلبی جلد سوئم مطبوعہ مصر صفحہ ۴۹۳ پر ہے کہ عائشہ کہا کرتی "اقتلوا نعثلاً فقد کفر" یعنی اس لمبی داڑھی والے یہودی کو قتل کر دو۔ جو یہ تحقیق کافر ہو گیا ہے۔ تاریخ کامل صفحہ ۶۵ پر ہے کہ مدینہ کے صحابہ اور غیر صحابہ (تمام باشندگان مدینہ) نے بیرونجات کے لوگوں کو خطوط بھیجے کہ اگر تم جہاد (مومن اور کافر کی لڑائی) کے خواہشمند ہو تو مدینہ میں آؤ کیونکہ عثمان نے دین محمد کو فاسد کر دیا ہے۔

استیعاب جلد دوئم صفحہ ۴۲۴ پر ہے کہ عبید اللہ بن عمر نے ہرمزان کو قتل کر دیا حالانکہ وہ مسلمان تھا۔ اور عثمان نے اس کے قصور کو بخشدیا۔ (اور کوئی قصاص نہ لیا گیا) لیکن جب حضرت علی علیہ السلام خلیفہ ہوئے تو عبید اللہ قصاص کے خوف سے بھاگ گیا۔ اور معاویہ کے پاس چلا گیا۔ (اور جنگ صفین میں حضرت علی علیہ السلام کے خلاف لڑ کر واصل بہ جہنم ہوا۔)

تاریخ طبری جلد پنجم صفحہ ۱۴۰ پر ہے کہ جب ابن عباس کو عثمان نے امیر حاج بنایا اور لکھ کر فرمان بھی دے دیا۔ تو ابن عباس کی ملاقات عائشہ سے مقام صلصل پر ہوئی۔ عائشہ نے اس سے کہا کہ میں تم کو خدا کی قسم دیتی ہوں کہ لوگوں کو قتل عثمان سے نہ روکنا۔

استیعاب صفحہ ۳۷۲ پر ہے کہ جب لوگوں نے عثمان کا محاصرہ کیا۔ تو عبد اللہ بن مسعود کہتا تھا کہ کس قدر محبوب تھا کہ ہم نے بھی عثمان پر تیر مارے ہوتے۔

استیعاب جلد دوئم صفحہ ۳۹۷ پر ہے کہ عبد الرحمان بن عوف نے بوقت مرگ ایک ہزار اونٹ تین ہزار بکریاں اور ایک ہزار گھوڑا ترکہ میں چھوڑا۔ اور اس کی زراعت بیس اونٹ سے ہوتی تھی۔ ناظرین۔ عثمانی فیض کا نمونہ ہے اور ابوسفیان کو کلمہ کفر کہنے کا انعام دس لاکھ روپیہ جو عثمان نے دیا۔ آپ پڑھ

چکے ہیں۔ نیز جب عبدالرحمان بن عوف نے اپنی ایک زوجہ کو طلاق دیدیا۔ اور پھر اس سے مصالحت کی تو ۸۳ ہزار درہم اس کو بطور تاوان دیا۔

استیعاب جلد دوئم ص۴۹۱ اور الامامت والسیاست ابن قتیبہ ص۴۲ پر ہے کہ عثمان کی نعش کو مسلمانوں کے قبرستان میں لے گئے۔ اور جب کسی بھی قبرستان میں اس کو دفن نہ کرسکے۔ کیونکہ محافظان قبرستان اجازت نہ دیتے تھے۔ تو بالآخر حش کوکب میں نعش کو دفن کردیا گیا۔ اور مہاجرین و انصار بہ بانگ آواز کہتے کہ عثمان پر نماز جنازہ پڑھنا ناجائز ہے۔

کتاب بحارالانوار ملا طاہر گجراتی جلد اول میں ہے۔ کہ حش کوکب وہ مقام ہے جہاں لوگ پاخانہ پھرا کرتے تھے۔

مجمع البحار گجراتی نولکشور ص۳۴۲ نہایہ ابن اثیر جزری باب نون مع العین جزو الرابع النعثل مطبوعہ مصر ص۱۶۶ پر ہے۔ کہ عائشہ لوگوں کو قتل عثمان پر ابھارتی اور کہتی۔ اس لمبی داڑھی والے یہودی کو قتل کردو۔ خدا اس کو قتل کرے۔

روضۃ الاحباب مطبوعہ انوار محمدی لکھنؤ جلد سوئم ص۱۲ پر ہے کہ عائشہ عثمان کے حق میں کہتی لعن اللہ نعثلاً قتل اللہ نعثلاً اور اقتلوا نعثلاً قتل اللہ نعثلاً فانہ قد کفر" یعنی اس نعثل یہودی کو قتل کردو۔ خدا اس کو قتل کرے بہ تحقیق یہ کافر ہوگیا ہے۔ اور ص۱۵ پر ہے۔ کہ ام سلمہ نے عائشہ سے کہا کہ اے بنت ابوبکر۔ کہ اب تو حضرت علی علیہ السلام سے عثمان کا قصاص طلب کرتی ہے۔ حالانکہ تو اس کے حق میں کہتی تھی۔ کہ اس نعثل یہودی کو قتل کرو اور خدا اس کو قتل کرے اور دوسری روایت میں ہے کہ جب ام سلمہ نے عائشہ سے سنا کہ وہ عثمان کے خون کا قصاص طلب کرتی ہے۔ تو اس نے عائشہ سے مذکورہ جملے اتنی بلند آوازی سے دہرائے کہ گھر کے ہر ایک شخص نے سنے ناظرین نعثل کے معنی بجو کے ہیں۔ جو قبریں کھود کر مردے کھاجاتا ہے۔ مگر عائشہ نے عثمان کو تشبیہ ایک یہودی سے دی تھی۔ جو عثمان کی طرح بہت لمبی داڑھی رکھتا تھا! دو عائشہ چاہتی تھی کہ عثمان کے بعد زبیر بن العوام کو خلافت ملے۔ لیکن اس کی بدقسمتی سے خلافت حضرت علی علیہ السلام کو مل گئی اور اس نے قصاص قتل عثمان کا عذر لنگ تراش کر جہلائے عرب کے طوفان بے تمیزی کو جنگ جمل کی صورت میں ظاہر کیا اور منہ کی ایسی کھائی۔ کہ لینے کے دینے پڑ گئے۔

تاریخ اعثم کوفی ذکر قتل عثمان میں ہے۔ کہ عائشہ اور اصحاب رسول کی تحریک سے بے شمار لوگوں نے عثمان کے گھر کا محاصرہ کرلیا۔ محمد بن ابی بکر وغیرہ دیوار پھاند کر اس کے گھر میں داخل ہوئے

محمد بن ابو بکر نے عثمان کی داڑھی پکڑ لی۔ اور پھر ایک ضرب لگائی اور اس کو بیاسی سال کی عمر میں قتل کر دیا۔
عثمان بن عفان قریباً بارہ سال خلیفہ رہا۔ قرآن پاک کو سر پر رکھ کر اور ہاتھوں پر اٹھا کر قسمیں کھانا اور پھر بدل جانا اسکی عادت میں داخل تھا جس طرح عمر کے ہاتھ میں ابو بکر کٹھ پتلی بنا ہوا تھا۔ اسی طرح مروان نے عثمان کو موم کی ناک بنا رکھا تھا۔ عمر اور مروان دونو عیاری کی جان تھے۔
عثمان کا باپ عفان دف بجایا کرتا اور لوگ اس سے مخنثوں کا کام لیا کرتے تھے اور دل لگی کرتے۔ عثمان کی حقیقی بہن آمنہ لوگوں کے سر گوندھا کرتی اور اس کا خاوند حکم بن کیسان حجاموں کا کام کرتا تھا۔ سبحان اللہ عثمان کا نسب کیسا اعلیٰ اور نجیب تھا۔
مسائل شرعیہ سے ناواقف اور امور سلطنت میں نا اہل تھا۔ ابو سفیان اور دیگر اعدائے رسولؐ کا دلدادہ تھا۔ محض اہلبیت علیہم السلام کے محامد و مناقب پر پردہ ڈالنے کیلئے آیات قرآنی کی ترتیب کو بگاڑ دیا اور پہلے رائج شدہ قرآنوں کو جلا دیا اور اپنا جمع شدہ قرآن رائج کر دیا بیت المال خلاف حکم خدا اپنے اقربا اور احباب میں تقسیم کرتا رہا۔
مردانگی میں یہاں تک بلند پایہ تھا کہ جنگوں سے بھاگ کر کئی کئی دن دربار رسولؐ سے غائب رہتا۔ ان لوگوں پر جو اہلبیت علیہم السلام کی عزت کرتے گوناگوں ظلم روا رکھتا بلکہ زدوکوب سے بھی دریغ نہ کرتا۔
عائشہ اس کو دراز ریش ہونے کی وجہ سے نعثل کہا کرتی۔ نعثل ایک دراز ریش یہودی تھا۔ جو کذب اور کفر میں شہرت اور امتیاز رکھتا تھا۔ عائشہ اور اصحاب رسولؐ نے اتفاق رائے سے عثمان کے قتل کا فتوے دیدیا۔ چنانچہ اس کو قتل کر دیا گیا۔ اور یہودیوں کے قبرستان میں دفن کر کے نعثل کی ہمسائگت کا شرف دیدیا گیا۔

# نوٹ متعلق حضرت عائشہ و حضرت حفصہ امہات المومنین

عائشہ ابو بکر کی لڑکی اور حفصہ عمر بن خطاب کی لڑکی ہے۔ ابو بکر کا اصلی نام عبد الکعبہ تھا۔ ابو بکر کے معنی ہیں کنواری کا باپ چونکہ آنحضرتؐ کے نکاح میں عائشہ کنواری آئی تھی۔ اس لئے اس کے باپ کا نام ابو بکر مشہور ہو گیا۔ عائشہ کے بطن سے کوئی لڑکا یا لڑکی پیدا نہیں ہوئی۔ اس کا رنگ بہت سرخ و سفید تھا۔ اس لئے اس کو حمیرا بھی کہا جاتا ہے ۵ نبوی میں پیدا ہوئی چھ سال کی عمر میں اس کا نکاح آنحضرتؐ سے ہوا۔ اٹھارہ سال کی عمر میں بیوہ ہو گئی۔
آنحضرتؐ کا سب سے پہلا نکاح حضرت خدیجہؓ سے ہوا۔ اس نکاح کے وقت آنحضرتؐ کی

عمر جو بیس سال تھی۔ آنحضرتؐ کی او پچاس ۴۹ سال کی عمر میں حضرت خدیجہؑ نے انتقال فرمایا۔ عائشہ کی زندگی کا سب سے بڑا واقعہ جنگِ جمل ہے۔ جو اس کے اور حضرت علی علیہ السلام کے درمیان ہوا۔ عائشہ کو حضرات اہلبیتؑ کے ساتھ فطری بغض اور عداوت تھی۔ بہتر سال کی عمر میں معاویہ بن ابوسفیان کے ہاتھ سے زندہ دفن کر دی گئی۔

بخاری کتاب النکاح جلد سوم ص۱۵۳ پر ہے کہ عبداللہ بن عمر کہتا ہے۔ کہ جب حفصہ (عمر کی لڑکی) بیوہ ہوئی جس کے پہلے خاوند کا نام خنیس بن حذافہ سہمی تھا۔ جو اصحاب رسولؐ میں سے تھا۔ تو عمر نے کہا کہ میں حفصہ کو لے کر عثمان کے پاس گیا۔ اور اس پر حفصہ کو عرض کیا یعنی عمر نے عثمان کو کہا کہ تو اس سے نکاح کر لے عثمان نے کہا ہم غور کرینگے چند راتوں کے بعد پھر عمر اور عثمان کی ملاقات ہوئی۔ تو عثمان نے کہا میری رائے اس نکاح پہ نہیں ہے۔ عمر نے کہا تب میں حفصہ کو ابوبکر کے پاس لیگیا اور کہا اگر تم چاہو تو حفصہ سے نکاح کر لو۔ ابوبکر چپ ہو رہا اور کچھ جواب نہ دیا عمر کو ابوبکر پر غصہ عثمان کی نسبت زیادہ آیا عمر کہتا ہے میں نے چند رات اور صبر کیا۔ یہاں تک کہ آنحضرتؐ نے خطبہ کیا۔ اور میں نے حفصہ کا نکاح آنحضرتؐ سے کر دیا۔

مشکوٰۃ ص۵۷۳ پر ہے کہ آنحضرتؐ کی زوجہ صفیہ کو یہ خبر پہنچی کہ حفصہ نے اس کو یہودی بچی کہا ہے۔ صفیہ نے اس بات کی شکایت آنحضرتؐ سے کی۔ تو حضرتؐ نے فرمایا۔ تم بیٹی ہو نبیؑ کی۔ تمہارے چچا نبیؑ تھے۔ تمہارا شوہر نبیؐ ہے۔ پھر کس بات پر حفصہ فخر کرتی ہے۔ پھر آنحضرتؐ نے حفصہ سے کہا اے حفصہ خدا سے ڈر۔

مشکوٰۃ ص۵۷۱ پر ہے کہ عائشہ نے کہا کہ مجھے ازواج نبیؐ میں سے کسی پر اتنی غیرت (حسد۔ بغض) نہ آئی جتنی حضرت خدیجہؑ پر آئی۔ کیونکہ آنحضرتؐ اس کا ذکر کیا کرتے اور اکثر بکری کو ذبح کرتے۔ تو خدیجہ کی دوست عورتوں میں تقسیم کرتے۔ جس پر میں کہا کرتی کہ گویا دنیا میں خدیجہؑ جیسی کوئی عورت نہ تھی۔ اس پر حضرتؐ فرمایا کرتے کہ وہ ایسی تھی ایسی تھی۔ اور خدا نے اس سے مجھے اولاد بخشی۔

مستدرک نصف ثانی ص۳۴۱ پر ہے کہ عائشہ نے ابوہریرہ کو بلا کر کہا کہ اے ابوہریرہ یہ کیسی حدیثیں ہم کو پہنچی ہیں جو تم رسول اللہؐ کی طرف سے بیان کرتے ہو۔ حالانکہ تم نے بھی وہی سنا جو ہم نے سنا تھا۔ اور تم نے بھی وہی دیکھا جو ہم نے دیکھا تھا۔ اس پر ابوہریرہ نے کہا۔ اے اماں۔ تم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے باز رکھتی تھیں۔ آئینہ سرمہ دانی اور بناؤ سنگار اور قسم خدا کی ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کوئی چیز باز نہ رکھتی تھی۔

درمنثور جلد ۵ ص۱۹۶ پر ہے۔ کہ جب کبھی عائشہ آیہ وقرن فی بیوتکن پڑھتی تو اتنا

روتی کہ اس کی چادر آنسوؤں سے تر ہو جاتی۔ ناظرین۔ یہ بات قطعی بے بنیاد ہے بھلا ایسی سنگدل عورت کو بخوف خدا و آخرت کب رونا آسکتا ہے۔ جو جناب فاطمہ علیہا السلام کی موت پر خوش ہو امام حسن علیہ السلام کو نانا کے پہلو میں دفن نہ ہونے دے۔ بلکہ امام مظلوم کی نعش کو تیروں سے چھلنی کر دے۔ اور حضرت علی علیہ السلام کی شہادت پہ اظہار مسرت کرے۔

ناظرین۔ آنحضرتؐ کی ایک زوجہ مسمات سودہ کو پوچھا گیا۔ کہ آپ حج کیوں نہیں کرتیں۔ آپ نے فرمایا۔ ایک بار حج مجھ پر واجب تھا۔ جو میں کر چکی ہوں۔ اس کے بعد میرا حج یہی ہے۔ کہ حکم خدا کے مطابق اپنے گھر سے باہر نہ نکلوں۔ چنانچہ آپ اپنے حجرہ میں رہائش رکھتیں اور تادم زیست باہر نہ نکلیں۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۲۱۴ سطر ۳۳ پر سورۂ احزاب آیہ نمبر ۵۲ ولا تنکحوا ازواجہ من بعدہ ابداً کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ابن عباس سے مروی ہے کہ طلحہ نے کہا۔ کہ کیا اندھیر ہے کہ ہم کو اپنی چچا زاد بہنوں کی ملاقات سے باز رکھا جاتا ہے جب آنحضرتؐ انتقال کریں گے تو میں عائشہ سے نکاح کروں گا۔ اس لیے یہ آیت نازل ہوئی۔

آنحضرتؐ نے حفصہ کو افشائے راز کے قصور پر (یہ مشہور قصہ ہے) طلاق دینی چاہی جس پر عمر ابن خطاب نے حفصہ کو مخاطب کر کے کہا۔ کہ اگر خطاب کی اولاد میں کچھ بھی نیکی ہوتی تو اے حفصہ رسول اللہ طلاق پر آمادہ نہ ہوتے۔ اس تمام واقعہ کی تفصیل تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد ۶ صفحہ ۲۳۹ اور تفسیر کشاف مطبوعہ مصر جلد سوئم صفحہ ۱۹۱ اور بخاری اور مسلم اور سنن ابوداؤد میں موجود ہے جو سورۂ تحریم آیہ اول کے بارہ میں ہے۔ جہاں عائشہ اور حفصہ کو بارگاہ الٰہی سے کھلے الفاظ میں عتاب ہے۔ کہ ان دونو کے دل ٹیڑھے ہو گئے ہیں۔ اگر نبی ان دونو کو طلاق دیدے تو میں تم کو فرمانبردار اور ایماندار اور مطیع اور توبہ کرنے والی اور عبادت گذار اور روزہ دار عورتیں دوں گا۔

قرۃ العینین شاہ ولی اللہ دہلوی صفحہ ۱۰۱ پر عائشہ کے بھانجے عروہ کے غلام حبیب سے روایت ہے کہ جب حضرت خدیجہؑ کا انتقال ہو گیا۔ تو آنحضرتؐ رنجیدہ رہنے لگے۔ ابوبکر عائشہ کو اپنے ساتھ لے گیا اور عرض کیا۔ یا رسول اللہ۔ عائشہ سے آپ کی دلبستگی ہو گی۔ اور غم کم ہو گا۔

میزان الاعتدال ذہبی میں ہے کہ ام رومان والدہ عائشہ نے عائشہ کو کھیرے اور خرمے کھلا کھلا کر جلد قابل ہمبستری کر دیا۔

مدارج النبوۃ جلد دوئم صفحہ ۵۰۲ پر ہے کہ جب عائشہ اور حفصہ نے میتی نمازی کے لیے اپنے اپنے باپ کے نام پیش کیے۔ تو آنحضرتؐ نے فرمایا۔ تم بھی ان مکار عورتوں کی بہنیں ہو۔ جنہوں نے حضرتؑ

یوسفؑ سے مکر کیا تھا۔

حیات الحیوان علامہ دمیری شافعی جلد اول ص۲۳ میں ہے۔ کہ جب عائشہ کو حضرت علی علیہ السلام کے قتل ہو جانے کی خبر پہنچی۔ تو اس نے یہ شعر پڑھا۔ "اس عورت نے اپنا عصا ڈال دیا۔ اور مقام اطمینان پہ قیام کر لیا جیسا کہ منزل مقصود پہ پہنچ جانے سے مسافر کی آنکھوں میں ٹھنڈک پڑ جاتی ہے"

بخاری باب حد المریض ان یشہد الجماعۃ من ابواب الجماعۃ۔ مسلم کتاب الصلوٰۃ باب استخلاف الامام اذا عرض لہ عذر۔ شرح مسلم نووی جلد اول ص۱۷۷ بخاری کتاب الاذان باب الرجل یاتم بالامام ویاتم الناس بالماموم۔ شرح بخاری قسطلانی جلد دوئم ص۱۳ بخاری کی شرح۔ شیخ الاسلام کتاب الاذان باب حد المریض ان یشہد الجماعۃ میں ہے کہ آنحضرتؐ نے عائشہ اور حفصہ سے فرمایا کہ تم دو تو صواحب یوسفؑ ہو (جب انہوں نے امامت کے لئے اپنے اپنے باپ کے نام آنحضرتؐ کو پیش کئے) نیز انہی مذکورہ کتابوں میں مرقوم ہے کہ عائشہ نے کہا کہ اس وقت آنحضرتؐ بحالت ضعف دو آدمیوں کے کندھوں کے سہارے یا عباس اور ایک آدمی کے سہارے مسجد میں تشریف لائے۔ مسند امام احمد حنبل میں بروایت عائشہ لکھا ہے کہ آنحضرتؐ کو سہارا دینے والا ایک عباس اور دوسرا کوئی اور شخص تھا۔ فتح الباری شرح بخاری میں ہے کہ آنحضرتؐ کو سہارا دینے والے دو شخص عباس بن عبد المطلب اور حضرت علیؑ تھے

فتح الباری میں ہے کہ عبد الرزاق نے معمر سے روایت کی ہے کہ عائشہ کا دل خوش نہ ہوتا تھا کہ حضرت علی کا ذکر بھلائی سے کرے۔ ابن اسحاق نے زہری سے روایت کی ہے کہ عائشہ کے بس میں نہ تھا کہ علیؑ کا ذکر بھلائی سے کرے۔ تاریخ طبری میں ہے کہ ابن عباس نے کہا کہ جس شخص کا عائشہ نے نام نہیں لیا وہ حضرت علی علیہ السلام ہیں۔ مگر عائشہ کا مقدور نہیں کہ علیؑ کا ذکر بھلائی کے ساتھ کرے۔ مسند احمد حنبل میں ہے کہ دوسرا شخص جس کا عائشہ نے نام نہیں لیا۔ وہ حضرت علی علیہ السلام تھے۔ مگر عائشہ کا نفس اس سے خوش نہ ہوتا تھا۔

مہذب القلوب میں ہے کہ جناب فاطمہؑ نے وصیت فرمائی۔ کہ مجھے اسماء بنت عمیس اور حضرت علی علیہ السلام غسل دیں اور کسی دوسرے (بلکہ بحوالہ عائشہ) کو اندر آنے کی اجازت نہ دیں۔ چنانچہ جب عائشہ آئی تو اس کو روک دیا گیا۔ نیز اسی کتاب میں ہے کہ حجرۂ عائشہ اور خانۂ سیدہ کے درمیان ایک کھڑکی تھی جس سے آمد و رفت ہو سکتی تھی۔ ایک دن عائشہ اس کھڑکی کی راہ سے آدھی رات کو جناب سیدہؑ کے گھر میں آئی اور معصومہ سے لڑی۔ اس لئے آنحضرتؐ نے بند کروا دی۔

روضۃ الاحباب میں ہے کہ جنگ جمل کے بعد حضرت علی علیہ السلام نے عائشہ سے فرمایا کہ اے

عائشہ تو نے وہ کام کیا جو تیرے لئے مناسب نہ تھا حالانکہ تو خوب جانتی ہے کہ رسول اللہ سے میں کسقدر قرابت رکھتا ہوں اور تو میرے بارہ میں من کنت مولا فعلی مولاہ سن چکی تھی۔

شرح ابن ابی الحدید میں ہے کہ جب جناب فاطمہؑ نے وفات پائی تو لوگوں نے جناب امیر علیہ السلام کی خدمت میں عائشہ کے ایسے کلمات بیان کئے جو دلالت کرتے تھے کہ عائشہ کو وفات معصومہ پر خوشی ہوئی

بخاری پارہ سولہواں قصہ افک ص۳۲ و ص۹۷ پر ہے کہ ایک بدری صحابی نے عائشہ پر زنا کی تہمت لگائی۔ ناظرین! ازواج نبیؐ میں سے کوئی بھی زانیہ نہ تھی اور یہ تہمت غلط تھی۔

بخاری کتاب الہبہ پارہ دہم ص۳۵ بہ بخاری احمد علی سہارنپوری والی ص۳۵ باب من اہدی الی صاحبہ الخ میں ہے کہ عائشہ اور زینب بنت جحش آپس میں لڑیں جھگڑیں اور گالی گلوچ تک نوبت آئی۔

محمد بن اسحاق نے کتاب مغازی میں امام مسروق سے روایت کی ہے کہ عائشہ نے اپنے ایک غلام کا اصلی نام بدل کر اس کا نام عبدالرحمان رکھ دیا جب وجہ پوچھی گئی تو کہا کہ میں نے اسکا نام اس لئے عبدالرحمان رکھا ہے تاکہ میرے دل میں (حضرت) علی علیہ السلام کے قاتل عبدالرحمان بن ملجم کی یاد تازہ رہے۔

جب طلحہ جنگ جمل میں عثمان کے سالے مروان کے تیر سے زخمی ہو گیا (یہ اس وقت علیؑ کے خلاف لڑ رہا تھا) اور زندگی سے مایوس ہو گیا۔ تو اس نے حضرت علی علیہ السلام کو کہلا بھیجا کہ میں آپکی بیعت توڑنے اور عائشہ کے ہمراہ آپ سے جنگ کرنے کی توبہ کرتا ہوں حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ یاس اور باس کی توبہ قبول نہیں۔ یاس جب زندگی سے ناامیدی ہو جائے اور باس جب آسمانی عذاب سر پر آ پہنچے۔

صواعق محرقہ ابن حجر باب اول فصل پنجم میں ہے۔ کہ ابوبکر اور عمر ہر سال عائشہ کو دس ہزار درہم وظیفہ دیا کرتے تھے کتاب الخراج ابو یوسف اور ازالۃ الخفا اور مستدرک اور شرح ابن ابی الحدید اور حبیب السیر میں ہے کہ عائشہ اور حفصہ کو بارہ بارہ ہزار درہم سالانہ وظیفہ دیا جاتا تھا۔

کنز العمال کتاب الفضائل باب عائشہ میں ہے کہ عمر نے امہات المومنین کے لئے دس دس ہزار درہم سالانہ وظیفہ مقرر کیا۔ تو عائشہ کے لئے بارہ ہزار مقرر کیا۔ اور کہا کہ یہ آنحضرتؐ کی محبوبہ تھی۔

نہایہ ابن اثیر میں ہے کہ عائشہ نے کہا کاش میں حیض کا کپڑا ہوتی تو بھولی بسری ہوتی۔

ابن ماجہ مطبوعہ نظامی دہلی باب ماجاء فی وجوب الغسل اذا التقی الختانان میں عائشہ سے روایت ہے کہ جب ختنہ ختنے سے ملجائے تو غسل واجب ہو جاتا ہے۔ اور میں نے اور حضرتؐ نے ایسا ہی کرنے پر غسل کیا ہے۔ بخاری کتاب الصوم باب المباشرۃ للصائم میں عائشہ سے روایت

ہے کہ آنحضرتؐ بحالت صوم میرے بوسے لیتے اور مجھ سے مباشرت کرتے اور عضو مخصوص پر تم لوگوں سے زیادہ قادر رہتے۔

بخاری کتاب الصوم باب متی یقضی قضاء رمضان میں ابی سلمہ سے منقول ہے کہ عائشہ نے کہا کہ مجھ پہ ماہ رمضان کے روزوں کی قضا باقی رہ جاتی۔ تو میں قضا پوری نہ کر سکتی تھی۔ یحییٰ نے کہا کہ عائشہ (یہاں تک) آنحضرتؐ سے مشغول رہتی تھی۔ مطلب یہ کہ اتنی فرصت نہ ملتی کہ بچاری سحری کھا سکے۔

نسائی جلد اول باب مباشرت الحائض ص۳۷ ابو جمیع ابن عمیر سے منقول ہے کہ میں اپنی ماں اور خالہ کے ساتھ عائشہ کے پاس گیا۔ ان دونوں نے عائشہ سے پوچھا۔ کہ آنحضرتؐ اپنی حائضہ ازواج سے کیا عمل جائز رکھتے ہیں۔ عائشہ نے کہا کہ جب ہم میں سے کسی کو حیض آتا۔ تو آنحضرتؐ اس کو اچھا ازار بند باندھنے کا حکم دیتے اور پھر اس کے سینے اور چھاتیوں سے چمٹ جاتے۔

مسلم مطبوعہ مجتبائی دہلی جلد اول کتاب الرضاع باب القسم بین الزوجات ص۴۷۲ پر ہے کہ ایک رات عائشہ کی باری تھی۔ اور زینب بھی وہاں آگئی حضرتؐ نے زینب کی طرف ہاتھ بڑھایا تو زینب اور عائشہ میں دنگہ و فساد برپا ہوا حتیٰ کہ نماز فجر کا وقت آگیا (تہجد جاتی رہی) ابو بکر آیا اور کہا یا حضرتؐ ان عورتوں کے منہ میں خاک ڈالو۔ اور نماز کے لیے باہر آؤ۔

نسائی جلد ثانی کتاب المباشرۃ النساء باب الغیرۃ ص۹۵ پر ہے کہ عائشہ کہتی ہے۔ کہ میں نے آنحضرتؐ کے سر کو چھوا اور اپنا ہاتھ ان کے بالوں میں دوڑایا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کیا تیرے پاس تیرا شیطان آیا۔ میں نے کہا کہ آپ کے لیے شیطان نہیں حضرتؐ نے فرمایا۔ ہاں قسم خدا کی ہے۔ مگر خدا نے مجھے اس پر قابو دیا ہے۔ اور وہ (میرے لیے) مسلمان ہو گیا ہے۔

ابن ماجہ جلد اول باب فی الجنب یستدفی بامراتہ قبل ان تغتسل میں عائشہ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ غسل جنابت کے بعد میرے جسم کی گرمی لیا کرتے اور میں نے ابھی غسل نہ کیا ہوتا۔

استیعاب ص۵۷۲ اور اسد الغابہ جلد چہارم ص۳۳۱ پر ہے کہ عائشہ نے کہا کہ حضرت سلمان فارسی آنحضرتؐ کی خدمت میں رات کو بیٹھے رہتے یہاں تک کہ قریب تھا۔ کہ وہ مجھ سے رسول خدا کے بارہ میں سبقت لیجائیں۔ استیعاب جلد دوم ص۵۵۹ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ خدا نے مجھ کو چار آدمیوں کی الفت کا حکم دیا۔ اور وہ ان کو دوست رکھتا ہے یعنی علیؑ و ابوذرؓ۔ مقدادؓ و سلمانؓ۔ اگر دین ثریا کے پاس ہوتا۔ تو سلمان اس کو ضرور پا لیتا۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد ۶ ص۹۵ پر سورہ حجرات آیہ نمبر ۱۲ "ولا یغتب بعضکم بعضا" کی تفسیر

میں لکھا ہے کہ ابوبکر اور عمر وہ تو نے سلمانؓ کی غیبت کی تو اس آیہ کا نزول ہُوا۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد ۶ صفحہ ۳۹۲ سطر ۱۸ پر سورہ عصر کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ابن مردویہ نے بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ انسان سے مراد ابوجہل اور الذین امنوا سے مراد حضرت علیؑ اور سلمانؓ ہیں سورہ الکہف آیہ نمبر ۱۰۶ "ان الذین امنوا و عملوا الصالحات کانت لھم جنت الفردوس" میں سے مراد بقول معصومین سلمانؓ و ابوذرؓ و عمارؓ یاسر و مقدادؓ ہیں۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۳۲۵ پر ہے کہ سورہ زمر آیہ نمبر ۵ "والذین اجتنبوا الطاغوت" کے بارہ میں ابن جریر اور ابن حاتم نے زید بن اسلم سے روایت کی ہے کہ یہ آیہ مبارکہ اور اس سے بعد کی تین آیات زید بن عمرو بن نفیل اور ابوذر غفاری اور سلمان فارسی کے حق میں نازل ہوئی ہیں اور ابن مردویہ نے بروایت ابن عمر زید بن عمرو بن نفیل کی جگہ سعید بن زید کا نام لکھا ہے۔

استیعاب صفحہ ۵۶۲ پر ہے کہ سلمان و صہیب و بلال ایک جگہ بیٹھے تھے۔ کہ ادھر سے ابوسفیان کا گذر ہُوا ان تینوں نے ابوسفیان کو دیکھ کر کہا۔ کیا خدا کی تلواروں نے اس دشمن خدا کی گردن پر قبضہ نہیں کیا ہے۔ ابوبکر نے کہا کہ تم لوگ ایسا کلمہ ایسے شخص کے حق میں کہتے ہو جو قریش کا سردار اور شیخ ہے یہ کلمہ کہہ کر ابوبکر آنحضرتؐ کے پاس آیا۔ اور تمام ماجرا سنایا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ شاید تو نے ان تینوں کو ناراض کیا ہے۔ اگر ایسا ہُوا تو خدا کو تو نے غضبناک کیا۔

بخاری مطبوعہ مصر جلد سوم صفحہ ۱۲۳ اور تفسیر در منثور جلد ۶ مطبوعہ مصر صفحہ ۲۴۲ پر ہے کہ ابن عباس نے عمر سے پوچھا کہ وہ دو عورتیں جنہوں نے آنحضرتؐ پر تظاہر (ایک دوسرے کی مدد) کیا تھا۔ کون ہیں عمر نے کہا عائشہ اور حفصہ ہیں۔ بعد ازاں لکھا ہے کہ عمر کی زوجہ نے عمر کو کہا کہ تو ہم کو اس طرح کے روبدل منع کرتا ہے حالانکہ تیری بیٹی حفصہ رسول اللہؐ سے یہ سلوک کرتی ہے کہ حضرتؐ کا تمام دن رنج میں گذر جاتا ہے پس یہ سن کر عمر حفصہ کے پاس گیا اور پوچھا کہ آیا تو واقعی آنحضرتؐ کو رنجیدہ کرتی ہے اس نے جواب دیا۔ ہاں ہم ایسا ہی کرتے ہیں۔ اس پر عمر نے کہا۔ میں تم کو خدا اور رسولؐ کے غضب سے ڈراتا ہوں۔ دیکھنا یہ عورت (عائشہ) تجھے دھوکہ میں نہ ڈالے جسکے حسن و جمال نے آنحضرتؐ کو دیوانہ بنا رکھا ہے

ابن ماجہ ابواب النکاح باب معاشرۃ النساء میں عروہ بن زبیر سے منقول ہے کہ عائشہ نے کہا کہ مجھے خبر نہ ہوئی کہ یکایک (جناب) زینب بنت جحش میرے ہاں بے اجازت چلی آئیں۔ اور آنحضرتؐ سے کہا کہ ابوبکر کی لڑکی اگر اپنی کُرتی الٹ دے۔ تو آپ کے لئے کافی ہے۔

نسائی مترجمہ نواب وقار جنگ جلد ثانی باب الغیرۃ صفحہ ۱۰۳ پر محمد بن قیس سے روایت ہے۔ کہ

عائشہ نے کہا کہ میری باری کی رات تھی کہ آنحضرتؐ مجھے سوتی سمجھ کر چپکے (چوری سے) دبے پاؤں سے باہر چلے گئے۔ (عائشہ کو وہم ہوا۔ کہ کسی دوسری زوجہ کے پاس جاتے ہیں)، میں بھی اوڑھنی لے کر تعاقب میں روانہ ہوئی جب آنحضرتؐ بقیع سے واپس ہونے لگے تو میں دوڑ کر پہلے واپس آ گئی۔ حضرتؐ نے میرا پھولا ہوا سانس دیکھ کر کہا۔ شاید تو سمجھی کہ اللہ اور رسولؐ تجھ پر ظلم کریں گے۔ میں نے کہا۔ آپکو اللہ نے بتا دیا۔ فرمایا جبرئیل میرے پاس آیا اور تیرے پاس نہ آیا کیونکہ تو ننگی تھی۔

بخاری جلد سوم ص ۱۶۳ پر ہے کہ عمرؓ نے اپنی بیٹی حفصہ سے کہا کہ دیکھو کہیں تم کو عائشہ دھوکا نہ دے۔ جس کے حسن سے رسولؐ اللہ فریفتہ ہو رہے ہیں۔

بخاری ص ۷۹۰ پر ہے کہ آنحضرتؐ ایک باغ کی طرف تشریف لے گئے۔ وہاں جونیہ لائی گئی۔ حضرتؐ نے اس سے فرمایا۔ تو اپنی جان ہم کو ہبہ کر دے۔ اسنے جواب دیا۔ کیا یہ ہو سکتا ہے کہ جو عورت ملکہ ہو وہ اپنی جان ایک بازاری مرد کو ہبہ کر دے۔ تب حضرتؐ نے اسکی طرف ہاتھ بڑھایا۔ تو اسنے کہا۔ اعوذ باللہ منک۔

بخاری جلد دوم ص ۶۳۸ پر ہے کہ لوگوں نے عائشہ سے کہا کہ حضرت علی علیہ السلام آنحضرتؐ کے وصی تھے۔ عائشہ نے کہا۔ آنحضرتؐ نے کب انکو وصی کیا۔ حالانکہ میں خود حضرتؐ کو اپنے سینے کے ساتھ لگائے ہوئے تھی اور جب آنحضرت نے طشت مانگا حضرتؐ میری گود میں جھکے ہوئے تھے۔ پس مجھ کو نہ معلوم ہوا کہ حضرتؐ نے وفات پائی۔ پھر وصیت کب کی۔

تطہیر الجنان علامہ ابن حجر بر حاشیہ صواعق محرقہ میں ہے کہ جنگ جمل میں عمارؓ نے عائشہ سے پوچھا سچ کہو کہ کیا رسولؐ اللہ نے حضرت علی علیہ السلام کو اپنا وصی مقرر نہیں کیا تھا۔ عائشہ نے کہا۔ ہاں کیا تھا۔ پھر حضرت علی علیہ السلام نے یہی سوال کیا تو کہا۔ ہاں کیا تھا۔ اس پر عمارؓ اور حضرت علی علیہ السلام نے کہا کہ پھر جنگ کیوں کرتی ہو۔ کہا کہ خون عثمان کا بدلہ لینے کے لیئے۔

صواعق محرقہ مطبوعہ مصر ص ۵۹ پر ہے کہ عمرؓ نے کہا کہ خدا نے میری تین باتوں میں میری موافقت کی مقام ابراہیم کو مقام نماز بنایا۔ ازواج نبیؐ کو پردہ کا حکم دیا۔ اور نبیؐ کو (عائشہ اور حفصہ) طلاق دے دینے کی اجازت دے دی۔

اسد الغابہ جلد دوم ص ۲۶۶ پر ہے کہ عائشہ نے کہا کہ میں غزوہ خندق میں لوگوں کے نشان قدم دیکھتی ہوئی جا رہی تھی۔ کہ میرے پیچھے سے پاؤں کی آہٹ ہوئی۔ میں نے مڑ کر دیکھا تو وہ سعد بن معاذ تھا۔ پس میں وہاں ہی بیٹھ گئی۔ مسند احمد حنبل ص ۱۴۱ پر ہے کہ جب سعد بن معاذ چلا گیا۔ تو عائشہ کہتی ہے۔ میں ایک باغ میں چلی گئی وہاں چند مسلمان بھی تھے۔ جن میں عمر بن خطاب بھی تھا۔

(جنگ سے بھاگ کر یہاں چھپے ہوئے تھے) عمر نے مجھ سے کہا۔ تو یہاں کیوں آئی ہے (بلا اجازت رسولؐ) خدا کی قسم تو بڑی بہادر ہے اور تجھ کو کیا اطمینان ہے کہ تجھ پر کوئی بلا نازل ہو۔ اور ہم بھی یہاں سے سمٹ کر (بھاگ کر) کہیں چلے جائیں۔

مودۃ القربیٰ سید علی ہمدانی میں بروایت عروہ لکھا ہے کہ عائشہ نے کہا کہ آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ جو شخص علیؑ سے لڑا وہ کافر اور جہنمی ہے۔ مگر میں اس حدیث کو جمل کے دن بھول گئی تھی۔ البتہ بصرہ میں یاد آ گئی تھی۔ اسلئے رب سے طلب مغفرت مانگا کرتی ہوں لیکن امید نہیں کہ دعا قبول ہو۔

کتاب فخری ابن طقطقی ص۷۷ اور روضۃ الاحباب میں ہے کہ (عائشہ نے جب یہ مکہ سے مدینہ کی طرف آ رہی تھی) لوگوں سے عثمان کا حال پوچھا انہوں نے جواب دیا۔ وہ قتل ہو گیا ہے۔ پوچھا قتل عثمان کے بعد کیا ہوا۔ کہا لوگوں نے علیؑ کو خلیفہ بنا دیا ہے۔ تب عائشہ نے کہا۔ کاش آسمان زمین پر گر پڑتا اگر علیؑ خلیفہ ہو جائیں۔ یعنی اگر علیؑ نے ہی خلیفہ ہونا تھا تو بہتر تھا۔ کہ میں مر گئی ہوتی۔ پھر لکھا ہے۔ کہ عائشہ نے طلحہ اور زبیر سے مشورہ کیا اور متفق ہو گئے کہ قتل عثمان کے قصاص پر علیؑ سے جنگ کریں اور کبھی راضی نہ ہوں۔

ملل والنحل مطبوعہ مصر ص۶۵ پر ہے کہ ہر وہ شخص جو اس امام پر خروج کرے۔ جس پر جماعت نے اتفاق کر لیا ہو۔ خارجی کہلاتا ہے۔

وفا الوفا معجم کبیر طبرانی ص۳۸۸ پر بروایت ابو المظفر رشید اور کتاب مناقب ابن شہر آشوب حصہ سوم ص۴۵ پر لکھا ہے کہ ہم نے بہت سے علماء سے دریافت کیا۔ کہ آنحضرت کی قبر کیوں اسقدر پوشیدہ کر دی گئی ہے کہ کوئی دیکھ بھی نہیں سکتا کیونکہ (سیسہ کی) دیوار بنا دی گئی ہے۔ جس میں کوئی دروازہ نہیں تو بعض علماء نے جواب دیا کہ جب امام حسنؑ نے وفات پائی اور وصیت کی۔ کہ ہمارا جنازہ قبر رسولؐ پر لیجاؤ اور ہم کو پہلوئے رسولؐ میں دفن کرو۔ اگر وہاں ہمارے اعدا ہم کو دفن نہ ہونے دیں) تب جنت البقیع میں دفن کردو چنانچہ جب امام حسینؑ علیہ السلام نے اس وصیت کے مطابق کرنا چاہا تو لوگوں نے سمجھا (عائشہ نے) کہ حضرت نعش کو یہاں دفن کرنا چاہتے ہیں۔ اس پر سب (صرف عائشہ اور اسکی پارٹی) مانع ہوئے اور آمادہ قتال ہوئے اسلئے عبدالملک نے یا کسی اور نے قبر رسولؐ کو چھپا دیا۔ اور بند کر دیا۔

جذب القلوب ص۲۶ پر ہے کہ امام حسنؑ نے امام حسینؑ کو وصیت کی تھی کہ مجھ کو پہلوئے رسولؐ میں دفن کرنا۔ اور اگر یہ لوگ مانع ہوں تو جنت البقیع میں ہی دفن کر دینا۔

روض المناظر علامہ قاضی القضاۃ محب الدین ابو الولید ص۱۲۳ بر حاشیہ تاریخ کامل جلد ۱۱ میں ہے،

کہ امام حسن علیہ السلام نے وصیت کی تھی۔ کہ مجھ کو پہلوئے رسولؐ میں دفن کیا جاوے۔ مگر عائشہ اس سے مانع ہوئی۔

جذب القلوب صفحہ ۲۵۲ پر ہے کہ عائشہ نے امام حسن علیہ السلام کو پہلوئے رسولؐ میں دفن نہ ہونے دیا۔ مگر چاہا۔ کہ عبدالرحمان بن عوف روضہ رسولؐ میں دفن کیا جائے (مگر ایسا نہ ہو سکا۔)

ایک شاعر لکھتا ہے۔ اے عائشہ تو خچر پہ بھی سوار ہوئی (جب نعش امام حسن علیہ السلام پر تیر بارانی کی گئی۔) اور شتر پہ (جنگ جمل) بھی سوار ہوئی۔ اور اگر زندہ رہتی تو ہاتھی پہ بھی سوار ہوتی۔ تیرا حصہ نو آٹھویں میں سے نواں حصہ تھا۔ مگر تو نے کل مال پہ طمع کی۔

جذب القلوب شیخ عبدالحق محدث ص ۲۵۲ پہ ہے کہ جب عبدالرحمان بن عوف کا وقت رحلت قریب آیا۔ تو عائشہ نے اس کو کہلا بھیجا کہ تم کو بھی روضہ رسول اللہ میں ہمسایہ دو بھائیوں ابوبکر و عمر کے پہلو میں دفن کر دیا جائے۔ عبدالرحمان بن عوف نے جواب میں کہا کہ میں تیرے گھر کو تنگ کرنا نہیں چاہتا۔ میرا اور عثمان بن مظعون کا آپس میں عہد تھا کہ ہم میں سے جو کوئی مرے۔ ایک دوسرے کے پاس دفن کیا جاوے۔

روضۃ المناظر قاضی القضاۃ محب الدین ابوالولید حنفی حلبی۔ کتاب مختصر اخبار البشر۔ روضۃ الاحباب میں ہے کہ جب امام حسن علیہ السلام کی نعش اطہر کو بموجب آپکی وصیت کے روضہ رسول اللہ میں لے گئے تو عائشہ خچر پر سوار ہو کر آئی اور اس امر سے مانع ہوئی اور باہم جھگڑا پیدا ہو کر تیر اندازی کی نوبت پہنچی اور چند تیر نعش اطہر میں پیوست ہو گئے۔ تب امام حسین علیہ السلام نے نعش کو اٹھایا۔ اور جنت البقیع میں دفن کر دیا۔

المعلم ترجمہ مسلم جلد اول ص ۲۶۳ اور بخاری جلد اول پارہ دوئم کتاب الحیض باب من سمی النفاس حیض میں ہے کہ آنحضرتؐ عائشہ سے بحالت حیض مباشرت کرتے۔ بخاری پارہ دوئم باب مباشرت الحیض میں ہے کہ آنحضرتؐ اور عائشہ جنب ہوتے۔ تو ایک برتن میں غسل کرتے۔ یہی روایت بخاری پارہ دوئم باب غسل الرجل مع امرأتہ تسہیل القاری ص ۷ پر مرقوم ہے۔

المعلم ترجمہ مسلم کتاب الحائض مطبوعہ صدیقی پریس لاہور ص ۲۶۲ اور بخاری جلد اول کتاب الحیض میں ہے کہ آنحضرتؐ اپنی ازواج سے بحالت حیض مباشرت کرتے۔

بخاری جلد اول ص ۲۲ مطبوعہ مصر میں ہے کہ آنحضرتؐ عائشہ سے بحالت حیض جماع کرتے اور جب وہ اعتکاف سے ہوتے اور میں حائضہ ہوتی تو میرا سر دھلاتے۔

ربیع الابرار جاراللہ زمخشری میں جنگ جمل کا واقعہ مذکور ہے جس سے ناظرین کی دلچسپی کے

لیئے یہ نتائج اخذ کرکے لکھتا ہوں۔ پہلا یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عائشہ کو کھلے لفظوں میں کہا تھا کہ اے حمیرا تو وہ نہ ہو نا کہ میرے ازواج میں سے ہو کر علیؑ کے خلاف ہو کر خروج کرے۔ اور علیؑ کے خلاف خروج کرنا۔ خدا اور رسولؐ کے خلاف خروج کرنا ہے۔ دوسرا یہ کہ عائشہ نے بصرہ میں مسلمانوں کا بیت المال لٹوایا۔ دیکھو تذکرۃ خواص الائمہ سبط ابن جوزی باب چہارم۔ تیسرا یہ کہ آیۂ قرآنی "وقرن فی بیوتکن" کے خلاف عائشہ نے عمل کیا۔ چوتھا یہ کہ عثمان بن حنیف صحابی کی داڑھی اور مونچھیں اور آنکھوں کی پلکیں اور بھویں اور سر کے بال نوچ ڈالے گئے۔ دیکھو تذکرہ خواص الائمہ باب چہارم۔ پانچواں یہ کہ ہزاروں مسلمانوں کی خونریزی ہوئی۔ دیکھو تاریخ طبری و تاریخ کامل و تاریخ ابو الفدا۔

خداوند عالم سورہ تحریم کے آغاز میں فرماتا ہے کہ اے رسولؐ جو چیز خدا نے تمہارے لئے حلال کی ہے۔ تم اس سے اپنی بیویوں کی خوشنودی کے لئے کیوں کنارہ کشی کرتے ہو۔ خدا بڑا بخشنے والا مہربان ہے کیونکہ خدا نے تم لوگوں کے لئے قسموں کے توڑ ڈالنے کا کفارہ مقرر کر دیا ہے۔ اور خدا ہی تمہارا کارساز اور وہی واقف کار اور حکمت والا ہے۔ اور جب پیغمبرؐ نے اپنی بعض بی بی (حفصہ) سے چپکے سے کوئی بات کہی پھر جب اس نے (باوجود ممانعت) اس بات کی (عائشہ کو) خبر دیدی۔ اور خدا نے اس امر کو ظاہر کر دیا۔ تو رسولؐ نے (عائشہ کو) بعض بات جتا دی۔ اور بعض بات ٹال دی۔ غرض جب رسولؐ نے (حفصہ کے افشائے راز کی) اس (عائشہ) کو خبر دیدی۔ تو (عائشہ حیرت سے) بول اٹھی۔ کہ آپ کو اس بات (افشائے راز) کی کس نے خبر دی۔ تب رسولؐ نے کہا کہ مجھ کو بڑے واقف کار اور خبردار (خدا) نے بتا دیا۔ پس اے حفصہ و عائشہ اگر تم دونوں (اس حرکت سے) توبہ کرو تو (خیر کیونکہ) تم دونوں کے دل ٹیڑھے ہیں۔ اور اگر تم دونوں رسولؐ کی مخالفت میں ایک دوسرے کی اعانت کرتی رہو گی۔ تو (کچھ پرواہ نہیں) کیونکہ خدا اور جبرئیلؑ اور تمام مومنوں میں ایک شخص (علیؑ) رسولؐ کے مددگار ہیں اور انکے علاوہ تمام فرشتگان مددگار ہیں۔ اگر رسولؐ تم دونوں (عائشہ اور حفصہ) کو طلاق دیدے تو عنقریب ہی اس (رسولؐ) کا پروردگار تمہارے بدلے اسکو تم سے اچھی بیبیاں عطا کرے جو فرمانبردار، ایماندار (خدا اور رسولؐ) کی مطیع گناہوں سے توبہ کرنیوالی، عبادت گذار، روزہ دار، بیاہی ہوئی اور بن بیاہی ہوئی ہوں۔

سورہ تحریم کے آیہ نمبر ۱ میں فرماتا ہے۔ کہ خدا نے کافروں کی عبرت کے لئے نوحؑ کی بی بی واعلہ اور لوطؑ کی بی بی (واہلہ) کی مثال بیان کی ہے کہ یہ دونوں عورتیں ہمارے نیک بندوں کے نکاح میں تھیں تو جب دونوں نے اپنے شوہروں سے دغا کی تو انکے شوہر خدا کے مقابلہ میں ان کے کچھ کام نہ آئے اور ان دونوں عورتوں کو حکم دیا گیا۔ کہ اور جانیوالے کے ساتھ تم بھی جہنم میں جاؤ۔ مفسر اقاتل اور صاحب کشاف

لکھتے ہیں۔ کہ خدا نے قرآن پاک میں عائشہ اور حفصہ کو نوحؑ اور لوطؑ کی ازواج سے تشبیہ دی ہے۔

سورہ الحجرات آیہ نمبر ۱۱ یہ ہے کہ اے ایمان والو تم میں کسی قوم کا) مرد دوسری قوم کے مردوں سے ہنسی نہ اڑائے ممکن ہے کہ وہ لوگ (خدا کے نزدیک) ان سے اچھے ہوں۔ اور نہ عورتیں (عائشہ اور حفصہ) عورتوں (صفیہ زوجہ رسولؐ) سے تمسخر کریں کیا عجب ہے کہ وہ (صفیہ) ان (عائشہ اور حفصہ) سے بہتر ہو۔

ماہ رمضان سنہ ۸ھ میں قبیلہ بنی اسد کی ایک عورت نے جس کا نام ام شریک بنت جابر تھا۔ آنحضرتؐ کی خدمت میں آکر عرض کیا۔ کہ میں اپنا نفس حضور کو ہبہ کرتی ہوں۔ عائشہ نے حسد کیا تو آنحضرتؐ نے فرمایا اے عائشہ یہ عورت تجھ سے بہتر ہے۔ اس پر یہ آیہ مبارکہ نازل ہوئی (سورہ احزاب کی آیہ نمبر ۵۰) کہ اے رسولؐ میں نے تیرے لئے ہر ایماندار عورت حلال کر دی ہے۔ خواہ وہ اپنے آپ کو بغیر مہر بخش کو دیدے۔ اور تو بھی اس سے نکاح کرنا چاہے۔

ایک دفعہ عالمگیر اورنگ زیب بادشاہ نے دربار عام میں کہا کہ عائشہ کو حضرت فاطمہؑ پر حدیث کے رو سے تو فضیلت حاصل ہے۔ مگر قرآن کی کوئی آیت اس مطلب میں نظر نہیں آتی۔ نعمت خاں عالی موجود تھے۔ فرمایا جہاں پناہ۔ ایسی آیت قرآن میں موجود ہے۔ "فضل اللہ المجاھدین علی القاعدین" یعنی اللہ تعالیٰ نے جہاد کرنیوالوں کو گھر بیٹھے رہنے والوں پر فضیلت دی ہے۔ نیز جس طرح آنحضرتؐ نے جنگ حنین میں مشت خاک اٹھا کر کفار کی طرف پھینکتے وقت فرمایا تھا۔ "شاھت الوجوہ" یعنی بدنما ہو جائیں تمہاری صورتیں۔ اسی طرح عائشہ نے جنگ جمل میں مشت خاک اٹھائی۔ اور لشکر علیؑ کی طرف پھینک کر کہا "شاھت الوجوہ"۔ امام واقدی لکھتا ہے کہ اہل عرب کی جہالت ملاحظہ ہو کہ جب عائشہ کا اونٹ جنگ جمل کی تیاری پر مدینہ سے نکلا تو تمام راستہ میں مسلمانوں نے اس اونٹ کا گوبر اور پیشاب زمین پر نہیں گرنے دیا۔ اور اس کو طاہر اور مطہر خیال کیا۔ نیز ایک شخص مسمی ابوبکرہ لشکر عائشہ سے نکل کر لشکر علیؑ میں آیا۔ اور کہا مجھے اس کلمہ کی ہدایت ہوئی ہے۔ "لن یفلح قوم ولو امرھم امرأۃ" یعنی نہیں بہتری پائے گی وہ قوم جس نے عورت کو صاحب اختیار بنایا۔

روضۃ الاحباب میں ہے کہ عائشہ کی وفات کے وقت عبداللہ بن زبیر اس کے پاس آیا۔ تو عائشہ نے کہا کہ عبداللہ بن عباس نے میری تعریف کی تھی۔ مگر مجھے پسند نہیں کہ آج کوئی شخص میری تعریف کرے۔ کاش کہ میں درخت ہوتی اور مجھے کاٹتے اور کاش میں مٹی کا ڈھیلہ ہوتی اور کاش کہ میں ایسی ہوتی کہ مجھے کوئی (سوائے شیعہ) یاد نہ کرتا۔ اور کاش کہ میں پیدا ہی نہ ہوتی۔

ربیع الابرار جار اللہ زمخشری میں ہے کہ عائشہ نے اپنی نزع کے وقت فریاد اور بیتابی کی تو لوگوں نے

اس جزع فزع کا باعث پوچھا تو جواب دیا۔ کہ جنگ جمل کا دن میرے گلے کو گھونٹ رہا ہے۔ ناظرین! عائشہ کا جزع فزع کرنا فرضی روایات ہیں۔ کیونکہ وہ تو معاویہ کے صحن میں زندہ دفن کر دی گئی تھی۔

حبیب السیر جلد اول جزو سوم ص۵ ربیع الابرار۔ کتاب الاوائل سیوطی۔ تاریخ اسلام اوکلی۔ تاریخ حافظ۔ کامل السقیفہ وغیرہ میں ہے کہ معاویہ نے عائشہ کو دعوت کے بہانہ سے اپنے گھر میں بلایا جس کے صحن میں اس نے ایک گڑھا کھود کر اور گھاس پھوس سے ڈھانپ کر اس کے اوپر ایک آبنوس کی کرسی رکھ دی تھی۔ جونہی کہ عائشہ کرسی کی طرف بڑھی۔ اس گڑھے میں گر پڑی۔ معاویہ نے فوراً گڑھے کو مٹی اور چونہ سے بھر دیا۔ اور اس طرح عائشہ جاں بحق ہو گئی۔

نسائی جلد ثانی کتاب عشرۃ النساء مترجمہ نواب وقار نواز جنگ میں انس بن مالک سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ مجھے دنیا کی چیزوں میں سے عورت (زوجہ عائشہ) اور خوشبو سے بہت رغبت ہے

بخاری کتاب النکاح باب موعظۃ الرجل ابنتہ لحال زوجہا میں ہے کہ عمر نے کہا یا رسول اللہ عوذ فرمایئے۔ میں تو حفصہ کے پاس پہلے ہی گیا تھا۔ اور کہا تھا۔ کہ دیکھ تو اس تیری گوری چٹی پڑوسن سے فریب نہ کھائیو۔ کیونکہ آنحضرتؐ اسے بہت چاہتے ہیں۔ اس پر آنحضرتؐ کو دو دفعہ خوب زور سے ہنسی آئی۔

نسائی مترجمہ نواب وقار نواز جنگ جلد ثانی ص۱۴۹ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ نے (دق ہو کر) تمام ازواج کو طلاق لے لینے پر اختیار دیا۔ تو عائشہ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے یہ خطاب سب سے پہلے مجھ سے ہی کیا تھا۔ ابن ماجہ جلد ثانی باب الطلاق ص۔ ہے کہ عمر نے کہا کہ حفصہ کو آنحضرتؐ نے طلاق دے دی مگر پھر رجوع کر لیا۔

بخاری کتاب التفسیر باب قولہ ترجی من تشاء میں عائشہ سے منقول ہے کہ میں ان عورتوں سے کڑھتی تھی جو اپنا نفس آنحضرتؐ کو ہبہ کر دیتی تھیں اور خیال کرتی کہ یہ کونسی بات ہے۔ کہ عورت اپنا نفس مرد کو ہبہ کرے۔ لیکن جب سورہ احزاب کی آیہ ترجی من تشاء منھن تودی الیک من تشاء کا نزول ہوا۔ تو میں نے آنحضرتؐ سے کہا۔ کہ جیسی آپکی خواہش ہوتی ہے ویسی آیت خدا نازل کر دیتا ہے

بخاری باب النکاح باب ھل للمرأۃ ان تہب نفسہا لاحد میں عروہ بن ہشام سے روایت ہے کہ خولہ بنت حکیم ان عورتوں میں سے تھی جنہوں نے اپنا نفس رسول اللہ کو ہبہ کر رکھا تھا۔ عائشہ کہتی ہے کہ میں نے خولہ سے کہا کہ تجھے شرم نہیں آتی کہ تو اپنا نفس مرد کو ہبہ کرتی ہے۔ پھر جب آیہ ترجی من تشاء کا نزول ہوا تو میں نے کہا۔ یا حضرت خدا کس قدر جلدی آپکی خواہش کے موافق حکم نازل کرتا ہے

بخاری کتاب النکاح باب ما یتقی من شؤم المرأۃ عن اسامہ بن زید سے روایت ہے کہ

آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ میں نے اپنے بعد عورتوں سے بڑھ کر کوئی نقصان رساں چیز نہیں چھوڑی۔

ابن ماجہ مطبوعہ دہلی جلد دوئم ابواب النکاح باب صداق النساء ص۱۳۴ پر عائشہ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ کی ازواج میں سے ہر ایک کا مہر پانچسو دینار (دو ہزار پانچسو روپیہ) تھا بعض کتب میں ہے۔ کہ ام حبیبہ بنت ابوسفیان کا چارسو دینار یعنی دو ہزار روپیہ تھا۔ لیکن اسی ابن ماجہ کے اسی باب اور ص۱۳۴ پر ہے کہ ابوسعید خدری سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے عائشہ سے نکاح کیا۔ تو خانگی اسباب کے معاوضہ میں کیا جس کی قیمت صرف پچاس درہم یعنی بارہ تیرہ روپیہ تھی۔ ناظرین۔ اس امر سے پایا جاتا ہے کہ عائشہ سے نکاح متعہ ہوا۔ تھا جس پر کچھ مزید روشنی ڈالتا ہوں۔

(۱) آنحضرتؐ نے ہر ایک نکاح پر رسم ولیمہ ادا کی ہے۔ مگر عائشہ کے نکاح پر ولیمہ نہیں دیا گیا نہ یوم نکاح میں۔ نہ روز زفاف اور نہ بعد از زفاف۔ مدارج النبوۃ شیخ عبدالحق محدث دہلوی جلد دوئم ص۹۰ پر عائشہ سے منقول ہے کہ گھر کے لوگ باہر گئے اور آنحضرتؐ نے مجھ سے زفاف کیا اور کوئی اونٹ یا بکری ذبح نہ کی گئی۔ اور شادی کا کھانا جس کو ولیمہ کہتے ہیں (کوئی نہ تھا) صرف ایک پیالہ دودھ کا تھا۔ اور وہ بھی سعد بن عبادہ کے گھر سے آیا تھا۔ اسما بنت عمیس سے روایت ہے کہ میں عائشہ کے زفاف میں موجود تھی خدا کی قسم اس دن کسی قسم کا ولیمہ نہیں کیا گیا۔ سوائے ایک پیالہ دودھ کے جس میں سے کچھ آنحضرتؐ نے پیا اور باقی عائشہ کو دے دیا گیا۔

(ب) آنحضرتؐ نے عائشہ کو حکم دیا اور وہ انس کی ماں ام سلیم کے ساتھ اپنی پیٹھ پر مشکیں لاد لاد کر لاتی اور جنگ احد میں مہاجرین اور انصار کو پانی پلاتی۔ اس کام سے اور نیز کام عورت کے لئے کوئی نہیں ہو سکتا اور یہ برتاؤ منکوحہ سے نہیں ہو سکتا۔ ممتوعہ سے ہی ہو سکتا ہے (بخاری کتاب المغازی باب غزوۃ الشام)

(ج) مروج الذہب علامہ مسعودی جزو ثانی مطبوعہ مصر ذکر معاویہ بن یزید بن معاویہ ابن ابوسفیان ص۸ پر ہے کہ عبداللہ بن زبیر نے خطبہ میں کہا۔ کہ لوگوں کو کیا ہو گیا ہے کہ (حلت متعہ کا) فتوے دیتے ہیں۔ اور حواری رسولؐ (زبیر) اور عائشہ کی تنقیص کرتے ہیں۔ پس اگر زبیر کا متعہ سے پیدا ہونا ثابت ہو جائے۔ تو عائشہ کا آنحضرتؐ کی ممتوعہ ہونا بھی ضمناً ثابت ہو گیا۔ کیونکہ دونو پر ایک ہی الزام ہے۔

(د) شرح ابن ابی الحدید ص۴۹ پر بحوالہ تاریخ طبری لکھا ہے کہ جب عبداللہ بن زبیر کو عبداللہ ابن عباس نے طعنہ دیا۔ تو وہ ہتھیار لے کر اپنی ماں کے پاس گیا اور کہا تو مجھے عوسجہ کی دو چادروں والا معاملہ سچ سچ بتا دے ورنہ میں تجھے ابھی قتل کرتا ہوں۔ اسماء نے جواب دیا کہ ایک دن ایک شخص عوسجہ نے دو چادریں آنحضرتؐ کو بطور نذر دیں اور آنحضرتؐ نے وہی دو نو چادریں زبیر کو عطا کر دیں۔ زبیر نے

دونو چادروں کے عوض میں مجھ سے متعہ کیا۔ اور میں حاملہ ہوئی جس سے تو پیدا ہوا۔

(۵) زبیر نے اسماء سے صرف دو چادروں پر متعہ کیا جن کی قیمت بارہ تیرہ روپیہ تھی اور آنحضرتؐ نے بھی عائشہ کا مہر بارہ تیرہ روپیہ مقرر کیا تھا پس یہ دونو نکاح متعہ کے نکاح تھے۔

عائشہ نے آنحضرتؐ کو زہر سے شہید کیا۔ اس امر کے ثبوت ملاحظہ کریں۔

(۱) ابو بکر اور عمر وغیرہ نے جنگ تبوک کی واپسی کیوقت اور موضع غدیر پر آنحضرتؐ کو شہید کر دینے کا مصمم ارادہ کیا اور ارادہ کو عملی جامہ بھی پہنایا۔ مگر راز فاش ہوجانے پر ایسا نہ کرسکے پس انکی بیٹیوں سے زہر خورانی عین قرین قیاس ہے۔

(ب) طلاق ایک ایسا امر ہے جو ہدایت سے ثابت کرتا ہے کہ خداوند کی ناراضگی انتہا کو پہنچ چکی ہے جو لاعلاج ہے۔ اسی لئے خداوند عالم نے آنحضرتؐ کو عائشہ اور حفصہ کو طلاق دیدینے پر اختیار عطا فرمایا۔ آنحضرتؐ کا حفصہ کو طلاق دیدینا اور عائشہ کو طلاق دیدینے کا ارادہ کرنا بدیہی امر ہے۔ ایک کریلا اور پھر نیم چڑھا۔ یہ دونو عورتیں پہلے ہی جبلی طور پر عیار، کینہ ور اور ٹیڑھے دل والی تھیں۔ اس پر ابو بکر اور عمر ان کی پیٹھ ٹھونکنے کو ہر وقت تیار تھے۔ اس لئے زہر خورانی اغلب ہے۔

(ج) آنحضرتؐ نے اپنے اہلبیت کا شان اور مرتبہ ظاہر کرنے میں قول اور فعل سے جو جو امور کئے وہ کافی تھے۔ کہ عائشہ اور حفصہ آنحضرتؐ کو زہر دیدیں۔

(د) مشکوٰۃ الانوار تسہیل مشارق الانوار باب الثالث ص۵ بحوالہ بخاری بروایت عائشہ لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے اپنے مرض الموت میں فرمایا۔ اے عائشہ میں ہر وقت اس کھانے کی تکلیف محسوس کر رہا ہوں جو میں نے خیبر میں کھایا تھا۔ اب تو اس زہر سے میری رگ جان ٹوٹتی نظر آتی ہے۔

(ہ) بخاری مطبوعہ مصر جزو ثالث کتاب الطب باب اللدود میں ابن عباس اور عائشہ دونوں سے روایت ہے کہ عائشہ نے کہا۔ کہ جب ہم نے آنحضرتؐ کے منہ میں دوائی ڈالی اور حضرتؐ دوائی نہ پلانے کا اشارہ کرتے رہے۔ ہم یہ سمجھے کہ جیسے ہر مریض کو دوا سے کراہت ہوا کرتی ہے ویسے ہی آنحضرتؐ بھی اظہار کراہت کر رہے ہیں۔ مگر جب حضرتؐ کو ہوش آیا۔ تو ہم سے فرمایا۔ کیا میں نے تم کو دوا نہ پلانے کا اشارہ نہ کیا تھا ہم نے جواب دیا۔ ہم نے اس اشارہ کو عام مریضوں کی طرح دوا سے نفرت پر محمول کیا۔ اس پر آنحضرتؐ نے فرمایا جس قدر اشخاص گھر میں موجود ہیں۔ ان سب کے منہ میں (یہی) دوائی ڈالو۔ (تو میں دیکھوں وہ کس طرح بچ رہتے ہیں) مگر عباس کو یہ دوا نہ دینا۔ جو اس وقت موجود نہ تھے۔

(و) یکم محرم کو ابو بکر کے گھر میں ایک عہد نامہ لکھا گیا۔ جس میں ثلاثہ وغیرہ شامل تھے اور چونکہ اس

عہد نامہ کی عائشہ اور حفصہ کو ضرور اطلاع تھی (یہ عہد نامہ حالات ابوبکر میں ملاحظہ کریں) اسلئے اب آنحضرتؐ کو زہر دیدینے میں سراسر فائدہ تھا۔ اور بکر و عمر کی عین منشا کے مطابق تھا۔

(۲) زاد المعاد ابن القیم جلد اول صفحہ ۳۹ پر ہے کہ اہل تحقیق کا اس میں اختلاف ہے۔ کہ آیا آنحضرتؐ نے خیبر کے دن کھانا (زہر سے ملا ہوا گوشت) کھایا تھا یا کہ نہیں۔ مدارج النبوۃ صفحہ ۳۰ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک ٹکڑے کو اٹھا کر اگلے دانتوں کے نیچے دبایا لیکن فوراً نکال کر پھینک دیا اور فرمایا کہ یہ گوشت مجھ کو خبر دے رہا ہے کہ اس میں زہر ملا ہوا ہے یعنی وہ بھنا ہوا دست بتقاضائے قدرت خدا سے گویا ہوا کہ میں زہر آمیختہ ہوں مجھ کو نہ کھایئے۔ امام زہری کہتا ہے کہ دست بزغالہ گویا ہوا۔ تو مرحب یہودی کی بھتیجی مسمات زینب بنت حارث جس نے یہ کھانا مسموم کیا تھا مسلمان ہو گئی پس ثابت ہوا کہ آنحضرتؐ کی وفات اس مسموم کھانے کی وجہ سے نہیں ہوئی۔ بلکہ اس دوائی کی وجہ سے ہوئی۔ جو عائشہ نے آنحضرتؐ کو پلائی تھی

بخاری میں بروایت عائشہ لکھا ہے۔ کہ میرا ہار مقام بیدا میں گر گیا۔ اور ہم مدینہ میں داخل ہونے والے تھے پس آنحضرتؐ نے اپنی سواری کو بٹھایا اور نیچے اترے۔ پھر آنحضرتؐ اپنا سر میری گود میں رکھ کر سو گئے۔ ابوبکر آیا۔ تو مجھے شدت سے لاتیں ماریں اور کہا۔ لوگ ہار کے بارہ میں رک گئے ہیں عائشہ کہتی ہے کہ گویا مجھے اس وقت رسول اللہ کے مکان میں موت آ گئی اور تحقیق مجھے درد شدید ہوا

بخاری جلد دوم صفحہ ۱۶۵ پر ہے کہ عائشہ کہتی ہے کہ آنحضرتؐ نے مجھے اپنے پیچھے کھڑا کیا۔ اور آنحضرتؐ اور میں دونو حبشیوں کو دیکھتے رہے جبکہ وہ مسجد میں لہو و لعب میں مشغول تھے۔ عمر نے حبشیوں کو ڈانٹا تو آنحضرتؐ نے فرمایا۔ اے بنی ارفدہ۔ تم عمر کے ڈانٹنے پر نہ جاؤ۔ بلکہ بدستور اپنے کام میں مشغول ہو

المعلم ترجمہ مسلم جلد دوم صفحہ ۹۲ پر بروایت ابوہریرہ لکھا ہے کہ حبشی آنحضرتؐ کے پاس تیروں سے کھیلتے تھے۔ عمر وہاں آ پہنچا اور حبشیوں کے مارنے کو کنکر اٹھانے کے لئے جھکا۔ آنحضرتؐ نے عمر کو منع فرمایا۔ دعہم یا عمر وہ حبشی جن کو عمر نے کنکر مارنا چاہا تھا مسجد میں تھے۔ آنحضرتؐ کے گال پر عائشہ کا گال رکھا ہوا تھا۔ اور عائشہ ان حبشیوں کا تماشہ دیکھ رہی تھی۔

بخاری پارہ یازدہم باب الحراب فی المسجد اور مشکوٰۃ باب عشرۃ النساء اور ترمذی جلد دوم باب مناقب عمر صفحہ ۲۳ اور نسائی کتاب العیدین باب اللعب فی المسجد یوم العید و نظر النساء صفحہ ۲۲۶ میں آنحضرتؐ کی گال پر عائشہ کا گال رکھ کر حبشیوں کا ناچ دیکھنا تفصیل سے درج ہے اور یہ بھی ترمذی میں لکھا ہے کہ جب عمر کے آنے پر تمام لوگ بھاگ گئے۔ تو آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میں جنی اور انسی شیطانوں کو عمر سے بھاگتے دیکھتا ہوں۔

بخاری صفحہ ۱۶۵ پر ہے۔ کہ آنحضرتؐ عائشہ کو حبشیوں کا ناچ دکھاتے تھے یہانتک کہ خود عائشہ ہی تھک جاتی تھی۔

المسلم کی دوسری روایت میں ہے۔ کہ عائشہ کہتی ہے کہ میرے پاس دو لڑکیاں گا بجا رہی تھیں۔ اس وقت ابوبکر آیا اور مجھے جھڑکا اور کہا کہ شیطان کی تان اور آنحضرتؐ کے پاس آنحضرتؐ نے فرمایا۔ اے ابوبکر ان کو گانے دو۔

بخاری کتاب المناقب پارہ پندرہ احمدی پریس لاہور صفحہ ۱۰ پر ہے کہ عائشہ کے پاس دو لڑکیاں گا رہی تھیں۔ ابوبکر نے دو بار کہا کہ آنحضرتؐ کے سامنے یہ شیطانی گانا بجانا کیوں ہوتا ہے آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ان کو گانے دو۔ ہر قوم کے لئے خوشی کا دن ہوتا ہے۔ اور یہ دن (عید الفطر یا عید الاضحیٰ) ہماری خوشی کا دن ہے۔

بخاری کتاب المناقب قصۃ الحبش باب چودھواں احمدی پریس لاہور صفحہ ۲۵ پر ہے کہ انصار کی دو لڑکیاں منیٰ کے دن گا رہی تھیں۔ اور دف بجا رہی تھیں۔ اور آنحضرت اپنا کپڑا اوڑھے ہوئے پڑے تھے۔ ابوبکر نے ان لڑکیوں کو جھڑکا تو آنحضرتؐ نے منہ سے چادر ہٹائی اور فرمایا۔ اے ابوبکر انکو گانے دو۔ حاشیہ بخاری مترجم کتاب المناقب پارہ پندرھواں احمدی پریس لاہور صفحہ ۔۔ پر ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بوقت ہجرت مدینہ کے قریب پہنچے تو بنی نجار کی لڑکیاں دف بجاتی اور گاتی ہوئی نکلیں۔ تو آنحضرتؐ نے ان سے فرمایا کہ خدا تعالےٰ تم سے محبت کرتا ہے۔

امام غزالی نے کتاب احیاء العلوم میں لکھا ہے کہ اگر گانے کے ساتھ طبل اور نفیری اور تال سر بھی زیادہ کر دئے جائیں تو تاثیر زیادہ ہوگی۔ اور یہ امر جائز ہے۔

رسالہ امام شوکانی۔ فرح الاسماع شیخ محمد بن احمد مغربی۔ بوارق الاسماع فی تکفیر من یحرم السماع شیخ احمد غزالی۔ رسالہ ابی الروح میں گانے کے متعلق روایات ذیل لکھی ہیں کہ عمر بن خطاب۔ عثمان بن عفان۔ ابو عبیدہ جراح۔ سعد بن ابی وقاص۔ عبدالرحمان بن عوف۔ ابو مسعود۔ بلال۔ عبداللہ بن ارقم۔ اسامہ بن زید۔ عبداللہ بن عمر۔ براء بن مالک۔ حسان بن ثابت۔ مغیرہ بن شعبہ۔ ضمرہ۔ عبداللہ بن جعفر۔ قرظہ بن کعب۔ جزات بن جبیر۔ ربیع ریاح۔ معترف عائشہ بنت ابوبکر وغیرہ گانا سنتے اور خود گایا کرتے۔ پھر لکھا ہے کہ تابعین بھی گانا سنتے اور اس کے جواز کا فتوے دیتے۔ مثلاً سعید بن مسیب۔ سالم بن عبداللہ بن عمر۔ خارجہ بن زید۔ قاضی شریح۔ سعید بن منیر۔ عامر شعبی۔ عبداللہ بن ابی عتیق۔ عطا بن ابی رباح۔ خلیفہ عمر بن عبدالعزیز وغیرہ۔

امام مالک۔ امام شافعی۔ امام ابوحنیفہ۔ امام احمد حنبل۔ ابن جریج عنبری۔ سفیان بن علیہ۔ قاضی

ابوالطیب - ابوبکر بن مجاہد - ابومنصور بغدادی - ابوالقاسم قشیری - دارکی حلیمی - امام الحرمین - محلی - ماوردی رویانی وغیرہ تمام علمائے اہلسنت نے حلت غنا کا فتویٰ دیا ہے۔

شیخ سہروردی کہتا ہے کہ سماع کا منکر یا تو سنن و آثار سے جاہل ہے یا جاہل الطبع ہے۔ اور ذوق سے عاری ہے۔ امام شافعی اپنے رسالہ میں لکھتا ہے۔ کہ غنا کا مباح ہونا ہی ثابت نہیں۔ بلکہ اس سے منع کرنے والا جاہل اور غبی ہے۔ عارفین اہلسنت کا یہ زبان زد مقولہ ہے کہ سماع میں وہی تاثیر ہے۔ جو آب زمزم میں ہے۔ امام غزالی - عامری - رافعی - امام عزالدین ابن السلام، امام تقی الدین - امام ابن ماجہ کا فتویٰ ہے۔ کہ غنا دف وغیرہ کے ساتھ بھی جائز ہے۔

عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن جعفر، عبداللہ بن زبیر، معاویہ بن ابوسفیان - عمرو عاص کا فتوے ہے کہ ستار - سارنگی - عود مزامیر کے ساتھ گانا جائز ہے۔

امام ابراہیم بن سعد زہری نے خلیفہ ہارون رشید کے سامنے عود بجا کر احادیث رسولؐ کو گایا۔

امام محلی اور امام رافعی اور امام غزالی ناچنے کا فتوے دیتے ہیں۔ امام الحرمین کہتا ہے کہ ناچنا حرام نہیں کیونکہ یہ کچھ سیدھی اور کچھ ٹیڑھی چال ہے۔ امام حلیمی اور امام نودی کہتا ہے کہ جو ناچ اس قسم کا ہو جیسا ہیں ناچنے والا ہیجڑوں اور مخنثوں کی طرح بنجائے۔ وہ مباح ہے۔ امام عزالدین تو خود ناچنے لگتے جب گانا سنتے۔ امام غزالی کہتا ہے جو گانے کو حرام کہے وہ کافر ہے۔ ابوطالب مکی نے قوت القلوب میں لکھا ہے کہ صحابہ اور تابعین گانا سنتے رہے ہیں۔ اور جو لوگ جواز غنا کے قائل ہیں وہ کہتے ہیں۔ کہ سال بھر میں جو دن ذکر خدا کے۔ لیے مخصوص ہیں۔ ان دن گانا سننا چاہیے۔

ابن مسعود نے اپنی تفسیر میں آیہ "ومن الناس من یشتری لہو الحدیث" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ خدا کی قسم لہو الحدیث سے مراد غنا ہے امام بیہقی اور امام حاکم نے اس کی تخریج کی ہے۔ اور کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ اور ابن شیبہ نے بھی اس کی تخریج کی ہے۔ پھر ابن مسعود نے بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ مراد لہو الحدیث سے غنا ہے۔ اور جو اس کی مانند ہو۔ امام بیہقی نے اس کی تخریج کی ہے۔

عثمان بن عفان کی دو لونڈیاں ہر رات اس کو گانا سنایا کرتیں۔ ابوحنیفہ ہر رات ایک شخص سے عمر سے گانا سنا کرتا چنانچہ ایک وقعہ عمر قید ہوگیا تو ابوحنیفہ نے اس کو قید سے رہائی دلوائی۔ اور گانا سنا کرتا۔ امام مالک خود بھی گاتا اور گانا سنا کرتا۔ امام احمد حنبل گانا سنا کرتا۔

اصابہ صـ۱۹۳ میں ہے کہ عبدالرحمان بن عوف کے کہنے پر مغنیہ نے گانا شروع کیا۔ تو عمر بن خطاب نے ٹوکا۔ عبدالرحمان بن عوف نے کہا کہ اس شغل سے راستہ آسانی سے طے ہوتا ہے۔ اس پر عمر نے کہا

اچھا عمر ابن خطاب کے متعلق اگر تم غور کرو۔ مشکوٰۃ باب المناقب عمر ص۵۶۰ پر ہے کہ ایک چھوکری آنحضرتؐ کے پاس دف بجا رہی تھی۔ کہ اتنے میں ابو بکر آ گیا لیکن وہ دف بجاتی رہی۔ پھر حضرت علی علیہ السلام اور پھر عثمان آیا۔ مگر وہ دف بجاتی رہی۔ لیکن جب عمر آ گیا تو اس چھوکری نے دف کو بجانا چھوڑ دیا اس پہ آنحضرتؐ نے کہا کہ عمر سے شیطان ڈرتا ہے۔

تاریخ کامل جلد سوئم ص۹۰ پر ہے کہ اس حادثہ (جنگ جمل) کے بانی مبانی وہی لوگ ہیں۔ جو دنیا کے طالب تھے۔ اور خدا کے عطیہ اور اس کی دی ہوئی فضیلت (امامت) کا حسد کرتے تھے۔ اور چاہتے تھے کہ اسلام اور شریعت کو الٹا دیں۔

انساب سمعانی۔ روض المناظر۔ تاریخ طبری۔ تاریخ کامل۔ کتاب الامامۃ والسیاست۔ روضۃ الاحباب۔ روضۃ الصفا وغیرہ میں مرقوم ہے کہ جمل کو جاتے ہوئے عائشہ بمقام حوأب میں کتے بھونکے تو عائشہ کو حدیث رسول یاد آ گئی۔ تو آپ علی سے وہی ستیزہ کرے گی جس کا نشان یہ ہوگا۔ کہ مقام حوأب پر تم پر کتے بھونکیں گے اور تو اس وقت باغی ہو گی (عبداللہ بن زبیر نے پچاس اشخاص کو جو یہاں نزد حوأب تھے بطور گواہ پیش کیا جنہوں نے کہا کہ یہ موضع حوأب نہیں ہے۔ اور اسلام میں یہ سب سے پہلی جھوٹی گواہی تھی

ترجمہ اسد الغابہ جلد چہارم ص۹۰ پر ہے کہ ابو معشر نے محمد بن قیس سے روایت کی ہے۔ کہ عائشہ کہا کرتی کہ کاش میں بھی گھر میں اسی طرح بیٹھی رہتی جس طرح دوسری ازواج رسول بیٹھی رہی ہیں اور میں حضرت علی علیہ السلام سے برسر پیکار نہ ہوتی۔

بخاری ص۷۳۰ پر ہے کہ وہ عورت (عائشہ اور حفصہ) محروم ہوئی جس نے ایسا کیا اور گھلتے میں رہی۔ کیا تم سب کو اس کا خوف نہیں کہ خدا اس پر غضبناک ہو بہ سبب غضب علی اور وہ ہلاک ہو جائے۔ پھر لکھا ہے کہ عمر نے کہا کہ ہم نے عائشہ سے کہا کہ اے دختر ابو بکر۔ کیا تیری یہ شان ہو گئی ہے کہ تو رسول اللہ کو ایذا دے۔ عائشہ نے کہا کہ ہم کو تجھ سے کیا واسطہ اے پسر خطاب۔ پھر ہم نے حفصہ سے کہا کہ کیا تیری یہ شان ہو گئی ہے کہ تو رسول اللہ کو ایذا دے۔ حالانکہ تو خوب جانتی ہے کہ رسول اللہ تجھ کو نہیں چاہتے اور اگر ہم نہ ہوتے تو رسول اللہ تجھ کو طلاق دے دیتے۔

مدارج النبوۃ ص۵۵۰ پہ ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ نے عائشہ کی دونوں آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا اور فرمایا کہ تو مجھ سے اتنی مسرور نہیں ہے جتنا میں تجھ سے مسرور ہوں۔ مدارج النبوۃ ص۵۵۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ کو قبل نکاح جبرئیل نے عائشہ کی تصویر لا کر دکھائی اور کہا یہ آپ کی دنیا اور آخرت میں زوجہ ہے

مدارج النبوۃ ص۵۶۷ پہ ہے کہ حیی ابن اخطب کی بیٹی صفیہ آنحضرتؐ کے نکاح میں آئی۔ تو

ایک دن عائشہ بھی چھپ کر اور منہ کو ڈھانپ کر صفیہ کو دیکھنے آئی۔ آنحضرتؐ نے اس کو پہچان لیا اور جب باہر جانے لگی۔ تو حضرتؐ نے اس سے پوچھا کہ صفیہ کو کیسا پایا۔ کہا یہودن ہے۔ اور یہودیوں میں سے ہے۔

روضۃ الاحباب جمال الدین محدث میں ہے کہ آنحضرتؐ نے اسماء بنت نعمان کندی سے عقد کیا جو نہایت شکیلہ تھی۔ عائشہ اور حفصہ نے اسماء کو کہا کہ جب آنحضرتؐ تیرے پاس بغرض مقاربت آئیں تو اس کہنا "اعوذ باللہ منک" چنانچہ اسماء نے ایسا ہی کیا اور آنحضرتؐ نے اس کو طلاق دیدی۔ اور عائشہ اور حفصہ کو کہا کہ تم صواحب یوسف ہو۔

شرح ابن ابی الحدید جلد دوئم ص۵۵ پر بروایت ابو مخنف لکھا ہے۔ کہ جنگ جمل میں حضرت علی علیہ السلام مقام ذی قار تک پہنچے تو عائشہ نے حفصہ کو خط لکھا کہ اب حضرت علی علیہ السلام ذی قار تک آگئے ہیں اور جب انکو ہمارے لشکر اور جمعیت کی خبر ملی یعنی ہماری جرار اور عظیم التعداد فوج کا علم ہوا۔ تو خوف زدہ ہو کر وہیں ٹھیر گئے۔ اب ان کی مثال کمیت گھوڑے کی سی ہو رہی ہے۔ کہ آگے بڑھتا ہے تو اس کے چاروں پاؤں کاٹے جاتے ہیں اور اگر پیچھے ہٹتا ہے تو ذبح کیا جاتا ہے۔ جب یہ خط حفصہ کو ملا تو اس نے اپنی لونڈیوں کو جمع کیا اور گانے بجانے کا حکم دیا۔

تاریخ کامل ص۶ پر ہے کہ عائشہ نے اہل کوفہ کو خط لکھا کہ کوئی شخص علیؑ کی امداد نہ کرے بلکہ ان سے قاتلان عثمان کو طلب کرے۔

بخاری کتاب المناقب پارہ پندرھواں ص۵۵ باب التزویج النبی عائشہ احمدی پریس لاہور اور مشکوٰۃ باب مناقب ازواج النبی ص۲۴ پر ہے کہ آنحضرت نے عائشہ سے فرمایا کہ میں نے تم کو دو بار خواب میں دیکھا کہ تو ایک ریشمی کپڑے کے ٹکڑے میں لپٹی ہوئی ہے اور جبرئیلؑ نے کہا یہ تمہاری بیوی ہے۔ جب میں نے کھول کر دیکھا تو اندر تو ہی تھی۔ مشکوٰۃ باب مناقب ازواج النبی فصل ثانی ص۲۵ پر ہے کہ جبرئیل آنحضرتؐ کے پاس عائشہ کی تصویر سبز ریشمی کپڑے میں لپٹی ہوئی لائے اور کہا یہ آپ کی بیوی ہے۔ دنیا اور آخرت میں۔

بخاری پارہ دسواں کتاب الہبہ احمدی پریس لاہور ص۳۵ پر ہے۔ کہ رسول اللہؐ کو اس وقت وحی ہوتی جب وہ اور عائشہ ایک کپڑے کے اندر ہوتے۔ مشکوٰۃ ربع دوئم باب تنزیہ الصوم فصل ثانی مطبوعہ امرتسر ص۲ اور زرقانی شرح موطا جلد دوئم ص۹۳ پر ہے کہ آنحضرتؐ عائشہ کے بوسے لیتے اور زبان چوستے حالانکہ روزہ سے ہوتے۔

زرقانی شرح موطا جلد دوئم ص۹۳ پر ہے کہ عائشہ نے اپنے بھتیجے عبداللہ بن عبدالرحمان کو

کہا کہ تم اپنی بی بی سے بحالت روزہ بوس و کنار کیوں نہیں کرتے۔ اس نے کہا کرتا ہوں مسلم صفحہ ۹۳ پر ہے کہ عائشہ نے کہا کہ آنحضرتؐ بحالت روزہ میرے بوسے لیا کرتے۔ اور بخاری میں ہے کہ ام سلمہ نے کہا کہ آنحضرتؐ بحالت روزہ میرے بوسے لیا کرتے، اور حفصہ نے کہا کہ آنحضرتؐ بحالت روزہ میرے بوسے لیتے

تجرید الصحاح جلد چہارم صفحہ ۲۳ ترمذی جلد ا کتاب الصوم باب ما جاء فی ایجاب القضاء علیہ پر ہے کہ عائشہ نے کہا کہ میں اور حفصہ روزہ سے تھیں کہ کچھ کھانا بطور ہدیہ آیا۔ ہم دونوں نے کھانا کھا لیا۔ اور پھر بحکم رسولؐ روزہ کی قضا کی۔

مسلم میں ہے کہ عائشہ نے کہا کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اے عائشہ جب تو مجھ سے خوش ہوتی ہے تو کہتی ہے مجھ کو محمدؐ کے رب کی قسم ہے اور جب ناراض ہوتی ہے تو کہتی ہے مجھ کو ابراہیم کے رب کی قسم ہے۔ میں نے کہا ناراضگی میں بیشک آپؐ کا نام لینا ترک کر دیتی ہوں۔

منہاج النبوۃ ترجمہ مدارج النبوۃ جلد اول باب پنجم فضائل رسولؐ صفحہ ۲۹۶ پر ہے کہ یزید بن معاویہ بن ابوسفیان نے عائشہ سے نکاح کرنا چاہا۔ لیکن جب سورہ احزاب کی آیہ لا تنکحوا ازواجہ ابداً پیش کی گئی تو اس ارادہ سے باز آگیا۔

بخاری کتاب النکاح باب القرعۃ بین النساء اذا اراد سفراً میں عائشہ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ کا معمول تھا کہ جب کبھی سفر کو نکلتے تو اپنی ازواج کے نام قرعہ ڈالتے۔ چنانچہ ایک سفر میں قرعہ میرے اور حفصہ کے نام نکلا۔ اور آنحضرتؐ کی عادت تھی کہ بحالت سفر مجھ سے گفتگو کرتے جاتے۔ حفصہ کو اس پر رشک ہوا۔ پس اس نے مجھ سے کہا کہ تم میرے اونٹ پر اور میں تمہارے اونٹ پر سوار ہو جاتی ہوں اور ایک تماشہ دیکھتے ہیں۔ (رسول اللہ سے مضحکہ کرتے ہیں) پس آنحضرتؐ حسب عادت میرے اونٹ کے پاس گئے۔ اور مجھ کو سلام کیا (نعوذ باللہ) لیکن جب دیکھا کہ حفصہ ہے تو آپؐ بغیر میری طرف واپس آئے سیدھے چلے گئے۔ علی الصبح میں نے اپنے پاؤں اذخر گھاس (جہاں سانپوں کی کثرت ہوتی ہے) میں ڈال دیئے اور اپنے نفس کو کوسنے لگی کہ اے خدا مجھے بچھو کاٹے یا سانپ ڈس جائے تو بہتر ہو تاکہ میں آنحضرتؐ سے گفتگو نہ کروں۔

فتح الباری جلد چہارم صفحہ ۱۰۳ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ کے قبض روح کا وقت آیا۔ تو اس وقت حضرتؐ کا سر عائشہ کے ران پر تھا۔ ناظرین! کبھی تو کہا جاتا ہے کہ جب حضرتؐ نے جان دی تو تمام ازواج میں پردہ سے نکلیں کبھی یہ کہ حضرتؐ اس وقت عائشہ کے سینے سے چپکے ہوئے تھے۔ اور رجوع کی مسواک چبا رہے تھے۔ دروغ گو را حافظہ نباشد۔ سینہ سے چپکا نیوالی روایت فتح الباری جلد چہارم صفحہ ۱۰۲ پر ہے۔

بخاری پارہ دوئم باب الصلوٰۃ علی الفراش کتاب الصلوٰۃ ص۳۰۲ اور مترجم بخاری پارہ پنجم ابواب العمل فی الصلوٰۃ باب مایجوز من العمل فی الصلوٰۃ احمدی پریس لاہور میں ہے۔ کہ جب آنحضرتؐ نماز پڑھتے تو عائشہ قبلہ میں بیٹھ کر پاؤں لمبے کر دیتی اور آنحضرتؐ جب سجدہ کو جاتے اور عائشہ کے پاؤں کو ہاتھ لگاتے تو وہ قدم سمیٹ لیتی۔ پھر جب کھڑے ہوتے تو عائشہ قدم لمبے کر دیتی

مشکوٰۃ باب عشرۃ النساء فصل ثانی ربع دوئم میں ہے کہ آنحضرتؐ اور عائشہ سفر میں مقابلۃً دوڑتے کبھی آنحضرتؐ اور کبھی عائشہ آگے بڑھ جاتی۔ مشکوٰۃ ربع دوئم باب عشرۃ النساء فصل اول ص۴۴ پر ہے کہ عائشہ گڑیوں سے کھیلا کرتی۔ اور ص۱۲۳ پر ہے کہ گڑیوں میں ایک گھوڑا ہوتا تھا۔ جسکے دو پر ہوتے

ناظرین: اس وقت عائشہ کی عمر سترہ سال سے زیادہ ہے۔ کیونکہ یہ واقعہ سنہ ۹ھ بعد واپسی جنگ تبوک کا ہے۔

ابن ماجہ مترجم نواب وقار نواز جنگ جلد ثانی کتاب النکاح باب حسن معاشرت النساء ص۵۲ پر عائشہ سے منقول ہے۔ کہ آنحضرتؐ اور میں مقابلہ میں دوڑے اور میں جیت گئی۔ دوسری روایت میں ہے کہ جب میں فربہ ہو گئی تو آنحضرتؐ دوسری دوڑ میں جیت گئے اور فرمایا۔ اے عائشہ یہ پہلی دوڑ کا بدلہ ہے۔

عائشہ بنت ابوبکر حفصہ بنت عمر کی طرح مکر و فریب میں کامل تھی۔ مگر عداوت اہلبیت اور قساوتِ قلبی میں اس سے بدرجہا فائق تھی۔ جنگ جمل اس کی سیاہ دلی کا بیّن ثبوت ہے۔

قرآن اور حدیث دونوں کے رو سے اس کی عیاریاں ثابت ہیں۔ علمائے اہلسنت نے رسول اللہ کی توہین اور اہلبیت علیہم السلام کی تحقیر کا ذریعہ عائشہ کی ناپاک زبان کو عمداً دیدہ دلیری سے بنا رکھا ہے۔

اس نے جناب فاطمۃ الزہراؑ کو ایذا دی۔ امام حسنؑ کے جنازے پر تیر چلوائے اور حضرت علیؑ کی شہادت پر اظہار مسرت کیا۔ اگر یہ دشمن اہلبیت ایام کربلا میں زندہ ہوتی تو ابن زیاد اور شمر کو خلعت فاخرہ انعام میں دیتی۔ اور اگر اسکو معاویہ ضیافت کے بہانے سے بلوا کر اپنے مکان کے صحن میں زندہ دفن نہ کر دیتا تو ممکن تھا کہ اس کی قبر بھی روضۂ رسولؐ میں ہوتی۔

تاریخیں اور احادیث گواہ ہیں کہ عائشہ کو اہلبیت سے صرف بغض و حسد ہی نہ تھا۔ بلکہ اسکی دلی خواہش تھی کہ اہلبیت اور محبان اہلبیت کا نام تک صفحۂ دنیا سے مٹا دیا جائے۔

عائشہ نے آنحضرتؐ کی ایذا دہی میں بہت دفعہ کوشش کی جناب فاطمہؑ سے اس کو ہمیشہ عناد رہا۔ حضرت علیؑ کے قتل پر آمادہ رہی۔ امام حسنؑ کو دشمن جانتی رہی۔ اور محبان اہلبیت کے

خلاف شیخین کا بایاں بازو بنی رہی۔

اس وقت جس قدر احادیث مذمت اہلبیت میں ملتی ہیں۔ ان کا اکثر حصہ عائشہ کی زبان سے ہے۔ اور اہلسنت نے عائشہ کو جناب فاطمہؑ پر ہر رنگ میں فوقیت دینے کی سر توڑ کوشش کی ہے اودھر کسی شیعہ نے عائشہ کے خلاف کوئی لفظ منہ سے نکالا۔ ادھر اس پر مصائب کا آسمان ٹوٹ پڑا۔ وزیر آباد کا واقعہ ہے کہ ایک شیعہ نے ایک دفعہ صرف اتنا کہا تھا۔ کہ عائشہ میدان جنگ میں حضرت علیؑ سے لڑنے کے لئے نکلی تھی۔ جبکہ وہ اونٹ پر سوار تھی اور لوگ اس کے ہمرکاب تھے چند جاہل سنی جنہوں نے اس بات کو بہتان خیال کیا۔ اس شیعہ سے دست و گریبان ہو گئے۔

# حالات امیر معاویہ

معاویہ بن ابی سفیان مجہول النسب تھا۔ اور خاندان قریش میں سے امیہ تھا۔ ابوسفیان کے ساتھ بطمع زر اس کا نسبی الحاق ہو گیا۔ بہت تھوڑا عرصہ کاتب وحی رہا۔ اس کو عمر بن خطاب نے امیر شام مقرر کیا اور زمانہ عثمان میں بھی امیر شام رہا۔ اس کی مدت حکومت چالیس یا بیالیس سال ہے قریباً بیس سال عمر اور عثمان کے عہد میں امیر شام رہا۔ اور باقی عرصہ شام میں خلیفہ رسولؐ بنا رہا۔ اس کا مرتبہ عداوت اہلبیتؑ میں عمر بن خطاب سے کم مگر دوسرے تمام لوگوں سے بڑھا ہوا ہے۔ ثلاثہ اور عائشہ اور دیگر دشمنان اہلبیتؑ کے فضائل و مناقب اور حضرات اہلبیتؑ کے بارہ میں مذمت آمیز احادیث قریباً تمام کی تمام معاویہ کے عہد کی وضع کردہ ہیں۔ اہلسنت کے بعض علماء اور اکثر جہلاء کو اگر اسلامی حالات ایک گورکھ دھندا نظر آتے ہیں۔ تو اس گورکھ دھندا کا موجد صرف معاویہ ہے۔ کہاں یہ گمان کہ ابوبکر کے ذکر خیر کا چرچا ملائکہ مقربین میں ہوتا رہتا ہے۔ اور کہاں یہ حقیقت کہ ابوبکر کے دل میں شرک چیونٹی کی طرح رینگ رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اہلسنت کو ہزار بار کہو کہ معاویہ مجہول النسب۔ شرابخور۔ قاتل اہلبیتؑ اور دشمن رسولؐ تھا۔ مگر انکے کانوں پر جوں تک نہیں رینگتی۔ وہابیوں کو اس سے خاص الفت ہے۔ معاویہ سنہ ۶۰ ہجری میں ۷۷ سال کی عمر میں مر گیا۔

نہایہ مجمع البحار میں قول جناب علی علیہ السلام درج ہے کہ معاویہ شیطان ہے۔ ابن قتیبہ محدث نے بروایت قیس بن سعد عبادہ لکھا ہے کہ معاویہ بت پرست ہے اور بت پرست کا لڑکا ہے۔ زبردستی اسلام لایا یا خوشی سے اسلام سے نکل گیا۔ دشمن خدا ہے اور اس کا گروہ شیطان کا گروہ ہے ابن عساکر کہتا ہے کہ اے معاویہ تو کس قدر اپنے اہل کی نظر میں ذلیل ہے جنہوں نے تیرا نام معویہ

لکھا معویہ اس کتیا کو کہتے ہیں جو ہر وقت بھونکتی رہتی ہے۔ نہج البلاغت میں قول جناب امیر علیہ السلام درج ہے کہ اے معویہ خدا سے ڈر اور شیطان کی پیروی نہ کر مروج الذہب مسعودی میں قول محمد بن ابی بکر درج ہے کہ معاویہ لعین ابن لعین ہے۔ وہ اور اسکا باپ ہمیشہ رسول اللہ کے درپے آزار رہے اور چاہتے تھے کہ نور خدا کو بجھا دیں۔ ابن عساکر نے قول ابو ایوب انصاری درج کیا ہے۔ کہ معاویہ کا گروہ قاسطین ہے جناب امیر علیہ السلام نے فرمایا کہ ہمارا لشکر لشکر خدا ہے اور معاویہ کا لشکر لشکر شیطان ہے۔ جو شخص ہم میں اور ہمارے دشمنوں میں برابری کا قائل ہو۔ وہ ہم سے نہیں یعنی خدا کی درگاہ اور رسول کی بارگاہ کا راندہ ہے۔ بیہقی نے قول ابن عساکر درج کیا ہے کہ معویہ اور اس کے اصحاب قاسطین ہیں۔

معاویہ کو حضرت علی علیہ السلام سے عداوت کیوں تھی اسکے چند بواعث لکھتا ہوں۔ پہلا یہ کہ معاویہ ولد الزنا تھا۔ دوسرا یہ کہ حضرت علی علیہ السلام نے جنگ بدر میں معاویہ کے بھائی حنظلہ اسکے نانا عتبہ۔ اس کے نانا کے بھائی شیبہ اور اس کے ماموں ولید کو قتل کیا۔ تیسرا یہ کہ خلافت علی میں معاویہ کا امیر شام رہنا ناممکن تھا۔ چوتھا یہ کہ عمر بن خطاب اکثر کہا کرتا۔ کہ مسلمانو۔ مجھے خطرہ ہے۔ کہ معاویہ بھی خلافت کا خواہشمند نہ ہو۔ پانچواں یہ کہ ثلاثہ نے علی و اولاد علی کو یہاں تک ذلیل کر دیا تھا۔ کہ ہر ادنے و اعلےٰ ان کی مخالفت پر آمادہ ہو جاتا تھا جس کا آخری نتیجہ قتل حسین میں رونما ہوا۔ چھٹا یہ کہ معاویہ جانتا تھا۔ کہ اگر خلافت خاندان رسول میں چلی گئی۔ تو قیامت تک انہیں محصور ہو جائیگی اور وہ حاکم اور ہم محکوم ہو جائیں گے۔

کتاب مثالب ابو المنذر ہشام بن سائب کلبی میں ہے کہ معویہ کی ماں ہندہ اور نانی حمامہ فاحشہ عورتیں تھیں۔ ہندہ کو حبشی غلاموں کی طرف خاص شوق تھا۔ چنانچہ ہندہ نے کئی سیاہ رنگ بچے جنے اور زندہ دفن کر دیئے۔ معاویہ کو چار باپ کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔ یعنی عمارہ بن ولید اور مسافر بن عمر اور ابو سفیان اور ایک حبشی شخص۔

اسمٰعیل نے کتاب مثالب بنی امیہ میں اور شیخ ابو الفتح نے کتاب بہجۃ المستفید میں لکھا ہے۔ ایک شخص مسمی مسافر بن عمر معاویہ کی ماں ہندہ پہ عاشق ہو گیا۔ اور اس سے ہمبستری کی۔ جب حمل ٹھہر گیا اور ہندہ کے باپ عتبہ کو اس معاملہ کی اطلاع ہوئی تو مسافر بن عمر جان کے خوف سے ملک حیرہ کو بھاگ گیا۔ عتبہ نے بے عزتی سے ڈر کر ابو سفیان کو درپردہ بلایا اور کافی مقدار میں مال و منال دے کر ہندہ کا نکاح ابو سفیان سے کر دیا۔ نکاح سے تین مہینے بعد معویہ پیدا ہوا۔

ربیع الابرار علامہ زمخشری میں ہے۔ کہ ابو سفیان بدشکل تھا۔ اور اس کا غلام مسمی صباح خوبصورت تھا۔ اس وجہ سے ہندہ کو ابو سفیان سے نفرت اور صباح کی طرف رغبت تھی پس صباح کی عنایت

سے معاویہ کا بھائی عتبہ پیدا ہوگا۔

مستطرف ص۲۵۲ پر ہے کہ ایک دفعہ ہاتھی کے کرتبوں کا تماشہ ہو رہا تھا۔ معاویہ بھی ایک بلند مقام پر تماشہ دیکھنے بیٹھ گیا۔ اتفاقاً اپنے گھر کیطرف نظر کی تو دیکھا کہ کوئی غیر شخص اس کی زوجہ سے پرائیویٹ کارروائی میں مشغول ہے۔ گھر کو گیا اور بھلے مانس کو شانوں سے پکڑ کر کہا۔ اے فلانے تم نے اتنی جرأت کیوں کی ہے۔ بھلے مانس نے دست بستہ عرض کیا۔ آپ کے حلم اور خلق کیوجہ سے یہ دلیری کی ہے۔ معاویہ نے کہا اچھا جا۔ میں نے معاف کیا۔ لیکن اس راز کو پوشیدہ رکھنا۔

حاشیہ مستطرف مسمی بہ ثمرۃ الاوراق ص۲۴۵ پر ہے کہ اے عتبہ تو کسی کے قتل کی جرأت کیونکر کرسکتا ہے حالانکہ تو نے اس شخص کو دیکھا تھا۔ جو تیری جورو سے تیرے ہی بستر پہ بدفعلی کر رہا تھا پس تو نے اس کو قتل کیوں نہ کیا۔ بلکہ اس دیکھنے پہ تو نے اس جورو کو گھر سے بھی نہ نکالا۔

فتح الباری میں ہے کہ سعید بن ربیع انصاری جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد ہجرت عبدالرحمان بن عوف کا بھائی چارہ کردیا تھا۔ اس نے اپنی ایک زوجہ عبدالرحمان موصوف کو دینی چاہی تھی لیکن اس نے اس نذر کو قبول نہ کیا۔

تاریخ طبری میں ہے کہ ایک دن ابوسفیان گدھے پہ سوار تھا۔ معاویہ اس کو کھینچتا تھا۔ اور اس کا بھائی ہنکاتا تھا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ خدایا لعنت کر سوار پہ اور کھینچنے والے پہ اور ہنکانیوالے پہ۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۱۹۱ پہ سورہ بنی اسرائیل آیہ نمبر ۶۰ "وما جعلنا الرؤیا التی اریناک الا فتنۃ للناس والشجرۃ الملعونۃ فی القرآن" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ابن جریر نے سہیل بن سعد سے اور ابن ابی حاتم نے ابن عمر اور یعلیٰ بن مرہ سے اور ابن مردویہ نے امام حسینؑ اور ابن عباس اور عائشہ سے اور بیہقی اور ابن عساکر نے سعید بن مسیب سے مختلف الفاظ میں روایت کی ہے جنکا خلاصہ یہ ہے کہ یہ خواب ہے جو آنحضرتؐ نے دیکھا۔ کہ بنی امیہ میرے منبر پہ اس طرح اچک رہے ہیں جس طرح بندر اچکتے ہیں اس خواب کے بعد آنحضرتؐ غمگین ہوئے اور کبھی خندہ نہ فرمایا اور جس درخت پہ لعنت کی گئی ہے۔ وہ مروان بن حکم ہے جو عثمانؓ کا وزیر تھا۔ اور جو اپنی شرارت اور خیانت کی وجہ سے بحکم آنحضرتؐ مدینہ سے نکال دیا گیا تھا۔ اور جسکو اسی واسطے طرید رسولؐ کہا جاتا ہے۔

ابن ابی شیبہ اور ابن عساکر نے ربیع بن انس سے روایت کی ہے کہ شب معراج آنحضرتؐ نے بنی امیہ کو اپنے منبر پر خطبہ پڑھتے دیکھا تو بہت شاق گذرا۔ اس پہ سورہ انبیاء آیہ نمبر ۱۱۱ "وان ادری لعلہ فتنۃ لکم ومتاع الی حین" کا نزول ہوا۔

تفسیر درمنثور مطبوعہ مصر صفحہ ۳۲ جلد چہارم میں سورہ حج آیہ نمبر ۷۸ "وجاھدوا فی اللہ حق جہادہ" کی تفسیر میں لکھا ہے۔ کہ ابن مردویہ نے بروایت عبدالرحمان بن عوف لکھا ہے کہ عمر بن خطاب نے کہا کہ کیا ہم قرآن میں یہ آیت (جیسے تم شروع میں جہاد کیا اسی طرح آخر زمانہ میں جیسے حق جہاد کرنے کا ہے خدا کی راہ میں جہاد کرو) نہ پڑھتے تھے۔ میں نے کہا بیشک پڑھتے تھے لیکن وہ زمانہ آخر کب ہوگا عمر نے کہا جس زمانہ میں بنی امیہ حاکم ہونگے اور مغیرہ کی اولاد وزیر ہوگی۔ بیہقی نے بھی روایت بالا لکھی ہے۔ ناظرین! مغیرہ کی اولاد یزید کے زمانہ میں وزیر ہوئی۔ اور جس شخص نے سب سے پہلے یزید کی بیعت کی تحریک کی۔ اور لوگوں سے بیعت کرائی وہ مغیرہ حاکم کوفہ تھا۔ جب چالیس آدمی بیعت کر چکے تو معاویہ نے اس کے بیٹے سے تنہائی میں پوچھا کہ "بکم اشتری ابوک دینھم"۔ یعنی تیرے باپ نے ان لوگوں کا دین کس رقم پر خریدا ہے۔ وہ بولا چار سو دینار میں (ایک دینار انگریزی سکہ مروجہ کے حساب سے پانچ روپیہ کا ہوتا ہے۔ اس لئے ہر ایک ایمان فروش کے حصہ میں صرف پچاس پچاس روپے آئے) مقام غور یہ امر ہے کہ معاویہ اور مغیرہ کا بیٹا خود جانتے ہیں۔ کہ یہ بیعت کفر ہے اور اس آیہ کے مصداق صرف امام حسینؑ اور شہدائے کربلا ہو سکتے ہیں اور کوئی نہیں ہو سکتا۔

صواعق محرقہ ابن حجر آخری حصہ کتاب میں ہے کہ معویہ امام حسن علیہ السلام سے صلح ہونیکے بعد خلیفہ حق اور امام صدق تھا ترمذی نے ابوعمیرہ صحابی کے بیٹے عبدالرحمان سے روایت کی ہے اور اس روایت کو حسن قرار دیا۔ کہ آنحضرتؐ نے معاویہ کے حق میں فرمایا کہ خداوندا معویہ کو ہدایت کرنے والا اور ہدایت یافتہ بنا۔

صاحب صواعق محرقہ نے مسند امام حنبل اور مصنف ابن ابی شیبہ اور طبرانی کی سند پر کعب الاحبار سے روایت کی ہے۔ کہ معاویہ کے فضائل اور مناقب قرآن سے پہلے آسمانی کتابوں میں لکھے ہیں اور اس کی خلافت پر نص موجود ہے۔

ملا علی قاری نے فقہ اکبر میں شاہ ولی اللہ نے ازالۃ الخفا صفحہ ۲۳ میں ابوداؤد اور ابن عساکر اور ابن سعد اور دیلمی نے اور مجدد الف ثانی نے مکتوبات میں اور مولوی جامی نے فضائل معاویہ میں لکھا ہے کہ معاویہ پر بدگمانی تک کرنی حرام ہے۔ کیونکہ وہ خلیفہ حق اور امام صدق تھا۔

علامہ جلال الدین سیوطی نے تاریخ الخلفا میں اور شیخ عبدالقادر نے غنیۃ الطالبین میں لکھا ہے کہ معویہ خلیفہ حق اور ہدایت اور دین حق پر عامل تھا۔

حیوۃ الحیوان علامہ دمیری میں ہے کہ یزید کی ماں کا نام میسونہ تھا۔ جو ایک صحرائی قبیلہ سے تھی۔

چونکہ اس کو معاویہ سے سخت نفرت تھی اس لئے اس کو علیج عنوق (ذنگ چوڑا جبڑا) کہا کرتی ایک دن معاویہ مکان میں داخل ہوا تو وہ معاویہ کی ہجو میں اشعار پڑھ رہی تھی معاویہ کو ناگوار ہوا اور اس کو تین طلاق دیدیں لیکن پھر واپس کر لیں۔ اس سے صحبت کی جس سے وہ حاملہ ہو گئی آثار حمل ظاہر ہوتے پر وہ اپنے میکہ چلی گئی۔ اور وہاں یزید پیدا ہوا۔ اور دو برس کے بعد معاویہ اس کو اپنے پاس لے آیا۔

ناظرین! پس معاویہ اور یزید بہ لحاظ نسب ایک ہی تھیلی کے بٹے ہیں۔

ذیل کے حوالے ماہیئے معاویہ مصنفہ استاد المناظرین مولوی مرزا احمد علی صاحب قبلہ سے نقل کرتا ہوں تفسیر کبیر مطبوعہ مصر جلد پنجم تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد چہارم ص۱۹۱ تفسیر کشاف زمخشری مطبوعہ کلکتہ جلد اول ص۶۷۵ تفسیر نیشاپوری جلد دوم ص۴۵۹ تفسیر بیضاوی۔ مطبوعہ نولکشور جلد اول ص۴۶۶ پر ہے۔ کہ شجرۃ الملعونہ سے مراد بنی امیہ ہیں۔

تطہیر الجنان ص۱۲۲ نصائح کافیہ ص۱۰۶ پر ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ ہمارے سب سے زیادہ دشمن بنی امیہ ہیں۔ فتح الباری ابن حجر عسقلانی جلد پنجم ص۶۵ پر ہے کہ زمانہ جاہلیت میں فاحشہ عورتوں کی نشانی یہ تھی کہ گھروں میں جھنڈے بلند رکھتیں۔

نصائح کافیہ ص۱۱ پر ہے کہ فاحشہ عورتوں میں سب سے مشہور عورت زرقا تھی۔ اور اس کے گھر میں جھنڈا بلند تھا۔ قرۃ الاوراق ص۱۰ اور ابوالفداء ص۱۸۹ اور ابن شحنہ ص۱۳۲ اور نشکتن ارونگ ص۸ پر ہے کہ عمرو عاص کی ماں نابغہ مکہ میں مشہور فاحشہ تھی جب عمرو عاص پیدا ہوا تو اسکا حلیہ ملانے پر عاص کا بیٹا قرار پایا۔

تذکرہ خواص الامہ سبط ابن جوزی ص۱۱۶ پر ہے کہ معاویہ کی بعض جدات میں سے حمامہ جھنڈے والی فاحشہ عورت تھی۔ نصائح کافیہ ص۷۳ پر ہے کہ حسان شاعر نے رسول اللہ کی موجودگی میں اپنے اشعار میں ہندہ کو زانیہ کہا۔ مگر آنحضرت خاموش رہے۔

نصائح کافیہ ص۱۱ پر ہے کہ امیہ شام کو چلا گیا اور مقام صفوریہ میں ٹھہرا اور وہاں ایک شوہر دار یہودن لونڈی سے زنا کیا جس سے ابوعمر پیدا ہوا۔ روض الانف میں بروایت دغفل صحابی اور کتاب الصحابہ اور تاریخ کامل جلد سوئم میں ہے کہ امیہ کے بعد ابوعمر نے اپنی ماں سے نکاح کیا اور مسافر پیدا ہوا۔

اغانی ابوالفرج اصفہانی اور نصائح کافیہ حاشیہ ص۱۰۹ اور تذکرہ سبط ابن جوزی میں ہے کہ مسافر ہندہ پر عاشق ہو گیا اور ہندہ حاملہ ہوئی۔ جب حمل ظاہر ہوا تو مسافر بخوف جان حیرہ کو بھاگ گیا۔ اور بعد ازاں ہندہ کو ابوسفیان نے اپنے قبضہ میں لیا۔ کلبی کہتا ہے کہ جمہور کی رائے ہے کہ معاویہ اسی مسافر کا بیٹا ہے۔ نصائح کافیہ ص۱۱ پر ہے کہ مثالب بن السمان میں لکھا ہے کہ ہندہ کے باپ نے اس کا نکاح

ابوسفیان سے مال کثیر کے وعدہ پر کر دیا۔ اور اس نکاح سے تین ماہ بعد معاویہ پیدا ہوا۔

ربیع الابرار زمخشری میں ہے کہ معاویہ کے چار باپ تھے جن میں صباح بھی تھا۔ یہ صباح خوبصورت گویا تھا اس نے ہندہ سے جماع کیا تو معاویہ کا بھائی عتبہ پیدا ہوا۔ امام شعبی لکھتا ہے کہ آنحضرتؐ نے جب ہندہ مسلمان ہوئی تو فرمایا کہ زنا نہ کرنا۔ ہندہ نے عرض کیا کہ کیا آزاد عورتیں بھی زنا کرتی ہیں؟ یہ سنکر رسولؐ اللہ عمر بن خطاب کی طرف دیکھ کر مسکرائے۔

نصائح کافیہ ص۳۲ پر ہے کہ ہندہ نے آنحضرتؐ کی والدہ آمنہ کی قبر کھود ڈالنے کا دوسری عورتوں کو حکم دیا۔ روضۃ الشہداء ص۲۳ پر ہے کہ ہندہ نے جبیر بن مطعم کے غلام مسمی وحشی کو کہا کہ اگر تو محمدؐ کو میرے باپ کے قتل کے صلہ میں قتل کر دے تو میں تیری دلی مراد پوری کر دوں چنانچہ اس نے حضرت حمزہؓ کو شہید کیا۔ اور انکا جگر نکال کر ہندہ کے پاس لے گیا ہندہ نے اس کو چبانا چاہا لیکن وہ سخت ہو گیا پھر ہندہ نے چھری سے حضرت حمزہ کے ناک کان اور بعض دیگر اعضا کو کاٹ کر اپنے گلے کا ہار بنا لیا۔

حیوٰۃ الحیوان میں ہے کہ ابوسفیان تنبورہ بجایا کرتا تھا۔ تاریخ اعثم کوفی ص۲۲۶ پر ہے کہ ابوسفیان شرابخور تھا حیات القلوب اور نہج البلاغۃ میں ہے کہ ابوسفیان نے بضرورت وقت اور بخوف جان اسلام قبول کیا۔

حیات الحیوان میں ہے کہ معاویہ کی داڑھی کھودی اور آنکھیں سبز تھیں۔ تاریخ الخلفاء ص۱۳۲ پر ہے۔ کہ عمر نے معاویہ کا نام عرب کا کسریٰ یعنی کافر بادشاہ رکھا ہوا تھا۔ نصائح کافیہ ص۱۰ اور تاریخ کامل جلد سوئم ص۱۶۶ پر ہے کہ محمد بن ابوبکر نے معاویہ کو لکھا کہ تو لعین ابن لعین ہے۔ نہج البلاغہ جلد دوئم ص۱۹ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے معاویہ کو لکھا کہ تم دین اسلام میں طمع اور خوف سے داخل ہوئے پھر ص۱۳۱ پر ہے۔ کہ تیرا اسلام مجبوری اور کراہت کی وجہ سے ہے۔

تاریخ اعثم کوفی ص۲۲۵ پر ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے فرمایا کہ معاویہ اور ابوسفیان اور معاویہ کا بھائی اور خالو اور چچا سب دشمن رسولؐ ہیں نہ مسلمان تھے اور نہ مسلمان ہیں۔ نصائح کافیہ ص۸ پر ہے۔ کہ معاویہ بحالت اسلام منافقین کی جائے پناہ ہے اور بحالت جاہلیت زندیق تھا۔ نصائح کافیہ ص۱۲ پر اور کتاب الامامت ابن قتیبہ میں ہے کہ معاویہ بت پرست کا بیٹا بت پرست ہے مجبوری اور کراہت سے اسلام لایا۔ اور خوشی سے اس سے نکل گیا۔ تاریخ کامل جلد سوئم ص۱۰۱ پر ہے کہ معاویہ خود گمراہ اور گمراہ کنندہ اور شیطان ہے۔ اور ص۱۲۶ پر ہے کہ معاویہ نہ دیندار ہے اور نہ قرآن کا قائل ہے نصائح کافیہ ص۹۳ پر ہے کہ معاویہ سب سے بڑا کافر اور خبیث ہے۔ تاریخ کامل جلد ششم ص۲ پر ہے کہ امام حسین علیہ السلام نے معاویہ کی موت پر فرمایا کہ بنی امیہ کا شیطان ہلاک ہو گیا۔ تاریخ اعثم

کوفی ص۲۵۶ پر ہے کہ معاویہ لوگوں سے کہا کرتا کہ علیؑ ایک بے نماز شخص ہے۔

نصائح کافیہ ص۵۸ اور سیرت محمدیہ ص۲۷۵ پر ہے کہ معاویہ نے حضرت حجر بن عدی کو حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کرنے کا حکم دیا جب انہوں نے انکار کیا تو شہید کر دیئے گئے۔ اور ایسا ہی عبدالرحمان بن حسان عنبری صحابی کو حضرت علی علیہ السلام کی مدح سرائی کے جرم میں زندہ دفن کر دیا گیا۔

شواہد النبوۃ ملا جامی ص۲۲۸ پر ہے کہ امام حسن علیہ السلام کی زوجہ جعدہ نے معاویہ کے کہنے پر امام حسن علیہ السلام کو زہر سے شہید کر دیا۔ ترجمہ تاریخ اعثم کوفی ص۳۳۵ پر ہے کہ معاویہ نے جعدہ بنت اشعث بن قیس واشعث ابوبکر کا بہنوئی تھا) کو کہا کہ اگر تو امام حسن علیہ السلام کو زہر سے شہید کر دے تو میں تجھے ایک لاکھ درہم انعام دونگا تیری شادی اپنے بیٹے یزید سے کر دونگا۔ چنانچہ جعدہ نے امام کو زہر سے شہید کر دیا۔

عقد الفرید جلد دوئم ص۲۲۵ پر ہے کہ معاویہ نے یزید کو کہا کہ ایک حسینؑ ابن علیؑ ہے جس سے خدا تیری کفالت کریگا یعنی اس کو قتل کر دینا۔ منہاج جلد دوئم ص۲ پر ہے کہ معاویہ نے امام حسینؑ کو کہا۔ کہ اے حسینؑ تجھے مرحبا ہو تیرا خون پھڑک رہا ہے اور خدا اس کو بہائیگا۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے سر الخلافت ص۳۳ پر لکھا ہے۔ کہ خلافت کے بارہ میں علیؑ حق پر اور معاویہ بغاوت پر تھا۔ تاریخ کامل جلد سوئم ص۹۰ پر ہے کہ عمرو عاص نے معاویہ کو کہا کہ ہم تو تیرے ساتھ اس دنیا کیلئے ہیں۔

تاریخ اعثم ص۲۳۳ پر ہے کہ ابو ہریرہ اور ابو دردا نے کہا کہ معاویہ بے دین اور دنیا طلب ہے مرقاۃ ملا علی قاری میں ہے کہ شہادت عمار کو دیکھ کر معاویہ پر واجب تھا۔ کہ بغاوت چھوڑ دیتا۔

تسیح صادق مولوی نظام دین۔ فتاوے عزیزیہ ص۳۳ روضۃ الندیہ ص۳۴ لعفیۃ الاکد میں ہے کہ معاویہ حضرت علی علیہ السلام کے خلاف جنگ کرنے میں مجتہد نہیں ہو سکتا۔ نصائح کافیہ میں ہے کہ جس نے علیؑ کو اذیت دی۔ وہ قیامت کے دن یہودی یا نصرانی اٹھیگا۔ ملل والنحل ص۲۷ پر ہے کہ امام پر خروج کرنیوالا خارجی ہے

مشکوۃ ص۳۴۳ ینابیع ص۶۵ روضۃ الندیہ ص۲۶ پر ہے کہ علیؑ سے بغض رکھنے والا اور جنگ کرنیوالا کافر و منافق و جہنمی ہے۔

تاریخ کامل جلد سوئم ص۱۳۳ پر ہے کہ معاویہ دعائے قنوت میں علیؑ حسنؑ حسینؑ۔ ابن عباس۔ مالک اشتر کو گالیاں نکالتا۔

عقد الفرید جلد سوئم ص۱۱ پر ہے کہ معاویہ لوگوں سے اس بات پر بیعت لیتا کہ حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کریں ینابیع المودۃ ص۱۲۶ پر ہے کہ معاویہ نے سعد بن وقاص کو کہا کہ تو حضرت علیؑ پر سب کیوں نہیں

کرتا یعنی حضرت علیؑ کو گالیاں کیوں نہیں دیتا مستطرف ص۵۴ پر ہے کہ معاویہ نے حضرت عقیل کو کہا کہ منبر پر چڑھ کر حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کرو۔

نصائح کافیہ ص۷۰ پر ہے کہ معاویہ نے کہا اے اللہ علیؑ نے تیرے دین میں الحاد کیا۔ براہین قاطعہ ص۲۰۰ اور شرح ابن الحدید جلد چہارم میں ہے کہ معاویہ نے شام اور عراق وغیرہ میں حکم دیا کہ علیؑ پر سب کی جائے۔ تاریخ الخلفاء ص۱۶۶ پر ہے کہ تمام منبروں اور مسجدوں میں یہ رسم جاری رہی۔

تاریخ مسعودی ص۱۱۱ پر ہے کہ مدرسہ میں بچوں کو اس رسم کی تعلیم دی جاتی۔ نصائح کافیہ ص۸۶ پر ہے کہ لوگ کہتے ہیں کہ جب تک علیؑ پر سب نہ کی جائے۔ نماز جمعہ ہی صحیح نہیں۔ چنانچہ جب عمر بن عبدالعزیز نے اس رسم کی ممانعت کی تو مسجد کے اطراف سے یہ آواز بلند ہوئی کہ اے امیر المومنین (معاویہ) کس طرح تیری سنت ترک کر دی گئی۔

منہاج میں ہے کہ جب معاویہ نے علیؑ پر سب کو شروع کیا تو اس سال کا نام عام السنۃ رکھا۔ تاریخ الخلفاء ص۱۳۲ پر ہے کہ جب امام حسنؑ نے خلافت چھوڑ دی تو اس سال کا نام عام الجماعت رکھا پھر دونوں ناموں کو ملا کر یہ لوگ اہلسنت والجماعت کہلانے لگے۔

نصائح کافیہ ص۱۵ پر ہے کہ معاویہ نے خطبہ میں کہا کہ جو شرطیں میں نے امام حسن علیہ السلام سے کی ہیں میرے قدموں کے نیچے ہیں۔ ناظرین! پہلی شرط یہ تھی کہ قرآن اور سنت رسولؐ پر عمل کروں گا۔ دوسری یہ تھی کہ اپنے بعد کسی کو اپنا ولی عہد نہ بناؤنگا۔ تیسری یہ تھی کہ اہلبیت محمدؐ پر سب نہیں کرونگا وغیرہ۔

نصائح کافیہ ص۱۹۳ پر ہے کہ بستان المحدثین میں بسند امام نسائی، موضوعات امام شوکانی اور لآلی مصنوعہ سیوطی میں بسند علامہ اسحاق بن ابراہیم حنظلی تطہیر الجنان اور موضوعات کبیر ملا علی قاری ص۸۵ پر اور فتح الباری میں بسند علامہ ابن راہویہ اور مدارج النبوۃ اور فوائد المجموعہ علامہ شوکانی میں ہے کہ معاویہ کے حق میں کوئی حدیث فضیلت وارد نہیں۔ سوائے اس کے کہ آنحضرتؐ نے اس کے حق میں فرمایا "لا اشبع اللہ بطنہ" خدا اس کا پیٹ نہ بھرے۔

"تاریخ طبری اور شرح ابن ابی الحدید میں ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ معاویہ کی موت اسلام پر نہ ہوگی۔ اور وہ طبقہ جہنم میں ایک آتشیں تابوت میں ہوگا یہاں وہ حنان یا منان" کہہ کر چلائے گا۔

ناظرین! معاویہ کی فضیلت میں کہا جاتا ہے کہ وہ کاتب وحی تھا۔ نصائح کافیہ ص۸۱ پر ہے کہ کتابت وحی کی حدیث در بارہ معاویہ صحیح نہیں۔ اور اگر بالفرض کاتب وحی مان لیا جائے تو اس میں کوئی فضیلت نہیں کیونکہ عبداللہ بن ابی سرح بھی کاتب وحی تھا۔ جو مرتد ہو گیا۔ اور اس کے حق میں یہ آیت

نازل ہوئی۔ ومن اظلم ممن افتری علی اللہ کذبا او قال اوحی الی ولم یوح الیہ شیء اور یہ بھی وہ عذاب ہوا۔ اسی طرح عبداللہ بن خطل بھی کاتب وحی تھا جو مرتد ہو گیا اور فتح مکہ کے دن اسکو قتل کیا گیا۔

نصائح کافیہ صفحہ ۱۷۱ پر ہے کہ اگر معاویہ نے چند دن کتابت کی ہو تو کیا ہوا کیونکہ وہ اپنی ایڑیوں پر الٹ پھر گیا یعنی کافر ہو گیا۔ مروج الذہب علامہ مسعودی بر حاشیہ کامل جلد ۶ صفحہ ۱۱ پر ہے کہ ان جاہلوں کی جہالت اور بیوقوفی پر غور کرو کہ رسول اللہ پر ۲۳ برس وحی آتی رہی جس کو صحابہ لکھتے رہے اور معاویہ نے بھی کچھ عرصہ کتابت کی تو ان جاہلوں نے اتنا فروغ دیا کہ اس کو کاتب وحی بنا دیا۔

خواجہ حسن نظامی نے کتاب طمانچہ بر رخسار یزید صفحہ ۳۲ پر لکھا ہے کہ یزید بن معاویہ اپنی ماں مرجانہ پر عاشق ہو گیا۔ ایک دن دو گھنٹے تک مرجانہ کے پاس بیٹھا رہا۔ دونوں شراب میں مخمور اور بوس وکنار میں مشغول تھے کہ یکایک معاویہ آگیا اور ان کو ایسی حالت میں دیکھتا رہا۔

ثمرۃ الاوراق صفحہ ۲۴۵ اور تطہیر الجنان صفحہ ۱۲۱ پر ہے کہ رسول اللہ نے اور تاریخ کامل جلد سوم صفحہ ۱۳۳ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے اور مستطرف صفحہ ۱۲۱ پر ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے اور صفحہ ۱۲۱ پر ہے کہ عائشہ نے اور صفحہ ۱۲۵ پر ہے کہ ابن عباس نے اور صفحہ ۲ پر ہے کہ محمد بن ابوبکر نے اور تاریخ کامل جلد سوم صفحہ ۱۹۶ پر ہے کہ ثمرہ بن جندب صحابی نے اور صفحہ ۲۴۲ پر ہے کہ حضرت عقیل اور احنف بن قیس نے اور تاریخ طبری جلد سوم صفحہ ۱۶۲ پر ہے کہ خلیفہ معتضد باللہ عباسی نے اور تاریخ کامل جلد چہارم صفحہ ۶۰ پر ہے کہ امام حسین علیہ السلام نے معاویہ بن ابوسفیان پر لعنت کی۔

فردوس الاخبار میں ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ اے علی دشمن نہیں رکھتا تم کو عرب سے مگر حرامزادہ اور عجم سے مگر شقی اور عورتوں سے مگر سلقلقیہ یعنی وہ عورت جس کو حیض پر استہ وبر آوے۔

تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۶۶ تاریخ خمیس جلد دوم صفحہ ۳۵۳ تاریخ امام واقدی میں ہے کہ معاویہ حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کیا کرتا تھا۔ اور دوسروں کو لعنت کرنے کی ترغیب دیتا۔

روضۃ الصفا میں ہے کہ حضرت خواجہ اویس قرنی حضرت علی علیہ السلام کی طرف سے لڑ کر جنگ صفین میں شہید ہوئے۔

کتاب اختصاص میں یحییٰ بن طویل سے روایت ہے کہ میں مکہ کے سفر میں امام زین العابدین کے ہمراہ تھا۔ اثنائے راہ میں ایک وادی تھی جس میں ایک شخص آگ کی زنجیروں میں جکڑا دیکھا گیا۔ اور پیاس کی شدت سے جاں بلب ہے۔ امام عابد نے فرمایا کہ یہ معاویہ ہے اور قیامت تک اسی حالت میں رہیگا۔ جناب امیر علیہ السلام نے فرمایا کہ زمانہ نے ہم کو ایسا گھٹا دیا کہ لوگ کہنے لگے کہ معاویہ و علی یعنی معاویہ کے

نام کو تقدیم و گئی اور نیز ختم کر دیا گیا حالانکہ دو ناموں کا باہم ختم کرنا یا تقدم و تاخر کرنا ہم جنبوں میں ہوا کرتا ہے۔

تذکرہ خواص الامہ سبط ابن جوزی ص۱۱۶ پر ہے کہ معاویہ کی دادی حمامہ تھی۔ جس کے ہاں زنا کا جھنڈا تھا۔ اور وہ رنڈی تھی۔

مستطرف شیخ شہاب الدین ابشیہی ص۱۲۱ پر ہے کہ معاویہ کی دادی کا نام ہند جس نے رایت زنا بلند کیا ہوا تھا۔ فاحشہ تھا بعض محققین نے زرقا لکھا ہے۔ لیکن عقد الفرید میں لکھا ہے کہ جناب امیر علیہ السلام اپنے فرامین میں معاویہ ابن ہند لکھتے تھے۔ ناظرین یہ خوب یاد رہے کہ ہر ایک زانیہ رایت زنا بلند نہ کر سکتی جب تک اس کو تمام قوم کی طرف سے اس کام کی اجازت (لائسنس) نہ ملتی۔

تذکرہ خواص الامہ مطبوعہ طہران ص۱۱۹ پر ہے کہ اصمعی کہتا ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے عمرو عاص کو بازاری فاحشہ عورت کا بچہ کہا۔ امام کے اس قول کی شرح میں محمد بن اسحاق صاحب مغازی نے لکھا ہے۔ کہ مروان کی ماں کا نام امیہ تھا۔ اور اس کے ہاں مثل سبط امامیت زنا بلند تھا جس سے وہ زمانہ جاہلیت میں پہچانی جاتی تھی۔ اور وہ ام حنبل الزرقا یعنی نیلی آنکھ والی ام حنبل کے پتہ سے مشہور تھی اور مروان کا باپ نہیں پہچانا گیا کہ کون تھا۔ اور مروان کا نسب حکم سے ایسا ہی ہے جیسا عمرو کا عاص بن وائل سے یعنی جس طرح عمرو عاص کا ولد الحرام ہونا یقینی ہے۔ اسی طرح مروان بھی ولد الحرام تھا۔

ناظرین! صعبہ بنت حضرمی نے رایت زنا بلند کیا ہوا تھا۔ یہ حضرمی وہ شخص ہے۔ جو خلافت ابوبکر میں امیر بحرین بنایا گیا تھا۔ طلحہ بن عبید اللہ جو عشرہ مبشرہ سے ہے اور جو قتل عثمان میں بلوائیوں میں شریک تھا۔ اور جو عائشہ کے ساتھ مکہ سے بصرہ تک جنگ جمل میں رہا۔ اسی صعبہ کے بطن سے تھا

آغانی مطبوعہ بیروت جلد اول ص۹ اور تاریخ کامل ابن اثیر جزری جلد ۴ ص۹۵ پر ہے کہ عبد اللہ بن فضالہ شاعر نے عبد اللہ بن زبیر کو ابن الکاہلیہ لکھا ہے۔ اور ابن زبیر کو بھی اپنے نصب میں کاہلیہ کے ہونے سے کافی تیس اور شرمندگی تھی۔ بعد امام حسین علیہ السلام کی شہادت کے بعد جب ابن زبیر مکہ میں خلیفہ بنایا گیا اور اس نے حضرت عبد اللہ ابن عباس اور محمد حنفیہ کو انکار بیعت پر کنوئیں میں قید کر دیا۔ اور ان دونوں حضرات کو مار ڈالنے کی تجویز کی اور اس (ابن زبیر) سانحہ کی اطلاع مختار ثقفی کو دی گئی۔ تو مختار نے بھی ابن زبیر کو الکاہلیہ کہا تھا۔ پس بالبداہت پایا گیا کہ کاہلیہ فاحشہ عورت تھی۔

تاریخ الرسل والملوک یعنی تاریخ کبیر طبری میں ہے کہ سعد ابن ابی وقاص نے ابن مسعود کو لونڈی بچہ کہا جس پر ابن مسعود نے اس کو ابن حمنیہ کہا پس سعد کی ماں حمنیہ بھی بازاری فاحشہ عورت تھی

خلاصۃ التفاسیر مولوی فتح اللہ نائب شاگرد مولوی عبدالحی لکھنوی جلد سوم سورہ نور ص۲۹۶ پر ہے۔

کہ ایک صحابی نے ام مہرول سے اس شرط پر نکاح کیا کہ وہ دوران نکاح میں زناکرتی رہے گی۔ لیکن جب آنحضرت صلعم کو خبر ہوئی تو یہ شرط موقوف کردی۔ یہی قصہ ام مہرول فتح الباری جلد پنجم ص۶۵ پر بھی موجود ہے۔

ملا علی قاری نے شرح فقہ اکبر میں علامہ سیوطی نے تاریخ الخلفا میں۔ شاہ ولی اللہ نے ازالۃ الخفا میں لکھا ہے کہ معاویہ منجملہ دعا ناعہ خلفاء سے ہے۔ مگر یہی ملا علی قاری مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں معاویہ اور طرفداران معاویہ کا قول درج کرتا ہے۔ "نحن فئۃ الباغیۃ طالب الدم العثمان"

"تاریخ الاذان ص۵۰ پر ہے کہ معاویہ بن ابوسفیان کا اثنائے خطبہ میں گوز نکل گیا۔ تو اس نے کہا کہ خدا کا شکر ہے کہ اس نے خروج ریح کو باعث راحت بنایا۔ لیکن سامعین نے یہ سن کر کہا کہ منبر رسولؐ پر گوز کا نکل جانا امر قبیح ہے۔

نصائح کافیہ علامہ ابوبکر بن عبدالرحمان ص۷۰ پر ہے۔ کہ معاویہ نے ۴۰ھ کے بعد ایک پروانہ جاری کیا۔ کہ ہم اس شخص سے بری الذمہ ہیں۔ جو حضرت علی علیہ السلام یا اہلبیت محمدؐ کی تعریف میں روایت کرے۔ یعنی ایسے شخص کا خون جائز ہوگا۔

نصائح کافیہ ص۷۸ پر ہے کہ معاویہ نے پھر دوسرا پروانہ جاری کیا کہ جس کی بابت تحقیقات سے ثابت ہو جائے کہ وہ حضرت علی علیہ السلام اور اس کے اہلبیت کو دوست رکھتا ہے اس کا نام دیوان سے کاٹ دو۔ اور جو روزینہ یا وظیفہ اس کا مقرر ہو اس کو بند کر دو پھر تیسرا رقعہ جاری کیا کہ اگر کسی شخص پر تہمت بھی لگائی جائے۔ یعنی غلط طور پر بلا ثبوت بھی بیان کیا جائے کہ وہ حضرت علیؑ اور اہلبیت محمدؐ کو دوست رکھتا ہے۔ تو اس کو سزا دو اور اس کا گھر گرادو۔

نصائح کافیہ ص۷۳ پر ہے کہ معاویہ نے مغیرہ حاکم کوفہ کو لکھا۔ کہ ہم دیگر امور میں تیری رائے پر اعتماد کرتے ہیں اور کچھ نہیں کہتے۔ مگر تمہیں سمجھانا ضروری ہے کہ علی کو گالیاں دینا کبھی نہ چھوڑنا۔ اور عثمان بن عفان پر ہمیشہ دعائے رحمت بھیجنا اور اصحاب علیؑ کی مذمت کرنا اور جہانتک ہو سکے انکو اپنے پاس سے نکال دینا۔ اور دوستان عثمان کی تعریف کرنا اور انکو اپنا مقرب بنانا۔ مغیرہ نے جواب میں کہا کہ ہم کو پیشتر از یں اس بات کا تجربہ حاصل ہے اور خود بھی تجربہ کر چکے ہیں۔ اور تمہارے سوائے یعنی پہلے جو خلیفہ ہو چکے ہیں ہم ان کے لئے بھی انکو خوش کرنے کے لئے یہی کام کرتے رہے ہیں جس سے وہ سب خوش تھے یعنی عمر اور عثمان کے عہد حکومت میں بھی ہم علیؑ اور اہلبیت محمدؐ کو گالیاں نکالتے رہے ہیں۔ ناظرین! مغیرہ کو عمر بن خطاب نے کوفے کا حاکم مقرر کیا تھا ایک دفعہ عمر کے پاس آکر اصحاب رسولؐ نے شکایت

کی کہ مغیرہ حاکم کوفہ (حضرت) علی (علیہ السلام) اور اہلبیت محمدؐ کی سب اور مذمت کرتا ہے۔ عمرو نے اس شکایت پر کوئی نوٹس نہ لیا۔ بلکہ الٹا ان کو سزا دی۔ حالانکہ شکایت کرنے والے اور اس شکایت کی سچائی پر شہادت دینے والے اصحاب رسولؐ تھے۔ نیز اسی مغیرہ نے ایک روز معاویہ کے دربار میں کہا کہ آنحضرتؐ نے جو فاطمہؑ کا نکاح علیؑ سے کر دیا تھا۔ اس وجہ سے نہیں کیا تھا کہ آنحضرتؐ علیؑ سے راضی تھے۔ بلکہ یہ ان احسانات کا عوض تھا جو ابوطالب نے آنحضرتؐ پر کیئے تھے۔ اسی طرح معاویہ نے مروان بن الحکم کو حاکم مدینہ مقرر کیا۔ جو ہر جمعہ حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کیا کرتا تھا مروان کی اس حرکت کی وجہ سے امام حسنؑ مسجد میں نہ آتے۔ ایک دن مروان نے امام حسن علیہ السلام کو گالیوں سے بھرا خط لکھا کہ اے حسنؑ تمہاری مثال تو خچر کی ہے کہ جب اس سے پوچھا جاتا ہے کہ تیرا باپ کون ہے تو کہتا ہے میری ماں گھوڑی ہے۔

نصائح کافیہ میں ہے کہ حضرت حجر بن عدی کو جو شیعیان جناب امیر علیہ السلام سے تھے اور صحابی رسولؐ تھے معاویہ نے محض اس جرم پر قتل کرا دیا کہ وہ شیعہ علیؑ تھے جس پر عائشہ روئی اور معاویہ سے کہا۔ کہو تو ہم تجھے اس کے عوض میں قتل کرڈالیں۔

نصائح کافیہ ص[illegible] پر ہے کہ صیفی بن فسیل شیبانی سے زیاد نے جناب امیر علیہ السلام کے بارہ میں سوال کیا۔ تو اس نے جناب امیر علیہ السلام کی بہت تعریف کی۔ اس پر زیاد نے صیفی کو اس قدر مارا کہ وہ زمین پکڑ گیا۔ زیاد نے وہی سوال کیا تو صیفی نے کہا کہ اگر تو ہماری بوٹی بوٹی بھی کاٹ دیگا۔ تو ہم وہی کہیں گے جو کہہ چکے ہیں۔ اس بات پر وہ قید کر دیا گیا۔

نصائح کافیہ ص[illegible] پر ہے کہ علامہ ذہبی کہتا ہے کہ زیاد ملعون نے رشید ہجری کو صرف اس وجہ پر قتل کیا کہ وہ شیعہ تھا۔ زیاد نے پہلے رشید کی زبان کاٹ ڈالی اور پھر سولی پر چڑھایا۔

نصائح کافیہ ص[illegible] پر ہے کہ علامہ سیوطی لکھتا ہے کہ زمانہ بنی امیہ میں ستر ہزار منبر ایسے تھے جن پر جناب امیر علیہ السلام پر لعنت کی جاتی تھی۔ کیونکہ معاویہ اس بدعت کو جاری کر گیا تھا۔

نصائح کافیہ ص[illegible] پر ہے کہ سعید نے حجاج سے کہا کہ عبدالملک نے ہمارے قبیلہ کو بدنیں کہا حجاج نے کہا بیشک یہ بڑی فضیلت ہے۔ پھر سعید نے کہا کہ ہمارے قبیلہ کے ستر آدمی جنگ صفین میں معاویہ کی طرف تھے (حضرت) علیؑ کی طرف ہمارا صرف ایک آدمی شریک ہوا تھا۔ جو نہایت غیر معروف تھا۔ حجاج نے کہا کہ یہ بھی بیشک منقبت ہے۔ پھر سعید نے کہا کہ ہمارے قبیلہ کی عورتوں نے نذر مانی تھی کہ اگر امام حسینؑ شہید ہو نگے تو ہم گیارہ گیارہ اونٹ نحر کرینگے۔ چنانچہ سب عورتوں نے اس نذر کو پورا کیا۔ حجاج نے کہا کہ یہ بھی بڑی بزرگی کی بات ہے پھر سعید نے کہا کہ جب ہمارے خاندان سے کہا گیا کہ علیؑ پر لعنت کرو

کرو تو سب نے بڑی خوشی سے اس بات کو قبول کیا بلکہ ہم نے امام حسنؑ اور امام حسینؑ اور (حضرت) فاطمہؑ پر لعنت کی۔ حجاج نے کہا کہ بیشک یہ بھی ایک فضیلت ہے۔

بے مثل نیکیوں میں جنہیں کربلا کہے — مجلس میں تو انہیں سر منبر بُرا کہے

امیر خان ترکمان حاکم خراسان نے سید امیر غیاث الدین بن سید یوسف ہروی رازی علامہ امامیہ کو بے جرم وخطا محض شیعہ ہونے کی وجہ سے شہید کر دیا۔

مجالس المومنین میں ہے کہ منصور نے بہت سے سیدوں اور علویوں کو قتل کیا اور جامع منصور کے نیچے جو بغداد میں ہے بہت سے بنی فاطمہؑ کو زندہ دفن کر دیا۔ واضح ہو کہ قتل سادات جاسوسوں کے ذریعے سے عمل میں آتا تھا بغداد آبادی میں جاسوسوں کی کثرت تھی جس شخص پر بھی شبہ ہوتا کہ اولادِ علیؑ سے یا آلِ محمدؐ کا مداح ہے اسکو بیدریغ تہ تیغ کیا جاتا اور جو شخص ایسے آدمی کو پناہ دیتا وہ بھی قتل کیا جاتا وغیرہ وغیرہ۔

ابن بابویہ نے بہ سند معتبر عبداللہ بزاز نیشاپوری لکھا ہے کہ حمید بن عطیہ طوسی نے اس سے بیان کیا کہ میں ایک دن ہارون رشید کے پاس گیا اس نے مجھے اپنے خادم کے ساتھ ایک مکان میں بھیجا جس کے صحن میں ایک کنواں تھا اور تین کوٹھریاں۔ ہر کوٹھری میں بیس بیس بنی فاطمہؑ قید تھے پھر ہارون نے ان تمام ساٹھ سیدوں کو ایک ہی دن میں قتل کر دیا۔ اور اس کنویں میں ڈلوا دیا۔ ناظرین! یہی عمل ہر دور جاری تھا اسی ہستی کو لوگ کیسی بھلا بھلا کر کہتے ہیں۔ عدالت مآب امیر المومنین حضرت ہارون رشید رحمۃ اللہ علیہ۔

تاریخ الخلفاء صفحہ ۲۲۲ پر ہے کہ ۲۳۶ھ میں متوکل نے حکم دیا۔ کہ امام حسینؑ کی قبر کو منہدم کر دیا جائے اور اس کے ارد گرد کے مکان گرا دئے جائیں اور وہاں زراعت کی جائے۔ زیارت سے لوگوں کو روکا گیا۔ اس ظلم کا نتیجہ یہ ہوا کہ ۲۳۶ھ میں ہی بمقام عسقلان ایسی آگ پیدا ہوئی۔ جس نے تمام مکانات کو جلا دیا۔

۲۳۸ھ میں رومیوں نے شہر میاط کو لوٹ لیا جس میں چھ سو عورتیں مسلمانوں کی قید ہوئیں۔ اور مرد دریا میں کود کر غرق ہو گئے۔

۲۴۰ھ میں آسمان سے نہایت ہولناک آواز سنائی دی جس سے بہت سے مسلمان ہلاک ہو گئے

۲۴۱ھ میں ہزاروں ستارے ٹوٹ ٹوٹ کر زمین پر گرتے معلوم ہوئے۔

۲۴۲ھ میں ایسا شدید زلزلہ آیا کہ پہاڑ ٹکڑے ٹکڑے ہو گئے۔ زمین میں جا بجا گڑھے پڑ گئے شہر سویدہ واقع مصر پر آسمان سے پتھر برسے اور حلب میں ایک پرندہ ظاہر ہوا۔ جس نے چالیس دفعہ کہا۔ واتقو اللہ اتقو اللہ، یعنی خدا سے ڈرو خدا سے ڈرو۔

۲۴۵ھ میں زلزلہ نے تمام دنیا کو گھیر لیا جس سے بہت سے شہر بہت سے قلعے اور بہت سے پل

خراب ہو گئے پہاڑ ٹوٹ کر دریا میں گر پڑا۔ آسمان پر صدائے مہیب آنے لگیں مصر میں بھی سخت زلزلہ آیا۔ اہل بلبیس نے مصر کی طرف سے ایسی دہشتناک آوازیں سنیں۔ کہ بہت سے لوگ ہلاک ہو گئے اور مکہ کے چشمے بہنے سے رک گئے۔

تاریخ الخلفاء ۲۲۵ھ میں ہے کہ مہدی باللہ نے رؤسا (شیعہ رؤسا) کی ایک جماعت کو زدوکوب کیا اور جعفر بن محمود کو صرف شیعہ ہونے کی وجہ سے بغداد کی طرف جلاوطن کر دیا۔ ناظرین! خلیفہ متوکل باللہ جس نے قبر امام حسین علیہ السلام کو منہدم کر کے ہل چلوایا تھا۔ خود نہایت ذلت سے ہلاک ہوا اور اسکی زوجہ فاحشہ ہو گئی۔ اور اس کا بیٹا ہلاک کر دیا گیا۔

تاریخ وصاف، مورخ فاضل ادیب فضل اللہ شیرازی میں ہے کہ مستعصم باللہ عباسی خاندان سے خلیفۃ المسلمین تھا اس کے بیٹے ابوبکر کے حکم سے محلہ کرخ کے شیعان علیؑ کو تہ تیغ کیا گیا۔ ان کے گھروں کو لوٹ لیا گیا۔ ان کی عورتوں کو قیدی بنا لیا گیا۔ پھر ان کے گھروں کو گرا کر زمین کے ساتھ ہموار کر دیا گیا۔ یہ تمام حالات مورخ موصوف نے اپنی آنکھوں سے دیکھ کر لکھے ہیں۔

۷۴۴ھ میں سلطان طاہر جقمق نے ایک حکمنامہ شیخ الحرام فارس کے نام بھیجا کہ شیعوں کے جنازے مسجدوں سے روک دیئے جائیں۔

ایک دفعہ ایک شخص نے خلیفہ حجاج کے روبرو کہا۔ کہ میرے والدین نے مجھ پر سخت ظلم کیا ہے کہ میرا نام علی رکھا ہے۔

ایک سیاح کا گذر شام کے ملک میں ہوا۔ وہاں کسی کا نام بھی اہلبیتؑ کے نام پر نہ سنا۔ اتفاقاً ایک مقام پر سنا۔ کہ دو لڑکوں کے نام حسنؑ اور حسینؑ ہیں۔ وجہ پوچھی تو معلوم ہوا کہ ان کے والد نے یہ نام صرف امام حسن اور امام حسین کو گالیاں دینے کو رکھے ہیں۔

ایک دن خلیفہ متوکل دربار میں بیٹھا تھا۔ اس کے دو بیٹے کھیلتے کھیلتے دربار میں داخل ہوئے حضرت ابویوسف یعقوب بن اسحاق معروف بہ ابن سکیت نحوی شیعہ اثنا عشری وہاں تشریف رکھتے تھے متوکل نے کہا دیکھو حسن اور حسین آ گئے ہیں حضرت ابویوسف یعقوب نے فرمایا کہ یہ کہ حضرت علی علیہ السلام کے غلام قنبر سے بھی ادنٰے ہیں متوکل نے آپ کی زبان گدی سے نکلوا دی۔

اسی متوکل کا وزیر فتح بن خاقان تھا۔ اس نے روضۂ امام حسین علیہ السلام کو گرا دینا چاہا تھا محمد ابوعبداللہ اثنا عشری دمشق میں قیام فرماتے تھے۔ آپ علم فقہ میں بہت کامل تھے اہلسنت کے قاضی دمشق مسمی ابن جماع نے شام کے حاکم بیدمر کو مشورہ دیا۔ کہ محمد ابوعبداللہ شیعہ اثنا عشری ہیں

انکو قتل کر دینا واجب ہے چنانچہ سید مرنے سے پہلے تو آپ کو سولی دی پھر آپ کی نعش کو جلا دیا۔

شاہ جہان کے بیٹے اورنگ زیب نے شیعوں پر کفار کی طرح جزیہ لگا دیا۔ علامہ شوستری جہانگیر کے زمانہ میں اہلسنت کے علماء کے فتویٰ پر اس بنا پر شہید کر دیئے گئے کہ آپ محب اہلبیتؑ تھے۔

کابل کے امیر عبدالرحمان نے افغانستان کے تمام شیعوں کو صرف اس بنا پر جلاوطن کر دیا۔ کہ وہ شیعہ کیوں ہیں۔

رقعات عالمگیری میں لکھا ہے کہ ایک شخص نے اورنگ زیب کے روبرو ایک خنجر آبدار پیش کیا عالمگیر کو اس کی ساخت اور وضع پسند آئی اور تعریف کی۔ اس شخص نے عرض کیا کہ اس میں ظاہری خوبصورتی کے علاوہ باطنی وصف بھی ہے یعنی میں نے اس کا نام رافضی کش رکھا ہے۔ اورنگ زیب نے کہا بہت خوب ایسی دو چار تلواریں ہمارے اسلحہ خانہ میں رکھی جاویں۔

علامہ سیوطی نے تاریخ الخلفاء ص۲۳۳ پر لکھا ہے کہ متوکل نے حضرت قبر حسینؑ کو گرا کر ہموار زمین کر دیا تھا بلکہ اہلبیت رسولؐ پر سب و شتم کرنے میں مشہور تھا۔ پھر ص۲۳۶ پر ہے کہ علمائے اہلسنت کہتے ہیں کہ خلیفہ صرف تین ہوئے ہیں۔ ابوبکر کہ اس نے اہل ردہ کو قتل کیا۔ عمر بن عبدالعزیز کہ اس نے رد مظالم کیا اور متوکل کہ اسنے سنت کو زندہ کیا یعنی عداوت اہلبیتؑ اور حمایت دشمنان اہلبیتؑ میں یاران آفاق پر سبقت لے گیا ہے

حیات الحیوان جلد اول ص۱۵۹ و جلد دوم ص۳۵ تاریخ ابن خلکان میں ہے۔ کہ عبدالملک نے بیت المقدس میں قبۃ الصخرہ تعمیر کرایا جہاں لوگ حج کیا کرتے۔

ترجمہ تمدن اسلام جلد دوم میں علامہ جرجی زیدان نے بحوالہ تاریخ طبری و عقد الفرید جلد سوم ص۱۹۷ پر ہے کہ خلیفہ منصور عباسی نے لوگوں کے حج کے لئے ملک عراق میں ایک عمارت قبۃ الخضراء تعمیر کرائی اور خانہ کعبہ کی عزت کم کر دی۔ پھر ص۳۱۹ پر بحوالہ مقدسی ص۱۲۲ پر لکھا ہے کہ معتصم عباسی نے شہر سامرہ آباد کر کے وہاں خانہ کعبہ کی شبیہ بنوائی جس کے گرد لوگ طواف کیا کرتے اور وہاں منیٰ اور عرفات کے ناموں سے چند مقامات کو نامزد کیا۔

روضۃ الصفا میں ہے۔ کہ ایک دفعہ معاویہ نے صف لشکر سے نکل کر مقابل طلب کیا۔ جناب امیر علیہ السلام کے لشکر سے سعید بن قیس نیزہ اٹھائے معاویہ پر آلپکا۔ اس کے بدن میں تھرتھری پڑ گئی اور اپنے خیمہ کی طرف فوراً بھاگ گیا۔ اور وہاں پہنچتے ہی اس کو تین دست آئے۔

تاریخ کامل جلد سوم ص۱۵ پر ہے کہ طرفداران عثمان (اہلسنت) کا نام عثمانیہ تھا۔ تاریخ ابو الفدا ص۱۸۱ پر ہے کہ یہ لوگ معتزلہ کہلاتے تھے۔ تاریخ الخلفاء ص۱۳۳ پر ہے کہ جب امام حسنؑ اور معاویہ میں صلح ہو گئی۔ تو

اس سال کا نام جماعت رکھا گیا کیونکہ تمام امت کا اجماع ہوا۔ منہاج التحقیق یحییٰ ابن الحسن القرشی میں ہے کہ جب حضرت علی علیہ السلام کو گالیاں دینے کا آغاز ہوا تو نام سنت رکھا گیا۔ کتاب ابانہ علامہ ابن بطہ میں ہے کہ جب امام حسین علیہ السلام کا سر مبارک دمشق میں داخل ہوا تو اس سنہ کا نام اہلسنت والجماعت رکھا گیا۔

شیعہ عالم حضرت علی رحمۃ اللہ نے کشف الحق میں کتب عامہ سے روایت کی ہے کہ ایک دن اروی بنت حارث معاویہ سے ملی اور کہا اے معاویہ تو نے کفران نعمت (محمد) اور اہلبیت محمد کی مخالفت) کیا اسی لئے خداوند عالم نے تیرے خاندان بنی امیہ کو قرآن پاک میں شجرہ ملعونہ فرمایا ہے۔ پہلے ثلاثہ نے ہمارے حقوق چھینے اور بعد ازاں تو بھی انکے نقش قدم پر چلا۔ کیا تجھ کو وہ دن بھول گیا ہے جب کہ ابوبکر اور عمر دونوں کے ظلموں سے گھبرا کر حضرت علی علیہ السلام گریاں و نالاں روضہ رسولؐ پر گئے اور فرمایا "یابن ام ان القوم استضعفونی وکادوا یقتلوننی" یعنی اے میرے ماں جائے قوم نے مجھ کو ضعیف کر دیا ہے اور قریب تھا کہ مجھ کو قتل کر دیتے (یہی آیہ مبارکہ حضرت ہارونؑ نے بنی اسرائیل کے گوسالہ پرستوں کے حق میں فرمائی تھی۔)

امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ کفر کے دو بازو ہیں بنی امیہ اور بنی مہلب۔ جہنم کے سات طبقوں میں سے گرم ترین طبقہ بنی امیہ کے لئے مخصوص ہے جو انکو تنور کی طرح ابدالآباد تک نیچے اوپر کرتا رہیگا۔ حضرت علی علیہ السلام سے منقول ہے کہ ایک رات آنحضرتؐ کو خواب میں دیکھا اور میں نے اپنی مصیبتوں کا ذکر آنحضرتؐ سے کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے علیؑ نیچے نظر کرو۔ پس میں نے دیکھا کہ معاویہ اور عمر عاص جہنم میں الٹے لٹکے ہوئے ہیں اور جہنم کے فرشتے ان سے سوال کر رہے ہیں۔ کہ تم دونوں نے علیؑ ابن ابیطالب کی ولایت سے کیوں انکار کیا۔ عبداللہ بن عمر سے منقول ہے کہ معاویہ ایک تابوت میں جہنم کے سب سے نچلا حصہ میں جل رہا ہے اور اگر فرعون "انا ربکم الاعلیٰ" نہ کہتا تو معاویہ سے نچلا درجہ میں کوئی شخص نہ ہوتا۔

مروج الذہب مسعودی جلد ۲ ص۵۵ تاریخ طبری فارسی ص۲۷۶ ابو الفدا جلد اول میں معاویہ کے مظالم کی تفصیل مرقوم ہے جسکا ضروری خلاصہ یہ ہے کہ معاویہ نے بیشمار شیعان علیؑ کو محض محبت علیؑ کے جرم میں سولی پر چڑھایا۔ کان کاٹ دئے زبانیں نکلوا دیں۔ ہاتھ پیر کٹوا دئے گئے جلا وطن کئے گئے۔ انکے گھر مسمار کر دئے گئے۔ کنوؤں میں دھکیل دئے گئے پہاڑ پر سے گرائے گئے۔ زندہ جلائے گئے قتل کئے گئے۔ انکے اہل و عیال کو تہ تیغ کیا گیا۔ وغیرہ۔

تاریخ الخلفا میں ہے کہ حضرت علی علیہ السلام دانتوں سے اپنی انگلیاں کاٹتے اور فرماتے اعصیٰ ویطاع معاویۃ یعنی افسوس میری نافرمانی ہو اور معاویہ کی فرمانبرداری کی جائے۔ شرح ابن ابی الحدید میں ہے کہ معاویہ کا پیٹ اتنا بڑھا ہوا تھا۔ کہ بیٹھتے وقت رانوں پر آپڑتا۔ نیز یہ کھانے سے سیر نہ ہوتا۔ کھاتے کھاتے پشت کے بل لیٹ جاتا۔ اور پھر اٹھکر کھانا شروع کر دیتا۔ حتیٰ کہ خدمتگار کھانا اٹھا لیتے۔

قرۃ العینین شاہ ولی اللہ میں ہے کہ معاویہ عمر بن خطاب کی پوری پوری پیروی کرتا اور استیصال اہلبیت میں عمر کے نقش قدم پر چلتا۔ شرح ابن ابی الحدید جلد چہارم ص۱۹۵ پر ہے۔ کہ معاویہ نے ابوہریرہ و عمرہ عاص وغیرہ و عروہ بن زبیر کو جھوٹی احادیث بنانے پر مامور کیا۔

محاضرات امام راغب اصفہانی میں ہے کہ جب معاویہ مرگیا تو اس کے گلے میں صلیب کو دیکھا گیا۔ تاریخ الخلفاء ص۱۳۵ پر ہے کہ معاویہ چالیس سال حکومت کر کے دمعاویہ کو عمر نے امیر شام مقرر کیا اور عثمان کے عہد میں بھی امیر شام رہا اور حضرت علی علیہ السلام کے عہد میں اور نیز حضرت کی شہادت کے بعد بادشاہ کی طرح عوام الناس میں خلیفہ رسول کہلاتا، ۷۷ سال کی عمر میں سنہ ۶۰ھ میں فوت ہو گیا۔

روضۃ الصفا میں ہے کہ معاویہ مرض الموت میں خواب ہائے پریشاں دیکھتا پیاس کی شدت سے باربار پانی مانگتا کبھی ہوش میں آتا اور کبھی غش کر جاتا اور کہتا اے علیؑ آپ کو مجھ سے کیا کام اے کاش میں آپ کی مخالفت نہ کرتا۔

حافظ ابونعیم نے حلیۃ الاولیا میں لکھا ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ نبا و العظیم سے مراد حضرت علی علیہ السلام کی خلافت اور دوستی ہے اور کوئی شخص نہیں مرتا مشرق یا مغرب میں خشکی یا تری میں کہ اس سے علیؑ کی خلافت اور دوستی کا سوال نہ کیا جائے۔

## بدعات معاویہ

تاریخ الخلفا سیوطی ص۱۳۶ پر ہے کہ امام شعبی کہتا ہے کہ سب سے پہلے جس نے بیٹھ کر خطبہ پڑھا وہ معویہ ہے جبکہ اس کی چربی زیادہ ہو گئی اور توند بہت نکل گیا۔ امام زہری کہتا ہے کہ سب سے پہلے جس نے نماز عید میں خطبہ کو مقدم کیا وہ معویہ ہے اور سب سے پہلے جس نے بروز عید اذان دلوائی وہ معویہ ہے۔ اور جس نے نماز میں تکبیر کو کم کیا وہ معویہ ہے مراد اس سے نماز جنازہ ہے۔ اصل میں پانچ تکبیر کا حکم تھا۔ مگر معویہ نے چار تکبیریں کر دیں۔

مروج الذہب علامہ مسعودی ص۱۸ پر حاشیہ کامل جلد ۹ پر ہے کہ جب حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کرنے کی رسم یہ بدعت مٹائی گئی تو اہل حران نے اس حکم کی اطاعت سے انکار کر دیا۔ اور کہا کہ بغیر لعن ابوتراب کے نماز باطل ہے۔ دراصل یہ موجودہ سنیوں سے تو ناصبوں رنڈیہ اور معتقد باللہ عباسی ہی بہتر ہیں جنہوں نے لعن معاویہ کا حکم صادر کیا۔ اور معزالدولہ تو ان سے بدرجہا بہتر ہے جس نے بروز عاشورہ دوکانیں بند کر دیں اور گریہ و زاری کرنے کا حکم دیا۔ مورخ کامل کہتا ہے کہ معزالدولہ کے

حکم کی پوری پوری تعمیل کی گئی۔ کیونکہ اس وقت شیعہ حضرات کی جا بجا کثرت اور غلبہ تھا۔

کنز الغرائب میں بروایت ابو العباس سہل سعدی لکھا ہے کہ میں حوالی دمشق کے ایک موضع میں بیت المقدس جانے کیلئے گیا۔ دیکھا کہ وہاں کے لوگ خوشیاں مناتے اور ڈھول بجاتے ہیں۔ میں نے پوچھا آج یوم عید ہے۔ کسی نے کہا اہل عراق نے امام حسینؑ کا سر بطور تحفہ یزید کے پاس بھیجا ہے اور شام کے لوگ اظہار بشاشت کر رہے ہیں۔

بدعات ثلاثہ تو ناظرین پڑھ چکے ہیں۔ اب بدعات معاویہ بھی ملاحظہ ہوں۔ تاریخ الخلفاء علامہ سیوطی میں ہے کہ معاویہ پہلا شخص ہے جس نے خطبہ بیٹھ کر پڑھا۔ (۲) عیدین کے لئے اذان مقرر کی (۳) خانہ کعبہ کو برہنہ کیا یعنی اس کی پوشش اتروائی۔ (۴) مسجد میں مقصورہ بنوایا جس میں امام پوشیدہ رہے اور اس پر قاتلانہ حملہ نہ ہو سکے۔ (۵) نماز جنازہ میں پانچ تکبیروں کے بجائے چار تکبیریں کر دیں (۶) بیعت یزید میں حلف لیا (۷) خواجہ سراؤں کو گھروں میں داخل کیا۔ (۸) خطبہ عیدین کو نماز عیدین پر مقدم کیا (۹) زیاد کو فرزندان ابو سفیان میں داخل کیا حالانکہ زیادہ ولد الحرام تھا (۱۰) حدود شرعی کو ساقط کر دیا (۱۱) اوقات نماز کو بدل دیا۔ (۱۲) بسم اللہ کو بالجہر پڑھنے سے روک دیا۔ (۱۳) بحالت احرام حج عطر لگانے کا حکم دیا یہ چند بدعات مشتے نمونہ از خروارے ہیں ورنہ بدعات معاویہ سینکڑوں ہیں۔ اس پر بھی معاویہ کو امیر معاویہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کہا جاتا ہے۔ مقام تعجب ہے۔

اہلسنت کی کتاب مناقب صفحہ ۵۳ پر ہے کہ ابو ہاشم نے بیان کیا۔ کہ امام حسن عسکریؑ نے فرمایا کہ جب قائم آل محمدؐ کا ظہور ہوگا تو مسجدوں کے مینار اور مقصورے منہدم کر دیئے جائیں گے۔ راوی کہتا ہے کہ ہمارے دل میں شک ہوا۔ کہ ایسا کیوں کیا جائے گا۔ تو حضرت نے فرمایا یہ دونوں امور بدعت ہیں۔ نہ نبیؐ نے مینار اور مقصورہ بنایا اور نہ کسی حجت خدا نے۔

معاویہ کی (۱۳) بدعات پہلے لکھ چکا ہوں۔ چند اور یہاں لکھتا ہوں۔ نصائح کافیہ صفحہ ۹۳ پر ہے کہ چند لوگوں نے معاویہ کو یا رسول اللہ کہہ کر سلام کیا۔ مگر اس نے منع نہ کیا۔ یزید کو اپنا جانشین بنایا۔ ریشمی لباس پہنتا اور سونے چاندی کے برتنوں میں کھاتا۔ مال فے کو اپنے تصرف میں لاتا۔ متعہ اور حج بند کیا۔ اس کے سامنے رسول اللہ کو برا بھلا کہا جاتا۔ مگر یہ منع نہ کرتا۔ مطلب برآری میں حلال و حرام کی تمیز نہ کرتا۔ اس نے شہدائے احد کی قبریں کھدوائیں۔ نماز ہاتھ باندھ کر پڑھی فضائل ثلاثہ اور مناقب اہلبیتؑ میں انعام و اکرام دے کر احادیث کا انبار لگا دیا۔

---

# معاویہ کے کارنامے اور یزید

تاریخ کامل جلد سوئم ص۵۶ پر ہے کہ سنہ ۳۰ھ میں معاویہ نے حضرت ابوذر کو شام سے مدینہ کی طرف جلاوطن کیا۔ معویہ نے ان کو گالیاں دیں۔ قتل کی دھمکی دی۔ شام سے مدینہ تک ایسے اونٹ پر سوار کر کے روانہ کیا جس پر کسی قسم کا محمل کجاوہ اور فرش نہ تھا۔ پھر مدینہ سے نہایت ذلت وخواری سے جلاوطن کئے گئے (مدینہ سے ربذہ کی طرف حضرت ابوذرؓ کو عثمان نے جلاوطن کیا تھا) جس کا ذکر نا بھی جائز نہیں اور اگر جائز ہو تو چاہیئے کہ عثمان کی طرف سے معذرت کریں۔ (یعنی عثمان کی یہ حرکت نہایت احمقانہ تھی کہ خلیفہ کو رعیت کی ایسی سزا کا حق حاصل ہے اس کے علاوہ جو ہو سکے عذر کرو مگر اس کو ذریعہ طعن نہ بنائیں (یعنی عثمان ضرور مورد لعن وطعن ہے)

نصائح الکافیہ ابن عقیل میں ہے کہ معاویہ خطبہ کے آخر میں کہا کرتا تھا۔ بار الٰہا۔ بہ تحقیق ابو تراب نے الحاد کیا تیرے دین میں اور روکا تیرے راستہ سے۔ پس لعنت کر تو اس پر سخت لعنت اور عذاب کر تو اس پر سخت عذاب اور تمام مملکت میں کہلا بھیجا کہ یہی کلمہ کہا کرو یہی کہ عمر ابن عبد العزیز نے اس رسم کو سنہ ۹۹ھ میں موقوف کیا۔ نسائی میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ علیؑ کا دوست مومن اور علیؑ کا دشمن منافق ہے۔ (اب مولف بتاتا ہے کہ نسائی کس پایہ کا عالم تھا۔ اور یہ کہ بخاری اور مسلم دونوں سے اعلم تھا) ابو علی نیشاپوری کہتا ہے کہ نسائی آئمہ مسلمین میں سے تھا۔ وہ امام ہے۔ علاوہ فقہ چار آدمی آئمہ حدیث سے ہیں محمد بن اسحاق۔ ابراہیم بن ابیطالب نسائی اور عبدان۔ ابو الحسن بن مظفر کہتا ہے کہ ہمارے تمام مشائخ مصر نسائی کی امامت اور تقدم کے قائل ہیں۔ اور نیز یہ کہ نسائی عبادت حج اور جہاد میں قابل توصیف تھے۔ سنن ماثورہ کی اقامت کرتے اور مجالس سلطان سے پرہیز کرنے یہی انکا داب تھا۔ یہاں تک کہ شہید ہوئے۔ امام حاکم کہتا ہے کہ علی بن عمر حافظ کو چند مرتبہ یہ کہتے سنا کہ نسائی فقیہ ترین اپنے زمانہ کے مشائخ سے اور سب سے زیادہ صحیح وسقیم کے عارف ہیں۔ جب وہ اس درجہ تک پہنچے لوگوں نے حسد کیا۔ اور وہ رملہ کی طرف چلے گئے۔ وہاں لوگوں نے انسے معویہ کے بارہ میں دریافت کیا۔ وہ خاموش رہے جس پر سب نے انکو مسجد میں زد وکوب کیا۔ انہوں نے کہا ہم کو مکے لے چلو۔ وہیں انہوں نے مقتول ہو کر وفات پائی۔ طبقات شافعیہ سبکی جلد دوئم ص۸۳ طبقات شافعیہ ابوبکر الصدی۔ طبقات الحفاظ ذہبی۔ شرح مواہب لدنیہ۔ مقالید الاسانید میں ہے کہ امام نسائی زیادہ حافظ تھے بہ نسبت مسلم کے۔ طبقات الشافعیہ امام سبکی جلد ۲ ص۲۰ پر ہے کہ ابن طاہر مقدسی نے سعد بن علی زنجانی سے ایک راوی کا حال

پوچھا۔ سعد نے کہا وہ ثقہ راوی ہے ابن طاہر نے کہا مگر نسائی نے اسکو ضعیف قرار دیا ہے سعد نے کہا نسائی کے شرائط رجال میں زیادہ سخت ہیں بہ نسبت شرائط بخاری اور مسلم کے۔ تدریب الراوی علامہ سیوطی ص۳۳ پر ہے کہ ابن طاہر نے کہا کہ بخاری اور مسلم کی شرط یہ ہے کہ ایسی حدیثیں روایت کریں جنکے رجال کے موثق ہونے پر اصحاب اجماع ہو۔ عراقی نے کہا یہ ٹھیک نہیں کیونکہ نسائی نے بہت سے ایسے راویوں کو ضعیف قرار دیا ہے۔ بستان المحدثین شاہ عبد العزیز ص۱۱۷ پر ہے کہ نسائی مناقب مرتضوی لکھ چکا اور اسنے چاہا کہ ان مناقبوں کو جامع دمشق میں پڑھ کر سنائے تاکہ وہاں کے لوگ جو بنی امیہ کی سلطنت کے تادیر رہنے کی وجہ سے ناصبی (خارجی) ہو چکے تھے۔ ہدایت پاویں۔ ابھی کچھ حصہ پڑھا تھا کہ کسی نے کہا مناقب معاویہ میں بھی کچھ ارشاد فرمائیے نسائی نے کہا اسکے مناقب میں لا اشبع اللہ بطنہٗ حدیث رسولؐ ہی کافی ہے۔ لوگوں نے انکو لکد کوب کر کے بہت زخمی کر دیا نسائی کی خواہش کے مطابق اسکو مکہ میں لے گئے جہاں یہ سہ شنبہ کے دن ۱۳ صفر ۳۰۳ھ فوت ہو کر صفا اور مروہ کے درمیان مدفون ہوئے۔

تاریخ مروج الذہب برحاشیہ تاریخ کامل جلد ۶ ص۱۰۴ پر ہے کہ اہل شام اس درجہ تک معاویہ کے مطیع تھے کہ معاویہ نے جنگ صفین کی راہ میں چہار شنبہ کو نماز جمعہ پڑھ دی (صحابہ اور غیر صحابہ نے کچھ اعتراض نہ کیا)۔

نصائح کافیہ ص۹ اور صارم مسلول ابن تیمیہ میں ہے کہ ایک یہودی نے دربار معاویہ میں کہا۔ کہ آنحضرتؐ نے ابن اشرف سے غدر (بغاوت) کیا۔ معاویہ سنتا رہا جس پر محمد بن مسلمہ انصاری نے کہا کہ اے معاویہ تیرے سامنے رسولؐ اللہ پر غدر کا الزام لگایا جاتا ہے اور تو سنتا ہے۔ تاریخ کامل جلد سوم ص۱۵۴ پر ہے کہ معاویہ نماز کی قنوت میں حضرت علیؑ اور ابن عباس اور امام حسنؑ اور امام حسینؑ اور مالک اشتر پر لعنت کیا کرتا تھا۔ نصائح کافیہ ص۱۹ پر لکھا ہے کہ سعد بن ابی وقاص کے مرنے کے بعد معاویہ نے اپنے تمام حکام کو لکھ بھیجا کہ تمام منبروں پر حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کی جائے۔ چنانچہ سب نے اس حکم کی تعمیل کی۔ ص۳۸ پر معاویہ کے کئی فرمان درج ہیں جو حکام سلطنت کو تاکیداً بھیجے گئے۔ یعنی اس شخص کا خون مباح ہے جو فضیلت علیؑ میں کوئی بات کہے۔ شیعان علیؑ کی گواہی نامعتبر جانو۔ مداحان عثمان کی قدر افزائی کرو۔ اور چونکہ فضیلت عثمان میں احادیث کا انبار لگ گیا ہے۔ اب ابوبکر و عمر کی فضیلت کی احادیث بناؤ۔ جس شخص کی نسبت گمان ہو کہ شیعہ ہے اس کا نام دیوان سے کاٹ دو۔ اور اس کا سالانہ بند کر دو۔ اور اس پر عذاب کرو۔ اور اس کا گھر جلا دو۔

عقد الفرید جلد اول ص۱۹ پر ہے کہ معاویہ بیعت لیتے وقت یہ شرط پیش کرتا۔ کہ علیؑ سے تبرا کیا کریں۔ نصائح ص۳۸ پر ہے کہ کسی نے معاویہ سے کہا کہ اے امیر المومنین۔ اب تو تم اپنی ہر ایک آرزو میں کامیاب ہو۔

چکے ہو۔ اب اس مرد (حضرت علی علیہ السلام) سے تم باز آجاتے تو اچھا ہوتا۔ معاویہ نے کہا۔ جب تک بچے اس طریقہ پر پرورش نہ پائیں اور بڑے لوگ اس عقیدہ پر بوڑھے نہ ہو جائیں حتی کہ کوئی شخص فضیلت علیؑ کا ذکر کرنے والا نہ رہے۔ خدا کی قسم اس حرکت سے باز نہ آؤں گا۔

تاریخ کامل جلد سوم ص۱۹۹ پر ہے کہ جب معاویہ یزید کو اپنا جانشین بنانے کی کوشش میں سرگرداں پھر رہا تھا معاویہ سب سے اول امام حسینؑ علیہ السلام کو ملا حضرتؑ کو دیکھ کر معاویہ نے کہا تم کو مرحبا ہو اور نہ اہل و سہل تو قربانی کا دنبہ ہے جس کا خون جوش کر رہا ہے۔ خدا کی قسم یہ خون گرایا جائیگا۔ امام حسینؑ نے فرمایا چپ رہو ہم ایسی باتیں نہیں سننا چاہتے۔ معاویہ نے کہا۔ بلکہ تم اس سے بدتر کلام کے مستحق ہو۔

پھر لکھتا ہے کہ معاویہ عبدالرحمان بن ابوبکر کو ملا تو اس سے معاویہ نے کہا کہ یہ ایک فاطر الحال (؟) تیتیم ہے اور حکم دیا کہ اس کی سواری کے جانور کو ماریں ایسا ہی برتاؤ ابن عمر کے ساتھ کیا گیا یہاں تک کہ معاویہ مدینہ پہنچا۔ بعض اہل مدینہ اس کی بدسلوکی کیوجہ سے مکہ بھاگ گئے۔ مگر معاویہ نے وہاں خطبہ میں یزید کی تعریف و توصیف کے پل باندھے اور کہا یزید سے بڑھ کر کون مستحق خلافت ہو سکتا ہے میں جانتا ہوں کہ یہ لوگ خلافت یزید میں راضی نہیں ہونگے جبتک ان پر بلائیں نہ پڑیں اور نیست و نابود نہ کر دیئے جائیں۔

پھر لکھتا ہے معاویہ مدینے سے فارغ ہو کر مکہ گیا جہاں امام حسن علیہ السلام عبداللہ بن زبیر اور عبداللہ بن عمر وغیرہ سب جمع تھے۔ معاویہ نے کہا کہ یزید تم لوگوں کا بھائی اور ابن عم ہے۔ میری صرف یہ خواہش ہے کہ برائے نام اس کو خلیفہ بنا دو لیکن کل امور سلطنت اپنے ہاتھ میں رکھو۔ عبداللہ بن زبیر نے کہا۔ اگر سیرت رسولؐ کو اختیار کرو۔ تو آنحضرتؐ نے کسی اپنا خلیفہ مقرر نہیں کیا اگر سیرت ابوبکر کو اختیار کرو۔ تو اس نے اپنے بیٹے کو مقرر نہیں کیا۔ اگر سیرت عمر کو اختیار کرو۔ تو اس نے چھ آدمیوں میں خلافت کو چھوڑ دیا یہ سنکر معاویہ نے خبر لویس کو حکم دیا۔ کہ ان لوگوں میں سے ہر ایک کے سر پر دو دو آدمی ننگی تلواریں لیئے ہوئے کھڑے کر دو۔ اور خود منبر پر چڑھ کر یوں گویا ہوا۔ ایہا الناس۔ یہ لوگ (معاویہ نے امام حسنؑ۔ عبداللہ بن زبیر وغیرہ کی طرف اشارہ کیا) مسلمانوں کے سردار ہیں۔ جنکی صلاح و مشورہ کے بغیر کوئی کام نہیں ہو سکتا ان سب نے برضا و رغبت یزید کی بیعت کر لی ہے اب تم بھی خدا کا نام لیکر یزید کی بیعت کرو۔ سب لوگوں نے بیعت کر لی کیونکہ وہ صرف امام حسنؑ اور عبداللہ بن زبیر کی بیعت کے منتظر تھے اس کے بعد معاویہ مدینہ کو گیا۔ اور وہاں تمام لوگوں سے یزید کی بیعت لی۔

جب اہل مکہ نے عبداللہ بن زبیر وغیرہ سے تذکرہ بیعت کیا۔ تو انہوں نے کہا کہ ہم نے واللہ ہرگز بیعت یزید نہیں کی۔ مگر ہم کیا کرتے جبکہ ہمارے سروں پر ننگی تلواریں تھیں۔

نصائح کافیہ میں لکھا ہے کہ ابوالحسن مدائنی نے اپنی کتاب احداث میں لکھا ہے کہ معاویہ نے بعد سال جماعت (معاویہ نے ان لوگوں کے مجمع کا نام اہلسنت والجماعت قرار دیا تھا۔ جو اہلبیت رسولؐ کے جانی دشمن تھے) اپنے عمال کو لکھا کہ جو شخص ابوتراب کی فضیلت بیان کرے تو ہم اس سے اور اسکے اہل و عیال سے بری الذمہ ہیں یعنی ان تمام کا خون مباح ہے۔ پس خطیب خواں ممبروں پر کھڑے ہوتے اور علیؑ پر لعن کرتے اور ان کی اور ان کی اہلبیت کی مذمت کرتے۔ زیادہ تر مبتلائے بلا اہل کوفہ ہوئے کیونکہ یہاں شیعوں کی کثرت تھی پس معاویہ نے زیاد بن سمیہ کو حاکم کوفہ مقرر کیا جس نے شیعہ لوگوں کو ہر رنگ کو طرح سے نکال اور قتل کیا کیونکہ یہ ان تمام کو پہچانتا تھا۔ بعض کے ہاتھ پاؤں کاٹ ڈالے اندھا کر دیا۔ خرما کی شاخوں پر سولی دیا۔ جلاوطن کیا۔ حتی کہ عراق میں ان میں سے مشہور شیعہ کوئی نہ چھوڑا۔ پھر معاویہ نے تمام سلطنت کے عاملوں کو لکھا۔ کہ جو شخص عثمانؓ کے فضائل میں روایت (اور حدیث) بیان کرے اس کا نام معہ ولدیت و خاندان لکھ کر میرے پاس بھیجو۔ پس عثمان کے فضائل کی کثرت اور افراط ہو گئی۔ اور فضائل روایت کرنے والوں کو انعام و اکرام سے مالا مال کر دیا گیا۔ اسی طرح پھر ابوبکر اور عمر کے فضائل کی روایات کا انبار لگ گیا۔ اور ایسی روایات فضیلت وضع کی گئیں جن کی کچھ بھی اصل نہ تھی۔ پھر یہ روایات فضیلت ثلاثہ ممبروں پر بیان کیجاتیں پھر انکو طلبا کے درس میں لکھ کر داخل کر دیا گیا۔ بچے انکو قرآن کیطرح ازبر کرتے اور لڑکیوں اور عورتوں کو گھروں میں تلقین کیجاتی۔ لونڈیوں اور غلاموں کو زبانی یاد کرائی جاتیں پھر معاویہ نے ایک حکمنامہ تمام مملکت میں نافذ کیا۔ کہ جو شخص علیؑ اور اولاد علیؑ کو دوست رکھتا ہو اسکا نام دیوان عطا سے کاٹ دو اور اسکا رزق و وظیفہ بند کر دو۔ پھر ایک اور حکمنامہ نافذ کیا کہ جس پر محبت علیؑ کی تہمت لگائی جائے اسکو عقوبت کرو اور اسکے گھر کو مسمار کر دو۔ اس تشدد کا نتیجہ یہ ہوا کہ شیعہ لوگ اپنا عقیدہ اپنے خادم و زوجہ و غلام و دوست سے نہ کہتے ان لوگوں نے جاہلوں اور قاضیوں اور رفاریوں نے بغرض جاگیر و انعام رسول اللہؐ پر بہت سے افترا اور بہتان باندھے اور جھوٹی احادیث وضع کیں یہاں تک کہ بعد آنیوالے لوگوں نے ان احادیث کو سچا تسلیم کر لیا۔ بہ تحقیق اگر وہ جانتے کہ یہ کذب و باطل ہے تو کبھی ان احادیث کو بیان نہ کرتے تا آنکہ معاویہ نے امام حسن علیہ السلام کو ۵۰ھ میں شہید کروا دیا

اہلسنت کے علامہ سید محمد بن اسمٰعیل صلاح امیر کحلانی ثم صنعانی نے روضۃ ندیہ ص۱۵۵ پہ لکھا ہے کہ ابو جعفر نے کہا کہ یہ روایت صحیح طور پر ثابت ہے کہ بنی امیہ نے فضائل امیرؑ کے اظہار کو روک دیا تھا۔ اور جو شخص فضائل امیر کرتا اس پر عتاب کیا جاتا۔ یہانتک کہ جناب امیرؑ کا نام تک بھی کوئی نہ لے سکتا۔ بلکہ ضرر دیتا؟

الوزیت کہتا ہے یہی حالت بنی عباسیہ میں بھی قائم رہی خصوصاً زمانہ متوکل ملعون میں جس کی عداوت جناب امیر علیہ السلام سے یہاں تک بڑھی ہوئی تھی۔ کہ اس نے امام حسین علیہ السلام کی قبر کو منہدم

کرادیا۔ اور اس پہ پانی جاری کیا۔

نصائح کافیہ ص۷۲ پر ہے کہ ابن عرفہ معروف بہ امام ابن نفطویہ کہتا ہے کہ فضائل صحابہ ثلاثہ کی اکثر احادیث زمانہ بنی امیہ میں بنائی گئیں کیونکہ بنانے والے جانتے تھے۔ کہ اس وجہ سے خلفا کا تقرب حاصل ہوگا اور بنی ہاشم کی تذلیل ہوگی۔

اسد الغابہ جلد دوئم ص۱۵۳ پر ہے کہ جب جندع انصاری نے کہا کہ میں نے آنحضرتؐ کو فرماتے سنا اگر نہ سنا ہو تو میرے کان بہرے ہو جائیں کہ حضرتؐ نے غدیر خم پر فرمایا "من کنت مولاہ فعلی مولاہ" تو عبید اللہ نے زہری سے کہا کہ تم یہ حدیث ملک شام میں جا کر بیان نہ کرنا۔ کیونکہ تم اپنے کانوں سے حضرت علی علیہ السلام پر سب و لعن ہوتی سن چکے ہو۔ زہری نے کہا کہ واللہ میرے پاس حضرت علی علیہ السلام کے اس قدر فضائل ہیں۔ کہ اگر بیان کروں تو قتل کر دیا جاؤں۔

تاریخ اعثم کوفی ص۱۹۲ میں ہے کہ معاویہ نے عمرو عاص کو حضرت علی علیہ السلام کے مخالف اپنا رفیق بنانا چاہا۔ عمرو عاص نے قبول نہ کیا لیکن جب معاویہ نے اسکو حکومت مصر کا پروانہ لکھ دیا تو راضی ہو گیا۔

تاریخ اعثم کوفی ص۳۳۳ اور تاریخ کامل میں ہے کہ مالک بن اشتر کی شہادت کے بعد حضرت علی علیہ السلام نے محمد بن ابوبکر کو امیر مصر مقرر کیا لیکن عمرو عاص اور معاویہ بن خدیج نے معاویہ بن ابوسفیان کے حکم سے محمد کو گرفتار کر لیا اور اس کا پانی بند کر دیا پھر اس کو قتل کیا اور اس کی نعش کو مردار گدھے کی کھال میں ڈال کر جلا دیا۔ جب مرحوم کی بہن عائشہ بنت ابوبکر کو اس امر کی آگاہی ہوئی تو اسنے گریہ بکا کیا اور مرتے دم تک بھنا ہوا گوشت کھانا ترک کر دیا اور نماز میں معاویہ اور عمرو عاص کے حق میں بددعا کرتی

تحفہ شاہ عبد العزیز دہلوی ص۱۹ مطبوعہ کلکتہ میں ہے جاننا چاہیئے کہ پہلے فرقہ سنی و تفضیلیہ شیعہ کہلاتے تھے۔ مگر بعد ازاں جب یہ نام تابعان علیؑ نے اختیار کر لیا تو سنیوں نے اپنا نام اہلسنت والجماعت رکھ لیا

صواعق محرقہ ص۱۳۱ پر ہے کہ معاویہ نے ۴۱ھ میں جب اسکی خلافت مسلم ہو گئی تو اپنی جماعت کا نام اہلسنت والجماعت رکھا۔

مرقاۃ شرح مشکوٰۃ ملا علی قاری جلد ۵ ص۴۰۹ پر ہے کہ مقدام بن معدی کرب اور عمر بن الاسود کا وفد معاویہ کے پاس آیا تو معاویہ نے کہا۔ کیا تم کو معلوم ہے کہ حسن بن علیؑ نے انتقال کیا۔ اس پر مقدام نے کہا "انا للہ وانا الیہ راجعون" معاویہ نے کہا۔ کیا تو اس کو مصیبت جانتا ہے لیکن میں تو اس امر پر بہت خوش ہوں۔

صواعق محرقہ ص۱۳۱ پر ہے کہ اس سال ۴۱ھ سے جب معاویہ کی خلافت مسلم ہو گئی، کا نام سال

جماعت رکھا گیا کیونکہ امت ایک خلیفہ پر مجتمع ہوگئی۔ گویا اہلسنت والجماعت کا بانی مبانی معاویہ ہے

تاریخ الخلفا سیوطی میں ہے کہ جنگ حرہ میں جو یزید کے حکم سے ہوا۔ بہت سے لوگ اصحاب رسولؐ اور غیر اصحاب رسولؐ سے قتل ہوئے۔ مدینہ لوٹ لیا گیا اور ایک ہزار کنواری لڑکیوں کا ازالہ بکارت کیا گیا۔ پھر اسی کتاب میں ہے کہ امام واقدی نے بطریق متعددہ عبداللہ بن حنظلہ بن غسیل (غسیل الملائکہ) سے روایت کی ہے کہ ہم نے اس وقت تک یزید پر خروج نہیں کیا جب تک ہم کو یہ خوف نہیں ہوا کہ اب آسمان سے ہم پر پتھر برسیں گے کیونکہ اس وقت یہ حالت تھی کہ لوگ اپنے باپ کی امہات الاولاد اور بیٹیوں پر اور بہنوں پر سوار ہونے لگے تھے۔ شراب پیتے تھے اور نماز کو ترک کر چکے تھے۔

وفیات الاعیان ابن خلکان میں ہے کہ حارث بن کلدہ حکیم نے عبید کا نکاح سمیہ سے کر دیا اور اسی زمانہ نکاح عبید میں سمیہ نے زیاد کو جنا اس کو لوگ زیاد بن عبید۔ زیاد بن سمیہ۔ زیاد بن ابیہ اور زیاد بن امہ کہتے تھے اور کہا گیا کہ انہی چاروں اضافات سے زیاد مشہور رہا۔ البتہ ابوسفیان کے ساتھ زیاد کا الحاق نسب کرنے کے روز سے زیاد بن ابوسفیان مشہور ہو گیا۔

تاریخ کامل ابن اثیر جزری بیان ۴۴ھ صفحہ ۲۱۰ پر ہے کہ معاویہ نے زیاد کو اپنی طرف مائل کرنا چاہا جس پر وہ فوراً راضی ہوگئے۔ لوگوں کو کوفہ میں جمع کیا گیا جنہوں نے دباؤ اور رشوت سے گواہی دی کہ زیاد ابوسفیان کا لڑکا ہے یعنی ایک شخص ابامریم شراب فروش بھی تھا۔ یہ شخص بعض احادیث صحاح کا راوی ہے جس نے کہا کہ ایک دفعہ ابوسفیان میرے پاس آیا اور رنڈی طلب کی۔ میں نے کہا تمہارے لیے اس وقت سوائے سمیہ کوئی رنڈی نہیں ہے۔ ابوسفیان نے کہا حیف یہ رنڈی بدلحاظ اور کثیف ہے مگر خیر وہی لاؤ۔ سمیہ حاضر کی گئی۔ بعد از فراغ جب سمیہ جانے لگی تو اس کے جسم سے منی ٹپکتی تھی۔" یہ سنکر زیاد نے کہا اے ابامریم تم گواہی دینے کو آئے ہو یا ہمیں گالیاں دینے کو۔ پس معاویہ نے زیاد کا الحاق ابوسفیان سے کر دیا۔

تاریخ کامل صفحہ ۱۹۹ پر ہے کہ زیاد کی موت کے بعد معاویہ نے یزید کی بیعت لینے کا ارادہ کیا۔ عبداللہ بن عمر کو ایک لاکھ درہم بھیجا گیا۔ جسکو عبداللہ بن عمر نے قبول کر لیا۔ بعد ازاں معاویہ نے عبداللہ بن عمر سے بیعت یزید کا ذکر کیا تو عبداللہ بن عمر نے کہا۔ اچھا تم نے لاکھ درہم بھیجا تھا۔ تو ہمارا دین بہت سستا ہے۔ عبداللہ بن عمر کی خواہش تھی کہ اگر اور رقم مل جائے تو بیعت ہونے میں کوئی مضائقہ نہیں ہو اتفاق ہو کر پھر عبداللہ بن عمر کو اور رقم بھیجی گئی۔ تو یزید کی بیعت کر لی۔ اور اس کا یہاں تک طرفدار بنگیا کہ جو کوئی یزید کی مخالفت کرتا اس سے دست و گریبان ہوتا۔

کتاب تذکرۃ خواص الامت علامہ سبط ابن الجوزی میں ہے کہ امام زہری نے کہا کہ ہم کو تعجب ہے

کہ عبداللہ بن عمر نے اور سعد بن ابی وقاص نے جناب امیر علیہ السلام کی بیعت تو نہ کی مگر یزید بن معاویہ کی بیعت کر لی۔

شرح عقاید تفتازانی مطبوعہ مصر ص۱۴۲ پر ہے کہ حضرت کی یہ حدیث "الخلافۃ بعدی ثلثون سنۃ" حضرت علی علیہ السلام پر منطبق ہے کیونکہ آپ نے وفات رسول کے تیسویں سال میں وفات پائی۔ پس معاویہ وغیرہ خلیفہ نہ ہوئے بلکہ عام بادشاہ ہوئے۔

تاریخ الخلفاء ص۱۲۶ اور تاریخ خمیس جلد دوم ص۳۵۳ پر ہے کہ معاویہ حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کیا کرتا تھا۔ اور دوسروں کو لعنت کرنے پر مجبور کرتا تھا۔ اسی بری رسم کو ۹۹ھ ہجری میں خلیفہ عمر بن عبدالعزیز نے حکماً بند کر دیا۔

عقد الفرید جلد اول ص۱۹ پر ہے۔ کہ معاویہ نے جبراً لوگوں سے حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کرائی اور لوگوں سے اپنی بیعت کے وقت وعدہ لیتا کہ علیؑ پر لعنت کیا کریں۔

استیعاب جلد اول ص۲۶ پر ہے کہ ایک دفعہ عمرو بن عاص لشکر معاویہ سے باہر نکلا اور اپنا مقابل طلب کیا۔ حضرت علی علیہ السلام مقابلہ کو خود تشریف لائے حضرت علی علیہ السلام کا باہر آنا تھا کہ عمرو عاص حواس باختہ ہو کر بھاگا۔ حضرت علی علیہ السلام نے اسکا پیچھا کر کے آہستہ سے اسکی زرہ پر برچھی کا وار کیا عمرو عاص گھوڑے سے زمین پر گر پڑا اور گرتے ہی بخوف جان ٹانگوں کو اونچا کر کے اپنی مقعد کو ننگا کر دیا۔ جناب امیرؑ علیہ السلام نے منہ پھیر لیا۔ اور عمرو عاص جان بچا کر بھاگ گیا۔

مروج الذہب مسعودی جلد چہارم ص۵۵ طبری فارسی ص۴۷ ابوالفدا جلد اول میں ہے کہ معاویہ کے زمانہ خلافت میں بیشمار شیعان علیؑ کے کان کاٹ دیئے گئے۔ قتل کئے گئے۔ زبانیں گدی سے کھچوائی گئیں۔ اعضائے بدنی توڑے گئے۔ آنکھیں نکلوائی گئیں سولی دیئے گئے۔ جلا وطن کئے گئے۔ انکے گھروں کو مسمار کر دیا گیا۔ ان کی گواہی نامعتبر قرار دی گئی۔ ان ظلموں کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ شیعہ حضرات فقیر ہو کر جنگلوں اور غاروں میں جا بسے۔

تاریخ کامل میں ہے کہ معاویہ نے عمرو عاص کے مشورہ سے محمد بن ابوبکر کو گدھے کی کھال میں ڈال کر زندہ جلا دیا۔ حالانکہ مرحوم کے حقیقی بھائی عبدالرحمان بن ابوبکر نے اس کی جان بخشی کے لئے معاویہ کی بہت منت سماجت کی۔ جب اس ظلم کی خبر محمد کی بہن عائشہ بنت ابوبکر کو ملی تو بہت روئی اور جب تک زندہ رہی ہر نماز کے بعد معاویہ اور عمرو عاص پر لعنت کیا کرتی تھی۔ اور مرحوم کا اس حد تک غم کیا کہ باقی تمام عمر میں بھنا ہوا گوشت کھانا ترک کر دیا۔

استیعاب ابن عبدالبر مالکی اور تذکرہ خواص الامت سبط ابن جوزی اور کتاب صفوۃ جدی اور تاریخ یعقوب ابن سفیان اور تہذیب الکمال مزی اور تہذیب التہذیب ذہبی اور مراۃ الجنان شیخ ابوعبداللہ محمد بن عمر زین الدین بن واقدی اور ربیع الابرار زمخشری اور تاریخ ابوالحسن مذاہبی اور کتاب المختصر فی اخبار البشر اسمٰعیل بن محمود اور حسن السریرہ عبدالقادر بن محمد طبری نواسہ محب طبری اور طبقات ابن سعد میں ہے کہ معاویہ نے امام حسن علیہ السلام کو زہر سے شہید کروایا۔

فتح الباری شرح بخاری اور طبقات علامہ تاج الدین سبکی میں عمران بن حطان کا قصیدہ درج ہے اس نے عبدالرحمان بن ملجم کی تعریف میں اس لئے نظم کیا کہ اس نے علیؑ کو شہید کر دیا۔ اسکا صحیح ترجمہ یہ ہے "اے مکر کے پہننے والے ابن ملجم۔ تیری اس ضرب پر شاباش ہو جس میں خوشنودی الٰہی شامل ہے۔ اور جس کا ثواب خدا کے نزدیک تمام اہل جہان کے ثواب سے میزان میں بھاری ہے۔ خدا ابن ملجم کو جزائے خیر دے جس کے ہاتھوں نے ایسے انسان کو قتل کیا جو سب خلقت سے برا تھا۔ بخاری اور سنن ابوداؤد اور نسائی میں عمران بن حطان سے روایات لی گئی ہیں اور اس کو ثقہ اور معتبر تسلیم کیا ہے۔

فتح الباری ابن حجر عسقلانی اور شرح بخاری عینی اور کتاب الانساب سمعانی اور شرح بخاری کرمانی میں لکھا ہے کہ عمران بن حطان خارجیوں کا رئیس تھا۔ علامہ تاج الدین سبکی نے طبقات میں لکھا ہے کہ قاضی القضاۃ کہتا ہے کہ جو کچھ قاضی الطیب نے عمران کے حق میں کہا ہے وہ عین خطا ہے کیونکہ عمران صحابی تھا۔ اور اس پر لعنت کرنا جائز نہیں ہے۔ پھر لکھا ہے کہ قاضی جلیل سیف السنت ولسان الامت ابوبکر باقلانی نے کتاب مناقب الائمہ میں لکھا ہے کہ عمران صحابی تھا۔ اور اختلاف و تفرقہ ہونے کے باعث سب کے سب صحابہ کو نیک اجر ملے گا۔ شیخ عبدالحق نے کتب مشکوٰۃ میں سے کتاب اللعان کی شرح میں لکھا ہے کہ عمران کی کنیت ابوشہاب ہے اور وہ تابعی اور ثقہ اور بصری تھا۔ علامہ عجلی نے بھی عمران کو ثقہ تسلیم کیا ہے۔ ناظرین ایک خارجی کو ثقہ راوی تسلیم کر لینا سنیوں کے اں معمولی بات ہے حیرت انگیز امر تو یہ ہے کہ سمرۃ بن جندب جس نے بصرہ کے آٹھ ہزار شیعان علی کو بلا قصور قتل کرایا۔ حصین بن نمیر جس نے حضرت علی اکبر علیہ السلام کو نیزہ مارا شیث ابن ربعی جو کربلا میں امام حسینؑ کے مخالف لڑا اور دیگر قاتلان حسینؑ و خوارج مثلاً عمرو بن سعد شمر ذی الجوشن ولید بن کثیر مخزومی عکرمہ بخدہ بسر بن ارطاۃ سے احادیث کو لیا گیا ہے۔

شرح عقائد شیخ عبدالحق محدث دہلوی اور وسیلۃ النجات ملا مبین باب سوئم میں ہے کہ یزید بے سعادت کی عداوت اہلبیت اور اس کا قتل و اہانت اہلبیت پر خوش ہونا ایک اظہر امر ہے۔ ناظرین۔

یزید سنہ ۶۰ھ میں خلیفہ ہوا اور سنہ ۶۴ھ میں مر گیا۔ اس چار سالہ خلافت کے عرصہ میں حسین شہید ہو گیا۔ اس ملعون کا سال ولادت سنہ ۲۶ھ ہے۔

شرح فقہ اکبر ملا علی قاری مطبوعہ سنہ ۱۳۲۳ھ مطبع حنفی صفحہ ۸۰ اور بخاری اور مسلم اور تاریخ الخلفا سیوطی اور فتح الباری ابن حجر عسقلانی اور ازالۃ الخفا ولی اللہ اور شرح جامع صغیر سیوطی میں بروئے حدیث رسولؐ بارہ خلفاء کے یہ نام لکھے ہیں۔ ابوبکر۔ عمر۔ عثمان۔ علیؑ۔ معاویہ۔ یزید۔ عبدالملک بن مروان۔ یزید۔ سلیمان۔ ہشام۔ ولید۔ عمر بن عبدالعزیز۔

نزل الابرار ملا محمد بن معتمد خان بدخشی باب پنجم فصل چہارم میں لکھا ہے کہ معاویہ نے یزید کو اپنا جانشین بنانا چاہا۔ تو اہل شام نے قبول کر کے یزید کی بیعت کر لی۔ مکہ اور مدینہ کے لوگوں نے بیعت یزید سے انکار کیا تو ان کو وعدہ وعید سے راضی کر کے بیعت لے لی۔ ناظرین عبداللہ بن عمر جو سنیوں کے ہاں بڑے عالم اور پارسا مانے جاتے ہیں۔ انہوں نے حضرت علی علیہ السلام کی بیعت سے انکار کیا۔ لیکن معاویہ اور یزید اور عبدالملک کی بیعت کو بخوشی قبول کیا اور انکی حمایت بھی کی۔

غزالی کہتا ہے کہ یزید کو برا کہنا اور اس پر لعنت بھیجنی حرام ہے اور علامہ ابن حجر نے منح مکیہ شرح قصیدہ ہمزیہ نسخہ قلمی صفحہ ۲۱۳ پر لکھا ہے کہ ابن عربی مالکی کہتا ہے کہ یزید نے امام حسین علیہ السلام کو انکے نانا رسول اللہ کی تلوار سے شہید کیا (یعنی چونکہ یزید نائب رسول اللہ تھا اور امام حسین علیہ السلام باغی تھے۔ اس لیے یزید کا قتل حسینؑ کرنا عین ثواب تھا بحکم رسول اللہ تھا) اور چونکہ بعض اصحاب حل و عقد نے بیعت یزید کر لی تھی اس لیے امام حسین علیہ السلام کا شامل بیعت نہ ہونا بغاوت تھی۔

شرح فقہ اکبر ملا علی قاری مطبوعہ مطبع حنفی صفحہ ۸۵ پر ہے کہ قتل حسینؑ کفر کا موجب نہیں ہے کیونکہ انبیاء کے سوا کسی اور شخص کو قتل کر دینا گناہ کبیرہ ہے مگر کفر نہیں۔ اسی صفحہ میں ملا علی لکھتا ہے کہ ابوبکر اور عمر کو گالیاں دینا اور انکو قتل کر دینا کفر نہیں۔

احیاء العلوم امام ابو حامد غزالی میں ہے کہ یزید پر لعنت کرنا تو درکنار۔ یہ کہنا بھی جائز نہیں کہ یزید نے حسین علیہ السلام کو قتل کیا یا قتل کرایا لعنت کرنے میں خطرہ ہے لیکن اس سے پرہیز کی جائے بلکہ شیطان پر بھی لعنت کرنے سے چپ رہنے میں کوئی خطرہ نہیں۔

تاریخ ابن خلکان میں امام غزالی کی ایک طویل عبارت ہے جس کا حسب ضرورت خلاصہ یہ ہے کہ مسلمان پر لعنت کرنا ہرگز جائز نہیں جو شخص کسی مسلمان پر لعنت کرے وہ خود ملعون ہے اور بہ صحیح طریق ثابت ہے کہ یزید مسلمان تھا لیکن یزید کے حق میں رحمت کی دعا مانگنی جائز بلکہ مستحب ہے بلکہ ہم جو ہر نماز میں مومنین

اور مومنات کے لئے دعائے مغفرت کرتے ہیں۔ ان میں یزید بھی داخل ہے۔ ناظرین محسن الملک مہدی علی نے آیات بینات میں کل امت محمدیہ پر خطبہ کتاب میں درود بھیجا ہے جس میں یزید بھی شامل ہے۔ مسلم میں ہے کہ ظالم اور فاسق خلیفہ کے خلاف بھی خروج کرنا جائز نہیں اور یزید سے تو قتل حسینؑ سے پہلے کسی قسم کا کفر و فسق ظاہر ہونا ثابت نہیں۔ واقعہ حرہ کے مظالم بھی قتل حسینؑ سے بعد کے ہیں۔ بیعت حسینؑ کو قتل نہ کیا بلکہ بیعت پر کیا گیا۔ ناظرین! عبارت بالا سے صاف ظاہر ہے کہ قتل حسینؑ میں یزید مستوجب الزام نہیں ہے۔ بلکہ امام حسین علیہ السلام ہی قصوروار ہیں۔

شرح مقاصد سعد الدین تفتازانی میں طویل عبارت ہے اس کا ضروری خلاصہ یہ ہے کہ بعض اصحاب رسولؐ کینہ اور بغض کی وجہ سے حق اور راستی سے منحرف ہو گئے تھے اور ظلم اور بدکاری کی حد تک پہنچ گئے ان کے جھگڑوں اور فساد کا باعث حسد اور عداوت اور حکومت اور سرداری کی خواہش تھی۔ کیونکہ کل اصحاب رسولؐ معصوم نہ تھے۔ اور جو ظلم اہلبیتؑ رسولؐ پر کئے گئے انکو چھپانا کسی کی مجال سے باہر ہے یہ وہ ظلم ہیں کہ انکی شہادت پتھر اور جمادات دیں اور زمین و آسمان روئیں اور پہاڑ ٹکڑے ہو کر گر پڑیں۔ اور سنگ خارہ پھٹ جائے انکی یاد ہمیشہ ماہ اور سال اور زمانہ کے ساتھ تا قیامت قائم رہیگی۔ خدا کی لعنت ہو اس پر جو ان مظالم سے خوش ہو یا انکو پسند کرے یا ان کو چھپانے کی کوشش کرے اور جو علمائے دین یہ کہتے ہیں کہ یزید پر لعنت جائز نہیں وہ چاہتے ہیں کہ لعنت کو زینہ بہ زینہ اوپر کی طرف چڑھنے سے بچائیں۔

تاریخ بلاذری میں ہے کہ جب امام حسین علیہ السلام شہید ہو گئے تو عبداللہ بن عمر نے یزید ابن معاویہ کو خط لکھا کہ بہ تحقیق مصیبت عظیم اور بزرگ ہو گئی! اور اسلام میں بڑا بھاری حادثہ واقع ہوا اور کوئی دن حسینؑ کے دن جیسا نہیں ہے۔ یزید نے جواب میں لکھا کہ اے احمق ہم اس وقت خلافت پر بیٹھے جبکہ محل بلند ہوئے ہوئے تھے۔ اور فرش بچھے ہوئے تھے اور سجے سجائے ہوئے تھے۔ اور مسند پر تہ بہ تہ پڑی ہوئی تھیں پس ہم نے حسینؑ سے مقاتلہ کیا۔ اگر ہمارا حق تھا یعنی اگر ہم خلیفہ حقہ ہیں تو ہم نے حسینؑ سے مقاتلہ اپنے حق پر کیا اور اگر ہمارا حق نہ تھا یعنی ہم غاصب خلافت ہیں۔ تو تیرا باپ عمر بن خطاب پہلا شخص ہے جس نے اس طریقہ کی بنیاد رکھی اور حقداروں سے حق چھین لیا۔ اور حقداروں کو حق سے محروم کر دیا۔

کرد شخصے سوال از دانا — کہ بگو کشتہ شد حسینؑ کجا
گفت کاندر سقیفہ اش کشتند — بہر دنیائے جیفہ اش کشتند
سبب قتل از چہ بود پدید — ایں ستم بر وے از سقیفہ رسید
ہر مرض کہ می شود لاحق — باشد اسباب و اصل او سابق

روایت کی ہے کہ خدا کی قسم ہم نے یزید پر خروج اس خوف سے کیا کہ کہیں آسمان سے ہم پر پتھر نہ گریں کیونکہ یزید اپنی ماں اور بیٹی اور بہن سے زنا کرتا تھا اور شراب پیتا تھا۔ اور نماز ترک کر دی تھی۔

صواعق محرقہ ابن حجر مکی مطبوعہ مصر صفحہ ۱۹۵ سطر ۱۳ اور کتاب الجوزین علامہ ابن جوزی میں ہے کہ یزید پر لعنت کرنا جائز ہے۔ ناظرین! بعض لوگ کہتے ہیں کہ ہر سال عزاداری حسینؑ کی کیا ضرورت ہے جب کہ اس کو واقعہ ہوئے کئی صدیاں گذر گئیں۔ بھلے مانسوں سے کوئی پوچھے کہ اس دلیل پر تم بارہ وفات اور معراج شریف اور شب برات اور عیدیں اور رمضان وغیرہ کو ہر سال عمل میں کیوں لاتے ہو۔

صواعق محرقہ صفحہ ۱۳۵ اور ینابیع المودت صفحہ ۳۲۷ پر ہے کہ احمد حنبل کے لڑکے نے اپنے باپ سے پوچھا کہ ایک قوم ہم کو محبت یزید کی نسبت دیتی ہے۔ احمد حنبل نے کہا ایسے شخص کی دوستی ہماری طرف منسوب نہیں ہو سکتی جو خدا پر ایمان نہیں رکھتا تھا اور جس پر خدا نے قرآن مجید میں لعنت کی ہے۔

طبرانی نے معجم کبیر میں اور ابو یعلیٰ نے اپنی مسند میں بروایت ابو ہریرہ اور امام احمد حنبل نے اپنی مسند میں بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ معاویہ اور عمرو بن عاص گا رہے تھے۔ تو آنحضرتؐ نے فرمایا کہ الٰہی ان دونوں کو عذاب اور فتنے میں الٹا سرنگوں کر جیسا سرنگوں کرنے کا حق ہے اور شدت اور سختی سے داخل جہنم کر۔

ازالۃ الخفا شاہ ولی اللہ میں ہے کہ بیہقی نے جناب امیر علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جس طرح بنی اسرائیل میں اختلاف پیدا ہوا اور دو ثالث خود بھی گمراہ ہوئے اور لوگوں کو بھی گمراہ کیا۔ اسی طرح میری امت کے دو ثالث (ابو موسیٰ اور عمرو عاص) خود بھی گمراہ ہوں گے۔ اور لوگوں کو بھی گمراہ کریں گے۔

تذکرہ خواص الامت سبط ابن جوزی میں شعبی سے نقل کیا گیا ہے اور سوانح عمری عبید اللہ اور کفایت الطالب ابو یوسف گنجی شافعی میں ہے کہ جناب امیر علیہ السلام نے خطبہ میں فرمایا کہ ابو موسیٰ اور عمرو عاص نے قرآن کو پس پشت ڈال دیا۔ اور جس امر کی موت کا خدا نے حکم دیا تھا۔ اسے زندہ کیا۔ اور جس امر کو خدا نے زندہ کیا تھا اسے مار ڈالا۔ یہ دونوں راہ ہدایت سے محروم اور خدا و رسولؐ و صالح المومنین سے دور اور رد ہو گئے۔

علامہ سبط ابن جوزی نے معاویہ اور عمرو عاص کی باہم خط و کتابت لکھی ہے جس میں عمرو عاص نے معاویہ کی طرفداری سے انکار کر کے حضرت علی علیہ السلام کے محامد و فضائل تسلیم کئے ہیں۔ لیکن جب معاویہ نے اس کو حکومت مصر دینے کا وعدہ کیا تو راضی ہو گیا۔

قسطلانی باب مناقب عمارؓ میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے عمار تجھے ایک باغی گروہ قتل

کریگا جبکہ تو انکو بہشت کی طرف اور وہ تجھ کو دوزخ کی طرف بلائیں گے۔ تذکرہ خواص الامہ اور روا قدی اور اسد الغابہ میں ہے کہ معاویہ و عمرو عاص جانتے اور اقرار کرتے تھے کہ عمارؓ کو قتل کرنیوالا فریق جہنمی ہے قاضی عبدالجبار لکھتا ہے کہ جب لشکر معاویہ نے عمارؓ کو شہید کیا۔ تو جناب امیر علیہ السلام نے معاویہ پر فتویٰ کفر صادر کیا

معنف ابن ابی شیبہ و مسند بخاری اور مسلم اور ابوداؤد اور ابن ماجہ اور جمع الجوامع اور کنز العمال ملا علی قاری میں ہے کہ عبدالرحمان بن معقل نے کہا کہ حضرت علی علیہ السلام نماز فجر کی قنوت میں فرمایا کرتے کہ خدایا تیری رحمت سے معاویہ اور اسکا گروہ اور عمرو عاص اور اسکا گروہ اور عبداللہ بن قیس اور اسکا گروہ دُور رہے۔

تذکرہ خواص الامہ میں ہے کہ عمارؓ یاسر نے جنگ صفین میں عمرو عاص کو کہا۔ کہ تو خدا اور رسولؐ اور مسلمانوں کا دشمن ہے اور خدا کے دشمنوں کا مددگار ہے۔ بغیر رغبت کے صرف نام کا مسلمان ہے بعد وفات رسولؐ مسلمانوں سے عداوت رکھنے والا اور نور خدا (اقتدار اہلبیتؑ) کو بجھانیوالا ہے۔

ازالۃ الخفا میں ہے کہ عمر بن خطاب نے عمرو عاص کو لکھا کہ تو نے خیانت اور سرقہ سے مصر کی ولایت میں مال کثیر جمع کر لیا ہے۔ فتوح الشام میں ہے کہ عمر بن خطاب نے عمرو عاص کو کہا کہ تو دنیا طلب اور لالچی ہے۔ حاکم نے مستدرک میں لکھا ہے کہ جب عائشہ پر ثابت ہو گیا کہ ذوالثدیہ جنگ نہروان میں حضرت علیؑ کے ہاتھ سے قتل ہوا ہے اور ذوالثدیہ وہ تھا جس کی نسبت آنحضرتؐ کا ارشاد تھا۔ کہ جس فریق کی طرف وہ ہو کر لڑیگا وہ فریق جہنمی ہے تو عائشہ نے کہا خدا لعنت کرے عمرو عاص پر جسنے مجھ سے جھوٹ کہدیا کہ ذوالثدیہ مصر میں قتل ہو چکا ہے۔ یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرائط کے مطابق بالکل صحیح ہے

تاریخ المختصر فی اخبار البشر عماد الدین ابوالفدا اسمٰعیل بن علی میں ہے کہ جب عائشہ کو اطلاع ملی کہ اسکا بھائی محمد ہلاک کر دیا گیا ہے (معاویہ نے عمرو بن عاص کے مشورہ سے محمد بن ابوبکر کو گدھے کی کھال میں زندہ جلا دیا تھا) تو روئی اور پیٹی اور معاویہ اور عمرو عاص پر ہر ایک نماز میں لعنت کیا کرتی۔

استیعاب میں ہے کہ عمرو عاص لوگوں کو قتل عثمان پر ابھارتا اور اس کی عیب جوئی کرتا۔ اور فساد میں جد و جہد کرتا تھا۔ اور جب عثمان قتل ہو گیا۔ (تو خوش ہوا) سبط ابن جوزی کی کتاب تذکرہ خواص الامہ اور کتاب خصائص الباہرہ اور سیوطی کی کتاب حسن المحاضرہ اور واقدی میں بھی یہی مرقوم ہے کتاب روض المناظر میں ہے کہ سلطان عماد الدین نے شافعی سے روایت کی ہے کہ معاویہ اور عمرو عاص اور مغیرہ اور زیاد کی شہادت مردود ہے۔

انسان العیون علی بن برہان الدین حلبی شافعی میں ہے کہ عمرو عاص کی ماں نابغہ زناکار تھی اور اس کا یار (چار) اشخاص یعنی عاص اور ابولہب اور امیہ بن خلف اور ابوسفیان سے تھا لیکن عمرو عاص

کے پیدا ہونے پر نابغہ نے کہا یہ عاص کا بیٹا ہے۔ کیونکہ وہ مجھے نان و نفقہ بھی دے رہا ہے۔

تذکرۃ خواص الائمہ میں ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے عمرو عاص کو رو در رو فرمایا کہ اے نابغہ کے بیٹے تیری نسبت پانچ آدمیوں نے بہتر باپ ہونے کا دعوے کیا۔ تیرا ضرر مسلمانوں کو ہر ایک مشرک سے زیادہ ہے ابن شحنہ حلبی نے روض المناظر میں لکھا ہے کہ جناب اروی بنت حارث بن عبد المطلب نے جو آنحضرتؐ کی چچا زاد بہن تھی اور بزرگ صحابیوں میں سے تھی۔ عمرو عاص اور معاویہ کو رو در رو فرمایا کہ اے عمرو عاص تیری ماں سب زانیہ عورتوں سے زیادہ مشہور و معروف تھی جس کی اجرت بھی بہت ارزاں تھی۔ تو پانچ باپ کی طرف منسوب ہے لیکن خط و خال کی مشابہت کی وجہ سے تو عمرو عاص کا بیٹا قرار دیا گیا"

یہی روایت ابوالفدا اسمٰعیل نے کتاب مختصر فی اخبار البشر میں جنابہ اروی بنت حارث والی روایت لکھی روض المناظر ص۱۲۳ بر حاشیہ تاریخ کامل جلد یازدہم میں ہے کہ شافعی کے نزدیک معاویہ اور عمرو عاص اور مغیرہ اور زیاد کی شہادت مردود ہے۔

تفسیر معالم التنزیل ص۱۰۰ پر ہے کہ عمرو عاص کے باپ عاص بن وائل نے آنحضرتؐ کے حق میں کہا کہ یہ جو بے اولاد ہے کہ جب یہ مر جائیگا تو اس کا ذکر بھی ہلاک ہو جائیگا۔ ناظرین ایک دفعہ عمرو عاص نے تیس شعر آنحضرتؐ کی ہجو میں بنائے اور پڑھے تو آنحضرتؐ نے اس پر تیس بار لعنت کی۔ کتاب ثمرات الاوراق بر حاشیہ مستطرف ص۲۴۵ پر ہے کہ عمرو عاص نے تیس اشعار نظم کئے اور پڑھے تو آنحضرتؐ نے فرمایا۔ خداوند! میں شعر کہنا تو نہیں جانتا بجز اس کے کہ اس کے ہر ایک شعر پر ایک بار لعنت کروں یہ اشعار آنحضرتؐ کی ہجو میں بنائے گئے تھے یعنی آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ان ہتک آمیز اشعار کا جواب میرے پاس یہی ہے کہ اس کے ہر ایک شعر پر لعنت کروں۔

محاضرات راغب اصفہانی میں ہے قاضی شریک بن عبداللہ معاویہ کے بارہ میں روایت کرتا ہے کہ بہ تحقیق معاویہ کو جب حضرت علی علیہ السلام کی شہادت کی خبر پہنچی تو وہ تکیہ کے سہارے بیٹھا ہوا تھا یہ خبر سنتے ہی سیدھا ہو بیٹھا اور لونڈی کو حکم دیا کہ ہمیں کچھ گانا سناؤ۔ کیونکہ آج ہماری آنکھوں کو ٹھنڈک حاصل ہوئی ہے پس اس لونڈی نے یہ اشعار اس وقت بنا کر سنائے کہ معاویہ کو یہ خبر سنا دو۔ کہ خدا شماتت کرنے والے کی آنکھوں کو ٹھنڈک نہ دے۔ کہ تم نے (اے معاویہ) ماہ رمضان میں ایسے بزرگوار کے قتل سے ہم کو دردناک کیا جو تمام لوگوں سے افضل تھا۔ تم نے اس کو قتل کیا جو بہتر اور افضل تھا۔ اور لوگوں سے بزرگتر تھا جو گھوڑے اور ناقہ پر سوار ہونیوالے یا جہازوں پر چڑھنے والے ہیں۔ یہ سنکر معاویہ نے گرز لونڈی کے سر پہ مارا جس سے اس کا سر پھٹ گیا اور وہ شہید ہو گئی۔

ابن ماجہ جلد اول صفحہ ۱۲ سطر ۱۰، ابوداؤد جلد دوئم صفحہ ۲۱۶ سطر ۲ مسلم جلد دوئم صفحہ ۲۸ بخاری مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۵۶ پر ہے کہ معاویہ علی الاعلان منبروں پر حضرت علی علیہ السلام پر لعنت کرتا اور گالیاں دیتا۔

تاریخ الخلفاء مطبوعہ سرکاری لاہور صفحہ ۲ سطر ۱۲۔ اور صواعق محرقہ مطبوعہ میمنیہ مصر صفحہ ۱۹۴ سطر ۲۲ پر ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ بنی امیہ میں سے سب سے پہلا شخص جو میری سنت کو بدل ڈالے گا اس کا نام یزید ہوگا۔ اور نیز تاریخ الخلفاء صفحہ ۲۰ سطر ۱۱ اور صواعق محرقہ صفحہ ۱۹۴ سطر ۲ پر ہے کہ میری امت میں قسط و عدل ہمیشہ قائم رہیگا۔ جب تک کہ سب سے پہلے بنی امیہ سے ایک شخص رخنہ ڈالے گا جس کا نام یزید ہوگا۔

المعتقد المنتقد صفحہ ۵۴ پر ہے کہ امام بیہقی نے کتاب حضرات النجلی میں لکھا ہے کہ اہل شام کا حضرت علی علیہ السلام پر خروج کرنا کفر نہیں ہے۔

تاریخ ابوالفدا جلد اول صفحہ ۹۲ پر ہے کہ معاویہ جناب امیر علیہ السلام پر سب کرتا۔ اور لوگوں کو اس فعل کی ترغیب دیتا۔ شرح مشکوۃ ملا علی قاری میں ہے کہ عمر بن سعد خود قتل حسینؑ کا مباشر نہیں ہوا۔ اور رہا اس کا لشکر کے ساتھ موجود رہنا اس کی رائے اور اجتہاد سے ہو اور اکثر دفعہ اس کا حال اچھا اور اس کا انجام پاکیزہ ہوا ہے۔

ابن حجر عسقلانی شارح بخاری اور قاضی عیاض اور ملا علی متقی اور علامہ سیوطی کا قول ہے کہ یزید زمرہ آئمہ اور خلفاء اثناعشریہ میں داخل ہے کنز العمال ملا علی متقی جلد چہارم ذکر حدیث ائمہ اثنا عشر میں ہے کہ ائمہ اثنا عشری بیعت سے انکار کرنیوالا واجب القتل ہے پس امام حسین علیہ السلام واجب القتل تھے شرح فقہ اکبر ملا علی قاری میں ہے کہ قتل حسینؑ موجب کفر نہیں کیونکہ جمہور اہلسنت یزید کو مومن فاسق جانتے ہیں۔

وصیت کبرے علامہ ابن تیمیہ صفحہ ۳۰ پر ہے کہ بعض کا اعتقاد ہے کہ یزید امام عادل ہادی اور مہدی تھا۔ اور اکابر صحابہ اور اولیاء اللہ سے تھا۔ بلکہ بعض کا عقیدہ ہے کہ وہ نبی تھا۔

بخاری جلد اول کتاب الجہاد باب ماقیل فی قتال الروم صفحہ ۴۱۰ مطبوعہ دہلی میں ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ میری امت میں جو شخص قسطنطنیہ پر چڑھائی اور جہاد کرے گا۔ وہ جنتی ہے۔ پس ناظرین! یزید بقول اہلسنت جنتی ہے کیونکہ یہ امر مسلمہ مورخین ہے کہ یزید نے قسطنطنیہ پر چڑھائی کی۔

منہاج السنتہ ابن تیمیہ مطبوعہ مصر جلد دوئم صفحہ ۲۵۲ پر ہے کہ یزید نے قسطنطنیہ پر چڑھائی کی۔

فتح الباری جلد گیارہ صفحہ ۹۲ قسطلانی جلد پنجم صفحہ ۹۴ عینی جلد چھ صفحہ ۶۴۹ پر ہے کہ یزید قسطنطنیہ پر چڑھائی کی وجہ سے مغفور نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ مغفرت اور صلاحیت سے خارج تھا۔ علامہ تفتازانی کہتے ہیں

کہ یزید اسی وقت کافر ہو گیا جب اس نے قتل حسینؑ کا حکم دیا۔

ابن تیمیہ نے شیخ حسن بن عدی سے روایت کی ہے کہ اولیا کو جہنم پر توقف کیا گیا۔ بوجہ انکے قول کے بارہ یزید یعنی چونکہ انہوں نے یزید پر زبان لعن وطعن دراز کی تھی۔ اس لئے انکو کچھ عرصہ کے لئے جہنم میں ڈالا گیا۔ منہاج علینی ص۲۴۲ پر ہے کہ مہلب نے کہا کہ اس حدیث سے معاویہ اور انکے بیٹے یزید کی منقبت ثابت ہے کیونکہ معاویہ نے سب سے پہلے دریا میں جنگ کی اور یزید نے سب سے پہلے مدینہ قیصر (قسطنطنیہ) میں چڑھائی کی۔

ارشاد الساریہ ص۲۶ پر ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ جب قسطنطنیہ فتح ہو گا۔ اس وقت مسلمانوں کا سردار بہت عمدہ شخص ہو گا۔ اور اس کا لشکر بہت عمدہ لشکر ہو گا۔

وصیۃ کبریٰ ص۲۳ پر ہے کہ امر صواب وہ ہے جس پر آئمہ اہلسنت ہیں کہ یزید قابل محبت ہے اور اس پر لعنت نہ کرنی چاہئے کیونکہ اگر وہ فاسق تھا تو اللہ غفور اور رحیم ہے جو بخش دیتا تھا فاسق اور ظالم کو خاص کر جب اس سے حسنات عظیمہ ہوں کیونکہ بخاری نے ابن عمر سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ قسطنطنیہ پر جو پہلا لشکر جہاد کرے گا وہ جنتی ہے اور جس لشکر نے قسطنطنیہ پر چڑھائی کی اس کا سردار یزید تھا۔ اور اس کے ہمراہ ابو ایوب انصاری بھی تھا۔

ابن تیمیہ نے صارم مسلول میں لکھا ہے کہ ایک یہودی نے دربار معاویہ میں کہا کہ رسول اللہ نے ابن اشرف کے ساتھ غدر (بغاوت۔ فریب۔ بدعہدی) کیا معاویہ سنتا رہا۔ اس پر محمد بن مسلمہ انصاری نے کہا کہ اے معاویہ تیرے سامنے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر غدر کا الزام لگایا جاتا ہے اور تو سنتا ہے۔ (اور اس پر کوئی شرعی حد نہیں لگاتا)

اسد الغابہ جلد اول ص۱۷۹ پر ہے کہ جس طرح ابوبکر نے اہل یمامہ کے مسلمانوں پر مظالم کا سیلاب (بے تمیزی) بہا دیا اسی طرح معاویہ نے یمن کے قبیلہ ہمدان سے سلوک کیا اور بسر بن ارطاۃ صحابی کو حکم تاراج دیا جس نے ان مسلمانوں کی مستورات پر بغیر عدہ و نکاح قبضہ کیا اور کئی ولد الزنا پیدا ہوئے اس قتل و غارت کی بنا یہ تھی کہ وہ مسلمان معاویہ کو جابر اور غاصب سمجھتے تھے۔ ناظرین۔ بسر بن ارطاۃ وہی شخص ہے جس نے حضرت ابن عباس کے کم سن بچوں عبدالرحمان اور قثم کو ان کی ماں کے سامنے ذبح کر دیا تھا جس کی وجہ سے ان کی ماں دیوانی ہو کر گلی کوچوں میں آوارہ ہو کر مرگئی۔

تاریخ کامل جلد چہارم ص۳۰ پر ہے کہ شہادت حسینؑ کے بعد ابو برزہ اسلمی صحابی جو دربار یزید میں بیٹھا ہوا تھا۔ یہ کہہ کر وہاں سے اٹھ کر چلا گیا کہ اے یزید تو اس طرح قیامت میں آئیگا کہ ابن زیاد تیرا

سفیان نے کہا۔ کہ الحمد للہ یہ اسلام کو پارہ پارہ کرتا تھا۔ اور اس سے بڑھ کر کوئی منحوس مولود اسلام میں پیدا نہیں ہوا۔ ناظرین! یہ وہابی فرقہ ابو حنیفہ کے حق میں اچھے خیال نہیں رکھتا۔ ان کا ایک عالم لکھتا ہے کہ لفظ "سگ" کے اعداد بحساب حروف ابجد اسی بنتے ہیں۔ جو ابو حنیفہ کا سال ولادت ہے اور "بو کم جہاں پاک" کے اعداد ایک سو پچاس ہیں جو اس کا سال وفات ہے۔

امام طحطاوی نے فضائل ابو حنیفہ میں لکھا ہے کہ حضرت خضرؑ نے ابو حنیفہ سے اس کی زندگی میں پانچ سال اور اس کی قبر سے پچیس سال تک علم حاصل کیا۔

میزان الاعتدال میں بسند ابن عدی و نسائی اور حاشیہ العینیہ عراقی میں بسند ابن البر و ابن عدی و نسائی و دارقطنی لکھا ہے کہ ابو حنیفہ ناقص العقل تھا۔ حاشیہ تخریج الہدایہ ابن حجر مکی میں ہے۔ کہ ابو حنیفہ نے پچاس احادیث رسولؐ میں خطا کی۔ اسمٰعیل کا قول ہے کہ ابو حنیفہ جہنمی و مرجی و خارجی تھا۔ مصفی شرح موطا شاہ ولی اللہ میں ہے کہ اکابر محدثین مثل احمد۔ بخاری۔ مسلم۔ ترمذی۔ نسائی ابو داؤد۔ ابن ماجہ نے ابو حنیفہ کو قابل روایت خیال نہیں کیا۔ تاریخ ابن خلکان میں ہے کہ ابو حنیفہ نے کہا کہ میں نے شریعت کے تین مسئلے ایک حجام سے سیکھے۔ جبکہ وہ میری حجامت بنا رہا تھا۔

## مذہب ابو حنیفہ

قیاس ایسی منحوس چیز ہے جو اسلامی شریعت کے حق میں زہر ہلاہل کا حکم رکھتی ہے۔ اور افسوس ہے کہ یہی چیز مذہب سنی کی جان ہے۔ ابو حنیفہ کو اس سے خاص انس تھا۔ امام صادقؑ نے ابو حنیفہ کو بہت سمجھایا کہ قیاس سب سے اول شیطان نے کیا تھا جس کے صلہ میں وہ مردود ابدی ہو گیا۔ مگر بمصداق "زنود بیج آہنی در سنگ" کچھ اثر نہ ہوا۔ ایک دفعہ حضرت صادقؑ نے ابو حنیفہ سے فرمایا کسی شخص کا قتل کر دینا امر عظیم ہے یا زنا۔ ابو حنیفہ نے کہا قتل انسان امر عظیم ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا پھر قتل میں دو گواہ۔ اور زنا میں چار گواہ کیوں ضروری ہیں۔ پھر حضرتؑ نے فرمایا۔ خدا کے نزدیک روزہ امر اعظم ہے یا نماز۔ ابو حنیفہ نے کہا نماز امر اعظم ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا پھر کیا وجہ ہے کہ عورتوں کو حکم ہے کہ روزہ کی قضا کریں۔ مگر نماز کے لئے یہ حکم نہیں ہے۔ پس تیا تیرا قیاس کیا ہوا۔

غنیۃ الطالبین شیخ عبد القادر گیلانی ص۲۰۴ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے میری امت بہتر فرقوں پر متفرق ہوگی جس میں سب سے اعظم فتنہ میں وہ ہوگا۔ جو قیاس کریگا۔ اور حلال کو حرام اور حرام کو حلال کریگا۔ الفاروق مولوی شبلی نعمانی ص۲۳۰ پر ہے کہ سب سے اول جسنے قیاس کی بنیاد ڈالی وہ عمر بن خطاب ہے۔

شارح منہاج لکھتا ہے کہ امام محمد باقرؑ اور امام صادقؑ قیاس کے منکر ہیں۔ دراسات اللبیب میں ہے کہ تمام آئمہ اہلبیتؑ قیاس کے منکر ہیں۔

میزان الشعرانی میں ہے کہ دین کے مسائل میں قیاس کرنا ایسا بدترین فتنہ ہے جس کی وجہ سے دین کی بنیادیں گر جاتی ہیں۔ مقدمہ ہدایہ مولوی عبدالحق میں ہے کہ مسائل شرح میں قیاس کرنا حلال کو حرام اور حرام کو حلال بنا دیتا ہے۔ دراسات اللبیب میں ہے کہ حضرت صادقؑ نے ابو حنیفہ سے فرمایا کہ جس نے اول خدا کے حکم میں قیاس کیا وہ شیطان تھا۔

وفیات الاعیان ابن خلکان جلد دوم ص۲۱۶ پر ہے کہ امام ابن حزم کہتا ہے۔ دو مذاہب نے بذریعہ حکومت وریاست رواج پایا۔ مذہب ابو حنیفہ و مذہب مالک بن انس۔

امام غزالی نے منخول میں لکھا ہے کہ ابو حنیفہ کے مذہب کے ۹/۱۰ حصہ میں غلطی۔ اور یہی وجہ ہے کہ پہلے اماموں نے اس پر طعن کیا ہے۔ خطیب ابو بکر نے تاریخ بغداد میں لکھا ہے۔ کہ امام بخاری کے استاد شیخ حمیدی نے ابو حنیفہ پر کفر کا فتویٰ لگایا۔

امام غزالی نے منخول میں لکھا ہے کہ ابو حنیفہ نے شریعت کو درہم برہم کر دیا۔ قاضی ابو بکر لکھتا ہے کہ ابو حنیفہ نے شریعت محمدؐ کی شکل بدل ڈالی۔ شبلی نعمانی نے سیرت النعمان میں لکھا ہے۔ کہ ابو حنیفہ نے رومیوں کے مسائل شریعت اسلام میں داخل کر دیئے۔ اور ابو حنیفہ کا مذہب سلطنت کے اغراض سے وابستہ تھا۔

نصر بن شمیل نے کتاب حیل میں لکھا ہے کہ امام شافعی کا قول ہے کہ ابو حنیفہ نے اسلام میں ایسے امور داخل کئے جو مخالف اسلام ہیں۔ اور امام مالک کا قول ہے کہ اسلام میں ابو حنیفہ کے مسائل کا نقصان شیطان کے نقصان سے زیادہ ہے۔ اور ابن مہدی کا قول ہے کہ اسلام میں ابو حنیفہ کی خرابی دجال کے فتنہ سے زیادہ ہے۔

# اقوال ابو حنیفہ

مسند امام احمد حنبل میں سورہ ق آیہ نمبر ۲۳ "القیا فی جہنم کل کفار عنید" کے بارہ میں لکھا ہے کہ شریک بن عبداللہ کا بیان ہے کہ ہم لوگ ابو محمد اعمش کے مرض الموت میں عیادت کو گئے تو وہاں ابو حنیفہ اور ابن ابی لیلی اور ابن شبرمہ بھی گئے۔ ابو حنیفہ نے ابو محمد اعمش سے کہا کہ تم نے علیؑ کے بارہ میں ایسی ایسی حدیثیں بدقدر و منزلت کی روایت کی ہیں کہ اگر تم خاموش رہتے تو بہتر ہوتا۔ ابو محمدؒ اٹھ کر

تکیہ کے سہارے بیٹھ گیا۔ اور کہا۔ مجھ سے ابو المتوکل نے ابو سعید خدری سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ قیامت کے روز مجھکو اور علیؑ کو حکم دیا جائیگا کہ تم اپنے دوستوں کو بہشت میں اور اپنے دشمنوں کو جہنم میں داخل کرو۔

فقہ اکبر ص۱ اور شرح فقہ اکبر ملا علی قاری حنفی ص۱۰۵ اور شرح عقائد نسفی مطبوعہ نولکشور ص۹ پر ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک انبیاء اولیا اور ملائکہ بلکہ تمام نیکوں اور بدوں کا ایمان برابر ہے کسی کے ایمان میں کچھ کمی زیادتی نہیں۔

ترجمہ مشکوٰۃ شیخ عبدالحق دہلوی مطبوعہ نولکشور ص۲۱۱ پر ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک مدینہ منورہ حرم یعنی جائے عزت نہیں ہے۔

ردالمختار ص۲۷۵ اور ہدایہ جلد اول ص۵۷۵ اور شرح وقایہ ص۱۸۳ اور کنز مطبوعہ احمدی ص۱۵۲ پر ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک اگر کوئی ذمی یعنی جذیہ ادا کرنے والا رسول اللہ کو گالی دے تو قابل قتل نہیں ہے

ہدایہ جلد اول ص۵۷۵ اور شرح وقایہ ص۱۸۳ اور کنز الدقائق ص۱۹۲ پر ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک اگر کوئی ذمی جزیہ دینے سے انکار کردے یا کسی مسلمان کو مار ڈالے یا کسی مسلمان عورت سے زنا کرے تو بھی اس کا عہد ذمی ہونے کا نہیں ٹوٹتا یعنی مسلمانوں پر اس کے مال اور جان کی حفاظت واجب ہے۔

ہدایہ شرح وقایہ ۔ درالمختار۔ منیہ قدوری کیدانی وغیرہ کی کتاب الصلوٰۃ میں ہے۔ کہ ابو حنیفہ کے نزدیک نماز میں سورہ فاتحہ پڑھنی فرض نہیں ہے۔ نماز میں خواہ امام ہو یا مقتدی یا اکیلا ہو اور نماز خواہ جہری ہو یا خفی۔

ہدایہ شرح وقایہ منیہ۔ کیدانی۔ قدوری وغیرہ کی کتاب الصلوٰۃ میں ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک رفع یدین کرنا وقت رکوع میں جانے اور رکوع سے سر اٹھانے اور تیسری رکعت میں ہاتھ باندھنے درست نہیں ہیں۔ ہدایہ جلد اول ص۱۱۴ شرح وقایہ ص۲۹ ردالمختار جلد اول ص۵۲۸ عالمگیری ص۲۶ و ص۲۷

کنز الدقائق۔ قدوری میں ہے۔ کہ ابو حنیفہ کے نزدیک قومہ یعنی رکوع سے اٹھ کر سیدھا کھڑا ہونا۔ اور قعود یعنی پہلے سجدہ سے اٹھکر سیدھا بیٹھنا اور جلسہ استراحت یعنی پہلی اور تیسری رکعت میں دونوں سجدوں سے اٹھ کر سیدھا بیٹھ کر کھڑا ہونا کوئی بھی فرض نہیں ہے۔ ہدایہ جلد اول ص۱۰۷ عالمگیری جلد اول ص۲۶ پر ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک نماز کو آہستگی سے اور ٹھہر ٹھہر کر پڑھنا فرض نہیں ہے۔

ہدایہ جلد اول ص۳۳۳ شرح وقایہ ص۱۰۶ کنز ص۱۰۵ ردالمختار جلد دوم ص۱۰۳ عالمگیری جلد اول ص۱۲۳ پر ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک بچہ کو اڑھائی برس تک ماں کا دودھ پلانا حلال ہے۔ فتاوی عالمگیری جلد پنجم ص۱۳۲ جامع الصغیر میں ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک عقیقہ کرنا جائز نہیں بلکہ مکروہ ہے۔

ہدایہ جلد اول صہ۲۱۳ شرح وقایہ صہ۱۶۵ کنز صہ۶۵ رد المختار جلد دوم صہ۱۰۰ عالمگیری جلد اول صہ۱۶۰ قاضی خاں جلد اول صہ۹۶ پر ہے کہ ابو حنیفہ کے نزدیک فرضی روزہ کی نیت بجائے رات کے دن کو زوال کے وقت تک کر سکتے ہیں۔

شرح فقہ اکبر ملا علی قاری صہ۹۰ پر ہے کہ ابو حنیفہ سے کسی نے پوچھا کہ مذہب اہلسنت والجماعت کیا ہے کہا کہ ابوبکر اور عمر کو سب سے افضل مانیں عثمان و علی سے الفت رکھیں مسح علی الخفین جائز مانیں۔ ہر فاسق و فاجر کے پیچھے نماز پڑھ لیں۔

ابن جوزی نے کتاب منتظم میں لکھا ہے کہ ابو حنیفہ کہا کرتا کہ اگر رسول اللہ میرے زمانہ میں زندہ ہوتے تو میرے بہت اقوال پر عمل پیرا ہوتے۔

در مختار میں ہے کہ جب حضرت عیسٰیؑ آسمان چہارم سے نزول فرمائیں گے تو عیسٰی اور مہدی ابو حنیفہ کی پیروی کریں گے اور ابو حنیفہ کا قول ہے کہ فرعون طاہر و مطہر تھا۔ کتاب مختار مختصر تاریخ بغداد میں ہے کہ ابو حنیفہ کا قول ہے کہ ابوبکر کا ایمان اور شیطان کا ایمان برابر ہے اور ایک دفعہ ابو حنیفہ کو رسول پاک کی حدیث سنائی گئی جو اس کے اپنے اجتہاد کے خلاف تھی۔ اس نے کہا کہ اس حدیث کو خنزیر کی دم سے چھیل ڈالو۔

رد المختار صہ۱۴۵ پر ہے کہ کتا نجس العین نہیں ہے یہی قول امام ابو حنیفہ کا ہے اور اسی پر فتویٰ ہے۔ اگرچہ بعض نے نجاست کو ترجیح دی ہے۔ لہذا اس کا بیچنا اجرت پر لینا دینا سب جائز ہے۔ اس کی کھال کا مصلّے بنا سکتے ہیں اور نیز ڈول (پانی بھرنے کے لئے) بنا سکتے ہیں۔ اور اگر اس کو گود میں لے کر نماز پڑھی جائے تو نماز باطل نہیں ہوتی۔

## تحفہ حنیفہ

شرح فقہ اکبر ملا علی قاری صہ۸۶ پر ہے۔ کہ فرض کرو۔ اگر کسی شخص نے ابوبکر یا عمر۔ یا عثمان یا علیؑ کو قتل کر دیا تو بھی وہ مسلمانی سے خارج نہیں ہوتا۔

شرح فقہ اکبر ملا علی قاری صہ۸۸ پر ہے کہ فرض کرو۔ کہ اگر کوئی شخص امام حسینؑ علیہ السلام کے شہید کر دینے کا حکم دیدے تو بھی وہ شخص کافر نہیں کہا جا سکتا۔

امام فخر الدین رازی ترجیح مذہب شافعی میں لکھتا ہے کہ حنفیوں کے نزدیک جائز ہے کہ گوز کر کے نماز تمام کرے۔ حالانکہ یہ ایسا امر ہے کہ کوئی فاسق مسلمان بھی اس کا ارتکاب نہیں کرتا۔ بلکہ اگر کوئی ایسا کرے تو وہ ملحد ہے کہ اس نے دین شریعت کو ذلیل کیا۔ ایسی قبیحت بھری نماز سے ترک نماز بہتر ہے۔

نہ رکھو کہ امور بالا سنت رسول اللہ ہیں۔ بلکہ رسول اللہؐ اسکے برخلاف ہے یعنی یوم عاشورہ میں گریہ و بکا کرنا سنت رسول اللہ ہے۔ غنیۃ الطالبین میں ہے کہ حضرت علیؑ کی شہادت کے بعد معاویہ صحیح خلیفہ تابت ہے

غنیۃ الطالبین کے قریباً نصف حصہ میں لکھا ہے جسکا خلاصہ یہ ہے کہ جو قوم ہم کو یہ کہے کہ عشرہ محرم میں ماتم کرو اور گریہ کرو۔ ہم ایسی قوم کو خطا کار اور ان کے عقیدہ کو فاسد کہتے ہیں۔ کیونکہ امام حسینؑ کا رتبہ اس شہادت کی وجہ سے خلفائے راشدین تک جا پہنچا ہے (یعنی امام حسینؑ علیہ السلام بوجہ شہادت ثلاثہ کے ہم رتبہ ہو گئے۔ ورنہ بہت کم تھے) حسینؑ کے روز مصیبت سے تو دو شنبہ کی مصیبت زیادہ ہے۔ سبب آنحضرتؐ اور ابوبکر نے انتقال کیا پس ہم کہتے ہیں کہ عاشورہ محرم عید اور خوشی اور فرحت کا دن ہے جیسے یہ دو تو عیدیں اور جمعہ اور عرفہ حج۔

انکار کر فتاوی کبیرا اور درجۃ العلماء میں لکھا ہے کہ یزید نے عشرہ محرم میں امام حسینؑ علیہ السلام کے خون کو نے خوشی سے آنکھوں میں ڈالا تاکہ آنکھوں کو ٹھنڈک ہو۔

شیخ عبدالقادر کی روح کو خوش کرنے کے لئے اہلسنت کی جماعت علمائے یعنی انجمن نعمانیہ لاہور کے ارکین نے فتویٰ دیا۔ کہ لوگ عاشورہ کے روز سرمہ اور مہندی لگائیں۔ لباس فاخرہ پہنیں عطر سے لباس کو معطر کریں اور لذیذ کھانے کھائیں۔ ناظرین! امام حسین علیہ السلام کی شہادت از ظہریات ہے جس کا انکار ناممکن ہے مگر اس پر بھی مرزا حیرت دہلوی نے بڑے شدومد سے دعویٰ کیا۔ اور کئی اوراق سیاہ کئے کہ امام حسین علیہ السلام کی شہادت ہرگز نہیں ہوئی۔ اس لئے مجبوراً ہمیں لکھنا پڑا کہ بخاری جلد دوئم مطبوعہ مصر صفحہ ۲۴۲ اور بخاری مذکور باب مناقب حسنؑ و حسینؑ مطبوعہ مجتبائی صفحہ ۵۳ اور بخاری جلد چہارم مطبوعہ مصر صفحہ ۲۴ اور حاشیہ صحیح بخاری مطبوعہ مجتبائی جلد چہارم صفحہ ۵۳ اور ترمذی مطبوعہ نولکشور جلد دوئم صفحہ ۵۸۶ اور ترمذی جلد دوئم صفحہ ۵ اور مشکوٰۃ مع ترجمہ اشعۃ اللمعات مطبوعہ نولکشور صفحہ ۹ اور مسند احمد حنبل مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۱۸۵ و صفحہ ۲۴۲ اور صواعق محرقہ مطبوعہ مصر صفحہ ۱۱۵ اور تاریخ الخلفا اور شرح فقہ اکبر اور وفیات الاعیان اور تاریخ ابن خلکان اور تاریخ ابو الفداء اور شرح عقائد النسفی اور تاریخ اعثم کوفی وغیرہ صدہا کتب معتبرہ میں ذکر شہادت حسین علیہ السلام موجود ہے۔

کنز الغرائب میں ابو العباس سہل ساعدی سے منقول ہے کہ میں حوالئے دمشق میں ایک موضع میں تجارت کے لئے گیا تو دیکھا کہ وہاں کے لوگ خوشی کرتے اور ڈھول بجاتے ہیں۔ میں نے پوچھا کیا آج یوم عید ہے تو جواب ملا کہ اہل عراق نے امام حسینؑ کا سر یزید کے پاس بھیجا ہے۔

حضرت امام رضاؑ کا ارشاد ہے کہ بروز عاشورہ دنیاوی کاموں کو چھوڑ دو گریہ و بکا میں مصروف ہو

۴۹

اپنے اہل وعیال کو حکم دو کہ وہ تعزیت امام مظلوم برپا کریں۔ اور اس طرح مشغول ماتم ہوں کہ جیسا اپنے عزیز وقریب واولاد کا ماتم کیا جاتا ہے۔ اس روز کھانا پینا ترک کردو۔ اور عصر تک فاقہ رکھو۔

شیخ عبدالحق دہلوی نے اسماء الرجال مشکوٰۃ میں ذکر ابن الجوزی میں لکھا ہے کہ ابن الجوزی شیخ عبدالقادر کا ہمعصر تھا یہ بھی بغداد میں رہا کرتا۔ مگر شیخ کی صحبت میں نہ آتا۔ اور نہ اس سے حسن عقیدت رکھتا بلکہ اس سے پرہیز اور نفرت رکھتا۔

مولوی وحید الزمان حیدرآبادی نے ہدیۃ المہدی جلد اول ص۹۴ پر لکھا ہے کہ شیخ کہتا ہے کہ معاویہ کی خلافت بعد شہادت علیؑ بر خلع امام حسنؑ صحیح ثابت ہے۔

قلائد الجواہر ص۹ پر ہے کہ شیخ بحالت شیرخواری ماہ رمضان میں ماں کا دودھ پینا ترک کر دیتا۔

قلائد الجواہر ص۱۰ پر ہے کہ جب شیخ لڑکپن میں مکتب کی طرف جاتا تو فرشتے اس کے ارد گرد رہتے اور جب مکتب میں پہنچتا تو فرشتے کہتے ولی اللہ کو بیٹھنے دو۔

قلائد الجواہر ص۱۱ پر ہے کہ شیخ پچیس سال عراق کے بیابانوں میں پھرتا رہا جہاں نہ لوگ اسکو پہچانتے اور نہ یہ لوگوں کو پہچانتا۔ وہاں جنات اس سے علم طریقت و معرفت سیکھتے۔ قلائد الجواہر ص۲۶ پر ہے کہ شیخ نے ایک سال بھر پانی نہ پیا۔ ایک سال بھر صرف پانی اور ایک سال بھر کھانا پینا اور سونا ترک کر دیا۔

قلائد الجواہر ص۲۳ پر ہے کہ شیخ نے داروغہ دوزخ سے پوچھا۔ کہ آیا یہاں کوئی میرے مریدوں میں سے بھی ہے۔ کہا نہیں۔ قلائد الجواہر ص۲۳ پر ہے کہ جو شخص میرا نام لے اور اپنے آپ کو میری طرف منسوب کرے خواہ ایک ناپسندہ طریقہ سے ہی سہی وہ میرا مرید ہے۔

قلائد الجواہر ص۲۰ پر ہے کہ شیخ نے کہا کہ جو شخص میرے مدرسے کے دروازہ پر سے گذریگا۔ قیامت کے دن اس کے عذاب میں تخفیف ہوگی۔ قلائد الجواہر ص۲۲ پر ہے کہ شیخ پانی کی سطح پر چلتا اور مچھلیاں اس کو سلام کرتیں۔ شیخ مچھلیوں کو اور مچھلیاں شیخ کو بوسہ دیتیں اور بوقت نماز ایک جائے نماز ہوا میں معلق ہو جاتا۔

قلائد الجواہر ص۲۶ پر ہے کہ شیخ حکم دیتا تو دجلہ کی طغیانی تھم جاتی۔ قلائد الجواہر ص۲۶ پر ہے کہ شیخ کو آفتاب بوقت طلوع سلام کرتا اور شیخ کو تمام واقعات (گذشتہ اور آئندہ) سے آگاہی تھی۔

قلائد الجواہر ص۲۶ پر ہے کہ میری (شیخ کی) نظر لوح محفوظ پر پڑتی اور میں نائب رسول اللہ اور آنحضرتؐ کا وارث ہوں اور تم لوگوں پر حجت ہوں۔ قلائد الجواہر ص۲۶ پر ہے کہ میرے وسیلے سے دعا مانگا کرو

قلائد الجواہر ص۳۳ یہ ہے کہ شیخ جہاں چاہتا بادل برستا۔ قلائد الجواہر ص۴۵ یہ ہے کہ شیخ نے ایک مرید کو بارہ سیر گندم دی جسکو وہ پانچ سال تک کھاتا رہا۔

قلائد الجواہر ص۴۹ یہ ہے کہ شیخ تمام دنیا کے انسانوں کی مصیبتوں میں دستگیر ہے۔ قلائد الجواہر ص۶۵ یہ ہے کہ شیخ نے مرغی کی ہڈیاں جمع کیں اور اس کو زندہ کر دیا۔

قلائد الجواہر ص۳۳ یہ ہے کہ شیخ پر ایک حالت طاری ہوتی جبکہ وہ بغداد میں تھا لیکن ہوش آیا تو وہ شوستر میں تھا۔ بغداد سے شوستر کا فاصلہ بارہ روز کا ہے۔ اخبار الاخیار ص۲۳ پر ہے کہ خدا نے شیخ کو ایک کاغذ دیا جس پر شیخ کے ان تمام مریدوں کے نام ثبت تھے جو قیامت تک ہونے رہیں گے۔

قلائد الجواہر ص۶۹ پر ہے کہ شیخ کے جسم پر مکھی نہ بیٹھتی تھی۔ قلائد الجواہر ص۳۳ پر ہے کہ شیخ نے پڑھا جو ہر ایک انسان کی پیشانی پر ہے۔ قلائد الجواہر ص۴۷ پر ہے کہ شیخ کے وجود کی وجہ سے خدا زمین کو قائم رکھے گا۔

قلائد الجواہر ص۱۳ پر ہے کہ میں (شیخ) نے خواب میں دیکھا کہ عائشہ بنت ابوبکر کی گود میں ہوں اور اس کے دائیں پستان کا دودھ پی رہا ہوں۔ پھر عائشہ نے مجھے بائیں پستان کا بھی دودھ پلایا۔ قلائد الجواہر میں ہے کہ شیخ نے ایک مردہ چیل کو زندہ کر دیا۔

حدائق الانساب مطبوعہ رجبی ریاست جے پور ماہ اپریل ۱۹۱۷ء میں ہے کہ شیخ یکم رمضان ۴۷۱ھ کو پیدا ہوا اور ۵۶۱ھ کو فوت ہو گیا۔ نیز اسی کتاب میں لکھا ہے کہ شیخ کی مجلس وعظ میں ملائکہ اور ارواح انبیاء و روح رسول مقبول شریک ہوتے اور بطور شاگرد فیض حاصل کرتے۔

حیات جاودانی ص۳۳ پر ہے کہ شیخ نے خواب میں عائشہ کا دودھ پیا۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ شیخ میرا فرزند ہے۔

روضات میں ہے کہ ہر ایک ولی کسی نبی کے قدم پر ہوتا ہے۔ اور میں (شیخ) رسول اللہ کے قدم پر ہوں حضرت نے کوئی قدم نہیں اٹھایا کہ اسی جگہ میں نے اپنا قدم نہ رکھا ہو اور یہ وہ مقام ہے کہ جہاں سوائے نبی کے اور کوئی نہیں پہنچ سکتا۔ پھر لکھا ہے کہ مجھے علم لدنی کے ستر دروازے عطا ہوئے ہیں جن میں سے ہر ایک دروازے کی وسعت زمین اور آسمان کے درمیانی فاصلے کے برابر ہے اور میرا رتبہ انسانی عقلوں سے باہر ہے پھر لکھا ہے کہ مجھے مشرق سے مغرب تک کل زمین عطا کی گئی اور مجھے قطب الاقطاب کا خطاب ملا۔

خزینۃ الاصفیاء میں ہے کہ انسانوں اور جنات اور فرشتوں کا شیخ (سردار) ہوں۔ قلائد ص۹۳ پر ہے کہ شیخ کا لباس نہایت قیمتی ہوا کرتا تھا جب اعتراض کیا گیا۔ تو کہا۔ کہ ایک ہزار موت کے

بعد (تتاسخ) یہ لباس اختیار کیا گیا ہے۔

قلائد صفحہ ۹ پر ہے کہ ایک دفعہ ایک بیل نے شیخ کو کہا۔ کہ تو اسلئے پیدا نہیں ہوا ہے پر شیخ گھبرا کر واپس آیا اور اپنے گھر کی چھت پر چڑھ کر دیکھا کہ لوگ عرفات کے میدان میں جمع ہیں۔ قلائد ۱۲ پر ہے کہ شیخ کے جسم سے روشنی ساطع ہوتی اور فرشتے زمین پر اترتے اور شیخ سے معانقہ کرتے اور کہتے تو شاہد و مشہود ہے۔

قلائد ۱۳ پر ہے کہ شیخ امام احمد حنبل کی زیارت کو اس کی قبر پر گیا۔ تو وہ قبر سے نکل آیا۔ اور اس کو سینہ سے لگایا۔ تو اس نے کہا اے شیخ میں علم شریعت و علم حقیقت و علم حال میں تمہارا محتاج ہوں۔ صفحہ ۳۶ پر ہے کہ جب شیخ حج کو گیا۔ تو ایک لڑکی ملی جو آپ کی طرح ولی تھی۔ اس نے کہا۔ آپ کے لئے ایک نورانی خیمہ نصب کیا گیا جس کا طواف ملائکہ کرتے ہیں۔

ناظرین! شیخ نے ایک نماز اختراع کی ہے جس کی ترکیب یہ ہے کہ دو رکعت نماز بعد نماز مغرب پڑھو بعد اس میں گیارہ مرتبہ قل ہو اللہ پڑھکر آنحضرتؐ پر درود بھیجو اور پھر بغداد کی طرف گیارہ قدم آگے بڑھو اور شیخ کا نام لو اور اپنی حاجت بیان کرو پس تمہاری حاجت یقیناً پوری ہوگی۔

گلدستہ کرامات میں ہے کہ شیخ کا ایک مرید فوت ہوگیا اس کی ماں نے شیخ سے کہا کہ اس کو دوبارہ زندہ کر دیجئے۔ شیخ نے ملک الموت کو حکم دیا۔ کہ میرے مرید کی روح واپس کر دو جب ملک الموت نے نہ مانا۔ تو شیخ نے زبردستی اس سے وہ زنبیل چھین لی جس میں بیشمار روحیں تھیں اور زنبیل کا منہ کھول دیا اور تمام روحوں کو آزاد کر دیا جس کی وجہ سے بیشمار مردے زندے ہو گئے۔

شیخ نے شب معراج آنحضرتؐ کو کندھا دیا۔ اور شیخ نے بارہ سال کی ڈوبی ہوئی برات کو بھی دریا سے زندہ نکال دیا۔ شیخ نے ہی یعقوبؑ سے یوسفؑ کو ملایا تھا۔ ایک ہندو شیخ کی گیارہویں دیا کرتا تھا جب مر گیا تو خدا نے اس کو بخشدیا۔ شیخ نے ستر ہزار بچوروں کو صرف ایک نظر سے اولیاء اللہ بنا دیا شیخ ہر روز پوری گائے اور کبھی منوں آٹا کھا جاتا تھا۔

شیخ کا ایک مرید فاسق اور فاجر تھا۔ شیخ نے اس کے حق میں مغفرت کی دعا کی۔ باری تعالےٰ سے ندا آئی۔ کہ اس شخص کے حق میں تیری دعا مقبول نہیں اس پر شیخ نے ناراض ہو کر بغداد کو چھوڑ دینے کا ارادہ کر لیا۔ ابھی شیخ نے بغداد سے باہر ایک قدم اٹھایا تھا۔ کہ خدا نے ایک ہزار فاسق و فاجر کو بخش دینے کا وعدہ کیا۔ شیخ راضی نہ ہوا۔ پھر شیخ نے دوسرا قدم اور پھر تیسرا قدم اٹھایا۔ تو خدا نے تین ہزار فاسقوں اور فاجروں کو بخشدینے کا وعدہ کیا۔ تب شیخ راضی ہو گیا۔

اقتباس الانوار صفحہ ۸ پر ہے کہ شیخ کی ماں کا نام ام الخیر بی بی فاطمہ تھا۔ اور یہ ابی عبد اللہ

مومنی کی بیٹی تھی۔ ابی عبداللہ صمعہ جیال کا باشندہ تھا۔ جو طبرستان کے قریب ایران میں واقع ہے اور بغداد سے سات کوس کی مسافت پر ہے۔ یہی وجہ ہے کہ شیخ کو جیلانی یا گیلانی کہا جاتا ہے ناظرین! ایک دفعہ شیخ کے بیٹے عبدالرزاق نے شیخ سے پوچھا کہ آپ کی جائے پیدائش کونسی ہے۔ جواب دیا۔ لا اعلم لہ حقیقۃ یعنی میں اس کی اصلیت نہیں جانتا ہوں۔ سلسلہ قادریہ کے پیرو شیخ کو تیرھواں (۱۳) امام جانتے ہیں۔ حالانکہ یہ عقیدہ حدیث رسول کے سراسر خلاف ہے۔ شیخ بہت دبلا تنگ سیاہی مائل اور داڑھی بہت لمبی چوڑی تھی۔

قلائد الجواہر صفحہ ۲ پر ہے کہ ہر مرغ بولیگا اور چپ ہو جائیگا۔ مگر یہ شیخ جیلانی تمہارا مرغ قیامت تک بولتا رہیگا۔ اسی نام پر عالیجناب عالی القاب رئیس المناظرین صدرالواعظین مولینا مقتدانا حضرت مرزا احمد علی صاحب امرتسری ادام اللہ تعالٰے فیوضہم نے کتاب مستطاب صولۃ الحقانی المعروف بہ مرغ جیلانی تصنیف فرمائی ہے۔ اور اسی میں سے میں نے اس مجموعہ میں بہت سے مضامین لیئے ہیں۔

کتاب تحقیق الطلاب فی معرفۃ شجرۃ الانساب قلمی صفحہ ۲۲ پر ایک خط درج کیا ہے۔ جو ابن میمون الشریف نسابہ نے قاضی ابو صالح کے خط کے جواب میں لکھا ہے جب کہ قاضی ابو صالح نے اس سے درخواست کی کہ میرا نام آل حسن میں داخل کر دے۔ (خط کا مضمون یہ ہے)

بعد سلام واضح ہو کہ ہم تجھے جانتے ہیں کہ تو قاضی ہے۔ اور تیرا باپ عبدالرزاق رجل فقیہ صالح تھا۔ اور تیرا دادا شیخ عبدالقادر شیخ صوفی متقی تھا۔ لوگ اس سے برکت لیتے اور اس کی نیک دعاؤں کی خواہش کرتے تھے لیکن جیسا کہ تو نے خود اپنے بعض خطوط میں لکھا ہے۔ کہ اس کا خاندان بشتبری تھا۔ جو ملتجی ہوتا ہے۔ بشتبر پر اور جو فارس میں ہرامزہ میں سے ایک بطن یعنی خاندان ہے پس تو اللہ سے ڈر اور ناشمیت اس کے اہل کے لئے چھوڑ دے۔ کتاب نہایۃ الطالب مولفہ سید تاج الدین محمد حسنی اور کتاب منتقلہ مولفہ سید ابو اسمٰعیل ابراہیم حسنی میں بھی شیخ کو بشتبری لکھا ہے۔

اب میں چند معتبر نسابہ کے نام درج ذیل کرتا ہوں۔ جو حسنی و حسینی ہیں اور انہوں نے شیخ کی سیادت سے انکار کیا ہے۔ اور لکھا ہے کہ شیخ بشتبری تھا۔

سید شجری۔ سید ضیاء الدین ابوالرضی فضل اللہ۔ سید ابو احمد محمد۔ سید سعید ذوی الافتخار جعفر۔ سید ام سلیمہ۔ سید ابوالبرکات۔ سید قطب ابو سعید۔ ابو حسین بن سید علم الدین نقیب الطاہر۔ سید ابوالقاسم عبداللہ بن سید ابو محمد حسن قاضی دمشق صاحب مبسوط۔ سید مجد الدین محمد بن نقیب علم الدین علی۔ سید ابو طالب جلال الدین عبدالحمید۔ سید جلال الدین بن ابی القاسم بن سید فخر الدین یحیٰی۔ سید ابو الحسن علی۔

قاضی طبرستان از اولاد حضرت عباسؑ علمدار شہید کربلا۔ سید ابو علی عمر۔ سید ابو القاسم محمد۔ سید ابو الحسن علی سید ابو طالب یحییٰ۔ سید ابو الحسین احمد۔ سید جعفر محمد۔ سید ابو اسمٰعیل ابراہیم۔ سید رضی الدین احمد۔ سید تاج الدین محمد۔ سید ابو الفضائل جمال الدین احمد۔ سید غیاث الدین حسین و سید ابو العباس احمد فرزندان سید ابو تغلب حمید الدین علی۔ سید ابو عبداللہ حسین۔ سید ابو العباس احمد۔ سید ابو تغلب حمید الدین علی۔"

قلائد الجواہر ص۵ اور گلدستہ کرامت ص۹۲ پر ہے کہ شیخ نے کہا کہ ایک روز بچپن کی حالت میں بحالت خواب مجھے فرشتگان آسمانی خدا کے حکم سے اٹھا کر لے گئے۔ اور مجھے عائشہ زوجہ رسولؐ کی گود میں رکھ دیا۔ عائشہ نے مجھے چھاتی سے لگایا اور اتنا پیار کیا کہ اس کے پستان میں دودھ بھر آیا۔ پھر پستان میرے منہ میں ڈال دیئے اور میں نے دودھ پیا۔ اتنے میں آنحضرت تشریف لے آئے اور فرمایا "یا عائشہ ہذا ولدنا حقاً" قلائد جواہر میں ہے کہ شیخ ہوا پر چلا کرتا اور کہا کرتا۔ کہ سورج اور سال اور مہینے اور دن مجھے سلام کرتے ہیں اور مجھے ہر نیک و بد موجودات سے آگاہی حاصل ہے۔ لوح محفوظ کا مطالعہ کرتا ہوں اور خدا کے علم اور مشاہدہ کے سمندروں میں غوطہ زن ہوں۔ تمام ملائکہ اور تمام انس و جان کا شیخ یعنی راہنما ہوں کوئی نبی اور کوئی ولی ایسا نہیں ہے جو میری مجلس میں (بطور شاگرد) حاضر نہ ہوا ہو

قلائد الجواہر ص۲۳ پر ہے کہ امام ذہبی نے تاریخ الاسلام میں اور علامہ عمر بن الحاجب نے کتاب معجم میں لکھا ہے کہ شیخ کا مذہب حنبلی تھا۔ گلدستہ کرامت ص۱۱۶ پر ہے کہ ایک روز شیخ مراقبہ میں تھا۔ کہ ابو حنیفہ کوفی کی روح آئی۔ اور کہا۔ اے شیخ کیا وجہ ہے کہ تم نے مجھے چھوڑ کر امام حنبل کی تقلید کی ہے۔ ناظرین! شیخ نے فرقہ حنفیہ کو گمراہ قرار دیا ہے مگر حنفیوں کی سادہ لوحی ملاحظہ ہو کہ باوجود اس نسبت نفرت اور پھبتی کے وہ شیخ پر دل و جان سے فدا ہیں۔ بھلا شیخ کو تو سید بنا دینے کا کچھ اسلئے موقعہ مل گیا۔ کہ وہ درویشی کے لباس میں تھا۔ اور کچھ اس لئے کہ اس کے پوتے نے بے دھڑک دعوئے سیادت بھی کر دیا۔ مگر مرزا غلام احمد کی بلند پروازی قابل داد ہے کہ جب اس پر اعتراض کیا گیا۔ کہ امام مہدی کا بقول رسولؐ مقبول آل رسولؐ سے ہونا ضروری ہے۔ تو جواب میں کس شوخ چشمی اور سیاہ دلی سے یہ کہا کہ میں نے کشف میں دیکھا کہ جناب فاطمہؑ نے میرا سر اپنی مبارک ران پر رکھا اور فرمایا ہے۔ مرزا تو میرا بیٹا ہے۔ ازیں قبل مرزا نے یہ بھی لکھا ہے کہ میری دادیوں اور پڑدادیوں میں کئی سیدانیاں ہیں مگر افسوس یہ نہ کہا کہ میرے دادوں اور پڑدادوں میں بہت سید ہیں۔ علاوہ ازیں مرزا غلام احمد رفتہ رفتہ احمد بنا۔ مگر شیخ عبدالقادر رفتہ رفتہ قادر بنا۔ ہر دو سرائی میں دونوں یکساں ہیں۔ مگر عداوت اہلبیتؑ میں مرزا کا نمبر ان سب سے بڑھا ہوا ہے۔

گلدستہ کرامت ص۱۰۵ پر ہے کہ ہم نے شیخ کی مجلس میں کئی دفعہ آنحضرتؐ کی زیارت کی بلکہ پیغمبروں کی ارواح وہاں حاضر پائیں اور کئی مرتبہ ملائکہ آسمان کو شیخ کی حضوری میں صف باندھے ہوئے دیکھا اور ص۱۲۴ پر ہے کہ حضرت سلیمانؑ کی وفات کا وقت قریب آیا تو حضرت نے جنات کے آئندہ انتظام کے لئے خدا سے عرض کی۔ ارشاد ہوا کہ تم سے بعد پیغمبر آخر الزمان کی آل میں سے ایک شخص عبدالقادر نام ہوگا۔ یہ قوم جنات تا قیامت اسکے زیر حکم رہیگی۔ اور ص۱۱۲ پر ہے کہ خدا نے شیخ کو مرتبۂ صفت قدرت (علی کل شیٔ قدیر) عطا کیا اور موجودات کے جزو کل پر قادر بنا دیا بتمام مقبولان بارگاہ ایزدی پر شیخ کو متصرف کر دیا۔ اور عالم کے دو جہان کی شہنشاہی بخشدی۔

گلدستہ کرامت ص۱۰ پر ہے کہ شیخ دور دراز ملکوں سے نہایت قیمتی کپڑے منگا کر پہنا کرتا اور ہر جمعہ تبدیل لباس کیا کرتا۔ ص۴۵ پر ہے کہ شیخ کے لباس کے لئے ایک گز کپڑا دس دینار یعنی پچاس روپے کو خریدا جاتا۔ ایک دفعہ شیخ کے لئے عمامہ ستر ہزار دینار یعنی پانچ لاکھ اور تیس ہزار روپیہ کو خرید گیا۔ ص۴۶ پر ہے کہ شیخ کا جوتا تمام مطلا ہوتا جس میں یاقوت اور زمرد اور الماس جڑے ہوتے اور اسکے تلوں میں چاندی اور سونے کی میخیں ہوتیں۔

غنیۃ الطالبین مطبوعہ مطبع صدیقی لاہور ص۱۲۵ پر ہے کہ خدا کے علم سے کوئی مکان خالی نہیں۔ اور یوں کہنا جائز نہیں ہے کہ ہر مکان میں ہے بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ وہ آسمان میں عرش پر ہے۔ ص۱۳۳ پر ہے کہ جو شخص یہ کہے کہ حروف تہجی حادث ہیں اور قدیم نہیں ہیں۔ وہ کافر ہے ص۱۳۴ پر ہے کہ حروف تہجی خواہ کلام اللہ میں ہوں یا آدمیوں کے کلام میں ہوں۔ قدیم ہیں۔ اور کن فیکون میں لفظ کن قدیم ہے ص۱۳۲ پر ہے کہ مومنوں کو ہدایت اور کافروں کو گمراہی اللہ کی طرف سے ہے اور یہ سب خدا کا فعل ہے ص۱۴۲ پر ہے کہ خیر اور شر اللہ نے پیدا کیا ص۱۵۱ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے خدا کو دو دفعہ اپنی آنکھوں سے دیکھا

گلدستہ کرامت ص۳۶ پر ہے کہ شیخ نے کہا کہ میں نے خدا کو ایک دفعہ اپنی ماں کی شکل میں دیکھا۔ اور دوسری دفعہ آنحضرتؐ کی شکل میں۔ شیخ کے مرید شیخ کے ۹۹ ناموں کا ورد کرتے ہیں۔ جو خدا کے نام ہیں۔ مثلاً ورد کے چند کلمات یہ ہیں یا ہادی المضلین یا مفتح المغلقات یا ضیاء السموات والارضین یا قاضی الحاجات یا عبد القادر یا صاحب القدرۃ یا واھب النعمۃ ارحمنا برحمتک یا ارحم الراحمین۔

اقتباس الانوار ص۳۰ پر بحوالہ تحفہ قادریہ لکھا ہے کہ شب معراج کو آنحضرتؐ نے شیخ کی روح پر سواری کی اور جب آنحضرتؐ ساتوں آسمانوں کو طے کرکے ساق عرش کے قریب پہنچے تو وہاں

حکم اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ایسے عظیم اہتمام متعلقہ غدیر کے باوجود نہایت شوخ چشمی اور دلیری سے یہ کہتا ہے کہ اس موقع پر آنحضرتؐ کو صرف یہ مطلوب تھا کہ چند ایک مخالفین علیؑ اور علیؑ میں رابطہ آشتی قائم کیا جائے وہ خدا اور رسولؐ کیساتھ تمسخر کرتا ہے اللہ یستھزئ بھم و یمدھم فی طغیانھم یعمھون ۔

شیعہ سنت رسولؐ کے مطابق ۱۸ ذی الحجہ کو عید غدیر مناتے ہیں۔ مگر اہلسنت اس کے مقابلہ میں ۲۶ ذی الحجہ کو عید منانا شروع کیا۔ کیونکہ ۲۶ ذی الحجہ کو آنحضرتؐ مع ابوبکر غار میں داخل ہوئے تھے یا عاشورہ کے آٹھ روز بعد سنیوں نے اپنا علیحدہ عاشورہ قائم کیا۔ کیونکہ اس دن مصعب بن زبیر قتل ہوا تھا مصعب ابوبکر کا نواسہ ہے اسی مصعب نے حضرت امیر مختار بن ابو عبیدہ ثقفی کو قتل کرایا تھا جنہوں نے خون حسنینؑ کا انتقام لیا تھا۔

ذیل میں چند نہایت معتبر اور جلیل القدر محدثین اور علماء اہلسنت کے نام درج کرتا ہوں۔ جنہوں نے واقعہ غدیر کی صحت کو تسلیم کیا۔

امام احمد بن حنبل۔ عبداللہ بن احمد۔ عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ عبسی۔ ابو العباس نسوی۔ عبدالملک فرکوش۔ ابو اسحاق نیشاپوری۔ اسمٰعیل معروف بہ ابن السمان۔ عبدالکریم سمعانی۔ موفق بن احمد۔ عمر بن محمد یوسف بن قزغلی سبط ابن الجوزی۔ محب طبری۔ ابراہیم بن محمد۔ محمد بن عبداللہ۔ جمال الدین زرندی۔ ابن کثیر۔ علی بن شہاب الدین ہمدانی۔ احمد بن علی مقریزی۔ ابن الصباغ۔ علامہ میبذی۔ جلیل الدین واعظ۔ محمود بن محمد۔ محمد بن عبدالرسول برزنجی۔ مرزا محمد بن معتمد خان بدخشی۔ محمد بن صدر عالم۔ محمد بن اسمٰعیل بن صلاح الامیر۔

اب ہم چند ثقہ راویوں کے نام لکھتے ہیں جنہوں نے تسلیم کیا ہے کہ آنحضرتؐ نے حضرت علی علیہ السلام کے سر پر بروز غدیر دستار باندھی۔

سلیمانؒ بن داؤد۔ عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ۔ احمد بن منیع بغوی۔ احمد بن حسین بن علی بیہقی۔ محب الدین طبری۔ ابراہیم بن محمد جوینی۔ محمد بن یوسف زرندی۔ ابن الصباغ مالکی۔ سیوطی۔ جمال الدین۔ عطاء الدین فضل اللہ محدث۔ علاؤ الدین متقی۔ محمود بن علی سبحانی قادری۔ احمد بن محمد قشاس ۔

ابن عقدہ۔ معجم صغیر طبرانی اور ابو سعید مسعود بن ناصر سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے بروز غدیر فرمایا کہ علی (علیہ السلام) امیر المومنین سید المسلمین اور قائد الغر المحجلین ہیں۔

محب الدین طبری نے ریاض النضرۃ فی مناقب العشرہ جلد ۲ صفحہ ۲۱۷ پر لکھا ہے کہ عبدالاعلیٰ ابن عدی نہروانی راوی ہے۔ کہ آنحضرت نے جناب امیر علیہ السلام کو بروز غدیر خم بلایا۔ اور اپنے دست مبارک سے حضرت علی علیہ السلام کے سر پر عمامہ باندھا اور ایک حصہ اس کا جانب پشت لٹکا دیا ۔

اسد الغابہ میں بروایت ابو اسحاق لکھا ہے کہ بیشمار لوگوں نے بیان کیا کہ حضرت علی علیہ السلام نے رحبہ میں لوگوں کو قسم دی کہ جس نے حدیث من کنت مولاہ فعلی مولاہ کو سنا ہو۔ وہ بیان کرے۔ بہت سے لوگوں نے گواہی دی۔ اور بہت سے لوگوں نے چھپایا۔ یہ چھپانے والے دنیا سے رخصت نہ ہوئے جب تک اندھے نہ ہوئے ہوں۔ یا کسی اور آفت میں مبتلا نہ ہوئے ہوں۔ ان لوگوں میں جن پر مصائب کا نزول ہوا یزید بن ودیعہ اور عبد الرحمن بن مدلج بھی تھے ؎

سر العالمین امام غزالی مطبوعہ بمبئی مقالہ رابعہ میں ہے کہ حجت ظاہر ہوگئی اور جمہور نے متن حدیث غدیر پر اجماع کیا کہ آنحضرتؐ نے بروز غدیر فرمایا من کنت مولاہ فعلی مولاہ اس پر عمر بن خطاب نے کہا مبارک ہو مبارک ہو اے حضرت علی علیہ السلام کہ آپ اس حالت میں صبح کی ہے کہ ہمارے اور تمامی مومنین اور مومنات کے مولا ہو گئے۔ پس عمر نے صاف صاف اقرار کر لیا کہ حضرت علی علیہ السلام حاکم ہیں اور مسلمین کے لیکن بعد اس کے سلطنت کی محبت اور خلافت کے لالچ نے غلبہ کیا اور شاہنشاہی جھنڈوں کے ہوا میں لہرانے خیل وحشم کے نعرے۔ فتح امصار کے خیال نے عہد کو پس پشت ڈالا دیا۔ اور تھوڑا سا سامان خریدا جو بہت برا ہے اور جب آنحضرتؐ نے بوقت وصال الٰہی فرمایا کہ لاؤ قلم اور کاغذ کہ تمہارے کام کو آسان کر دوں (علاوہ زبانی تاکیدوں کے تحریری تاکید بھی کر دوں تا کہ کما حقہ اتمام حجت ہو جائے) اور بیان کروں اس کو جو میرے بعد امر خلافت کا مستحق ہے تو عمر نے کہا چھوڑو اس شخص کو (نہ رسول اللہ کہا۔ نہ آنحضرت کہا نہ محبوب کبریا کہا۔ صرف اس شخص سے مخاطب کیا جو غایت درجہ کی گستاخی ہے) یہ ہذیان کہہ رہا ہے پس جب نص پر اہل سنت کا تعلق تاویل نص سے باطل ہو چکا تو اجماع پر جھکے۔ حالانکہ اجماع بھی باطل ہے کیونکہ عباس اور انکی اولاد اور حضرت علی علیہ السلام اور انکی اولاد حلقہ بیعت میں نہیں آئے بلکہ خود اصحاب سقیفہ نے بھی خلافت ابو بکر کی مخالفت کی

یہ امام غزالی صاحب کی تحریر ہے جس کی نسبت کتب اہلسنتہ یمن یبعث اللہ علی راس کل مائۃ علامہ سیوطی میں ہے کہ بعض اکابر علماء جو علم ظاہر و باطن کے جامع ہیں کہتے ہیں کہ آنحضرتؐ کے بعد اگر کوئی نبی ہوتا تو امام غزالی ہوتا۔ اور اس کے معجزات کا ثبوت خود اس کی بعض تصنیفات ہیں ؎

کتاب سر العالمین غزالی ہی کی تصنیف ہے اور سنیوں کے امام ذہبی نے میزان الاعتدال جلد ا صفحہ ۲۳۶ ترجمہ الحسن بن صباح میں۔ اس کتاب کو غزالی کی تصنیف مانا ہے۔ اب اہلسنت نے لاہور میں اس کتاب کا ترجمہ بھی شائع کیا ہے اور اس سے بھی اس کتاب کا اعتبار ثابت کیا لیکن بخت ظلم مصنف کی روح ہو گیا ہے کہ چوتھے مقالے کا جس میں مضمون بالا درج ہے ترجمہ بھی نہیں کیا اور اسے بلا ڈکار ہضم کر لیا۔

یہ لوگ آئے دن عیسائیوں کی طرح ایسی تحریفات کر کے خود اپنے مذہب کا بطلان ثابت کرتے ہیں۔

مطالب السئول علامہ محمد بن طلحہ شافعی مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۵۶ پر ہے۔ کہ روز غدیر یعنی ۱۸ ذی الحجہ روز عید و موسم قرار پایا کیونکہ یہ وہ روز ہے کہ آنحضرتؐ نے جناب امیر علیہ السلام کو اس روز وہ عالی منزلت اور خاص شرف (بحکم خدا) عطا کیا جو غیر کو نہیں ملا۔ پھر اسی کتاب کے اسی صفحہ پر ہے کہ حدیث کے معنی یہ ہیں کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ہم جس کے ساتھ اولے۔ ناصر۔ وارث عصبہ حمیم یا صدیق ہیں۔ تو اس سے علی بھی ویسے ہی ہیں اور یہ صریح ہے اس بارہ میں کہ حضرت علی علیہ السلام اس منصب جلیلہ کیساتھ مخصوص ہیں (یعنی باقی تمام اصحاب اس منصب سے محروم ہیں) اور آنحضرتؐ نے جناب امیر علیہ السلام کو غیر کیلئے بمنزلہ اپنے نفس کے قرار دیا۔ کیونکہ کلمہ من (جو من کنت مولاہ میں ہے) عموم کے لئے ہے پس جو لوگ اس عموم کے تحت میں داخل ہیں۔ ان سب کے لئے جناب امیر علیہ السلام کو وہی رتبہ حاصل ہے۔ جو رسالتمآب کو حاصل تھا۔ (گویا حضرت علی علیہ السلام کی اقتدا ہر قول اور ہر فعل میں بعینہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرح کیجائے) پھر لکھتا ہے۔ جاننا چاہیئے کہ یہ حدیث (من کنت مولاہ فعلی مولاہ) اسرار آیہ مباہلہ سے ہے۔ کیونکہ انفسنا سے مراد حضرت علی علیہ السلام ہیں۔ خدا نے نفس رسولؐ اور نفس حضرت علی علیہ السلام کو جمع کیا ہے۔ اور ایک ضمیر متکلم لایا ہے جو مضاف ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف پس آنحضرتؐ نے حضرت علی علیہ السلام کے لئے بھی انہی امور کو ثابت کیا۔ جو حضرتؐ کے لئے بہ نسبت عامہ مومنین ثابت ہیں کیونکہ آنحضرتؐ اولےٰ بالمومنین۔ ناصر المومنین اور سید المومنین ہیں جس معنی کا اثبات لفظ مولےٰ سے آنحضرتؐ کے لئے ممکن ہے آنحضرتؐ نے ان تمام امور کو جناب امیر کے لئے ثابت کیا ہے۔ اور یہ وہ مرتبہ سامیہ۔ منزلت شامخہ درجہ علیہ اور مکانہ رفیعہ ہے جس کو آنحضرتؐ نے جناب امیرؑ کے ساتھ مخصوص کر دیا ہے۔ اس لئے یہ روز عید و سرور ہے اولیا و محبان حضرت علی علیہ السلام کے لئے۔

تذکرہ خواص الامۃ علامہ یوسف بن قزعلی سبط ابن الجوزی میں ہے کہ آنحضرتؐ کا (بروز غدیر) الست اولیٰ بالمومنین فرمانا جناب امیر علیہ السلام کی اثبات امامت اور قبول طاعت میں نص صریح ہے۔ اور اسی طرح آنحضرتؐ کا دوسرا (الحق معہ حیثما دار) فرمانا اس امر کی دلیل ہے کہ حضرت علی علیہ السلام اور دیگر صحابہ میں اگر کچھ اختلاف پیدا ہو تو جناب امیر حق پر ہیں مدارج النبوۃ فارسی صفحہ ۵۱۱ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے حضرت علی علیہ السلام کو وصیت فرمائی کہ میں نے لشکر اسامہ کی تیاری کے لئے فلاں یہودی سے اس قدر قرضہ لیا تھا۔ اس کو میرے بعد ادا کر دینا۔ اہل بصیرت کے لئے تو آنحضرتؐ کی یہی وصیت ہی دلیل خلافت ہے مسند احمد بن حنبل صفحہ ۱۵۳ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کون ضامن ہے میرے قرضہ کا اور پورا کریگا میرے وعدہ کو ایسا شخص میرے

خدا کے مندرجہ ارشادات کے مطابق ثابت ہوا کہ حضرات ثلاثہ نہ تو مسلمان تھے اور نہ ہی مومن۔ جنگ حنین میں حضرات ثلاثہ کا بھاگ جانا جو ۸ھ میں ہوا یعنی آنحضرتؐ کی وفات سے صرف دو سال پہلے۔ صاف ثابت کرتا ہے کہ حضرات ثلاثہ کے دل میں رائی بھر بھی نور ایمان نہ تھا بیعت کے لغوی معنے اپنے آپ کو بیع کر دینا ہے جو چیز بیع کر دی جائے۔ پھر بیع کنندہ کا اس چیز سے کوئی تعلق نہیں رہتا۔ اگر حضرات ثلاثہ نے صدق دل سے اپنے آپ کو آنحضرتؐ کے ہاتھ پر بیع کیا ہوتا۔ تو ان کا جنگوں سے فرار کرنا ناممکن تھا۔

کئی دفعہ ایسا موقعہ ہوا ہے کہ آنحضرتؐ نے حضرات ثلاثہ کو کسی کافر کے مقابلہ میں جانے کا حکم دیا ہے اور انہوں نے انکار کر دیا ہے۔ اور انکار بھی ایسے الفاظ میں کیا ہے۔ جس کے سننے سے دوسرے مسلمانوں پر خوف اور دہشت طاری ہو جائے۔ پس کیا میں یہ کہنے کا حق نہیں رکھتا ہوں کہ حضرات ثلاثہ کے دل میں کفار کی دلی ہمدردی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔

جب کبھی حضرات ثلاثہ کو آنحضرتؐ نے امیر لشکر بنا کر بھیجا ہے۔ بجائے شکست کھا کر الٹے پاؤں پھر آئے ہیں اور جب کبھی آنحضرتؐ کو گھمسان کی جنگ کرنی پڑی ہے۔ یہ آنحضرتؐ کو نرغہ کفار میں گھرا ہوا چھوڑ کر بھاگ گئے ہیں۔ ہم انہیں اصحاب رسولؐ کہیں تو کس دلیل سے کہیں مسلمان کہیں تو کیونکر کہیں۔ اور مومن کہیں تو کیوں کہیں۔ ہم ان تینوں کو اسلام اور ایمان سے سرتاپا معرا دیکھتے ہیں۔ اور یہ خود بھی اپنے آپ کو وہی سمجھتے تھے جو ہم ان کو سمجھتے ہیں۔ گویا ان کے ایمان کے متعلق ان کا اور ہمارا ایک ہی خیال اور ایک ہی اعتقاد ہے۔ سنی لوگ خواہ مخواہ انہیں مومن کہہ کر انہیں بدنام کر رہے ہیں۔ کیا یہ نادان لوگ ان کے دل کی حالت ان سے زیادہ جانتے ہیں۔

حضرات ثلاثہ نے اسی پر بس نہیں کیا کہ جنگوں سے بھاگ گئے تھے۔ بلکہ کئی کئی دن تک مفقود الخبر رہے۔ وہ ڈرتے تھے کہ انہیں کہیں پھر اسی آگ میں پڑنے کا حکم صادر نہ ہو۔ فدائیت ہو تو ایسی ہو اور ایمان ہو تو ایسا ہو۔ اگر آنحضرتؐ کے دو چار ایسے یار ہوتے تو آنحضرتؐ گھر میں بیٹھے بیٹھائے تمام دنیا مسخر کر لیتے۔ ایسے پاک نفوس پر ایک لمحہ میں ہزار دفعہ۔۔ بھیجنا ہر مسلمان پر واجب ہے۔

خداوند عالم نے جہاد کے دوران میں فخرو مباہات کے طور پر حضرت علیؑ کی شجاعت اور فدائیت اور ایمان کی تعریف کی اور آپؑ کو تمام مخلوقات پر سبقت عطا کی مگر حضرات ثلاثہ کی شان میں کبھی کچھ کم تعریفی الفاظ نہیں فرمائے۔ سورۂ انفعال میں ہے۔ او متحیزاً الی فئۃ فقد باء بغضب من اللہ وماوٰہ جہنم وبئس المصیر۔ ترجمہ۔ جو شخص کفار کی طرف پیٹھ پھیر دے۔ یعنی

بھاگ جائے۔ وہ یقیناً خدا کے غضب میں آگیا اور اس کا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ برا ٹھکانا ہے۔

حضرات ثلاثہ کا جنگوں سے فرار اختیار کرنا اور آنحضرتؐ کو نرغہ اعدا میں محصور چھوڑ جانا ظاہر کرتا ہے کہ ان کی خواہش تھی کہ آنحضرتؐ قتل ہو جائیں۔ اس بات کی تصدیق اس واقعہ سے بھی ہوتی ہے۔ جب چودہ اشخاص نے جن میں حضرات ثلاثہ بھی شامل تھے۔ آنحضرتؐ کے قتل کا مشورہ کیا مگر راز افشا ہو جانے پر کامیاب نہ ہو سکے۔

مسلمان تو بجائے خود رہے، غیر مسلم بھی جب کوئی قوت اور بہادری کا کام کرنا چاہتے ہیں۔ زبان سے یا علیؑ یا علیؑ پکارتے جاتے ہیں کبھی ایسا سننے یا دیکھنے میں نہیں آیا کہ کسی مسلمان نے بھی یا ابوبکر۔ یا عمر۔ یا عثمان۔ یا معاویہ۔ یا یزید وغیرہ کہا ہو۔ یہ قدرت کا انصاف اور فیصلہ ہے جس کے آگے تمام دنیا کا سر تسلیم خم ہے۔

# تجہیز و تکفین حضرت رسول اللہ صلعم

مولوی شبلی نے الفاروق حصہ اول ۶۲ پر لکھا ہے کہ یہ صحیح ہے کہ ابوبکر و عمر وغیرہ آنحضرتؐ کی تجہیز و تکفین چھوڑ کر سقیفہ بنی ساعدہ کو چلے گئے۔ اور یہ بھی صحیح ہے کہ انہوں نے سقیفہ بنی ساعدہ میں خلافت کے لئے انصار سے معرکہ آرائی کی اور اس طرح ان کوششوں میں رہے کہ گویا ان پر کوئی حادثہ پیش ہی نہیں آیا۔ نیز یہ بھی صحیح ہے کہ انہوں نے اپنی خلافت کو نہ صرف انصار سے بلکہ بنی ہاشم اور حضرت علی علیہ السلام سے بزور منوانا چاہا۔

شرح فقہ ملا علی قاری ۱۷۸ پر ہے کہ اہلسنت اور معتزلہ کا یہی مذہب ہے کہ خلیفہ کا بنانا لوگوں پر موقوف ہے کیونکہ آنحضرتؐ نے فرمایا ہے کہ جو شخص امام وقت کی پہچان کے بغیر مر جائے وہ جاہلیت کی موت مرا ہے اس لئے اصحاب رسولؐ نے خلیفہ سازی کے کام کو دفن رسولؐ پر مقدم جانا۔

کنز العمال اور طبقات ابن سعد میں ہے کہ سعید بن یربوع سے منقول ہے کہ ایک روز جناب علی ابن ابیطالب علیہ السلام تشریف لائے اور آپ غمناک اور حزین تھے۔ ابوبکر نے کہا آپ کو میں آج غمگین دیکھتا ہوں حضرتؑ نے فرمایا ہے مجھے اس واقعہ نے غمناک کر رکھا ہے جس نے تم کو غمناک نہیں کیا۔ (وفات آنحضرت صلعم)

مودۃ القربیٰ میں ہے کہ رسول اللہ کے غسل میں سوائے گھر والوں کے کوئی شریک نہ تھا یہی روایت احمد حنبل اور ابو عمرہ اور دیلمی نے بھی لکھی ہے۔

عقیلی لکھتا ہے کہ جناب امیر علیہ السلام فرماتے تھے کہ کیا تم میں سے میرے سوائے کوئی ایسا ہے جو سب سے بعد رسول اللہؐ سے جدا ہوا ہو جس وقت اس نے آنحضرتؐ کو قبر میں اتارا ہو۔

کنز العمال کتاب الشمائل باب غسل نبیؐ میں ہے کہ حاکم نے مستدرک میں حضرت علی علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا۔ کہ آنحضرتؐ کا کفن و دفن صرف چار اشخاص یعنی علیؑ اور عباس اور فضل ابن عباس اور صالح دجو آنحضرتؐ کا غلام تھا) نے کیا۔ ان کے سوائے کوئی شخص شامل نہ تھا۔

مجمع البحار گجراتی صفحہ ۲۱۵ جلد اول میں ہے کہ نہایہ ابن کثیر میں ہے کہ آنحضرتؐ کا کفن دفن علیؑ اور عباس نے کیا۔ بعض روایات میں ہے کہ اوس بن خولی اور اسامہ بن زید اور چند بنی ہاشم بھی شامل تھے۔ بعض روایات میں ہے کہ آنحضرتؐ کا غلام شقران اور اسامہ بوقت غسل نبیؐ دروازہ پر تعینات تھے۔

طبقات ابن سعد میں ہے کہ آنحضرتؐ کو علیؑ و عباس و عقیل ابن ابیطالب و اوس بن خولی و اسامہ بن زید نے غسل دیا۔ مسند احمد حنبل میں ہے کہ عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے۔ کہ آنحضرتؐ کے غسل میں علیؑ اور عباسؓ اور عباس کے دو بیٹے فضل اور قثم اور اسامہ اور صالح شریک تھے۔ پھر اوس بن خولی کو شریک غسل ہونے کی اجازت دی گئی۔ پھر عبد اللہ بن عباس فرماتے ہیں کہ میں نے آنحضرتؐ کو چھاتی سے سہارا دیا۔ عباس اور فضل اور قثم حضرت علی علیہ السلام کے ساتھ ہو کر آنحضرتؐ کا پہلو اٹھاتے تھے۔ اور اسامہ اور صالح پانی ڈالتے تھے۔ اور حضرت علی علیہ السلام غسل دیتے تھے۔ آنحضرتؐ کو آب خالص اور آب سدر سے غسل دے کر خشک کیا گیا اور تین کپڑوں میں کفنایا گیا جن میں دو کپڑے سفید اور ایک یمنی چادر تھی۔ پھر عباس نے ابو عبیدہ جراح اور ابو طلحہ سہل انصاری کو بلوا بھیجا۔ کہ آنحضرتؐ کے لئے قبر کھودیں۔ معلوم ہوا کہ ابو عبیدہ جراح کہیں چلا گیا ہے (سقیفہ میں) ابو طلحہ آگیا جس نے قبر کھودی عباس نے حالت یاس و تنہائی میں فرمایا خداوندا۔ تو ہی اپنے رسولؐ کے لئے زمین کو شگافتہ کر دے۔

مصنف ابن ابی شیبہ میں بروایت سعید بن مسیب لکھا ہے کہ آنحضرتؐ کے کفن و دفن میں صرف چار (۴) آدمی حضرت علیؑ و عباس و فضل و صالح شریک تھے۔

کنز العمال کتاب الشمائل باب دفن نبیؐ میں بروایت حضرت صادق علیہ السلام لکھا ہے کہ حضرت علیؑ نے آنحضرتؐ کو غسل دیا۔ اور عباس پانی ڈالتا رہا اور اسامہ اور شقران دربانی کرتے رہے نماز جنازہ حضرت علیؑ اور عباس نے ایک صف میں پڑھی۔ عباس نے پانچ تکبیریں کہیں اور آنحضرتؐ کو دفن کر دیا۔ یہی حدیث ابن معروف نے بروایت عبد الصمد لکھی ہے۔

طبقات ابن سعد میں ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ آنحضرتؐ کو میں نے اور عباس اور

عقیل اور اسامہ اور اوس بن خولی انصاری نے قبر میں اتارا اور انہیں نے کفن دیا۔

بخاری اور مسند احمد حنبل جلد اول ص۲۶۰ اور قسطلانی جلد دہم مطبوعہ نولکشور ص۲ اور مجمع البحار ملا محمد طاہر گجراتی جلد سوئم ص۹۳ اور شرح کرمانی اور شرح عینی اور شرح بخاری اور نہایۃ العقول امام رازی میں ہے کہ عمر نے کہا کہ خدا کی قسم جس کام کو چھوڑ کر (آنحضرت کی تجہیز و تکفین) ہم حاضر ہوئے تھے (یعنی سقیفہ میں جمع ہوئے تھے) اس کام کو ہم نے ابوبکر کی بیعت سے ضروری نہ دیا تا ہم کو خطرہ تھا کہ اگر ہم اس گروہ سے الگ رہے اور بیعت (بیعت ابوبکر) نہ ہوئی تو لوگ اپنے میں سے کسی کو خلیفہ بنالیں گے اور خواہ ہم انکی بات اپنی مرضی کے خلاف مان لیں۔ اور خواہ ان کی مخالفت کریں اور فساد ہو جائے۔

بخاری کتاب الجنائز باب موت یوم الاثنین اور کشف المغطاء ص۱۵۲ میں ہے کہ عائشہ سے روایت ہے کہ میں ابوبکر کے پاس گئی۔ تو اس نے مجھ سے پوچھا تم نے رسول اللہ کو کتنے کپڑوں میں کفن دیا میں نے جواب دیا کہ سفید رنگ کے تین سحولی کپڑوں میں۔ سحولی ایک گاؤں ہے جو کپڑا بننے میں مشہور تھا کہ ان میں قمیص اور عمامہ نہ تھا۔ پھر ابوبکر نے پوچھا۔ رسول اللہ کی وفات کس دن ہوئی میں نے کہا کہ دو شنبہ کے دن

علامہ ابن حجر نے فتح الباری میں لکھا ہے کہ ابوبکر نے یہ ذکر عائشہ سے صیغہ استفہام میں کیا تھا۔ تاکہ اس کا علم غلط ہو۔ البتہ یہ درست ہے کہ ابوبکر آنحضرت کی تجہیز و تکفین میں حاضر نہ تھا۔

تاریخ صغیر بخاری ص۲۲ میں ہے کہ عائشہ کہتی ہے کہ جب آنحضرت فوت ہوئے تھے ابوبکر مقام سنح میں تھا یہ ایک مقام ہے۔ جو مدینہ سے دو میل کے فاصلہ پر ہے جہاں ابوبکر کا گھر تھا۔

کنز العمال جلد سوئم ص۱۳۱ ارجح المطالب باب چہارم ص۶۵ تاریخ اسلام جلد دوم ص۱۲۳ تاریخ صغیر بخاری ص۲۲ بخاری پارہ ششم۔ کتاب الجنائز باب موت یوم الاثنین ص۱ مترجم بخاری پارہ چہاردھواں کتاب المناقب حالات سقیفہ ص۴۴ میں ہے کہ ابوبکر آنحضرت کی نعش اطہر کو بلا کفن و دفن چھوڑ کر عمر بن خطاب اور ابو عبیدہ جراح کے ساتھ سقیفہ کو چلا گیا۔

تفریح الاحباب میں ہے کہ جس رات ابوبکر اور عمر فوت ہوئے اسی رات کو دفن کر دیے گئے۔

مسند احمد حنبل میں بروایت عائشہ لکھا ہے کہ جب ابوبکر کا وقت وفات ہوا تو ابوبکر نے پوچھا آج کل کون ہے۔ لوگوں نے کہا پیر کا دن ہے کہا۔ اگر میں آج رات مر جاؤں تو کل صبح تک مجھے رکھ چھوڑنا کیونکہ مجھے دنوں اور راتوں سے یہ بات زیادہ پسند ہے۔ کہ میں رسول اللہ سے اقرب ہوں۔ یعنی آنحضرت کا جنازہ تین دن بلا دفن پڑا رہا۔ اور میری نعش بھی بلا دفن رکھ چھوڑنا۔

تاریخ الخلفاء سیوطی میں ہے کہ عروہ اور قاسم نے اخراج کیا ہے کہ ابوبکر نے عائشہ کو وصیت

یعنی رسول اللہ کا حصہ اور ذوی القربیٰ یعنے اہلبیت کا حصہ ساقط کر دیا۔

فتح القدیر اور شرح مواہب اور شرح اسنت بغوی اور زادالمعاد ابن قیم اور سنن ابو داؤد اور مسند دارمی اور در منثور میں ہے کہ عمر بن خطاب نے اہلبیت کا حصہ خمس بند کر دیا۔ سنن ابو داؤد مطبوعہ دہلی ص۶۲ پر روایت جبیر لکھا ہے کہ ابوبکر بھی خمس کو اسی طرح تقسیم کرتا تھا جس طرح آنحضرتؐ کیا کرتے تھے مگر آنحضرتؐ کے قرابتداروں (اہلبیتؑ) کو انکا حق نہ دیتا۔

عہد رسولؐ میں خمس جاری تھا قرآن مجید میں اسکی ادائیگی کا حکم وارد ہے اور اسکو منسوخ کرنیوالی کوئی آیت بھی موجود نہیں ہے سورہ الانفال کے آغاز میں ہے یسئلونک عن الانفال قل الانفال للہ والرسول ترجمہ اے رسولؐ یہ لوگ مال غنیمت کے بارے میں پوچھا کرتے ہیں تم کہدو کہ مال غنیمت خاص خدا اور رسولؐ کے واسطے ہے یعنی مال غنیمت کی تقسیم رسول اللہ کی مرضی پر منحصر ہے جسکو جتنا چاہیں دیدیں مسلمان اس پر اعتراض نہیں کر سکتے آنحضرتؐ مال غنیمت کو پانچ حصوں میں تقسیم فرماتے رہے جن میں ایک حصہ خود لیتے تھے اور ایک حصہ اہلبیتؑ کو عطا فرماتے رہے۔

خمس صرف مال غنیمت تک محدود نہ تھا بلکہ اور کئی اشیاء پر واجب تھا مثلاً سونے چاندی کی کان۔ دفینہ دریا سے نکلی ہوئی چیزیں نفع پیشہ تجارت پس انداز رقم۔ وہ زمین جو اہل کتاب کسی مسلمان سے خریدیں وہ مال جو حرام و حلال پر مشتمل ہو۔ وغیرہ۔ اگر خمس ہی کم از کم اہلبیت کو ملتا رہتا تو وہ فرحت سے زندگی گزار سکتے تھے۔ مگر حکومت کو یہ امر کب گوارا تھا۔ انکی سیاست مقتضی تھی۔ کہ اہلبیت کو نان شبینہ تک سے محروم کر دیا جائے۔

جب آنحضرتؐ کے عہد میں خمس پر زکوٰۃ کی طرح عمل ہوتا تھا۔ تو شیخین کو کیا حق حاصل تھا کہ خمس کے دو حصے ساقط کر دیں۔ اہلسنت نے شیخین کی تقلید کا حق ادا کرنے کے علاوہ اور مقدم ٹھہرایا اور خمس کو فروع دین سے بھی خارج کر دیا۔ شیخین نے اہلبیت کو خمس سے خارج کر کے محبت رسولؐ کا خوب ثبوت دیا۔ اور اہلسنت نے خمس کو فروع دین سے خارج کر کے حرمت سادات کی اچھی پاسداری کی۔

اہلسنت کو اس بات کی پرواہ نہیں ہے کہ آنحضرتؐ نے کونسا امر جائز اور کونسا ناجائز قرار دیا ہے۔ اور قرآن پاک کا کیا حکم ہے انہیں تو صرف دیکھنا ہے کہ عمر بن خطاب نے کیا ارشاد فرمایا ہے۔ عمر بن خطاب کے اجتہاد و بدعت آمیز کے مقابلہ میں نہ تو آنحضرتؐ کے قول کی کچھ وقعت ہے اور نہ ہی حکم خدا کی کچھ عزت و حرمت۔

# مصائبِ جناب سیدہ معصومہ علیہا السلام

ترجمہ جذب القلوب مطبوعہ نولکشور ص۱۴۵ اور منہاج النبوۃ اردو ترجمہ مدارج النبوۃ جلد دوم ص۴۶۳ میں ہے کہ قبہ عباس سے قبلہ کی طرف مائل ہو متصل جس مسجد میں جناب فاطمہؑ رویا کرتی تھیں اس کا نام بیت الاحزان پڑ گیا تھا سوانح عمری رسول کریمؐ از حافظ حکیم نذیر احمد مطبوعہ لاہور ص۱۱۰ پر ہے۔ کہ مدینہ کے باب بقیع سے

قریب ہی حضرت عباس اور امام حسنؑ کا مقبرہ ہے۔ اس قبہ کے برابر جناب فاطمہؑ کا بیت الحزن ہے

مولوی صدر الدین احمد نے کتاب مدیح المصطفےٰ مطبع احمدی کانپور ص۳۶ و ص۳۷ پر لکھا ہے کہ رسول اللہ کی وفات کے بعد بہت واقعات گزرے مثلاً معاملہ فدک۔ اسقاط حمل سیدہ۔ عمر کا احراق خانہ فاطمہؑ کی دھمکی دینا۔ فاطمہؑ کا انصار کی موجودگی میں نالہ و شیون کرنا (بوجہ اسکی دھمکی کے) جسکا ذکر کرنا بیکار ہے معصومہ کا وصیت فرمانا کہ فلاں فلاں میرے جنازہ میں شریک نہ ہوں۔ یہ تمام امور اس بات کی صریح دلیل ہیں کہ معصومہ کو ملول کیا گیا۔ دوسرے لوگ جو چاہیں اسکی تاویلیں کریں۔ الغرض ہم صحابہ کے مشاجرات و مخالفت (بعض طعن) سے قلم روکتے ہیں۔ سیدہ نے وفات رسولؐ کے بعد ایک مکان جنت البقیع میں اختیار کر لیا تھا اور اسکو بیت الحزن (ماتمکدہ) بنا کر اکثر ایام وہیں بسر کرتیں۔

تاریخ آل امجاد مولوی عبد المجید مطبع انصاری دہلی ص۱ پر ہے کہ وفات رسول کے بعد معصومہ کے شدت گریہ کی وجہ سے اہل مدینہ سو نہیں سکتے تھے اس سبب سے وہ ایک درخت کے نیچے بیٹھ کر تمام دن رویا کرتیں اسلئے اسجگہ کا نام بیت الحزن پڑ گیا۔ اکسیر التواریخ جلد دوم ص۳۶ پر ہے کہ پس معصومہ کے واسطے ایک گھر بقیع میں بنایا گیا جسکا نام بیت الحزن رکھا گیا۔

مدارج النبوۃ ص۱۰ پر ہے کہ بعد از گذشتن آنحضرتؐ ہرگز فاطمہؑ را کسے خنداں ندید یعنی آنحضرتؐ کی شہادت کے بعد کسی نے جناب فاطمہؑ کو ہنستے نہیں دیکھا۔

بروایت احمد بن عبد العزیز جوہری لکھا ہے کہ جناب سیدہ دربار ابوبکر میں تشریف لے گئیں بعد فدک کے مطالبہ کے بعد فصیح و بلیغ خطبہ فرمایا جس میں اپنا حسب و نسب اپنی مظلومیت اور شیخین کے مظالم کا حال کھول کر تذکرہ فرمایا جب خطبہ ختم ہوا اور ابوبکر نے حاضرین مسجد کو خطبہ سے متاثر پایا تو فوراً منبر پر گیا۔ اور یہ کہا اے لوگو یہ کیا بات ہے کہ تم ہر ایک حق و باطل پر کان لگا لیتے ہو وہ (حضرت علیؑ) ایک لومڑی ہے جسکی گواہ اسکی دم (جناب فاطمہؑ) ہے وہ (حضرت علیؑ) فتنوں کو ابھار کر خلافت کو جھگڑا بنانا چاہتا ہے۔ اور عورتوں سے امداد چاہتا ہے۔ مانند ام طحال زانیہ کے جسکے اکثر دوست بدکار ہیں۔ پھر ابوبکر نے انصار سے کہا کہ میں نے تمہارے احمقوں (حضرت علیؑ اور جناب فاطمہؑ) کا کلام سنا اور خوب جانا۔

ابن ابی الحدید کہتا ہے کہ میں نے یہ کلمات یعنی خطبہ ابوبکر ابوبکر کے نقیب ابو جعفر یحییٰ بن ابی زید بصری کے سامنے عرض کئے تو اسنے کہا۔ کہ ابوبکر کا مطلب ان کلمات سے حضرت علیؑ تھے۔

کتاب سقیفہ ابوبکر احمد بن عبد العزیز جوہری میں ہے کہ جب ابوبکر نے جناب فاطمہؑ سے فدک چھین لینے کا مصمم ارادہ کر لیا تو جناب فاطمہؑ مع چند خدمتگار اور رشتہ دار عورتوں کے ابوبکر کے پاس تشریف لے گئیں جبکہ اسنے مہاجرین اور انصار کا ایک گروہ جمع کیا ہوا تھا جناب فاطمہؑ کے سر پر مقنعہ بندھا تھا اور ایک چادر اوڑھی ہوئی تھی جو آپکے پاؤں تک پہنچ رہی ہوتی تھی اسوقت جناب فاطمہؑ کی رفتار جناب رسولؐ پاک کی رفتار میں کوئی فرق نہ تھا جناب فاطمہؑ اور حاضرین کے درمیان پردہ تان گیا۔

ایک سبز رنگ کا عظیم الشان خیمہ دیکھا۔ ارشاد ہوا۔ یہ خیمہ شیخ کے لیئے ہے۔ گلدستہ کرامت ص۱۰۱ پر ہے کہ آنحضرتؐ کو جبرئیلؑ اور براق مقام سدرۃ المنتہےٰ تک لے گئے جہاں سے آگے نہ جا سکے اس وقت عبد القادر کی روح نے آنحضرتؐ کو کندھے پر اٹھایا اور قاب قوسین تک پہنچا دیا۔ آنحضرت نے فرط مسرت میں فرمایا اے بیٹے۔ میرا قدم تیری گردن پر ہے اور تیرا قدم تمام اولیاء کی گردن پر ہوگا۔ ص۱۳ پر ہے کہ مقام سدرہ کے متصل ایک خیمہ ہے جس کے اندر دو مرغ ہیں ایک سفید اور دوسرا سبز سفید مرغ شیخ بایزید بسطامی ہے اور دوسرا مرغ شیخ عبد القادر جیلانی ہے۔

غنیۃ الطالبین ص۳۳ پر ہے کہ شیطان نے اپنی دم اپنی مقعد میں داخل کی اور سات انڈے دیئے پس یہ اس کی اولاد ہے تو تمام انسانوں پر موکل ہے۔ جب خدا نے شیطان کو بہشت سے نکال دیا۔ تو اس کی بائیں پسلی سے اس کی مادہ پیدا کی جس طرح حوا کو آدم سے پیدا کیا گیا تھا۔ پھر شیطان نے مادہ شیطان سے جماع کیا اور اکتیس انڈے پیدا ہوئے جو شیطان کی اولاد کے اصل بنے۔ پھر ان انڈوں سے اتنی اولاد نکلی کہ تمام مقامات پُر ہو گئے۔

گلدستہ کرامت ص۱۱۹ پر ہے کہ اگر کل درخت قلمیں اور تمام دریا سیاہی اور تمام جن و انس کاتب ہو جائیں تو شیخ کی تعریف کا شمہ بھی ادا نہ کر سکیں اور ص۱۱۱ پر ہے کہ ایک مرتبہ ماہ رمضان میں ستر آدمیوں نے شیخ سے درخواست کی کہ آج شب کو ان کے ہاں روزہ افطار کریں۔ شیخ نے دعوت قبول کی اور ستر مقامات پر روزہ افطار کیا۔ اور نیز اسی وقت شیخ نے اہل خانقاہ کے ساتھ روزہ افطار کیا۔

قلائد الجواہر ص۵ پر ہے کہ آپکے پڑوس میں ایک شخص عبد اللہ رہتا تھا۔ جو نرد کھیلا کرتا تھا۔ اس نے سب کچھ ہار دیا۔ تو شیخ نے اسے کہا کہ یہ میرا سجادہ لے اور جوا کھیل۔ اس نے کھیلا اور سب کچھ ہارا ہوا جیت لیا۔ پھر شیخ کے پاس آیا اور توبہ کی۔

ہدیۃ المہدی مولوی وحید الزمان ص۱۰۲ پر ہے کہ معاویہ اور اس کے بعد کے تمام فرمانروا بادشاہ ہیں نہ کہ خلیفہ۔ البتہ شیخ عبد القادر نے مخالفت کی ہے اور کہا ہے کہ جناب امیر علیہ السلام کی شہادت اور امام حسن علیہ السلام کی صلح کے بعد معاویہ خلیفہ حقہ ہے مگر ہم انکی خلافتوں کو شرعیہ خلافتیں نہیں کہتے۔

ناظرین۔ شیخ گیلان واقعہ ایران میں پیدا ہوا۔ اٹھارہ سال کی عمر میں بغداد چلا آیا۔ ان ایام میں شعبدہ فرضی سحر کا عام رواج تھا۔ جیسے کہ پنجاب میں بعض لوگ فقیری لباس پہنے گلے میں دس بارہ تسبیح ڈالے لمبے لمبے سر کے بال شانوں پر ڈالے اور گھوڑوں پر سوار مقام بمقام پھرتے ہیں اور جہلا کو اپنے بالوں سے دودھ نکال کر دکھاتے اور بعض روپیہ ٹوٹتے پھرتے ہیں شیخ بھی یقیناً ایسا ہی شعبدہ باز تھا۔ اس امر کا قوی

ثبوت یہ ہے کہ شیخ کے بارہ میں یہ مقولہ زبان زد خلائق تھا کہ علو عجمی مرد سے ملاقات کرائیں اور یہ بات کہ عجم ان ایام میں شعبدہ کا مرکز تھا۔ تاریخوں سے صاف ظاہر ہے شیخ کی ماں کا نام ام دار رومیہ تھا قرۃ العینین شاہ ولی اللہ میں ہے کہ ابتدا میں جتنے صوفی تھے وہ سب ناصبی اور دشمن اہلبیت تھے خزینۃ الاصفیا میں ہے کہ شیخ عبدالقادر ۴۷۱ھ میں پیدا ہوا اور ۵۶۱ھ میں فوت ہو گیا۔

قلائد الجواہر میں ہے کہ شیخ حماد نے کہا کہ اس عجمی مرد شیخ عبدالقادر کا مرتبہ بہت عالی ہو گا یہاں تک کہ اس کا قدم تمام زمانہ کے اولیا کی گردن پر ہو گا۔

خزینۃ الاصفیا ص ۹۵ پر ہے کہ شیخ بغداد میں حسین بسخ میں رہا کرتا تھا۔ اس کا نام اب تک بھی مشہور ہے مولوی عبدالحق مؤلف تفسیر حقانی نے اپنی تفسیر کی جلد اول ص ۱۴۷ کے حاشیہ پر لکھا ہے کہ مولوی عبدالمنصور نے اپنے رسالہ انکشاف ص ۱۵۹ پر لکھا ہے کہ شیخ بت پرستوں اور یہودیوں کا چوہدری و سرگروہ تھا

علامہ ابن خلکان نے اپنی تاریخ وفیات الاعیان میں تمام سابقہ سلاطین و فقہاء و محدثین و مفسرین و علماء و مشاہیر کے نام اور حالات درج کئے ہیں اور ابن خلکان شیخ سے ایک سو بیس برس بعد فوت ہوا ہے مگر شیخ کا نام کہیں درج نہیں کیا۔

شیخ کا ہم زمانہ اور تنقید رجال میں بے مثل عالم یعنی علامہ ابن جوزی حنبلی شیخ کے ملنے سے نفرت اور کراہت رکھتا تھا۔ علامہ ۵۰۹ھ میں پیدا ہوا اور ۵۹۷ھ میں فوت ہوا اور بقول علمائے اہلسنت شیخ بھی حنبلی تھا حیات ابن جوزی مطبوعہ لاہور ص ۱۹ پر ہے کہ امام یافعی نے لکھا ہے کہ علامہ ابن جوزی حنبلی اکثر اوقات شیخ کی مخالفت میں زبان لعن و طعن دراز رکھتا۔ بلکہ بسا اوقات شیخ کی نسبت سخت و سست کلمات و گالیاں کہا کرتا

خزینۃ الاصفیا مولوی وحید الزمان حیدر آبادی جلد اول ص ۹۲ پر ہے کہ شیخ حنبلی شافعی تھا۔

خزینۃ الاصفیا میں ہے کہ شیخ کو محی الدین اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس نے ایک دن کمزور و متغیر الحالت بیمار کو اپنی کرامت سے تندرست کر دیا۔ ناظرین یہ غلط ہے بلکہ وجہ یہ ہے کہ چونکہ شیخ نے تمام علمائے ماسبق کے اعتقاد اور تحقیق کے خلاف یہ لکھا کہ معاویہ خلیفہ حقہ ہے اور روز عاشورہ کو عید قرار دیا اور عمر بن خطاب اور معاویہ کی ارواح کو تا دم آخر خوش کرتا رہا۔

غنیہ ص ۵۵ پر شیخ لکھتا ہے کہ جو کوئی روز عاشورہ کے دن نہائے وہ سوائے مرض الموت کے کسی بیماری میں مبتلا نہ ہو گا اور جو کوئی سرمہ لگائے اس تمام سال میں اس کی آنکھ نہ دکھے گی۔ لؤلؤ المرصوع مطبوعہ مصر ص ۸۱ پر ہے کہ روز عاشورہ سرمہ لگانے اور زینت کرنے اور خوشبو لگانے کی جتنی بھی حدیثیں ہیں وہ سب کذابوں کی بنائی ہوئی ہیں۔

امام عبدالرحمان شعبانی نے کتاب تمیز الطیب من الخبیث ص۲ پر لکھا ہے کہ حاکم کہتا ہے کہ روز عاشورہ سرمہ لگانے کی حدیث منکر ہے۔ ابن جوزی نے اس کو موضوع قرار دیا ہے۔ حاکم پھر کہتا ہے کہ یہ حدیث بدعت ہے جو قاتلان حسینؑ نے وضع کی ہے۔

صواعق محرقہ ص۱۱ اسفر السعادت مجدالدین فیروز آبادی بشرح سفر السعادت عبدالحق محدث دہلوی ص۵۴۳ و ص۵۴۴ میں ہے کہ جتنی حدیثیں روز عاشورہ کے فضائل میں ہیں مثلاً یہ کہ اس روز حضرت آدمؑ کی توبہ قبول ہوئی۔ ابراہیمؑ نے آگ سے نجات پائی۔ نوحؑ کی کشتی کوہ جودی پر ٹھہری۔ اسمعیل کیلئے فدیہ آیا یوسف نے قید سے رہائی پائی وغیرہ وغیرہ سب غلط ہیں۔ اور کذابوں کی وضع کردہ ہیں (یعنی ان واقعات کا تعلق روز عاشورہ سے نہیں ہے بلکہ اور ایام سے ہے) اور دیگر احادیث سرمہ لگانا غسل کرنا خوشبو لگانا اور عید منانا قاتلان حسینؑ کی ایجاد کردہ ہیں۔ کیونکہ بعض اشقیا نے امام حسین علیہ السلام کے خون سے سرمہ لگایا۔ علامہ ابن تیمیہ اور ابن قیم نے صراحتاً ان حدیثوں کو موضوع اور مفتری قرار دیا ہے۔

علامہ مقریزی نے اپنی کتاب المواعظ والاعتبار مطبوعہ مصر جلد دوئم ص۳۸۵ پر لکھا ہے کہ مصر کے خلفائے بنی فاطمہ عاشورہ کے دن غم کیا کرتے۔ خرید و فروخت بند کر دیتے اور مساکین کو خیرات کرتے جب سلطنت بنی فاطمہ کو زوال آیا اور صلاح الدین نے مصر پر قبضہ پایا۔ تو پھر عاشورہ کے دن خوشی منائی جانی شروع ہوئی۔ لذیذ کھانے کھاتے۔ سرمہ لگاتے غسل کرتے۔ اور ہر طرح اظہار سرور کرتے۔ پس ناظرین ثابت ہوا کہ چونکہ شیخ نے اس مردہ سنت کو پھر زندہ کیا۔ اس لئے محی الدین کہلایا۔

خزینۃ الاصفیا جلد اول ص۱۱۲ پر مناقب غوثیہ سے نقل کیا گیا ہے کہ محی الدین ابن العربی کا باپ علی بن محمد لاولد تھا۔ یہاں تک کہ پچاس سال کا ہو گیا۔ شیخ نے اپنی پشت علی بن محمد کی پشت سے مس کی اور کہا کہ ابھی میری پشت میں ایک فرزند باقی تھا (اس وقت شیخ کے تین بیٹے عبدالوہاب و عبدالرزاق و عبدالعزیز تھے) پس وہ فرزند تم کو دے دیا گیا چنانچہ علی بن محمد کے ہاں محی الدین بن محمد ابن العربی پیدا ہوا جب مولود کو شیخ کے پاس لایا گیا۔ تو کہا۔ انشاءاللہ یہ مولود ولی زمانہ اور قطب یگانہ ہوگا۔ ناظرین شیخ کے ہوائی نطفہ کا اثر تھا۔ کہ محی الدین بن محمد ابن العربی نے صاف الفاظ میں فتویٰ دیا۔ کہ یزید امام برحق تھا اور امام حسینؑ باغی تھے۔ اور وہ اپنے نانا کی تلوار سے قتل کئے گئے یعنی جس طرح رسول اللہ نے کفار قریش کو انکار رسالت کی بنا پر قتل کیا اور غضب کیا۔ اسی طرح یزید نے امام حسینؑ کو انکار خلافت کی وجہ سے قتل کیا اور ٹھیک کیا۔ غنیۃ الطالبین مطبوعہ لاہور ص۲۰۵ پر ہے کہ رافضیوں (شیعوں) کے مذہب کو یہودیوں کے مذہب سے مشابہت ہے یعنی یہودی نماز مغرب میں تاخیر کرتے ہیں۔

یہانتک کہ ستارے آپس میں جمع ہو جائیں (بہت ستارے نکل آئیں) رافضی بھی تاخیر کرتے ہیں یہودی قبلہ سے تھوڑا سا پھرتے ہیں۔ رافضی بھی پھرتے ہیں (غلط ہے) یہود نماز میں سر ہلاتے ہیں رافضی بھی ہلاتے ہیں (محض کذب ہے) یہود نماز میں اپنے کپڑے لٹکاتے ہیں۔ رافضی بھی لٹکاتے ہیں (کچھ نہیں ہوسکا کہ یہ کیا بکواس ہے) یہود ہر مسلمان کا خون حلال جانتے ہیں۔ رافضی بھی حلال جانتے ہیں (محض بیہودہ گوئی) یہود عدت کی پرواہ نہیں کرتے رافضی بھی پرواہ نہیں کرتے (فضول گوئی)

# متفرقات

## صفاتِ خدا

شرح مسلم مولوی عبدالعلی میں ہے کہ شیخ ابوالحسن اشعری شافعی کے تابعین جو اشاعرہ ہیں (اہلسنت) کہتے ہیں کہ خدا کے فعل کسی حکمت اور مصلحت کے بغیر ہوتے ہیں کیونکہ انکے نزدیک اللہ تعالیٰ کے احکام مصلحتوں پر مشتمل نہیں ہوتے کیونکہ خدا کرتا ہے جو چاہتا ہے۔

ابن حجر مکی نے شرف الوسائل میں جلال الدین دوانی نے شرح عقائد عضدی میں مفتی صدرالدین نے منتہی المقال میں شیخ محمد بربیسی نے اتحاف اہل العرفان میں تاریخ بکری اور تاریخ نوری میں عبدالحلیم نے حل المعاقد شرح عقائد میں لکھا ہے کہ ابن تیمیہ کہتا ہے کہ خدا کا جسم ہے اور وہ عرش پر بیٹھا ہے۔ اور عرش قدیم ہے۔

کتاب الاسماء والصفات بیہقی میں ہے کہ ہمارے بعض شیوخ اہلحدیث ان کثیر التعداد احادیث سے جن میں لکھا ہے کہ خدا ایک آسمان سے دوسرے آسمان پر نازل ہوتا ہے۔ ظاہری مطلب لیتے اور کہتے ہیں۔ کہ واقعی خدا ایک آسمان سے دوسرے آسمان پر اترتا ہے۔

سبکی نے طبقات میں اور صلاح الدین نے امام ذہبی کی نسبت لکھا ہے کہ وہ بھی خدا کو مجسم مانتا ہے ابواسمٰعیل بن محمد ہروی دیکھو میزان الاعتدال ذہبی نے شیخ الاسلام کہا ہے کا بھی یہی مذہب تھا امام یافعی کہتا ہے کہ حافظ ابن مندہ خدا کے لئے جہت بتاتا ہے۔

ملل و نحل شہرستانی میں ہے کہ مضر و کہمس اور احمد ہجیمی علمائے اہلسنت خدا کے اعضاء اور جسم اور پر نیچے آنے جانے اور عرش پر بیٹھنے اور مسلمانوں سے بغلگیر ہونے اور معانقہ کرنے کے قائل ہیں۔

اور نیز لکھتا ہے کہ داؤد جوارجی حنبلی کہتا ہے کہ خدا کی داڑھی اور فرج کی نسبت مجھ سے نہ پوچھو اور جو چاہو پوچھو کہ خدا کا جسم گوشت خون اعضاء ہاتھ پاؤں۔ سر زبان آنکھیں اور کان ہیں اسکے بال کالے اور گھنگر والے ہیں۔

جلال الدین دوانی نے شرح عقائد میں تصریح کی ہے کہ جو علماء خدا کا جسم ثابت کرتے ہیں وہ ظاہر معنی کتاب اور سنت کے لیتے ہیں۔

تلبیس ابلیس ابن جوزی میں ہے کہ اہلسنت کے عام محدثین خدا کو دنیاوی چیزوں سے تشبیہ دیتے ہیں شرح مواقف اور منہاج ابن تیمیہ اور انساب سمعانی اور میزان ذہبی میں ہے کہ مقاتل بن سلیمان خدا کو جسم گوشت اور خون سے مرکب مانتا ہے۔

ملل و النحل شہرستانی میں ہے کہ مقاتل بن سلیمان ائمہ سلف سے ہے اور مالک بن انس کا ہمپایہ ہے تاریخ ابن خلکان میں ہے کہ لوگ تفسیر میں مقاتل بن سلیمان کے عیال ہیں۔

تلبیس ابلیس ابن جوزی میں ہے کہ نعیم ابن حماد سے احادیث نقل کی گئی ہیں۔ ذہبی کہتا ہے کہ نعیم ابن حماد ائمہ میں سے ہے۔ یحیٰی بن معین کہتا ہے کہ نعیم ابن حماد ثقہ اور صدوق تھا۔

کتاب العرش و العلو میں ہے کہ خدا عرش پر بیٹھا ہے۔ چار چار انگل عرش سے باہر ہے عرش خدا کے بوجھ سے چراتا ہے اور نیز لکھا ہے کہ طوفان نوح کے وقت خدا اتنا رویا کہ اسے آشوب چشم ہو گیا۔

مشکوٰۃ میں ہے کہ پچھلی رات کو خدا آسمان پر نزول کرتا ہے اور کہتا ہے کون بندہ ہے جو مجھ سے مانگے اور میں اس کی طلب پوری کروں مشکوٰۃ جلد چہارم میں ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ جب میں ہنستا ہوں تو خدا بھی ہنستا ہے اور میں خدا کے ہنسنے سے ہنستا ہوں۔

ابن ماجہ اور حاکم ابن کعب سے روایت کرتے ہیں کہ قیامت کے دن خدا سب سے پہلے عمر بن خطاب سے مصافحہ کریگا۔ (سبحان اللّٰہ)

کعبی کہتا ہے کہ بعض لوگ اسی دنیا میں خدا کی زیارت کرتے ہیں اور وہ انکی زیارت کرتا ہے

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی (یہ فرقہ اشاعرہ کا زبردست عالم ہے) میں ہے اشاعرہ اہلسنت میں سے ہیں۔ جو ابو الحسن اشعری شافعی کے نام پر مشہور ہیں۔

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی نے زیر آیہ ان تعذبھم فانھم عبادک وان تغفر لھم فانک انت العزیز الحکیم لکھا ہے کہ ہمارا یہ مذہب ہے کہ خدا کے لئے جائز ہے کہ کافروں کو جنت میں داخل کرے اور عابدوں اور زاہدوں (انبیاء اوصیاء اولیا) کو دوزخ میں ڈال دے۔ کیونکہ

دنیا اس کی ملکیت ہے اور مالک اپنے ملک میں جیسا چاہے۔ ویسا عمل کرے۔ اس پر کوئی اعتراض نہیں

علامہ عبدالرحیم سید طاصاحب بدایہ نے فصول الاحکام فی اصول الاحکام میں لکھا ہے کہ ابو سہل کتبیر نے بہت سے آئمہ سلف سے روایت کیا ہے کہ جو یہ کہے کہ قرآن مخلوق ہے وہ کافر ہے (یعنی قرآن ازلی ہے) اور جو یہ کہے کہ ایمان مخلوق ہے وہ کافر ہے۔

رسالہ فرقان ابن تیمیہ مطبوعہ لاہور ص۹۵ پر ہے کہ وہ لوگ (بعض علمائے اہلسنت) کہتے ہیں کہ فرعون کا کہنا کہ میں تمہارا رب جل صحیح ہے۔

کتاب مجمع الاحباب علامہ سید طاہر نے ترمذی کے حالات میں لکھا ہے کہ امام ترمذی نے اللہ تعالےٰ کو خواب میں دیکھا۔

ابو الخیر لکھتا ہے کہ معراج کی رات عرش کو جوش خوشی میں احتلام ہوگیا۔ علاء الدولہ سمنانی نے چہل مجلس میں بہ سند شیخ محی الدین لکھا ہے کہ میں نے خدا کو کرسی پر انسان کی شکل میں بیٹھا ہوا دیکھا میں بھی سلام کر کے ایک کرسی پر بیٹھ گیا اور عرض کیا کہ تو میرا خدا اور میں تیرا بندہ ہوں۔ نیز لکھا ہے کہ میں نے خدا کو گھوڑے کی شکل میں دیکھا پھر لکھا ہے کہ خدا ایک ایسے جوان آدمی کی شکل رکھتا ہے جس کی چھوٹی سی داڑھی ہو۔

بخاری کتاب التفسیر ن والقلم پارہ بست ص۷۵ مترجمہ مولوی وحید الزمان مطبوعہ احمدی پریس لاہور میں ہے کہ قیامت کے دن خدا اپنی پنڈلی کھولے گا تو لوگ سجدہ میں گر پڑینگے۔ حاشیہ بخاری پارہ بست ص۸ احمدی پریس لاہور میں ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ رات خدا نے مجھ کو اپنا آپ ایک اچھی صورت میں دکھایا۔ اور میرے کندھوں پر اپنا ہاتھ رکھا کہ اس کی انگلیوں کی پوروں کی ٹھنڈک مجھے اپنی چھاتی میں محسوس ہوئی۔

کتاب ملل و النحل شہرستانی ص۸ اور ص۹۱ پر ہے کہ خدا کی آنکھیں دکھنی آگئیں تو فرشتوں نے بیمار پرسی کی۔ اور اللہ تعالےٰ طوفان نوح پر اتنا رویا کہ آشوب چشم ہوگیا۔ اور عرش اس کے بیٹھنے سے چرچراتا ہے اور عرش کے چاروں طرف سے چار چار انگلی اس کا جسم باہر نکلا ہوا ہے۔ نفع الحاجہ عن سنن ابن ماجہ جلد اول ص۸۳ پر ہے کہ عرش اللہ کی عظمت سے اس طرح چرچراتا ہے جس طرح پالان سوار کے بوجھ سے

سنن ابن ماجہ جلد اول ذکر فضل عمر مترجمہ ص۷۲ پر ہے کہ خدا قیامت میں سب سے پہلے عمر سے مصافحہ کریگا۔ اور اس پر سلام کریگا اور اس کا ہاتھ پکڑ کر جنت میں داخل کریگا۔

وحید الزمان مترجمہ بخاری پارہ بست کتاب التفسیر سورۃ ق مطبوعہ احمدی پریس لاہور ص۳۲ پر لکھا ہے کہ جب دوزخ کا پیٹ نہیں بھرے گا۔ تو خدا اپنا قدم اس میں ڈالے گا۔ شرح فقہ اکبر ص۱۵۳

اور کنز العمال میں ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ میں نے خدا کو زلفوں والے جوان کی شکل میں دیکھا
تاریخ ابن اثیر جزری جلد ششم صفحہ ۹ پر ہے کہ امام احمد حنبل کے مذہب میں خدا کی شکل انسان
کی طرح ہے اور اس کے ہاتھ انگلیاں پاؤں زرد وزری جوتی اور گھونگر والے بال ہیں۔

کتاب الیواقیت والجواہر مطبوعہ مصر جلد اول علامہ عبدالوہاب شعرانی صفحہ ۱۱۵ سطر ۳۱ پر ہے کہ آنحضرتؐ
نے فرمایا کہ میں نے شب معراج اپنے رب کو ایک جوان لڑکے کی شکل میں دیکھا جو گھنگر یالے بالوں والا تھا۔
اور جس کے پاؤں میں سنہری جوتی تھی۔ بخاری صفحہ ۵۵۵ سطر دوم کتاب التفسیر سورہ ق باب قولہ ہل من مزید
جزو ہفتم اور مسلم جلد دوم صفحہ ۳۸۲ سطر ۷ کتاب الجنت باب جہنم اور ترمذی جلد دوم صفحہ ۱۵۸ سطر ۴ سورہ ق ابواب
التفسیر میں ہے کہ خداوند عالم دوزخ میں اپنا قدم ڈال دیگا۔ تو وہ پکار اٹھے گا۔ کافی ہے کافی ہے

# دیدارِ خدا

تفسیر کشاف امام زمخشری میں ہے کہ مجھے تعجب ہے ان لوگوں پر جو اہلسنت والجماعت
کہلاتے ہیں اور پھر خدا کے دیدار کو بلا کیفیت و مکان کے جائز خیال کریں اور یہ ایک گناہ عظیم ہے

خداوند عالم سورہ بقرہ آیہ نمبر ۵۵ میں فرماتا ہے کہ اے بنی اسرائیل وہ وقت یاد کرو جب تم نے موسیٰ
سے کہا کہ ہم تم پر ہرگز ایمان نہ لائیں گے جب تک خدا کو ظاہر بظاہر نہ دیکھ لیں۔ اور تب تم کو (تمہاری)
اس نادانی کی وجہ سے) بجلی نے ہلاک کر دیا۔ اور تم دیکھتے ہی رہ گئے۔

سورہ نساء آیہ نمبر ۱۵۳ میں ہے کہ اے رسولؐ یہ اہل کتاب (یہودی) جو تم سے درخواست کرتے ہیں
کہ ان پر ایک کتاب آسمان سے اتروا دو (تم اس بات کا کچھ خیال نہ کرو) یہ لوگ موسیٰؑ سے تو اس سے بڑھ
چڑھ کر (دیدار خدا کی) درخواست کر چکے ہیں چنانچہ انہوں نے کہا کہ ہم کو خدا ظاہر بظاہر دکھا دو) تب
ان کو بوجہ اس بیوقوفی کے، بجلی نے ہلاک کر دیا۔

سورہ انعام آیہ نمبر ۱۰۳ میں ہے کہ خدا کو آنکھیں دیکھ نہیں سکتیں۔

سورہ اعراف آیہ نمبر ۱۴۳ میں ہے کہ جب موسیٰؑ ہمارا وعدہ پورا کرنے کو کوہ طور پر آیا اور اس
کا پروردگار اس سے ہم کلام ہوا تو موسیٰؑ نے قوم کی خواہش دیدار پیش کی۔ خدا نے فرمایا کہ تم مجھے ہرگز
نہیں دیکھ سکتے مگر ہاں اس پہاڑ کی طرف دیکھو پس اگر پہاڑ اپنی جگہ پہ قائم رہے تو سمجھ لینا عنقریب
مجھے بھی دیکھ لوگے ورنہ ہرگز نہیں دیکھ سکوگے۔ پھر جب موسیٰؑ کے پروردگار نے پہاڑ پر تجلی کی تو وہ چکنا چور
ہو گیا اور موسیٰؑ بیہوش ہو کر زمین پہ گر پڑا۔ پھر جب ہوش میں آیا تو کہنے لگا خداوندا تو (دیکھے جانے سے) پاک

پاکیزہ ہے۔ میں نے تیری درگاہ میں توبہ کی اور میں سب سے پہلے تیری عدم رویت کا یقین کرتا ہوں۔

سورہ فرقان آیہ نمبر ۲۱ میں ہے کہ جو لوگ (قیامت میں) ہماری حضوری کی امید رکھتے ہیں۔ وہ کہا کرتے ہیں کہ آخر فرشتے ہمارے پاس کیوں نازل نہیں کئے گئے۔ یا ہم اپنے پروردگار کو کیوں نہیں دیکھتے ان لوگوں نے اپنے جی میں اپنے آپ کو بہت بڑا سمجھ رکھا ہے۔ اور انہوں نے (دیدار خدا کا سوال کرنے اور فرشتوں کو بصورت بشر دیکھنے میں) سخت سرکشی کی ہے۔

# حافظ قرآن

درۃ افغانی جلد انیس صفحہ ۶۳ پر ہے کہ خالد قشیری حاکم مدینہ نے جو ہشام بن عبدالملک کی طرف سے والی تھا۔ ایک دفعہ خطبہ میں قرآن کی تلاوت میں غلطی کی لوگ ہنس پڑے اس کے ایک دوست نے کھڑے ہو کر کہا اے امیر تم شرمندہ نہ ہو۔ کوئی عقلمند حافظ قرآن نہیں ہوتا۔ بلکہ مردوں میں سے جو احمق ہوتے ہیں وہی حافظ قرآن ہوتے ہیں۔ خالد نے کہا تو ٹھیک کہتا ہے۔

# سنیوں کی تحریف قرآن

کسی عبارت میں کوئی لفظ یا حرف بڑھا دینا یا اس سے کوئی لفظ یا حرف گھٹا دینا یا اعراب کو بدل دینا تحریف کہلاتا ہے۔

تفسیر اتقان سیوطی مطبوعہ احمدی نوع ۴۷ صفحہ ۳۱۶ سطر اول پر ہے کہ تنسیخ آیت میں عام مفسروں کے قول بلکہ مجتہدوں کے محض اجتہاد کا بھی کوئی اعتبار نہیں ہو سکتا جب تک کہ حدیث صحیح سے تنسیخ نہ ثابت ہو جائے جس کے معارض کوئی بینہ اور برہان موجود نہ ہو کیونکہ نسخ کسی قرآنی حکم کے ازالہ یا اثبات پر شامل ہوتا ہے جو عہد پیغمبر میں متقرر ہو چکا ہو۔ اس لئے کسی آیت کو منسوخ قرار دینے کے لئے حدیث اور تاریخ کی ضرورت ہے نہ کہ کسی کی رائے اور اجتہاد کی۔

تفسیر اتقان سیوطی مطبوعہ احمدی صفحہ ۳۱۶ سطر ۹ پر ہے کہ عبداللہ ابن عمر نے کہا کہ تم میں کوئی شخص بھی یہ دعویٰ نہیں کر سکتا کہ اس نے پورا اور مکمل قرآن تمسک کیا ہے اور اس کو کیونکر معلوم ہو سکتا ہے کہ مکمل اور پورا قرآن کیا ہے کیونکہ اس قرآن کا بہت سا حصہ اس میں سے نکل گیا ہے۔

تفسیر اتقان سیوطی مطبوعہ احمدی صفحہ ۴۴ سطر ۹ پر ہے کہ سورہ اعراف کا شروع جو موجودہ قرآن میں المص سے ہوتا ہے یہ دراصل الم یعنی تین حرف تھے۔ اس میں ایک حرف ص اس لئے زیادہ کر دیا۔

گیا۔ کہ اس میں نبیوں کے قصوں کا بیان ہے۔

تفسیر اتقان سیوطی مطبوعہ احمدی صفحہ ۴۴ سطر ۴ پر ہے کہ سورہ رعد کا شروع جو موجودہ قرآن میں المر سے ہوتا ہے۔ یہ بھی دراصل المم نازل ہوا تھا۔ اس میں بھی ایک حرف سے زیادہ کر دیا گیا ہے کیونکہ اس سورت میں رعد اور برق کا ذکر ہے۔

تفسیر در منثور سیوطی جلد ششم صفحہ ۴۱۶ سطر ۳ پر ہے کہ احمد اور بزاز اور طبرانی اور ابن مردویہ نے ابن عباس اور ابن مسعود سے روایت کی ہے۔ ابن مسعود نے معوذتین یعنی سورہ فلق اور سورہ ناس اپنے قرآن سے کاٹ دیا تھا۔ اور کہتا تھا۔ کہ قرآن میں غیر قرآن کو خلط ملط نہ کرو۔ یہ دونوں سورتیں کتاب خدا میں داخل نہیں ہیں۔

تفسیر کبیر رازی مطبوعہ مصر صفحہ ۱۶۹ سطر ۱ پر ہے کہ ابن مسعود نے کہا۔ کہ سورہ فاتحہ اور معوذتین داخل قرآن نہیں ہے۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد ۶ صفحہ ۳۵۵ سطر ۵ پر ہے کہ سعید بن منصور اور احمد اور عبد بن حمید اور بخاری اور مسلم اور ترمذی اور نسائی اور ابن جریر اور ابن المنذر اور ابن مردویہ نے علقمہ سے روایت کی ہے کہ علقمہ ایک مرتبہ شام میں آیا اور ابو درداء کے پاس بیٹھا۔ اس نے پوچھا تم کن لوگوں سے ہو علقمہ نے کہا میں اہل کوفہ سے ہوں۔ پس ابو درداء نے کہا تم نے عبداللہ کو سورہ واللیل اذا یغشیٰ کس طرح پڑھتے سنا ہے۔ علقمہ نے کہا میں نے اس کو بجائے "وما خلق الذکر والانثیٰ" کے "والذکر والانثیٰ" پڑھتے سنا ہے۔ ابو درداء نے کہا میں شہادت دیتا ہوں کہ میں نے آنحضرتؐ کو بھی اسی طرح پڑھتے سنا لیکن یہ لوگ چاہتے ہیں کہ میں انکی طرح "وما خلق الذکر والانثیٰ" پڑھوں۔ بخدا میں انکی پیروی ہرگز نہیں کروں گا۔

تفسیر اتقان سیوطی صفحہ ۳۱۶ سطر ۱۱ پر ہے کہ عائشہ نے کہا کہ سورہ احزاب کی آنحضرتؐ کے زمانہ میں پوری دو سو آیات کی تلاوت کی جاتی لیکن عثمان نے اسی قدر آیات لکھیں جو اس وقت موجود ہیں۔ ناظرین! موجودہ قرآن میں سورہ احزاب کی تہتر آیات ہیں۔

تفسیر اتقان سیوطی صفحہ ۳۱۶ سطر ۱۳ پر ہے کہ زر بن حبیش نے کہا کہ ابی بن کعب نے مجھ سے کہا۔ کہ سورہ احزاب کی کتنی آیتیں شمار کرتے ہو۔ میں نے کہا کہ بہتر یا تہتر آیات۔ ابی کعب نے کہا اگر یہ سورت پوری رہنے دی جاتی تو سورہ بقرہ کے برابر ہوتی۔ ناظرین! بقرہ کی دو سو چھیاسی آیات ہیں۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد سوم صفحہ ۲۰۸ سطر ۱۷ پر ہے کہ ابن ابی شیبہ اور طبرانی اور حاکم اور ابن مردویہ نے حذیفہ سے روایت کیا ہے کہ جس سورت کو تم توبہ کے نام سے موسوم کرتے ہو۔ وہ دراصل سورہ

اخراب ہے خدا کی قسم ہم صحابہ میں سے ایک بھی ایسا نہیں رہا جس کے متعلق کوئی نہ کوئی عذاب کی آیت نہ اتری ہو اور تم اس سورہ توبہ میں نہیں پڑھتے ہو کہ جو کچھ کہ ہم پڑھا کرتے تھے موجودہ سورت اصلی سورت کا چوتھا حصہ ہے۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد سوم صفحہ ۲۰۸ سطر ۲۳ پر ہے کہ حاکم نے عکرمہ سے روایت کی ہے۔ کہ سورہ برات نازل ہوتے ہی ہم نے گمان کیا کہ ہم صحابہ میں کوئی بھی ایسا باقی نہ رہیگا جس کے متعلق کوئی نہ کوئی نصیحت نازل نہ ہوئی ہو۔ اور اس لئے اس سورت کا نام فاضحہ ہے۔

افادۃ الشیوخ مطبع محمدی لاہور علامہ صدیق حسن خان صفحہ ۱۲ سطر ۲ پر ہے کہ سورہ فاتحہ دو مرتبہ نازل ہوئی ایک مرتبہ مکہ میں اور پھر مدینہ میں اس سورت میں نہ تو کوئی آیہ ناسخ اور نہ کوئی آیت منسوخ ہوئی یہی روایت تفسیر اتقان مطبوعہ احمدی صفحہ ۳۱ سطر ۱۔ نوع ۴۷ میں ہے۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۱۴ سطر ۳۳ پر ہے کہ ابن عباس اھدنا السراط المستقیم س کے ساتھ پڑھتے تھے۔ ابن انباری کہتا ہے کہ عبد اللہ بن کثیر بھی سراط کو س کے ساتھ پڑھتا تھا۔ ابن ابی داؤد اور ابن المنذر اور عبد بن حمید اور سعید بن منصور اور وقیع اور ابو عبید نے کہا کہ عمر بن خطاب بھی سراط کو س کے ساتھ پڑھتا تھا۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۱۲ سطر ۲۹ پر ہے کہ ترمذی نے اور ابن ابی الدنیا نے اور ابن الانباری نے کتاب المصاحف میں ام سلمہ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت مالک یوم الدین کو ملک یوم الدین پڑھا کرتے تھے۔

تفسیر در منثور سیوطی جلد اول صفحہ ۱۳ سطر ۳۰ پر ہے کہ ابن الانباری نے انس بن مالک سے روایت کی ہے کہ آنحضرت اور ابوبکر اور عمر اور طلحہ اور زبیر اور عبد الرحمان بن عوف اور معاذ بن جبل ملک یوم الدین پڑھا کرتے تھے۔

تفسیر در منثور سیوطی جلد اول صفحہ ۱۲ سطر ۳۴ پر ہے کہ ابو داؤد اور خطیب نے طریق ابن شہاب اور سعید بن المسیب اور براء بن عازب سے روایت کی ہے کہ آنحضرت اور ابوبکر اور عمر ملک یوم الدین پڑھا کرتے تھے۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۱۵ سطر ۳۵ پر ہے کہ عمر بن خطاب صراط الذین انعمت علیہم کو سراط من انعمت علیہم پڑھا کرتا تھا۔ اور ولا الضالین کو غیر الضالین پڑھا کرتا تھا۔

تفسیر در منثور سیوطی جلد اول صفحہ ۱۵ سطر ۳ پر ہے کہ عبد اللہ بن زبیر بھی من انعمت علیہم اور غیر الضالین پڑھا کرتا تھا۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد ۲ صفحہ ۲۱۹ سطر ۷ پر ہے کہ شافعی اور عبد الرزاق فریابی اور سعید بن

منصور اور ابن ابی شیبہ اور عبد بن حمید اور ابن جریر اور ابن المنذر اور ابن ابی حاتم اور ابن الانباری اور بیہقی نے ابن عمر سے روایت کی ہے کہ میں نے عمر کو سورہ جمعہ میں آیت فاسعوا الی ذکر اللہ کو بجائے فامضوا الیٰ ذکر اللہ پڑھتے سنا۔

تفسیر درمنثور سیوطی جلد ۶ مطبوعہ مصر صفحہ ۲۱۹ پر ہے کہ ابن مسعود اور ابن زبیر اور ابن عباس بھی فامضوا الی ذکر اللہ پڑھتے تھے۔ افادۃ الشیوخ فی الناسخ والمنسوخ مطبوعہ محمدی لاہور صفحہ ۴۳ سطر ۳ پر ہے کہ سورہ جمعہ مدنی ہے اور بقول کرنی اور علمائے اہلسنت اس سورت میں ناسخ اور منسوخ نہیں ہے۔

تفسیر درمنثور سیوطی جلد ۶ مطبوعہ مصر صفحہ ۲۲۹ سطر آخری پر ہے کہ سورہ طلاق میں اس وقت فطلقوھن بعدتھن موجود ہے۔ حالانکہ آنحضرتؐ فطلقوھن فی قبل عدتھن پڑھا کرتے تھے۔

تفسیر درمنثور سیوطی جلد ۶ مطبوعہ مصر صفحہ ۱۱۶ سطر ۲ پر ہے کہ احمد اور ابوداؤد اور ترمذی اور نسائی اور ابن الانباری اور ابن حبان اور حاکم اور ابن مردویہ اور بیہقی نے ابن مسعود سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے مجھے انی انا الرزاق پڑھایا۔ ناظرین! سورہ الذاریت میں ان اللہ ھو الرزاق ہے۔

تفسیر درمنثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۳۰۲ سطر ۱۲ پر ہے کہ مالک اور ابوعبیدہ اور عبد بن حمید اور ابو یعلیٰ اور ابن جریر نے اور ابن الانباری نے مصاحف میں اور بیہقی نے سنن میں عمرو بن رافع سے روایت کی ہے کہ میں حفصہ کے لئے قرآن لکھ رہا تھا۔ حفصہ نے کہا جب حافظوا علی الصلوٰۃ والصلوٰۃ الوسطیٰ" تک پہنچو تو مجھ سے پوچھ لینا جو عمر کہتا ہے۔ جب میں اس آیت بالا پر پہنچا تو حفصہ نے مجھ سے یہ لکھوایا" حافظوا علی الصلوٰۃ والصلوٰۃ الوسطیٰ وصلوٰۃ العصر وقوموا للہ قانتین" پھر حفصہ نے کہا میں شہادت دیتی ہوں کہ میں نے اس آیت کو آنحضرتؐ سے اسی طرح سنا۔

تفسیر درمنثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۳۰۲ سطر ۲ پر ہے کہ مسلم اور ابوداؤد اور نسائی اور ترمذی اور مالک اور احمد اور عبد بن حمید اور ابن جریر اور ابن داؤد اور ابن الانباری اور بیہقی نے یہی دعائے قنوت والی آیت ابی یونس اور عائشہ سے روایت کی ہے۔ ناظرین! ابی یونس عائشہ کے مصحف کا کاتب تھا۔ اور یہ آیہ بالا سورہ بقر کی ہے۔ افادۃ الشیوخ فی الناسخ والمنسوخ مطبوعہ محمدی لاہور صفحہ ۶ سطر ۱۳ پر وہ تمام آیات بقرہ درج ہیں، جن میں تنسیخ وارد ہوئی ہے مگر ان آیات میں اس آیت کا ذکر موجود نہیں۔

تفسیر درمنثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوئم صفحہ ۲۹۸ سطر ۱ پر ہے کہ ابن مسعود نے کہا کہ ہم صحابہ آنحضرتؐ کے عہد میں آیہ بلغ سورہ مائدہ کو اس طرح پڑھا کرتے تھے یا ایھا الرسول بلغ ما انزل علیک من ربک ان علیا مولی المومنین فان لم تفعل فما بلغت رسالتہ واللہ یعصمک من الناس

افادۃ الشیوخ فی الناسخ والمنسوخ مطبوعہ محمدی لاہور صفحہ ۴۲ سطر ۹ پر وہ تمام آیات مادہ درج ہیں جن میں نسخ وارد ہوئی ہے۔ مگر ان آیات میں اس آیت کا ذکر موجود نہیں ہے۔

"تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۱۸۰ سطر ۱۰۔ اور ازالۃ الخفا مطبع صدیقی بریلی مقصد اول صفحہ ۲۲۲ میں ہے کہ عمر بن خطاب نے خطبہ میں لوگوں سے کہا کہ تم لوگ آیت رجم کی بابت شک نہ کرو۔ کیونکہ وہ حق ہے خود رسول اللہ نے رجم کیا ابو بکر نے رجم کیا میں نے بھی رجم کیا۔ ...... پھر میں نے ارادہ کیا کہ یہ آیہ رجم کو قرآن میں لکھ دوں لیکن میں نے اسکی بابت اُبی بن کعب سے پوچھا۔ تو اس نے کہا۔ اے عمر کیا تم اس وقت میرے پاس نہیں آئے تھے جبکہ میں خود اس آیہ کو رسول اللہ سے پڑھوانا چاہتا تھا۔ اور اے عمر کیا تم نے میرے سینہ پہ ہاتھ مار کر نہیں کہا تھا۔ کہ اے اُبی بن کعب تو رسول اللہ سے آیہ رجم پڑھانا چاہتا ہے۔ حالانکہ تو جانتا ہے کہ اصحاب سول گدھوں کی طرح زنا کرتے ہیں یعنے زنا کی ہر طرف گرم بازاری ہے"

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۱۸۰ سطر اول پہ وہی واقعہ آیہ رجم درج کر کے آیہ رجم بھی بقول عمر درج کی گئی ہے۔ جو یہ ہے۔

"الشیخ والشیخۃ اذا زنیا فارجموھا البتۃ" تفسیر اتقان مطبوعہ احمدی نوع ۴۷ صفحہ ۳۱۶ سطر ۵ پہ بھی آیہ رجم کا نقصان ہو جانا لکھا ہے۔

تفسیر اتقان مطبوعہ احمدی نوع ۴۷ صفحہ ۳۱۶ سطر ۱۰ پہ ہے کہ حمیدہ بنت ابی یونس نے کہا کہ ابی نے اسی (۸۰) برس کی عمر میں مجھے یہ آیت پڑھ کر سنائی جو مصحف عائشہ میں یوں مرقوم ہے کہ آیہ صلوات برنبی پہ وسلموا تسلیما" کے بعد ویصلون الذین یصلون الصفوف الاول" کی عبارت قرآن میں عثمان کے تغیر و تبدل کرنے سے پہلے موجود تھی۔ یہی امر تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۲۲ سطر میں عائشہ کی زبانی مرقوم ہے۔

تفسیر اتقان مطبوعہ احمدی نوع ۴۷ صفحہ ۳۱۶ سطر آخر میں ہے کہ محمد بن صالح نے ہشام بن سعید سے اور اس نے زید بن اسلم سے اور اس نے عطا بن یسار سے اور اس نے ابی واقد لیثی سے روایت کی ہے۔ کہ آنحضرت پر آیہ مال نازل ہوئی جو آنحضرت نے ہم کو پڑھ کر سنائی۔ وہ اب قرآن میں موجود نہیں ہے۔

تفسیر اتقان مطبوعہ احمدی نوع ۴۷ صفحہ ۳۱۶ سطر ۱۳ پہ ہے کہ ابن ابی مریم نے نافع سے اور اس نے ابن جریج سے اور اس نے ابن ابی ملیکہ سے اور اس نے مسور بن مخزومہ سے روایت کی ہے کہ عمر نے عبدالرحمان بن عوف سے کہا کہ آیت "ان جاھدوا کما جاھدتم اول مرۃ" کو کیا تو بھی قرآن میں

نہیں پایا۔ ہم نے تو بہت تلاش کیا لیکن کہیں اس آیت کا پتہ نہ ملا۔ عبدالرحمان نے کہا کہ یہ آیت بھی نکال دی گئی ہے۔ انہیں آیتوں کے ساتھ جو قرآن سے ساقط کی گئی ہیں۔

تفسیر اتقان مطبوعہ احمدی نوع ۴۷ ص ۲۱ سطر ۱ میں مرقوم ہے کہ ابن ابی مریم نے ابی لہیعہ سے اس نے یزید بن عمر معافری سے اس نے ابی سفیان کلاعی سے روایت کی ہے کہ ایک روز مسلمہ بن مخلد انصاری نے ان سے کہا کہ مجھے قرآن مجید کی وہ دو آیتیں بتاؤ جو مصحف میں مکتوب نہیں ہیں پس کسی نے ان کو نہ بتلائیں اس کے پاس ابوالکنود سعد بن مالک بیٹھا ہوا تھا پس مسلمہ انصاری نے دو آیات جہاد پڑھ کر سنا دیں (جو موجودہ قرآن میں نہیں ہیں)

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر جلد دوئم ص ۲۴۶ سطر ۱۵ میں امام سیوطی کہتا ہے کہ ابو عبیدہ نے کتاب فضائل القرآن میں لکھا ہے کہ مجھ سے ابو معاویہ نے بیان کیا اور اس سے ہشام بن عروہ نے اور اس سے اسکے باپ نے کہا کہ میں نے ان آیات "ان الذین امنوا والذین هادوا والصائبون" اور آیت "والمقیمین الصلوٰة والموتون الذکوٰة" اور آیت "هذان لساحران" کی غلطی کی بابت عائشہ سے سوال کیا۔ تو اس نے کہا اے فرزند۔ یہ کاتبوں کی غلطی ہے جنہوں نے قرآن میں غلط لکھ دیا ہے۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوئم ص ۲۴۶ سطر ۲۲ پر ہے کہ ابی داؤد نے قتادہ سے روایت کی ہے اور تفسیر کبیر رازی مطبوعہ مصر جلد ۶ ص ۶۹ سطر اول پر ہے کہ ہشام نے عروہ سے اور اس نے اپنے باپ سے اور اس نے عائشہ سے روایت کی ہے۔ اور تفسیر معالم التنزیل امام بغوی مطبوعہ بمبئی ص ۵۲۹ سطر ۲ پر ہے کہ ہشام بن عروہ سے روایت کی ہے کہ جب عثمان کے سامنے قرآن پیش کیا گیا۔ تو اس نے کہا کہ اس میں غلطیاں تو ہیں لیکن مضائقہ نہیں۔ عرب خود بخود اپنی زبان کے مطابق درست کر لیں گے

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوئم ص ۲۴۶ سطر ۱۷ پر ہے کہ ابی داؤد نے سعید بن جبیر سے روایت کی ہے کہ قرآن میں چار الفاظ غلط ہیں۔ والصائبون۔ والمقیمین۔ فاصدق واکن من الصالحین اور ان هذان لساحران

امام سیوطی نے تفسیر اتقان میں اور حسین بن منادی نے ناسخ والمنسوخ میں لکھا ہے کہ منجملہ ان سورتوں اور آیتوں کے جن کے نقوش قرآن سے اٹھا لئے گئے ہیں۔ لیکن جن کی یاد دلوں سے نہیں گئی وہ دو سورتیں ہیں جو قنوت اور وتر میں پڑھی جاتی تھیں اور جنکو سورۃ الخلع اور سورۃ الحفد کہا جاتا تھا مگر اس وقت عثمان کے جمع کردہ قرآن میں انکا کوئی نشان تک موجود نہیں ہے۔

دبستان المذاہب ملا مرزا محسن کشمیری فانی مطبوعہ بمبئی ص ۲۲۰ سطر ۹ پر ہے کہ ایک مکمل سورت

موجودہ قرآن میں نہیں ہے جس کا نام سورہ نورین تھا۔ اسی کتاب میں سورہ نورین تمام وکمال درج ہے (شیعوں کی کتابوں میں اس سورہ کا ذکر تک نہیں پس یا تو اسے سنیوں نے تحریف کی غرض سے بنایا ہے)

ناظرین! اب وہ حوالہ جات لکھتا ہوں جن سے یہ ثابت ہو کہ عثمان نے مکی سورتوں میں مدنی آیات اور مدنی سورتوں میں مکی آیات خواہ مخواہ رکھ دیں۔ یا یوں کہیے کہ بچارے کو تنزیل آیات کی ترتیب کا وقوف ہی نہ تھا۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد چہارم صفحہ ۴۳ سطر ۹ پر ہے کہ ابن المنذر اور ابو الشیخ نے قتادہ سے روایت کی ہے کہ سورہ رعد مکمل مدینہ میں نازل ہوئی تھی۔ مگر اس کی صرف ایک آیہ ولا یزال الذین کفروا الخ مدنی ہے۔ یعنی باقی تمام آیات مکی ہیں۔

تفسیر کبیر رازی مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۲۵۰ سطر آخری پر ہے کہ سورہ رعد کی ۴۳ آیات ہیں۔ اور یہ سورہ مکی ہے۔ سوائے آیہ ولا یزال الذین کفروا اور آیہ ومن عندہ علم الکتاب، کے ہم نے کہا ہے دو آیات مدنی ہیں اور اس پر صحابہ کا اجماع ہے۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد چہارم صفحہ ۶۹ سطر ۳۲ پر ہے کہ نحاس نے اپنی تاریخ میں ابن عباس سے روایت کی ہے کہ سورہ ابراہیم مکہ میں نازل ہوئی ہے سوائے دو آیات کے یعنی الم تر الی الذین الخ یہ دونوں آیات مدنی ہیں۔ جو خواہ مخواہ اس سورت میں داخل کر دی گئی ہیں۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد چہارم صفحہ ۹۴ سطر ۳۱ پر ہے کہ ابن المنذر نے قتادہ سے روایت کی کہ سورہ حج مدینہ میں نازل ہوئی سوائے چار آیات کے جو اس میں مکی ہیں۔ یعنی وما ارسلنا من قبلک من رسول ولا نبی سے عذاب یوم عقیم تک۔ مگر ان کو مدنی میں لکھ دیا گیا۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۸۲ سطر ۲ پر ہے کہ نحاس نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ سورہ شعرا مکہ میں نازل ہوئی سوائے پانچ آیات کے جو مدنی ہیں۔ یعنی "والشعراء یتبعھم الغاوون الخ"

تفسیر کبیر رازی مطبوعہ مصر جلد ششم صفحہ ۵۰۳ سطر ۲۸ پر ہے کہ سورہ شعرا مکی ہے۔ مگر اس میں چار آیات مدنی داخل کر دی گئی ہیں اور وہ آیات والشعراء یتبعھم الغاوون الخ ہیں۔

تفسیر در منثور سیوطی مطبوعہ مصر جلد پنجم صفحہ ۱۵۸ سطر ۲۹ پر ہے کہ نحاس نے اپنی تاریخ میں ابن عباس سے روایت کی ہے کہ سورہ لقمان مکہ میں نازل ہوئی سوائے تین آیات کے جو مدنی ہیں وہ آیات یہ ہیں۔ ولو ان ما فی الارض الخ

تفسیر کبیر رازی مطبوعہ مصر جلد ۶ صفحہ ۲۷۹ سطر ۱۴ پر ہے کہ سورہ لقمان تمامًا مکی ہے سوائے دو آیات کے جو مدنی ہیں اور جو اوپر مذکور ہوئیں۔

تفسیر کبیر رازی مطبوعہ مصر جلد ششم صفحہ ۲۰۶ سطر ۱ پر ہے کہ سورہ حج ۷۶ آیتیں ہیں اور یہ سورہ مکی ہے مگر اس میں تین آیتیں مدنی ہیں۔ یعنی (ھذان خصمان سے لے کر صراط الحمید تک مگر ان کو مکی میں لکھ دیا ہے۔

تفسیر معالم التنزیل امام بغوی پارہ شانزدہم سورہ طٰہٰ رکوع ۳۔ تفسیر ثعلبی۔ کتاب المشکل ابن قتیبہ تفسیر درمنثور۔ اتقان سیوطی۔ تفسیر فقیہ ابو اللیث سمرقندی۔ محاضرات راغب اصفہانی میں ہے۔ کہ ان ھذان لساحران یریدان غلط ہے۔ اس کی بجائے ان ھذین لساحران یریدان چاہیے تھے۔ عثمان سے کہا گیا۔ کہ اس غلطی کو درست کر دے۔ اس نے جواب دیا کہ اہل زبان خود بخود درست کر لیں گے۔

تفسیر اتقان جلد اول صفحہ ۸۰ پر ہے ایک قوم متکلمین میں سے قائل ہے کہ جائز ہے کہ رائے اور اجتہاد سے حسب قرأت یا وجہ کو یا حرف کو ثابت کریں بشرطیکہ وہ قواعد عربیت سے درست ہو۔ خواہ یہ نہ بھی ثابت ہو کہ رسول اللہ ﷺ نے اس کو اس طرح پڑھا بھی ہے۔ ناظرین! یہ قرآن تو ایک گیلی مٹی کا کھلونا ہوا جس طرح چاہا توڑ موڑ کر نئی شکل بنالی۔

مولوی امداد سبحانی نے رسالہ سیاح سیام مطبوعہ انتظامی پریس کانپور ۱۹۰۹ء صفحہ ۶ پر لکھا ہے کہ میں یہ کہتا ہوں کہ یہ خیال (تحریف قرآن) بجائے خود ایسی اختراع ہے جس کی جگہ جاہل سنیوں اور نادان دلوں کے سوائے کہیں نہیں ہے محققین علمائے شیعہ نے اس خیال سے نفرت کی ہے اور یہ آواز بلند پکار دیا ہے کہ ہم کو اس نفرتی عقیدہ سے کچھ تعلق نہیں۔

حصول المامول صفحہ ۱۵۱ پر ہے کہ اس میں اختلاف ہے یعنی بعض اس کے مطابق ہیں اور بعض مخالف، کہ قرآن اور حدیث متواتر خبر احاد سے منسوخ ہو سکتے ہیں یا نہیں لیکن اکثر قائل ہیں کہ یہ بات عقلاً جائز ہے شرح اصول بزدوی صفحہ ۱۲۲ پر ہے کہ قرآن شریف کا نسخ ابوالقاسم کے نزدیک قیاس سے جائز ہے۔ مگر قیاس جلی ہو خفی نہ ہو۔ اور غزالی نے کہا کہ لفظ جلی مبہم ہے اگر مراد اس سے قیاس قطعی ہے تو اس کا ناسخ ہونا صحیح ہے اور اگر ظنی ہے تو نہیں۔

شرح اصول بزدوی صفحہ ۱۲۵ پر ہے کہ جب عثمان نے دو بھائیوں اور ایک ماں کی میراث میں ماں کو ثلث سے گھٹا کر سدس دلایا۔ تو ابن عباس نے کہا کہ اگر مردہ کے کئی بھائی ہوں تو ماں کا چھٹا

حصہ ہے۔ اس پر عثمان نے کہا کہ لے غلام (بطور دشنام) تیری قوم نے اس کو مجوب کر دیا ہے یعنی شیخین وغیرہ خلاف قرآن مسئلہ وراثت میں عمل کرتے رہے ہیں۔

درمنثور جلد ششم ص۴۵۶ پر ہے کہ سورہ فلق اور ناس کو ابن مسعود نے قرآن سے کاٹ دیا اور کہا کہ قرآن کو غیر قرآن میں مخلوط نہ کرو۔ تفسیر کبیر امام رازی جلد اول ص۱۶۹ پر ہے کہ ابن مسعود نے کہا کہ سورہ فلق اور ناس اور فاتحہ داخل قرآن نہیں ہیں۔

کنز العمال ص۲۸۰ پر ہے کہ حسن بصری سے روایت ہے کہ عمر نے قرآن کی آیت کو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ یہ آیہ فلاں شخص کے پاس تھی۔ جو جنگ یمامہ میں مارا گیا ہے۔ اس پر عمر نے کہا انا للہ اور پھر جمع قرآن کا حکم دیا۔

معالم التنزیل سورہ توبہ ۳ یہ "یحذر المنافقون" کی تفسیر میں ابن عباس سے روایت ہے۔ کہ خدا نے قرآن میں ستر منافقوں کے نام اور ان تمام کے باپوں کے نام نازل فرمائے تھے۔ (جو اس وقت قرآن میں موجود نہیں ہیں)

نواب محسن الملک نے رسالہ تہذیب الاخلاق جلد دوئم ص۲۲ پر مندرجہ ذیل نقشہ تحریر کیا ہے:۔

| صحیح آیت جو قرآن میں نہیں ہے | غلط آیت جو قرآن میں موجود ہے | غلطی کی اسناد |
|---|---|---|
| فی قلوبھم الحمیۃ حمیۃ الجاھلیۃ کما حموا لفسد المسجد الحرام فانزل اللہ سکینتہ علی رسولہ | کما حموا سے اخیر تک قرآن نہیں ہے۔ | مستدرک۔ حاکم اور تفسیر درمنثور سیوطی بروایت اُبی بن کعب |
| صلوا علیہ وسلموا تسلیما وعلی الذین یصلون الصفوف الاول | وعلی الذین سے اخیر تک قرآن میں نہیں ہے | اتقان بروایت حمیدہ |
| فامضوا الیٰ ذکر اللہ | فاسعوا الیٰ ذکر اللہ | موطا امام مالک بروایت عمر بن خطاب |
| وھو اب لھم وازواجہ امھاتھم | وھو اب لھم قرآن میں نہیں ہے۔ | حاکم ابن مردویہ بیہقی عبدالرزاق۔ سعید بن منصور وغیرہ بروایت ابن عباس |

| غلطی کی اسناد | غلط آیت جو قرآن میں موجود ہے | صحیح آیت جو قرآن میں نہیں ہے |
|---|---|---|
| ترمذی بروایت عبداللہ ابن مسعود | ان اللہ ھوالرزاق | انی انا الرزاق ذالقوۃ المتین |
| اتقان بروایت ابن عباس | وتقضی ربک | ووصی ربک |
| مسلم و بخاری و ترمذی بروایت ابو داؤد | والذکر والانثیٰ قرآن میں نہیں ہے | والنھار اذا تجلی والذکر والانثیٰ |
| درمنثور بروایت ابن عباس | مثل نورہ کمشکوٰۃ | مثل نور اللہ عن مشکوٰۃ |

ازالۃ الخفاء صـ۳۱ پر ہے کہ اصحاب کا ایک گروہ عثمان کے پاس آیا اور کہا کہ آپ نے کیوں حروف قرآن کو مٹا کر ایک حرف کر دیا ہے۔

ازالۃ الخفاء صـ۱۲۱ پر ہے کہ عمر بن خطاب نے چاہا کہ آیۂ السابقون الاولون من المھاجرین والانصار والذین اتبعوھم باحسان واؤ کو نکال ڈالوں۔ چنانچہ عمر نے اس پر خط بھی کھینچ دیا۔ اس بات پر اُبی بن کعب سے بہت دفعہ جھگڑا بھی ہوا۔ آخر اُبی بن کعب نے غصہ سے کہا کہ قسم بخدا۔ یہ ہی جبرئیل پر خدا نے نازل کیا اور جبرئیل نے رسول اللہ پر۔ اس میں نہ تو خطاب کا اجارہ ہے۔ اور نہ اس کے بیٹے کا۔

سنیوں کی سینہ زوری ملاحظہ ہو کہ مناقب ابن شہر آشوب صـ۱۲ پر ہے کہ ایک سنی عالم مسمی اسحاق کندی نے کتاب تناقض القرآن لکھنا شروع کر دی مگر امام حسن عسکریؑ نے کسی آدمی کی معرفت اس کو تنبیہ فرمائی تو لکھا ہوا مسودہ جلا دیا۔

اتقان جلد دوئم صـ۲۵ پر ہے کہ ایک سورت برأت کی سورت کے برابر نازل ہوئی تھی جو اٹھالی گئی۔ مگر اس میں سے ایک آیت ان اللہ سیوید ھذا الذین الخ محفوظ رہ گئی۔

تفسیر درمنثور جلد ۲ میں ہے کہ امام اعمش کہتا ہے کہ مصحف عبداللہ بن مسعود اور مصحف زید بن ثابت میں کوئی ایسا اختلاف نہیں جس کا اثر حرام اور حلال پر پڑے (یعنی فرق ضرور ہے مگر تھوڑا ہے) البتہ عبداللہ بن مسعود کے قرآن کی سورہ حشر اور سورہ انفال میں "والمھاجرین فی سبیل اللہ" لکھا تھا۔ جو موجودہ قرآن میں نہیں ہے۔ جو زید بن ثابت کا لکھا ہوا ہے۔

الامامت والسیاست امام ابن قتیبہ صـ۵۹ پر ہے کہ تمام مہاجرین اولین اور اصحاب رسولؐ نے

اہل مصر خطوط لکھے کہ مدینہ میں بہت جلد آؤ۔ کیونکہ کتاب خدا بدل دی گئی ہے اور سنت رسولؐ میں تغیر کر دیا گیا ہے۔

# اعتقاد شیعہ متعلق عدم تحریف قرآن

رسالہ اعتقادات علامہ شیخ صدوق مطبوعہ ایران ص۲۰ سطر ۳ کتاب شیعہ پر ہے کہ ہم شیعوں کا اعتقاد یہ ہے کہ قرآن جس کو خدا نے اپنے رسولؐ پر نازل کیا اور جو اس وقت دو جلدوں کے اندر لوگوں کے ہاتھوں میں موجود ہے وہ اس سے زیادہ نہیں تھا اور اس کی سورتیں لوگوں کے نزدیک ایک سو چودہ ہیں لیکن ہم شیعوں کے نزدیک سورہ والضحٰے اور سورہ الم نشرح ایک سورت ہے اور سورہ لایلاف اور الم ترکیف ایک سورت ہے اور جو شخص ہم شیعوں کی طرف یہ نسبت دے کہ ہم شیعہ کہتے ہیں کہ قرآن موجودہ مقدار سے زیادہ تھا۔ وہ جھوٹا اور کاذب اور مفتری ہے۔

تفسیر مجمع البیان علامہ طبرسی مطبوعہ ایران جلد اول ص۵ سطر ۱۲ اور سطر ۱۴ کتاب شیعہ پر ہے کہ قرآن میں زیادتی کا ہونا تو بالاجماع غلط اور باطل ہے لیکن کمی واقع ہونے میں صرف چند شیعہ اور فرقہ حشویہ نے روایت کی ہے کہ قرآن میں تغیر اور نقصان واقع ہوا ہے لیکن ہم شیعوں کا صحیح عقیدہ اس روایت کے خلاف ہے یعنی ہمارا عقیدہ ہے کہ کمی بھی اس میں واقع نہیں ہوئی علم الہدیٰ سید مرتضےٰ نے بھی یہی فرمایا ہے۔

قوانین الاصول علامہ مرزا ابوالقاسم مطبوعہ ایران جلد اول باب ششم بحث کتاب ص۲۱۵ سطر ۱ کتاب شیعہ پر ہے کہ اس میں اختلاف ہے کہ قرآن میں تحریف اور نقصان ہوا ہے یا نہیں۔ اکثر اخباریوں (وہابیوں) کے نزدیک تحریف اور زیادتی اور کمی قرآن میں واقع ہوئی ہے اور یہی علامہ کلینیؒ اور علامہ علی بن ابراہیم قمی اور صاحب احتجاج (الامۃ شیخ احمد بن ابی طالب طبرسی) سے بھی ظاہر ہوتا ہے لیکن علم الہدےٰ سید مرتضےٰ اور علامہ صدوق محمد بن بابویہ اور محقق طبرسی محمد بن الفضل اور دیگر تمام جمہور مجتہدین شیعہ قرآن کی عدم تحریف کے قائل ہیں۔

تفسیر منہج الصادقین علامہ ملا فتح اللہ کاشانی مطبوعہ ایران جلد اول مقدمہ کتاب ص۹ سطر ۱۲ کتاب شیعہ پر ہے کہ قرآن زیادتی اور کمی سے قطعاً محفوظ ہے اور یہی عقیدہ ہمارے جمہور علمائے اعلام کا ہے۔

تفسیر لوامع التنزیل علامہ حائری مطبوعہ لاہور جلد چہارم ص۲۳ سطر ۲۰ کتاب شیعہ پر ہے کہ موجودہ قرآن ہر قسم کی کمی و بیشی سے بالکل مصئون ہے ورنہ ارکان اسلام برباد ہو جائیں۔

کتاب البیان علامہ شیخ الطائفہ محمد بن الحسن طوسی کتاب شیعہ میں ہے کہ قرآن کی زیادتی اور

نقصان ہیں کلام کرنا کسی طرح مناسب ہی نہیں ہے۔ کیونکہ قرآن کی ربانی کے بطلان پر تو اجماع قائم ہے رہا کمی کا واقع ہونا۔ پس اس میں بھی ظاہر ہے کہ ہم شیعوں کا مذہب اس کے قطعاً خلاف ہے

قوانین الاصول علامہ صدوق مطبوعہ ایران جلد اول ص۳۱۵ سطر ۱۲ تک پر تبجہ یہ ہے کہ ہمارا کلام حضرت علی علیہ السلام کے قرآن کے متعلق یہ ہے کہ احادیث سے ثابت ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے جو قرآن جمع کیا۔ اس میں جو زیادتی ہے اور جو اس کے سوائے کسی قرآن میں نہیں ہے وہ زیادتی نفس قرآن میں نہ تھی۔ بلکہ اس میں حدیث قدسیہ بھی جمع کی گئیں تھیں یعنی وہ تمتۂ قرآن کی صورت میں موجود تھیں جن کا اصل قرآن سے کوئی تعلق نہ تھا۔

# توہین خدّام اہلبیتؑ از علماء سنیہ

منہاج السنت جلد دوئم ص۱۳۱ پر ہے کہ جو علماء علم حدیث میں مشہور ہیں۔ وہ امام حسن عسکریؑ کے زمانہ میں موجود تھے۔ مگر ان علماء میں سے کسی نے بھی امام حسن عسکریؑ سے حدیث نہیں لی۔

درر کامنہ ابن حجر عسقلانی ص۱۴۴ اور دراسات اللبیت مطبوعہ لاہور ص۲۴۶ پر ہے کہ ابن تیمیہ نے حضرت علی علیہ السلام کے بارے میں کہا ہے کہ انہوں نے سترہ امور میں خطا کی۔ اور کتاب خدا کی مخالفت کی۔ نعوذ باللہ۔

ازالۃ الخفا ص۲۸۳ پر شاہ ولی اللہ لکھتا ہے کہ حضرت علی علیہ السلام سے مسائل فقہ میں غلطیاں سرزد ہوئیں اور امام محمد باقر علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جناب امیر علیہ السلام کے نزدیک خمس میں ذو القربےٰ کا حصہ تھا مگر حضرت نے نہیں لیا تاکہ لوگ شورش نہ کریں کیونکہ ابو بکر اور عمر نہ دیا کرتے تھے۔

دراسات اللبیب میں ہے کہ ابن ہمام کہتا ہے کہ امام محمد باقر علیہ السلام کی یہ حدیث خلاف واقع ہے۔ یا وہ علیؑ کے مذہب سے ناواقف تھے۔ یا بھول گئے یا علیؑ پر جھوٹ اور افترا باندھا۔

میزان الاعتدال ترجمہ امام علیہ السلام ق ۱۲۷ میں ہے کہ امام رضا اپنے باپ سے عجیب عجیب روایات نقل کرتے ہیں یعنی جھوٹی روایات اور وہم بھی کہتے ہیں اور خطا بھی کرتے ہیں۔

لالی مصنوعہ علامہ سیوطی میں ہے کہ امام حسن عسکریؑ لاشے یعنی نکمے ہیں۔

ابن تیمیہ کہتا ہے کہ زفر اور رواسی جو علمائے اہلسنت ہیں۔ امام نقیؑ اور امام حسن عسکریؑ سے بڑھ کر دین کے عالم تھے اور نقیؑ اور عسکریؑ اور ان جیسوں پر واجب تھا کہ زفر اور رواسی میں سے کسی ایک سے تعلیم پاتے۔

انتصار شریعت نمبر ۳ جلد اول ص۲۵ پر ہے کہ بخاری لکھتا ہے کہ مجھے مجالد امام صادق علیہ السلام سے زیادہ پیارا ہے۔ مجھے صادق کی حدیثوں کی طرف سے دل میں شک ہے۔ دار قطنی ابن معین اور ذہبی وغیرہ نے مجالد کو ضعیف کہا ہے۔

امام الائمہ یحییٰ بن سعید کہتا ہے کہ امام صادقؑ کی طرف سے میرے دل میں ایک شئے (کراہت عداوت) ہے اور مجھے امام صادقؑ سے مجالد زیادہ محبوب ہے۔ ابن معین کہتا ہے کہ مجالد قابل احتجاج نہیں۔ امام احمد کہتا ہے کہ مجالد لا شئے تھا۔ امام نسائی مجالد کے متعلق لیس بالقوی لکھتا ہے۔ دارقطنی ضعیف بتاتا ہے۔ ابن مہدی اس سے روایت ہی نہیں لیتا۔ طرفہ تر امر یہ ہے۔ کہ خود یحییٰ بھی اس کو بعد ازاں ضعیف بتاتا ہے۔ یہ تمام امور میزان الاعتدال ذہبی میں مرقوم ہیں۔

ابن ہمام کہتا ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے اپنی رائے سے نص رسولؐ کی مخالفت کی کیونکہ ابوبکر سے حدیث ہے کہ بہت جھگڑنے والے اور بہت طلاق دینے والے پر خدا کی لعنت ہو۔

اعلام الناس محمد آسن بھوپال ص۷۸ پر ہے کہ امام زین العابدین علیہ السلام بت پرستوں کی سی باتیں کرتے تھے۔

انتصار السنۃ العیت نمبر ۳ جلد اول ص۲۷ پر ہے کہ ذہبی کہتا ہے کہ امام کاظم علیہ السلام کی حدیثیں غیر محفوظ ہیں۔

اخبار اہلسنت والجماعت امرتسر نے ۱۱ جولائی ۱۹۲۰ء کی اشاعت کے ص۳ کالم ۲ پر لکھا ہے۔ کہ مولوی ثناء اللہ امرتسری ایسا بدحواس ہوگیا کہ اس نے یزید کی مدح سرائی شروع کر دی اور امام حسینؑ کی توہین پر کمر باندھ لی اور بڑی بے باکی سے کہا۔ کہ یزید حکومت کی صلاحیت اور جنگی قابلیت رکھتا تھا۔ اس لئے وہ صالحین میں داخل تھا اور چونکہ امام حسین علیہ السلام حکومت کی صلاحیت نہ رکھتے تھے اس لئے آپ صالح نہ تھے، پس یزید کو فتح ہوئی اور حسینؑ ناکامیاب رہے۔

صواعق خواجہ نصر اللہ کابلی اور کنز العمال ملا علی متقی کتاب العلم میں ہے کہ عبداللہ بن بشیر سے روایت ہے کہ حضرت علی علیہ السلام سے ایک مسئلہ پوچھا گیا۔ تو حضرت نے فرمایا کہ مجھے اس کا علم نہیں ہے۔ تحفہ شاہ عبد العزیز میں ہے کہ بلکہ ہم کہتے ہیں کہ جناب امیر علیہ السلام کو بھی تمام احکام (شریعت) کا علم نہیں تھا۔ اور یہ امر انکی قابلیت خلافت کو مانع نہیں ہے۔ ناظرین! ایسی ہی خرافات کی بنا پر شیخ سعدی شیرازی نے بھی بوستان میں لکھ دیا۔ بوستان مترجم تحت اللفظ ص۱۱۲ سطر آخر ملاحظہ ہو۔

کسے مشکلے برد پیش علی ۔۔۔ مگر مشکلش را کند منجلی

بہ سند بدہ از شاہ مردان جواب　　کہ من بر خطا بودم او بر صواب

کنز العمال تبویب جمع الجوامع فضائل علی کتاب الفضائل میں بروایت ابو معتمر مسلم بن اوس و کنیز قدامۃ السعدی اور فتح الباری شرح بخاری تفسیر سورہ والذاریات کتاب التفسیر میں بروایت ابو الطفیل اور تہذیب الکمال میں بروایت ابو الطفیل اور استیعاب ابن عبد البر مالکی مطبوعہ حیدر آباد صفحہ ۴۶۲ پر لکھا ہے کہ حضرت علی علیہ السلام برسر منبر فرمایا کرتے۔ کہ پوچھ لو مجھ سے جو سوال چاہو ارضی و سماوی پیشتر اس کے کہ میں فوت ہو جاؤں۔

شرح مقاصد علامہ تفتازانی اور رانج المطالب میں ہے کہ حضرت علی علیہ السلام اہل تورات کو احکام تورات کے مطابق اور اہل زبور کو احکام زبور کے مطابق اور اہل انجیل کو احکام انجیل کے مطابق اور مسلمانوں کو احکام قرآن کے مطابق مسائل بتلاتے۔ شرح مواقف سید شریف جرجانی میں ہے کہ اس سے یہ مراد ہے کہ حضرت علی علیہ السلام کو چاروں کتب کا علم حاصل تھا۔ یہ نہیں کہ حضرت ان کتابوں کے منسوخ شدہ احکام کے جائز ہونے کا حکم فرماتے۔

ابن مغازلی نے ابن عباس سے روایت کی ہے۔ کہ رات جناب امیر علیہ السلام نے بائے بسم اللہ کی تفسیر شروع کی اور طلوع فجر ہوئی اور ابھی تفسیر ختم نہ ہوئی۔

شواہد النبوت ملا جامی میں امام صادقؑ اور امام کاظمؑ کا ارشاد درج ہے کہ ہم اہلبیت کو علم ما کان و مایکون" و اسمائے ملوک تا قیامت و شجرہ ہائے ملائکہ و ما یحتاج الناس تا قیامت حاصل ہے۔

ناظرین! اہلسنت کے جید عالم اور علامہ ابن جوزی نے ایک دفعہ منبر پر کہا۔ "سلونی قبل ان تفقدونی" یعنی پوچھ لو مجھ سے جس مسئلہ میں چاہو پیشتر اس کے کہ میں فوت ہو جاؤں۔ ایک عورت اٹھی اور کہا کہ کیا یہ درست ہے کہ حضرت سلمان فارسی مدائن میں فوت ہوئے اور حضرت علی علیہ السلام ایک شب میں) مدینہ سے مدائن فی الفور تشریف لے گئے حالانکہ مدینہ سے مدائن ایک ہفتہ کی راہ ہے اور حضرت نے مرحوم کی تجہیز و تکفین کی۔ ابن جوزی نے کہا۔ ہاں یہ درست ہے۔ پھر اس عورت نے کہا کہ عثمان مدینہ میں قتل ہوا اور اسکی نعش تین دن اور تین رات گھوڑی پر بے غسل و کفن پڑی رہی اور حضرت علی علیہ السلام نے اسکی تجہیز و تکفین نہ کی۔ ابن جوزی نے غرط غضب میں کہا کہ اے فلانی۔ اگر تو اپنے شوہر کی اجازت کے بغیر یہاں آئی ہے تو تجھ پر لعنت ہو اور اگر اس نے تجھ کو اتنے مجمع عام میں آنے کی اجازت دی ہے۔ تو اس پر لعنت ہو۔ عورت نے کہا۔ کیا عائشہ جنگ جمل میں آنحضرتؐ کی اجازت سے گئی تھی یا بلا اجازت۔ ابن جوزی لاجواب ہو گیا اور ازیں بعد تمام عمر سلونی قبل ان تفقدونی نہ کہا۔

ابن سعد امام صادق علیہ السلام کو قابل احتجاج نہیں جانتا اور ضعفاء سے شمار کرتا ہے اور انکے قول میں تناقض کا قائل ہے یعنی کہتا ہے کہ حضرت کاذب تھے۔

امام رازی نے نہایۃ العقول میں لکھا ہے کہ تعجب ہے کہ شیعہ لوگ امام تقیؑ اور نقیؑ اور عسکریؑ کی نسبت زعم (غلط خیال) رکھتے ہیں کہ وہ جمیع مسائل اصول و فروعی کے مجملات و تفصیلات سے آگاہ تھے۔ حالانکہ یہ تینوں ایسے زمانہ میں تھے کہ علما کا خوض علوم کے اقسام میں بڑا ہوا تھا اور ان علمانے تصنیفات کثیر کیں۔ مگر ان تینوں اماموں میں سے ایک سے بھی علم کی کوئی بات ظاہر نہ ہوئی۔ نہ تھوڑی نہ بہت نہ کسی محفل میں شریک ہوئے اور نہ کسی مسئلہ میں مخالف سے کلام کیا۔ اور نہ ان سے کوئی قابل انتفاع تصنیف ہوئی جیسا کہ شافعی اور محمد بن حسن وغیرہ سے ہوئیں (یعنی شافعی اور محمد بن حسن تو بجائے خود رہے۔ ان تینوں آئمہ پر عام علما کو بھی ترجیح ہے۔ نعوذ باللہ۔

انتصار الشریعت نمبر ۳ جلد اول صفحہ ۲۶ پر ہے کہ ابن تیمیہ کہتا ہے کہ امام علی نقیؑ اور حسن عسکریؑ وغیرہ وغیرہ کو طبری سے علم کا حاصل کرنا واجب تھا انتصار الشریعت نمبر ۳ جلد اول صفحہ ۲ پر ہے کہ شیخ نے امام حسن عسکری علیہ السلام کو ضابعین اور رکافوبین کے گروہ میں داخل کیا ہے۔

حاشیہ بخاری مطبوعہ دہلی کتاب النکاح صفحہ ۷۶۲ پر بخاری نے آیہ مثنیٰ و ثلث و رباع کی تفسیر میں امام عابدؑ کا قول درج کیا ہے جس کی شرح میں ابن حجر عسقلانی لکھتا ہے کہ یہ قول رافضیوں کے امام عابدؑ کا ہے جو آپ کی عصمت کا اعتقاد رکھتے ہیں۔

شرح عقائد عضدی از دوانی مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۱۹ پر ہے کہ ہم شیعوں کی طرح احادیث کی پیروی نہیں کرتے جن کا اعتقاد ہے کہ آئمہ معصوم ہیں۔ (یعنی آئمہ گنہگار ہیں)

تہذیب التہذیب ابن حجر ترجمہ امام جعفر صادق علیہ السلام میں ہے کہ امام صادق کثیر الحدیث تھے انکو ضعفا سے سمجھا جاتا ہے۔ اور ان سے احتجاج نہیں کیا جاتا۔ ایک مرتبہ ان سے پوچھا گیا کہ کیا آپ نے ان احادیث کو اپنے باپ سے سنا ہے آپ نے جواب دیا ہاں سنا ہے۔ لیکن جب دوسری دفعہ بھی پوچھا گیا۔ تو جواب دیا کہ میں نے صرف اپنے باپ کی کتابوں سے ان احادیث کو دیکھا تھا کتاب الفصل فی الملل والنحل ابن حزم میں ہے کہ بنی مروان کی خلافت صحیح ہے اور جناب امیر علیہ السلام اور انکی اولاد کی خلافت صحیح نہیں ہے۔ بحر العلوم مولوی عبد العلی میں ہے کہ ہمارے لئے اہلبیت رسولؐ کا اجماع بھی حجت نہیں ہے ازالۃ الخفا اور قرۃ العینین میں ہے کہ اہل تصوف کو حضرت علیؑ اور ان کی اولاد سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔

امہات الائمہ ص۹۹ مولوی نذیر احمد میں ہے کہ ہمارے ملک میں عورتوں کا ایک طبیعی خاصہ یا بہت اور تریا چہتر دکر اور فریب بھی مانا گیا ہے۔ اور یہی بات ہم فاطمہؑ اور عائشہ میں بھی پاتے ہیں۔

اخبار اہلحدیث مورخہ ۲ مارچ ۱۹۰۸ء مطابق ۱۷ صفر ۱۳۲۶ھ میں مولوی ثناء اللہ وہابی امرتسری نے مندرجہ ذیل الفاظ حضرت علی علیہ السلام کے بارہ میں نقل کئے ہیں:۔

بے حیا۔ بزدل۔ کمینہ۔ دیوث۔ بے غیرت۔ اول الدیوثین۔ نعوذ باللہ ثم نعوذ باللہ۔

اخبار اہلحدیث مولوی ثناء اللہ امرتسری ص۱۱ نمبر ۴۳ ماہ شوال میں یہ فتویٰ شائع کیا گیا ہے کہ مجالس حسین (علیہ السلام) میں کسی بھی نیت سے جانا قرآن اور احادیث کے رو سے ناجائز ہے۔

کتاب درر کامنہ شیخ ابن حجر عسقلانی میں حضرت علی علیہ السلام کے بارہ میں معاذ اللہ یہ الفاظ درج ہیں کہ حضرت علی (علیہ السلام) بوجہ مخالفت شرع مخذول ہوئے۔ آپ کا اسلام صحیح نہ تھا۔ آپ نے ثلاثہ کی خلافتوں کے خلاف کوشش کر کے منافقت کا اظہار کیا۔ آپ کا جہاد دیانت پر مبنی نہ تھا بلکہ دنیوی ریاست کی وجہ سے تھا۔ کتاب شرح اسماء النبی علامہ ذوالنبیین ابن وحیہ میں ہے کہ بخاری نے اپنی صحیح میں براء بن عازب سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے ہم کو خالد بن ولید کے ساتھ حجۃ الوداع سے پہلے یمن کی طرف روانہ کیا بعد ازاں جناب امیر علیہ السلام کو بھیجا کہ جو شخص خالد کے ساتھ رہنا چاہے رہنے دینا اور جو واپس آنا چاہے آ جائے۔ براء کہتا ہے کہ میں ان میں سے تھا جو خالد کے پاس رہے اور بہت سا مال غنیمت ہاتھ آیا۔ بریدہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے جناب امیرؑ کو بھیجا کہ جا کر خالد سے مال خمس وصول کریں۔ ہم کو جناب امیرؑ سے بغض تھا۔ وغیرہ وغیرہ۔

ذوالنبیین پھر لکھتا ہے کہ اس حدیث کو بخاری نے ناقص اور ابتر وارد کیا ہے جیسا کہ تو دیکھتا ہے اور ایسی احادیث (منقبت جناب امیر علیہ السلام) کے لکھنے میں کانٹ چھانٹ کرنا اس کی عادت ہے بہ سبب اس رائے بد کے جو اس راہ سے (الفت آل محمدؐ) انحراف کرنے میں رکھتا ہے۔ اس حدیث کو احمد بن حنبل نے کاملاً اور محققاً وارد کیا ہے۔ کہ عبداللہ بن بریدہ سے روایت ہے کہ ہم کو علی ابن ابیطالب سے ایسا سخت بغض تھا کہ اتنا کسی سے بغض نہ تھا۔ ہم ایک شخص سے صرف اس وجہ سے محبت رکھتے تھے کہ وہ دشمن علیؑ تھا۔ یہ شخص (خالد بن ولید) جب سردار لشکر بنا کر بھیجا گیا۔ تو ہم نے صرف اس وجہ سے ساتھ دیا کہ وہ دشمن علیؑ ہے۔ اس جنگ میں چند قیدی ہوئے۔ ہم نے آنحضرتؐ کو لکھا کہ تقسیم غنیمت کے لئے کسی کو بھیج دیجئے۔ آنحضرتؐ نے جناب امیر (علیہ السلام) کو بھیجا ان قیدیوں میں ایک لونڈی بھی تھی جو سب سے بہتر تھی جناب امیر بعد تقسیم آئے اس طرح کہ غسل کیا ہوا تھا اور پانی سر سے ٹپک رہا تھا۔ ہم نے کہا یہ

کیا حضرت نے فرمایا۔ تم نے اس لونڈی کو نہیں دیکھا تھا جو قیدیوں میں تھی جو لبعد تقسیم خمس میں پڑی اور تقسیم خمس میں وہی لونڈی حصہ علی میں آئی۔

پھر ذوالنشیبون لکھتا ہے کہ بخاری کو حذف اور اسقاط کی عادت ہے اور یہ ویسی بات ہے جو اس کی تصنیف پر عیب ہے خصوصاً ذکر علی کو ساقط کر دینا۔

سنہ ۱۳۲۹ھ مطابق سنہ ۱۹۱۱ء شیخ الاسلام قسطنطنیہ نے فتویٰ صادر کیا کہ نجف اشرف اور کربلائے معلیٰ کے خزائن اور تبرکات کو شاہی مصارف میں لایا جائے اس پر شیعان عالم میں ہیجان پیدا ہوا اور یہ فتوے عمل میں نہ آسکا۔ وہابیوں کے پیرو مرشد عبدالوہاب نجدی کا بھی یہی منشا تھی۔ عبدالوہاب واقعی نجدی تھا چنانچہ ابجد العلوم صدیق حسن خاں ص ۱۰۲ پر ہے کہ شیخ محمد بن عبدالوہاب نجدی کی ولادت سنہ ۱۱۱۵ھ میں اور وفات سنہ ۱۲۰۶ھ میں واقع ہوئی۔ ناظرین تبرکات مشاہد مقدسہ کو اپنے صرف میں لانے کا خیال شیخ الاسلام کی جدت طبع کا نتیجہ نہ تھا۔ بلکہ سنت عمری کا تتبع تھا۔ بخاری کتاب الحج باب کسوۃ الکعبۃ ص ۱۷۳ پر ہے کہ ابی وائل راوی ہے کہ ہم شیبہ کے ساتھ (اس وقت خانہ کعبہ کی کلید بردار شیبہ کی اولاد ہے) خانہ کعبہ میں کرسیوں پر بیٹھے تھے اور ہمارے ساتھ عمر بن خطاب بھی بیٹھا تھا۔ عمر بن خطاب نے کہا کہ خانہ کعبہ میں نہ سونا چھوڑینگے نہ چاندی۔ مگر سب کو تقسیم کرینگے۔ شیبہ نے کہا اے عمر تمہارے دونو صاحب آنحضرتؐ اور ابوبکر نے تو اس کام کو نہیں کیا۔ عمر نے کہا بیشک وہ دونو مرد اس قابل تھے کہ ہم انکی اقتدا کریں۔ یعنی میں اس خیال کو چھوڑ دیتا ہوں۔ فتح الباری جلد ۳ ص ۱۰۵ پر ہے کہ عمر نے جس مال کی تقسیم کا ارادہ کیا تھا، وہ مال تھا جو خزانہ میں جمع تھا۔ کیونکہ عرب اکثر مال بغرض تعظیم بھیجتے تھے خرچ سے جو بچ رہتا وہ بطور خزانہ جمع ہو جاتا۔ اسی مال کی تقسیم کا ارادہ عمر نے کیا تھا۔ نہ اس مال کا جو بطور قندیل وغیرہ تھا۔ از راہ زینت کیونکہ اس مال کا خرچ تو کسی طرح بھی جائز نہیں۔ ابن الجوزی نے کہا کہ زمانہ جاہلیت میں اکثر مال بغرض تعظیم خانہ کعبہ بھیجتے تھے جو جمع ہو جاتا تھا۔ دیکھئے صاحب فتح الباری عمر کی ناجائز دست برد پر کس طرح ملمع کاری کرنا چاہتا ہے۔ عمر کہتا ہے کہ میں ہر قسم کا مال بصورت سونا چاندی نکال لونگا۔ حالانکہ قندیل چاندی کے ہیں۔ یہاں تک ہی بس نہیں عمر نے پھر بھی ارادہ کیا اور ابی بن کعب کے سمجھانے سے باز رہا۔ بخاری ص ۱۰۶ پر ہے کہ یہی قصہ عمر ابی بن کعب کے درمیان ہوا اور ابی بن کعب نے سمجھایا تو عمر اپنے ارادہ سے باز رہا۔

ربیع الابرار زمخشری میں ہے کہ کسی نے عمر سے کہا کہ خانہ کعبہ کو زیور کی کیا ضرورت ہے (زیور یعنی آرائشگی) پس ثابت ہوا کہ عمر قندیل وغیرہ بھی نکال لینا چاہتا تھا اسی مال سے مسلمانوں کا لشکر تیار

کیجیے۔ عمر نے اس کا قصد کیا اور حضرت علی علیہ السلام سے پوچھا۔ حضرت نے فرمایا۔ آنحضرتؐ پر قرآن نازل کیا گیا جس میں مال کی چار اقسام ہیں۔ ایک مال مسلمین جسکو خدا نے ورثہ میں مطابق فرائض تقسیم کیا۔ دوسرا مال فئے ہے جس کو اس کے مستحقوں پر تقسیم کیا۔ تیسرا خمس جس کے خاص مصرف مقرر ہیں چوتھے صدقات جنکے احکام خدا نے مقرر کیے ہوئے ہیں۔ خانہ کعبہ کے زیورات اس وقت بھی موجود تھے جب آنحضرتؐ موجود تھے۔ آنحضرتؐ نے ان زیورات کو اپنے حال پر چھوڑ دیا۔ یہ چھوڑ دینا نہ ازراہ نسیان تھا۔ اور نہ ازراہ نادانی۔ لہذا خدا اور رسولؐ نے جس طرح انکو رہنے دیا۔ اسیطرح تو بھی رہنے دے۔ عمر نے کہا۔ اگر آپ نہ ہوتے تو ہم ذلیل ہوتے۔ پس اس ارادہ سے باز رہا۔

پھر جو تھی دفعہ عمر نے اس خزانہ عظیم کو حاصل کرنا چاہا۔ عرف الوردی فی اخبار المہدی حافظ جلال الدین سیوطی صد ۳۵ پر ہے کہ نعیم بن حماد نے روایت کی ہے کہ ایک دن عمر داخل خانہ کعبہ ہوا تو کہا۔ ہم نہیں جانتے کہ خزانہ خانہ کعبہ کو جس میں سلاح و مال ہے یونہی رہنے دیں یا خدا کی راہ میں تقسیم کردیں۔ اس پر جناب امیر علیہ السلام نے فرمایا۔ تم اس کے صاحب نہیں ہو۔ اس کا صاحب ہم اہلبیت میں سے وہ جوان ہے جو آخر الزمان میں ہوگا۔ اور وہی اس کی تقسیم خدا کے راہ میں کریگا۔

تزک تیموریہ میں ہے کہ امیر تیمور کے عہد سلطنت میں ماوراء النہر کے تمام علمائے اہلسنت نے امیر تیمور کے پاس ایک محضر نامہ بھیجا کہ چونکہ علیؑ قتل عثمان میں شریک تھا۔ اس لیے سرکاری حکم نافذ فرمایا جائے کہ ہر مسلمان علیؑ کو اپنا دشمن جانے لیکن امیر تیمور نے منظور نہ کیا۔ امام احمد حنبل لکھتا ہے کہ ہر مسلمان پر لازم ہے کہ علیؑ سے بغض رکھے۔ امام غزالی لکھتا ہے کہ تسنن (اہلسنت کا عقیدہ) اور محبت علیؑ کا ایک دل میں جمع ہونا ناممکن ہے۔ سنی شاعر علی بن جہم ہمیشہ حضرت علی علیہ السلام کو شعروں میں برا بھلا کہا کرتا تھا شاعر مذکور کے حق میں علامہ ابن خلکان کہتا ہے کہ علیؑ کو برا بھلا کہنا تب جرم ہو سکتا ہے جبکہ دیگر اہلسنت اس بات کو قبیح خیال کریں اور چونکہ ہر ایک اہلسنت علیؑ کو اپنا دشمن جانتا ہے۔ خواہ کوئی شخص ظاہرہ اس امر کا اظہار کر دیتا ہے خواہ کوئی دل میں پوشیدہ رکھتا ہے۔ اسلئے شاعر علی بن جہم کو علی ابن ابی طالب کی دشنام دہی میں معذور جاننا چاہیے۔

حالانکہ ینابیع المودۃ مطبوعہ قسطنطنیہ صد ۱۵۲ پر ہے کہ جو شخص حضرت علی علیہ السلام کو برے طور پر دیکھے وہ زانیہ کا بیٹا ہے یا حیض کی پیدائش ہے یا منافق ہے۔ ناظرین! مقام حیرت تو یہ ہے کہ ایک طرف وہ پاک نور ہے جسکی عظمت اور تقدس میں ہزارہا احادیث شاہد ہوں۔ تخلیق موجودات سے بیشتر خدائے قدوس کی تسبیح و تہلیل میں مشغول ہو۔ ملائکہ کا استاد اور انبیا کا دستگیر ہو۔ ماں کے پیٹ میں سرقدم کھڑا ہو کر

آنحضرتؐ کی تعظیم کرے۔ کعبہ کی دیوار اس کی ولادت باسعادت کے استقبال میں اپنے بازو کشادہ کر دے اس کا پہلا منظر رسول اللہ کا چہرہ اور پہلا مقام رسول اللہ کی گود اور پہلی خوراک رسول اللہ کا لعاب دہن ہو۔ اپنی پیدائش کے وقت کتب آسمانی کو زبر پڑھے۔ تیرہ سال کی عمر میں یل تن اور شجاع جوانان عرب کے مجمع کثیر میں بالاعلان مدعی ہو کہ تمہاری سرکش گردنیں میرے قدم شجاعت کے نیچے پامال کی جائیں گی۔ ہر ایک جہاد میں کرار غیر فرار ہو۔ آنحضرتؐ کا حقیقی معنوں میں فدائی ہو۔ سرچشمہ معجزات اور منبع خوارق عادات ہو۔ علوم ارضی و سماوی میں یگانہ ہو۔ گھوڑے کی ایک رکاب میں پاؤں رکھتے ہوئے قرآن شروع کرے اور دوسری رکاب میں پاؤں رکھنے تک کے قلیل عرصہ میں تمام قرآن ختم کر دے۔ حضرت فاطمۃ الزہرہ کا خاوند اور حسنین کا باپ ہو۔ خداوند عالم اور رسول اللہ اور ملائکہ کو اس کی ذات والا صفات پر فخر ہو لیکن دوسری طرف وہ افراد ہیں جو پچاس پچاس سال تک شرک سے ملوث اور تمام عمر قباحات سے مملو اور جہالت کے مخزن ہوں۔ رسول اللہ اور اس کی واجب الاطاعت آل پاک کو ہر ممکن طریقہ سے ایذا دیں۔ احکام شریعت کو پس پشت ڈال دیں اور تا دم مرگ گناہان کبیرہ کے مرتکب رہیں۔ لیکن نادان ہستیاں نور کو چھوڑ کر ظلمت میں پھنستی ہیں۔

## قاتلین معصومین علیہم السلام

حوالہ جات لکھ چکا ہوں کہ جناب فاطمہؑ کی شہادت کا باعث سقط محسنؑ ہوا جس کا باعث عمر اور ابوبکر تھے۔ بعض روایت سے پایا جاتا ہے کہ رسول اللہ کو عائشہ اور حفصہ نے زہر دے کر شہید کیا تھا اور یزید نے حضرت علی علیہ السلام اور امام حسن علیہ السلام کو اور یزید نے امام حسین علیہ السلام کو شہید کیا۔

تاریخ اسلام ص۳۱ پر ہے کہ ولید بن عبدالملک سنی خلیفہ نے امام زین العابدین علیہ السلام کو زہر سے شہید کیا۔ تاریخ اسلام ص۳۶ اور تاریخ ابن خلدون کتاب ثانی جلد ششم ص۸۹ پر ہے کہ اسی ولید نے حضرت یحییٰ ابن زید بن امام زین العابدین کو قتل کر کے سولی پر لٹکایا جہاں نعش مبارک مدت تک لٹکی رہی۔

تاریخ اسلام ص۴۲ پر ہے کہ ہشام بن عبدالملک مروانی سنی نے امام محمد باقر علیہ السلام کو زہر سے شہید کیا۔ ص۵۳ پر ہے کہ منصور عباسی سنی نے امام جعفر الصادق علیہ السلام کو زہر سے شہید کیا۔

ابو الفدا جلد اول ص۱۵ پر ہے کہ ہارون رشید عباسی سنی نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کو زہر سے شہید کیا۔ تاریخ اسلام ص۶۶ تاریخ کامل ابن اثیر جلد ششم ص۱۱۶ مروج الذہب مسعودی جلد ۹ ص۳۴ حبیب السیر جزو اول ص۱۵ پر ہے کہ مامون رشید عباسی سنی نے امام موسیٰ رضا علیہ السلام کو زہر سے شہید کیا۔

تاریخ اسلام جلد اول ص۳۳ پر ہے کہ خلیفہ معتصم باللہ سنی نے امام محمد تقی علیہ السلام کو زہر سے شہید کیا اور ص۱۳۱ پر ہے کہ معتز باللہ عباسی سنی نے امام علی نقی علیہ السلام کو زہر سے شہید کیا اور ص۶۶ پر ہے کہ خلیفہ معتمد علی اللہ عباسی سنی نے امام حسن عسکری علیہ السلام کو زہر سے شہید کیا۔

# اصحاب اخیار

قاضی علامہ نور اللہ شوستری کی کتاب مجالس المومنین میں سے آنحضرتؐ کے چند اصحاب کا نام لکھتا ہوں جن کا انجام بخیر ہوا۔ اور جو بہشت کے درجات عالیہ پر فائز ہو گئے۔

ابوطالب۔ حمزہ۔ عباس۔ عبداللہ بن عبد اللہ۔ عبداللہ بن عباس۔ قثم بن عباس۔ فضل ابن عباس۔ عبداللہ بن جعفر طیار۔ عون بن جعفر طیار۔ عقیل بن ابوطالب۔ محمد بن جعفر۔ عباس بن عتبہ ابولہب ہاشمی۔ عباس بن ربیعہ بن حارث بن عبدالمطلب۔ جعفر بن ابوسفیان بن حارث ہاشمی۔ مسلم بن عقیل۔ ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب۔ سعید بن حارث بن عبدالمطلب۔ عبدالمطلب بن ربیعہ بن حارث۔ عمر بن ابی سلمہ بن عبدالاسد۔

مقداد بن الاسود۔ سلمان فارسی۔ عمار بن یاسر۔ عیسیٰ ابوذر جندب بن جنادب غفاری۔ بریدہ بن حصین اسلمی۔ خالد بن سعید بن عاص بن امیہ بن عبدالشمس۔ عثمان بن حنیف انصاری۔ ابوالہیثم بن مالک بن ضال انصاری۔ سہل بن حنیف انصاری۔ حکیم بن جبلہ عبدی۔ حذیفہ بن یمان انصاری۔ خزیمہ بن ثابت انصاری۔ ابوایوب بن زید انصاری۔ ابی کعب انصاری۔ سعد بن عبادہ انصاری۔ قیس بن سعد بن عبادہ انصاری۔ بشیر بن سعد انصاری۔ جریر بن عبدالاعلےٰ۔ حجر بن عدی کندی۔ عدی بن حاتم طائی۔

اسامہ بن زید۔ ابراہیم ابورافع۔ ہرمز بن مالک۔ براء بن عازب۔ براء بن معرور سلمی خزرجی۔ بشیر بن براء بن معرور۔ حارث بن سراقہ۔ حارث بن نعمان بن قیع انصاری۔ حارث بن نعمان بن امیہ۔ حارث بن ہشام کندی۔ حارث بن عزیزہ انصاری۔ عروہ ازدی انصاری۔ عبداللہ بن بدیل بن ورقہ خزاعی۔ اسعد بن زرارہ۔ ابوامامہ خزرجی انصاری۔ ابوالبشر کعب بن عمر قتادہ۔ عمر بن عمق خزاعی۔ اسعد بن حصر بن سماک انصاری۔ اوس بن ثابت بن منذر انصاری۔ ابی بن عمارہ انصاری۔ ثابت بن زید۔ ثابت بن قیس خزرجی۔ ثابت بن ضحاک الخزاجی انصاری۔ حریث بن زیب انصاری۔ جناب الارث۔ عبداللہ بن جناب بن ارث۔

عبد الغفار بن قاسم بن قیس بن فہد الضاری۔ محمد بن عمر حزم الضاری۔ نعمان بن عجلان ارزتی۔ سعد بن معاذ الضاری۔ مالک بن نویرہ بلال بن رباح۔ حارث بن قیس۔ عمر بن ام کلثوم القرشی العامری۔ ہاشم بن عتبہ بن ابی وقاص الزہری۔ ابو سعید الخدری۔ جابر بن عبد اللہ بن عمر بن حزم الضاری۔

ناظرین! حضرت نوحؑ کی سینکڑوں سال کی وعظ و نصیحت کے باوجود قریباً یکصد آدمی آپ پر ایمان لائے حضرت عیسٰیؑ کی پینتیس سالہ تبلیغ پر صرف بارہ پندرہ آدمی ایمان لائے۔ اور حضرت ابراہیم پر بابل کے تمام باشندوں میں سے صرف نمرود کی لڑکی ایمان لائی۔ ازاں قبیل تمام انبیا کی یہی حالت رہی۔

# بسم اللہ اور نماز

تفسیر کبیر جلد اول ص۲۰۴ سطر ۱۴ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام بسم اللہ کو بلند آوازی سے پڑھا کرتے تھے۔ لیکن جب بنی امیہ حکمران ہوئے تو انہوں نے بسم اللہ کو بلند آوازی سے پڑھنا چھوڑ دیا۔

تفسیر کبیر جلد اول ص۱۵۸ نمبر ۱۶ پر ہے کہ معاویہ نماز میں بسم اللہ بلند آواز سے نہ پڑھتا۔ اور حضرت علی علیہ السلام کی مخالفت کی وجہ سے لوگوں کو بھی بلند آواز سے پڑھنے سے روکتا۔ اور نہ ہی رکوع اور سجود میں جاتے وقت تکبیر کہتا۔ تیسیر الباری پارہ چوتھا کتاب الصلوٰۃ ص۳۰ پر ہے کہ عمرو بن سلمہ نماز میں بائیس تکبیریں کہتا۔ اور بخاری پارہ تیسرا کتاب مواقیت الصلوٰۃ ص۷۰ پر ہے کہ سعد بن سہیل نے عمر بن عبد العزیز خلیفہ کے ساتھ ظہر کی نماز پڑھی۔ اور انس بن مالک کے پاس گیا۔ دیکھا تو وہ نماز پڑھ رہا تھا۔ پوچھا یہ کونسی نماز ہے کہا نماز عصر پڑھی ہے۔ اور اسی طرح رسول اللہ پڑھا کرتے یعنی ظہر اور عصر کا ایک ہی وقت ہے۔

بخاری پارہ سوئم کتاب الاذان۔ باب اتمام التکبیر فی الرکوع مترجمہ مولوی وحید الزمان مطبع احمدی لاہور ص۹۰ پر ہے کہ عمران بن حصین نے حضرت علی علیہ السلام کے ساتھ بصرہ میں نماز پڑھی۔ تو کہا۔ ہم کو حضرت نے آج وہ نماز یاد دلائی جو ہم آنحضرتؐ کے زمانہ میں پڑھا کرتے تھے۔ پھر کہا کہ حضرت علی علیہ السلام جب سر اٹھاتے اور جب جھکاتے تکبیر کہتے۔

سنن ابن ماجہ مترجم جلد اول باب التسلیم ص۲۱۵ پر ہے کہ ابو موسیٰ اشعری نے حضرت علی علیہ السلام کے ساتھ جنگ جمل میں نماز پڑھی تو مذکورہ کلمات کہے۔

البلاغ المبین ص۱۵۹ ابن ماجہ جلد اول ص۲۱۶ فتوی عبد الحی جلد اول ص۱۵۶ نیل الاوتار شوکانی

جلد ششم صفحہ ۲۵ پر ہے کہ امام مالک ہاتھ چھوڑ کر نماز پڑھا کرتا تھا۔ حاشیہ بخاری مولوی وحید الزمان پارہ ۳ صفحہ ۱۰ پر ہے کہ ابن قاسم لکھتا ہے۔ کہ امام مالک ہاتھ چھوڑ کر نماز پڑھتا تھا۔ سنن ابن ماجہ مترجم جلد اول صفحہ ۲۲۹ اور نیل الاوطار جلد دوئم صفحہ ۲۰ پر ہے۔ کہ ابن ابی شیبہ نے حسن بصری اور ابراہیم اور ابن مسیب اور ابن سیرین اور سعید بن جبیر سے ہاتھ کھول کر نماز پڑھنا نقل کیا ہے۔ اور عبداللہ بن زبیر جب نماز پڑھتا تو دونوں ہاتھ کھول کر پڑھتا۔

البلاغ المبین جلد اول صفحہ ۲۳ پر ہے کہ اس پر صحاح ستہ اور محدثین کا اتفاق ہے کہ آنحضرتؐ نماز میں ہر تکبیر کے بعد رفع یدین کرتے۔ بخاری مترجمہ مولوی وحید الزمان کتاب الاذان باب اتمام التکبیر فی الرکوع پارہ سوئم صفحہ ۹۵ پر ہے کہ ابوہریرہ نماز میں جب جھکتا اور جب کھڑا ہوتا۔ اور سجدہ میں جاتا تو تکبیر کہتا۔

ترجمہ موطا صفحہ ۱۱۱ اور البلاغ المبین صفحہ ۳۲۲ و صفحہ ۳۹۹ پر ہے کہ اہلسنت کی دعا قنوت یعنی اللھم انا نستعینک الخ کو آنحضرتؐ نے نہیں پڑھا۔ بلکہ اسے عمر نے بنایا اور لوگوں نے اسکی پیروی کی۔ البلاغ المبین صفحہ ۳۲۹ پر ہے کہ براء بن عازب کہتا ہے کہ آنحضرتؐ صبح اور مغرب کی نماز میں دعائے قنوت پڑھتے۔ مترجم بخاری مطبوعہ احمدی پارہ چوتھا صفحہ ۲۰ پر ہے کہ انس بن مالک کہتا ہے کہ آنحضرتؐ کے زمانہ میں دعائے قنوت صبح اور مغرب کی نماز میں پڑھی جاتی۔

# وضو

تفسیر در منثور جلد دوئم صفحہ ۲۶۲ پر ابن عباس سے روایت ہے کہ لوگوں نے مسح پا سے انکار کیا اور غسل پا کو جاری کیا حالانکہ میں کتاب خدا میں نہیں پاتا ہوں۔ مگر مسح پا۔

تفسیر کبیر جلد سوئم صفحہ ۳۷۰ پر ہے کہ اگر ارجلکم کے لام کو زبر دیکر پڑھو۔ تب بھی حکم مسح ہی ثابت ہوگا کیونکہ جملہ "وامسحوا برؤسکم" اگرچہ مجرور ہے مگر محل نصب میں ہے (کیونکہ مفعول وامسحوا ہے) اب اس پر جو ارجلکم کو عطف کیا تو جائز ہے کہ وہ نصب سے پڑھا جائے۔ پس بہر طور مقصود خدا حکم مسح رجلین ہے نہ کہ غسل قدمین۔

تفسیر کبیر صفحہ ۳۷۰ پر ہے کہ اس آیہ کا جواب اور کچھ ہو ہی نہیں سکتا بجز اس کے کہا جائے کہ احادیث (غسل قدمین کے بارہ میں) کثرت سے وارد ہیں۔ تفسیر در منثور جلد سوئم صفحہ ۳۶۲ پر ہے کہ قرآن تو مسح کے ساتھ اترا اور سنت سے غسل جاری ہوا اور اصحاب رسولؐ نے غسل قدمین پر اجماع کیا۔

اسد الغابہ جلد دوم صفحہ ۲۲۳ پر ہے کہ تمیم بن زید بن عبداللہ بن زید انصاری نے کہا کہ میں نے
…ت کو دیکھا کہ آپ نے وضو فرمایا اور اپنے پاؤں پر پانی چھڑک لیا۔
مسند امام احمد حنبل جلد اول مطبوعہ مصر صفحہ ۵۹ پر ہے کہ عثمان بن عفان مسح پا کیا کرتا صفحہ ۶۸
…ے کہ عثمان نے سر اور پاؤں کا مسح کیا۔ اور عثمان نے کہا کہ رسول اللہ یونہی کیا کرتے صفحہ ۹۵ پر
…کہ حضرت علی علیہ السلام نے مسح پا کیا اور فرمایا کہ رسول اللہ یونہی کیا کرتے صفحہ ۱۱۴ پر ہے کہ رسول اللہ
…ح پا کیا کرتے صفحہ ۱۱۶ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے مسح پا کیا صفحہ ۱۲۰ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے
…ح پا کیا۔ صفحہ ۱۲۴ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا کہ رسول اللہ مسح پا کیا کرتے صفحہ ۱۴۵ پر ہے۔
…سنن دارقطنی نے بروایت رفاعہ بن رافع لکھا ہے کہ ہم لوگ خدمت رسولؐ میں بیٹھے تھے کہ ایک
…ص نے وضو کیا۔ آنحضرتؐ نے اس کے وضو کو ناجائز فرمایا۔ اس نے اسی طرح تین دفعہ وضو کیا۔
…ب حضرتؐ نے فرمایا کہ تم لوگوں کی نماز صحیح نہیں ہو سکتی جب تک وضو درست نہ ہو اور حکم دیا کہ منہ
…دھوئے اور دونوں ہاتھوں کو کہنیوں تک دھوئے اور سر اور پاؤں کا مسح کرے۔
فتح الباری شرح بخاری جز ۳ مطبوعہ دہلی صفحہ ۳۶۴ اور بخاری جز ۲۳۔ کتاب الاشربہ میں ہے۔
…حضرت علی علیہ السلام نے سر اور پاؤں کا مسح کیا۔ ازالۃ الخفاء صفحہ ۸۶ پر ہے کہ عمر بن خطاب نے فتح حج
…مرہ و مسئلہ غسل قدم و مسئلہ متعہ و مسئلہ صرف میں اقدام کیا۔
مسلم بخاری۔ روضہ۔ مذہب۔ مجمع البحار میں بروایت عائشہ لکھا ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے
…مسح پا کیا۔ تفسیر درمنثور سیوطی۔ معالم التنزیل بغوی۔ تفسیر صدیق حسن خاں۔ مجمع البحار گجراتی میں ہے
…ابن عباس مسح پا کرتے تھے۔
تفسیر درمنثور۔ ابن کثیر۔ تفسیر کبیر رازی میں ہے کہ انس بن مالک مسح پا کرتا۔ سنن دارقطنی میں
…ہے رفاعہ بن رافع صحابی مسح پا کرتا۔ مسند احمد حنبل میں ہے کہ تمیم بن زید مازنی صحابی مسح پا کرتا۔
…اصابہ اور سنن ابو داؤد میں ہے کہ جابر بن عوف صحابی مسح پا کرتا۔
تفسیر کبیر فخر الدین رازی میں امام محمد باقرؑ کا اور تفسیر درمنثور و معالم التنزیل بغوی و گجراتی میں
…عکرمہ کا اور تفسیر صدیق حسن خاں میں حسن بصری کا اور تفسیر ابن کثیر میں علقمہ کا مسح پا کرنا لکھا ہے
کتاب رحمۃ الامۃ صفحہ ۱۹ بر حاشیہ میزان الکبریٰ شعرانی میں ہے کہ امام احمد حنبل مسح پا کا قائل تھا
…تفسیر نواب صدیق حسن خاں میں ہے کہ امام ابو جعفر محمد بن جریر الطبری مسح پا کا قائل تھا۔
کتاب دراسات اللبیب ملا محمد معین لاہوری میں ہے کہ گردن کا مسح کرنا احادیث صحیحہ اہلسنت

کے خلاف ہے اور نہ اس کی کوئی سند ہے لیکن میں اس کو ترک نہیں کرتا۔ سفر السعادہ مجد الدین فیروز آبادی میں ہے کہ گردن کے مسح میں کوئی حدیث ثابت نہیں ہوئی۔ شرح طحاوی میں ہے کہ فقیہ ابو جعفر گردن پر مسح اس لئے کیا کرتا۔ کیونکہ ابن عمر ایسا کیا کرتا۔

## غسلِ میت

مسند احمد حنبل میں ہے کہ آنحضرتؐ کو حضرت علی علیہ السلام نے آب خالص اور آب سدر سے غسل دیا۔ اور تین کپڑوں میں کفنایا گیا۔

## نمازِ جنازہ

کنز العمال کتاب الشمائل باب دفن النبیؐ میں بروایت امام صادق علیہ السلام لکھا ہے کہ عباس نے آنحضرتؐ کے جنازہ پر پانچ تکبیریں پڑھیں۔

تاریخ الخلفا سیوطی ص۹۳ فصل اولیات عمر میں ہے کہ عمر پہلا شخص ہے جس نے لوگوں کو نماز جنازہ میں چار تکبیروں پر جمع کیا۔ شرح سفر السعادۃ ص۳۳۹ پر ہے کہ مسلم نے زید بن ارقم سے روایت کی کہ وہ پانچ تکبیریں پڑھا کرتا اور کہتا کہ یہی آنحضرتؐ کا معمول تھا۔ ابن مسعود سے منقول ہے کہ اس نے قبیلہ بنی اسد کے ایک جنازہ پر پانچ تکبیریں پڑھیں۔ میزان ص۳۳ پر ہے کہ مبسوط حنفیہ میں ہے کہ ابو یوسف پانچ تکبیریں پڑھا کرتا تھا۔ احمد سے روایت ہے کہ ابن عبداللہ کے نزدیک تین تکبیروں سے کم اور سات سے زیادہ نہ پڑھنا چاہیئے۔ امام احمد رازی نے ابو حنیفہ سے اور اس نے حماد سے اور اس نے ابراہیم نخعی سے روایت کی ہے کہ اصحاب رسولؐ پانچ تکبیریں پڑھا کرتے۔ مگر عمر نے چار کا حکم دیدیا۔ تاریخ ابو الفدا میں ہے کہ عمر نے چار تکبیر کا حکم دیا۔

## عاشورا

فتح الباری جزو ثامن جلد ۲ ص۳۱۲ پر ہے کہ عائشہ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے عاشورہ کے روزہ کا حکم دیا جب روزہ رمضان واجب ہوا۔ تو جس کا جی چاہتا رکھتا اور جس کا جی چاہتا روزہ نہ رکھتا پھر لکھا ہے کہ چونکہ قریش زمانہ جاہلیت میں عاشورہ کا روزہ رکھتے تھے۔ اس لئے رسول اللہؐ بھی زمانہ جاہلیت میں روزہ رکھتے تھے جب مدینہ تشریف لائے تو خود بھی روزہ رکھا۔ اور دوسروں کو بھی روزہ

رکھنے کا حکم دیا جب روزہ رمضان فرض ہوا تو وہ روزہ چھوڑ دیا گیا اب جو چاہے رکھے اور جو چاہے نہ رکھے

بخاری کتاب الصوم ص۲۶۹ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک دفعہ روز عاشورہ روزہ رکھا اور دوسروں کو روزہ رکھنے کا حکم بھی دیا جب رمضان کا روزہ واجب ہوا تو اس کو چھوڑ دیا۔ عبداللہ بن عمر اس روز کا روزہ (عاشورہ کا روزہ) نہ رکھتا تھا۔

بخاری میں ہے کہ جس سال معویہ نے حج کیا تو منبر رسولؐ پر جا کر روز عاشورہ کہا کہ اے اہل مدینہ کہاں ہیں تمہارے علماء کہ رسول اللہ سے ہم نے سنا ہے یہ روز عاشورہ ہے خدا نے اس کا روزہ تم پر واجب نہیں کیا ہم روزہ سے ہیں جس کا جی چاہے روزہ رکھے جس کا جی چاہے افطار کرے۔

فتح الباری ص۲۱۲ پر ہے "فیوم عاشورہ ہو العاشر وقیل ہو الیوم التاسع" یعنی کوئی کہتا ہے کہ یوم عاشورہ ۱۰ کو ہے اور کوئی کہتا ہے ۹ کو ہے۔ عمدۃ القاری جلد ۵ ص۳۴۶ پر ہے۔ کہ اختلف الصحابۃ فیہ ھل ھو الیوم او الیوم العاشر او الیوم الحادی عشر یعنی صحابہ میں اختلاف ہے کہ یوم عاشورہ ۹ محرم ہے یا ۱۰ یا ۱۱ امام حاکم کا قول ہے کہ یوم عاشورہ کے روزہ والی حدیث قاتلان امام حسین علیہ السلام نے وضع کی ہے۔

شیعوں کی کتاب فروع کافی حصہ اول مطبوعہ نولکشور (یہ شیعوں کی کتاب ہے) میں ہے کہ امام محمد باقر علیہ السلام سے روز عاشورہ کے متعلق دریافت کیا گیا۔ حضرت نے فرمایا۔ یہ روزہ متروک ہے بہ سبب نزول حکم روزہ ماہ رمضان اور جو حکم متروک ہو گیا اس کا عمل میں لانا بدعت ہے۔

مدخل علامہ ابن الحاج سنی ص۱۲ جلد سوئم میں ہے کہ مصری سنی عورتیں عاشورہ کے دن بہ کمال زیب و زینت لباس فاخرہ پہنے ہوئے اور زیورات سے آراستہ ہو کر جامع عتیق میں جاتی ہیں اور اپنے ننگے بدنوں کو منبر اور دیواروں سے مس کرتی ہیں۔ وہاں مرد کوئی نہیں ہوتا۔

پھر ص۲۲ پہ ہے کہ منجملہ ان بدعات کے جو سنی عورتوں نے ایجاد کی ہیں۔ مہندی لگانا ہے۔ اور جو اس روز مہندی نہ لگائے اس نے روز عاشورہ کا حق ادا ہی نہیں کیا۔

تفسیر در منثور مطبوعہ مصر ص۳۴۶ جلد چھ سطر ۱ پہ ہے کہ محمد بن نصر نے کتاب الصلوۃ میں ابی عثمان سے روایت کی ہے کہ لوگ تین عشروں کی بہت تعظیم کیا کرتے تھے یعنی ذوالحجہ اور محرم کا پہلا عشرہ اور رمضان کا آخری عشرہ۔

تورات کتاب گنتی باب ۲۳ آیت ۲۶ تا ۳۲ میں ہے کہ ساتویں مہینے (عربی مہینوں کے حساب سے محرم) کی دسویں تاریخ مغفرت کا دن ہے اس دن اپنے آپ کو غمزدہ بناؤ قربانیاں دو اور کوئی

دنیاوی کام نہ کرو۔ ورنہ دین الٰہی سے خارج ہو جاؤ گے۔ اور عذاب دئیے جاؤ گے۔

مدخل امام ابن الحاج جلد سوم ص [illegible] پر ہے کہ عید الفطر، عید الاضحیٰ اور عاشورہ شرعی مراسم ہیں یعنی دونوں عیدوں میں خوشی کی جاوے۔ اور عاشورہ کو نوحہ و بکا کیا جاوے۔

# گریہ و بکا

تفسیر محمدی منزل دوم پارہ چھ سورہ مائدہ رکوع ۵ بر حاشیہ اور روضۃ الصفا میں بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ حضرت ہابیلؑ کی شہادت پر حضرت آدمؑ نے عبرانی زبان میں مرثیہ نظم کیا۔ اس دن اور ہر سال کے اسی دن حضرت مرثیہ پڑھا کرتے تو خود روتے اور دوسروں کو رلاتے۔ اور اپنی اولاد کو وصیت کی کہ یہی معمول رکھیں۔

اشعۃ اللمعات جلد چہارم ص [illegible] کتاب الرقاق فصل ۱ میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا مجھے قسم اس کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے کہ اگر تم جانو جو میں جانتا ہوں تو تم بہت روتے رہو۔ اور بہت کم ہنسو۔ کیونکہ رونا گناہوں کی مغفرت کا باعث ہے۔

تفسیر درمنثور سیوطی جلد ۲ ص [illegible] پر بروایت عائشہ لکھا ہے کہ آنحضرتؐ ایک روز مسجد کی طرف تشریف لے گئے تو دیکھا کہ اصحاب ہنس رہے ہیں۔ آنحضرتؐ یہ دیکھ کر رو دا کھینچے ہوئے اس حالت میں کہ آپؐ کا چہرہ سرخ تھا۔ اصحاب کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ تم ہنستے ہو۔ حالانکہ ابھی تک خدا کی طرف سے تم کو امان نہیں ملا ہے کہ اس نے تم کو بخشدیا ہے۔ اصحاب نے عرض کیا پھر اس کا کفارہ فرمایئے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا جس قدر ہنس چکے ہو اسی قدر گریہ کرو۔

مدارج النبوۃ ص [illegible] پر ہے کہ جب "اذا جاء نصر اللّٰہ والفتح" کا نزول ہوا تو آنحضرتؐ نے جناب فاطمہؑ کو بلایا اور اپنی موت کی خبر دی۔ جناب فاطمہؑ نے گریہ فرمایا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ میرے اہلبیتؑ میں سے اول تو ہی ملاقی ہو گی۔ پس جناب فاطمہؑ نے خندہ فرمایا۔

مشکوٰۃ جلد دوم ص [illegible] پر ہے کہ آنحضرتؐ نے اپنے بیٹے ابراہیم کی موت پر رونا شروع کیا۔ تو عبدالرحمان بن عوف نے کہا۔ آپؐ روتے ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ رونا رحمت ہے۔ یہ کہکر آنحضرتؐ نے پھر رونا شروع کر دیا۔ اور فرمایا۔ آنکھ آنسو بہاتی ہے اور دل غمگین ہے۔ مشکوٰۃ جلد دوم ص [illegible] پر ہے کہ آنحضرتؐ ایک لڑکے کا حال دیکھ کر رونے تو سعد نے کہا۔ یا حضرتؐ یہ کیا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ یہ رحمت ہے جسے خدا نے اپنے بندوں کے دلوں میں ڈالا ہے۔ خدا اسی بندہ پر رحم کرتا ہے جو رحیم ہوتا ہے مشکوٰۃ

ہیں ہے کہ آنحضرتؐ نے سعد بن عبادہ پر گریہ کیا۔ قوم نے جب حضرتؐ کو روتے دیکھا تو وہ بھی رونے لگے۔ حضرت نے فرمایا۔ کیا تم نہیں سنتے ہو کہ خدا آنسو بہانے پر عذاب نہیں کرتا اور نہ ہی دل کے غمگین ہونے پر

ازالۃ الخفاء صـ۹۹ پر ہے کہ عمر بن خطاب نے جب نعمان بن مقرن کی موت کی خبر سنی تو سر پر ہاتھ رکھ کر رونے لگا۔

بخاری جلد اول صـ۴۵ پر بروایت ابن عمر لکھا ہے کہ ایک دن رسول اللہ سعد بن عبادہ کی عیادت کو تشریف لے گئے اور انکی حالت معلوم کر کے رونے لگے۔ اسی حدیث کے بعد بخاری لکھتا ہے کہ عمر بن خطاب میت پر رونے والوں کو لکڑی اور پتھر سے مارتا تھا۔ اور ان کے منہ میں خاک بھرتا تھا۔

اغاثۃ اللہفان صـ۱۰۱ پر مسند عمر مولفہ حافظ ابو بکر اسمٰعیلی سے یہ روایت منقول ہے عمر بن خطاب کہا کرتا کہ میں کسی بات پر اسقدر شرمندہ نہیں ہوں جتنا تین باتوں پر ہوں۔ اے کاش! میں نے تین طلاقوں کو حرام نہ کیا ہوتا۔ غلاموں کا نکاح نہ کیا ہوتا۔ اور متوفی کے رونے والوں کو قتل نہ کیا ہوتا

تذکرۃ الاولیاء صـ۱۶۹ پر سفیان ثوری کا قول درج ہے کہ اگر سال بھر میں آنکھوں سے خدا کے خوف سے ایک قطرہ بھی نکلے۔ تو بہت ہے اور صـ۵۲ پر ہے کہ رابعہ بصری ہمیشہ رویا کرتی تھی اور صـ۲ پر ہے کہ حسن بصری حجرہ کے اوپر اتنا روتا کہ پانی کی گذرگاہ سے آنسوؤں کا پانی جاری ہو جاتا اور صـ۱۱۱ پر ہے کہ بایزید بسطامی کی ماں اپنے بیٹے کے فراق میں اس قدر روئی کہ آنکھوں میں خلل آ گیا۔ اور اس کی پشت خم ہو گئی۔

انیس الواعظین صـ۶۹ پر ہے کہ حضرت شعیبؑ دس برس تک روتے رہے۔ یہاں تک کہ اندھے ہو گئے۔

کتاب مغازی امام واقدی فتوح شام صـ۱۰ پر ہے کہ غزوہ احد کے دن عورتوں نے گریہ کیا اور صف ماتم بچھائی۔ جابر نے کہا کہ آج نئی شریعت پیدا ہو گئی۔ آنحضرتؐ نے عورتوں کا گریہ سنکر خود گریہ فرمایا۔ اور عورتوں کو رونے سے منع نہ کیا۔

تاریخ اخبار الدول و آثار الاول صـ۱۹۲ پر ہے کہ حضرت فاطمہؑ رسول اللہ کی قبر پر گریہ کرتیں اور آنحضرتؐ کو پکار پکار کر نوحہ کرتیں۔ نیز لکھا ہے کہ عائشہ وفات رسولؐ کے دن نوحہ کرتی اور کہتی کہ ہائے وہ فوت ہو گیا جس نے جو کی روٹی سیر ہو کر نہ کھائی۔ اور تخت چھوڑ کر بوریا قبول کیا اور خوف خدا سے راتوں کو نہ سویا۔

جامع الکبیر سیوطی میں ہے کہ جب ابو بکر مرا تو عائشہ نے اس پر نوحہ قائم کیا۔ روضۃ الاحباب باب

کہ جب عمر کو حجرۂ رسولؐ میں دفن کرنے لگے۔ اور عائشہ نے اجازت دیدی تو عائشہ نے اپنے دونوں ہاتھ سر پر رکھے اور کہا۔ وائے محمدا۔ وائے ابو بکرا۔ آج تمہارا دوست عمر تمہاری زیارت کو آیا ہے اور حجرت داخلہ چاہتا ہے۔ عائشہ کا یہ کہنا تھا کہ اہل مدینہ سے یک بار آواز گریہ بلند ہوئی اور زمین وزمان میں زلزلہ برپا ہوگیا۔

تنویر الایمان بزیارت آثار حبیب الرحمان مولفہ مولوی عبد الحکیم ص ۸ پر ہے کہ حضرت بلالؓ نے جب نبیؐ کی زیارت کی آرزو کیا اور آنحضرتؐ کی قبر پر اپنا ماتھا ٹپکتا تھا۔ اور جناب فاطمہؑ نے جب آنحضرتؐ کو قبر میں رکھا گیا۔ تو قبر سے مٹھی میں مٹی اٹھائی اور اپنی آنکھوں پر رکھی اور گریہ وبکا کیا۔

استیعاب ص ۱۵۱ پر ہے کہ خالد بن ولید بن مغیرہ کی موت پر مغیرہ کی اولاد سے جتنی عورتیں تھیں ان تمام نے اپنے سر کے بال منڈوا کر خالد کی قبر پر چڑھائے۔

مدارج النبوت ص ... اور کتاب ما ثبت بالسنۃ ص ۱۹۰ پر ہے کہ رسول اللہؐ کی وفات پر اہلبیت نے اور صحابہ عظام نے مرثیے نظم کئے اور بعض اصحاب روتے روتے نابینا ہو گئے۔

مدارج النبوت ص ۱۳۲ پر ہے کہ ایک عورت نے عائشہ سے کہا کہ رسول اللہؐ کو مجھے دیکھ لینے دے چنانچہ اس عورت نے چیخ ماری اور رحلت بحق ہوگئی۔ الفاروق شبلی میں ہے کہ ایک عورت کے چاروں بیٹے جنگ میں مارے گئے تھے وہ بہت روئی اور چیخی۔ عمر نے اس کی تعزیت کی اور انکی تنخواہیں اس عورت کے نام جاری کر دیں۔ شرح ابن ابی الحدید جلد ۱۲ میں تاریخ طبری سے نقل کیا گیا ہے کہ عمر کی وفات پر اس کی عورتیں۔ واعمراہ۔ واعمراہ کہکر بلند آواز سے روتی تھیں۔

مدارج النبوۃ میں ہے کہ آنحضرتؐ کی وفات پر عائشہ اور ام سلمہ نے بہت گریہ کیا۔ مدارج النبوۃ ص ... روضۃ الصفا جلد اول ص ... تفسیر خازن ص ۴۵ پر ہے کہ حضرت آدمؑ حضرت نوحؑ۔ حضرت شعیبؑ اور حضرت ابراہیمؑ گریہ فرمایا کرتے۔

روضۃ الصفا جلد اول دوم میں ہے کہ آنحضرتؐ نے امیر حمزہؓ اور حضرت ابو طالب اور حضرت خدیجہؑ کی وفات پر گریہ فرمایا۔ روضۃ الاحباب ص ۵۹۶ پر ہے کہ آنحضرتؐ کی وفات پر ازواج نبیؐ۔ اہلبیت محمدؐ اور اصحاب رسولؐ نے بہت گریہ کیا۔

تفسیر خازن جزو اول ص ۵۴ پر ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام نے اپنے بیٹے ہابیل کی شہادت پر گریہ وبکا فرمایا۔ روضۃ الاحباب جلد اول ص ۵۹۵ پر ہے کہ وفات رسولؐ کے بعد آنحضرتؐ کا موذن بلال ملک شام کو چلا گیا۔ کچھ مدت کے بعد مدینہ آیا اور اذان دی۔ تو اس نے اور دیگر صحابہ نے بہ شدت گریہ کیا۔

اور ص۵۶ پر ہے کہ وفات آنحضرتؐ پر ملک الموت نے گریہ کیا۔

روضۃ الاحباب جلد اول ص۵۶۱ پر ہے کہ وفات رسول اللہؐ پر آسمان سے رونے کی آواز آئی۔

کتاب ماثبت بالسنۃ مطبع محمدی لاہور مصنفہ شیخ عبدالحق دہلوی ص۳۲ پر ہے کہ وفات رسول اللہ پر بلالؓ نے گریہ و بکا کیا اور مرثیہ کہا۔

امام عابدؑ کا تمام عمر یہ وطیرہ رہا کہ کھانا دیکھتے تو روتے اور پانی دیکھتے تو روتے۔ امام صادقؑ کی یہ حالت رہی کہ جب کسی نے امام حسین علیہ السلام کا نام لیا۔ تو تمام روز رونے میں گذار دیا۔ امام کاظمؑ علیہ السلام کی یہ حالت تھی کہ محرم کا چاند دیکھ کر محرم کے گذرنے تک روتے رہتے اور نہ ہنستے۔ امام رضا علیہ السلام مرثیہ پڑھنے کا حکم دیتے اور ایک پردہ تان کر اہلبیت کو پیچھے بٹھاتے اور روتے روتے غش کھا جاتے۔ غرض امام حسین علیہ السلام کی مصیبت پر انبیاء روئے۔ آئمہ روئے۔ ملائکہ روئے۔ جنات روئے ارض و سما روئے۔ نباتات و جمادات روئے۔ بلکہ اکثر اہل ہنود ہر سال عزاداری کرتے ہیں اور مہاراجہ صاحب گوالیار تو عزاداری میں زر کثیر ہر سال خرچ کرتے ہیں۔

روضۃ الشہداء ص۲۶۱ پر ہے کہ جب امام حسین علیہ السلام پیدا ہوئے تو حضرت جبرئیلؑ نے بحکم خدا مبارکباد دی اور ازاں بعد تعزیت پہنچانے آئے۔ جبرئیلؑ نے عرض کیا کہ اسی حلق پر جس پر آپؐ بوسہ دے رہے ہیں تیغ جفا چلے گی جب کہ نہ آپؐ ہونگے نہ حضرت علیؑ نہ امام حسنؑ اور نہ جناب فاطمہؑ۔ اس پر آنحضرتؐ نے حضرت علیؑ اور جناب فاطمہؑ نے گریہ فرمایا۔ پھر جناب فاطمہؑ نے فرمایا۔ پھر میرے مظلوم اور بیکس بیٹے کی تعزیت کون بجا لائے گا۔ ہاتف نے آواز دی کہ محبان حسینؑ اس تعزیت کو تا قیامت جاری رکھیں گے۔ تاریخ طبری ص۲۵۳ پر ہے کہ حضرت ابن عباسؓ نے والفجر ولیال عشر کی تفسیر میں فرمایا کہ اس فجر سے مراد فجر محرم ہے۔ تفسیر کبیر جلد ۸ ص۵۵۵ پر ہے کہ مراد اس سے فجر محرم ہے۔ جس کی قسم خدا نے اس وجہ سے کھائی اور وہ سنہ کا پہلا روز ہے اور حدیث میں ہے کہ سب سے بزرگ مہینہ خدا کے نزدیک محرم ہے اور ابن عباس کہتے ہیں کہ یہ سال کی پہلی صبح ہے لہٰذا تمام ماہ محرم کو فجر قرار دیا۔

مشکوٰۃ جلد دوم ص۱۴۸ پر ہے کہ ابوہریرہ سے روایت ہے کہ آل محمدؐ میں سے ایک کی موت ہوئی عورتیں جمع ہو کر رونے لگیں۔ تو عمر نے انکو منع کرنا شروع کیا حضرتؐ نے فرمایا۔ اے عمر چھوڑ دے ان کو کہ آنکھ روتی ہے دل مصیبت زدہ ہے اور زمانہ قریب ہے۔ ابن عباس سے روایت ہے کہ جب زینب بنت رسولؐ نے وفات کی تو عورتیں رونے لگیں۔ عمر نے ان کو ڈانٹا اور کوڑے مارنا شروع کیا حضرتؐ نے اپنے ہاتھوں سے عمر کو ہٹایا۔

شرح مشکوٰۃ ملا علی قاری جلد پنجم ص۶۰۲ پر ہے کہ فرمایا حسنؑ بن علیؑ نے کہ جس شخص کی آنکھ سے آنسو کا ایک قطرہ بھی ہماری مصیبت میں نکلے گا خداوند عالم اس کو جنت عطا کریگا۔

مسلم میں سورہ دخان آیہ نمبر ۲۰ "فما بکت علیھم السماء والارض" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ امام حسین علیہ السلام کی شہادت پر آسمان بھی رویا اور آسمان کا رونا اس کا سرخ ہو جانا ہے اور اسی کی موید وہ روایت ہے جو علامہ ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ ص۱۱۶ میں لکھا ہے کہ حضرت علی علیہ السلام کا گزر کربلا سے ہوا تو جب قبر حسین کی جگہ پر پہنچے تو فرمایا یہی ہمارے اونٹوں کے بٹھانے اور اسباب رکھنے کی جگہ ہے۔ اور یہی ہمارے خون بہنے کی جگہ ہے۔ رسولؐ کے اہلبیت میں سے کچھ لوگ اسی میدان میں قتل کئے جائینگے جن پر آسمان بھی روئے گا۔ اور زمین بھی روئے گی۔

مشکوٰۃ ص۱۳۵ اسرار الشہادتین ص۳۲ اور صواعق محرقہ ص۱۳۱ اور ارجح المطالب ص۴۳۲ پر ہے۔ کہ حضرت ام سلمہ زوجہ رسولؐ نے آنحضرتؐ کو خواب میں دیکھا کہ آپ کی داڑھی اور سر مبارک پر خاک پڑی ہے ام سلمہ نے سبب پوچھا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ آج میرا بیٹا حسینؑ شہید کیا گیا ہے۔

دلائل النبوۃ بیہقی اور ترمذی اور مشکوٰۃ جلد ہشتم ص۱۴۲ اور مسند احمد حنبل جلد اول ص۲۸۳ میں ہے کہ حضرت ابن عباس نے فرمایا ہے کہ میں نے بوقت دوپہر رویا میں دیکھا کہ حضرتؐ کے سر کے بال پریشان اور گرد آلودہ ہیں۔ اور آپ کے ہاتھ میں ایک خون سے بھری ہوئی شیشی ہے جب میں نے سبب دریافت کیا تو حضرتؐ نے فرمایا کہ حسینؑ کے غم میں نڈھال ہوں اور یہ خون میرے حسینؑ اور کربلا کے شہیدوں کا ہے

مشکوٰۃ جلد ہشتم ص۱۳۵ اور شرح سر الشہادتین ص۲۵ میں ام فضل بنت حارث سے منقول ہے کہ امام حسین علیہ السلام کو حضرتؐ نے گود میں اٹھایا اور بہت روئے سبب پوچھا گیا تو فرمایا کہ جبرئیلؑ نے مجھے اطلاع دی ہے کہ میرا بیٹا حسینؑ میری امت کے ہاتھ سے شہید ہوگا۔ اور یہ سرخ مٹی جو میرے ہاتھ میں ہے مقتل حسینؑ کی ہے۔

معارج النبوۃ مطبوعہ نول کشور جلد اول ص۲۵۵ پر ہے کہ جب ابراہیمؑ خلیل اللہ اسمٰعیلؑ کے ذبح کرنے میں کامیاب نہ ہوئے تو خدا کی طرف سے خطاب ہوا کہ اے ابراہیمؑ تو سب سے زیادہ دوست کس کو رکھتا ہے عرض کیا محمد رسول خدا کو خطاب ہوا کہ اوپر کی طرف دیکھو ابراہیم نے نظر اٹھائی۔ تو دیکھا کہ واقعہ کربلا ہو رہا ہے ابراہیمؑ نے بے اختیار گریہ و بکا فرمایا۔ خطاب ہوا کہ تیرے اس ذبح کو ہم نے ذبح حسینؑ کے بدلے بدل دیا۔

صواعق محرقہ مطبوعہ مصر ص۱۳۲ پر ہے کہ خدا نے رسول اللہ سے فرمایا کہ یحییٰ بن زکریا کے قتل پر میں نے ستر ہزار اشخاص کو قتل کیا۔ اسی طرح تیرے حسینؑ کے قتل پر ستر ہزار کو اور پھر ستر ہزار کو قتل

کرونگا۔ یعنی بے شمار کفار کو قتل کرونگا۔

غنیۃ الطالبین فصل عاشورہ میں ہے کہ قبر حسینؑ پر ستر ہزار فرشتے اترے جو قیامت تک روتے رہیں گے

شاہ عبدالعزیز دہلوی نے ام سلمہ اور جابر بن خطرمی اور حبیب بن ثاقب سے روایت کی ہے۔ کہ ہم نے جنات کو حسینؑ پر نوحے پڑھتے سنا۔ مولوی حسن میاں پھلواڑی حنفی نے رسالہ غم حسینؑ میں لکھا ہے کہ بابا فرید شکر گنج اور مخدوم شیخ شرف الدین احمد یحییٰ منیری اور سید اشرف جہانگیری اور سید محمد بندہ نواز اور شیخ احمد شیبانی اور سید عبدالرزاق بانسوی مولوارے حسینؑ کیا کرتے تھے۔

کافی الکفایت میں ہے کہ امام شافعی خود مرثیہ بناتا اور اسے پڑھتا تھا۔ حافظ جلال الدین سندی مدنی نے کتاب معراج الوصول میں شافعی کا نظم کردہ مرثیہ لکھا ہے جس کے دو شعر درج ذیل ہیں۔

فمن مبلغ عنی الحسین رسالۃ وان کرہتہا انفس و قلوب

قتیل بلا جرم کان قمیصہ صبیغ بما الاداجوان خضیب

مولوی حسن میاں پھلواڑی نے رسالہ غم حسینؑ میں لکھا ہے کہ بابا فرید نے ذکر شہادت حسینؑ کرتے ہوئے اپنا سر پتھر پر دے مارا اور شہید ہو گئے اور ہمیشہ بروز عاشورہ ذکر شہادت حسینؑ کرتے ہوئے وائے حسینا کا نعرہ لگاتے اور بیہوش ہو جایا کرتے تھے۔

لطائف اشرفی میں لکھا ہے کہ سید اشرف جہانگیر سمنانی چشتی ہمیشہ رسم عزاداری برپا کیا کرتا۔ اور لباس فاخرہ محرم کے عشرہ میں پہننا ترک کر دیتا اور اسباب عیش و طرب سے باز رہا کرتا۔ علاؤ الحق پنڈوی اور سید محمد بندہ نواز گیسو دراز محرم کے دس روز میں گریہ و بکا کرتے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ شیخ احمد شیبانی اور بزرگان کا معمول تھا کہ بروز عاشورہ طعام وغیرہ سادات کے گھروں میں لے جاتے اور گریہ و زاری کرتے اور دہلی کے اطراف میں قدیم سے یہ دستور ہے کہ عورتیں سادات کے گھروں میں جمع ہو کر حسین علیہ السلام پر گریہ و بکا کیا کرتی ہیں۔

ینابیع المودۃ ص ۳۲۰ پر ہے کہ زہری نے کہا جب حسن بصری کو قتل حسین علیہ السلام کی خبر پہنچی تو وہ بہت رویا۔

ذکر الشہادتین مولفہ مولوی احمد خاں صوفی ص ۱۱۰ پر ہے کہ امام زین العابدینؑ حسینؑ پر تمام عمر کثرت سے گریہ فرمایا کرتے تھے۔ ینابیع المودۃ ص ۳۲۵ پر ہے کہ واقدی کہتا ہے کہ جب اہلبیت جمیعؑ مدینہ میں واپس آئے تو تمام اہل مدینہ روتے اور چلاتے باہر نکلے اور اس وقت حضرت زینبؑ نے بال پریشان کر لئے۔

ہوئے تھے اور وا سیدنا کا نعرہ فرماتی تھیں۔

ذکر الشہادتین ص۹۰ پر ہے کہ جب اہلبیت رسولؐ وارد دمشق ہوئے تو امام عابدؑ نے منبر مسجد پر بعد حمد خطبہ فرمایا جس میں فضائل اہلبیتؑ اور مصائب کربلا کا ذکر کیا جس سے مسجد میں گریہ و بکا کا کہرام برپا ہوگیا۔

فتاویٰ عزیزیہ مطبوعہ مجتبائی دہلی ص۱۲۰ پر شاہ عبد العزیز دہلوی نے لکھا ہے کہ میرا یہ معمول ہے کہ میں اپنے گھر میں مجالس سید الشہدا برپا کرتا ہوں۔ تقریباً ایک ہزار اشخاص کا ہجوم ہوجاتا ہے میں خود مصائب امام بیان کرتا ہوں۔ کوئی اور خوش الحان شخص سلام یا مرثیہ بھی پڑھتا ہے۔ مجھے رقت طاری ہوتی ہے۔ بعد اختتام مجلس شیرینی تقسیم کیا کرتا ہوں۔

تاریخ کامل جلد چہارم ص۳۳ پر ہے کہ شہادت حسین علیہ السلام سے تین مہینہ تک جب آفتاب نکلتا تو تمام در و دیوار خون آلودہ ہوتے۔ تاریخ کامل جلد ۴ ص۳۳ پر ہے کہ زجر بن قیس نے یزید کے سامنے واقعہ کربلا بیان کرکے کہا کہ شہدا کے بدن برہنہ ہیں۔ کپڑے خاک آلودہ ہیں رخسار سے خاک میں اٹے ہوئے ہیں۔ آفتاب انکو جلا رہا ہے وغیرہ یہ سنکر یزید کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوگئے۔

امام احمد حنبل نے مسند میں لکھا ہے کہ جو شخص شہادت حسین علیہ السلام پر روئے اور اس کی آنکھ سے ایک آنسو نکلے یا قطرہ ٹپکے۔ تو خدا اس کو جنت میں جگہ دیگا۔

سر الشہادتین شاہ عبد العزیز دہلوی ص۲۳ صواعق محرقہ ابن حجر ص۱۱۳ حیوۃ الحیوان دمیری مروج الذہب مسعودی ارجح المطالب باب سوئم ص۴۴۲ تاریخ الخلفا علامہ سیوطی میں ہے شہادت حسینؑ پر جنات نے مدینے سے باہر اور مکہ اور مدینہ کے درمیان اور کوفہ و دمشق کی راہ میں مرثیہ خوانی اور نوحہ خوانی کی۔

مسلم اور کتاب ماثبت بالسنۃ میں ہے کہ شہادت حسینؑ پر آسمان رویا۔

ناسخ التواریخ ص۱۵۷ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ ہماری امت عزاداری حسین علیہ السلام کی ہر سال تجدید کریگی۔ اور جو مومن مصائب حسین علیہ السلام پر روئیگا وہ قیامت کے دن شاداں و فرحاں محشور ہوگا۔

صواعق محرقہ ص۱۱۵ پر ہے کہ جبرئیلؑ نے آنحضرتؐ کو وہ خاک دکھائی جس سرزمین پر امام حسین علیہ السلام اور خبر دی کہ جس روز امام حسینؑ شہید ہوں گے۔ اس روز یہ مٹی خون ہوجائیگی۔ حضرت ام سلمہ نے فرمایا ہم نے اس مٹی کو ایک شیشہ میں رکھا۔ اور وہ مٹی بروز شہادت خون ہوگئی۔ یہی واقعہ مشکوۃ ص۵۰۹ مطبوعہ نولکشور لکھنؤ۔ رسالہ بلاد امین ص۱۵ معجم امام بغوی۔ معجم کبیر امام طبرانی جذب القلوب

الی دیار المحبوب شیخ عبدالحق محدث دہلوی۔ طبقات ابن سعد۔ ترمذی۔ مسند امام احمد حنبل۔ سنن امام بیہقی شواہد النبوت ملا جامی۔ تذکرہ امام قرطبی۔ سر الشہادتین۔ مستدرک امام حاکم۔ منہج مکیہ۔ شرح قصیدہ ہمزہ۔ روضۃ الاحباب۔ حبیب السیر۔ فتوحات اعثم کوفی وغیرہ میں بھی مرقوم ہے۔

نیز اکابر محدثین ومفسرین مثل ابن ابی شیبہ۔ عبداللہ بن حمید کشی۔ ابوداؤد۔ عبدالرزاق۔ طبرانی ابونعیم۔ ابو یعلیٰ۔ ابن عساکر۔ خطیب۔ ابن تیمیہ۔ ابن القیم جوزی۔ سبکی۔ ابن سبکی۔ قاضی عیاض۔ امام غزالی ابن عربی۔ ذہبی۔ مزی۔ ابن اثیر۔ ابن حجر عسقلانی۔ عینی۔ سخاوی۔ شعرانی۔ سیوطی۔ سمہودی۔ ملا علی متقی۔ شاہ ولی اللہ۔ شاہ عبدالعزیز وغیرہ نے بروایت حضرت علیؑ وحسینؑ بن علیؑ وابن عباس وانس و عائشہ وام سلمہ وزینب بنت جحش وام فضل واقعہ بالا کو صحیح تسلیم کیا ہے جس میں لکھا ہے کہ مٹی بروز عاشورہ سرخ ہوگئی تھی۔

مجمع البحرین میں ہے کہ جب آنحضرتؐ نے ایک گھوڑا مرتجز نامی ایک اعرابی حارث سے خریدا تو امام حسین علیہ السلام اس گھوڑے کو اکثر غور سے دیکھا کرتے۔ آنحضرتؐ نے پوچھا۔ اے بیٹا۔ کیا بیٹا اس پہ سواری کرنا چاہتے ہو۔ عرض کی اے نانا ہاں۔ امام حسین علیہ السلام اس وقت گھٹنیوں کے بل چل پھر سکتے تھے۔ اور بہت کم سن تھے۔ آنحضرتؐ نے گھوڑے کو زین اور لگام سے آراستہ کیا جب امام حسین علیہ السلام گھوڑے کی طرف سواری کیلئے بڑھے تو گھوڑا خود بخود نیچے بیٹھ گیا۔ یہ دیکھ کر اصحاب رسولؐ بہت خوش ہوئے مگر آنحضرتؐ نے گریہ فرمانا شروع کر دیا۔ اور فرمایا کہ میں دیکھ رہا ہوں کہ میرا یہی فرزند کربلا میں زخموں سے چور رہے اور تیروں سے گھائل ہو کر قریب ہے کہ اسی گھوڑے کی پشت پر سے منہ کے بل گر پڑے مگر یہ گھوڑا بیٹھ گیا ہے تو حسینؑ زمین پر اتر آئے ہیں۔ اس پہ تمام اصحاب نے گریہ کیا ناظرین جب یہ ثابت ہوا کہ حکم خدا اور رسولؐ جائز ہوا تو وہ چیز جو رونے کی محرک ہو یقیناً جائز ہوگی۔ مثلاً جناب فاطمہؑ آنحضرتؐ کا لباس دیکھ دیکھ کر گریہ فرماتیں۔ حضرت یعقوبؑ حضرت یوسفؑ کی اشیا دیکھ کر گریہ فرماتے حضرت داؤدؑ حضرت اسمائیل کے سر کا تاج اور بازو بند دیکھتے تو رویا کرتے۔ حضرت المسیحؑ حضرت الیاسؑ کی چادر دیکھ کر گریہ فرماتے۔ یہی تعزیہ اور ذوالجناح اور علم سے مقصود ہے۔

توراۃ قرأت ۲۳ میں ہے کہ حضرت سارہ کی وفات پر حضرت ابراہیمؑ نے نوحہ کیا۔ اور اس کا مرثیہ پڑھا۔ قرآن شریف میں ہے کہ حضرت یعقوبؑ کی آنکھیں فراق یوسف میں رو رو کر سفید ہوگئیں۔ توراۃ میں ہے کہ جب یوسفؑ کے بھائیوں نے یعقوبؑ کو یوسفؑ کا خون آلودہ کرتہ دیا۔ اور کہا کہ اس کو بھیڑیا کھا گیا ہے۔ تو یعقوبؑ نے اپنا لباس چاک کر ڈالا۔ اور بدن پر ٹاٹ لپیٹ لیا۔ اور مدت

ورا تک گریہ و بکا میں مصروف سے اور فرماتے کہ میں تو قبر میں بھی محزون و مغموم جاؤنگا۔

توراۃ سفر پنجم میں ہے کہ موسٰیؑ کی موت پر یوشع نے بنی اسرائیل کیساتھ تیس دن تک میدان مواب میں ماتم کیا۔ توریت سفر چہارم میں ہے کہ ہارونؑ کی موت پر موسٰیؑ نے تیس دن تک بنی اسرائیل کیساتھ ماتم کیا کتاب دوم سیموئیل درس ۱۹ تا ۲۰ میں ہے کہ داؤدؑ نے سموئیل کی وفات پر نوحہ کیا اور مرثیہ کہا۔

مدارج النبوت میں ہے کہ آنحضرتؐ نے حضرت حمزہؑ کی شہادت پر گریہ کیا۔ تاریخ الخلفا سیوطی ص۱ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے اسیران بدر پر گریہ کیا۔

جرمنی کا علامہ مسٹر بیو ماربلن لکھتا ہے کہ شریعت محمدیؐ کی حفاظت اور اسلام کی نشوونما کا راز شہادت حسینؑ میں مضمر ہے اس جرمن رائے کی تائید معین الدین اجمیری نے بھی ذیل کی رباعی سے کی ہے

| | |
|---|---|
| شاہ است حسینؑ بادشاہ است حسینؑ | دین است حسینؑ دین پناہ است حسینؑ |
| سرداد نہ داد دست در دست یزید | حقا کہ بنائے لا الہ است حسینؑ |

ینابیع المطالب باب سوم ص۲۴۳ اور مسند احمد جزو اول ص۸۵ پر ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے کربلا سے گذرتے ہوئے امام حسین علیہ السلام پر گریہ فرمایا۔ صواعق محرقہ ص۲۲۳ اور نور العین فی مشہد الحسینؑ ص۲۲ پر ہے کہ جب امام حسینؑ علیہ السلام نے کوفہ کی طرف کوچ کیا تو تمام اہالیان مدینہ و مکہ اور ابن عباس و محمد بن حنفیہ و دیگر صحابہ نے گریہ کیا۔

روضۃ الشہدا ص۱ اور کنز الغرائب میں ہے کہ جب کشتی نوحؑ میدان کربلا میں پہنچی تو چلتے رک گئی۔ نوحؑ نے عرض کی خدایا یہ کیا جگہ ہے۔ ارشاد ہوا کہ اس مقام پر اہلبیت محمدؐ کی کشتی غرق خون ہوگی۔

مواہب روضہ میں ہے کہ ایک دن امام زین العابدینؑ نے امام حسین علیہ السلام کی مصیبتوں کا ذکر کرتے ہوئے اپنا عمامہ سر سے اتار دیا۔ اور گریباں پھاڑ ڈالا۔ سبط ابن جوزی لکھتا ہے۔ کہ جب ہبار یہ شاعر نے کربلا پہنچکر ایک مرثیہ نظم کر کے گریہ و بکا کیا اور سو گیا۔ تو آنحضرتؐ نے اس کو خواب میں فرمایا کہ اے ہباریہ۔ اس الفت حسینؑ کے باعث تیرا نام شہدائے کربلا میں لکھ لیا گیا ہے۔

مناقب ص۴۳۲ پر ہے کہ امام حسن عسکریؑ اپنے والد بزرگوار امام علی نقیؑ کے جنازہ کے ساتھ اس طرح تشریف لے جاتے تھے کہ آپ کا گریبان چاک تھا۔ اس پر ابو عون ابرش نے اعتراض کیا اور پھر ایک خط بھی اعتراض آمیز حضرت کو بھیجا۔ حضرت نے جواب میں تحریر فرمایا کہ حضرت موسٰیؑ نے اپنے بھائی حضرت ہارونؑ کے انتقال پر گریبان چاک کیا تھا۔ اسی خط میں حضرت نے یہ بھی لکھا کہ اے ابو عون تیرے مرنے سے پہلے تیری تکفیر کی جائیگی اور تیری عقل زائل ہو جائیگی چنانچہ کچھ دنوں کے بعد ایسا ہی ہوا

اور ابو عون کو اس کے اپنے بیٹے نے ایک مکان میں بند کر دیا۔ کہ کسی کو اس کے پاس آنے جانے نہ دیتا۔

صواعق محرقہ ابن حجر مکی ص۱۱۶ پر ہے کہ روز قتل حسینؑ آسمان سیاہ ہو گیا۔ (آسمان نے ماتمی لباس پہن لیا) دن کو ستارے نظر آنے لگے۔ (قدرت کی آنکھ سے غیض و غضب کے شعلے نکلنے شروع ہو گئے) اگر زمین سے پتھر اٹھایا جاتا تو اس کے نیچے تازہ خون جوش مارتا۔ آفتاب کو گہن لگا۔ لوگوں نے گمان کیا کہ قیامت برپا ہو گئی۔ آسمان سے تازہ خون برسا جس کا اثر کپڑوں پر مدتوں قائم رہا یہاں تک کہ کپڑا پھٹ گیا۔ مگر نشان خون نہ مٹا۔ آسمان سرخی شفق کی صورت میں رہا۔ ابن الجوزی نے کہا کہ حضرت عباسؓ جو جنگ بدر میں قید ہو کر لشکر اسلام میں لائے گئے۔ تو ان کی آواز گریہ و بکا نے حضرت کو سونے نہ دیا۔ تو امام حسین علیہ السلام کے مصائب کی وجہ سے حضرت کے دل پر کیا گزرا ہو گا۔ حضرت حمزہؓ کا قاتل جب اسلام لایا۔ تو حضرت نے فرمایا کہ مجھ سے اپنا منہ چھپائے۔ میں اپنے دوستوں کے قاتل کا منہ دیکھنا نہیں چاہتا۔ حالانکہ اسلام نے قبل اسلام کے تمام امور کو مٹا دیا ہے تو پھر کیا حال ہو گا آنحضرتؐ کے دل کا اس شخص کی نسبت جس نے امام حسین علیہ السلام کو ذبح کیا۔ اور ان کے اہل حرم کو اسیر کیا اور ان کو شتران بے کجاوہ عماری پر سوار کیا۔

ابن تیمیہ جیسا عالم بے مثل لکھتا ہے کہ امام حسین علیہ السلام کے اہل حرم کو نہ کسی نے اسیر کیا اور نہ ہی ان کو در بدر پھرایا گیا کیونکہ بنی ہاشم کو مسلمانوں نے کبھی اسیر نہیں کیا اور نہ ہی امت محمدی نے اس بات کو کبھی حلال جانا۔ لیکن یہ محض پردہ پوشی یزید کے لئے کہا گیا ہے۔ کیونکہ آپ کو مندرجہ ذیل حوالوں سے ظاہر ہو گا کہ اہلبیت اسیر کئے گئے۔

مقتل ابی مخنف اور تاریخ طبری ص۱۶۴ پر ہے کہ امام حسین علیہ السلام کے حرم کو اسیر بنا کر ذبح اشقیا کوفہ کو روانہ ہوئی اور علی ابن الحسینؑ اور حسن مثنیٰ اونٹوں پر سوار کئے گئے جن پر نہ کوئی کپڑا تھا نہ پردہ اور کشتوں کو برہنہ زمین پر بے غسل و کفن چھوڑ دیا گیا۔

صواعق محرقہ ابن حجر مکی مطبوعہ مصر ص۱۱۹ پر ہے کہ جب امام حسین علیہ السلام کے اہل حرم کو اسیر کر کے کوفہ کی طرف لے گئے۔ تو اہل کوفہ ان کو دیکھ کر رونے لگے۔ امام زین العابدین نے فرمایا۔ یہ لوگ ہمارے لئے روتے ہیں تو پھر ہم کو قتل کس نے کیا ہے۔

تاریخ کامل ابن اثیر جزری جلد دوم ص۱۶۱ پر ہے۔ کہ عائشہ نے اپنے باپ کا ماتم مقرر کرنا چاہا۔ تو عمر بن خطاب نے منع کیا۔ عائشہ نے نہ مانا۔ تو عمر نے ہشام بن ولید کو حکم دیا۔ کہ اندر گھس کر ابو بکر کی بہن کو پکڑ لاؤ۔ پس ہشام ام فروہ بنت ابی قحافہ کو پکڑ لایا۔ اور چند کوڑے مارے اور رونے والی

## عورتیں بھاگ گئیں

انجیل یوحنا باب ۱۶-۲۰ آیتہ ۱۹ میں ہے کہ تم روؤ گے اور ماتم کرو گے لیکن دنیا خوش ہوگی اور تمہارا غم ہی خوشی بن جائیگا۔ ینابیع المودۃ شیخ سلیمان حنفی مطبوعہ قسطنطنیہ ص۳۲۲ پر ہے کہ آسمان امام حسینؑ پر چالیس دن تک روتا رہا۔ صواعق محرقہ مطبوعہ مصر ص۱۹۲ سطر ۲۲ پر ہے کہ شہادت حسینؑ کی وجہ سے آسمان سے مکانوں پر خون برستا رہا۔

تاریخ الخلفا سیوطی مطبوعہ ص۲۰۸ مطبع سرکاری لاہور ص۲۰۸ سطر ۲ پر ہے کہ دنیا نے سات روز تک مکث کیا وکث یعنی دیری۔ انتظار آفتاب کی دھوپ زعفرانی ہوگئی ستارے باہم ٹکرانے شروع ہوئے آفتاب کو گہن لگا چھ ماہ تک آسمان کے کنارے سرخ ہوگئے جو پتھر اٹھایا جاتا اس کے نیچے خون جوش مارتا۔ اسی روایت کو امام ثعلبی۔ ابن جوزی۔ حافظ ابو نعیم۔ ابو الشیخ۔ سعدی۔ بیہقی۔ طبرانی اور ابن سیرین نے بھی لکھا ہے۔

کتب سنیہ میں ہے کہ جب یہ خبر اطراف و جوانب میں پھیل گئی کہ آنحضرتؐ کے دو دانت جنگ احد میں شہید ہو گئے ہیں تو خواجہ اویس قرنی نے جوش محبت کی وجہ سے اپنے سب دانت نکلوا دئے۔

مدارج النبوۃ رکن چہارم ص۹۵ پر ہے کہ جب عمر کو خبر ملی کہ آنحضرتؐ نے حفصہ کو طلاق دیدینے کا ارادہ کیا ہے تو عمر نے اپنے سر پر مٹی ڈالی اور فغاں کیا۔ اور ص۷۹ پر ہے کہ جب آنحضرتؐ کفار کی ایذا سے تنگ آکر گوشۂ مسجد میں چلے گئے تو خدیجہ سر پر ہاتھ مارتی اور گریہ و بکا کرتی تھیں اور ص۱۰۳ پر ہے کہ جب جنگ احد میں رسول اللہ کے شہید ہو جانے کی غلط خبر پھیلی اور اہل مدینہ کو اطلاع ہوئی تو جناب فاطمہ نے اپنے سر پر ہاتھ مارے اور گریہ و بکا فرمایا۔ اور ص۳۴۳ پر ہے کہ بلالؓ نے اپنے سر پر ہاتھ مارے اور مدارج النبوۃ جلد دوم ص۵۵۵ پر ہے کہ عائشہ نے اپنے منہ پر طمانچے مارے۔

ناسخ التواریخ میں ہے کہ شہادت حسین علیہ السلام پر حضرت زینب نے اپنے منہ پر طمانچے مارے۔

مقتل ابو مخنف میں ہے کہ جب امام حسین علیہ السلام کا خالی گھوڑا اہلبیتؑ کے خیموں میں واپس آیا۔ تو اہلبیت نے ماتم کیا اور اپنے کپڑے پھاڑ ڈالے۔

قرآن شریف کی سورہ مبارکہ الذاریات آیہ نمبر ۲۹ میں ہے کہ جب حضرت سارہ زوجہ ابراہیم کو اطلاع دی گئی کہ تیرے بطن سے فرزند پیدا ہوگا۔ حالانکہ اس وقت وہ بہت بوڑھی اور بانجھ تھی۔ تو اس نے اپنے منہ پر طمانچے مارے۔

سعی مشکور مولوی عبدالحی ص۱۱۱ پر ہے کہ حضرت بلالؓ ملک شام سے بغرض زیارت قبر رسولؐ مدینہ

ہیں آئے۔ سعی مشکور مولوی عبدالحی ص ۱۱۵ پر ہے کہ حضرت ابو ایوب انصاری بھی بالغرض زیارت قبر رسولؐ آئے مگر عثمان نے ان کی گردن پکڑلی اور وہاں سے نکال دینا چاہا۔ سعی مشکور مولوی عبدالحی ص ۱۱۵ پر ہے کہ ایام قحط میں عمر بن خطاب نے قبر رسولؐ سے استمداد چاہی۔ سعی مشکور مولوی عبدالحی ص ۱۱۵ پر ہے کہ عمر بن خطاب کعب الاحبار کو زیارت قبر رسولؐ کے لئے شام سے لایا۔ یہ کعب الاحبار وہی شخص ہے جسکو عمر نے داخل دربار کیا اور جس نے یہود کی بے شمار روایات کو اسلام میں داخل کر دیا۔ تاریخ کامل ابن اثیر جلد سوم ص ۷۵ پر ہے کہ جب عثمان نے وہاں سے کوچ کیا اور معاویہ اور دیگر سردار روانہ ہوئے تو حدی خواں نے اونٹ بڑھاتے وقت یہ اشعار پڑھے کہ ہر شخص جانتا ہے کہ عثمان کے بعد حضرت علی علیہ السلام خلیفہ ہونگے اس پر کعب الاحبار نے کہا تو جھوٹا ہے۔ عثمان کے بعد معاویہ خلیفہ ہوگا۔ اس پیشینگوئی نے معاویہ کو ایسا ابھارا کہ نہ صرف عثمان کو اسنے قتل ہو جانے دیا۔ بلکہ جناب امیرؑ اور امام حسنؑ کو شہید کروا دیا۔

دلائل الخیرات میں قبر رسولؐ کی شبیہ بنی ہوئی ہے۔ شارح دلائل الخیرات لکھتا ہے کہ قبور شریفہ کی نقل سے یہ فائدہ ہے۔ کہ جو شخص زیارت کو نہ گیا ہو۔ اس شکل کی زیارت کرلے۔ اور اشتیاق محبت کے اظہار کے لئے بوسہ بھی دے لے۔ روضۃ الاحباب میں آنحضرتؐ کی نعل مبارک کی شکل بنی ہے۔ اور اس شکل کے خواص و فوائد بہت بیان کئے ہیں اور لکھا ہے کہ اس کو بوسہ دینا ثواب ہے۔

خطیب نے ابو حنیفہ کا قول لکھا ہے۔ کہ اگر کوئی آنحضرتؐ کی پاپوش مبارک کی پرستش بھی کرے۔ بغرض تقرب خدا تو میں اس میں کوئی برائی نہیں دیکھتا۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے شرح مشکوٰۃ میں اہل قبور سے مدد لینے کو جائز مانا ہے۔ ابن تیمیہ اور ابن قیم نے ندائے اموات کو ثابت کیا ہے۔ امام علامہ شوکانی اہل قبور سے توسل کو جائز مانتے ہیں تقویۃ الایمان مولانا اسمعیل شہید میں تو یہاں تک لکھا ہے کہ البتہ اگر کوئی یوں کہے۔ یا اللہ۔ فلاں (مرحوم) بزرگ کے وسیلہ سے میری حاجت پوری کر تو یہ درست ہے۔

وفاء الوفا ص ۴۲۲ پر ہے کہ عمر بن خطاب کے پاس ایک آگ جلانے کی انگیٹھی لائی گئی جو چاندی کی بنی ہوئی تھی۔ اور جس پر تصویریں بنی ہوئی تھیں۔ عمر نے سعد موذن کے حوالہ کر دی۔ اور کہا۔ اس کو ہر جمعہ اور ماہ رمضان میں جلایا کرو۔ چنانچہ وہ عمر کے سامنے روشن کی جاتی۔

وفاء الوفا ص ۴۲۳ پر ہے کہ شیخ موفق نے بہ اجماع امت یہ کہا ہے کہ سونے چاندی کے ظروف کا استعمال حرام ہے۔ اور اس میں بھی شک نہیں کہ قندیل ظروف سے ہے۔ پس مجمر کا استعمال بھی حرام ہوا۔ کیونکہ مجمر بھی ایک ظرف ہے۔

وفاء الوفاء صفحہ ۲۴۹ پر ہے کہ جب عمر بن خطاب ملک شام میں گیا تو معاویہ نے اس کا استقبال بڑی شان سے کیا۔ تلواریں اور دیگر آلات حرب چاندی سونے کے تھے۔ اور فوجیوں نے ریشمی لباس پہنے ہوئے تھے۔ اس پر عمر نے اعتراض کیا، تو معاویہ نے (اس اعتراض کا) جواب دیا کہ اس زیب و زینت سے ہمارے دشمن مغلوب ہوتے ہیں۔ اور ان کے جوڑ و بند کانپتے ہیں۔ اور اسی وجہ سے ہم کو اپنی قوت و غلبہ و شوکت حاصل ہوتی ہے۔ جب وہ دیکھتے ہیں کہ ہماری مسجدیں طلا سے مزین ہیں اور سونے کی قندیلیں اس میں آویزاں ہیں۔ تو وہ رعب میں آ جاتے ہیں۔ یہ سن کر عمر نے سکوت کیا اور منع نہ کیا۔

قرآن میں شعائر اللہ کی تعظیم و تکریم کا حکم موجود ہے چنانچہ خدا فرماتا ہے۔ ومن یعظم شعائر اللہ فانہا من تقوی القلوب یعنی جو شخص تعظیم کریگا شعائر اللہ کی اس کا یہ فعل دلوں کی پرہیزگاری میں داخل ہے۔ پھر فرماتا ہے۔ والبدن جعلناہا لکم من شعائر اللہ یعنی قربانی کے اونٹوں کو بھی ہم نے شعائر سے قرار دیا ہے۔ پھر فرمایا ہے ان الصفا والمروۃ من شعائر اللہ فمن حج البیت او اعتمر فلا جناح علیہ ان یطوف بہما یعنی کوہ صفا اور کوہ مروہ شعائر خدا سے ہیں پس جو شخص کہ حج کرنے کو جائے یا عمرہ بجا لائے پس مضائقہ نہیں کہ وہ بھی ان دونوں پہاڑیوں کا طواف کرے۔ ناظرین! شعائر اللہ سے وہ اشیاء مراد ہیں۔ جو کسی نبی یا امام یا قرآن کے ساتھ نسبت ہو جانے کی وجہ سے قابل حرمت و عزت قرار پائیں مثلاً سنگ موسیٰ۔ سنگ عیسیٰ۔ سنگ اسود۔ ناقہ صالح جلد و جزدان قرآن شریف۔ منبر رسول۔ تبرکات انبیاء مثل عمامہ و عصا و پاپوش و دیگر لباس پوشیدنی مقامات مقدسہ تعزیہ علم ذوالجناح۔ جھنڈی علم۔ امام باڑہ۔ مسجد وغیرہ۔ نیز ناظرین کو معلوم ہو کہ ہر سال حج کے موقعہ پر حجازی اور مصری اہلسنت دو محملیں عائشہ کی بنا کر بڑے تزک و احتشام اور ہجوم کے ساتھ علماء اور مشائخ اہلسنت کندھوں پر اٹھا کر مکہ میں لاتے ہیں۔

ترجمہ اسد الغابہ جلد اول صفحہ ۱۳۵ پر ہے کہ انس بن مالک کی انگوٹھی میں ایک بیٹھے ہوئے شیر کی تصویر تھی۔

فتوح الشام واقدی مطبوعہ نولکشور صفحہ [illegible] پر ہے کہ ابو عبیدہ جراح نے مسلمانوں کو کہا کہ چھوڑ دو اور توقف کرو تم لوگ اس امر میں پس اگر یہ لوگ میری تصویر کے ساتھ راضی ہو گئے۔ تو میں اس بات کو منظور کرتا ہوں۔ راوی کہتا ہے کہ رومیوں نے ایک ستون پر ابو عبیدہ جراح کی تصویر بنائی ہوئی تھی۔ جس میں شیشہ کی دو آنکھیں تھیں۔ پس ان میں ایک شخص آگے بڑھا جس نے غصہ سے تصویر کی آنکھ نیزہ سے پھوڑ دی

الفاروق شبلی ص۲ پر ہے کہ اسلام کا ایک اصول شعائر اللہ کی تعظیم ہے۔ مگر حضرت عمرؓ نے مختلف موقعوں پر کہا کہ حجر اسود ایک پتھر ہے نہ فائدہ پہنچا سکتا ہے اور نہ نقصان۔ ان پر حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا حجر اسود فائدہ اور نقصان دونوں پہنچا سکتا ہے کیونکہ وہ قیامت میں لوگوں کی نسبت شہادت دیگا۔

مشکوٰۃ جلد ششم ص۳ پر ہے کہ بخاری اور مسلم میں بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ غیر جاندار اشیا کی تصویر بنانا جائز ہے۔ اور ص۳۹ پر ہے کہ درختوں یا ایسی اشیاء کی تصویر جائز ہے جن میں روح نہ ہو۔

سورہ سبا میں ہے کہ جنات حضرت سلیمانؑ کے لئے قلعے اور مجسمے بنایا کرتے۔ تفسیر معالم التنزیل ص۴۷ پر ہے کہ تصویر تانبے اور پیتل اور کانچ کی ہوتیں اور درندوں اور طیور کی تصاویر بھی ہوتیں بلکہ بعض کا قول ہے انبیا اور فرشتگان اور صالحین کی تصاویر بناتے۔ تاکہ دیکھنے والوں کو عبادت کی طرف رغبت پیدا ہو۔

فتح الباری جلد پنجم ص۲۲ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جس گھر میں کتا یا تصویر ہو۔ ملائکہ اس گھر میں داخل نہیں ہوتے پھر صاحب فتح الباری لکھتا ہے کہ یہ حدیث کیونکر صحیح ہو سکتی ہے جبکہ خدا فرماتا ہے کہ حضرت سلیمانؑ کے لیئے تصاویر بنائی جاتی اور جو بروایت مجاہد پیتل کی ہوتیں۔ مزید بیاں یہ کہ انبیاؑ اور صلحا کی تصاویر بھی ہوتیں جنکا مقصد عبادت کی ترغیب ہوتا۔ پس غیر ذی روح کی تصویر حرام نہیں ہے۔

فتح الباری جلد پنجم ص۵ اور بخاری کتاب الادب اور مشکوٰۃ باب عشرۃ النساء فصل ثانی ص۳ و ص۱۱ میں بروایت عائشہ لکھا ہے کہ ہم رسول اللہؐ کے پاس گڑیاں کھیلا کرتے تھے۔ اس پر ابن حجر لکھتا ہے کہ گڑیاں بنانا اور ان سے کھیلنا جائز ثابت ہوا۔ پھر لکھتا ہے کہ عائشہ کی عمر جب گڑیاں کھیلا کرتی چودہ برس بوقت جنگ خیبر تھی خواہ کچھ کم و بیش ہو۔ پھر لکھتا ہے کہ عائشہ کی گڑیوں میں ایک پروں والا گھوڑا بھی تھا جو حضرت سلیمانؑ کے گھوڑے کا نمونہ تھا۔ ناظرین! اسوقت عائشہ کی عمر تقریباً ستر ہ سال تھی

مشکوٰۃ باب مناقب ازواج النبی فصل ثانی ص۲۵ کہ عائشہ سے روایت ہے۔ کہ میری تصویر ریشمی کپڑے کے اندر لپیٹ کر حضرت جبرئیلؑ آنحضرتؐ کے پاس لائے۔ اور کہا یہ آپ کی زوجہ ہے دنیا اور آخرت میں۔

کنز العباد شرح اور اد خزینۃ الروایات مطالب المومنین۔ فتاویٰ عالمگیری۔ کفایت الشعبی میں ہے کہ ایک سائل نے آنحضرتؐ سے عرض کی کہ یا حضرتؐ میں نے قسم کھائی ہے کہ میں جنت کے دروازہ پر اور حور کی آنکھ پر بوسہ دوں آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اپنی ماں کے پاؤں پر اور اپنے باپ کی پیشانی پر

بوسہ دے۔ اس نے عرض کیا کہ میرے ماں اور باپ دونو فوت ہو چکے ہیں حضرت نے فرمایا کہ انکی قبروں پہ بوسہ دے۔ اس نے عرض کیا کہ ان دونو کی قبریں بھی معلوم نہیں ہیں۔ حضرت نے فرمایا کہ مٹی کی دو قبریں بنا اور ان پہ بوسہ دے۔ چنانچہ اس نے ایسا ہی کیا۔

رسالہ تنویر الایمان مولوی عبد الحلیم لکھنوی صہ ۲۳ پہ ہے کہ آنحضرتؐ کی قبر شریف کا مرتبہ خانہ کعبہ و سماوات و عرش سے بالا تر ہے۔ ناظرین! یہی روضۂ اطہر بخیال عبد الوہاب نجدی صنم اکبر گرا دینے کے قابل ہے۔ موجودہ وہابیوں کا بھی یہی اعتقاد ہے۔ مگر اس بات کا بالاعلان اظہار نہیں کرتے۔

مدارج النبوۃ میں ہے کہ آنحضرتؐ و اولاد آنحضرتؐ کی اولاد اور اصحاب لاخیار کی قبر اور مسجد کی زیارت کرنا قربت اور درجات کا ذریعہ ہے بلکہ بعض علما قائل ہیں کہ واجب ہے۔ کیونکہ آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ جس کسی نے میری قبر کی زیارت کی۔ اس کی شفاعت مجھ پہ واجب ہو گئی اور جس نے باوجود صاحب توفیق ہونیکے زیارت نہ کی۔ اس نے مجھ پہ جفا کی اور میری قبر کی زیارت ایسی ہے جیسا کہ زائر نے مجھکو دیکھ لیا

مناہج الطالبین قزوینی۔ روضۃ الشہدا حبیب السیر، مدارج النبوۃ میں ہے کہ حضرت ابراہیمؑ نے ذبح عظیم کو دریافت کیا تو ارشاد ہوا کہ تیرا فرزند اسمٰعیلؑ خاتم المرسلین سے نور کا حامل ہے اسلئے اسمٰعیلؑ کو بچا لیا گیا۔ پھر خداوند عالم نے ابراہیمؑ کی نظروں سے رفع حجاب کر کے محمدؐ اور آل محمدؐ کی زیارت سے آپ کو مشرف کیا۔ اور پوچھا اے ابراہیمؑ کہ تو اپنی ذات کو عزیز جانتا ہے یا محمدؐ کو۔ ابراہیمؑ نے عرض کیا محمدؐ کو اپنی ذات سے عزیز جانتا ہوں۔ پھر اسی طرح عرض کیا کہ حسینؑ کو اپنے بیٹے اسمٰعیلؑ سے عزیز جانتا ہوں۔ پھر ارشاد باری ہوا کہ یہی حسینؑ میدان کربلا میں اشقیا کے ہاتھ سے بیکسی اور غربت میں شہید ہو گا جس پہ آسمان و زمین و طیور و وحوش گریہ کریں گے۔ یہ سنکر حضرت ابراہیمؑ نے شدت سے گریہ فرمایا۔ تب ارشاد ہوا کہ اے ابراہیمؑ۔ مصائب حسینؑ پہ رونا اسی ثواب کے برابر ہے جو اسمٰعیلؑ کی قربانی سے حاصل ہوتا ہے۔

بخاری جلد ثانی صہ ۵۷ پہ ہے کہ جو چیز باعث گریہ ہو۔ وہ جائز ہے۔ تبصرۃ الایمان حکیم مولوی سلامت علی بنارسی مطبوعہ کلکتہ ۱۳۳۶ھ صہ ۲۳ پہ ہے کہ اس میں شک نہیں کہ امام باڑہ اور نقل تربت اطہر مقبرہ مبارک تعمیر ہو چکنے کے بعد قابل تعظیم ہے۔ اور اس کی تکریم و ادب ایمان کے شایاں ہے۔

جلالین و کمالین مطبوعہ ہاشمی پریس میرٹھ صہ ۳۶ پہ ہے کہ تابوت سکینہ ایک صندوق تھا جس میں آدمؑ سے آنحضرتؐ تک کی تصاویر تھیں۔ رسالہ صوفی بابت ماہ مارچ ۱۹۲۰ء صہ ۲۳ پہ ہے کہ علامہ عینی نے شرح ہدایہ میں لکھا ہے کہ ابوہریرہ کی انگوٹھی میں ذی روح جانوروں کی تصویریں تھیں۔ اسی رسالہ صوفی ۱۹۲۰ء بابت ماہ مارچ میں ہے کہ عمر بن خطاب کے زمانہ میں ایک انگوٹھی دستیاب ہوئی۔

جو حضرت دانیال کی تھی۔ جس پر دو شیروں اور ایک لڑکے کی تصویر کندہ تھی عمر نے یہ انگوٹھی ابو موسے اشعری کو دیدی۔ پھر بحوالہ فتح الباری جلد دہم ص۳۴۲ پر لکھا ہے کہ قاسم بن محمد بن ابوبکر کے گھر میں عنقا ہو (قندس) سیاہ رنگ حیوان ہے جس کی شکل و شباہت کتے سے ملتی جلتی ہے۔ اس کی کھال سے پوستین بنائے میں ترکستان میں پایا جاتا ہے اصلی لفظ قندز ہے) کی تصاویر تھیں۔

رسالہ صوفی ماہ دسمبر ۱۹۱۹ء ص۲۵ پر بحوالہ فتح الباری لکھا ہے کہ عائشہ کے بھانجے عروہ اس کی روایات صحاح ستہ بھرپور ہیں اسکے تکیوں پر پرندوں اور مردوں کی تصاویر تھیں۔ رسالہ صوفی ماہ دسمبر ۱۹۱۹ء ص۲۵ پر ہے کہ عروہ مذکور کے بٹن میں آدمیوں کے چہروں کی تصاویر تھیں۔

روضۃ الاحباب جلد اول ص۱۷۶ پر رسول اللہ کی نعل مبارک کا نقش تحریر ہے جس کے برکات و فیوض بہت لکھے ہیں۔ زاد الحجاج ص۹ پر ہے کہ خانہ کعبہ کا غلاف مصر میں بنایا جاتا ہے پھر ایک اونٹ پر کجاوہ رکھا جاتا ہے جس کے اندر یہ غلاف رکھا جاتا ہے۔ اونٹ اور کجاوہ کو طلائی اور مخملی کپڑوں سے سجایا جاتا ہے بلکہ بینڈ باجہ ساتھ ساتھ بجتا جاتا ہے۔ یہ محمل مصری مکہ معظمہ میں لایا جاتا ہے اور دوران راہ عوام الناس اس کا غایت درجہ عزت و احترام کرتے ہیں۔

علمائے اہلسنت مثلاً اسحاق بن عیسے۔ حافظ زبیر۔ حافظ یحیی ابن فراس۔ حافظ ابن زبالہ۔ شیخ سمہودی۔ تاج الدین فاکہانی۔ عثمان بن قسطاس۔ ابن عساکر۔ ابن شیبہ۔ اشعری نے اپنی اپنی تصانیف میں قبروں اور حجروں کی تصاویر بنائی ہوئی ہیں۔

کتاب ماثبت بالسنۃ شیخ عبدالحق محدث دہلوی اور فتوح الحرمین ملا جامی میں مکہ۔ مدینہ کوہ صفا۔ کوہ مروہ کی تصاویر درج ہیں۔

کتاب الاکتفا۔ نتیجۃ الحب الصمیم۔ کتاب خدمت نعل المقدم المحمدی میں ہے کہ تمام صحابہ رسول۔ تابعین۔ امام۔ حافظ۔ محدث۔ فقیہ۔ رسول اللہ کی نعلین مبارک بوسہ دیا کرتے۔

شرائط الوساطت مولوی تراب علی میں ہے کہ حضرت ام سلمہ کے پاس آنحضرت کا سر کا بال تھا۔ جس کی برکت سے مریضوں کو شفا ہوتی اور امام مالک مدینہ کے پرانے مکانات کو اس خیال سے بوسہ دیتے کہ شاید رسول اللہ کا ہاتھ لگا ہوگا۔

فتاوی سراجیہ اور فوائد الفوائد میں ہے کہ اگر مرید اپنے پیر کے سامنے اپنا سر زمین پر رکھ دے تو یہ سجدہ نہیں ہے۔ بلکہ یہ سجدہ خداوند عالم کو ہے کیونکہ اولیاء اللہ خدا کا نور ہیں۔ فتاوی قاضی خاں میں ہے کہ سجدہ کی دو قسمیں ہیں یعنی سجدۂ عبادت اور سجدہ تعظیمی۔ سجدہ عبادت تو خداوند عالم سے

مخصوص ہے۔ اور سجدہ تعظیمی کی پانچ قسمیں ہیں۔ اول امت کا سجدہ نبی کو۔ دوسرے رعیت کا سجدہ بادشاہ کو۔ تیسرے مرید کا سجدہ پیر کو۔ چوتھے اولاد کا سجدہ والدین کو۔ پانچویں غلام کا سجدہ آقا کو۔

تفسیر فتح العزیز شاہ عبدالعزیز دہلوی اور شرح اشباہ ونظائر میں ہے کہ خدا کے سوائے سجدہ تعظیم ہر ایک کو جائز ہے۔ جیسا کہ فرشتوں نے آدمؑ کو کیا۔

معجم البلدان میں ہے کہ سورج اور چاند کو سجدہ کفر نہیں ہے۔ شیخ عبدالقادر بدایونی نے منتخب التواریخ میں لکھا ہے کہ قاضی نظام بدخشانی نے بادشاہ کو سجدہ کرنا جائز لکھا ہے۔

گلدستہ کرامات صلا اور اقتباس الانوار صلا پر بحوالہ تحفۃ الراغبین لکھا ہے کہ شیخ نظام الدین نارنولی ہر سال خواجہ معین الدین اجمیری کے عرس پر جایا کرتا۔ ایک دن اتفاقیہ طور پر مجلس عرس میں شیخ کا پاؤں بحالت وجد پہلو کی تھیلی سے لگ گیا۔ جو شیخ عبدالقادر گیلانی کی نذر تھی۔ پاؤں کا لگنا تھا۔ کہ نظام الدین کی ولایت سلب ہو گئی۔ آخر کار اس کی گریہ وزاری اور منت وسماجت کے باعث حضرت رسول پاک کی سفارش پر شیخ عبدالقادر گیلانی نے اس کا گناہ معاف کیا اور ولایت پر بحال کیا۔

میں نے امام حسین علیہ السلام کے غم میں گریہ وبکا کو روز روشن کی طرح ثابت کر دیا ہے۔ اگر مندرجہ بالا دلائل وبراہین کے باوجود کوئی شخص غم حسینؑ کو فرض نہ سمجھے تو اس کا اپنا قصور ہے۔ میرے خیال میں ایسے شخص کو سعادت ایمان سے ذرہ بھر نسبت حاصل نہیں ہے۔ ایسے خاتر العقل آدمی کو اس کے حال پر چھوڑ دینا چاہیئے۔ کیا ابوجہل اور ابولہب کا ناپاک دل آنحضرتؐ کے براہین روشن سے منور ہو سکا تھا۔ کیا حضرات ثلاثہ آنحضرتؐ کی صحبت میں سالہا سال رہ کر ابوجہل اور ابولہب پر فائق نہ تھے۔ یہی حالت ان لوگوں کی ہے جو رسومات عزاداری پر محض تعصب اور جہالت کی وجہ سے نامعقول اعتراضات کرتے رہتے ہیں اور اس پاک رسم کی روز افزوں ترقی کو دیکھ کر جل بھن رہے ہیں۔ ہمیں کہا جاتا ہے کہ گریہ وبکا صبر وتحمل کی شان کے خلاف ہے۔ ہر مسلمان کو چاہیئے کہ اپنے محلہ میں حسب توفیق خیرات دے۔ اور اکیلا گھر میں بیٹھ کر دو آنسو ٹپکا لیا کرے۔ گلیوں۔ بازاروں محلوں اور عام پبلک مقامات پر اس قدر اہتمام سے اور اس قدر روپیہ خرچ کر کے عزاداری کرنا عبث ہے۔ بلکہ اقوام بھی اس حرکت پر خندہ زن ہیں۔

ہم لوگ ان سفوات کو ٹھنڈے دل سے سنتے رہتے ہیں اور مجالس میں ان کے دندان شکن جوابات بھی دیتے رہتے ہیں۔ عام مواعظ اور تصانیف کے ذریعہ بھی ان اعتراضات کے پرخچے اڑاتے رہتے ہیں۔ مگر ان فرضی مسلمانوں کی ہٹ دھرمی کا کیا کہنا جو دانستہ جادۂ الحاد پر گامزن ہیں۔

بھلا ان بھلے مانسوں سے کوئی پوچھے کہ گریہ و بکا اور صبر باہم کہ نقیض اور کس دلیل سے ہیں صبر اور چیز ہے اور گریہ و بکا اور فرض کرو کہ ایک فقیر پر کوئی حاکم شہر بیجا ظلم کرتا ہے اور وہ فقیر رو دھو کر خاموش ہو رہتا ہے اور جوش میں دیوانہ ہو کر حاکم کو قتل نہیں کرتا۔ اس کا جوش میں آ کر حاکم کو قتل کر دینا بلا شک و شبہ صبر کے نقیض تھا۔ لیکن جور و ستم برداشت کر کے آنسو بہانا فطری جذبہ کا اظہار ہے جو بہر صورت جائز کام ہے۔

اگر گریہ و بکا مستحسن اور جائز کام نہ ہوتا تو حضرت آدمؑ۔ حضرت نوحؑ۔ حضرت یعقوبؑ۔ آنحضرتؐ جناب فاطمہؑ۔ حضرت امام زین العابدینؑ اور دیگر مردان حق گریہ و بکا نہ فرماتے پس گریہ و بکا صرف جائز ہی نہیں ہے۔ بلکہ فطرت کے مطابق اور ضروری ہے۔

کون نہیں جانتا کہ جب امام حسینؑ پیدا ہوئے اور آپ کو آنحضرتؐ کی گود میں لا کر رکھا گیا تو آنحضرتؐ کی مبارک آنکھوں سے آنسوؤں کا سیلاب بہہ نکلا۔ اس قدر اور ایسے وقت رونے کا سبب پوچھنے پر آپؐ نے فرمایا۔ کہ مجھے رب اکبر سے ابھی ابھی اطلاع ملی ہے کہ تیرے اس بیٹے کو میدان کربلا میں بھوکا اور پیاسا شہید کیا جائیگا۔ اور نیز اس شہادت کی مفصل کیفیت سے بھی مجھے مطلع کر دیا گیا ہے۔ اور کربلا کی مٹی بھی مجھے دکھائی گئی ہے۔ اب ناظرین ہی انصاف کریں کہ کیا گریہ و بکا مستحسن امر نہیں ہے۔

اور سنئے جب جناب امیرؑ صفین کی طرف تشریف لے جا رہے تھے اور آپ نینوا کے مقام پر پہنچے تو آپؑ نے فرمایا۔ یہ زمین میرے بیٹے حسینؑ کی قتل گاہ ہے۔ یہ ارشاد فرما کر آپؑ شدت سے روئے کیا یہ رونا صبر کی شان کے مخالف ہے۔ ہرگز نہیں۔ آنحضرتؐ کا اور جناب امیرؑ کا رونا ان مصائب اور آلام پر تھا جو امام حسینؑ پر وارد ہونے کو تھے۔

سپرٹ آف اسلام مولفہ امیر علی کے صفحہ ۱۰۹ پر لکھا ہے کہ ایک رات آنحضرتؐ قبرستان میں تشریف لے گئے اور اپنے احباب کی قبروں کے پاس جا کر بہت روئے اور انکے حق میں دعائے مغفرت کی۔ غور طلب امر یہ ہے کہ آنحضرتؐ تو ان اصحاب کے لئے بھی گریہ فرما رہے ہیں جن کی شہادت محض قتل تھی۔ مگر ہمیں یہ لوگ امام حسین علیہ السلام کی مصیبت پر رونے سے منع کرتے ہیں جنکی شہادت پر کائنات کا ذرہ ذرہ رویا اور ہمیشہ روتا رہیگا۔

مجھے معترض سے یہ پوچھنا ہے کہ آنحضرتؐ نے ہم مسلمانوں سے اپنے اقربا سے مودت کی تاکید فرمائی اور اجر رسالت کا انحصار صرف مودت پر قرار دیا جس کے معنی صریحاً یہ ہیں۔ کہ جو شخص مودت

کے فرائض کی ادائیگی میں پورا نہیں اترے گا۔ وہ رسالت کا منکر تصور ہو گا۔ کیا مودت، محبت غمگساری اور ہمدردی یہی ہے کہ امام حسینؑ کا نام جھوٹی سچی قسم کھانے کو زبان پہ آیا کرے۔ یاد رکھیں یہ تمام زبانی اور رواجی محبتیں حشر کے روز بیاد رہوا ثابت ہونگی۔ مودت یہ ہے کہ امام حسینؑ کی خوشی میں اظہار خوشی اور رنج میں اظہار رنج کیا جائے۔ واقعہ کربلا کی علت غائی پر غور کیا جائے سید الشہداء کے ان اقوال و افعال پر گہری نگاہ ڈالی جائے۔ جو آپ سے اس واقعہ وحشت انگیز کے دوران میں وقوع پذیر ہوئے۔ اور دین خدا کی حفاظت کی غرض سے خاندان رسولؐ کی حیرت انگیز تکالیف کا نقشہ آنکھوں میں لایا جائے جب ان تمام امور پر غور کیا جائیگا۔ تو مودت کے یہ معنی ظاہر ہونگے۔ کہ ثلاثہ کو بدترین مخلوق سمجھا جائے۔ اور عزاداری محرم میں پورا اہتمام کیا جائے۔

اگر مراسم محرم کو ہر سال علانیہ ادا نہ کیا جائے تو سنی لوگ بالعموم اور وہابی اور مرزائی بالخصوص بہت تھوڑے عرصہ میں مرزا حیرت دہلوی کی طرح قرآن اٹھا اٹھا کر کہہ اٹھینگے کہ یہ واقعہ شہادت فرضی کہانی ہے۔ کیونکہ یہ کیسے ممکن تھا کہ وہی لوگ جو آنحضرتؐ کے بعد محافظ شریعت تھے۔ آنحضرتؐ کے بعد جگر بند کو اس قدر بیدردی سے تہ تیغ کر دیتے اور آپ کے حرم کو اسیر کر کے یوں شہر بشہر تشہیر کرتے۔

کبھی ہمیں یہ کہا جاتا ہے کہ چونکہ امام حسینؑ رتبۂ شہادت پر فائز ہوئے اور شہید بحکم خدا زندہ ہیں اس لئے امام حسینؑ کے غم میں رونا پیٹنا فعل عبث ہے۔ نادان معترض یہ نہیں سمجھتے کہ ہمارا گریہ و بکا کرنا تو ان مصائب کی وجہ سے ہے جو آپ نے احقاق حق اور ابطال باطل کی راہ میں برداشت فرمائیں۔ اس امر میں تو ہمارا ایمان ہے کہ امام حسینؑ بفضل خدا زندہ اور ہر جگہ موجود ہیں۔ صرف یہی نہیں ہے۔ بلکہ چہاردہ معصوم علیہم الصلوٰۃ والسلام بفضل خدا زندہ اور موجود ہیں۔ اور خلق خدا کے مشکلکشا ہیں۔

جب یہ بات صحیح ہے کہ چہاردہ معصوم زندہ اور موجود ہیں۔ تو پھر ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ آپ اپنی مودت میں کس فریق کو کمر بستہ دیکھ رہے ہیں۔ آیا ان لوگوں کو جو آپ کے دوست آپ کے دوستوں کے دوست۔ آپ کے دشمنوں کے دشمن۔ آپ کے رنج و الم میں شریک اور آپ کے احکام بہ سر تسلیم خم کرنے والے ہیں یا ان لوگوں کو جو آپ کے فرضی دوست۔ آپ کے دوستوں کے جھوٹے خیر خواہ آپ کے دشمنوں کے دوست۔ آپ کے مصائب کا مضحکہ اڑانے والے اور آپ کے احکام کو مجسمۂ خطا

کہنے والے ہیں عقلِ سلیم کا فتویٰ تو یہی ہے کہ یہ پہلی جماعت وہی لوگ ہیں جنہوں نے کربلا۔ کوفہ اور شام میں خاندانِ رسولؐ پر کوہِ ستم گرایا۔ اور یہی جماعت دوسری جماعت وہ پاک نفوس ہیں جن کو دیکھ دیکھ کر امام حسینؑ کا دل جوشِ مسرت سے بلیوں اچھلتا ہوگا۔ اور آپ ان کی شفاعت کے کفیل ہونگے۔ خصوصاً امام حسینؑ کی والدۂ بزرگوار مندرجہ بالا دو جماعتوں میں سے کس جماعت کو نگاہِ پسندیدگی سے دیکھے گی۔ اس سوال کا جواب ہر منصف مزاج شخص خود دے سکتا ہے۔

امام زین العابدین علیہ السلام واقعہ شہادت کے بعد چالیس سال زندہ رہے اور چالیس سال ہی روتے رہے۔ جناب فاطمۃ الزہرا آنحضرتؐ کی وفات کے بعد چھ مہینے زندہ رہیں اور چھ مہینے ہی گریہ فرماتی رہیں۔ ہم محبانِ اہلبیت قیامت تک روتے رہیں گے۔ یہ سب کچھ اس لئے ہے کہ حضرات ثلاثہ کے جگر سوز مظالم ہر لحظہ طشت از بام ہو کر قریشی مسلمانوں پر اتمامِ حجت ہوتا رہے۔

خدا یہ ایک تعصب اور جہالت کا بعض لوگ یہ کہہ کر یزید کو ایمان سے متصف کرتے ہیں کہ اول تو یزید نے قتلِ امام کا حکم صادر ہی نہیں کیا تھا۔ یہ سب کاروائی اور ظلم عمر ابن سعد کا ہے جو با اختیار حاکم تھا۔ دوم یہ کہ جب یزید کو شہادتِ امام کی خبر موصول ہوئی۔ تو اس نے اظہارِ تاسف کیا۔ سوم یہ کہ اس جنگ کی بنا محض ایک عورت کا جھگڑا تھا جو یزید اور امام حسینؑ کے درمیان رونما ہوا۔ چہارم یہ کہ امام زین العابدینؑ نے یزید کو نمازِ مغفرت سکھائی جس کی وجہ سے یزید کی توبہ قبول ہوگئی۔

اگر ان چاروں دلائل پر نظرِ غائر ڈالی جائے تو بالبداہت معلوم ہوتا ہے کہ طرفداران یزید بالفاظِ دیگر شیفتگان حضرت ثلاثہ یزید کی حمایت میں بے سود ہاتھ پاؤں مار رہے ہیں اور ان کی یہ مذبوحی حرکت انہیں دائرہ ایمان سے حضرت ثلاثہ کی طرح خارج کر دینے کے لئے کیمیا کا کام دے رہی ہے۔ بھلا اس بات کو کون ذی شعور تسلیم کرنے پر آمادہ ہو سکتا ہے کہ کوئی حاکم اس قدر بزرگ اور مقتدر ہستی کو اپنے بادشاہ کے مشورے کے بغیر قتل کر دے اور پھر اسکے مشورہ کے بغیر مقتول کے پسماندگان کو طول طویل مسافت کے بعد دربار میں پیش کرے۔ پھر اس بات پر کون ذی خرد کان دھر سکتا ہے کہ یزید جیسا فاجر شرابخوار سنگدل بے حیا۔ اور بے ایمان شخص اپنی حرکت سے نادم ہو۔ یہ بات تو عقلاً درست نہیں ہو سکتی۔ جو جھگڑا یزید اور امام حسینؑ کے درمیان ایک عورت کے متعلق ہوا تھا۔ اس کا مفصل جواب پیشتر ازیں ہو چکا ہے باقی رہا امام زین العابدین کا یزید کو نمازِ مغفرت تلقین کرنا۔ اس سے بڑھ کر بے معنی بات دنیا میں اور کوئی نہیں ہو سکتی۔ سچ تو یہ ہے کہ ایسی ہزلیات گھڑنے والے اور پھر ان پر یقین کرنے والے لوگ مرتبۂ امام کی معرفت سے نابلد ہیں ورنہ ایسی گوز شتر سفوات کبھی معرض وجود میں نہ آسکیں۔

اگر نبی محمدی تو یہ اس قدر سہل ہو جیسی کہ سنی لوگ بتاتے ہیں۔ تو پھر شریعت کا خدا ہی حافظ ہے۔ چلو میں ایک منٹ کے لئے سنی لوگوں کو خوش کرنے کی غرض سے یزید کو مومن اور امیر المومنین مان لیتا ہوں۔ اس بات کو تسلیم کرنے سے یہ ضروری نتیجہ پیدا ہوگا۔ کہ تمام مسلمان یزید کے مطیع فرمان ہیں یعنی سنی لوگوں کو ان تمام امور پر عمل پیرا ہونا چاہیئے جن پر یزید کاربند تھا۔ وہ شراب پیتا تھا زانی اور قمار باز تھا سوتیلی ماں سے نکاح جائز سمجھتا تھا وغیرہ۔

زیادہ مزے کی بات یہ ہے کہ یزید جیسا بدمعاش اور حرامی شخص لوگوں سے بیعت مندرجہ ذیل الفاظ میں لیتا تھا۔ ان الفاظ کو شاہ عبدالحق محدث دہلوی نے بھی رسالہ تکمیل الایمان میں لکھا ہے الفاظ بیعت یہ تھے:۔

"یزید چاہے ہم کو مثل غلاموں کے سر بازار فروخت کرے۔ یا آزاد کرے۔ خدا کی عبادت کا حکم دے یا اس سے روک دے"۔

ایسا امیر المومنین سنی لوگوں کو مبارک ہو۔ ہم لوگ تو اس پر ہزار بار لعنت کرتے ہیں۔

ہمیں یہ بھی کہا جاتا ہے کہ جب آنحضرتؐ نے بمقام حدیبیہ کفار قریش سے مصالحت کر لی تھی اور حضرت علیؑ اور امام حسنؑ نے معاویہ سے صلح کر لی تھی تو اس صورت میں امام حسینؑ پر بھی یزید سے صلح کر لینی واجب تھی اس صلح سے ایک فائدہ یہ بھی ہوتا کہ آپ معہ اقرباء و احباب زندہ رہتے اور خاندان اہل بیتؑ بھی اسیر نہ ہوتا۔

اس اعتراض کے لغو اور بیہودہ ہونے میں کیا شبہ ہو سکتا ہے۔ اگر آنحضرتؐ نے کفار قریش سے صلح کی تھی۔ تو انہدام ارکان شریعت کا کچھ خوف نہ تھا۔ اگر حضرت علیؑ اور امام حسنؑ نے مجبوراً اور بادل نخواستہ معاویہ سے صلح کی تھی۔ تو شریعت جوں کی توں محفوظ تھی۔ لیکن یزید کی خلافت وہ بربادی تھی۔ جس سے نخل اسلام جڑ سے اکھڑ جاتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ علاوہ ازیں امام حسینؑ کو یہ ثابت کرنا مقصود تھا۔ کہ حضرات ثلاثہ کی خلافتیں باطل تھیں۔ دوازدہ امام علیہم السلام میں سے کسی ایک نے بھی اپنے خلیفہ وقت کی بیعت نہیں کی۔ نور کا نار کے آگے سر جھکانا کیسے ہو سکتا ہے پھر نور بھی ایسا کہ سوائے آنحضرتؐ کے جملہ انبیاء سے افضل ہو۔ خداوند عالم قرآن پاک میں فرماتا ہے کہ ہم تمہارا ان پانچ چیزوں میں سے کسی ایک چیز یعنی خوف، بھوک، نقصان مال، نقصان جان یا نقصان اولاد میں امتحان لینگے۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ صفحۂ گیتی پر وہ کون ایسا بہادر انسان ہے جس کو ایک ہی وقت میں پانچوں چیزوں یعنی خوف بھوک نقصان مال۔ نقصان جان اور نقصان ثمرات سے آزمایا گیا۔ تحقیق اور

تدقیق بلند آہنگی سے اور برملا کہے گی کہ وہ پاک متنفس صرف سید الشہدا ہے دوسرا کوئی شخص نہیں ہو سکتا پس امام حسینؑ کی ذات والا صفات کو جملہ انبیا پر بحکم قرآن فوقیت حاصل ہے۔

امام حسین علیہ السلام کا نویں محرم کی شام کو اپنے ہمراہیوں سے ارشاد فرمانا کہ تم میں سے جو کوئی واپس جانا چاہتا ہے چلا جائے میری طرف سے اجازت ہے۔ اس امر کا بین ثبوت ہے کہ آپ کو اپنی شہادت پر پورا وثوق تھا جس کے یہ معنی ہیں کہ آپ توحید اور رسالت پر کامل یقین رکھتے تھے مصائب میں حصار شدہ آدمی بالعموم یار و مددگار کا متلاشی ہوتا ہے لیکن سید الشہدا کی شان اس سے بہت ارفع تھی۔ سچ تو یہ ہے کہ شجاعانِ عالم آپ کے سامنے ذرۂ بے مقدار ہیں۔

پس ہم لوگ ایسے مقرب خدا۔ ایسے بہادر۔ ایسے طیب و طاہر۔ ایسے موحد۔ ایسے محسن اسلام ایسے حافظ شریعت۔ ایسے غیور۔ ایسے خوددار۔ ایسے صاحب جلال۔ ایسے صاحب جمال۔ ایسے شفیع۔ ایسے مختار۔ ایسے سخی۔ ایسے قدردان۔ ایسے ذی اقتدار اور ایسے کامل انسان کے آستانہ عالیہ کے کمترین غلام ہیں۔ اور یہ غلامی ہمیں دنیا کی شہنشاہی سے بدرجہا بہتر ہے۔

اس بیان کو ختم کرنے سے پیشتر اتنا عرض کرنا باقی ہے کہ یہ اعدائے اہلبیتؑ ہم لوگوں کو گریہ و بکا ہی سے منع نہیں کرتے۔ بلکہ دنگا و رفساد کرنے پر بھی تیار ہو جاتے ہیں۔ حالانکہ اگر ہم روتے ہیں تو اپنی آنکھوں سے سینہ کوبی کرتے ہیں تو اپنے سینوں کی۔ رقم کثیر خرچ کرتے ہیں۔ تو اپنی جیبوں سے۔ ہمارے گریہ و بکا سے ان لوگوں کو کیا تکلیف اور کیا ضرر پہنچتا ہے۔ ہاں اس کی وجہ یہ ہے کہ عزاداری ان مظالم کا پردہ فاش کر دیتی ہے جو ان کے آباؤ اجداد نے ہمارے آباؤ اجداد پر صدہا سال جائز رکھے۔

اگر اہلبیتؑ رسولؐ پر غیر مسلم مظالم ڈھاتے تو اتنی حیرت انگیز بات نہ تھی لیکن جب ہم دیکھتے ہیں کہ یہ سفاک اور ظالم لوگ اصحاب رسولؐ ہونے کے مدعی اور خلافت اور نیابت کے دعویدار ہیں۔ تو حد درجہ تعجب ہوتا ہے۔ یہ امر یاد رکھنے کے قابل ہے کہ جس طرح وکلا اور بیرسٹروں کو قانون شکنی کی نسبت زیادہ سزا دی جاتی ہے کیونکہ وہ قانون کو بخوبی سمجھتے ہیں۔ اسی طرح حضرات ثلاثہ کو سخت ترین سزا دی جائیگی۔ کیونکہ ان کے کانوں نے سنا تھا اور آنکھوں نے دیکھا تھا کہ آنحضرتؐ کو اپنے اہلبیتؑ سے کس حد تک محبت اور عشق تھا۔

# بحثِ تقیہ

رازداری کو تقیہ کہا جاتا ہے۔ اور یہ ہر انسان کی فطرت میں داخل ہے اور قرآن شریف اور احادیث تقیہ کے جواز میں شاہد عادل ہیں۔

سورہ آل عمران میں خدا فرماتا ہے کہ لا یتخذ المومنون الکافرین اولیاء من دون المومنین ومن یفعل ذالک فلیس من اللہ فی شئی الا ان تتقوا منہم تقیۃ مومنین کافروں کو دوست نہ بنائیں۔ سوائے مومنین کے اور جو مومن کافروں کو دوست بنائے گا۔ اس کو خدا سے کچھ سروکار نہ ہوگا مگر وہ شخص اس سے مستثنےٰ ہے۔ جو شر کے خوف سے ایسا کرنے پر مجبور ہو۔

بخاری مطبوعہ بمبئی جلد ہشتم باب الاکراہ صفہ سطر ۲ پر لکھا ہے کہ آیۃ بالا میں لفظ تقیہ سے تقیہ کرنا مقصود ہے۔

تفسیر کشاف علامہ جار اللہ زمخشری مطبوعہ کلکتہ جلد اول صفہ ۱۹۶ سطر ۱۰ پر ہے کہ آیہ بالا کے رو سے مومنوں کو رخصت دی گئی ہے کہ دشمنان دین سے موالات اور محبت کریں جبکہ ان سے ڈرتے ہوں۔

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی جلد دوئم مطبوعہ مصر صفہ ۲۴۶ سطر ۱۴ پر ہے کہ آیہ بالا کی رو سے اس کے سوا نہیں کہ تقیہ کرنا جائز ہے جبکہ کوئی مومن کافروں کے درمیان پھنس جائے اور اپنی جان اور مال کا خوف ان سے رکھتا ہو۔ پس ان سے زبانی مدارات کرے یعنی ان کی دشمنی کو زبان سے ظاہر نہ کرے بلکہ تقیہ کی حالت میں کافروں کے ساتھ ایسی طرح بات چیت کرے جس سے محبت اور موالات کی بو آتی ہو بشرطیکہ ضمیر اور دل میں اس کے مخالف ہو۔ اور جو بات کہے۔ اس سے اعراض کرتا جائے کیونکہ تقیہ کا اثر ظاہر میں ہوتا ہے نہ کہ دلوں کے اندر۔

تفسیر کبیر جلد دوئم صفہ ۲۴۶ سطر ۲۵ پر ہے کہ آیت بالا کی رو سے جان کی حفاظت کیلئے تقیہ کرنا جائز ہے۔ آیا مال کی حفاظت کے لئے بھی جائز ہے یا نہیں۔ اس کے جواز کا بھی احتمال ہو سکتا ہے جیسا کہ رسول اللہ نے فرمایا ہے کہ مسلمانوں کے مال کی حرمت اس کے خون کی حرمت کی طرح ہے۔

تفسیر درمنثور امام سیوطی مطبوعہ مصر جلد دوئم صفہ ۱۶ سطر ۳۳ پر ہے کہ قتادہ سے روایت ہے۔ انہ کان یقرءھا الا ان تتقوا منہم تقیۃ بالیاء یعنی قتادہ اس آیۃ کو الا ان تتقوا منہم تقیۃ یا کے ساتھ پڑھا کرتا تھا۔

تفسیر درمنثور صفہ ۱۶ سطر ۲۵ پر ابن عباس سے آیۃ بالا کی تفسیر میں یہ لکھا ہے کہ تقیہ زبان سے

ہوتا ہے۔ کوئی شخص ایسی بات کہنے کے لئے مجبور کیا جاوے جو خدا کی معصیت ہو اور وہ ایسا لوگوں کے خوف سے کہے۔ حالانکہ اس کا دل ایمان پر مطمئن ہو۔ ایسی حالت اس کو ضرر نہیں پہنچا سکتی کیونکہ اس کے سوائے کہیں تقیہ زبان سے ہوا کرتا ہے۔

تفسیر معالم التنزیل امام بغوی مطبوعہ بمبئی ص۱۵۳ سطر ۲۲ پر ہے کہ مجاہد اور یعقوب نے آیہ بالا میں تقیۃ بروزن بقیۃ پڑھا ہے کیونکہ انہوں نے اس لفظ کو ی کے ساتھ لکھا ہے الف کے ساتھ نہیں لکھا۔

تفسیر معالم التنزیل ص۱۵۳ سطر ۲۵ پر ہے کہ آیۃ بالا کا یہ مطلب ہے کہ خدا نے مخالفت کی ہے۔ مومنوں کو کہ کافروں سے موالات یعنی محبت کیا کریں اور ان سے مداہنت اور مباطنت کرنا چھوڑ دیں مگر ایسے وقت میں کفار سے موالات کرنا جائز ہے جبکہ علی الاعلان مسلمانوں پر غالب ہوں۔ یا جبکہ کوئی کافروں کے درمیان پھنسا ہوا اور ان سے خوف رکھتا ہو تو وہ ایسی حالت میں کفار سے زبانی موالات کرتا رہے۔ بحالیکہ اس کا دل ایمان پر مطمئن ہو۔ غرض اس میں تقیہ ضرر کرنا پڑنے سے ہو نہ کسی مومن کا خون کرانا۔ یا مال حرام کو حلال سمجھنا۔ یا کافروں کو عورات مسلمین پر مطلع کرنا۔

تفسیر بیضاوی قاضی بیضہ جلد اول مطبوعہ نولکشور ص۱۴۳ سطر ۱۱۔ اور تفسیر غرائب القرآن نظام نیشاپوری جلد اول ص۲۱۳ سطر ۱۷ پر مضمون بالا بمطلب واحد درج ہے۔

تفسیر غرائب القرآن ص۲۱۳ سطر ۱ پر ہے کہ آیہ بالا کی رو سے تقیہ کرنا ایسے امور میں جائز ہے جن کا تعلق موالات سے ہو اور اظہار دین کے متعلق بھی تقیہ کر لینا جائز ہے۔ مگر جن باتوں سے غیر کو ضرر پہنچ سکے۔ جیسے قتل اور زنا اور غصب مال اور دروغ شہادت اور قذف محصنات اور کافروں کو عورات مسلمین پر واقف کرنا۔ ان باتوں میں تقیہ کرنا جائز نہیں ہے۔

سورہ نحل میں خدا فرماتا ہے کہ "من کفر باللہ من بعد ایمانہ الا من اکرہ وقلبہ مطمئن بالایمان" یعنی جو شخص ایمان لانے کے بعد اللہ سے کفر کرے تو یہ گناہ ہے سوائے اس شخص کے کہ کلمہ کفر کہنے پر مجبور کیا جاوے جبکہ اس کا دل ایمان سے مطمئن ہو۔

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی مطبوعہ مصر جلد پنجم ص۵۲۲ سطر ۳ پر ہے کہ آیۃ بالا کے تحت میں [illegible] جبکہ بیان کیا جاوے کہ اکراہ سے کیا مراد ہے جس کی وجہ سے کلمہ کفر کہنا جائز ہے۔ اس اکراہ سے مراد یہ ہے کہ ایسا سخت عذاب کیا جائے جس کے متحمل ہونے کی اس کو طاقت نہ ہو۔ جیسے قتل یا ضرب شدید کا خوف یا ایسی اور تکلیفیں۔

تفسیر کبیر جلد پنجم ص۵۲۲ سطر ۱۳ پر ہے کہ آیہ بالا کی رو سے اس پر اجماع قائم ہے کہ کلمہ کفر کہنے کے

وقت اس پر واجب ہے کہ دل سے اس پر راضی نہ ہو اور یہ کہ تعریضات کہنے پر اکتفا کرے مثلاً ایسا کہے کہ محمد جھوٹا ہے اور مراد یہ ہو کہ فلاں کے نزدیک یا کوئی اور محمد نام دل میں ٹھان لے یا استفہام انکاری کے طور پر ایسا کہے۔

تفسیر درمنثور امام جلال الدین سیوطی مطبوعہ مصر جلد چہارم صفحہ ۱۳۲ سطر ۹۔ اور تفسیر بیضاوی قاضی بیضہ مطبوعہ نولکشور جلد اول صفحہ ۵۲ سطر ۲ اور معالم التنزیل امام بغوی مطبوعہ حیدری بمبئی صفحہ ۵۱۱ سطر ۲ اور تفسیر کشاف امام جار اللہ زمخشری مطبوعہ کلکتہ جلد اول صفحہ ۶۶۵ سطر ۱۲ پر واقعہ ذیل تقریباً ایک ہی عبارت میں مرقوم ہے کہ مشرکوں نے حضرت عمار بن یاسر کو پکڑ لیا۔ اور اس کو میمون کے کوئیں میں ڈبویا اور نہیں چھوڑا جب تک کہ اس نے رسول اللہ کو سب نہیں کیا اور مشرکوں کے معبودوں کو اچھا نہیں کہا بعد ازاں عمار کو چھوڑ دیا پھر عمار آنحضرت کی خدمت میں آیا۔ اور کہا کہ حضور میں نے مشرکوں کے معبودوں کو اچھا کہا ہے آنحضرت نے فرمایا۔ اے عمار تو اس وقت اپنے دل کو کیسا پاتا تھا عرض کیا میرا دل اس وقت ایمان سے مطمئن تھا۔ آنحضرت نے فرمایا اے عمار اگر پھر کبھی ایسا موقع آئے تو اسی طرح کہہ دینا پس آیہ بالا کا نزول ہوا۔

سورہ مومن میں خدا فرماتا ہے۔ وقال رجل مومن من آل فرعون یکتم ایمانہ یعنی آل فرعون میں سے اس مرد یعنی حزقیل مومن آل فرعون نے کہا جو اپنے ایمان کو پوشیدہ رکھتا تھا ناظرین! حزقیل اصل میں قبطی تھے اور فرعون کے ماموں زاد بھائی تھے۔ کہا جاتا ہے کہ انہوں نے پانچ سو برس تک تقیہ کیا۔

شرح اربعین امام نووی آیہ بالا کی شرح میں لکھا ہے کہ تقیہ کے اثبات اور جائز ہونے میں کوئی مضائقہ نہیں البتہ عوام الناس لفظ تقیہ سے نفرت کرتے ہیں۔ کیونکہ یہ لفظ شیعوں کے مستعملات سے ہے ورنہ تمام دنیا کی فطرت میں تقیہ استعمال ہو رہا ہے یعنی دنیا پیدائشی طریقہ پر مجبور ہے کہ بوقت ضرورت تقیہ کرے بعض نے تقیہ کا نام مدارات رکھا ہے بعض نے مصالحہ اور بعض نے عقل معیشت۔ اور تقیہ کے اثبات و جواز پر دلیل دلالت کرتی ہے۔

آیۃ قرآنی: وانفقوا فی سبیل اللہ ولا تلقوا بایدیکم الی التہلکۃ۔ یعنی راہ خدا میں خرچ کرو اور اپنے تئیں ہلاکت میں نہ ڈالو...... اور آیۃ قرآنی۔ ولا تقتلوا انفسکم ان اللہ کان بکم رحیما۔ یعنی نہ قتل کرو اپنی جانوں کو کیونکہ خدا تم پر ضرور مہربان ہے۔ اور آیۃ قرآنی لا یکلف اللہ نفسا الا وسعہا۔ یعنی اللہ کسی شخص پر بوجھ نہیں ڈالتا مگر اسی قدر جس کے اٹھانے

کی اس میں طاقت ہو۔

سورہ الشعراء آیت نمبر ۱۸ قال الم نربک فینا ولیدا ولبثت فینا من عمرک سنین یعنی فرعون نے کہا اے موسیٰ کیا ہم نے تمہیں یہاں رکھ کر بچپن سے تمہاری پرورش نہیں کی ہم تو اپنی عمر کے برسوں تک ہم میں رہ چکے ہو۔

تفسیر بیضاوی قاضی بیضہ مطبوعہ نولکشور جلد دوم ص ۱۰ سطر ۲۰ پر ہے کہ حضرت موسیٰ فرعونیوں میں تقیہ سے بسر کرتے رہے پھر ص ۱۰۱ سطر ۱۰ پر لکھا ہے کہ حضرت موسیٰ تیس برس فرعونیوں میں رہے پھر دس برس کے لئے شہر مدین کو چلے گئے جہاں حضرت شعیب کے ہاں رہے۔ پھر فرعونیوں میں آکر تیس برس تک اسلام کی دعوت دیتے رہے۔ اور فرعون کے غرق ہونے کے بعد پچاس سال تک زندہ رہے۔ یعنی آپ کی کل عمر ۹۰ برس تھی۔

مشکوٰۃ مطبوعہ محمدی دہلی باب بدء الخلق وذکر الانبیاء فصل اول ص ۴۱۶ سطر ۲۲ پر ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ نے سوائے تین مرتبہ جھوٹ بولنے کے اور کوئی جھوٹ نہیں بولا نعوذ باللہ

ترمذی مطبوعہ احمدی میرٹھ جلد دوم باب التفسیر سورۃ انبیاء ص ۱۴۳ سطر ۴ پر ہے کہ حضرت ابراہیم نے سوائے تین مرتبہ جھوٹ بولنے کے ہرگز کسی بات میں جھوٹ نہیں بولا۔ ایک تو فرمایا میں بیمار ہوں دوسرے فرمایا کہ سارہ میری بہن ہے (حضرت سارہ آپ کی زوجہ تھیں) تیسرے فرمایا کہ اس بڑے بت نے چھوٹے بتوں کو توڑ ڈالا ہے۔

سورہ مریم آیت نمبر ۴۲ واذکر فی الکتاب ابراھیم انہ کان صدیقا نبیا "یعنی اے رسول قرآن میں ابراہیم کا تذکرہ لوگوں سے کرو۔ اس میں شک نہیں کہ وہ بڑے سچے نبی تھے۔

تفسیر درمنثور امام سیوطی مطبوعہ مصر جلد چہارم ص ۱۰۶ سطر ۳۱ پر بروایت ابو عبیدہ لکھا ہے کہ ابن مسعود نے کہا کہ آنحضرت ہمیشہ اپنے امر کو پوشیدہ رکھتے تھے حتیٰ کہ آیۃ "فاصدع بما تؤمر" یعنی اے رسول اس امر کو بالاعلان سنا دو جس بات کا تم کو حکم دیا گیا ہے نازل ہوئی اس وقت آنحضرت اور آپ کے اصحاب اس امر کے لئے نکل پڑے یہی واقعہ بالا تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی مطبوعہ مصر جلد پنجم ص ۴۱۹ سطر ۲۰ اور تفسیر معالم التنزیل امام بغوی مطبوعہ بمبئی ص ۴۹۹ سطر ۳۱ اور تفسیر غرائب القرآن نظام نیشاپوری جلد دوم ص ۵۴ سطر ۸ پر مرقوم ہے۔

تاریخ خمیس امام العلامہ شیخ حسین دیار بکری مطبوعہ مصر جلد اول ص ۳۲۴ سطر ۲۳ پر ہے۔ کہ حدیث سے ثابت ہے کہ آنحضرت نے تین برس تک نبوت کو مخفی رکھا اور تین برس تک پوشیدہ لوگوں

کو اسلام کی دعوت دیتے رہے اور ابوبکر بن قحافہ بھی اسی طرح پوشیدہ اپنی قوم میں جن پر پورا اعتبار اور وثوق رکھتا تھا۔ اسلام کی دعوت دیتا رہا۔ ناظرین! مواہب لدنیہ قسطلانی اور انسان العیون برہان الدین اور ابطال الباطل فضل ابن روزبہان میں بھی آنحضرتؐ کے تین برس تک تقیہ کرنے کا ذکر مسطور ہے۔

بخاری مطبوعہ بمبئی باب الاکراہ جلد ششم ص۲۰ سطر ۶ پر بروایت حسن بصری لکھا ہے کہ تقیہ قیامت تک باقی ہے۔

معارج النبوۃ علامہ ملا معین کاشفی مطبوعہ نولکشور رکن سوئم باب دوئم فصل سوئم وقائع سال ششم از نبوت ص۵۲ سطر ۲۔ اور ریاض النضرہ میں بروایت عائشہ وہ واقعہ مشہور و معروف تفصیل سے درج ہے جبکہ ابوبکر نے باوجود آنحضرتؐ کے بار بار منع کرنے کے اسلام کو ظاہر کرنا چاہا۔ اور خلاف حکم خدا و رسولؐ خطبہ پڑھنا شروع کر دیا جس پر عتبہ بن ربیعہ نے ابوبکر کے چہرہ پر اس زور سے کفش زنی کی کہ اس کے ناک اور رخساروں میں تمیز نہ ہو سکتی تھی۔ بالآخر ابوبکر کو کپڑے میں لپیٹ کر بحالت بیہوشی گھر میں لایا گیا۔

تاریخ طبری جلد دوئم ص۲۱۶ پر ہے کہ خدا نے آنحضرتؐ کو بعثت سے تین برس بعد حکم دیا کہ اپنے امر کو ظاہر کریں اور لوگوں کو دعوت اسلام دیں۔ اور نیز اسی تاریخ طبری میں ہے کہ اصحاب رسولؐ جب نماز پڑھتے تو پہاڑوں کے دروں میں چلے جاتے۔

استیعاب جلد دوئم ص۴۳۲ پر ہے کہ عمرو بن عبسہ اسلمی کو اہل کتاب (یہود و نصاریٰ) نے بشارت دی تھی کہ مکہ میں ایک شخص پیدا ہوگا جس کا دین افضل ہوگا چنانچہ یہ شخص اس بات کی تلاش میں کئی دفعہ مکہ آیا اور واپس چلا گیا۔ یہاں تک کہ اس کو معلوم ہوا کہ وہ شخص پیدا ہو چکا ہے مگر بخوف اعداء مخفی ہے۔

تہذیب التہذیب ابن حجر عسقلانی جلد ہفتم ص۳۵۳ پر ہے کہ ابن معین کہتا ہے کہ علی بن المدینی جب ہمارے پاس آتا تو مذہب اہلسنت کا اظہار کرتا اور جب بصرہ میں جاتا تو شیعیت کا اظہار کرتا۔

اس مقام پر یہ بتا دینا بے محل نہ ہوگا کہ علی بن المدینی کون تھا۔ اور اس کے شاگرد امام بخاری نے اس سے کیا سلوک کیا۔

تہذیب التہذیب جلد نہم ص۵۴ اور تاریخ امام مسلمہ بن قاسم میں ہے کہ مسلمہ نے کہا۔ کہ علی بن المدینی نے کتاب العلل لکھی تھی اور اس پر بخل کرتا تھا یعنی اس کتاب کو سب سے پوشیدہ رکھتا تھا۔ اتفاقاً وہ کسی کام کے لئے باہر چلا گیا امام بخاری نے اس کے لڑکے کو مال کی طمع دے کر یہ کہا کہ

ایک روز کے واسطے کتاب العلل مجھے دیکھنے دو۔ لڑکے نے کتاب اس کو دیدی۔ بخاری نے کتاب لیکر چند کاتبوں کو دیدی اور دو تین دن میں نقل کرا کر واپس کر دی۔ بعد ازاں جب علی بن المدینی واپس آیا اور کسی مسئلہ پر گفتگو ہوئی۔ جس کا جواب بخاری نے ان کی کتاب العلل سے دیا۔ تب وہ اس راز کو سمجھ گیا۔ اور بہت غمگین ہوا۔ یہاں تک کہ چند روز میں وفات پائی۔ ازیں بعد بخاری کتاب العلل کے ملنے سے بے پرواہ ہو گیا۔ اور خراسان آکر بخاری تالیف کی جس کی وجہ سے اس کی قدر بلند ہوئی اور اسکا نام مشہور ہوا۔ ناظرین! امام بخاری ۱۳ شوال ۱۹۴ھ میں پیدا ہوا۔ اور یکم شوال ۲۵۶ھ میں مر گیا۔ مولوی عبد العلی نے بحر العلوم میں لکھا ہے۔ کہ بخاری کی روایات آپس میں نقیض ہیں۔

علامہ عینی جلد اول ص۱۵ پر لکھتا ہے کہ ہر مصنف پر واجب ہے کہ تین چیزوں کو ابتدائے کتاب میں درج کرے۔ اول بسم اللہ۔ دوسرے حمد۔ تیسرے صلوٰۃ۔ ناظرین! بخاری نے کتاب بخاری میں بسم اللہ کے سوائے اور کچھ نہیں لکھا۔

ابن عدی نے جماعت مشائخ سے روایت کی ہے کہ بخاری نے اپنی کتاب کے کل ترجموں کو قبر رسولؐ اور منبر کے درمیان لکھا اور ہر ترجمہ کے لئے دو دو رکعت نماز پڑھی۔

طبقات شافعیہ جلد دوئم میں ہے کہ بخاری ہر ایک حدیث کے درج کرنے پر پہلے غسل کرتا اور پھر دو رکعت نماز پڑھتا۔ اور اس نے کتاب بخاری کو مسجد الحرام میں سولہ برس کے عرصہ میں تالیف کیا۔ ابن حجر لکھتا ہے کہ بخاری کبھی بھی مکہ میں سولہ برس نہیں رہا۔

لسان المیزان ابن حجر عسقلانی میں ہے کہ مسلم بن قاسم جو بخاری کو علی بن المدینی کا چور اور قائل بتاتا ہے۔ نہایت معتبر اور جلیل القدر شخص تھا۔

زاد المعاد علامہ ابن القیم جلد اول ص۳۹۹ اور ترجمہ اسد الغابہ جلد دوئم ص۲۵۳ پر ہے کہ حجاج بن علاط سلمی بھی اسلام لے آیا تھا۔ اور فتح خیبر میں بھی شریک تھا۔ اس کی زوجہ ام شیبہ تھی جس کے پاس حجاج کا کل مال و متاع تھا۔ حجاج بہت مالدار آدمی تھا۔ فتح خیبر کے بعد اس نے آنحضرتؐ سے عرض کیا۔ کہ میرا تمام مال میری زوجہ کے پاس ہے اگر اس کو یا اس کے اقربا کو میرے اسلام لانے کی اطلاع ہو گئی تو میرا تمام مال جاتا رہیگا۔ لہذا مجھ کو اجازت ہو کہ مکہ جاؤں اور اس طرح خبر کو بیان کروں کہ میری جان اور مال محفوظ رہے۔ حضرتؐ نے اس کو اجازت دیدی وہ مکہ میں آیا اور اپنی زوجہ سے کہا جہاں تک ہو سکے اس راز کو پوشیدہ رکھنا کہ ہم لوگ غنیمت محمدؐ خریدنا چاہتے ہیں کیونکہ وہ تمام لوگ مارے گئے ہیں اور انکا مال و متاع غنیمت میں آیا ہے۔ محمدؐ قید ہو گیا ہے اور اصحاب محمدؐ سب جدا ہو گئے ہیں۔ اور یہود نے

قسم کھائی ہے۔ کہ محمدؐ کو مکہ میں لائیں گے۔ اور اپنے کشتوں کے عوض میں اس کو قتل کر دینگے پس اے زوجہ تو مال جمع کر اور میرے حوالہ بہت جلدی کر (چنانچہ اس حیلہ و تقیہ سے حجاج نے اپنی عورت سے اپنا تمام مال و متاع جمع کر لیا۔) یہ خبر مکہ میں پھیل گئی مسلمانوں کو غم ہوا! اور مشرکین نے خوشی کی۔ اس حدیث سے صاحب زاد المعاد یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ اپنے نفس اور غیر پر بھی جھوٹ بولنا جائز ہے۔ جبکہ ایسے جھوٹ سے غیر کو نقصان نہ پہنچے اور اپنا حق مل جائے جیسے حجاج نے جھوٹ بولا اور اس کے ذریعے سے اپنا مال حاصل کر لیا۔ بغیر اس کے کہ کسی کو ضرر پہنچا ہو۔ (رہا یہ امر کہ اس جھوٹ سے مسلمانان مکہ کو اذیت پہنچی۔ یہ مفسدہ۔ اس مصلحت کے مقابلہ میں جو اس جھوٹ سے حاصل ہوئی خفیف ہے۔

احیاء العلوم امام غزالی جلد دوم صفحہ پر ہے کہ جھوٹ بولنا فی نفسہ حرام نہیں ہے۔ بلکہ چونکہ اس سے مخاطب اور غیر کو ضرر پہنچتا ہے اقل درجہ اس کا یہ ہے کہ خبر دینے والا اعتقاد رکھتا ہے کسی شئے کا خلاف واقع پر تو جاہل ہوگا۔ اور کبھی اس سے غیر کو نقصان پہنچتا ہے اور بہت سے جہل ایسے ہیں کہ ان میں مصلحت اور منفعت ہوتی ہے۔ اور جھوٹ بولنا اس کی تحصیل کا ذریعہ ہے تو ماذون فیہ ہوگا۔ میمون بن مہران نے کہا کہ بعض موقعہ پر کذب صدق سے بہتر ہے۔

پھر امام غزالی لکھتا ہے کہ کلام مقصود کے حاصل کرنے کا وسیلہ ہے پس جو مقصود محمود ہو۔ اگر اس کو صدق اور کذب دونوں سے حاصل کر سکتے ہیں۔ تو اس میں کذب حرام ہے اور اگر صرف کذب سے ہی سے وہ مقصد حاصل ہو سکتا ہے اور صدق سے حاصل نہیں ہو سکتا۔ تو اگر تحصیل مقصود مباح ہے تو کذب بھی مباح ہوگا۔ اور اگر تحصیل مقصود واجب ہے تو کذب بھی واجب ہوگا۔

پھر لکھتا ہے کہ ام کلثومؓ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے تین قسم کے کذب کی اجازت دی۔ ایک جو بغرض اصلاح ہو۔ دوسرا وہ جو جنگ میں بولا جائے۔ تیسرا وہ جو مرد عورت سے اور عورت مرد سے (بغرض اصلاح) بولے آنحضرتؐ نے فرمایا کہ وہ کذب نہیں ہے۔ جو بغرض اصلاح بولا جائے۔

پھر لکھتا ہے کہ ایک شخص نے اپنی زوجہ کو قسم دی۔ تو مجھ کو دشمن جانتی ہے یا نہیں عورت نے کہا ہاں جانتی ہوں۔ وہ شخص عمر بن خطاب کے پاس آیا۔ اور وہ عورت بھی بلائی گئی۔ عمرؓ نے اس عورت کو کہا کہ تو لوگوں کو بیان کرتی ہے کہ تو اپنے شوہر کو ناپسند کرتی ہے۔ اس عورت نے کہا میں توبہ کرتی ہوں چونکہ میرے خاوند نے مجھ سے قسم لی اور میں نے کذب سے بچنے کے لیے سچ کہدیا اے امیر المومنین کیا ایسے موقع پر جھوٹ بول دیا کروں۔ عمرؓ نے کہا ہاں جھوٹ بولا کر۔

پھر صفحہ [illegible] پر لکھتا ہے کہ ثوبان نے کہا کہ کذب جتنا ہے وہ سب گناہ ہے مگر وہ کذب جائز ہے جس

سے کسی مسلمان کو نفع پہنچے یا اس سے کوئی ضرر دفع ہو۔

بخاری تاریخ خمیس جلد اول صفحہ ۳۴۰ پر ہے کہ جب آنحضرت اور ابوبکر اونٹ پر سوار جا رہے تھے۔ تو ابوبکر سے ایک شخص نے پوچھا یہ کون ہے۔ ابوبکر نے کہا یہ رہنما ہے۔ جس سے سائل یہ سمجھا کہ یہ شخص ابوبکر کو رستہ بتا رہا ہے۔ لیکن ابوبکر کا مطلب یہ تھا کہ یہ شخص میرے دین کا رہنما ہے۔

صواعق محرقہ ابن حجر صفحہ ۱۲۴ پر ہے۔ ابوبکر نے اس لئے اس وقت تقیہ کیا کیونکہ آنحضرتؐ کا ارشاد تھا۔ کہ لوگوں کو ہماری شناخت سے روکو۔

تاریخ خمیس جلد اول صفحہ ۳۲۸ پر ہے (غار کی طرف جاتے ہوئے) کہ ابوبکر نے کسی سائل کے سوال پر مقام کراع میں جواب دیا۔ کہ ہم دونوں میں سے ایک ہادی ہے اور دوسرا باغی ہے۔

تاریخ خمیس صفحہ ۳۲۶ اور تفسیر معالم التنزیل صفحہ ۱۸۳ پر ہے کہ جب جناب امیرؑ نے انکار کیا۔ کہ ہم نہیں جانتے کہ رسول اللہ کدھر چلے گئے ہیں اور اس وقت کہاں ہیں۔ حالانکہ حضرت جانتے تھے۔ تو انہوں نے حضرت کو کچھ دیر تک قید رکھا پھر چھوڑ دیا۔ اور آنحضرتؐ کی تلاش میں روانہ ہو گئے۔

فردوس الاخبار دیلمی میں ہے کہ اگر کسی کو اس کا حاکم مسائل پوچھنے کے لئے بلائے اور وہ شخص جانے کہ اگر میں موافق شرع جواب دونگا۔ تو مجھے ضرر پہنچے گا۔ تو جھوٹ نہ بولے۔ سوائے اس وقت کہ جب کہ اس کو جان کا خوف ہو یا عضو کے تلف ہونے یا مال کے ضائع ہونے کا ڈر ہو۔

احیاء العلوم غزالی میں لکھا ہے کہ ایک دن حجاج نے فقہائے بصرہ و کوفہ کو مجلس میں بلایا۔ حسن بصری بھی آگیا۔ حجاج نے جناب امیرؑ کی مذمت کی اور فقہا نے بھی اس کے غضب کی خاطر اور اس کے شہر کے خوف سے حضرت کی مذمت کی۔ حسن بصری اپنی انگلی دانتوں سے کاٹتا تھا اور خاموش تھا۔

مشکوٰۃ باب الصلوٰۃ سفر میں ابن عمر سے روایت ہے کہ رسول اللہ منیٰ میں دو رکعت نماز پڑھا کرتے تھے ابوبکر اور عمر بھی اپنے اپنے وقت میں دو رکعت پڑھتے رہے۔ اور عثمان بھی اپنے عہد خلافت کے شروع میں دو رکعت پڑھتا رہا۔ لیکن پھر عثمان نے چار رکعت پڑھنی شروع کر دی۔ عبداللہ بن عمر کہتا ہے۔ کہ جب میں امام کے ساتھ پڑھتا تو چار رکعت پڑھتا اور جب اکیلا پڑھتا تو دو رکعت پڑھتا۔

تفسیر کشاف میں ہے کہ ابوحنیفہ لوگوں کو پوشیدہ فتویٰ دیتا تھا۔ کہ زید بن علی کی مدد واجب ہے۔ مال اس کی طرف لے جاؤ۔ اور اس کی طرف ہو کر خروج کرو۔

قسطلانی لکھتا ہے کہ عبداللہ بن عمر خلافت معاویہ کے خلاف رائے رکھتا تھا۔ مگر اس نے فتنہ سے ڈر کر معاویہ اور یزید کی بیعت کر لی۔

وفیات الاعیان ابن خلکان میں ہے کہ جب عمر بن ہبیرہ حاکم عراق ہوا اور یزید بن عبدالملک کے وقت خراسان بھی اس کے سپرد ہوا تو ابن سیرین اور شعبی نے یزید بن عبدالملک کی خلافت کو صحیح تسلیم کر لینے میں تقیہ سے کام لیا۔

سیرۃ حلبی اور تاریخ خمیس میں ہے کہ آنحضرتؐ مشرکوں سے ڈر کر زید بن ارقم کے گھر میں چھپ کر نماز پڑھا کرتے تھے۔

شرح اربعین امام نووی اور فتح الباری اور جمع بین الصحیحین حمیدی میں بحوالہ بخاری و مسلم لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ اے عائشہ، اگر تیری قوم کفر اور شرک سے تازہ عہد نہ ہوتی! اور مجھے ان کے انکار کا خوف نہ ہوتا تو میں ضرور بیت اللہ کو گرا دینے کا حکم دیتا۔ اور اس میں وہ چیزیں داخل کرتا۔ جو وہاں سے نکال دی گئی ہیں۔ اور اس کو ابراہیم کی تعمیر کے مطابق بناتا۔

ناظرین! آنحضرتؐ کا مشرکین سے صلح کرنا اور صلح نامہ میں سے لفظ رسول اللہ مٹا دینا۔ آنحضرتؐ کا منافقین سے قتال نہ کرنا اور حضرت علی علیہ السلام کا معاویہ سے صلح کرنا اور لفظ امیرالمومنین کا مٹا دینا اور آنحضرتؐ حذیفہ کو منافقین کے نام بطور راز بتانا یہ سب امور تقیہ ہیں۔

یحییٰ برمکی نے ہارون رشید کے روبرو ہشام ابن حکم سے جو امام صادق علیہ السلام کے اصحاب مخصوصین میں سے تھے پوچھا کہ تم علیؑ اور عباسؓ میں سے کس کو سچا قرار دیتے ہو جب کہ وہ میراث کے متعلق جھگڑے ہشام نے سوچا اگر علیؑ کو سچا قرار دیتا ہوں تو جان کا خطرہ ہے۔ اور اگر عباسؓ کو سچا کہتا ہوں تو کفر ہے۔ پس اس نے جواب دیا کہ دونوں سچے تھے جس طرح کہ دو فرشتے جھگڑتے ہوئے حضرت داؤدؑ کے پاس آئے۔ حالانکہ انکا مطلب صرف داؤدؑ کو اس کے حاکم کی غلطی سے آگاہ کرنا تھا۔

بخاری حصہ اول صفحہ ۶۹ پر ہے کہ (غار کی طرف جاتے ہوئے) ابوبکرؓ نے اس وجہ سے ابن الدغنہ سے اصل مقصد بیان نہ کیا۔ (اور کہا کہ ہم کو ہم وطنوں نے نکال دیا ہے۔ اور ہم سیاحت کو جاتے ہیں) کیونکہ وہ کافر تھا۔ ابن حجر کہتا ہے کہ سیاحت اس کو کہتے ہیں کہ کوئی شخص بلا تعیین مقام جہاں قیام کرنا منظور ہو نکلے۔

شرح بخاری ابن حجر عسقلانی جلد سوئم صفحہ ۱۱ پر ہے کہ صلح حدیبیہ کی ایک شرط یہ بھی تھی کہ اگر کوئی مشرک مسلمان ہو کر مدینہ چلا آئے تو وہ کفار کو واپس دیدیا جائے یعنی کوئی کافر اسلام نہ لا سکے۔ اور اگر کوئی مسلمان مکہ چلا جائے (اور وہاں جا کر یہودی یا نصرانی کا مذہب اختیار کرلے) تو مسلمانوں کا کوئی حق نہ ہوگا کہ اس کو واپس لے سکیں صلحنامہ کا لکھنے والا سہیل بن عمر مشرک تھا۔ اس کا بیٹا ابو جندل مسلمان ہو چکا ہوا تھا

اور آنحضرت کی پناہ میں تھا۔ اس صلحنامہ کی رو سے ابوجندل کو اس کے باپ سہیل بن عمر کے حوالہ کر دیا گیا۔ خواہ وہ اب قتل کر دیا جائے۔ اس پر ابن حجر لکھتا ہے کہ چونکہ خدا نے مسلمانوں کیلئے تقیہ مباح کر دیا ہے اس لئے ابوجندل تقیہ کر کے اپنی جان محفوظ رکھ سکتا تھا۔

تاریخ خمیس جلد اول صفحہ ۳۰۹ پر ہے کہ عائشہ سے روایت ہے کہ اسلام نے حضرت زینب اور اس کے شوہر ابوالعاص میں جدائی ڈال دی مگر رسول اللہ اس پر قادر نہ تھے۔ یہ دونوں کو جدا کر سکیں کیونکہ مکہ میں مغلوب تھے۔

بخاری جلد دوم صفحہ ۱۳۵ پر ہے کہ رسول اللہ نے عائشہ سے کہا کہ اگر تیری قوم تازہ جدید ہوتی اور ان کے پھر ارتداد کا خوف نہ ہوتا۔ تو میں ضرور خانہ کعبہ کو گرا کر اصلی شکل میں تعمیر کرتا۔

ترجمہ اسد الغابہ مولوی عبد الشکور جلد اول صفحہ ۲۵۵ پر ہے کہ بشیر بن حنظلہ صحابی کے ساتھ ابو وائل جا رہا تھا۔ ابو وائل کے دشمنوں نے دیکھا اور کہا یہی ابو وائل ہے اسکو پکڑو اور قتل کرو۔ (بشیر بن حنظلہ نے قسم کھا کر کہا کہ یہ تو میرا بھائی ہے اور میرے ماں باپ کا بیٹا ہے۔ (ابو وائل کوئی اور شخص ہے)

ناظرین! تقیہ کا موقعہ تو انسان کو شاذ و نادر ملتا ہے۔ مگر سنیوں نے تو جھوٹ اور کذب کو بدرجہ مباح کر دیا ہے جو سراسر خدا اور رسول کے حکم کے خلاف ہے۔ احیاء العلوم امام غزالی صفحہ ۱۰۶ پر ہے کہ جھوٹ بولنا بنفسہ حرام نہیں ہے بلکہ جب کسی کو ضرر پہنچے تو اکثر اوقات کذب واجب ہو جاتا ہے اور بہت سے موقعوں پر صدق سے کذب بہتر ہے اور بعض جگہ کذب مباح ہے اور جو جھوٹ مرد اپنی عورت سے اور عورت اپنے خاوند سے بولیں وہ جھوٹ ہی نہیں ہے چنانچہ ایک عورت نے عمر بن خطاب سے پوچھا کہ آیا میں جھوٹ بولوں تو کہا۔ ہاں بول۔ پھر لکھتا ہے کہ آنحضرت کی حدیث ہے کہ مرد و عورت سے جھوٹ بول سکتا ہے آدمی کو چاہئے کہ اپنی جان اور مال کی حفاظت کیلئے جھوٹ بولے اور اگر شراب پئے اور زنا کرے تو اس سے انکار کرے یہاں تک کہ بعض کا گمان ہے کہ فضائل اعمال اور تشدد معاصی کی خاطر جھوٹی حدیث بنانا جائز ہے کیونکہ اس کی غرض درست ہے۔

مقدمہ ابن الصلاح صفحہ ۳۴ و صفحہ ۳۵ پر ہے کہ سب سے زیادہ ضرر مسلمانوں کو اس قوم سے پہنچا ہے۔ جو زاہد کہے جاتے تھے اور جنہوں نے کار ثواب سمجھ کر وضعی احادیث بنائیں اور لوگوں نے ان پر اس وجہ سے اعتبار کر لیا کہ وہ بڑے معتمد اور قابل اعتبار ہیں۔ امام سمعانی کہتا ہے کہ بعض کرامیہ قائل ہیں کہ ترغیب اور ترہیب کی خاطر وضعی حدیثیں بنانا جائز ہے۔ ابن جوزی کہتا ہے کہ وضعی احادیث بنانے والوں کی یہ اقسام تھیں۔ اول وہ جو اپنے مذہب کی حمایت میں بناتے تھے۔ مثلاً خطابیہ اور سالمیہ وغیرہ دوسرے وہ خلفاء امراء کی خوشامد بناتے۔ تیسرے وہ جو روٹی کمانے کی خاطر بناتے۔ چوتھے وہ جو اپنی

اولاد اور دانشوں کے لئے بناتے۔ پانچویں وہ اپنے فتووں اور اجتہاد کی تائید میں بنالیتے چھٹے وہ جو ترغیب اور ترہیب کی خاطر بنالیتے۔ مشکوٰۃ جلد چہارم ص۲۵۵ پر ہے کہ ابوبکر کے فضائل اور مناقب میں بہت احادیث ایسی ہیں جن پر بعض محدثین کا اتفاق ہے کہ سب وضعی ہیں۔

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی جلد ثالث ص۲۵۵ پر ہے کہ اولی الامر صرف وہی اشخاص ہو سکتے ہیں جو ابتدائے عمر سے انتہائے عمر تک معصوم ہوں یعنی ان کے متعلق صغیرہ یا کبیرہ گناہ کا گمان بھی نہ ہو سکے پس بقول رازی فاسق امام نہیں ہو سکتا۔ مگر رازی کے مقلدین یعنی اہلسنت کا اعتقاد یہ ہے "الامام لاینعزل بالفسق" یعنے امام فسق و فجور کی وجہ سے امامت سے معزول نہیں ہو سکتا۔

بغیۃ الرائد شرح عقائد نواب صدیق حسن خاں ص۹۲ اور مسلم میں ہے کہ جس کسی نے امام وقت کو نہیں پہچانا۔ وہ جاہلیت کی موت مرا اور نیز لکھا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

صواعق محرقہ ابن حجر عسقلانی میں سورہ الصافات آیہ نمبر ۲۳۔ "وقفوھم انھم مسئولون" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ابن عباس نے ابوسعید خدری سے روایت کی ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ بروز قیامت اہل محشر سے علیؑ ابن ابیطالب کی ولایت کا سوال کیا جائیگا۔ علامہ واحدی اس آیہ کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ حضرت علیؑ اور اہلبیتؑ کے بارہ میں سوال کیا جائیگا کیونکہ خدا نے اجر رسالت کو مودت اہلبیت میں محدود کر دیا تھا۔ پس لوگوں سے پوچھا جائے گا کہ آیا تم لوگوں نے ان لوگوں کی ولایت کو مانا یا یونہی معطل چھوڑ دیا اگر چھوڑ دیا مواخذہ ہوگا۔

تفسیر نیشاپوری مطبوعہ طہران جلد سوئم ص۳۲۹ پر سورہ الزخرف آیہ نمبر ۴۴ "وسئل من ارسلنا من قبلک" کی تفسیر میں بروایت ابن عباس اور ابن مسعود لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ شب معراج میرے پاس ایک فرشتہ آیا۔ اس نے کہا کہ اپنے قبل کے انبیاؑ سے پوچھئے کہ وہ کس بات پر پیغمبر بنا کر بھیجے گئے تھے۔ آنحضرتؐ فرماتے ہیں کہ میرے پوچھنے پر تمام نے جواب دیا کہ آپؐ کی رسالت اور علیؑ ابن ابیطالبؑ کی ولایت پر۔

ناظرین! اہلسنت کا امام ملاحظہ ہو۔ غایت الاوطار ترجمہ رد المختار مطبع صدیقی ص۲۵۳ پر ہے کہ افضل امام وہ ہے جس کی زوجہ دوسرے اماموں کی ازواج سے زیادہ خوبصورت ہو۔ اگر خوبصورتی میں تمام ازواج برابر ہوں۔ تو افضل امام وہ ہے جو زیادہ دولت رکھتا ہو۔ اگر دولت میں بھی تمام امام برابر ہوں تو افضل امام وہ ہے جو صاحب نقب ہو اگر نقب کے لحاظ سے بھی کسی امام کو دوسرے امام پر ترجیح نہ ہو تو افضل امام وہ ہے جس کا لباس زیادہ قیمتی ہو اگر لباس کی حیثیت سے بھی تمام امام ایک جیسے

ہوں تو افضل امام وہ ہے جس کا سر بڑا ہو۔ اگر سر کی بڑائی میں بھی کئی امام کو دوسرے اوصاف پر فوقیت نہ ہو تو افضل امام وہ ہے جس کا آلہ تناسل چھوٹا ہو۔ مگر سنیوں نے اس آخری شرط کی تحقیق کا طریقہ نہیں بتایا۔ کیا سنی اماموں کو ڈاکٹروں کے پاس بھیجا جائے۔ یا کسی اور جگہ۔ مسئلہ امامت کا عجیب حل ہے۔ اس اصول کے مطابق تو مخنثوں کو امیر الائمہ ہونا چاہیے

کتاب ملل و نحل جلد چہارم ص۱۶۶ پر ہے کہ صحابہ تابعین کا اتفاق ہے کہ نماز ہر فاسق و فاجر کے پیچھے جائز ہے بلکہ مختار بن عبید امامت نماز کراتا۔ حالانکہ اس کے اسلام میں بھی شبہ تھا۔

بخاری کتاب الاذان باب امامۃ المفتون والمبتدع میں ہے کہ مخنث (ہیجڑا کھسرا) امام ہو سکتا ہے۔

تقیہ وہ چیز ہے جس کا جواز قرآن اور حدیث دونوں سے ثابت ہے۔ مگر بایں ہمہ جاہل لوگ اس پر اعتراض کرتے رہتے ہیں۔ اگر غور و تعمق کی نگاہ سے دیکھیں تو دنیا کا ہر شخص تقیہ پر عمل کرتا ہے۔ یعنی تقیہ وہ مرکب دوائی ہے جو فطرت۔ عقلمندی۔ مآل اندیشی اور شریعت پر مشتمل ہے۔ نہایت اختصار سے عرض کرتا ہوں۔

(۱) جب آنحضرتؐ نے حضرت علیؑ کو حکم دیا کہ وہ ان کے بستر پر کپڑا اوڑھ کر سو جائیں۔ تو اس سے مقصود یہ تھا کہ کفار آنحضرتؐ کو گھر ہی میں خیال کریں۔ کیا یہ تقیہ نہ تھا۔

(۲) جب ابوبکر نے بوقت مرگ عمر کے کہنے پر خلافت اس کے نام لکھ دی اور نوشتہ کو لفافہ میں بند کر دیا تو عمر اس لفافہ پر یہ کہہ کر لوگوں سے بیعت لیتا رہا کہ ہم نہیں جانتے کہ اس لفافہ میں کس شخص کا نام خلافت کے لئے لکھا گیا ہے ہم تو اس تحریر کے حکم کے فرمانبردار ہیں۔ کیا تقیہ کسی اور چیز کو کہتے ہیں۔

(۳) عائشہ نے خود قتل عثمان کا فتویٰ دیا اور فتویٰ دے کر کعبہ چلی گئی (یہی تقیہ ہے) تاکہ قتل عثمان اس کی غیر حاضری میں وقوع پذیر ہو۔ لیکن جب عثمان قتل ہو چکا اور اس کی امید کے خلاف حضرت علیؑ خلیفہ بنائے گئے تو قتل عثمان میں حضرت علیؑ کو ملزم گردان کر آپ سے جنگ کرنے کو آمادہ ہو گئی۔ کیا یہ تقیہ نہ تھا۔

(۴) باپ لڑکے کو تعلیم کے لئے مدرسہ میں بھیجنا چاہتا ہے۔ لڑکا مارے خوف کے روتا اور چلاتا ہے۔ باپ اسے پیار اور شفقت سے کہتا ہے بیٹا ڈر مت معلم استاد تمہیں لڈو اور مٹھائی کھلائیں گے اور تم بہت خوش رہو گے۔ پھر اپنی گرہ سے خریدی ہوئی مٹھائی تمام جماعت میں تقسیم کرتا ہے۔

اسی دانشمندانہ فعل کو تقیہ کہتے ہیں۔

(۵) محتاط حاکم یا بادشاہ اپنی خواب گاہ بدلتے رہتے ہیں یہی فرزانہ اور عاقبت اندیشانہ کام تقیہ کہلاتا ہے

(۶) گزشتہ ایام میں جب چوروں اور ڈاکوؤں نے قیامت برپا کر رکھی تھی امیر لوگ اپنا زرومال زمین میں دفن کر دیا کرتے تھے۔ اور غریبوں کا سا لباس رکھتے تھے۔ اس صورت سے صرف ان کا مال ہی محفوظ نہ رہتا تھا۔ بلکہ ان کی جانیں اور آبرو بھی محفوظ تھی بس ثابت ہوا کہ تقیہ کی خلاف ورزی حماقت اور خودکشی ہے۔

(۷) آپ اپنے دو سالہ بچے کے سامنے جیب سے چاقو نکالا۔ اور قلم بنانا چاہا بچہ چاقو کی خوبصورتی پر فریفتہ ہو کر کھلا چاقو مانگتا ہے۔ اور ضد کرتا ہے۔ آپ چاقو کو جیب میں ڈال کر بچہ سے کہدینگے دیکھو وہ چیل چاقو اٹھا کرلے گئی ہے۔ اسی فرزانگی کو تقیہ کہتے ہیں۔

(۸) اگر آپ کے باپ کو اس کے دشمن بوقت شب قتل کرنے کے لئے آپ کے گھر میں گھس آئیں اور آپ کا باپ جو ان قاتلوں کی آمد سے آگاہی رکھتا ہو کسی رشتہ دار کے ہاں سویا ہوا ہو۔ کیا آپ ان کو اپنے باپ کی خوابگاہ کا پتہ دیدینگے یقیناً نہیں دینگے پھر آپ تقیہ سے کیوں محترز ہیں۔

(۹) اہلسنت کی مستند کتاب اکسیر ہدایت ترجمہ کیمیائے سعادت ص۳۱۵ پر مرقوم ہے۔ اے عزیز جان تو کہ جھوٹ بولنا اس سبب سے حرام ہے کہ دل پر اثر کرتا ہے۔ اور صورت دل کو نار است اور تاریک کرتا ہے لیکن جھوٹ بولنے کی ضرورت پڑے اور آدمی مصلحتاً جھوٹ بات کہے تو دروغ مصلحت آمیز درست ہے۔ مگر دل میں اس سے کراہت رکھنا چاہئے اور اس سے کارہ رہے تو جھوٹ حرام نہیں ہے اس واسطے کہ جب اس سے کارہ رہیگا تو دل اثر قبول نہ کریگا اور خراب نہ ہوگا۔ اور جب خیر کے ارادے سے جھوٹ بولیگا۔ تو دل تاریک نہ ہوگا۔ اور اس میں شک نہیں کہ اگر کوئی مسلمان کسی ظالم کے ظلم سے بھاگ جائے تو سچ بولنا نہ چاہئے کہ وہاں ہے۔ بلکہ یہاں جھوٹ بولنا واجب ہے اور حقیقت یہ ہے کہ جھوٹ ناگفتنی ہے لیکن اگر سچ بولنے سے بھی کوئی شر پیدا ہو جو ممنوع ہے تو عدل وانصاف کے ترازو میں تولنا چاہئے اگر اس بات کا نہ ہونا جھوٹ کے ہونے سے شرع میں زیادہ مقصود ہے مثلاً لوگوں جب لڑائی جورو اور خصم میں بگاڑ۔ مال ضائع ہونا۔ بھید کھل جانا۔ گناہ کے سبب سے فضیحت ہونا تو اس وقت جھوٹ بولنا مباح ہے اس واسطے کہ شرع میں ان باتوں کا شر جھوٹ کے شر

سے زیادہ ہے یہ ایسا ہے جیسا جان کے خوف سے مردار چیز حلال ہو جاتی ہے اس واسطے کہ شرح میں جان بچانا مردار کھانے سے زیادہ ضروری ہے۔ فقط غور فرمائیں کہ عبارت بالا میں تقیہ کن کن معمولی حالات میں جائز قرار دیا گیا ہے۔

(۱۰) بعض اصحاب رسول بھوک سے تنگ آ کر پیٹ پر پتھر باندھتے تھے جس سے مقصود یہ تھا۔ کہ وہ سیر شدہ ظاہر ہوں۔ اسی طرح بوڑھے سپاہیوں کو ڈاڑھیوں پر خضاب لگانے کا حکم ہوتا تھا تاکہ کفار کی نگاہ میں جوان دکھائی دیں۔ یہ دو نمونے مشتے نمونہ از خروارے تقیہ کے حامی ہیں یہاں تک میرا خیال ہے تقیہ کا جواز بخوبی واضح اور ثابت ہو چکا ہے مگر ان دلائل کی موجودگی میں بھی کوئی بے شعور آدمی تقیہ کو جائز تسلیم نہ کرے تو اس کی اپنی مرضی۔

# حدیث ساز

میزان الاعتدال میں ہے کہ احمد بن عبد اللہ بن خالد جوئباری نے ایک ہزار حدیثوں سے زیادہ وضعی حدیثیں بنائیں۔

میزان ص۸۵ پر ہے کہ احمد بن محمد بن عمر بن یونس بن قاسم حنفی ابو سہل نے پانچ سو (۵۰۰) وضعی حدیثیں بنائیں

میزان ص۷ پر ہے کہ احمد بن محمد بن فضل لخمی نے بقول ابن حبان تین ہزار (۳۰۰۰) سے زیادہ وضعی حدیثیں بنائیں۔

میزان ص۷ پر ہے کہ احمد بن محمد بن عمر بن مصعب نے بقول ابن حبان دس ہزار (۱۰۰۰۰) سے زیادہ وضعی حدیثیں بنائیں۔

میزان جلد دوم ص۲۷ پر ہے کہ عبد اللہ بن ابی جعفر رازی درباره محمد بن حمید رازی کہتا ہے کہ میں نے اس سے دس ہزار (۱۰۰۰۰) حدیثیں سنیں مگر رد کر دیں کیونکہ وہ مرد فاسق تھا۔

میزان ص۱۱۲ پر ہے کہ عبد الرحیم بن حبیب فاریابی نے پانچسو (۵۰۰) سے زیادہ وضعی حدیثیں بنائیں

میزان ص۱۳ پر ہے کہ عبد الکریم بن ہیثم یری نے کہا کہ شیبان کے پاس پچیس ہزار (۲۵۰۰۰) وضعی حدیثیں تھیں جو نہ لی گئیں۔

میزان ص۲۳۵ پر ہے کہ عمر بن ہارون کی ستر ہزار (۷۰۰۰۰) حدیثیں رد کر دی گئیں۔

میزان ص۳۷ پر ہے کہ محمد بن حمید رازی حافظ المتوفی ۲۴۸ھ کی پچاس ہزار (۵۰۰۰۰) حدیثیں

تھیں جو روایت نہیں کی جاتیں۔

میزان جلد ۳ ص ۱۱۰ پر ہے کہ محمد بن عمر بن واقد واقدی (جو مشہور مورخ ہے) تیس ہزار (۳۰۰۰۰) وضعی حدیثوں کا راوی ہے۔

# عقائد سنیہ متعلق عصمت انبیاء

مواقف اور اس کی شرح میں لکھا ہے کہ ہمارے (اہلسنت کے) اکثر اصحاب اور معتزلہ کی ایک جماعت کہتے ہیں کہ وحی آنے سے پہلے انبیاء سے گناہ کبیرہ کا ہو سکنا ممتنع نہیں ہے کیونکہ نہ تو اس پر معجزہ کی کوئی دلالت ہے۔ نہ عقل حکم لگاتی ہے۔ اور نہ شرع میں کوئی ایسی بات لکھی ہے جس سے ثابت ہو کہ وحی آنے سے پہلے انبیاء سے گناہان کبیرہ نہیں ہو سکتے۔ لیکن معتزلہ میں سے اکثر یہ کہتے ہیں کہ انبیاء سے کبیرہ گناہ نہیں صادر ہو سکتا۔ صغیرہ ہو سکتا ہے کیونکہ اگر انبیاء سے کبیرہ گناہ صادر ہو تو ضرور ہے کہ لوگ ان سے نفرت کرنے لگ جائیں۔

تحفہ باب ششم شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی میں ہے کہ بیشمار آیات احادیث سے صاف ظاہر ہے کہ انبیاء سے لغزشیں ہوئیں۔ جن پر عتاب الٰہی نازل ہوا۔

ابن فورک کہتا ہے (ابن فورک اہلسنت کے جید علماء میں سے ہے) کہ جائز ہے کہ خدا ایسے شخص کو پیغمبر بنائے جو مبعوث ہونے سے پہلے کافر ہو۔ یہی عقیدہ فرقہ حشویہ کا ہے۔ جو اہلسنت کا ایک فرقہ ہے۔

اہلسنت کے نہایت جلیل القدر عالم امام سدی آیہ "ووضعنا عنک وزرک الذی انقض ظھرک" (یعنی ہم نے تجھ سے تیرا بوجھ اٹھا لیا جس نے تیری پشت کو خستہ کر دیا تھا) کی تفسیر میں کہتا ہے کہ منقول ہے کہ وزر یعنی بوجھ سے مراد شرک ہے کیونکہ آنحضرت چالیس سال تک اپنی قوم کے دین یعنی کفر پر رہے۔ بعینہ یہی مضمون نہج البلاغہ علامہ ابن ابی الحدید معتزلی کی میں ہے۔

شرح ابن ابی الحدید میں ہے کہ حشویہ فرقہ (اہلسنت) کے لوگوں نے انبیاء پر نبی ہونے کی حالت میں زنا اور لواطہ وغیرہ جیسے گناہ جائز کر دیے ہیں۔ ان میں سے بعض کہتے ہیں کہ اس میں اتنی شرط ہے کہ وہ ظاہر ہو کر نہ کریں۔ بلکہ پوشیدہ کریں۔ اور بعض کہتے ہیں کہ ہر حالت میں جائز ہے۔

غنیۃ الطالبین شیخ عبدالقادر اور ملل و نحل شہرستانی میں ہے کہ حشویہ اہلسنت سے ہیں۔

شرح مواقف اور شرح مقاصد اور کتاب تذکرہ فی احوال الموتی و امور الآخرۃ قرطبی میں ہے کہ اشاعرہ کا قول ہے کہ جائز ہے کہ جھوٹ بولے۔ نیز کتاب تذکرہ میں ہے کہ طبری اور اس کے سوائے

فقہا اور متکلمین اور محدثین نے کہا ہے کہ انبیاء سے صغیرہ گناہ واقع ہوتے ہیں۔ بخلاف اس کے رافضی (یعنے شیعہ) کہتے ہیں کہ انبیا سب گناہوں سے معصوم ہیں۔

تحفہ کبد چہارم میں ہے کہ اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ انبیاء مبعوث ہونے کے بعد کبیرہ گناہ عمداً اور سہواً نہیں کرتے۔ لیکن گناہ صغیرہ سہواً کرتے ہیں۔

تحفہ باب ہفتم میں ہے کہ حضرت آدمؑ نبوت سے پہلے امام اور خلیفہؑ زمین تھے اور اس پر اہلسنت کا اجماع ہے کہ ان سے گناہ صادر ہوا جیسا کہ خدا نے فرمایا ہے کہ "عصےٰ آدم ربہ فغوےٰ"

بخاری کتاب الغسل باب من اغتسل عریاناً وحدہٗ فی الخلوۃ میں بروایت ابوہریرہ لکھا ہے کہ بنی اسرائیل ایک ہی جگہ ننگے نہایا کرتے تھے اور ایک دوسرے کو ننگا دیکھتے تھے۔ مگر حضرت موسےٰؑ علیحدہ نہایا کرتے اس لئے بنی اسرائیل کو شک ہوا کہ حضرت کے خصیے بڑھے ہوئے ہیں۔ ایک دن حضرت موسےٰ نہانے لگے اور ایک پتھر پر کپڑے رکھے تو پتھر کپڑے لے کر بھاگ گیا۔ حضرت اسی حالت میں پتھر کے پیچھے بھاگے اور پتھر کو خوب زد و کوب کیا۔ بنی اسرائیل نے حضرت کو دیکھ کر کہا ہمارا خیال غلط تھا حضرت کو کوئی مرض نہیں ہے۔ ابوہریرہ نے پھر کہا کہ خدا کی قسم۔ اس پتھر پر اب تک موسےٰؑ کی ضربوں کے نشانات موجود ہیں۔

تفسیر کبیر جلد ہشتم زیر آیہ "وجدک ضالاً" ص ۲۴۲ میں ہے کہ بعض مفسر کہتے ہیں کہ آنحضرتؐ پہلے کافر تھے۔ کلبی کہتا ہے کہ "وجدک ضالاً" سے مراد یہ ہے کہ آنحضرتؐ کافر تھے۔ سدی کہتا ہے کہ آنحضرتؐ پہلے اپنی قوم کے مذہب پر تھے مجاہد کہتا ہے کہ آنحضرتؐ ہدایت سے گمراہ تھے اور ص ۲۴۳ پر امام رازی کا اپنا قول ہے کہ جمہور علما کا اس امر پر اتفاق ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک لحظہ کیلئے بھی کفر نہیں کیا

ناظرین! ضلال کے معنی لغت کے لحاظ سے کئی ہیں جن میں سے یہاں حرف "پوشیدہ" "چھپا" ہو سکتے ہیں۔ پس معنے یہ ہوئے کہ اے محمدؐ تیرے کمالات پہلے اس قوم میں مخفی تھے۔ اب میں نے ظاہر کر دیئے۔ اور یہ مطلوب ہو گئے۔ مثلؐ "ضل الماء فی اللبن اذا جاء مجہولاً"

ترجمہ بخاری پارہ تیرھواں کتاب بدء الخلق مطبوعہ احمدی پریس ص ۹۳ پر ہے کہ فرمایا رسول اللہ نے کہ مجھکو موسےٰؑ پر فضیلت مت دو قیامت کے دن سب لوگ بیہوش ہو جائیں گے تو مجھے ہوش سب سے پہلے آئیگا میں دیکھونگا کہ موسےٰ عرش کا کونا تھامے ہوئے ہیں۔ اب معلوم نہیں کہ وہ بیہوش ہو کر مجھ سے بھی پہلے ہوش میں آ جائینگے یا ان لوگوں میں ہوں گے جنکو اللہ نے مستثنےٰ کیا ہے یعنی وہ بیہوش نہیں ہونگے

تحفہ شاہ عبدالعزیز نے طعن قرطاس کا جواب دیتے ہوئے لکھا ہے کہ انبیاء کی ہر ایک بات

نہ وحی ہوتی ہے اور نہ اس کا ماننا ضروری ہے۔

تفسیر در منثور علامہ جلال الدین سیوطی میں ہے کہ بزار اور طبرانی اور ابن مردویہ اور ضیائے مقدسی نے کتاب مختارہ میں روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے پڑھا افرأیتم اللات والعزٰی ومناۃ الثالثۃ" یعنے کیا تم نے لات اور عزٰی اور ان کے پچھلے تیسرے بت مناف کو دیکھا بعد ازیں آنحضرتؐ نے پڑھا تلک الغرانیق العلی وان شفاعتہن لترتجی یعنی یہ بزرگ بت ہیں اور در حقیقت انکی شفاعت کی امید کی جاتی ہے پس جبرئیل نے کہا کہ میں تو آپ کے پاس یہ نہیں لایا تھا۔ یہ الفاظ شیطان سے ہیں پس خدا نے یہ آیہ نازل فرمائی کہ ہم نے تیرے پہلے جس کسی رسول یا نبی کو بھیجا۔ اور جب کبھی اس نے تمنا کی تو شیطان نے اس کی تمنا میں در اندازی کر دی۔

ابن جریر اور ابن منذر اور ابن ابی حاتم نے صحیح سند کے ساتھ سعید بن جبیر سے بعینہٖ روایت بالا درج کی ہے۔ اور اس پر اضافہ یہ کیا ہے کہ آنحضرتؐ نے اس وقت سجدہ تو بہ بھی کیا۔

کتاب مواہب الدنیہ شیخ شہاب الدین قسطلانی میں ابن ابی حاتم اور طبری اور ابن منذر اور ابن مردویہ اور بزار اور ابن اسحاق اور حافظ ابن کثیر اور واقدی اور سدی اور معشر کی روایات سے وہی واقعہ بالا درج ہے۔

تفسیر معالم التنزیل ص۲۱ پر ہے کہ ابن عباس اور محمد بن کعب قرظی سے روایت ہے کہ جب آنحضرتؐ نے اپنی قوم کی روگردانی کو دیکھا تو یہ امر حضرت پر ناگوار ہوا۔ اور دل میں تمنا کی کہ کوئی بات ایسی ہوتی کہ جس سے ہم قوم کے قریب ہو جاتے (خواہ وہ امر کیسا ہی کفر اور شرک سے بھرا ہو) پس ایک روز حضرتؐ مجلس قریش میں بیٹھے تھے کہ سورہ النجم کا نزول ہوا جسکو حضرتؐ نے پڑھا جب آیۂ افرأیتم اللات والعزٰی ومناۃ الثالثۃ الاخرٰی کی تلاوت کی تو شیطان نے حضرت کی زبان پر وہ بات ڈالدی کی حضرتؐ کو تمنا تھی (پس شیطان کوئی نہ تھا بلکہ حضرت کی تمنا ہی مجسم شیطان تھی نعوذ باللہ) یعنی تلک الغرانیق العلی وان شفاعتہن لترتجی یعنے یہ بلندی والے خدام ہیں اور انکی شفاعت کی امید کیجاتی ہیں جب قریش نے سنا تو خوش ہوئے اور حضرتؐ نے سورہ پڑھ کر سجدہ کیا تو کفار نے بھی سجدہ کیا۔

تفسیر طبری جلد ۱۷ ص۱۲۱ پر ہے کہ تاویل کلام یہ ہے کہ جب کوئی نبی یا رسول کتاب پڑھتا ہے یا تلاوت کرتا ہے یا حدیث بیان کرتا ہے یا (معمولی) کلام کرتا ہے تو شیطان اس میں در اندازی کر دیتا ہے تو خدا اس القائے شیطانی کو منسوخ کر دیتا ہے ناظرین! ایسے نبی یا رسول کا ہر ایک فعل اور قول غیر محفوظ ہوا!

بخاری جلد دوم ص۱۰۵۱ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ کوئی شخص میرے بارہ میں یہ نہ کہے کہ میں

یونس بن متی سے بہتر ہوں۔ فتح الباری جلد سوئم صفحہ ۲۶۲ پر ہے کہ کسی نبی کو مناسب نہیں کہ وہ کہے کہ ہم افضل ہیں۔

بخاری برحاشیہ فتح الباری جلد سوئم صفحہ ۲۵۸ پر ایک یہودی اور مسلمان کا جھگڑا مرقوم ہے۔ جس پر آنحضرتؐ نے فرمایا کہ مجھے موسیٰ سے بہتر نہ کہو۔

رسالہ رد روافض احمد بن عبدالاحد صفحہ پر ہے کہ ہو سکتا ہے کہ آنحضرتؐ کے بعض افعال اور اقوال اپنی رائے اور اجتہاد سے ہوں مثلاً طلب کاغذ و قرطاس و تجہیز جیش اسامہ و اخراج مروان ایسے امور کی مخالفت کفر نہیں ہے۔ بحرالعلوم کے صفحہ ۴۵۹ پر ہے کہ جو اس شخص کی بات نہ مانے جو یہ کہے کہ انبیاء خدا کے احکام میں خطا نہیں کر سکتے۔ یہ تحقیق یہ عقیدہ شیاطین اہل بدعت مثل روافض وغیرہ کا ہے۔ اہل حق انبیاء سے صدور خطا کو جائز جانتے ہیں۔

بخاری کتاب المناقب پارہ پندرہ احمدی پریس لاہور صفحہ ۲۲ پر ہے کہ قبل نبوت آنحضرتؐ زید بن عمرو بن نفیل کو مقام بلدح پر ملے اور آنحضرتؐ کے سامنے دستر خوان بچھا گیا۔ مگر زید نے وہ کھانا کھانے سے انکار کر دیا۔ اور کہا کہ میں ان جانوروں کا گوشت نہیں کھاتا جنکو تم لوگ تھانوں پر کاٹتے ہو میں اس جانور کا گوشت کھاؤں گا جو اللہ کے نام پر کاٹا جائے یعنی بقول اہلسنت آنحضرتؐ حرام گوشت کھا رہے تھے۔ نعوذ باللہ۔

ترجمہ بخاری کتاب بدء الخلق پارہ تیرھواں صفحہ ۸۵ پر ہے کہ آنحضرتؐ بروز قیامت بیہوش ہو جائینگے

بخاری کتاب المناقب پارہ پندرہ صفحہ ۹ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ خدا کی قسم میں نہیں جانتا کہ قیامت کے دن میرا کیا حال ہو گا۔

ترجمہ بخاری مولوی وحید الزمان کتاب المغازی پارہ سترھواں صفحہ ۸ پر ہے کہ سمندر نے ایک مری ہوئی عظیم الجسم مچھلی کنارے پر پھینکی جس کا گوشت اصحاب رسولؐ پندرہ دن تک کھاتے رہے اس کی ایک ہڈی اتنی بڑی تھی کہ ایک اونٹ مع سوار اس کے نیچے سے نکل گیا جب آنحضرتؐ اور اصحاب مدینہ واپس آئے اور مچھلی کا تذکرہ ہوا۔ تو آنحضرتؐ کے ارشاد پر اس مچھلی کا بچا ہوا گوشت سمندر کے کنارے سے لایا گیا جو آنحضرتؐ نے کھایا۔ ترجمہ بخاری وحید الزمان کتاب الہبہ پارہ دسواں صفحہ پر ہے کہ ابن عباس کی خالہ ام حفیدہ نے آنحضرتؐ کو پنیر اور گھی اور گوہ (مشہور جانور ہے) کھانے کے لئے بھیجے آنحضرتؐ نے گوہ کا گوشت نہ کھایا۔ لیکن دوسرے اصحاب نے کھایا۔ اور آنحضرتؐ نے ان کو کھانے سے منع نہ کیا۔

تھے۔ ان کو اس سہو کے جتانے کی جرأت نہ ہوئی۔ لیکن ذوالیدین کے کہنے پر آنحضرت نے بقایا دو رکعتیں پڑھائیں اور سجدہ سہو ادا کیے۔

بخاری کتاب المغازی باب قصہ غزوہ بدر آیہ ولقد نصرکم اللہ کے ذکر میں عبداللہ بن کعب بن مالک سے روایت ہے کہ آنحضرت بدر میں لڑنے کی نیت سے نہیں بلکہ لوٹ مار کی غرض سے رہزنوں کی طرح گئے تھے۔

ابن ماجہ مطبوعہ نظامی دہلی باب فیمن یغتسل من جمیع نسائہ غسلا واحدا میں ہے کہ آنحضرت ایک غسل سے اپنی تمام ازواج سے مجامعت کرتے۔ یہی حدیث بخاری میں بھی ہے۔ بخاری کتاب النکاح باب البناء فی السفر میں انس سے روایت ہے۔ کہ واپسی خیبر کے وقت مکہ اور مدینہ کے درمیان آنحضرت اپنی زوجہ صفیہ سے تین دن تک مقاربت کرتے رہے اور میں نے طعام ولیمہ کے لئے مسلمانوں کو بلایا۔

ابن ماجہ جلد دوم کتاب النکاح باب المرأۃ تہب یومہا ۔۔۔۔ پر عائشہ سے منقول ہے کہ جب سودہ بنت زمعہ زوجہ رسول بوڑھی ہو گئی۔ تو آنحضرت نے اس کو طلاق دینی چاہی۔ مگر اس نے عرض کیا کہ مجھے طلاق نہ دیجئے مجھے مرد کی ضرورت نہیں ہے اور پھر سودہ نے اپنی باری کی رات مجھے بخشدی۔ اور اسی صفحہ پر عائشہ سے منقول ہے کہ آنحضرت اپنی زوجہ صفیہ بنت حی سے ناراض ہو گئے میں نے دونو کی صلح کرادی۔ اور صفیہ سے اس کی باری کی ایک رات و انعام میں حاصل کی۔

بخاری باب اول کیف کان بدء الوحی میں عائشہ سے منقول ہے (ابھی عائشہ پیدا بھی نہ ہوئی تھی)، کہ وحی کی ابتداء رویائے صادقہ سے ہوئی۔ پھر آنحضرت خلوت پسند ہونے لگے۔ غار حرا میں ایک فرشتہ (فرشتہ کا نام ندارد) آیا۔ اس نے کہا اے محمد پڑھ حضرت نے فرمایا میں پڑھا ہوا نہیں ہوں اس پر فرشتے نے حضرت کو اسقدر زور سے بھینچا کہ آپ کو ایذا ہوئی۔ پھر فرشتہ نے حضرت سے کہا۔ پڑھو۔ حضرت نے پھر وہی جواب دیا۔ حضرت گھر میں اس حالت سے گئے کہ ان پر خوف و ہراس مستولی تھا۔ اور جاتے ہی کہا مجھے کمبل اڑھاؤ۔ مجھے کمبل اڑھاؤ۔ جب ہوش درست ہوئے تو حضرت نے سارا ماجرا خدیجہ سے بیان کیا۔ اور فرمایا مجھے خوف جان ہے۔ خدیجہ نے تسلی دی اور حضرت کو اپنے چچیرے بھائی ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئی۔ جو نصرانی تھا اور اب نابینا تھا جب ورقہ نے تمام بات سنی تو کہا۔ یہ وہی فرشتہ ہے جو موسیٰ کے پاس آیا تھا۔ وغیرہ ناظرین! یہ روایت عائشہ سے ہے جو ابتداء وحی کے وقت پیدا بھی نہ ہوئی تھی۔ اس سے سنیوں نے یہ ظاہر کیا ہے کہ فرشتہ مرتبہ نبوت و تہذیب سے جاہل تھا۔

اور کہ حضرتؐ چالیس سال جاہل مطلق تھے۔ فرشتہ نے حضرت کو سخت ایذا دی حضرت پر دہشت طاری ہوگئی۔ گویا ابھی تک حضرتؐ کو فرشتہ کے وجود اور اپنی نبوت کا ذرہ بھر علم نہ تھا۔ موت سے خائف ہوئے ایک اندھا نصرانی حضرتؐ سے زیادہ عالم اور عارف تھا۔ (نعوذ باللہ)

بخاری کتاب القدر باب وحرام قریۃ اہلکنا ہا میں ابو ہریرہ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ خدا نے ہر ایک کی قسمت میں زنا کا جو حصہ لکھ دیا ہے۔ وہ اس میں خواہی نخواہی مبتلا ہوگا۔

بخاری کتاب بدء الخلق باب ذکر الملائکہ میں ہے کہ شب معراج موسیٰ نے آنحضرتؐ کو دیکھا تو کہا اے خدا کیا اس لڑکے کی امت جو میرے بعد نبی ہوا ہے میری امت سے شمار میں زیادہ داخل جنت ہوگی۔

بخاری کتاب المناقب باب المعراج میں مالک بن صعصعہ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ جب میں موسیٰ سے ملاقات کر کے آگے بڑھا تو موسیٰ رو پڑا۔ وجہ پوچھی گئی۔ تو کہا۔ خدایا۔ اس لڑکے کی امت جو میرے بعد نبی ہوا ہے۔ میری امت سے شمار میں زیادہ داخل جنت ہوگی۔

بخاری کتاب الغسل باب من اغتسل عریاناً وحدہ فی الخلوۃ میں ابو ہریرہ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ حضرت ایوبؑ ننگے نہا رہے تھے کہ ان پر سونے کی ٹڈیاں آسمان سے گرنے لگیں اور انہوں نے ان کو کپڑے سے پکڑنا شروع کر دیا۔

بخاری کتاب بدء الخلق باب خیر مال المسلم میں ابو ہریرہ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ بنی اسرائیل میں سے کچھ لوگ غائب ہوگئے تھے۔ نہ معلوم۔ ان سے کیا خطا سرزد ہوئی۔ میرا گمان ہے۔ کہ وہ چوہے بن گئے ہوں گے۔

## ابو ہریرہ

امام یافعی نے مراۃ الجنان میں لکھا ہے کہ ابو ہریرہ نے معاویہ کی طرف سے امامت مدینہ قبول کر لی تھی۔ صاحب مشکوۃ نے ترمذی سے بزبانی ابو ہریرہ حدیث نقل کی ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے مجھ سے پوچھا کہ تو کس قبیلے سے ہے۔ میں نے عرض کیا کہ قبیلہ دوس سے ہوں حضرتؐ نے فرمایا کہ میں تو قبیلۂ دوس میں سے کسی کو بھی نہیں جانتا جس میں نیکی ہو۔

شرح ابن ابی الحدید میں بحوالہ کتاب معارف ابن قتیبہ لکھا ہے کہ عمر بن خطاب نے ابو ہریرہ کو کذب احادیث وضع کرنے پر) درے لگائے اور کہا کہ تو جھوٹا ہے اور رسول اللہ کی طرف جھوٹی احادیث منسوب کرتا ہے پھر بروایت سفیان ثوری منصور بن ابراہیم لکھا ہے کہ اصحاب رسولؐ ابو ہریرہ

سے کوئی حدیث نہ لیتے تھے۔ سوائے ان حدیث کے جن میں بہشت یا دوزخ کا ذکر ہو۔ جناب امیر کا ارشاد ہے۔ کہ رسول اللہ پر سب سے زیادہ جھوٹ باندھنے والا ابوہریرہ ہے۔ اور ابویوسف نے ہدایت ابوحنیفہ لکھا ہے کہ اس نے کہا کہ اصحاب رسولؐ تمام عادل ہیں۔ سوائے چند اشخاص کے جن میں ابوہریرہ اور انس بن مالک شامل ہیں۔ پھر لکھا ہے کہ رسول اللہ سے یہ حدیث بیان کریں ابو ہریرہ معتبر نہیں ہے۔ حضرت علی علیہ السلام اور عمر اور عائشہ اس کی روایات میں توقف کرتے تھے۔ اور اس کو متہم کرتے اور مقدوح کرتے۔ پھر لکھا ہے کہ عمر نے ابو ہریرہ کو خدا کا دشمن اور قرآن کا دشمن کہا اور اس پر چوری کا الزام لگایا اور اس کے سر پر درہ مارا اور دو ہزار درہم تاوان لیا۔

کتاب مستطاب استقصاء الافہام شیعہ اثناعشری جلد ثانی ص۱۱۹ پر ہے کہ عائشہ نے اپنے بھانجے سے کہا کہ کیا تم کو ابوہریرہ کی کثرت روایات پر تعجب نہیں آتا ہے۔ حالانکہ حضرتؐ نے جو احادیث فرمائی ہیں۔ اگر کوئی چاہے تو ان کو گن سکتا ہے۔

کتاب الرد علی من قال بتناقض الحدیث علامہ ابن قتیبہ میں ہے۔ کہ جناب امیر علیہ السلام ابوہریرہ کی احادیث کو جھوٹا کہتے تھے۔ کیونکہ وہ صرف تین برس آنحضرتؐ کی خدمت میں رہا مگر بے شمار احادیث بیان کیں۔ اور عائشہ اور ام سلمہ کی وفات کے بعد ایسی احادیث بیان کیں۔ جو بزرگ اصحاب میں سے کسی ایک سے بھی منقول نہیں ہیں۔

جمع بین الصحیحین میں مسلم کی حدیث درج ہے کہ ایک روز ابوہریرہ باہر آیا اور اپنی پیشانی پر ہاتھ مار کر کہا۔ تم لوگ باہم چرچا کرتے ہو کہ میں جھوٹی احادیث بیان کرتا ہوں۔

تاریخ ابن کثیر شامی میں ہے کہ عمر بن خطاب نے ابوہریرہ سے کہا کہ رسول اللہ سے حدیث بیان کرنا چھوڑ دو۔ ورنہ میں تم کو تمہارے وطن دوس میں واپس بھیج دونگا۔

عین الاصابہ سیوطی میں بہت احادیث لکھی ہیں۔ جن میں عائشہ نے ابوہریرہ کی تکذیب کی ہے۔

تاریخ ابن کثیر میں ہے کہ شعبہ کہتا ہے کہ ابوہریرہ حدیث میں تلبیس کرتا ہے۔

تذکرۃ الحفاظ احمد بن محمد ذہبی فصل الطبقہ الاولیٰ فی مشاہیر الصحابہ ترجمہ ابوہریرہ میں ہے۔ کہ ابوہریرہ اصحاب صفہ میں سے تھا اور فاقوں کا مزہ چکھے ہوئے تھا۔ پھر آنحضرتؐ کی وفات کے بعد اسکی حالت بہتر ہوگئی۔ اور اس نے بہت مال جمع کیا اور عابد و ذاکر تھا معاویہ کے زمانہ میں والئی مدینہ ہوا اور اسی طرح زمانہ مروان میں تھا جب بازار میں نکلتا تو اس کے سر پر بوجھ ہوتا لکڑیوں۔ گوبر گھاس وغیرہ کا، سبحان اللہ سنیوں کے تمام پیشواؤں کو لکڑیوں۔ گوبر۔ گھاس گٹھلیوں حجامت۔ بزازی

دلالی۔ گدھوں وغیرہ ہی سے واسطہ رہا ہے۔

استیعاب ابن عبد البر باب الباء ۱۳۲ میں ہے کہ ابوہریرہ فتح خیبر کے دن مسلمان ہوا اور پیٹ بھر دینے سے راضی رہتا۔ سیرۃ حلبیہ علی بن برہان الدین حلبی شافعی میں ہے کہ ابوہریرہ نماز جناب امیر علیہ السلام کے پیچھے پڑھتا اور کھانا معاویہ کے دسترخوان پر کھاتا۔ اور جنگ صفین کے وقت ایک بلند ٹیلہ پر جنگ کا تماشہ دیکھتا

عقد الفرید، ربیع الابرار اور معجم البلدان میں ہے کہ ابوہریرہ نے اپنی امارت بحرین میں بیت المال کا غبن کر لیا اس پر عمر نے اس کو کہا کہ اے دشمن خدا اور دشمن قرآن تو نے مال چرایا ہے۔

بخاری کتاب النفقات باب وجوب صدقہ میں ہے۔ کہ ابوہریرہ نے کہا کہ آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ بہتر صدقہ وہ ہے۔ جو مال کھول کر دیا جائے۔ لوگوں نے کہا اے ابوہریرہ کیا آنحضرتؐ نے ان ہی الفاظ سے کہا ہے۔ ابوہریرہ نے کہا نہیں۔ صحاح میں ہے کہ جب ابوہریرہ نے یہ حدیث وضع کی کہ جس نے لاالٰہ الا اللہ کہہ دیا وہ جنتی ہے عمر نے اس کو مارا۔ رسالہ آثار ابن عباس مولوی عبدالحی لکھنوی میں ہے کہ عمر نے ابوہریرہ کو کہا کہ رسول اللہ سے احادیث بیان کرنا چھوڑ دو۔ ورنہ تم کو جلاوطن کردوں گا۔

شرح ابن ابی الحدید میں ہے کہ ابوہریرہ اور سمرہ بن جندب صحابی کو معاویہ کی طرف سے احادیث (ثلاثہ کی منقبت اور اہلبیتؑ کی مذمت کے صلہ میں) وضع کرنے میں انعام و اکرام ملا کرتا۔ ازاں قبیل یہ حدیث ہے کہ حضرت علی علیہ السلام نے ابوجہل کی بیٹی سے نکاح کرنا چاہا جس کی وجہ سے جناب فاطمہؑ اور آنحضرتؐ کو ناگواری ہوئی اور نیز ایک دفعہ حضرت علی علیہ السلام نے آنحضرتؐ کو نماز تہجد کے لیے عرض کیا۔ مگر آنحضرتؐ نے ادا کرنے سے انکار کر دیا۔ ابوہریرہ ۷ھ میں مسلمان ہوا تھا۔

میزان الاعتدال امام ذہبی ص ۱۳۱ میں ہے کہ علامہ عثمان مقسم بیری نے ابوہریرہ کو کاذب لکھا ہے۔

اعلام الاخیار کفنوی میں ہے کہ ابوحنیفہ نے کہا کہ صحابہ کے مقابلہ میں میرا قول چھوڑ دو مگر ابوہریرہ اور انس بن مالک اور سمرہ بن جندب کے مقابلہ میں میرا قول ترک نہ کرنا۔ ابوجعفر سندوانی کہتا ہے کہ ابوحنیفہ کا یہ قول اس وجہ سے تھا۔ کہ یہ تینوں اصحاب کذب سے مطعون تھے۔

کتاب الاصول شمس الائمہ سرخسی میں ہے کہ عمر نے ابوہریرہ کو کہا کہ اگر تو نے حدیث رسول اللہ کا بیان کرنا ترک نہ کیا۔ تو میں تجھ کو قردہ کی زمین میں بھجوا دونگا۔

عقد فرید ابن عبد ربہ اور کتاب لطائف اور معجم البلدان اور مستدرک حاکم میں ہے کہ ابوہریرہ نے کہا کہ جب عمر نے مجھ کو بحرین سے معزول کیا تو کہا اے دشمن خدا و کتاب۔ تو نے مال میں چوری کی۔

میں نے کہا۔ میں خدا اور کتاب کا دشمن نہیں ہوں۔ بلکہ ان دونو کے دشمن کا دشمن ہوں۔

روضۃ العلما میں ہے کہ عیسٰی ابن ابان کہتا ہے کہ میں سب صحابہ کی تقلید کرتا ہوں۔ ان کے اقوال میں سوائے ابوہریرہ و وابصہ بن معبد و ابو سنابل بن بعک کے۔

عقد الفرید مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ پر ہے کہ ابوہریرہ اہل عرب کے اونٹ چرایا کرتا سنہ میں اسلام لایا۔ اور اصحاب صفہ میں داخل کیا گیا۔ جو بوجہ محتاجی دو سرے اصحاب یا رسول اللہ سے نان و نفقہ حاصل کرتے۔

تاریخ حافظ ابن اثیر شامی میں بروایت بسر بن سعد لکھا ہے کہ خدا کی قسم ابوہریرہ آنحضرت کے قول کو کعب احبار کے قول میں اور کعب احبار کے قول کو آنحضرت کے قول میں خلط ملط کردیتا ہے۔ یعنی کعب احبار یہودی کے من گھڑت اور خلاف قرآن اقوال کو احادیث رسول سے منسوب کرکے لوگوں کو دھوکا دیتا ہے۔ ناظرین! یہ کعب یہودی عالم تھا۔ ابوبکر کی خلافت میں مسلمان ہوا۔ آنحضرت سے اس کی ملاقات تک نہیں ہوئی۔ عمر بن خطاب نے اسکو یمن سے بلوا کر اپنا مشیر خاص بنایا اور یہ اعلانیہ لوگوں کو تورات کی تعلیم دیا کرتا۔ اور اسنے معاویہ کو حضرت علی علیہ السلام کے خلاف ابھارنے میں ہر طرح کوشش کی

# خواجہ حسن بصری

سیرۃ النعمان شبلی صفحہ پر ہے کہ اسلام کے قریب تر زمانہ میں اکثر لوگ حدیث اور روایت کے امام نظر آتے ہیں جن پر غلامی کا اطلاق ہو چکا تھا مثلاً حسن بصری اور ابن سیرین اور طاؤس عطا بن یسار اور نافع عکرمہ مکحول جو اپنے زمانہ کے مقتدائے امام تھے۔ یہ لوگ یا خود ان کے باپ دادا غلام رہ چکے تھے۔

رجال مشکوۃ صفحہ پر ہے کہ علی بن حذعان کہتا ہے کہ حسن بصری اکثر احادیث بیان کرتا جب ہم پوچھتے کہ کس سے سنی ہیں تو کہا کرتا کہ ہم نہیں جانتے مگر اس قدر جانتے ہیں کہ وہ راوی ثقہ تھا۔

شرح مسلم صفحہ پر ہے کہ حسن بصری نماز فارسی میں پڑھ لیا کرتا۔ ناظرین! یہی عقیدہ ابوحنیفہ کا بھی ہے۔

کتاب غارات میں بروایت حماد بن مسلمہ لکھا ہے کہ جب حضرت علی علیہ السلام خلیفہ ہوئے۔ تو حسن بصری نے کہا۔ کہ علی مدینہ میں نان خشک کھاتے۔ تو ان کے لئے بہتر تھا۔ جس میں وہ اب داخل ہوئے ہیں ملعون نیز لوگوں کو حضرت علی علیہ السلام کے خلاف ترغیب دیتا۔

# بخاری

ایک شاعر کا مندرجہ ذیل قصیدہ بتاتا ہے کہ بخاری کو خاندانِ اہلبیتؑ سے کس قدر کراہت اور دشمنانِ اہلبیتؑ سے کہاں تک الفت اور عقیدت تھی۔

قضیۃ اشبہ بالمرزئۃ — ھذا البخاری امام الفئۃ
بالصادق الصدیق ما احتج فی — صحیحہ واحتج بالمرجئۃ
مثل عمران بن حطان او — مروان وابن المرأۃ المخطئۃ
مشکلۃ ذات عوار الی — حیرۃ ارباب النھی ملجئۃ
وحق بیت یممتہ الوری — مغذۃ فی السیر او مبطئۃ
ان الامام الصادق المجتبیٰ — بفضلہ الآی اتت منبئۃ
اجل من فی عصرہ رتبۃ — لم یقترف فی عمرہ سیئۃ
قلامۃ من ظفر ابہامہ — تعدل من مثل البخاری مئۃ

یعنی اس قضیہ سے بڑھ کر کون مصیبت خیز واقعہ ہو سکتا ہے کہ بخاری نے جو اس فرقہ کا امام ہے امام صادق علیہ السلام سے اپنی صحیح میں روایت نہیں کی۔ حالانکہ اس نے مرجیوں سے اپنی صحیح کو بھر دیا ہے مثلاً عمران ابن حطان، مروان، حریز بن عثمان۔ اس اشکال کا دفعیہ کیونکر ہو سکتا ہے اور اس جراٴت کا کیا علاج ہے۔ امام صادقؑ کے فضل و کمال پر صدہا آیات دلالت کرتی ہیں آپ اپنے زمانے میں ایسے بے مثل تھے۔ کہ کبھی کسی خطا کے مرتکب نہیں ہوئے۔ اور ایک بخاری نہیں بلکہ صدہا بخاری ان کے ناخن پر نثار ہو سکتے ہیں۔

اخبار اہلحدیث نمبر ۹ مورخہ ۷ ذوالحجہ میں ہے کہ بخاری امام المحدثینؒ اور اصدق الصادقین ہے ناظرین! اصدق الصادقین صرف خداوند عالم کی ذات پاک ہے۔ پس بخاری خدا ہوا۔ حالانکہ وہ کذاب، چور، مفتری اور دشمن رسولؐ ہے۔

کتاب شرح اسماء النبی علامہ ابن وحیہ ذوالنسبین میں ہے کہ بخاری کو عادت تھی کہ فضائل علیؑ کو روایت سے نکال ڈالتا۔

# عبدالوہاب نجدی

عبدالوہاب نجد میں ۱۱۶۵ھ میں پیدا ہوا۔ اس کو اہلبیت محمدؐ سے دلی بغض اور عداوت تھی۔ اس کا مقولہ تھا۔ کہ تمام مقامات مقدسہ۔ مثلاً کربلا نجف و کاظمین و مشہد و سامرہ بت ہیں اور انکے زائرین بت پرست ہیں اور روضۂ رسولؐ اللہ سب سے بڑا بت ہے جس کا گرا دینا ہر مسلمان پر واجب ہے اس نے کربلا اور نجف اشرف کی بیحرمتی کی۔ اور کعبہ کی چھت بھی کھود دی۔ یہ شخص رسولؐ اللہ کو عام انسانوں کی طرح خطاکار سمجھتا تھا۔ اور کہتا کہ آنحضرتؐ خدا کی طرف سے ایک چٹھی رساں تھے۔ اور بس جو شان اور علو مرتبت ہم مسلمان آنحضرتؐ کا سمجھتے ہیں۔ اس کا عشر عشیر بھی اس کے دل اور زبان پر نہ تھا۔ اسی شخص کے پیرو وہابی ہیں۔ جو بظاہر عوام الناس کو پھنسانے کیلئے رسولؐ اللہ کی شان میں سبحان اللہ کہہ دیتے ہیں۔ مگر انکے عقائد میں رسولؐ اللہ ہماری تمہاری طرح انسان تھے۔ جو کھڑے ہو کر پیشاب کرتے۔ شراب پیتے۔ کعبہ کی طرف منہ کر کے پاخانہ کرتے۔ نماز بحالت جنب پڑھتے۔ نماز میں بھول جایا کرتے۔ بحالت روزہ ازواج سے مجامعت کرتے اور بوسہ بازی کرتے۔ ازواج کو ناچ دکھلاتے اور ان سے کبڈی کھیلتے اور شیطان ان کی وحی میں مداخلت کرتا۔ وغیرہ خدا کی قسم مصنف کا تجربہ ہے کہ یہ وہابی فرقہ اہلبیت محمدؐ کو ویسا سمجھتا ہے۔ جیسے شیعہ دشمنانِ اہلبیت علیہم السلام کو۔ مگر چونکہ بے علم اور کم عقل عوام الناس کو فطری طور پر محبت اہلبیت کی کشش ہوتی ہے۔ وہابی لوگ بالاعلان اپنے دلی عقیدہ کو ظاہر نہیں کر سکتے۔ ۱۲۰۶ھ میں عبدالوہاب مر گیا۔

ابجد العلوم نواب صدیق حسن خاں ص۱۸۹ پر ہے کہ شیخ محمد بن عبدالوہاب ساکن نجد تھا جس کے نام پر وہابی فرقہ منسوب ہے۔

وفاء الوفا جلد دوم ص۹۲ پر ہے کہ متوکل نے ایک شخص زیرج نامی کو انعام و اکرام کے لالچ پر حکم دیا کہ امام حسین علیہ السلام کی قبر کھود کر ہموار کر دے چنانچہ اس نے پھاوڑا لیا اور اس کام پر مستعد ہوا۔ پھر دوسرے عوام الناس نے بھی اسکی اقتدا کی۔ اور جب وہ کھودتے کھودتے موضع لحد تک پہنچے تو وہاں کوئی اثر نعش نہ پایا۔ اور قبر حسینؑ کی یہ حالت اس وقت تک قائم رہی کہ خلیفہ مستنصر خلافت پر بیٹھا۔ ناظرین! جب جناب فاطمہؑ دفن ہو چکیں اور ابوبکر و عمر و عائشہ معصومہ کی وصیت کے مطابق شریک جنازہ نہ کئے گئے۔ تو دوسرے دن کی صبح کو ابوبکر و عمر نے کہا کہ چند عورتیں لاؤ۔ جو قبر معصومہ کو کھودیں اور نعش اطہر کو باہر نکالیں۔ اور ہم اس پر جنازہ پڑھیں۔ مگر حضرت علی علیہ السلام کی پر جوش

مزاحمت کی وجہ سے ایسا نہ کرسکے۔

کتاب دررِ سنیہ علامہ سید احمد بن زینی مفتی مکہ ۱۳۰۴ھ پر ہے کہ محمد بن عبدالوہاب (نجدی) نے اپنے مریدوں (وہابیوں) کو اجازت دیدی تھی۔ کہ اپنی سمجھ کے مطابق قرآن کی تفسیر کرلیا کریں۔ یہانتک کہ گنوار سے گنوار کو اس بات کی اجازت تھی اور وہ لوگ ایسی تفسیر کو کتب علم اور نصوص علماء پر ترجیح دیتے۔ نیز اسی کتاب میں مرقوم ہے کہ محمد بن عبدالوہاب معترض کے سوالات کا کچھ جواب نہ دے سکا اور کیوں دے سکتا جبکہ رسول اللہ نے ہم کو ان خوارج (وہابیوں) سے آگاہی دی ہوئی ہے۔

شیخ الاسلام سید احمد بن زینی دحلان نے کتاب خلاصۃ الکلام فی بیان امراء البلد الحرام میں لکھا ہے کہ محمد بن عبدالوہاب اپنے اوائل زمانہ میں ان لوگوں کے حالات کو بہت دیکھا کرتا تھا۔ جنہوں نے نبوت کا جھوٹا دعوے کیا تھا مثلاً مسیلمہ کذاب و سجاح و اسود العنسی و طلحہ الاسدی وغیرہ۔ لوگوں سے بیعت لیتا اور ان کو حاجز کہتا جس نے حج کیا ہوا ہو۔ اس کو دوبارہ حج کرنے کو کہتا۔ اور کہتا کہ تم پہلے مشرک تھے بیعت لیتے وقت مرید سے ذیل کے الفاظ کہنے کا حکم دیتا۔ کہ میں گواہی دیتا ہوں اپنے نفس پر کہ میں پہلے کافر تھا اور میرے والدین کافر تھے اور کافر ہی مرے اور فلاں فلاں اکابر علما کافر تھے۔ دیکھیں کہ وہ مقامات مقدسہ۔ کہ۔ روضۂ رسول۔ کربلا۔ نجف وغیرہ کی عزت کیا کرتے۔) رسول اللہ کی احادیث کی تنقیص کرتا اور آنحضرتؐ کو طارش یعنی ایک چٹھی رسان کہتا۔ اکثر کہا کرتا کہ اگر قصۂ حدیبیہ میں غور کیا جائے۔ تو اس میں فلاں فلاں امور جھوٹے ہیں۔ اگر کوئی شخص اقوال رسول اللہ کی تضحیک کرتا تو نہایت خوش ہوتا اس کے مرید کہا کرتے کہ ہمارا یہ عصا رسول اللہ سے بہتر ہے اس لئے کہ اس سے سانپ مارا جاتا ہے اور اس میں دیگر کئی فوائد ہیں لیکن محمد مر گئے! اور ان میں کوئی نفع باقی نہیں ہے۔ رسول اللہ پر درود بھیجنا مکروہ جانتا۔ اس نے ایک مؤذن کو درود پڑھنے سے منع کیا۔ جب اس نے نہ مانا۔ اس کو قتل کرا دیا۔ اور کہا کرتا کہ زانیہ عورت کے گھر میں راگ سننا کم گناہ ہے بہ نسبت اسکے کہ نبی پر مینار عل میں بلند آوازی سے درود پڑھا جائے جن جن کتابوں میں درود کے فضائل مرقوم تھے اسنے سب جلا دیں

نواب صدیق حسن خاں نے کتاب ابجد العلوم بہ ذیل تذکرہ محمد اسمٰعیل بن صلاح الامیر الصنعانی الیمنی لکھا ہے کہ خارج ہوا شیخ عبدالوہاب نجدی جس کی طرف گروہ وہابیہ منسوب ہے۔ پھر لکھتا ہے۔ کہ خروج کیا عبدالوہاب نے اور تسلط پایا حرمین پر وہ مذہب حنابلہ ظاہر کرتا اور اپنے مخالفین کو مشرک کہتا اور ان کے خون کو مباح جانتا اور علمائے اسلام کے قتل کو جائز سمجھتا۔ یہاں تک کہ خدا نے اس کی شوکت کو زائل کیا اور لشکر اسلام نے ۱۲۳۳ھ میں اسکو شکست دی۔ ثابت ہوا کہ وہ مسلمان نہ تھا

مولوی وکیل احمد صاحب سکندر پوری نے کتاب صیانت الایمان میں لکھا ہے کہ عبدالعزیز عبدالوہاب نے عرب کے اکثر گاؤں پر قبضہ کیا۔ لیکن ۱۸۰۳ء میں مارا گیا پھر اس کا بیٹا سعود جو سرگرم وہابی تھا۔ ملک عرب میں فاتح ہوا گنبدوں اور مسجدوں کو گرایا ۲۷ اپریل ۱۸۰۳ء کو مکہ فتح کیا۔

رسول اللہ کی اولاد اور اصحاب کے مزاروں پر جو گنبد تھے۔ توڑ ڈالے۔ یہاں تک کہ حضرت خدیجہ کے گنبد کو توڑ پھوڑ دیا۔ اور حرم محترم کے خزانے کو لوٹ لیا۔

قصص العلماء میں وہابیوں کے متعلق یہ الفاظ لکھے ہیں۔ چوں جماعت فسقہ۔ فاجرہ۔ طاغیہ۔ باغیہ۔ ہالکہ۔ ضالہ۔ مضالہ۔ طائفہ۔ وہابیہ خذلہم اللہ تعالیٰ بہ کربلا معلیٰ حملہ کردند۔

اخبار اہلحدیث مورخہ ۲۰ رجون ۱۹۱۷ء میں فتاوے شامی جلد سوم ص ۳۱۹ کی مندرجہ ذیل عبارت درج کی گئی ہے۔ کہ ۱۲۳۳ھ میں خارجیوں کا ایک فرقہ عبدالوہاب نجدی کا تابع تھا۔ جو اپنے آپ کو حنبلی ظاہر کرتا تھا۔ مگر اس کا عقیدہ یہ تھا کہ اس کے اہل مذہب کے سوائے تمام مسلمان مشرک ہیں مسلمانوں اور مسلمانوں کے علماء کو قتل کرنا جائز جانتا چنانچہ اس نے بیشمار مسلمان قتل کئے اور مکہ اور مدینہ پر قبضہ کیا۔ آخرکار خدا نے مسلمانوں کو اس پر فتح دی۔ جس سے ثابت ہوا کہ وہابی مسلمان نہیں ہیں۔ اور ان لوگوں کے شہر ویران کر دئے گئے۔ ناظرین وہابیوں کے کان کاٹ کاٹ کر بوریوں میں جمع کئے گئے۔ جو بطور نشان فتح دارالسلطنت میں بھیجے گئے۔

کتاب ترجمان الوہابیہ ص ۵ پر لکھا ہے کہ جو بدسلوکی خانہ کعبہ و مدینہ منورہ و نجف اشرف و کربلائے معلیٰ کے ساتھ کی گئی۔ اس سے ان کے (عبدالوہاب اور وہابیوں کے) عقائد ظاہر ہیں۔ بعض نے لکھا ہے کہ وہابیوں نے وہاں کے سرداروں اور شریفوں کو قتل کیا اور کعبہ کو برہنہ کیا اور ان لوگوں کو دعوت وہابیت قبول کرنے پر مجبور کیا ۱۸۰۳ء ہے کہ پھر مدینہ منورہ پہ گیا اور وہاں کے لوگوں پر جزیہ لگایا۔ (گویا یہ تمام مسلمان کافر ہیں۔) اور رسول اللہ کی قبر کو برہنہ کیا اور اس کے خزائن اور دفائن لوٹ کر علاقہ داعیہ کو چلا گیا۔ بعض کا قول ہے کہ اس خزانہ کا بار ساٹھ اونٹوں پر لدا تھا۔ اور قبر رسول اللہ کو منہدم کرنا چاہا۔

پھر عبدالعزیز وہابی نے کربلا کی طرف لشکر روانہ کیا اور خود سپہ سالار لشکر بنا۔ اور وہاں قتل و غارت کا بازار گرم کیا۔ اور تبرکات لوٹ لئے۔ اور آبادی ویران کر دی۔

پھر سعود وہابی نے حکم دیا کہ رسول اللہ کے مزار کا گنبد توڑ پھوڑ دیا جائے۔ مگر ایسا نہ ہو سکا۔ وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ خدا سے رسول اللہ کے توسل سے دعا مانگنا شرک ہے اور تمام مقامات مقدسہ کا گرا دینا جائز ہے جو مسجدیں شہدا کے مدفنوں کے قریب ہیں ان کا منہدم کر دینا واجب ہے۔

چنانچہ عبدالوہاب نے کئی ایسی مسجدیں گرادیں۔ جمعہ کے دن اور رات میں اور بعد کسی بھی وقت رسول اللہ پر درود بھیجنا بدعت اور گمراہی ہے۔

کتاب سیوف بارقہ مولوی خیر شاہ امرتسری میں ہے کہ قبر پر سبزی اور پھول چڑھانا جائز ہے۔ فتاویٰ عالمگیری مطبوعہ خادم پنجاب امرتسر ص۱۵ پر ہے کہ قبروں پر پھول گلاب اور خوشبودار سبز گھاس چڑھانا بہتر ہے۔ ناظرین! وہابیوں کے ہاں نذر ماننا بھی بدعت ہے حالانکہ قرآن شریف "وما انفقتم من نفقۃ او نذرتم من نذر" اور "ثم لیقضوا تفثہم ولیوفوا نذورہم" جائز نذر پر گواہ ہے۔ نیز امام حسین علیہ السلام کے بیمار ہونے پر رسول اللہ کے حکم سے حضرت علیؑ و فاطمہؑ و فضہ و حسنؑ و حسینؑ نے تین تین روزے رکھنے کی نذر مانی اور نذر کے پورا ہونے پر آیہ مبارکہ "یوفون بالنذر" کا نزول ہوا۔ حضرت مریمؑ کی والدہ نے نذر مانی تھی کہ میں اپنے بیٹے کو تیرے نذر کروں گی چنانچہ اسی بارہ میں "رب انی نذرت لک ما فی بطنی" ہے اور روزہ کی نذر کا اس طرح ذکر ہے "فقولی انی نذرت للرحمٰن صوما"۔

# تبرا

مشکوٰۃ فصل ثالث باب الحب میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ جہاد و نماز و زکوٰۃ و جملہ اعمال صالحہ سے یہ عمل بہتر ہے کہ کسی سے اللہ کی خاطر محبت اور اللہ کی خاطر بغض رکھا جائے (یعنی تولا و تبرا)۔

فتح الباری مطبوعہ دہلی شرح کتاب الایمان جلد اول ص۲ پر ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ خالص ایمان یہ ہے کہ کسی سے اللہ کی خاطر محبت اور اللہ کی خاطر دشمنی کی جاوے۔

عمدۃ القاری میں ہے کہ آنحضرتؐ نے جنگ احد سے بھاگ جانے والوں کو گالی دی۔ تاریخ طبری ص۱۳ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے عبداللہ بن ابی سلول پر لعنت کی۔ تاریخ طبری ص۲ پر ہے کہ آنحضرتؐ نے یمن کے چار بعض فرمانرواؤں پر لعنت کی۔

"قال فاخرج منہا فانک رجیم وان علیک لعنتی الی یوم الدین" یعنے خدا نے کہا کہ اے ابلیس نکل جا کہ تو رجیم ہے۔ اور تجھ پر قیامت تک میری لعنت ہے۔

"ولکن لعنہم اللہ بکفرہم فلا یومنون الا قلیلا" یعنی خدا نے ان کے کفر کی وجہ سے ان پر لعنت کی پس وہ بہت کم ایمان لائیں گے۔

"اولٰئک الذین لعنہم اللہ ومن یلعن اللہ فلن تجد لہ نصیرا" یعنی وہ لوگ ہیں جن پر

خدا نے لعنت کی ہے۔ اور جس پر خدا نے لعنت کی پھر تو کسی کو اس کا مددگار نہ پائے گا۔

"یا ایہا الذین اوتوا الکتاب امنوا بما نزلنا مصدقا لما معکم من قبل ان نطمس وجوھا فنردھا علے ادبارھا او نلعنھم کما لعنا اصحاب السبت" یعنی سرکش اہل کتاب پر اصحاب سبت کی طرح لعنت کی گئی ہے۔

"فبما نقضھم میثاقھم لعناھم" یعنی ان کے نقض عہد کی وجہ سے ہم نے ان پر لعنت کی۔

ان الذین یوذون اللہ ورسولہ لعنھم اللہ فی الدنیا والاخرۃ" یعنی جو لوگ خدا اور رسول کو ایذا دیتے ہیں۔ ان پر دنیا اور آخرت میں خدا نے لعنت کی ہے۔

ملعونین اینما ثقفوا اخذوا وقتلوا تقتیلا" منافقین ملعون ہیں جہاں کہیں پائے جائیں اور پکڑے جائیں۔ قتل کر دیے جائیں۔

"قل ھل انبئکم بشر من ذالک مثوبۃ عند اللہ من لعنہ اللہ وغضب علیہ" یعنے خدا کی لعنت اور غضب کا اظہار ہے۔

"فلعنۃ اللہ علی الکافرین" خدا کی لعنت ہے کفار پر۔

"ان الذین کفروا وماتوا وھم کفار علیھم لعنۃ اللہ والملائکۃ والناس اجمعین" یعنی جو لوگ کافر ہوئے اور بحالت کفر ہی مر گئے ان پر خدا اور اس کے فرشتگان اور تمام لوگوں کی لعنت ہے۔

اولئک یلعنھم اللہ ویلعنھم اللاعنون" یعنے یہ وہ لوگ ہیں جن پر اللہ کی اور تمام لعنت کرنے والوں کی لعنت ہے۔

لعن الذین کفروا من بنی اسرائیل علی لسان داؤد وعیسیٰ ابن مریم ذالک بما عصوا وکانوا یعتدون" بنی اسرائیل میں سے جو لوگ کافر تھے۔ ان پر داؤد اور عیسیٰ بن مریم نے لعنت کی کیونکہ وہ حد سے بڑھ گئے۔

تاریخ الخلفاء[۳] پر ہے کہ آنحضرتؐ نے مروان اور مروان کے باپ پر لعنت کی جبکہ ابھی مروان صلب پدر میں تھا۔ بخاری کتاب المغازی میں ہے کہ آنحضرتؐ نماز فجر کی آخری رکعت سے سر اٹھاتے تو فرماتے کہ خدایا لعنت ہو فلاں اور فلاں اور فلاں پر۔ ملل ونحل شرح مواقف۔ رسالہ عقائد ملاں یعقوب کتاب سقیفہ ابوبکر جوہری میں ہے۔ کہ آنحضرتؐ نے جیش اسامہ سے تخلف کرنیوالوں پر لعنت کی

تبرا کے لغوی معنی کسی چیز سے بیزار ہونا ہیں جب کسی شراب خوار نے شراب پینا چھوڑ دیا تو اسنے شراب پر تبرا کر دیا۔

آپ کسی ظالم کو دیکھ کر اس سے نفرت کرتے ہیں۔ گویا آپ اس سے فطرتاً بیزار ہیں۔
آپ اُٹھتے بیٹھتے لا الہ الا اللہ پڑھتے ہیں جس کا مطلب صریحاً یہ ہے کہ آپ جھوٹے معبودوں سے بیزار ہیں۔
آپ نماز کا آغاز اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم سے کرتے ہیں۔ یعنی آپ شیطان سے بیزاری کا اظہار کرتے ہیں۔
پھر آپ سورہ فاتحہ میں غیر المغضوب علیہم ولا الضالین پڑھتے ہیں۔ یعنی آپ مغضوب اور گمراہ لوگوں سے بیزاری ظاہر کرتے ہیں۔
پس ثابت ہوا کہ تبرا۔ اخلاق۔ فطرت۔ توحید۔ اور عبادت میں داخل ہے۔
سورہ توبہ میں ہے "براۃ من اللہ و رسولہ الی الذین عاھدتم من المشرکین" یعنی اے مسلمانو! جن مشرکوں سے تم نے صلح کا عہد و پیمان کیا تھا۔ اب خدا اور رسولؐ کی طرف سے ان سے بیزاری کا حکم ہے۔
پس ثابت ہوا کہ تبرا بحکم قرآن بھی واجب ہے۔
رہا مسئلہ لعنت۔ اس کے جواز سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا۔ قرآن پاک اور احادیث اس کے جواز کی شہادت دے رہے ہیں۔
جن لوگوں نے اہلبیت علیہم السلام پر مظالم ڈھائے۔ اب وہ مر چکے ہیں۔ ان سے اظہار بیزاری کرنا اصولاً ایسا ہی ہے۔ جیسے کہ ان کی موجودگی میں ان سے کنارہ کشی اختیار کر کے اہلبیتؑ کی حمایت کرنا۔ یہی اعدائے اہلبیتؑ پر تبرا اور لعنت کرنا ہمیں انہی درجات عالیہ کا مستحق بنا دیتا ہے۔ جن کے حضرت سلمانؓ فارسی۔ حضرت مقدادؓ۔ حضرت ابوذر غفاریؓ۔ حضرت عباسؓ وغیرہ شرعاً حقدار ہوئے۔
لہذا محبانِ اہلبیتؑ اس نعمت عظمیٰ کے حصول پر اخلاقاً۔ شرعاً۔ اور فطرتاً مجبور ہیں۔ اور تبرا کو تولا سے بہتر مانتے ہیں۔ معقولیت بھی یہی حکم دیتی ہے کہ محبوب کے دشمنوں سے دشمنی رکھنا ہی محبوب سے دوستی رکھنے کا ثبوت ہے۔ محبوب کو دوست کہنا اور اس کے دشمنوں سے بھی دوستی رکھنا درحقیقت محبوب سے ہنسی کرنا ہے۔ یہ رذیل اور منافقانہ اور جاہلانہ طریقہ ہمارے دشمنوں کو مبارک ہو۔ ہم تو اس بیہودہ طریقہ سے تہ دل سے بیزار ہیں۔

# نجاست مشرکین

تفسیر بیضاوی جلد اول صفحہ ۴۳۶ اور تفسیر کشاف مطبوعہ مصر جلد دوم صفحہ ۲۹ میں بروایت ابن عباس لکھا ہے کہ سورہ توبہ آیہ نمبر ۲۸ "انما المشرکون نجس" کے رو سے مشرکین کتے اور سور کی طرح نجس العین ہیں۔ اور یہی امام حسن علیہ السلام کا بھی ارشاد ہے۔

# بندریا کا قصہ

بخاری کتاب المناقب باب ایام جاہلیت والقسامہ میں عمرو بن میمون سے روایت ہے کہ میں نے زمانۂ جاہلیت میں ایک بندریا دیکھی جس کے گرد بہت بندر جمع تھے۔ کیونکہ وہ بندریا زنا کی مرتکب ہوئی تھی۔ اور ان بندروں نے اس بندریا کو سنگسار کرنا شروع کر دیا۔ اور میں نے بھی اس سنگساری میں حصہ لیا۔ مؤلف کا خیال ہے کہ عمرو بن میمون کا بندریا سے اشارہ کسی ایسے صحابی کی رشتہ دار عورت سے ہوگا جو بارعب اور طاقتور ہوگا۔ اسلئے صریحاً نام لینے سے خائف تھا۔ اور عورت نے زنا کیا ہوگا۔ جسکو اس کے باغیرت اقربا نے در پردہ قتل کر دیا ہوگا اور اس قتل کے مشورہ میں یہ بھی شریک ہوگا۔

ناظرین نے بخاری کی ہزلیات کا نمونہ پڑھ لی ہیں مگر یاد رہے ہم وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ بخاری کی تلاوت سے تلاوت قرآن کی طرح ارضی و سماوی بلا کا دفعیہ ہو جاتا ہے۔ قحط۔ وبا۔ امساک باراں اور امراض کا یقینی علاج ہے۔ اور ہر قسم کی حاجات پوری ہو جاتی ہیں۔ بلکہ اگر کوئی شخص کہے کہ واللہ میرے گھر رسول اللہ تشریف رکھتے ہیں۔ اور اس گھر میں بخاری موجود ہو تو وہ ہرگز گنہگار نہ ہوگا۔ شاید ایسے ہی بیہودہ اعتقاد کی بنا پر بخاری کو تیس پاروں میں تقسیم کیا گیا ہے تاکہ مثیل قرآن معلوم ہو نیز یہ امر بھی حیرت انگیز ہے کہ امام بخاری نے رسول اللہ کی نسبت کئی مقامات پر صرف رجل کا لفظ استعمال کیا ہے جو تعلق بعمر بن خطاب کے تقاضا سے ہے جب اس نے کہا کہ یہ شخص ہذیان کی حالت میں ہے گرو اور چیلہ ایک ہی نمونہ کے ہیں۔

# توثیق علمائے کرام اہل سنت

سید علی ہمدانی شافعی سنی۔ فاضل رشید نے کتاب ایضاح میں لکھا ہے کہ سید علی ہمدانی اہلسنت کے علمائے عظام میں سے تھا۔ اور اس کی کتاب مودۃ القربیٰ قابل تعریف اور توصیف

اور مایۂ فخر و مباہات ہے۔ ملا جامی نے نفحات الانس میں لکھا ہے کہ سید علی ہمدانی اولیائے کبار اور علمائے نامدار سے تھا اور اس نے ایک ہزار اولیاء سے فیض صحبت حاصل کیا علوم ظاہری اور باطنی سے آگاہ تھا حقائق احادیث و تفاسیر کا ماہر تھا اور قطب دوران اور شیخ شیوخ زمان تھا۔

**جمال الدین محدث۔** صاحب تحفہ کے مشائخ اجازہ میں سے ہے جیسا کہ اس نے رسالہ اصول حدیث میں بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ سیرت نبوی میں جس قدر کتابیں لکھی گئی ہیں۔ ان میں نسخہ صحیحہ روضۃ الاحباب بہترین کتاب ہے شیخ عبد الحق نے تحصیل الکمال میں اور شاہ ولی اللہ نے ازالۃ الخفا میں روضۃ الاحباب سے استناد کیا ہے۔ ملا علی قاری نے مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں نقل کی ہے۔ کہ جمال الدین مشائخ کبار سے تھا۔ صاحب منتہی الکلام نے سلک اول میں اس کو اہلبیت کے اکابر محدثین سے لکھا ہے خیر جاری شرح بخاری اور تاریخ خمیس اور مدارج النبوت اور رجال مشکوٰۃ میں روضۃ الاحباب سے روایات نقل کی گئی ہیں اور استدلال و احتجاج کیا گیا ہے اور مستند اور معتبر مانا گیا ہے۔

**ابن صباغ مالکی سنی۔** ابن حجر عسقلانی کے شاگرد عبد الرحمان سخاوی نے کتاب ضوء لامع میں اور عمر بن صدیقی نے اتحاف الورے میں اور احمد بن عبد القادر شافعی نے ذخیرۃ المآل میں اور فاضل رشید نے ایضاح میں اور سید سمہودی نے جواہر العقدین میں لکھا ہے کہ ابن صباغ فقیہ اور محدث تھا۔ اور صاحب فضائل و مناقب تھا۔ وغیرہ۔

**فخر الدین رازی۔** مرآۃ الجنان یافعی اور طبقات ابن جماعۃ اور وفیات الاعیان اور طبقات الکبرے سبکی اور طبقات الفقہا ابن شہبہ میں فخر الدین رازی کو امام العلماء اور صاحب تصانیف مشہور آفاق اور ماہر علوم و فنون وغیرہ لکھا ہے۔

**امام جار اللہ زمخشری۔** وفیات الاعیان اور مرآۃ الجنان اور طبقات حنفیہ مسمی بجواہر مضیہ اور روض المناظرین فی علم الاوائل والاواخر محب الدین ابن شحنہ حنفی حلبی اور اعلام الاخیار کفوی اور بغیۃ الوعاۃ اور مفتاح۔ کنز الدرایہ اور نہایہ جزری اور انساب سمعانی میں زمخشری کی غایت درجہ تعریف و توصیف کی گئی ہے۔ جامع الاصول ابن اثیر میں لکھا ہے کہ زمخشری حنفی علوم حدیث و تفسیر و ادب میں یگانہ آفاق تھا۔ اور اس پر فضائل کا خاتمہ ہو گیا اور بلاشک و شبہ اپنے زمانہ کا امام اور فقیہ اور متکلم اور محدث اور مفسر اور مجتہد تھا۔ علوم میں اور کسی کے ایسے آثار نہیں۔ خاص کر تفسیر کشاف بے مثل تفسیر ہے۔ اگر ہدایت مطلوب ہو تو اس کی ملازمت کرنی چاہئے۔

**عمر بن عادل حنبلی سنی۔** میزان عبد الوہاب شعرانی میں عمر بن عادل کو ثقہ اور معظم تسلیم کیا گیا ہے۔

**ملا علی قاری** - ملا حیدر علی نے ازالۃ الغین میں ملا علی قاری کو اکابر محدثین سے لکھا ہے۔ کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون میں فقہ اکبر کی شرحوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ایک شرح ملا علی قاری کی بھی ہے جس کا نام المنح الازہر ہے۔

**جمال الدین مزی** - کشف الظنون میں ہے کہ جمال الدین مزی کی تصنیف تہذیب الکمال الاسماء الرجال تیرہ جلدوں میں ہے۔ اور اپنا نظیر و عدیل نہیں رکھتی۔ امام ذہبی نے اسی تہذیب الکمال کا اختصار کیا ہے۔

**محب طبری** - شاہ صاحب نے جواب طعن فدک میں تسلیم کیا ہے۔ کہ محب طبری کی کتاب ریاض النضرہ معتبر اور مشہور ہے۔ شاہ ولی اللہ نے ازالۃ الخفا میں اس کی روایات کو درج کیا ہے۔ فاضل رشید نے شوکت عمریہ میں ریاض النضرہ کو کتب معتبرۂ اہلسنت سے شمار کیا ہے۔ امام الحدیث ذہبی اپنی کتاب معجم مختص میں اس کو جلیل القدر عالم اور عارف فقیہ لکھتا ہے۔ تقی الدین نے عقد الثمین میں اس کی بہت حمد و ثنا کی ہے۔ ابن جماعہ طبقات الشافعیہ میں اس کی تعریف میں رطب اللسان ہے۔ المختصر یہ لکھا ہے کہ محب طبری حافظ اور مفتی اور عالم اور عامل اور عارف اور فقیہ اور شیخ الحرام اور زاہد اور محدث تھا۔ مکہ میں شافعی کے بعد ویسا عالم کوئی نہیں ہوا۔

**یاقوت حموی** - تاریخ ابن خلکان میں یاقوت حموی کے فضائل عالیہ و محامد سامیہ لکھنے کے بعد یہ بھی لکھا ہے۔ کہ عالم اہلسنت کے متعصب ترین علما میں سے تھا۔

**ابن حزم** - ابن حزم اندلسی مصنف جمع بین الصحیحین کا استاد تھا۔ تحفہ کے باب امامت میں شاہ صاحب نے لکھا ہے۔ کہ ابن حزم علمائے اہلسنت سے ہے۔ ابن تیمیہ نے منہاج میں ابن القیم نے زاد المعاد میں۔ ابن حجر عسقلانی اصابہ میں کتاب محلی سے استفادہ کیا ہے۔ خلاصۃ الاعیان میں ابن حجر مکی میں ہے کہ ابن حزم ظاہری شیخ امام علامہ یکتائے زمانہ گے اور صاحب تصانیف عالیہ ہے۔ اعاظم علما۔ ماہرین حدیث و فقہ اور ناقدین میں سے تھا۔ اور زمانہ کے کل علما سے سب سے زیادہ حافظ اور ثقہ اور پرہیزگار تھا۔ بڑے بڑے محدثین اور فقہا اسکے شاگرد تھے سپین میں ایسا جامع علوم کوئی عالم نہیں ہوا۔

**سید سمہودی** - جذب القلوب شیخ عبد الحق میں ہے کہ سید نور الدین سمہودی بن سید شریف عفیف الدین عبد اللہ بن احمد حسینی مدنی مصنف وفا الوفا ہے۔ عالم کامل۔ یکتائے اعلام۔ عالم مدینہ خیر الانام ہے اس پر خدا کی وہ رحمت ہو جو نیکوکاروں پر پہنچتی ہے خدا اسکو دار القرار جنت میں جگہ دے۔

**عمر ابن شیبہ** منتہی الکلام مولوی حیدر علی میں ہے کہ عمر بن شیبہ حافظ حدیث اور آئمہ امجاد میں سے ہے۔

**ملا محمد ابن خاوندشاہ**۔ روضۃ الصفا مصنفہ ملا محمد ابن خاوندشاہ اہلسنت کے ہاں نہایت معتبر اور مستند کتاب ہے یہ کتاب علمائے عظام مثل ابن اسحاق وبیہقی و اصمعی کی تصانیف سے جمع کی گئی ہے۔ تحفہ نے اس کتاب سے جابجا استفادہ کیا ہے۔

**غیاث الدین**۔ حبیب السیر فی اخبار افراد البشر مصنفہ غیاث الدین بن ہمام الدین المعروف خاوند امیر ہے غیاث الدین نے اس کتاب کو اپنے باپ ملا محمد کی تاریخ روضۃ الصفا سے خلاصہ کر کے لکھا ہے۔ اور اپنی طرف سے لطیف اضافہ بھی کیا ہے۔ صاحب تحفہ نے اس کتاب کو طعن سوئم و چہارم و یازدہم میں تاریخ معتبرہ میں سے تسلیم کیا ہے۔

**ملا معین ہروی**۔ معارج النبوۃ اسیر ملا معین ہروی بھی اس کو کہا جاتا ہے) مصنفہ ملا معین ہروی نہایت پایہ اور اعتبار کی کتاب تسلیم کی گئی ہے شیخ عبدالحق محدث دہلوی اپنی کتاب مدارج النبوۃ میں بکثرت معارج النبوۃ سے سند لیتا ہے۔ مزید براں خود مصنف معارج النبوۃ اس کے دیباچہ میں رقمطراز ہے کہ میں نے یہ کتاب بعد از مطالعہ کتب احادیث وسیر و تفسیر روایات واسانید معتبرہ جمع کی ہے۔

**کتاب نہج البلاغت**۔ تفتازانی نے شرح مقاصد میں۔ قوشجی نے شرح تجرید میں۔ گاذرونی نے مفتاح الفتوح فاضل قوام الدین یوسف قاضی بغداد نے اپنی شرح میں۔ ابن خلکان نے وفیات الاعیان میں۔ علامہ یافعی نے مراۃ الجنان میں۔ نواب صدیق حسن خان نے ابجد العلوم میں ابن ابی الحدید نے اپنی شرح میں۔ اور شیخ محمد عبدہ مصری نے اپنی شرح میں تسلیم کیا ہے کہ نہج البلاغت جناب امیر علیہ السلام کا اپنا کلام ہے۔

**ابن قتیبہ**۔ تواریخ خطیب اور ابن خلکان اور مراۃ الجنان اور انساب سمعانی اور جامع الاصول اور تہذیب الاسما نووی اور بغیۃ الوعاۃ سیوطی اور میزان الاعتدال ذہبی اور لسان المیزان عسقلانی اور ازالۃ الغین مولوی حیدر علی میں ابو محمد عبداللہ بن مسلم بن قتیبہ کے فضائل اور محامد کی بہت تعریف کی گئی ہے۔ وفیات الاعیان میں ہے کہ ابن قتیبہ فاضل اور ثقہ تھا۔ اور لسان المیزان میں ہے۔ کہ ابن قتیبہ اہلسنت کا فاضل اور ثقہ عالم تھا۔ اور جناب امیر علیہ السلام سے منحرف تھا۔

**امام بیہقی** ۔ وفیات الاعیان اور مراۃ الجنان اور فیض القدیر اور مفتاح۔ کنز الدرایہ اور طبقات سبکی میں امام بیہقی کی حد درجہ تعریف و توصیف کی گئی ہے۔ شاہ عبدالعزیز نے بستان المحدثین

میں لکھا ہے کہ خدا نے امام بیہقی کے علم میں عظیم برکت دی اور قوت فہم کو کمال مرتبہ تک پہنچایا۔ اس کی تصانیف بجوبہ روزگار ہیں جنکی مثل سابقین سے نہیں مل سکتی سبکی کہتا ہے کہ امام بیہقی جیسا عالم مجھے کوئی نہیں معلوم ہوا۔ اور فتیم کہتا ہے۔ کہ اس کی تصانیف میں سے دلائل النبوت اور شعب الایمان اور کتاب الاعتقاد اور کتاب مناقب شافعی اور کتاب الدعوات بے نظیر ہیں۔ عبدالعزیز مروزی فقیہہ کہتا ہے کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک صندوق زمین سے آسمان کی طرف جا رہا ہے جسکے گردا گرد نور ہی نور ہے میں نے پوچھا یہ کیا چیز ہے فرشتوں نے کہا۔ کہ یہ امام بیہقی کی تصانیف ہیں جو بارگاہ کبریا میں مقبول ہو گئی ہیں۔ امام بیہقی ۴۵۸ھ میں فوت ہوا۔

حاکم۔ تہذیب الاسمانووی اور رجال مشکوٰۃ شیخ عبدالحق اور مرأۃ الجنان یافعی اور کتاب الامتاع ادفوی اور وفیات الاعیان ابن خلکان میں امام حاکم کی جلالت علم اور رفعت فضل کا تذکرہ موجود ہے۔ فیض القدیر مناوی میں ہے کہ سبکی کہتا ہے کہ اس امر پر تمام علما متفق ہیں کہ امام حاکم ان سب سے بڑا امام ہے جسکی ذات سے خدا نے دین کو محفوظ رکھا ہے۔ جامع الاصول ابن اثیر میں ہے کہ امام حاکم فن حدیث کا عالم اور اسکے غوامض اور اسرار سے آگاہ اور عارف تھا۔ رسالہ ترجیح مذہب شافعی امام فخر الدین رازی میں ہے کہ حاکم علم اور تحقیقات میں سب سے بڑھ کر تھا۔ ۴۰۵ھ میں فوت ہوا۔

ابوالشکور۔ شیخ احمد فاروقی سرہندی نے جس کو اہلسنت مجدد الف ثانی کہتے ہیں اپنے مکاتیب میں لکھا ہے۔ کہ ابوالشکور محمد بن عبدالسعید اکابر علمائے حنفیہ سے ہے۔

عبدالکریم۔ طبقات ابن جماعہ میں عبدالکریم سمعانی کی بہت صفت وثنا کی ہے۔

ابوبکر انبازی۔ انساب سمعانی میں ابوبکر انبازی کی بے مثل قابلیت اور عظیم المرتبہ علم کو تسلیم کیا گیا ہے۔ ۳۲۸ھ میں فوت ہو گیا۔

شیخ عبدالحق۔ کتاب المناقب سبحۃ المرجان بلگرامی میں ہے کہ شیخ عبدالحق کمال باطنی وظاہری سے آراستہ اور جمال نبوی کا عاشق صادق تھا۔ وہ اقطاب زماں اور اولیائے کبار کی صحبت میں رہا۔ اس نے کنز العمال کے مصنف ملا علی متقی کے شاگرد شیخ عبدالوہاب متقی کی شاگردی کی۔ وہ مشاہیر علمائے ہند سے تھا۔ اس نے حدیث میں کتب معتبرہ تصنیف کیں جن کو علمائے زماں نے دستورالعمل بنایا۔ الیناع فاضل رشید میں ہے کہ اس کے علوم وفنون کا پایہ آسمان سے برتر تھا۔ اور علمائے اہلسنت نے اس کی تصانیف کو مسلم الثبوت تسلیم کیا ہے۔

ابن حجر مکی۔ خفاجی نے ریحانۃ الالباس میں ابن حجر مکی کو صاحب فضل وکمال تسلیم کیا ہے شیخ

عبدالحق نے ماثبت بالسنۃ میں اس کو شیخ الفقہا والمحدثین لکھا ہے اور کشف الظنون میں اس امام کو حافظ لکھا گیا ہے ۔ ۷۶۸ھ میں فوت ہوا۔

**امام یافعی** ۔ درر کامنہ عسقلانی ۔ نفحات الانس جامی ۔ تاریخ ابن رافع طبقات فقہائے شافعیہ طبقات سنوی طبقات الخواص یمنی میں ہے کہ امام یافعی گیارہ سال کی عمر میں بالغ ہو گیا تھا ۔ اور علم و فضل میں مشہور زمانہ تھا ۔ اس کے اوصاف مثل آفتاب تاباں بیان سے مستغنی ہیں ۔ اس کی تصانیف مفیدہ مختلف فنون میں ہیں ۔ اس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زیارت بھی ہوئی اور آنحضرت نے اس کی شفاعت کا وعدہ فرمایا ۔

**ابو محمد سفیان** ۔ لواقح الانوار فی طبقات الاخیار امام عبدالوہاب شعرانی اور شرح بخاری کرمانی میں ہے کہ ابو محمد سفیان ابن عیینہ نے جو علمائے اخیار میں سے ہے ۔ چار برس کی عمر میں قرآن حفظ کر لیا ۔ اور سات برس کی عمر میں حدیث کی کتابیں تالیف کیں ۔

**عبدالوہاب شعرانی** صاحب منتہی الکلام نے مسلک اول میں امام عبدالوہاب شعرانی کی قابلیت پر فخر و مباہات کیا ہے ۔ رسالہ انتباہ فی سلاسل الاولیاء شاہ ولی اللہ میں ہے ۔ کہ شعرانی عارف باللہ اور صاحب تصانیف تھا ۔

**ابو یحییٰ** ۔ لواقح الانوار فی طبقات الاخیار شعرانی میں ہے کہ فتح الباقی تصنیف ہے شیخ الاسلام ابو یحییٰ زکریا انصاری شافعی کی ۔ اور ابو یحییٰ کے متعلق سیدنا و مولانا شیخ الاسلام لکھا ہے ۔

**خطیب** ۔ مدینۃ العلوم میں ہے کہ خطیب یکتائے حفاظ اور ماہرین حدیث اور ثقہ اور عالم تھا ۔ صفدی اس کو فن حدیث کا امام کہتا ہے ۔ اور اس کو یحییٰ بن معین اور علی بن المدینی اور ابی خیثمہ کا ہم پایہ بتاتا ہے ۔

**ابن الصلاح** ۔ وفیات الاعیان میں ابن الصلاح کے متعلق لکھا ہے کہ یہ تفسیر حدیث فقہ وغیرہ میں فاضل عصر تھا ۔ ۶۴۳ھ میں فوت ہو گیا ۔

**ابن القیم** ۔ سیوطی نے بغیۃ الوعاۃ میں لکھا ہے کہ ابن القیم تفسیر حدیث اور اصول وغیرہ میں اہلسنت کے ائمہ کبار اور مجتہدین میں سے تھا ۔

**ابن عبدالبر** ۔ انساب سمعانی اور استیعاب اور تراجم الحفاظ بدخشانی اور مرآۃ الجنان اور تبیان ابن ناصر الدین میں ، استیعاب کے مصنف علامہ ابن عبدالبر کے بہت فضائل اور مناقب لکھے ہیں کہ عبدالبر حفظ اور اتقان میں اپنے زمانے کا سردار تھا سپین میں اس جیسا محدث کوئی نہیں ہوا وہ سب

اہل مغرب سے بڑھ کر حافظ حدیث تھا۔ اس کی تصنیفات بے مثل ہیں۔ صحابہ کے حالات میں استیعاب جیسی اور کوئی کتاب نہیں ہے۔

**ابن عربی**۔ ازالۃ الغین مولوی حیدر علی صاحب منتہی الکلام اور مفتاح کنز الدرایہ میں ہے کہ ابن عربی خاتم علمائے اندلس اور آخر حفاظ تھا۔ کریم النفس شریف الاخلاق اور علوم کا پھیلانے والا بحر علوم اور ثاقب الذہن تھا۔ اس کی تصنیفات مطالب علمی سے مالا مال ہیں۔ اس کی مدح و ثنا اور فضائل اور محامد بکثرت ہیں۔ اس کی تفسیر کبیر مشہور و معروف ہے۔

**ابن عربی**۔ ملا علی قاری نے تاریخ اسلام سے نقل کیا ہے کہ ہمارے شیخ محقق علامہ حافظ مفتی مصنف ابو زرعہ احمد سے جو ہمارے شیخ حافظ عراقی شافعی کا بیٹا ہے ابن عربی کے متعلق پوچھا گیا۔ اس نے جواب دیا۔ کہ بہ تحقیق ابن عربی کی مشہور کتب فصوص الحکم اور فتوحات مکیہ میں کفریات ہیں جو صاف صاف اور بلا شک و شبہ ہیں۔ پھر لکھتا ہے کہ ابن کثیر شیخ عماد الدین نے بیان کیا کہ وہ حافظ جمال الدین مزی کے ہمراہ امام قونوی کے پاس گیا پس ابن عربی کی فصوص الحکم کا ذکر آگیا تو امام قونوی نے کہا۔ کہ اس میں کفر اور گمراہی ہے۔

**مناوی**۔ علامہ مناوی بہت بلند پایہ عالم اور فاضل ہے [illegible] تصانیف سے فیض القدیر شرح جامع صغیر اور شرح شمائل ترمذی مشہور زمانہ ہیں جنکی تعریف کفایۃ المحتاج [illegible] اور کشف الظنون میں بہت کی گئی ہے۔

**ابن مردویہ**۔ معجم البلدان یاقوت حموی میں ہے کہ ابو بکر احمد بن موسیٰ بن مردویہ ثقہ اور معتبر محدث تھا۔ علامہ سیوطی نے اس کی روایات سے استفادہ کیا ہے۔ صاحب تحفہ نے [illegible] میں اس کی اور دیلمی اور ابن جریر کی تفاسیر کو مشاہیر تفاسیر سے شمار کیا ہے۔ الخطیب خوارزم لکھتا ہے کہ ابن مردویہ امام اور حافظ حدیث اور طراز المحدثین تھا۔ سمعانی نے انساب اور ذہبی نے تذکرۃ الحفاظ میں جا بجا ابن مردویہ سے استفادہ کیا ہے۔

**حافظ ضیاء الدین محمد**۔ کشف الظنون جلد دوم ص ۳۹۵ پر ہے کہ کتاب مختارہ حافظ ضیاء الدین بن عبد الواحد مقدسی حنبلی کی تصنیف در بارہ حدیث ہے جن کی وفات ۶۴۳ھ میں ہوئی۔ اس میں التزام کیا ہے صحت کا۔ کہ ان حدیثوں کی تصحیح کی جن کے قبل کوئی سابق نہ ہوا۔ ابن کثیر نے کہا کہ یہ کتاب ناتمام رہی ہمارے بعض مشائخ اس کو مستدرک حاکم پر ترجیح دیتے ہیں تدریب الراوی علامہ سیوطی ص ۴۴ پر ہے کہ منجملہ انکے حافظ ضیاء الدین ہیں جنہوں نے ایک کتاب جمع کی ہے جس کا نام مختارہ ہے

اس میں التزام کیا ہے صحت کا اور ایسی حدیثیں اس میں ذکر کی ہیں جن پر کسی نے سبقت نہیں کی کتاب التقیید والایضاح زین الدین عراقی۔ ضوء لامع سخاوی شرح مشکوٰۃ عبدالحق دہلوی۔ اتحاف النبلاء مولوی صدیق حسن خاں، اور قول محقق مولوی حسن زماں میں بھی بہ زور الفاظ درج ہیں۔ کہ کتاب مختارہ ضیاء الدین مقدس نہایت معتبر اور اصح احادیث کا مجموعہ ہے۔

ابن حاتم۔ لآلی مصنوعہ سیوطی میں ہے کہ ابن حاتم نے اپنی تفسیر میں اس کا التزام کیا ہے کہ صحیح ترین روایات کو وارد کرے، درہرگز کسی موضوع حدیث کو اس نے نہیں لکھا۔ تفسیر اتقان سیوطی حصہ دوم صفحہ ۱۶۸ پر ہے کہ ابن ابی حاتم نے اس کا التزام کیا ہے کہ اس حدیث کو وارد تفسیر کرے جو اصح ہو۔

شیخ احمد بن عبدالقادر بن بکری العجیلی بحرالعلوم مولوی صدیق امیر المومنین اہلحدیث میں ہے کہ شیخ احمد بن عبدالقادر بن بکری العجیلی نے علوم کو اپنے آباء کرام سے حاصل کیا۔ جو تعداد میں کثیر ہیں۔ ان کی تصنیفات سے بہت رسائل اور مسائل ہیں جن میں سے ایک نفحۃ قدسیہ ہے۔ دوسرا عقد جواہر اللآل فی مدح آل ہے۔ جس پر شرح بھی لکھی جس کا نام ذخیرۃ المآل ہے۔ ان کے مناقب کثیر ہیں اور فضائل بے شمار۔ مدتوں یہی حالت رہی یعنی تصنیف و تالیف میں سرگرم رہے پھر گوشہ نشین ہو گئے۔

علی الخواص۔ لواقح الانوار میں ہے کہ علی الخواص ولی اللہ اور صاحب کرامات تھا۔ شعرانی کہتا ہے کہ علی الخواص میرا شیخ اور استاد اور مرشد اور کامل اور راسخ آدمی تھا۔ قرآن اور حدیث کے معنوں میں نفیس کلام کرتا تھا۔ اور اس کی نظر لوح محفوظ پر پڑتی تھی۔ وہ لوح کہ جس میں محو نہیں ہوتا۔

قاضی عضد الدین۔ کتاب مواقف عجیب ہے قاضی عضد الدین کی اس کتاب کی شرح سید شریف جرجانی نے کی ہے۔ مفتاح کنز الدرایہ میں ہے کہ حافظ شمس الدین محمد عبدالرحمان سخاوی نے ایک رسالہ قاضی عضد الدین کے حالات میں لکھا ہے۔ جس میں مرقوم ہے کہ قاضی موصوف علامہ اور محقق تھا۔ اس کا باپ رکن الدین احمد بن برہان الدین عبدالغفار بن احمد تھا۔ جو قاضی القضاۃ تھا۔ اس کا شجرہ نسب ابوبکر بن قحافہ سے ملتا ہے۔ اپنے زمانہ کے مشائخ سے قاضی مذکور نے علوم حاصل کئے اور شیخ زین الدین ہنگی کی شرف ملازمت حاصل کی۔ شیخ زین الدین قاضی بیضاوی کا شاگرد تھا۔ قاضی عضد الدین معقولات میں بڑا عالی مرتبہ اور معانی و نحو کے اصول میں اعلیٰ مہارت رکھتا تھا۔ دیگر علوم میں اسے بہت دسترس تھی۔ اس سے بڑے بڑے فضلا نے فیضان حاصل کئے مثلاً شمس کرمانی اور ابہری وغیرہ نے اور نیز سعد الدین تفتازانی نے بھی کیا۔ مواقف اور مختصر مواقف وغیرہ اس کی تصنیفات ہیں۔ نیز ابن حجر عسقلانی نے درر کامنہ میں قاضی موصوف کی بہت تعریف کی ہے۔

**امام بغوی** ۔ سنیوں کا شیخ الاسلام اور علامۃ الزمان ابن تیمیہ اپنی کتاب منہاج السنت میں لکھتا ہے کہ بغوی نے اپنی تفسیر میں ایک بھی موضوع حدیث نہیں لکھی۔ ازالۃ الخفا ولی اللہ اور وفیات الاعیان ابن خلکان اور مراۃ الجنان یافعی اور وافی بالوفیات صفدی اور میزان ذہبی اور طبقات ابن جماعۃ اور بغیۃ الوعاۃ سیوطی میں ہے کہ تفسیر ثعلبی نہایت معتبر اور بڑے پایہ کی تفسیر ہے اور صاحب تفسیر صالح آدمی ہے۔ ایسے ہی اہلسنت کی کتب کثیرہ میں وارد ہے کہ بغوی فاضل اور ثقہ تھا۔ اور واحدی بھی تفسیر ثعلبی کی تعریف میں زمین و آسمان کے قلابے ملاتا ہے۔

**ابو اللیث** ۔ اعلام اخیار کفوی میں ابو اللیث کے متعلق لکھا ہے کہ یہ شخص شیخ الامام اور مقتدی الانام اور فقیہ ہے۔

**ابو القاسم المعروف بہ ابن عساکر** ۔ وفیات الاعیان ابن خلکان میں ابن عساکر کی نہایت درجہ تعریف و ثنا کی گئی ہے۔

**ملا علی متقی** ۔ اخبار الاخیار شیخ عبد الحق دہلوی میں ملا علی متقی کی تعریف و توصیف کی گئی ہے جس کا ماحصل یہ ہے کہ اس کے آباء کرام جونپور سے آکر مکہ میں مستقیم ہوئے۔ ملا علی نے دنیا کو اپنے علوم و فنون دینی اور مجاہدات اور عرفان سے منور کر دیا۔

**امام طبری** ۔ طبقات فقہائے شافعیہ سبکی ۔ تہذیب الاسماء معجم حموی ۔ طبقات ابن جماعۃ انساب سمعانی ۔ تاریخ خطیب ۔ مدینۃ العلوم ۔ وفیات الاعیان میں لکھا ہے کہ طبری امام جلیل اور مجتہد مطلق اور دنیا کے اماموں سے از روئے علوم دین یگانہ تھا۔ اور حدیث و تاریخ و تفسیر و فقہ کا امام تھا۔ اس کی تاریخ اصح التواریخ ہے۔ اور وہ ترمذی اور نسائی کا ہم پایہ تھا۔ اس نے بخاری اور مسلم کے استادوں سے احادیث حاصل کیں۔ اور اس کی فضیلت کو اس کا کوئی اہل زمانہ نہیں پہنچا۔ تحفہ کے باب دوم کید پنجاہ و دوم میں تسلیم کیا گیا ہے کہ کتاب محمد بن جریر الطبری شافعی اصح التواریخ ہے۔ صواقع نصر اللہ کابلی میں بھی تاریخ طبری کو اصح التواریخ مانا گیا ہے۔

**ابن خلکان** ۔ طبقات ابن جماعۃ ۔ تاریخ یافعی ۔ تاریخ محی الدین فزاری ۔ طبقات اسنوی حسن المحاضرۃ سیوطی ۔ مدینۃ العلوم اور تصانیف ذہبی میں ہے۔ کہ ابن خلکان عالم بارع اور عارف فنون مذہب اور سدید الفتاوے اور عارف تواریخ تھا۔ اور اس کی تاریخ اپنے فن میں احسن ہے۔

**سبط ابن جوزی** ۔ روض المناظر ابن شحنہ کفایۃ المطلع تاج الدین ۔ مدینۃ العلوم مسند خوارزمی اور کشف الظنون میں ہے کہ سبط ابن جوزی اکابر ائمہ اہلسنت اور ان کے معتبرین اور محدثین

میں سے اور صاحب محامد و فضائل کثیرہ ہے۔

**حسین بن محمد بن حسن الدیار بکری۔** انسان العیون علی بن برہان الدین حلبی نے تاریخ خمیس بکری سے استناد و احتجاج کیا ہے۔ صاحب تاریخ خمیس دیباچہ کتاب میں خود لکھتا ہے کہ میں نے یہ تاریخ تفسیر کبیر اور تفسیر کشاف اور تفسیر معالم التنزیل وغیرہ کتب معتبرہ سے جمع کی ہے۔ دیگر مورخین اہلسنت نے اس تاریخ کو معتبر تسلیم کیا ہے۔

**امام واقدی۔** شیخ عبدالحق نے شرح مشکوٰۃ میں لکھا ہے۔ کہ واقدی امام بخاری اور مسلم کی طرح اکابر محدثین میں سے تھا۔ اور اہل حفظ و اتقان میں سے تھا۔ اس نے طلب احادیث میں طواف بلاد اور سیر امصار کیا۔ مصعب زبیری کہتا ہے کہ خدا کی قسم ہم نے کبھی واقدی کی نظیر نہیں دیکھی۔ دراوردی اسکو امیر المومنین فی الحدیث تسلیم کرتا ہے۔ ابن اسحاق سغانی کہا کرتا کہ اس کی تعریف اس سے زیادہ ہے کہ میں بیان کرسکوں۔ امام رازی نے نہایۃ العقول میں اور علامہ تفتازانی نے شرح مقاصد میں اور علامہ قوشجی نے شرح تجرید میں واقدی کی جلالت وعظمت اس پایہ کی سمجھی ہے کہ اس کا حدیث غدیر کو نہ بیان کرنا۔ حدیث غدیر کے موجبات قدح میں شمار کیا ہے۔ اور اس کو بخاری اور مسلم کا ہم پایہ مانا ہے۔ ابراہیم حربی اس کو امین الناس فی الاسلام اور دارقطنی مرحوم بہ اسلام مانتا ہے۔ امام ذہبی نے میزان میں اسکے محامد اور فضائل اور متبحر علوم و فنون بھی بیان کئے ہیں اور اسلام کے قلابے ملا دیئے ہیں۔

**علی بن برہان الدین۔** اہلسنت کے علمائے ثقات و فضلائے اثبات سے ہے یہ شخص ابوعبداللہ محمد فخرالاسلام بکری صدیقی کا شاگرد تھا۔ نورالدین شبراملیسی نے حاشیہ مواہب لدنیہ میں اس کو شیخ حلبی کا لقب دیا ہے۔ اور انسان العیون سے استفادہ کیا ہے۔ انسان العیون خلاصہ ہے عیون الاثر حافظ ابوالفتح ابن سید الناس اور سیرت محمد بن یوسف شامی مسمیٰ بہ سبل الہدیٰ والرشاد فی ہدی خیر العباد کا جیسا کہ علی بن برہان الدین نے اس امر کی تصریح خطبہ میں کردی ہے۔

**ابن اثیر جزری۔** وفیات الاعیان اور تاریخ یافعی اور طبقات ابن جماعہ میں ابن اثیر جزری مصنف تاریخ کامل و اسد الغابہ کے فضائل عظیمہ اور مناقب جلیلہ کا تذکرہ شرح و بسط سے لکھا ہے۔ ابن اثیر جزری بھائی ہے صاحب جامع الاصول کا۔ مرآۃ الجنان میں ہے کہ ابوالحسن علی جزری امام حافظ صدر معظم۔ کثیر الفضائل۔ حافظ تواریخ و انساب ادیب جلیل صاحب حشمت تھا۔ اسکا گھر مجمع فضلا تھا۔ اس نے تاریخ کامل کو دس جلدوں میں تصنیف کیا۔ اور انساب سمعانی

مشکوٰۃ باب فی المعراج فصل اول ص۲۷۵ پر ہے کہ شب معراج آنحضرتؐ کا دل چیرا گیا اور آبِ زمزم سے دھو کر اس میں ایمان بھر گیا۔ بخاری باب لنسیان القرآن میں ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک شخص کو مسجد میں قرآن پڑھتے سنا تو فرمایا۔ خدا اس پر رحم کرے اس نے مجھ کو یہ آیتیں اس سورت سے یاد کرائیں۔

بخاری میں ہے کہ فرمایا آنحضرتؐ نے کہ کوئی نبی یا اس کا خلیفہ ایسا نہیں کہ جس میں دو قوتیں نہ ہوں، ایک وہ جو نیکی کی طرف کشش کرے اور دوسری وہ جو بدی کی طرف کھینچے۔

بخاری میں ہے کہ جب نماز کے لئے صف بندی ہو گئی اور آنحضرتؐ آگے کھڑے ہو کر نماز شروع کرنی چاہی تو یاد آگیا کہ میں جنبی ہوں پس آنحضرتؐ نے غسل کر کے نماز پڑھائی۔

بخاری میں ہے کہ آنحضرتؐ نے نماز پڑھائی۔ تو اس میں کچھ زیادتی یا کمی کر دی۔ اصحاب نے آگاہی دی تو سجدہ سہو ادا کیا اور فرمایا میں بھی تمہاری طرح آدمی ہوں۔ جب پھر ایسا کروں۔ تو اطلاع دے دیا کرو۔ پھر لکھا ہے کہ آنحضرتؐ نے نماز ظہر میں پانچ رکعتیں پڑھاویں پھر لکھا ہے کہ اگر کوئی بھولے سے قبلہ کے سوا دوسری طرف نماز پڑھ لے۔ تو اس پر نماز کا اعادہ واجب نہیں کیونکہ آنحضرتؐ نے نماز ظہر میں دو رکعت کے بعد سلام پھیر دیا۔ اور نمازیوں کی طرف اپنا منہ کیا اور پھر بقایا نماز (قبلہ کی طرف منہ کر کے) ادا کی۔

بخاری میں ہے کہ آنحضرتؐ معہ دیگر اصحاب سفر میں تھے رات آگئی اور آنحضرتؐ سو رہے۔ یہاں تک کہ سورج طلوع ہوا۔ اصحاب نے بلند آوازی سے تکبیریں کہیں تب حضرتؐ بیدار ہوئے اور بغیر نماز ادا کئے کوچ کا حکم دیدیا۔ کچھ فاصلہ طے کرنے کے بعد آنحضرتؐ سواری سے اترے اور نماز فجر پڑھائی۔

تذکرۃ الحفاظ ص۲۳ پر ہے کہ عبداللہ بن سلام یہودی نے (اب مسلمان ہو چکا ہے) آنحضرتؐ سے عرض کیا کہ یا حضرتؐ ہم نے قرآن بھی پڑھا ہے اور توریت بھی۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ ایک رات قرآن پڑھا کرو۔ اور دوسری رات توراۃ۔

روض الانف سہیلی معارف ابن قتیبہ کتاب الاکتفا ابوالربیع سلیمان بن سالم کلاعی میں ہے کہ کنانہ نے اپنے باپ خزیمہ کی زوجہ پر تصرف کیا جس سے نضر بن کنانہ پیدا ہوا اور یہ نضر رسول اللہ کے اجداد میں سے تھا۔ ناظرین! پس بقول اہلسنت آنحضرتؐ پر بھی معاویہ اور عمرو عاص کی طرح نسبی داغ لگا دیا گیا ہے جس کی وجہ محض حمایت دشمنان اہلبیتؑ ہے۔

شیخ احمد سرہندی سرگروہ صوفیاں نے اپنی مثنوی میں لکھا ہے:۔

ہمچہ ور ہمچہ احمد دارم      من چہ پروائے مصطفٰے دارم

کتاب فردوس آسیہ چمن پنجم مصباح الزیت فی مناقب اہلبیت باب سوال قصہ افک عائشہ ص۲۹۶ پر ہے کہ خداوند عالم نے رسول اللہ کو پہلے اپنا جمال عائشہ کے پردے میں دکھایا۔ اور حضرت کو اس طریقت اپنا شیدا بنایا۔ پھر یکدم اس پردے کو بیچ میں سے اٹھا دیا اور رسول اللہ کو اپنی ذات کا عاشق بنا لیا۔ اور ص۳۵۳ پر ہے کہ عائشہ نے کہا جمع کیا اللہ نے میرا لعاب دہن آنحضرت کے لعاب دہن کے ساتھ اول روز حضرت کے اور آخر دن دنیا کے۔

مدارج النبوت عن مواہب لدنیہ وکشف الغمہ عبدالوہاب شعرانی میں ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ میں نے بہشت میں دیکھے مرض الموت میں، عائشہ کی دونو ہتھیلیاں دیکھیں اور مجھ پر موت کی تکلیف آسان ہوگئی! اور نیز لکھا ہے کہ عائشہ نے کہا کہ جب آنحضرت میرے گھر تشریف لاتے تو دونو گھٹنے میرے دونو رانوں پر رکھ دیتے اور دونو ہاتھ میرے شانوں پر رکھتے اور مجھ پر اوندھے ہو جاتے اور حضرت کو سانس چڑھ جاتی (فردوس آسیہ مصباح الزیت فی مناقب اہلبیت فضیلت مسواک ص۲۵۲ و ص۲۵۶)

ابن ماجہ مترجمہ نواب وقار نواز جنگ باب تلقیح النخل ص۲۳۳ پر طلحہ بن عبید اللہ سے روایت ہے کہ لوگ نر کھجور کا عصارہ مادہ کھجوروں پر ڈال دیتے تھے تاکہ پھل زیادہ لگے۔ آنحضرت نے فرمایا میری رائے میں یہ فضول کام ہے۔ تو لوگوں نے اس عمل کو ترک کر دیا۔ اس سال کھجوروں نے بہت کم پھل دیا۔ جس پر آنحضرت نے فرمایا یہ منع کرنا میرا اپنا گمان تھا۔ اگر اس کام میں فائدہ ہے تو کرو۔ میں بھی تم جیسا انسان ہوں! اور میرے گمان میں بھی خطا ہوتی ہے اور کبھی صواب۔ لیکن جب میں یہ کہوں کہ خدا نے ایسا فرمایا ہے۔ تو میں اس وقت ہرگز جھوٹ نہیں بولتا۔

بخاری کتاب الصلوٰۃ باب کراہیۃ تعری فی الصلوٰۃ میں جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت ہے کہ کعبہ کی تعمیر میں آنحضرت بھی اپنی قوم کے ساتھ پتھر اٹھانے میں شریک ہوئے۔ حضرت عباس نے فرمایا۔ آپ بھی اپنا آزار اتار کر اپنے کندھے پر پتھروں کے نیچے رکھ لیں (جیسا کہ تم ہم نے رکھا ہوا ہے اور ہم قریباً ننگے ہیں)

پس جب آنحضرت نے بھی ایسا کیا تو شرم کی وجہ سے غش کھا کر زمین پر گر پڑے۔ اور بالکل برہنہ ہو گئے، مگر بعد ازاں کبھی ننگے نہیں ہوئے۔ ناظرین! اس وقت آنحضرت کی عمر ۳۵ سال کی تھی۔

بخاری کتاب الایمان والنذر اور بخاری کتاب الادب باب مایجوز من ذکر الناس نحو قولہم الطویل والقصیر میں بروایت ابوہریرہ لکھا ہے کہ آنحضرت نے دو رکعتیں پڑھا کر (نماز ظہر کے سوائے کسی اور نماز میں) سلام پھیر دیا اور ایک عمارتی لکڑی دیکھنے چلے گئے۔ ابوبکر اور عمر بھی نماز میں موجود

کا اختصار کیا اور اضافہ بھی کیا۔ ابو نعیم ابن عبد البر اور ابو موسیٰ وغیرہ کی کتب معتبرہ سے اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہ کو جمع کیا۔

**ابن کثیر**۔ ابن جماعۃ نے طبقات میں لکھا ہے کہ اسمعیل ابن کثیر اپنے زمانہ میں سب سے بڑھکر احادیث کے متن کا حافظ اور انکے رجال و مخرج و صحیح و سقیم کا عارف اور ثاقب الذہن محدث جید الفہم تھا۔

**قاضی عیاض**۔ ابن خلکان نے وفیات الاعیان میں لکھا ہے کہ قاضی عیاض حدیث اور کل علوم متعلقہ حدیث و نحو و لغت و کلام عرب و تاریخ و انساب میں اپنے وقت کا امام باسع و متفق و متمعن در علم حدیث اور عارف اصول حدیث و فقہ و صاحب فہم ثاقب تھا۔

**امام نووی**۔ امام یافعی نے وقائع میں لکھا ہے کہ شیخ الاسلام امام نووی مفتی امام محقق و مدقق فاضل و مرتب دین و مہذب و ضابطہ و زاہد و عابد یگانہ و صاحب کرامات و مالک مقامات اعلیٰ و ناصر سنت و مشہور نزدیک و دور و محمود حسنہ و فائق المعاصرین تھا۔

**قوشجی**۔ ملا علاء الدین علی بن محمد قوشجی شارح تجرید اہلسنت کے افاضل محققین اور حکماء مدققین سے ہے حضرت خواجہ نصیر الدین محقق طوسی کا شاگرد ہے۔ اس کی کتاب شرح تجرید تمام دنیا میں مشہور ہے اور طلباء کے درس میں پڑھائی جاتی ہے۔

**کتاب غنیۃ الطالبین**۔ شاہ ولی اللہ نے تفضیل الشیخین میں اور ملا علی قاری منح الازہر شرح فقہ اکبر میں اور مولوی عبد الحکیم سیالکوٹی نے اس کے ترجمہ میں اور مولوی نعمت اللہ نے جس کا حاشیہ شرح جامی مشہور ہے رسالہ رقیب باب المعروف و المنکر میں اور رسالہ حد الغنا میں تسلیم کیا ہے کہ کتاب غنیۃ الطالبین تصنیف ہے شیخ عبد القادر جیلانی کی۔ صاحب تحفہ نے باب ہفتم میں تسلیم کیا ہے کہ غنیۃ الطالبین شیخ جیلانی کی تصنیف ہے اور اس سے عبارات نقل کی ہیں۔ اور شیخ کی حمد و ثنا بہت کی ہے۔ نیز واضح ہو کہ شیخ کی تعریف میں بہجۃ الاسرار اور اخبار الاخیار اور مراۃ الجنان کے مصنفین رطب اللسان ہیں مفصل خروش جیلانی مصنفہ شیر بیشہ ممتاز الاماثل والافاضل مولانا مرزا احمد علی صاحب قبلہ ادام اللہ ظلہ میں ملاحظہ کریں۔

**دمیری**۔ مولوی تقی الدین نے عقد ثمین میں لکھا ہے کہ محمد بن موسیٰ بن عیسیٰ بن علی العلامۃ المتقنین کمال الدین المعروف دمیری مصری شافعی مکہ میں سنہ ۷۴۲ھ میں پیدا ہوا۔ ابو المظفر الدین عطار سے جامع ترمذی کا درس لیا اور قاہرہ میں عبد الرحمٰن بن علی بن محمد بن ہارون ثعلبی اور محمد بن علی سے احادیث حاصل کیں اور بہت سے شیوخ سے احادیث پڑھیں۔ مکہ میں صحیح ابن حبان اور سنن ابن ماجہ اور

مسند الطیالسی اور مسند شافعی اور معجم ابن قانع اور اسباب النزول واحدی اور مقامات حریری کا درس لیا اور علم کثیر حاصل کیا۔ اور تقی الدین سبکی سے فنون کثیرہ پڑھے اور بہاؤ الدین سبکی اور جمال الدین اسنوی سے فقہ حاصل کی بعد بہان الدین قراطی سے ادب پڑھا اور تفسیر و احادیث و فقہ و اصول و عربیت و ادب میں عالی پایہ حاصل کیا۔ یہ بڑا بھاری عابد اور زاہد تھا۔ اس کی تالیفات سے دیباچہ شرح ابن حج شرح منہاج نووی اور حیات الحیوان معتبر کتابیں ہیں۔

**عینی** ۔ جلال الدین سیوطی بغیۃ الوعاۃ میں لکھا ہے کہ علامہ عینی حافظ قاضی القضاۃ بدر الدین عینی فنون علمی میں ماہر اور امام و عالم و عارف تھا۔ شرح بخاری اور شرح شواہد اسکی تصنیفات ہیں۔

**تاج الدین سبکی** ۔ ابن حجر عسقلانی نے درر کامنہ میں لکھا ہے کہ تاج الدین سبکی نے ابن شحنہ اور یونس اور ابن سید الناس سے اجازہ لیا ۷۲۷ھ میں پیدا ہوا ۷۳۹ھ میں دمشق میں آیا۔ یہاں زینب بنت کمال اور ابن ابی الیسر سے حدیث پڑھی اور مزی سے درس لیا۔ اور ذہبی کی ملازمت کی اور طلب حدیث میں امعان کیا۔ اور فقہ و اصول عربیت میں ماہر ہوا۔ اس کی تصانیف اس کی زندگی میں مشہور و معروف ہو گئیں۔ جو کثیر المنافع ہیں اس کی تصنیفات طبقات الکبریٰ والوسطیٰ والصغریٰ ہیں

**ملا جلال الدین سیوطی** علامہ شعرانی نے لواقح الانوار میں لکھا ہے کہ سیوطی صرف عالم اور مجتہد ہی نہیں تھا بلکہ صاحب کشف و کرامات بھی تھا۔ مفتاح کنز الدرایہ میں ہے کہ اسکے ایک شاگرد زکریا بن محمد نے کہا کہ میں نے سیوطی کے ہاتھ کا لکھا ہوا ایک نوشتہ دیکھا۔ جس میں یہ لکھا تھا کہ میں نے بحالت بیداری آنحضرتؐ کی زیارت کی ہے۔ اور خواب میں بھی آنحضرتؐ کو دیکھا ہے۔ اور جب میں نے جمع الجوامع شروع کی تو میں نے آنحضرتؐ سے پڑھنے کی اجازت مانگی۔ آنحضرتؐ نے فرمایا اے حدیث کے شیخ ہاں پڑھو سیوطی کہتا ہے کہ یہ بشارت میرے لئے تمام دنیا اور اس کے اموال سے بڑھکر تھی۔

**امام غزالی** ۔ علامہ دمیری لکھتا ہے کہ رسولؐ اللہ کو ابو حسن شاذلی نے جو اولیائے کرام سے تھا۔ خواب میں دیکھا کہ آنحضرتؐ حضرت موسیٰؑ اور عیسیٰؑ کے سامنے امام غزالی کی تعریف و تحسین کر رہے ہیں اور اس پر فخر کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ آپ دونوں کی امتوں میں بھی کوئی ایسا قابل شخص ہوا ہے اور تاریخ یافعی میں ہے کہ امام غزالی سرور کائنات کے لئے باعث فخر و مباہات ہے اور صاحب مقامات عالیہ و کرامات سامیہ و مجاہدات عظیمہ و جلیلہ و ریاضات شاقہ جمیلہ و قطب وجود و برکت عامہ برائے ہر موجود و عارف حقیقت و عالم شریعت و حجت الاسلام ہے اور جس طرح رسولؐ پاک سید الانبیا تھے۔ اسی طرح غزالی سید المصنفین ہے اور غزالی سے بغض رکھنے والا ملحد اور زندیق ہے۔ ناظرین!

غزالی کی شرح سرائی میں غلو اس لئے کیا جاتا ہے کہ اس نے یزید کی حرمت کعبہ سے بڑھ کر کی ہے اور یزید پر لعنت کرنے سے مسلمانوں کو روکا ہے بلکہ یزید کے حق میں دعائے مغفرت کرنے کا تاکیدی حکم دیا ہے۔

**تفتازانی** ۔ دررکامنہ اور اعلام الاحیا اور مفتاح کنز الدرایہ اور بغیۃ الوعاۃ میں ہے کہ تفتازانی امام و علامہ مشہور زماں و مدقق و محقق بے نظیر تھا۔ اس جیسا فاضل آنکھوں نے نہیں دیکھا۔ سید شریف جرجانی اپنی تصنیفات میں اس کا خوشہ چین ہے۔

**بلاذری** ۔ شاہ ولی اللہ نے کتاب سلسلات مشہورہ فضل المبین میں بلاذری کو حافظ زمانہ لکھا ہے۔ مرزا معتمدخاں بدخشانی نے تراجم الحفاظ میں لکھا ہے کہ امام ذہبی اور ناصر الدین نے طبقات الحفاظ میں بلاذری کو رجال حفاظ سے مانا ہے۔ انساب سمعانی میں ہے کہ بلاذری حافظ اور فہیم اور عارف انساب و اسماء متقن و احادیث تھا۔ اور وہ کبھی ان میں خطا نہ کرتا تھا۔ وہ حفظ اور وعظ میں اپنے زمانہ میں یگانہ تھا۔

**ابن ابی الحدید** ۔ مجمع الادب فی معجم الالقاب کمال الدین عبد الرزاق بن ابی المعالی شیبانی اور وفیات الاعیان ابن خلکان۔ فوات الوفیات شیخ صلاح الدین محمد بن شاکر بن احمد خازن میں ہے کہ ابن ابی الحدید اعیان علمائے افاضل و اکابر اور صدور اماثل سے تھا۔ اور وہ حکیم اور فاضل اور عارف اصول کلام تھا۔ شرح نہج البلاغت بیس جلدوں میں لکھی جس میں وہ مضامین عالیہ ہیں جو کسی دوسری شرح میں نہیں۔ یہ معتزلی اور ثلاثہ کو ماننے والا تھا۔

**شہرستانی** ۔ مدینۃ العلوم میں ہے کہ ابو الفتاح محمد بن ابو القاسم عبد الکریم بن ابی بکر احمد شہرستانی ان علما میں سے ہے جس نے دنیا کے کل مذاہب کے فرقوں کا حال ملل و نحل میں لکھا ہے۔ وہ اہلسنت کا متکلم اور امام اور فاضل اور فقیہہ تھا۔ علامہ سمعانی اس کا فیض یافتہ ہے۔ کثیر المحفوظ اور حسن المحاورہ تھا۔ اور علی بن احمد مدینی محدث اہلسنت کا شاگرد تھا۔ تاریخ ابن خلکان میں ہے کہ اس نے احمد الخوانی سے فقہ ابو القاسم انصاری سے علم کلام حاصل کیا۔ کتاب نہایۃ الاقدام فی علم الکلام اور کتاب ملل و نحل اور تلخیص الاقسام المذاہب الانام اس کی تصنیفات سے ہیں۔ وہ ہیں سنہ ۵۴۸ھ میں فوت ہوا۔

**ابن حجر عسقلانی** ۔ شاہ ولی اللہ نے قرۃ العینین میں اس کو علامہ سیوطی نے اعلیٰ مرتبہ لکھا ہے۔ حسن المحاضرہ اور مدینۃ العلوم میں ہے کہ عسقلانی تمام دنیا کا سردار تھا۔ وہ اپنے زمانہ کے حفاظ حدیث کا امام تھا۔

**قسطلانی** ۔ کنز الدرایہ میں ہے کہ قسطلانی محدث اور بے نظیر واعظ تھا۔ اسکی تصانیف اسکی زندگی میں ہی اطراف و جوانب میں مشہور ہو گئیں تھیں۔ مواہب لدنیہ اپنے فن میں بے مثل کتاب ہے۔

**ابوبکر جوہری** - ابن ابی الحدید لکھتا ہے کہ ابوبکر جوہری محدث اور کثیر الادب اور ثقہ اور پرہیزگار تھا۔ محدثوں نے اس کی مدح و ثنا کی ہے اور اس کی تصنیفات سے روایات نقل کی ہیں۔

**قرطبی** - تاریخ یافعی وقائع ۶۶۵ھ میں ہے کہ قرطبی محدث اور ائمہ کبار سے تھا۔

**ابن اسحاق** - تذکرۃ الخواص سبط ابن جوزی میں بسند امام احمد حنبل لکھا ہے۔ کہ محمد ابن اسحاق مقبول القول اور ممدوح جماعت علماء اور امام کبیر اور معتمد شہیر ہے۔ امام یافعی نے لکھا ہے۔ کہ وہ مغازی میں امام اور پیشوا تھا اور بسند امام زہری لکھا ہے کہ جو کوئی مغازی میں مہارت کا ارادہ کرے وہ ابن اسحاق کا محتاج ہوگا۔ اور سعید ابن الحجاج نے اس کو امیر المومنین فی الحدیث لکھا ہے۔

**ابن جوزی** - تاریخ ابن خلکان اور مراۃ الجنان اور تمام شروح مسلم میں ابن جوزی کی تحقیقات اور افادات سے تمسک کیا گیا ہے۔ ملا علی جیبد رنے اس کو سند المحدثین والمتقدمین کہا ہے۔ ابن خلکان نے وفیات الاعیان میں اس کو واعظ اور فقیہ اور علامۃ العصر اور امام وقت لکھا ہے۔

**آمدی** - امام یافعی نے مراۃ الجنان میں آمدی کو اکابر آئمہ اور اعاظم مقتدیان سے تسلیم کیا ہے اور اس کی بہت حمد و ثنا کی ہے۔

**ابراہیم بن عبداللہ** - ابوبکر بن احمد بن شہبہ دمشقی اسدی نے طبقات فقہائے شافعیہ میں ابراہیم بن عبداللہ (مصنف تاریخ مظفری) کی حمد و ثنا کی ہے اور اس کو آئمہ محدثین اور فقہائے معتمدین اور مورخین معتبرین میں سے مانا ہے۔

**خوارزمی** - اعلام الاخیار کفوی اور بغیۃ الوعاۃ سیوطی اور عقد ثمین میں خوارزمی کی جلالت شان اور علو مرتبت درج ہے اور اس کو فقیہ ادیب فاضل اور شاعر مانا ہے۔ اور جامع مسانید میں ہے کہ وہ صدر الائمہ اور اخطب خطباء خوارزم تھا۔

**اصیل الدین** - ملا علی قاری نے شرح مشکوۃ میں تصریح کی ہے کہ اصیل الدین مشائخ کبار سے ہے اور صاحب تحفہ کے سلسلۂ اجازہ میں داخل ہے۔

**تقی الدین** - محمد بن احمد بن علی بن محمد بن محمد بن عبدالرحمن ملقب بہ تقی الدین فاسی مکی مالکی کتاب عقد ثمین فی تاریخ بلد الامین کا مصنف ہے۔ فتح الباری ابن حجر عسقلانی میں ہے کہ میں اس بدیع وضع اور عجیب صنعت کی تاریخ سے آگاہ ہوا تو میں نے اس کو اس فن کی تصنیف شدہ کتب سے فائق پایا ہے، اس کے الفاظ معانی کو مطلق شرف اور پاکیزگی سے مختص کرتا ہوں۔ تقی الدین سید اور امام یکتا اور صاحب فضل و اتقان اور مالکی میں قدوہ تھا۔ ذکی اور مفتی اور فقیہ اور محدث اور پرہیزگار تھا۔

**دیلمی**۔ کتاب تدوین رافعی تذکرۃ الحفاظ و سیر النبلاء و کتاب العبر ذہبی و مرآۃ الجنان یافعی و طبقات سبکی و طبقات اسنوی و طبقات شافعیہ تقی الدین ابوبکر بن احمد بن قاضی شہبہ و طبقات الحفاظ سیوطی و فیض القدیر مناوی و مقالید الاسانید شیخ ابو مہدی عیسے و روضۃ الفردوس علی ہمدانی وغیرہ میں دیلمی کے مناقب و محامد کثرت سے مرقوم ہیں۔ اور اس کو شیخ و حافظ و محدث و امام و علامہ و عجبۃ المحدثین و قدوۃ المحققین لکھا ہے اور شافعی اور ابن منذر وغیرہ کا شاگرد تھا۔

**ثعلبی**۔ تاریخ ابن خلکان و منظر الانسان و مرآۃ الجنان و وافی بالوفیات و کتاب العبر ذہبی و سیاق تاریخ نیشاپوری و روض المناظر ابن شحنہ و طبقات ابن جماعہ و طبقات اسنوی و بغیۃ الوعاۃ سیوطی و معجم الادباء حموی و تفسیر وسیط واحدی و ازالۃ الخفاء وغیرہ میں ثعلبی کی جلالت شان درج ہے شاہ ولی اللہ کہتا ہے کہ ثعلبی اخذ دین کے وسائط سے ہے اور ان علماء میں سے ہے جن کا احسان سب کی گردن پر ہے۔ اور جیسا کہ ابو حنیفہ سرگروہ حنفیاں ہے۔ ویسا ہی ثعلبی سرگروہ مفسراں ہے۔ اس کی تفسیر سلف سے ماخوذ ہے جو بمنزلہ لوح ہے۔ تاریخ ابن خلکان و طبقات ابن جماعہ و مرآۃ الجنان و وافی بالوفیات و منظر الانسان میں ابو القاسم قشیری کی سند پر لکھا ہے کہ اس نے کہا کہ میں نے خدا کو خواب میں دیکھا کہ میں اس سے باتیں کر رہا ہوں۔ اور رحجاب سے رہا ہوں۔ کہ اسی اثنا میں خدا نے فرمایا کہ دیکھو ایک مرد صالح آتا ہے میں نے دیکھا تو وہ امام ثعلبی تھا۔ نیز انہی کتب مذکورہ میں مرقوم ہے کہ ثعلبی کی تفسیر دنیا پر نظیر نہیں رکھتی

**ابو نعیم**۔ کتاب خصائص شافعی امام رازی و وفیات الاعیان ابن خلکان و منہاج ابن تیمیہ و زاد المعاد ابن قیم و اسماء الرجال جامع مسانید ابی حنیفہ الخوارزمی و عبر فی خبر ذہبی و طبقات سبکی و طبقات اسنوی و طبقات اسدی و طبقات الحفاظ سیوطی و وافی بالوفیات مرآۃ الجنان یافعی و اسماء الرجال مشکوٰۃ ولی الدین خطیب و لواقح الانوار شعرانی و تاریخ خمیس دیار بکری مقالید الاسانید ابو مہدی و قول مستحسن حسن زمان میں ابو نعیم کے محامد و مناقب لکھے ہیں۔ ابن خلکان کہتا ہے کہ وہ اعلام محدثین اور اکابر حفاظ و ثقات سے ہے جنہوں نے اکابر سے اخذ علوم کیا اور ان سے اکابر نے علوم اخذ کئے اور اسکی کتاب حلیۃ المتقین بہترین کتاب ہے۔ یافعی اسکو امام و حافظ و شیخ و عارف اور منجملہ اعلام محدثین و اکابر حفاظ مفیدین کہتا ہے۔ اور کہتا ہے کہ حفاظ اس کے دروازے پر بوجہ اس کے علم و فضل و علو اسانید جمع رہتے تھے اور اس کو کبار علماء کی ملاقات سب سے زیادہ نصیب تھی خطیب بغدادی کہتا ہے کہ حافظ صرف دو ہوئے ہیں یعنی ابو نعیم اور ابو حازم۔ عبدوی سلفی کہتا ہے کہ حلیۃ الادبا جیسی

کتاب تصنیف ہی نہیں ہوئی۔ ابن مردویہ کہتا ہے کہ کسی زمانہ میں بھی ابونعیم سے بڑھ کر حافظ مستند نہیں ہوا۔ وہ کل دنیا میں ایک حافظ ہوا ہے۔

**ابن حبان**۔ سمعانی کتاب انساب میں لکھتا ہے کہ حافظ ابن مندہ اور حافظ ابن البیع جیسے جلیل الشان علما ابن حبان کے شاگرد تھے۔ اور اس کی تصانیف کی مثال نہیں ملتی۔ شیخ عبدالحق نے مشکوٰۃ میں لکھا ہے کہ وہ ثقہ اور فاضل تھا۔ سبکی نے طبقات میں لکھا ہے۔ کہ وہ حافظ جلیل اور امام نبیل تھا۔ ابوسعید نے لکھا ہے کہ وہ فقہائے دین اور حفاظ آثار میں سے تھا۔ مناوی نے فیض القدیر میں اس کو حفاظ کبار اور راس ورئیس حدیث و عالم فقہ و کلام لکھا ہے۔ یافعی نے مراۃ الجنان میں اس کو علامہ و مجتہد و حافظ و ماہر علم فقہ و حدیث و لغت و وعظ و کلام لکھا ہے۔

**ذہبی**۔ صاحب تحفہ نے باب امامت میں بجواب حدیث طیر لکھا ہے کہ امام المحدثین شمس الدین ابوعبداللہ محمد بن احمد دمشقی ذہبی اور طبقات شافعیہ ابن جماعۃ میں سے ہے کہ ذہبی امام و علامہ و خاتم الحفاظ و شیخ و استاد و محدث عصر و زاہد و یکتائے زمانہ اور اہلسنت کا علمبردار تھا۔ علماء نے اس کو اپنا استاد اور شیخ اور مخرج حدیث تسلیم کیا۔

**ابویعلیٰ**۔ بستان المحدثین شاہ عبدالعزیز دہلوی میں ہے کہ حافظ اسمٰعیل بن محمد بن فضل کہتا ہے کہ میں نے بہت مسانید مثل مسند عدنی و مسند ابن منیع وغیرہ کو پڑھا لیکن مسانید کو نہروں کی طرح پایا اور مسند ابویعلیٰ کو بحر زخار کی مانند پایا۔ ابویعلیٰ شاگرد ہے یحییٰ بن معین اور کئی قابل محدثین کا۔ اور ابن حبان ابوحاتم اور ابوبکر اسمٰعیلی اس کے شاگرد ہیں۔ لوگوں کو اس کی امانت و دیانت و صدق و حلم و تقوے و دیگر صفات محمودہ کا عظیم یقین ہے۔ علم کی تصنیف و ترویج میں صالح نیت رکھتا تھا۔ اور محض حسبۃ اللہ تعلیم علم حدیث میں مشغول رہتا تھا۔

**محمد بن یوسف گنجی**۔ ابن صباغ نے فصول المہمہ میں اور مصطفےٰ ابن عبداللہ القسطنطینی نے اس کو امام اور حافظ تسلیم کیا ہے۔ کشف الظنون میں ہے کہ وہ شیخ اور حافظ ہے۔ ریاض الزہرہ میں اس کو شیخ لکھا گیا ہے۔ ناظرین! حافظ ایسے ماہر حدیث کو کہتے ہیں جس کو لاکھ احادیث کے اسناد اور متون یاد ہوں اور شیخ استاد کامل کو کہا جاتا ہے۔

**ابن شحنہ حلبی**۔ سخاوی لکھتا ہے کہ ابن شحنہ حلبی علامہ و ادیب و امام و فقیہ تھا۔ جمیع علوم میں ید طولےٰ رکھتا تھا۔ اور صاحب تصانیف لطیفہ تھا۔

**راغب**۔ فاضل رشید نے شوکت عمریہ میں اور حیدر علی نے منتہی الکلام میں ابوالقاسم مفضل

بن محمد المعروف راغب کو امام لکھا ہے۔ فخر رازی کہتا ہے کہ راغب ائمہ اہلسنت سے ہے اور امام غزالی کا ہم پایہ ہے۔ مدینۃ العلوم میں اس کی بہت مدحت و منقبت لکھی ہے۔

**زبیر بن ابکار** - تاریخ خطیب اور تاریخ ابن خلکان اور تاریخ یافعی اور تہذیب الکمال مزی اور تذہیب التہذیب و کاشف ذہبی اور انساب سمعانی اور تبیان ابن ناصر الدین اور تقریب عسقلانی میں زبیر ابن ابکار کو آئمہ کبار و اعلام عالی فخار و مشائخ والا تبار و ثقات جلیل المقدار سے تسلیم کیا گیا ہے۔

**زرندی** - مولوی سلامت اللہ نے معرکۃ الآراء میں اور احمد بن فضل بن محمد باکثیر نے وسیلۃ المآل میں اور شہاب الدین احمد نے توضیح الدلائل میں اور سید سمہودی نے جواہر العقدین میں اور محمد بن یوسف شامی نے سبل الہدیٰ میں۔ اور ابن صباغ نے فصول مہمہ میں اس کی روایات سے تمسک کیا ہے اور لکھا ہے ابو محمد عبداللہ محمد بن یوسف بن حسن بن محمد بن محمود بن حسن زرندی اہلسنت کے علمائے معتمدین اور فضلائے مستندین سے تھا۔ اور یہ ثقہ اور صاحب فضیلت و منقبت تھا۔ اور مذہب سے حنفی تھا۔

**ابن تیمیہ** - فوات الوفیات اور تاریخ عینی اور درر کامنہ لدر تہم مختص ذہبی میں ابن تیمیہ کو حجۃ اللہ و آیۃ اللہ و محدث و فقیہ و مفسر و متکلم و زاہد و عارف تسلیم کیا گیا ہے۔

**شبراملسی** - احمد نخلی استاد ابو طاہر استاد شاہ ولی اللہ نے رسالہ اجازہ میں شیخ نور الدین علی الشبراملسی الشافعی کو شیخ اور محقق کہا ہے۔ اور شیخ سالم بن عبداللہ بصری شافعی نے جس کی ثقاہت و فضیلت کتاب ارشاد ولی اللہ اور سبحۃ المرجان بلگرامی سے واضح ہے کتاب امداد بمعرفۃ علو الاسناد میں لکھا ہے کہ شبراملسی علامۃ المتقن اور فہامۃ المتقن تھا۔ اور حاشیہ مواہب مسمیٰ بہ تیسیر المطالب میں شبراملسی کو سیدنا و مولانا و شیخنا و شیخ مشائخ الاسلام الملک لعلمائے اعلام العالم العلامہ و العمدۃ الفہامۃ عین اعیان المدرسین خاتمۃ المحققین ذی التحقیق و التدقیق بن العجز عن ذکر اوصافہ الحمیدہ وغیرہ لکھا ہے۔

**زرکشی** - مفتاح کنز الدرایہ میں ہے کہ محمد بن بہادر بن عبداللہ زرکشی محدث و فقیہ و صاحب تصانیف کثیرہ و شارح کتب احادیث سنیہ و معتمدین جماعت المحدثین و مقبول علما و فضلا تھا۔

**ابن جزلہ** - وفیات الاعیان ابن خلکان اور مرآۃ الزمان سبط ابن جوزی اور کتاب البستان الجامع التواریخ الزمان اور تاریخ ابن بخاری میں لکھا ہے کہ ابن جزلہ پہلے نصرانی تھا۔ اور قاضی ابو الولید

کی ہدایت سے اسلام لایا جس کا اسلام حسن تھا اور پھر اس نے اسلام کی حقانیت اور اثبات نبوت محمدی اور تردید مذہب نصاریٰ میں تحابہن نمارہ کتاب لکھی۔

**ابن روزبہان**۔ ابو الخیر فضل اللہ بن ابی محمد روزبہان بن محمد فضل اللہ بن محمد بن اسمٰعیل بن علی الانصاری اکابر متکلمین و افاضل محدثین اہلسنت سے ہے اس نے اخذ و سماع حدیث امام سخاوی و ابوبکر مراغی و ابن الوجیہ و اصیل الدین ربیعی وغیرہ سے کیا جیسا کہ اس نے خود شرح شمائل ترمذی میں لکھا ہے اس نے علامہ حلی علیہ الرحمہ کی نہج الحق کا جواب لکھا جس کا نام ابطال الباطل ہے اور اس ابطال الباطل کا جواب حضرت قاضی نور اللہ شوستری نے لکھا جس کا نام احقاق الحق ہے

**عبداللہ بن احمد حنبل**۔ کمال فی معرفتہ الرجال اور تذکرۃ الحفاظ ذہبی اور تذہیب التہذیب ابن حجر عسقلانی اور عبر ذہبی اور مراۃ الجنان یافعی اور طبقات الحفاظ سیوطی میں ہے کہ وہ ثقہ ثبت ادعیہ علم و عارف حدیث و نقیہ و علل حدیث و رجال و اسماء حافظ حدیث و امام الحافظ الحجۃ تھا۔

**ابن ابی شیبہ** وہ بخاری و مسلم و ابوداؤد و ابن ماجہ وغیرہ کا استاد تھا۔ کاشف ذہبی اور تقریب عسقلانی اور مراۃ الجنان یافعی اور فیض القدیر مناوی میں اس کے محامد و مناقب کا تفصیل سے تذکرہ ہے۔

**ابوالشیخ**۔ انساب سمعانی میں ہے کہ ابو محمد عبداللہ بن عبداللہ بن جعفر بن حیان الاصبہانی المعروف بہ ابوالشیخ حافظ کبیر ثقہ مصنف تصانیف کثیرہ تھا۔

**عبدالرزاق**۔ مراۃ الزمان اور انساب سمعانی اور وفیات الاعیان اور طبقات حفاظ میں اس کو ائمہ کبار اور معتبرین سے تسلیم کیا گیا ہے۔ صحاح اس کی روایات سے پر ہیں۔ عبدالرزاق سے کہا گیا کہ کسی شخص نے قسم کھائی ہے کہ اگر عبدالرزاق کو ایک لاکھ حدیث یاد نہ ہو تو میری عورت کو طلاق ہو تو اس نے کہا کہ اگر اس سے زیادہ بھی کہتا تو سچ تھا۔

**محمد ابن بشار**۔ اس سے بخاری و مسلم و ترمذی و ابوداؤد و نسائی و ابن ماجہ میں احادیث روایت کی گئی ہیں۔ یہ اس کے ثقہ ہونے کا بین ثبوت ہے۔

**کواشی** بغیۃ الوعاۃ سیوطی میں احمد بن یوسف بن رافع الامام موفق الدین الکواشی الموصلی کو مفسر و فقیہ و زاہد بے نظیر و صاحب کرامات مانا گیا ہے۔

**بدخشانی**۔ فاضل رشید نے ایضاح میں اور مولوی حیدر علی نے منتہی الکلام میں اسکو معتبرین جلیل الشان و اعاظم مستندین اعیان سنیاں تسلیم کیا ہے۔

**ابوعبداللہ محمد بن سعد بن منیع الزہری**۔ وفیات الاعیان میں ہے کہ ابوعبداللہ فاضل یکتا

وہ عالم بے ہمتا تھا۔ اس کی کتاب طبقات نہایت عمدہ ہے وہ صدوق اور ثقہ اور کثیر العلم اور عزیز الحدیث اور صاحب عدالت صدق ہے۔

**ترمذی** شیخ فرید الدین عطار نے تذکرۃ الاولیا میں لکھا ہے کہ محمد بن علی ترمذی مسلم سنت و عظیم ملت و مجتہد اولیا و منفرد الاصفیا و محرم حرم ابدی و شیخ وقت الخ تھا۔

**نظام الدین** سبحۃ المرجان بلگرامی میں نظام الدین بن قطب الدین کو ملاذ عالم عمیر فاضل تحریر وغیرہ لقابے ملقب کیا گیا ہے۔

**ابراہیم** کتاب الاکتفا اور ذخیرۃ المآل شہاب الدین بن احمد بن عبد القادر میں ہے کہ ابراہیم بن عبد اللہ الوصابی الیمنی الشافعی خاص احباب اور خلفا میں سے تھے۔ ابن حجر مکی اور سیوطی اور ترمذی اور علی ہمدانی کا ہم پایہ تھا وہ ایسا متعصب سنی تھا کہ منکرین خلفائے اربعہ کو قطعی جہنمی کہتا تھا اور ان پر بیشمار تبرے کیا کرتا تھا۔

**محمد پارسا** نفحات الانس ملا جامی اور اعلام الاخیار کفوی میں ہے محمد بن محمود الحافظ البخاری المعروف بہ خواجہ پارسا کے مناقب و محامد کا بالتفصیل تذکرہ درج ہے اور اسکو اکابر علما و اعاظم فضلا سے تسلیم کیا گیا ہے۔

**خطبہ جناب امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام الموسوم بہ شقشقیہ** تذکرہ خواص الائمہ سبط ابن جوزی اور کتاب مجمع الامثال ابو الفضل احمد بن ابراہیم المیدانی نیشاپوری اور کتاب معانی الاخبار ابو ہلال عسکری اور کتاب العقد ابن عبد ربہ اور قاموس بہ لغت شقشقیہ اور نہایہ ابن اثیر اور مجمع البحار محمد طاہر گجراتی اور شرح مقاصد تفتازانی اور مفتاح الفتوح گازرونی اور شرح تہذیب الکلام ملا یعقوب لاہوری اور شقائق النعمانیہ طاشکبری اور شرح مفتی محمد عبدہ مصری میں تسلیم کیا گیا ہے کہ خطبہ شقشقیہ حضرت علی علیہ السلام کا اپنا کلام ہے۔

**خطبہ جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا الموسوم بہ لمّہ** کتاب سقیفہ ابوبکر جوہری اور تذکرہ خواص الائمہ فی معرفۃ الائمہ سبط ابن جوزی اور کتاب فائق علامہ زمخشری اور کتاب نہایہ ابن اثیر اور رسائل جلال الدین سیوطی اور کتاب مختصر تنزیہ الشریعہ شیخ رحمت اللہ اور مجمع البحار محمد طاہر گجراتی اور کتاب بلاغات النسا احمد بن ابی طاہر اور مروج الذہب مسعودی برحاشیہ تاریخ کامل جلد پنجم ص۱ پر خطبہ لمہ کو کلام جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا مانا گیا ہے۔

**شیخ رحمت اللہ و شیخ عبد اللہ** شیخ عبد الحق نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ شیخ رحمت اللہ اور شیخ عبد اللہ سندھی مدنی مدینہ منورہ کے فقہائے صوفیہ سے تھے۔ یہاں آئے اور علم حدیث کا افادہ کیا یہاں کے طلبا ان دو لوگوں کو شیخ کے لقب سے ملقب کرتے تھے۔ یہ دونو علم و عمل و تقوے و ورع میں بے مثل تھے اور شیخ علی متقی کے خاص احباب اور خلفا میں سے تھے۔

**قرہ کمال**۔ اعلام الاخیار کفوی اسمٰعیل القرامانی المعروف بہ قرہ کمال کو عالم جید وفاضل متبحر مانا گیا ہے۔

**یحییٰ ابن معین**۔ امام نووی نے تہذیب الاسماء میں اور شیخ عبدالحق نے رجال مشکوٰۃ میں لکھا ہے۔ کہ یحییٰ موصوف امام وثقہ وحافظ وجلیل القدر اور فخر علماء اہلسنت تھا۔ اس کی مثال انسانوں میں کوئی نہیں وہ امام ربانی وعالم ومعتمد ومتقن تھا۔ خدا نے اس کے مثل کا پیدا نہیں کیا۔ اس کی تحقیق سے کذابوں کا جھوٹ ظاہر ہوتا ہے اور جو حدیث اس کے نزدیک معروف نہ ہو وہ حدیث ہی نہیں ہے۔

**امام زیلعی**۔ کفوی نے اعلام الاخیار میں لکھا ہے کہ زیلعی شیخ اور امام اور علامہ اور عارف فقہ ونحو اور زاہد اور پرہیزگار اور پاک دامن اور متواضع تھا۔ درس دیا کرتا اور فتاویٰ مفیدہ دیتا۔ اور احادیث کا نقاد اور صحیح وسقیم کا جانچنے والا اور معتمد اور مصنف اور ناشر فقہ تھا۔ ایک جماعت علماء نے اس سے فقہ حاصل کی۔

**عباد بن یعقوب رواجنی**۔ رواجنی امام بخاری کا شیخ ہے۔ اس سے مشاہیر ائمہ اہلسنت مثل ابوعبداللہ محمد بن اسمٰعیل بخاری نے روایت کی ہے کہ بخاری نے اس سے کتاب التوحید میں روایت کی ہے کہ کتاب کمال فی معرفۃ الرجال میں ہے کہ رواجنی بخاری کا شیخ تھا۔ اور ترمذی اور ابن ماجہ اور ابن اسحاق اور ابوحاتم حسین بن اسحاق اور جعفر بن محمد مالک فرازی نے اس سے حدیث روایت کی ہے کہ ابن حجر عسقلانی نے تہذیب التہذیب میں ان لوگوں کو اس کے شاگردوں میں لکھا ہے۔ یعنے ابوبکر بزار علی بن سعید بن بشر رازی محمد بن علی حکیم ترمذی صالح بن محمد جزرہ ابن خزیمہ ابن صاعد ابن ابی داؤد قاسم بن زکریا مطرز ابن حجر نے فتح الباری میں لکھا ہے کہ عباد بن یعقوب رواجنی سچا راوی تھا اور ابوحاتم نے اس کو ثقہ کہا ہے۔

**ابوالحسن مدائنی**۔ سمعانی نے کتاب انساب میں لکھا ہے کہ حارث بن اسامہ نے کہا کہ ابوالحسن مدائنی بصرہ میں پیدا ہوا۔ اور وہیں نشو ونما پائی کچھ مدت کے بعد وہ مدائن کو گیا اور وہاں سے بغداد آیا۔ اور وہاں رہائش اختیار کی حتیٰ کہ ماہ ذیقعدہ ۲۲۴ھ میں فوت ہوا۔ وہ تاریخ الناس اور اخبار عرب اور ان کے انساب سے واقف تھا۔ فتوح ومغازی وروایت وشعر کا صدوق اور ثقہ تھا۔

**ابن عبد ربہ**۔ ابو العباس احمد بن محمد المقری نے کتاب نفح الطیب میں لکھا ہے کہ ابوعمر ابن عبد ربہ ایسا عالم تھا جس نے بسبب علم کے لوگوں کی سرداری حاصل کر لی تھی۔ اور دولت علم کے بہت بڑے حصہ کا مالک ہو گیا تھا۔ اندلس میں اس کی اتنی شہرت ہوئی کہ ممالک مشرقیہ تک اس کا

ذکر پہنچا۔ اس کی ذکاوت اس حد تک تھی کہ اس کی قوت فکریہ بے انتہا طبع پروانی کرتی اور اس کے علم پر لوگوں کا کامل اعتماد تھا۔ اسی طرح اس کی روایات نہایت مستند ہوتی ہیں۔ علم ادب کا بڑا ماہر تھا۔ صدق و تقوے و ورع سے آراستہ تھا۔ اس کی مشہور کتاب عقد فرید ہر قسم کی تعرض اور خطا سے محفوظ ہے۔ کیونکہ اس نے اس کی تصنیف میں نہایت اہتمام کیا تھا۔ اور اس کو ہر عیب و نقص سے پاک رکھا ہے۔

**نسائی:** طبقات شافعیہ جلد دوم ص۸۴ اور طبقات شافعیہ طبقات الحفاظ سیوطی اور شرح مواہب لدنیہ اور مکالمۃ الاسانید میں ہے کہ امام نسائی مسلم کی نسبت زیادہ حافظ تھا۔ طبقات الشافعیہ امام سبکی جلد چہارم ص۸۳ پر ہے کہ ابن طاہر مقدسی نے سعد بن علی زنجانی سے ایک راوی کا حال پوچھا۔ سعد نے کہا کہ وہ ثقہ راوی ہے۔ ابن طاہر نے کہا۔ مگر نسائی نے اسے ضعیف قرار دیا ہے۔ سعد نے کہا۔ نسائی کے شرائط رجال میں زیادہ سخت ہیں۔ بہ نسبت بخاری اور مسلم کے شرائط کے تدریب الراوی علامہ سیوطی ص۴۳ پر ہے کہ ابن طاہر نے کہا کہ بخاری اور مسلم کی شرط یہ ہے کہ ایسی حدیثیں روایت کریں جن کے رجال کے موثق ہونے پر تا صحابہ اجماع ہو۔ عراقی نے کہا کہ یہ ٹھیک نہیں۔ کیونکہ نسائی نے بہت سے ایسے راویوں کو ضعیف قرار دیا ہے۔

**علامہ ذوالنسبین۔** اس کا پورا نام ابوالخطاب عمر بن حسن اندلسی تھا۔ وفیات الاعیان ابن خلکان ص۳۸۳ پر ہے کہ ذوالنسبین اندلسی اعیان علما اور مشاہیر فضلا سے تھا۔ علم حدیث میں ماہر اور علم نحو میں کامل تھا۔ طلب علم حدیث میں اکثر بلاد اندلس کی سیاحت کی اور علما اور مشائخ سے ملا۔ بر عدوہ مراکش۔ افریقہ۔ مصر۔ شام۔ مشرق۔ العراق۔ بغداد۔ عجم۔ خراسان۔ اور مازندران کا سفر طلب حدیث کی غرض سے کیا۔ بغیۃ الوعاۃ جلال الدین سیوطی میں بھی اس کی غایت درجہ تعریف و توصیف کی گئی ہے۔

**امام اوزاعی:** امام ذہبی نے تذکرۃ الحفاظ جلد اول ص۱۶۸ پر لکھا ہے۔ کہ امام اوزاعی عالم امت افضل اہل زمانہ اور فائق خلافت ہیں۔ اگر امت کو اختیار دیا جاتا تو انکو خلیفہ کرتی۔ دو فرشتے انکو خدا کے پاس لے گئے۔ خدا سے ہم کلام ہوئے۔ اور خدا نے ان کی تعریف کی۔ امام عصر ہیں۔

**سفیان ثوری:** امام ذہبی نے تذکرۃ الحفاظ جلد اول ص۱۸۶ پر لکھا ہے کہ سفیان ثوری امام و شیخ الاسلام و سید الحفاظ ہے۔ شعبہ اور یحییٰ بن معین اور ایک جماعت علما قائل ہیں کہ یہ حدیث کا امیر المومنین ہے ابن المبارک کہتا ہے کہ ہم نے گیارہ سو شیوخ سے حدیثیں لکھیں مگر ان میں کوئی بھی سفیان سے افضل نہ تھا۔ شعبہ کہتا ہے کہ سفیان ہم سے زیادہ حافظ تھا۔ ورقا کہتا ہے کہ خود سفیان

جو نا موجود ہے وہ سب بے دلیل ہے۔ وہ ۲۴۱ھ میں فوت ہوا۔ تہذیب الاسماء نووی میں ہے کہ
امام احمد بن حنبل انبیاء کا قائم مقام تھا۔

تمت بالخیر

گوشہ نشین

---

# اعلان

اِس کتاب کے جملہ حقوق مؤلف صاحب نے خاکسار کو دیدیئے ہیں لہٰذا کوئی صاحب قصد طبع نہ فرمائے۔ ورنہ بجائے فائدہ کے نقصان اُٹھائے گا۔ اور جس قدر جلدیں درکار ہوں مندرجہ ذیل پتہ سے طلب فرماویں ؛

المشتہر:۔ کربلائی غلام علی شہید یہ مالک کتب خانہ حسینیہ حلقہ ۵۲
لاہور (پاکستان)

# ثبوت خلافت حصہ اول و دوم

ز مشرق تا بہ مغرب گر امام است　　علیؑ و آلؑ او ما را تمام است

زمانہ گواہی دیتا ہے اور تاریخ اسلام شاہد ہے کہ شیعہ اور سنی میں ہمیشہ جھگڑا خلافت و امامت پر چلا آتا ہے۔ اور اسی خلافت نے اسلام کے دو فرقوں کو ہمیشہ علیحدہ رکھا۔ اور ہمیشہ جنگ و جدل ہو کر خون کی ندیاں بہنے لگیں۔ اور طرفین میں تلوار چلتی رہی۔ اور شیعہ اور سنی کا کسی زمانہ میں اتفاق نہ ہو سکا۔ مگر اس زمانہ .......... بابرکت و قانونی آزادی اور رواداری عادل میں ہر ایک مذہب کو آزادی ........ دی گئی۔ اور ان کو بھی اپنے فرائض مذہبی اور تبلیغ و اشاعت حقیقی اسلام کا زریں موقعہ ملا۔ علمائے اعلام و سادات کرام نے اس زمانہ فیض کو غنیمت سمجھ اور صداقت و حقانیت اسلام کے دریا بہا دیئے۔ انوار الاسلام چمکنے لگے حق کو فروغ ہوا باطل چلتا بنا۔ اور لوگ جوق در جوق مذہب اسلام حقیقی میں داخل ہونے شروع ہوئے۔ موالیان یزید پلید اور ابن ولید عنید نے شیعہ مذہب کے روز افزوں ترقی دیکھکر اپنے پرانے کینے نکالنے شروع کئے۔ جس کی آگ بھڑک اٹھی اہلبیت کرام علیہم السلام کی عزت دنیا میں مٹانے اور مذہب امامیہ کی مخالفت میں مخالفین اور معاندین نے کمر باندھ لی شروع کر دی۔ اور رسالہ بازی اشتہار بازی شروع کر دی اور مختلف پیرایہ میں ائمہ اطہار و اولاد سید ابرار صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی امامت و خلافت بلافصل کی تردید میں کئی رسالے نکالے اور مسلمانوں کو ثلاثہ پرست بنا یا ہر مجلس ہر وعظ ہر جگہ جماعت میں توہین سادات کرام کرنے لگے اور کلمہ گو مسلمان کہلا کر سیدنا محمد رسول اللہ صلعم کو اپنا امام و نبی آخر الزمان مان کر اور انکی امت کہلا کر حضور انور صلعم کی اولاد کیساتھ دشمنی کرنے لگے۔ مذہب سنی حنفی اور اہلحدیث اور مرزائی نے باوجود اقرار خلافت چہارم جناب امیر المومنین امام المتقین سیدنا مولانا علی مرتضیٰ علیہ السلام کے خلافت و فضائل کو مٹانے لگے اور افضل الناس بعد النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا غلط عقیدہ خلاف کتاب اللہ و سنت بلاثبوت و دلیل شرعی سنی مسلمانوں میں بیان کر کے جاہل و ناواقف مسلمانوں کو بہکانے لگے اور انکو راہ حق و صراط مستقیم سے ہٹانے لگے اس حالت زار اور اسلام کی خستہ حالت اور مسلمانوں کی گمراہی و ضلالت کو دیکھکر جناب حاجی حکیم و ڈاکٹر نور حسین صاحب صابر جعفری کربلائی جھنگ سیالوی نے اپنی سابقہ آبائی طریقہ سنی مذہب کو چھوڑ کر اور دامن آل عبا علیہم السلام کو پکڑ کر مسلمانوں کو راہ ہدایت و راہ نجات اور حقیقی اسلام دکھانا۔ نیز انکی غلط فہمی دور کرنے کیواسطے قلم اٹھائی اور بوسیلہ چہاردہ معصومین علیہم السلام کتاب لاجواب ثبوت خلافت تحریر فرمائی جس کا نمونہ پہلے دو دفعہ چھپ کر ہدیہ ناظرین ہو چکا ہے جناب

# کلید عملیات

مؤلفہ سید برکت علیشاہ صاحب گوشہ نشین وزیر آبادی جس میں تمام دینی و دنیاوی مشکلات کو آسان کرنے کے لئے اعمال اور قریباً تمام بیماریوں کے رفع کرنے کیلئے تعویذات درج کئے گئے ہیں لہذا مؤلف صاحب نے تشنگان قرب الٰہی اور حاجتمندان بارگاہ ایزدی کو دوسری تمام کتب عملیات سے ہمیشہ کے لئے مستغنی کر دیا ہے اور یہ کتاب اسرار مکنونہ اور رموز مکتومہ کا بے پایاں سمندر ہے **قیمت مجلد عہ/**

لہذا تصدیق کے لئے علمائے کرام کی دو تقریظات درج کیجاتی ہیں

## تقریظات

از عالیجناب رئیس الشیعہ مدار الشریعہ حجۃ الاسلام والمسلمین محی الملت والدین صدر المفسرین فیاض دھر حکیم الامۃ الناجیہ سرکار شریعتمدار قبلہ و کعبہ علامہ السید علی الحائری صاحب مجتہد العصر والزمان طاب ثراہ

**باسمہ سبحانہ** الحمد للہ وکفی والصلوٰۃ علی محمد المصطفےٰ و آلہ البررۃ الاتقیا اما بعد اس رسالہ شریفہ موسوم بہ **کلید عملیات** مرتبہ حمید الصفات جمیل المناقب جناب مولوی سید برکت علی شاہ صاحب حصر اللہ بجلائل الموہب کو حقیر نے بعض مقامات سے ملاحظہ کیا۔ ماشاء اللہ احسن تنظیم و ترتیب اور تہذیب و تدریب پر مشتمل ہے مومنین کے لئے ایک حد تک اس رسالہ کے ارود ہونے کیوجہ تحصیل فیوض و برکات دینیہ و دنیویہ میں بہت کچھ سہولت اور آسانی حاصل ہوگی مومنین اس رسالہ پر عمل کرنے کے لئے میری طرف سے مجاز ہیں تعلقہ حدود ؟ وعلیہ اجرہ والیہ ترجع الامور۔

منقہ خادم الشریعۃ المطہرہ علی الحائری بقلم محلہ شیعاں ۔ لاہور

---

ازجناب فضائل مآب فاضل اجل محقق بے بدیل کاسر اعناق الملحدین مرغم اناف الشیاطین استاذ المناظرین مولانا مولوی مرزا **احمد علی** صاحب کربلائی امرتسری

**باسمہ سبحانہ** میں نے کلید عملیات کو چند مقامات سے دیکھا اور ایک نظر سے تمام عنوانات کو ملاحظہ کیا جناب مؤلف صاحب نے بڑی جانکاہی کی ہے اور نہایت ہی محنت اور جانفشانی سے اس مجموعہ کو تیار کیا ہے اعمال تمام پاکیزہ و طہارت قلبی کو چاہنے والے ہیں عاملین کو اس گوہر بے بہا کی قدر کرنی چاہئیے ۔ (احمد علی عفی عنہ)

**ملنے کا پتہ کتب خانہ حسینیہ حلقہ نمبر ۵۲ اندرون موچی دروازہ ۔ لاہور**

## مذہب شیعہ

مصنفہ جناب حاجی ڈاکٹر نور حسین صاحب صابر جعفری کربلائی جھنگ سیالوی (سابق سنی) پنشنر۔ اسلام کی اصلیت۔ شان توحید و معرفت الوہیت و ربوبیت و انوار آفتاب رسالت و تنویر قمر امامت خاندان نبوت و اہلبیت رسالت کی منقبت و فضیلت و ولایت اور اصلی نماز محمدی و صلوات احمدی کی حقیقت اور مذہب شیعہ امامیہ اثنا عشریہ کے مابہ الامتیاز مسائل کی کتاب اللہ و سنت سے مطابقت حقیقت و صداقت جناب سید الشہدا سیدنا امام حسین علیہ السلام روحی لہ الفداکی فضیلت و جواز تعزیت پر کتاب اللہ اور احادیث صحیحہ و اقوال آئمہ الہدیٰ سے محققانہ بحث کی گئی ہے۔ الغرض مذہب شیعہ کا نچوڑ اور لب لباب نکال کر پبلک کے سامنے پیش کیا گیا ہے تاکہ محقق اور منصف مزاج مسلمان اس کو نظر غور اور انصاف سے پڑھ کر شیعہ اور سنی کے آئے دن کے جھگڑے فتنہ و فساد اور شرارت سے باز رہیں۔ لکھائی چھپائی دیدہ زیب حجم چار صد صفحات۔ قیمت ۳/۸
تین روپے آٹھ آنے

## آئینہ مرزائیت

فرقہ مرزائیہ نے کچھ عرصہ سے فریب کا دام بچھا کر ہزارہا بھولے بھالے مسلمانوں کو چاہ ظلمت میں گرانے کا ٹھیکہ لیا ہوا ہے۔ اس نو ایجاد فرقہ کی مشنری غول بیابانی کی طرح مضافات میں گردآوری کر کے سادہ لوح مسلمانوں کو قعر ضلالت میں گرا رہی ہیں اور مبلغ رسالت ختمی مرتبت کے احکام کی اعلانیہ مخالفت کر کے اپنے کاذب پیر و مرشد مرزا غلام احمد قادیانی کے بناوٹی اور جھوٹے الہامات کی لوگوں کو تعلیم دے رہے ہیں جس سے نہ صرف مسلمانوں کے ایمان کو نقصان پہنچ رہا ہے بلکہ اسلام بھی انکی عیاری اور مکاری سے محفوظ نہیں۔ قیمت ۸/

## تحفہ قادیان

جسکی ضرورت آج مذاہب عالم محسوس کر رہے تھے اور جس فتنہ عظیم نے مخلوق خدا کو بے چین کر رکھا تھا آخر قادر مطلق نے ایک سید نوجوان گریجوایٹ کو توفیق دی کردہ اپنے پندرہ سال کے ریسرچ ورک اور مذاہب عالم کے مطالعہ کے نتائج سے دنیا کو مستفیض کرے۔ تاکہ انسان اس قادیانی بیماری کا شکار نہ ہو۔ قیمت ۲/

ملنے کا پتہ

## کتب خانہ حسینیہ حلقہ نمبر ۵۲ لاہور